# اردو تنقید آغاز وارتقاء تا ۲۰۰۰ء

(تحقیقی مطالعہ)

پی ایچ۔ڈی


محققہ

ذکیہ رانی

نگرانِ تحقیق

پروفیسر ڈاکٹر ذوالقرنین احمد (شاداب احسانی)
صدر نشین شعبۂ اردو
جامعہ کراچی

# صداقت نامہ

تصدیق کی جاتی ہے محترمہ ذکیہ رانی بنتِ خالد انور نے اپنا زیر نظر تحقیقی مقالہ بعنوان:
''اردو تنقید آغاز و ارتقاء تا ۲۰۰۰ء تحقیقی مطالعہ'' برائے پی ایچ۔ڈی (اردو) میری نگرانی میں مکمل کیا گیا ہے۔
اس کے لیے مراجع و مصادر کی تلاش مواد کی فراہمی، حوالہ جات کی درستگی، نتائج کا استخراج، مباحث کی ترتیب،
مطالب کی تالیف و تدوین کے تمام کام فاضل محققہ نے میری ہدایت کے مطابق انجام دیے ہیں مزید یہ کہ اس
مقالے کو کسی اور مقصد سے کسی اور ادارے میں کسی سند کے حصول کے لیے پیش نہیں کیا گیا اور نہ ہی اس مقالے
میں کسی طرح کے سرقے یا کسی اور بددیانتی کا کوئی شائبہ ہے لہٰذا یہ مقالہ پی ایچ۔ڈی کی سند کے حصول کے
لیے جامعہ کراچی کی مجلس اعلیٰ نصاب (B.A.S.R) کے روبرو ضابطے کی کاروائی کے لیے پیش کیا جا رہا ہے۔

نگرانِ مقالہ

پروفیسر ڈاکٹر ذوالقرنین احمد (شاداب احسانی)
صدر نشین شعبہ اردو جامعہ کراچی

DEPARTMENT OF URDU
CHAIRMAN
UNIVERSITY OF KARACHI

# Abstract

The research study "Urdu Criticism: From Beginning and development till 2000" consists of thirteen chapters. The first chapter is "The Background of Urdu Criticism." This chapter discusses the beginning and the developmental aspects of Urdu criticism. To maintain the research standards the chapter takes into account all the major and significant works of such critics who have discussed the background of Urdu criticism. This background discussion elaborates the development of Urdu criticism whereas in the beginning stages of Urdu criticism the discourses of the Urdu writers which are in the form of biographies become an integral part of Urdu literature. These biographical accounts have been made the basis of the inception of Urdu criticism. In this regard the standards of research have especially been taken care of. Moreover, prior to the present study, the history of poetry recitation sessions or the *mushaira*, or the poetic tradition of Urdu criticism in the form of *mushaira* has never been included in the discussions of the beginning and development of Urdu criticism. In this regard, it is for the first time the tradition of the *mushaira* has been seen in connection with Urdu criticism from a research point of view.

Chapter 2 is "The Mutual Connection between Creativity and Criticism." As we know that criticism and research is based on creativity and the very first critics of the literary world were the creative writers themselves. Therefore, the study while following the critical consciousness of the creative writer refers to such important writings that elaborate the relationship between the creative and the critical from the perspective of research.

Chapter 3 is "The *Poetics* of Urdu criticism: *Muqaddimah Sher-o-Shairi*." Keeping in view the systematic nature of Urdu criticism, this chapter reviews in detail the critical material on *Muqaddimah Sher-o-Shairi*. Such a discussion opens up various critical dimensions regarding the acceptance or rejection of Hali's work.

Chapter 4 is "Theoretical and Practical Criticism in Urdu." This chapter deals with a comprehensive definition and discussion of theoretical and practical criticism. The regularity of Urdu criticism cannot create a receptive atmosphere for Urdu literature without having its theoretical and practical dimensions. Therefore on a research level, the aforementioned atmosphere has been highlighted through the existing body of criticism in Urdu.

Chapter 5 "Urdu Criticism and Literary Genres" is important in the sense that every creative activity is braced with some genre and the critic cannot perform the job of criticism unless he is well-acquainted with that particular literary genre. Therefore this chapter presents the rich body of Urdu criticism and includes a list of standard books of all the literary genres in Urdu with references to noteworthy works and occasional studies in the form of commentaries.

Chapter 6 "The Influences of Literary Movements on Urdu Criticism" is important in the sense that literature is a reflection of society. Urdu criticism not only introduces this aspect of literature but also highlights it. Therefore those movements that have had effects on Urdu criticism have been mentioned in detail whereas some other movements have also been

made a subsidiary part of the thesis. Moreover, the chapter includes a bibliography of standard books and and a commentary on other noteworthy books on the subject.

Chapter 7 is "The Schools of Urdu Criticism." This chapter deals with a definition and explanation of the term "schools" and also with the theories of various schools of thought. It further surveys all such schools in Urdu criticism on a research level and includes a detailed bibliography with commentary on noteworthy books.

Chapter 8 is "Urdu Criticism before Partition of India." This chapter takes a look at the critical activity in Urdu from the late 19th century to 1947. For the sake of conciseness, the chapter limits itself to the discussion of more significant critical instances along with a bibliography of critical books.

Chapter 9 is "Urdu Criticism in Pakistan." This chapter deals with Urdu criticism from 1947 to 2000 and includes a detailed bibliography on the subject.

Chapter 10 is "Urdu Criticism in India." This chapter is based upon the critical activity in India from 1947 to 2000 and includes the 22 volumes of *Tauzeehi Kitabyat* published in India as a part of research. It also includes a list of critical books published in India.

Chapter 11 is "Important Urdu Critics." This chapter mentions the profiles of 100 important Urdu critics under the title of *Saal-ba-Saal* and includes a list of critical books by and on these critics.

Chapter 12 is "Personal Schools in Urdu Criticism." This chapter presents a research on the critical work done on the three major poets (Mir Taqi Mir, Mirza Ghalib and Iqbal) and the five major Urdu prose writers (Sir Syed Ahmed Khan, Mawlana Muhammad Hussain Azad, Mawlana Altaf Hussain Hali, Allama Shibli Nomani and Deputy Nazir Ahmed) while Mawlavi Abdul Haq has also been included among the "personal schools" because it is impossible to overlook him keeping in view his scholarly achievement and his general critical ambience. This chapter also accommodates standard journals published on these literary figures.

Chapter 13 is "Literary Criticism in Urdu: Analysis, Inference, Possibilities, Suggestions." This chapter presents a complete review of Urdu Literary criticism. With reference to the analytical opinion it has been observed that with respect to the volume Urdu criticism includes some 5000 books and approximately 10000 journal essays. This situation augurs well for Urdu criticism whereas if we look at it from the point of view of quality and standard, it is unlikely that a consensus on even on a hundred out of a thousand critics can be reached in this regard. With respect to inference or deduction one can easily distinguish between quantity and quality. The chapter presents its suggestions keeping in view the same conditions of quantity and quality.

This thesis on Urdu criticism is a pioneering study in the sense that no other study so far has had such a detailed critical look on Urdu criticism on such a scale.

# تلخیص

اردو تنقید آغاز وارتقاء تا ۲۰۰۰ء تحقیقی مطالعہ تیرہ ابواب پر مشتمل ہے۔ پہلا باب 'اردو تنقید کا پس منظر' ہے۔ اس باب میں تنقید کے آغاز اور ارتقائی پہلوؤں پر تحقیق کی گئی ہے۔ تحقیقی معیار کے ضمن میں جملہ ثقہ ناقدین کی وہ کتب جن میں اردو تنقید کا پس منظر تحریر کیا گیا ہے۔ اس پس منظر سے اردو تنقید کا ارتقاء واضح ہوتا ہے جبکہ اردو تنقید کے آغاز میں سخنورانِ اردو کے مکالمے جو تذکروں کی شکل میں اردو ادب کا ناگزیر حصہ ہیں۔ اردو تنقید کے آغاز کی بنیاد مذکورہ تذکروں کو بنایا گیا ہے اس ضمن میں تحقیقی معیارات کا بطور خاص خیال رکھا گیا ہے نیز تاریخ مشاعرہ یا اردو تنقید کی شاعرانہ روایت بہ شکل مشاعرہ اس تحقیق سے قبل اردو تنقید کے آغاز وارتقاء کی روایتوں میں نقل نہیں کی گئی۔ اس اعتبار سے پہلی بار مشاعرے کی روایت کو تحقیقی سطح پر اردو تنقید سے جوڑ کر دیکھا گیا ہے۔

دوسرا باب: 'تخلیق وتنقید کا باہمی ربط' ہے جیسا کہ ہم جانتے ہیں کہ تنقید وتحقیق کی بنیاد تخلیق پر ہے اور دنیائے ادب کے اوّلین ناقدین تخلیق کار ہی تھے لہٰذا تخلیق کار کے تنقیدی شعور کو رہنما بناتے ہوئے اردو میں ایسی اہم تحاریر کے حوالے دیئے گئے ہیں جن سے تخلیق وتنقید کا آپس میں تال میل تحقیقی سطح پر واضح ہو سکے۔

تیسرا باب: اردو تنقید کی بوطیقا: مقدمہ شعر وشاعری ہے۔ اس باب میں اردو تنقید کی باقاعدہ نوعیت کو مدِنظر رکھتے ہوئے مقدمہ شعر وشاعری سے متعلق جملہ مواد کو تحقیقی سطح پر پرکھتے ہوئے اس باب کی زینت بنایا گیا ہے جس سے تنقیدی سطح پر مولانا الطاف حسین حالؔی کے اِس تنقیدی کارنامے پر قبول ورد کے کئی در وا ہوتے ہیں۔

چوتھا باب: 'اردو میں نظریاتی وعملی تنقید' ہے اس باب میں نظریاتی اور عملی تنقید کی جامع تعریف وتوضیح کا اہتمام کیا گیا ہے۔ اردو تنقید کی باقاعدگی نظریاتی وعملی نوعیتوں کے بغیر اردو ادب کی تفہیمی فضا پیدا نہیں کر سکتی لہٰذا تحقیقی سطح پر اردو میں موجود سرمایہ تنقید سے مذکورہ فضا کو کما حقہٗ اجاگر کیا گیا ہے۔

پانچواں باب: 'اردو تنقید اور اصناف ادب' یہ باب ہر اعتبار سے نہایت اہمیت کا حامل ہے کہ کوئی بھی تخلیقی سرگرمی کسی نہ کسی صنف ادب سے مزیّن ہوتی ہے اور ناقد اس صنف ادب سے کما حقہٗ واقفیت کے بغیر تنقید کا حق ادا نہیں کر سکتا لہٰذا اس باب میں تحقیقی سطح پر اردو تنقید کے سرمائے کو پیش کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ اور جملہ اصنافِ اردو ادب کی معیاری کتب کی فہرست کے ساتھ ساتھ قابلِ ذکر کتب کے حوالے اور کہیں کہیں مطالعہ بہ شکل تبصرہ پیش کیے گئے ہیں۔

چھٹا باب: 'اردو تنقید پر ادبی تحریکوں کے اثرات' ہے۔ یہ باب اس لحاظ سے اہم ہے کہ ادب سماج کا آئینہ ہوتا ہے اردو تنقید ادب کے اس پہلو کو بھی نہ صرف روشناس کراتی ہے بلکہ اجاگر بھی کرتی ہے لہٰذا اردو تنقید پر جن ادبی تحریکات کے اثرات پائے جاتے ہیں ان کا ذکر تفصیل سے کیا گیا ہے جبکہ دیگر تحریکات ضمناً مقالے کا حصہ بنائی گئی ہیں نیز معیاری کتب کی فہرست اور قابلِ ذکر کتب پر تبصرہ بھی شامل ہے۔

ساتواں باب: 'اردو تنقید کے دبستان' ہے یہ باب دبستان کی تعریف اور توضیح کے ساتھ ساتھ دبستانی فکر کے نظریوں سے عبارت ہے۔ اس باب میں جملہ دبستانوں کا تحقیقی سطح پر جائزہ لیا گیا ہے۔ معیاری کتب کے ساتھ ساتھ قابلِ ذکر کتب پر تبصرے بھی شامل کیے گئے ہیں۔

آٹھواں باب: 'اردو تنقید تقسیم ہند سے قبل' ہے۔ اس باب میں انیسویں صدی کے آخر اور بیسویں صدی تا ۱۹۴۷ء تک کی تنقیدی سرگرمیوں کو ملحوظ رکھا گیا ہے۔ تقسیم ہند سے قبل اردو تنقید کے سرمائے کو مقالے کی طوالت کے پیشِ نظر قابلِ ذکر سرگرمیوں کے ساتھ ساتھ تنقیدی کتب کی فہرست پر اکتفا کیا گیا ہے۔

نواں باب: 'اردو تنقید پاکستان میں' ہے اس باب میں ۱۹۴۷ء تا ۲۰۰۰ء تک اردو تنقید کا احاطہ کیا گیا ہے اور معیاری کتب کی فہرست درج کی گئی ہے۔

دسواں باب: 'اردو تنقید بھارت میں' ہے۔ اس باب میں ۱۹۴۷ء تا ۲۰۰۰ء تک بھارت میں اردو تنقیدی سرگرمیوں کو بنیاد بناتے ہوئے بھارت سے بائیس جلدوں میں شائع ہونے والی 'توضیحی کتابیات' کو تحقیق کا حصہ بنایا گیا ہے اور بھارت میں شائع ہونے والی تنقیدی کتب کی فہرست اس مقالے میں شامل ہے۔

گیارہواں باب: 'اردو کے اہم ناقدین' ہے۔اس باب میں اردو کے اکسٹھ [۶۱] اہم ناقدین کے جملہ کوائف سال بہ سال کے عنوان سے درج کیے گئے ہیں اور مذکورہ ناقدین کی تصانیف کی فہرست کے ساتھ ساتھ ان پر شائع ہونے والی تنقیدی کتب کو بھی مع فہرست درج کیا گیا ہے۔

بارہواں باب: 'اردو تنقید کے شخصی دبستان' ہے۔اس باب میں صف اوّل کے تینوں شعراء میر تقی میرؔ، مرزا اسداللہ خاں غالبؔ، علامہ اقبال اور نثر میں اردو کے عناصر خمسہ (سر سیّد احمد خاں، مولانا محمد حسین آزادؔ، مولانا الطاف حسین حالیؔ، علامہ شبلی نعمانی، ڈپٹی نذیر احمد) پر تنقید کے حوالے سے ہونے والے کام کو تحقیقی سطح پر پیش کیا گیا ہے جبکہ مولوی عبدالحق بابائے اردو کو بھی شخصی دبستان میں اس لیے شامل کیا گیا ہے کہ مولوی صاحب کا سرمایۂ علمی اور مجموعی تنقیدی فضا میں ان کی اہمیت سے انکار ناممکن ہے۔اس باب میں مذکورہ شخصیات پر شائع ہونے والے معیاری رسائل کو بھی جگہ دی گئی ہے۔

تیرہواں باب: 'اردو میں ادبی تنقید: تجزیہ، استنباط، امکانات، تجاویز' ہے۔اس باب میں اردو ادبی تنقید کا مکمل جائزہ پیش کیا گیا ہے۔تجزیاتی رائے کے حوالے سے یہ بات سامنے آئی کہ بالحاظ حجم اردو تنقید میں کم وبیش پانچ ہزار کتب اور دس ہزار کے قریب رسائل وجرائد کے تنقیدی مضامین ہیں۔اس صورتحال کو مدِنظر رکھا جائے تو خاصی خوش آئند صورت ابھرتی ہے جبکہ معیار کے اعتبار سے دیکھیں تو کم وبیش ایک ہزار ناقدین میں سے سو ناقدین پر بھی ہر کس وناکس کا اتفاق ہونا بعید از قیاس ہے۔بہ اعتبار استنباط یا استخراج مقدار اور معیار کے فرق کو باآسانی پرکھا جاسکتا ہے جبکہ امکانات اور تجاویز بھی اس باب میں انہی معیار ومقدار کی کیفیات کو مدِنظر رکھ کر دی گئی ہیں۔

یہ مقالہ اردو میں تنقیدی سرمائے کا اس اعتبار سے اوّلین مطالعہ ہے کہ کہیں بھی کسی نے بھی اردو تنقید کو اس وسیع وبسیط سطح پر تحقیق کا موضوع نہیں بنایا۔اس لحاظ سے اس مقالے کی افادیت اس مقالے میں کسی بھی ادبی تنقید کے موضوع کا میسّر آجانا ہے۔

☆☆☆

# فہرست:

## ابتدائیہ:

۲۰۰۴ء کی بات ہے کہ میں 'میر تقی میر کی شاعری میں اوزان و بحور: بحوالہ دیوان اوّل جلد اوّل، مرتبہ کلب علی خاں فائق' کا تحقیقی مطالعہ پر کراچی کی لائبریریوں کی خاک چھانتی پھر رہی تھی کہ اس موضوع سے وابستہ کوئی ماخذ نہ رہ جائے بھاگ دوڑ کی ایک جہت تو یہ تھی! جبکہ دوسری جہت میر کے بحور و اوزان کے حوالے سے گردان شناسی کا عمل ہمہ وقت مجھے مجتلبہ اور مختلفہ میں تقسیم کیے ہوئے تھا خدا خدا کر کے مقالہ مکمل ہوا اور میں نے سکھ کا سانس لیا۔ اسی دوران دل میں پی ایچ۔ ڈی کرنے کا خیال جاگزیں ہوا اور استادِ محترم سے عرض کیا کہ مجھے ایسا موضوع درکار ہے کہ جس سے میں بہت کچھ سیکھ سکوں یہ اُن دنوں کی بات ہے کہ استادِ محترم کے کمرے میں مرحوم استادِ محترم ڈاکٹر حنیف فوق بھی اکثر موجود ہوتے تھے۔ حسبِ توقع استادِ محترم نے جھڑک کر کہا کہ: تمہارا میر کی مشکلات سے دل نہیں بھرا کہ اگلی مشکل کی متمنی ہو؟ بہر حال میری ضد کے آگے استادِ محترم نے اردو کی ادبی تاریخیں از گیان چند جین پڑھنے کا مشورہ دے کر جان چھڑائی میں مذکورہ کتاب پڑھ کر فوراً استادِ محترم کے پاس گئی اور کہا کہ: گیان چند جین نے ادبی حوالے سے چار نکات ☆ بیان کیے ہیں۔ آپ مجھے ان چار نکات میں سے کسی ایک پر تحقیق کرنے کی اجازت دیجئے۔ انہوں نے پھر مشورہ دے کر جان چھڑائی کہ تنقید کا مطالعہ کرلو بہت کچھ سیکھ جاؤ گی! بعد ازاں فرمانے لگے کہ بہت سے ایسے دبستانِ تنقید ہیں کہ جن پر تنقیدی مطالعہ سے پی ایچ۔ ڈی کی سند لی جاسکتی ہے اس پر بھی میں مصر رہی کہ میں اردو میں ادبی تنقید آغاز تا ۲۰۰۰ء تک کرنا چاہتی ہوں۔ میری مستقل مزاجی دیکھ کر استادِ محترم نے 'اردو تنقید آغاز و ارتقاء تا ۲۰۰۰ء تحقیقی مطالعہ' تجویز کیا اور فرمایا کہ یہ انتہائی مشکل کام ہے کرلو گی تو ادبی سطح پر خود انحصاری کی راہ پر گامزن ہو جاؤ گی بہر حال تجویز کردہ موضوع پر مرحوم استاد ڈاکٹر حنیف فوق سے مشاورت کی میرے عزم کو دیکھتے ہوئے انہوں نے اتفاق کیا موضوع بی۔ اے۔ ایس۔ آر سے منظور ہوا یوں میں ایم۔ فل/ پی ایچ۔ ڈی کی طالبہ قرار پائی بعد ازاں یہ موضوع ایم۔ فل سے پی ایچ۔ ڈی میں منتقل ہوگیا۔ اس موضوع پر تحقیق کے دوران کیسی کیسی افتاد سے گزرنا پڑا۔ پاکستان بھر کے کتب خانے، ہندوستان کے رسائل و جرائد اور پاکستان میں منعقدہ کتب میلوں سے ہندوستانی کتب کی خریداری جہاں مالی طور پر زیر بار ہونے کا کٹھن احوال تھا وہیں خدائے بزرگ و برتر کی عنایات بھی جلوہ فگن تھیں کہ شعبۂ اردو، جامعہ کراچی میں کل وقتی معاون استاد ہوگئی، پھر پہلی ہی کوشش میں سندھ سروس کمیشن اور این۔ ٹی۔ ایس کے امتحان پاس کیے کچھ عرصہ کالج میں گزارا بعد ازاں شعبۂ اردو، وفاقی اردو یونیورسٹی برائے فنون، سائنس و ٹیکنالوجی میں بحیثیت لیکچرار تقرری نے میرے وسائل میں کشادگی بہم پہنچائی ورنہ اس مقالے کی تحقیق کے ضمن میں مالی طور پر زیر بار ہونے کی سکت بہ مشکل ہو پاتی البتہ ان ملازمتوں نے آسانیوں کے ساتھ ساتھ ذہنی تقسیم پیدا کی۔ جس کی وجہ سے قدرے تاخیر کا شکار ہوئی۔ آغاز میں رسائل و جرائد کا مطالعہ نہایت معاون رہا کہ جب 'تہذیب الاخلاق' کی مکمل فائل دیکھی، 'اودھ پنچ' کے بڑے سائز میں ۱۸۸۰ء اور اس کے بعد شائع ہونے والے رسائل کو پڑھا تو اس عہد کا اسلوب اور سماجیات کو سمجھنے میں بہت مدد ملی 'مراۃ الہند'

کے کچھ شمارے بھی اسی ذیل میں آتے ہیں جبکہ رسالہ ''حسن'، حیدرآباد دکن'' جس میں بہترین مضمون نگار کو دو اشرفی اور کسی بھی مضمون کی اشاعت پر ایک اشرفی دی جاتی تھی۔ اس کے مطالعہ نے یقیناً مولانا حالی کے تنقیدی اسلوب کو سمجھنے میں مدد دی کہ منشی ذکاء اللہ کا مضمون ''ہندوستان میں کس قسم کے انشاء پردازوں اور کس قسم کی انشاء پردازی سے شایستگی اور آسودگی پھیل سکتی ہے۔'' [جلد چہارم، حسن نمبر۳، ص:۱تا۱۹] جو مولانا حالی سے پہلے لکھا گیا ہے۔ اس کا اسلوب اور عبارت کا ڈھنگ اُسی انداز کا ہے جو 'مقدمہ شعر و شاعری' میں ہمیں ملتا ہے۔ شروع میں ڈاکٹر ارتضٰی کریم کی پیروی کرنے کا خیال تھا کہ رسائل میں شائع ہونے والے ابواب سے متعلق مضامین کی فہرست درج کی جائے بعد ازاں یہ خیال باطل اس لیے ٹھہرا کہ استادِ محترم نے فرمایا کہ رسائل میں شائع ہونے والے مضامین کتابی صورت میں بھی اشاعت پذیر ہوتے ہیں کہیں ایسا ناقدین خود کر رہے ہیں یا کہیں مرتبین کی صوابدید کو دخل ہے۔ بیسویں صدی کے جرائد و رسائل کا جو شعور ایم۔ اے کے مقالہ لکھنے کے دوران پیدا ہوا تھا شاید ہی ہند و پاک کا کوئی قابلِ ذکر رسالہ ایسا ہو گا کہ جو نظر سے نہ گزرا ہو۔ بہر حال استادِ محترم کے مشورے سے اب صورت یہ بنی کہ شائع شدہ کتابوں پر انحصار کرنا زیادہ صائب ہے اور اگر دونوں کا حوالہ دیا جائے تو مقالہ کی نوعیت کئی جلدوں تک پہنچنے کا اندیشہ ہے لہٰذا اس صائب مشورے پر عمل کرتے ہوئے جہاں رسائل کی نوعیت ناگزیر نظر آئی وہاں گریز نہیں کیا گیا اور ۲۰۰۰ء تک کے اس موضوع میں مقالہ جمع کرانے سے قبل جو اہم کتاب دستیاب ہوئی یا دورانِ جستجو میسر آئی اسے بھی مقالہ میں شامل کر لیا گیا پھر یہ کہ پہلے باب سے لے کر آخری باب تک کے موضوعات اس طرح ایک دوسرے سے گتھے ہوئے ہیں کہ دوہرائے (REPETATION) جانے کے عمل سے بچنا محال نظر آتا تھا۔ اس مقالہ کا ہر باب ایک دوسرے سے منسلک بھی ہے اور الگ الگ ایک اکائی کی صورت بھی رکھتا ہے۔ اس بات کے پیشِ نظر ناقدین کی وہ کتب کہ جو چوتھے' پانچویں' ساتویں' گیارہویں اور بارہویں باب میں اس لیے بھی دہرائی گئی ہیں کہ کہیں قاری اُس باب کو پڑھے اور یہ سوچے کہ محققہ کو سامنے کی کتاب کا بھی علم نہیں پھر یہ کہ ان تیرہ ابواب میں آپ کو لسانی مطالعے اس طرح نظر نہیں آئیں گے بلکہ ان مطالعوں پر بنیادی کتب گیارہویں باب میں ملاحظہ کی جاسکتی ہیں۔ لسانی مطالعوں کی ضمن میں' آبِ حیات'، پنجاب میں اردو' نقوشِ سلیمانی' دکن میں اردو، مقدمہ تاریخ زبان اردو'، پاکستان میں اردو لسانیات' وغیرہ نیز پاکستان و ہندوستان کے لسانی مطالعے محققہ کے پیشِ نظر ہیں لیکن اس میں تنقید اور ادب کے وہ رشتے مفقود ہیں کہ جن پر محققہ نے تحقیق کی ہے۔ لسانی مطالعے زبان تک محدود ہوتے ہیں۔ اس ضمن میں محققہ نے حتی الامکان جستجو کی کہ وہ تحقیق کے معیار کو ملحوظ رکھے اور کوئی بھی ایسا تنقید پارہ جو بالواسطہ یا بلاواسطہ اردو ادب سے جڑا ہوا ہو مقالہ کا حصہ بنے۔ محققہ اس بات پر یقین رکھتی ہے کہ کوئی بھی تحقیق حرفِ آخر نہیں ہوتی۔ اگر کوئی ایسا مواد جو میری نظر سے چوک گیا ہو یا بوجہ میں اس تک رسائی حاصل نہ کر سکی ہوں تو اس ضمن میں اہلِ نقد و نظر سے ملتمس ہوں براہِ کرم نشان دہی فرما کر خزینہ اردو تنقید کی بازیافت میں اپنا کردار ادا کریں۔

اس مقالہ کی تکمیل کے دوران خدائے بزرگ و برتر کی ان گنت رحمتوں، نعمتوں کا جتنا بھی شکر ادا کروں وہ کم ہے۔ میرے والدین کی حوصلہ افزائی، معاونت اور دعاؤں نے اِن کٹھن مراحل کو آسانی میں مبدل کیا اللہ میرے والدین کو تاعمر میرے سر پر سلامت رکھے آمین اور استادِ محترم جناب پروفیسر ڈاکٹر ذوالقرنین احمد (شاداب احسانی) کے

شکریہ کے لیے الفاظ ہی نہیں سراپا سپاس ہوں کہ تکمیلِ مقالہ کے دوران ان کی علمی و ادبی اہمیت وحیثیت کی معترف ہوں اور یہ امر میرے لیے باعث فخر ہے کہ میں استادِ محترم کے حلقہ تلمذ میں شامل ہوں اللہ انھیں آسانیاں دے اور ان کے علمی درجات کو بلند کرے۔ آمین۔

شعبۂ اردو کے قابلِ تحسین اساتذہ میں میرے محترم استاد جناب پروفیسر ڈاکٹر ظفر اقبال، مرحوم ڈاکٹر حنیف فوق صاحب، جناب پروفیسر ڈاکٹر یونس حسنی صاحب، جناب پروفیسر سحر انصاری صاحب، جناب پروفیسر ڈاکٹر وقار احمد رضوی صاحب، جناب پروفیسر ڈاکٹر معین الدین عقیل صاحب، محترمہ ڈاکٹر مہ جبین زیدی صاحبہ، مرحومہ ڈاکٹر طاہرہ نگہت، محترمہ ڈاکٹر سہیلہ فاروقی صاحبہ، محترمہ ڈاکٹر ثریا شمیل صاحبہ، محترمہ پروفیسر ڈاکٹر تنظیم الفردوس صاحبہ، محترمہ پروفیسر ڈاکٹر عظمیٰ فرمان صاحبہ، محترمہ راحت افشاں صاحبہ اور محترمہ معصومہ میر صاحبہ نے دورانِ طالب علمی قدم قدم پر میری رہنمائی فرمائی ان سب کے لیے دعا گو ہوں اور مرحوم اساتذہ کے لیے اللہ سے دعا کرتی ہوں کہ اللہ ان کے درجات بلند کرے اور ان کی مغفرت فرمائے آمین۔

مقالہ ہٰذا کی تکمیل میں شعبۂ اردو جامعہ کراچی کے غیر تدریسی عملے نے بھی معاونت کی بالخصوص راحیل بھائی اس ضمن میں شکریہ کے مستحق ہیں کہ مقالے کی کمپوزنگ کی مشکلات ان کے سبب آسان ہوئیں۔ شعبہ اردو جامعہ کراچی کی 'پروفیسر ڈاکٹر فرمان فتح پوری' سیمینار لائبریری کی منتظمہ، جامعہ کراچی کی مرکزی لائبریری ڈاکٹر محمود حسین لائبریری کے جناب فخر بھائی، مشرف بھائی، جناب قادری صاحب، محترمہ وسیم بیگم اور محترمہ ارجمند بانو، غالب لائبریری کے جناب نسیم احمد صاحب اور محترمہ ناجیہ، انجمن ترقی اردو کے کتب خانے کے مہتمم جناب معروف صاحب، جناب شاہ صاحب اور محترم جناب ممتاز خاں صاحب، جناب قدوائی صاحب، بیدل لائبریری شرف آباد کے جناب زبیر صاحب، شعبۂ تصنیف وتالیف جامعہ کراچی کے منتظمین اور پاکستان کے دیگر شہروں کی لائبریوں کے منتظمین نے بھی مواد کی فراہمی میں ہر ممکن مدد کی ان سب کی میں تہہ دل سے مشکور وممنون ہوں اور ان کے لیے دعا گو ہوں کہ خوش رہیں۔ آمین

میرے پی ایچ ڈی فیلوز میں برادرم جناب زاہد حسن چغتائی صاحب (راولپنڈی) اور برادرم جناب پروفیسر عظیم اقبال صاحب (لاہور) محترم صابر بھائی (احمد علی) اور محترم مراد علی خاں کی حوصلہ افزائی اور معاونت کے لیے مشکور اور دعا گو ہوں۔

ذکیہ رانی

استاد شعبۂ اردو

وفاقی اردو یونیورسٹی برائے فنون، سائنس وٹکنالوجی، کراچی

## تمہید:

اردو تنقید کا ماضی باعتبار حجم اور باعتبار معیار دیگر زبانوں کے ادب کی طرح نئے معیارات، نظریات اور اصولوں کی جستجو میں سرگرداں، ہاہر زبان اپنے دامن میں کلچر سمیٹے ہوئے ہوتی ہے اور اسی کلچر کی بازیافت سے اس زبان کا ادب مملو ہوتا ہے۔یہی سبب ہے کہ ہم با آسانی یہ کہہ دیتے ہیں کہ ادب معاشرے کا آئینہ ہوتا ہے اردو تنقید کا پس منظر یا آغاز و ارتقاء اپنے جلو میں برصغیر پاک وہند کی ثقافت وتہذیب سمیٹے ہوئے ہے۔جیسا کہ ہم سب جانتے ہیں کسی بھی زبان کی تنقید کا آغاز نظم سے ہوا۔[۱] اردو مغلوں کے دور اقتدار میں پل بڑھ کر جوان ہوئی اور سلطنتِ مغلیہ مختلف مذاہب وثقافت اور مختلف زبانوں کا گہوارہ تھی۔اس ضمن میں سنسکرت، ہندو مت تک محدود ہوتے ہوتے مختلف بھاشاؤں کا روپ دھار چکی تھی انہی بھاشاؤں کے درمیان اردو کو فروغ نصیب ہوا نیز یہ کہ مغلوں کا ترکہ فارسی زبان تھی جبکہ عرب مسلمانوں کی فارس کی فتوحات کے نتیجے میں فارسی والوں کے ہاں بھی عربی کا چلن عام ہو رہا تھا اس کا مطلب یہ ہوا کہ مغلوں کے ذریعہ ہندوستان میں عربی اور فارسی نے غیر معمولی اہمیت حاصل کر لی تھی چونکہ عربی اور فارسی مسلمانوں سے موسوم تھیں اور یہ دونوں زبانیں اقتدار یا طبقۂ اشرافیہ کی زبانوں میں شمار ہوتی تھیں اور روزگار سے لے کر دربار تک رسائی کا اہم ذریعہ سمجھی جاتی تھیں نتیجتاً ہندوؤں اور مقامیوں نے بھی اس زبان میں اچھی خاصی دستگاہ حاصل کرنے کی کوششیں کیں یعنی فارسی شعر گوئی اور عربی قصائد کی فضا ادبی مذاق کا معیار سمجھی گئی۔جیسا کہ ہم جانتے ہیں کہ وقت کے ساتھ ساتھ عوامی شعور کی بیداری اپنا کام کر دکھاتی ہے،اسی ذیل میں عوام الناس کی زبان ہندوی، ریختہ یا اردو نے بھی اظہاری سرگرمیوں میں حصہ لینا شروع کر دیا۔اس اعتبار سے ہم اولین نمونوں کے ذیل میں اشرف جہانگیر سمنانی، خواجہ نواز بندہ گیسو دراز، ملا وجہی اور حضرت امیر خسرو کی شعری اُپج کی بات کر لیں لیکن نثری سطح پر اور بالخصوص تنقید کی سطح پر جب ہم بات کرتے ہیں تو بات وہیں آ کے ٹھہر جاتی ہے کہ اشعار اردو میں اور مقدمہ فارسی میں یا تذکرہ اردو شعراء کا اور زبان فارسی کی۔

اورنگ زیب عالمگیر کے انتقال (۱۷۰۷ء) کے بعد سلطنت مغلیہ کی جہاں مرکزیت کو زک پہنچتی نظر آتی ہے وہیں ریختہ ہندوی یا ہندوستانی کا چلن بھی عام ہوتا نظر آتا ہے اس کی واضح مثال فائز دہلوی کا دیوان ہے جس میں فارسی اور عربی کے ثقہ ناقدین کے اصولِ نقد کو ریختہ یعنی اردو شاعری پر منطبق کرنے کی اولین سعی کی گئی فائز کے اس خطبے کا احوال شاعری اردو کی اور نقد فارسی میں! بقول ڈاکٹر ابوالکلام قاسمی:

> ''فائز کا خطبہ جو اس کے دیوان میں شامل ہے اصول شعر کی ایک الگ تالیف کی حیثیت رکھتا ہے اگر فائز کے دیوان (مرتبہ ۱۱۲۷ھ) میں شامل خطبہ کو صرف زمانی یا تاریخی تقدم حاصل ہوتا تو تنقیدی اعتبار سے کوئی خاص نمونہ قرار نہ دیا جاتا مگر جب ہم یہ دیکھتے ہیں کہ اپنے زمانی تقدم کے ساتھ فائز کا خطبہ تنقیدی نقطہ نظر سے بھی ایک خاص اہمیت کا حامل ہے تو اس کو نظر انداز نہیں کر پاتے پھر یہ کہ فائز کا دیوان مع خطبہ کے اس وقت مرتب ہو چکا تھا جب شعرائے اردو کے تذکرے بھی لکھے جانے نہیں شروع ہوئے تھے۔ایسی صورت میں جب کہ فائز کے سامنے تو شعرائے اردو کے تذکرے تھے اور نہ اردو شاعری کے اصول وضوابط پر کوئی مستقل کتاب تھی فائز کے خطبے کا وسیلۂ فیضان فارسی اور عربی کی کتب نقد کے علاوہ اور کچھ نہیں رہ جاتا'' [۲]

فائز کے بعد دیگر ثقہ شعراء کا تنقیدی شعور بھی اسی راہ پر گامزن رہا شاعری اردو میں اور نقد فارسی میں! نکات الشعراء اس کی

بہترین مثال ہے شاہ حاتم[۳] اور سودا[۴] بھی اسی راہ کے مسافر قرار پاتے ہیں جب کہ سراج الدین علی خاں آرزو کا لغت[۵] خان آرزو کے تنقیدی شعور کے ساتھ ساتھ اُس عہد کے اجتماعی شعور کا بھی غماز ہے۔
اردو تنقید کے پس منظر کا تحقیقی منظر نامہ لفظ ''نقد''،''انتقاد'' اور ''تنقید'' کے معانی و مطالب سے وابستہ ہے لہٰذا ان ہی معانی و مطالب کا احوال اور پس منظر کی بازیافت تنقید کے آغاز و ارتقاء کو سمجھنے کے لیے ناگزیر ہے۔

## نقد، انتقاد، تنقید:

تحقیق اس امر پر دال ہے کہ اردو ادب کی معروف اصناف کی طرح اردو ادب کی تنقیدی روایت بھی عربی و فارسی کے درخشاں ماضی سے جڑی ہوئی ہے۔لفظ تنقید کی اصل ''نقد''[۶] اور ''انتقاد''[۷] ہے جو عربی و فارسی روایت کی مانوسیت کے تحت مروّج ہوئی بعد ازاں اردو ادب کی وسعت میں لفظ ''تنقید''[۸] رواج پا گیا اور آج اسے مرادی و اصطلاحی دونوں معنوں میں برتا جاتا ہے۔

شمس الرحمٰن فاروقی ''ادبی تخلیق اور ادبی تنقید'' میں رقمطراز ہیں کہ:

> ''لفظ ''تنقید'' عربی فارسی میں نہیں ہے اور تفعیل کے وزن پر یہ لفظ اردو والوں کا ایجاد کیا ہوا ہے لیکن ''نقد''،''مناقدہ''،''انتقاد'' اور ''نقاد'' تو عربی میں موجود ہیں۔............''تنقید'' کا لفظ ہمارے ہاں سب سے پہلے مہدی افادی نے ۱۹۱۰ء میں استعمال کیا بلکہ انھوں نے ایک قدم آگے بڑھ کر ''تنقید عالیہ'' کی اصطلاح بنائی جوان کے خیال میں کسی انگریزی اصطلاح High Criticism کا ترجمہ تھی''[۹]

نقد یا تنقید یا critic[۱۰] یہ تینوں الفاظ ہم معنی ہیں اور ان کی معنویت زندگی اور کائنات میں جاری و ساری ہے۔اردو تنقید کا پس منظر اردو کی ادبی روایت کا حامل ہے۔فارسی، عربی اور بالواسطہ سنسکرت کے نظری پہلوؤں کو اردو تنقید میں عملی سطح پر دیکھا اور پرکھا جا سکتا ہے ڈاکٹر سیّد عبداللہ[۱۱] نے اردو تنقید کو سمجھنے کے لیے جن بنیادی نکات کا احاطہ کرنے کی سعی کی ہے شاید وہ اب اردو تنقید کے پس منظر تک محدود ہو کر رہ گئے ہیں۔اس ضمن میں اردو تنقید کے آغاز کے اجزائے ترکیبی کچھ یوں ترتیب پاتے ہیں۔

(۱) مشاعرے
(۲) شعرائے اردو کے تذکرے
(۳) تاریخ ادب اردو میں تنقید کا پس منظر
(۴) اردو تنقید کا پس منظر (مختلف ناقدین کا تحریر کردہ ہے)

## مشاعرے:

قدیم تہذیبی روایت کا علمبردار ''مشاعرہ'' ابتداء میں فارسی کے لیے مختص تھا۔اردو کے لیے مجلسِ ریختہ بعد ازاں ''مراختہ'' کا لفظ استعمال ہوا ہے اور رواج پاتے پاتے ''مشاعرہ'' اردو کے لیے بھی استعمال ہونے لگا۔شاعری کی ارتقائی منازل زبان و بیان کے ساتھ پروان چڑھیں ابتداء میں شاعری احساس کے موزوں بیان کا نام تھی بعد کے ادوار میں اس کی فنی نوعیت پر بھی توجہ دی گئی اور دورِ آخر تک آتے آتے شاعری بالخصوص غزل اور نظم میں موضوع اور مسائلِ عصر کو فوقیت دی جانے لگی ابتداء میں مشاعرے کی مجالس شرفاء کی ہی سرپرستی میں پروان چڑھیں اور شرفاء و امراء ہی اس سے وابستہ تھے۔آہستہ آہستہ عوام میں بھی اس کا ذوق اور شعور

پیدا ہونا شروع ہوا اور عوامی مشاعرے بھی منعقد ہونے لگے۔علی جواد زیدی ''تاریخ مشاعرہ'' میں لکھتے ہیں:

''شاعروں کے حالات کے ساتھ ساتھ مشاعروں کا ذکر بھی آجاتا ہے۔..........شروع شروع میں مشاعروں کا اطلاق فارسی شعراء کے اجتماعات ہی پر ہوتا تھا اردو شعراء کا الگ سے کوئی اجتماع نہیں ہوتا تھا' جب ممتاز فارسی گو شعراء نے اردو میں بھی شعر کہنا شروع کیا تو تفنن طبع کے طور پر اردو کا کلام بھی ان مشاعروں میں کبھی کبھی سنادیا جاتا تھا رفتہ رفتہ اردو شعر گوئی نے محمد شاہ رنگیلے کے زمانے سے بڑا رواج پایا اور آخری زمانے سے شعراء کا اجتماع انھیں کے گھروں پر شروع ہوا اور ساتھ ساتھ مشاعرے بھی ہوتے رہے' قیام الدین حیرت نے (مقالات الشعراء میں) میر کے حال میں لکھا ہے کہ ''ہر ہفتہ روزی بخانہ اش اجتماع ریختہ گویاں ومشاعرات درایشاں میشود'' ..........گویا میر کے یہاں ریختہ گویوں یعنی اردو شعر کہنے والوں کا اجتماع بھی ہوتا تھا اور مشاعرے یعنی فارسی شعراء کا مجمع بھی ہوتا تھا اردو والوں میں بھی باہم مشاعرے ہوتے تھے۔تذکرہ نگاروں میں سب سے پہلے میر نے ''مجلس ریختہ'' کا ذکر کیا ہے......اسی طرح ایک طرح کے اجتماع کو انھوں نے کہیں ''مجلس ریختہ'' کہیں ''مجلسِ یارانِ ریختہ'' اور کہیں ''مجمع شاعرانِ ریختہ'' کے نام سے یاد کیا ہے کہیں صرف ''مجلس'' لکھ دیا ہے''[۱۲]

مزید لکھتے ہیں:

''خود قاسم کے یہاں یہ صورت ہے کہ ''مراختہ'' اور ''مشاعرہ'' کو ہم معنی اصطلاحوں کی حیثیت سے استعمال کرتے ہیں''[۱۳]

''یہ مراختے دلّی سے رام پور اور پھر وہاں سے فیض آباد لکھنؤ پہنچے،ان کا طور طریقہ،مزاج اور انداز سب دلّی ہی سے بن کر آیا''[۱۴]

''دلّی کے مشاعرے:دلّی میں مشاعرے تو محمد شاہ رنگیلا کے زمانے سے ہونے لگے تھے لیکن ان کے بارے میں زیادہ تفصیل ملتی نہیں ہے لیکن عالم شاہ ثانی کے زمانے سے تفصیلات زیادہ ملنے لگتے ہیں' دلّی کے باقاعدہ مشاعروں میں اوّلیت میر درد کے مشاعروں کی معلوم ہوتی ہے''[۱۵]

''عام مشاعرے:امراء کے مشاعروں کے علاوہ عام مشاعرے بھی اکثر منعقد ہوتے رہتے تھے ان مشاعروں کے قائم کرنے والوں میں زیادہ تر شعراء تھے جو اپنے یہاں مشاعرے کیا کرتے تھے جن میں معاصر شعراء شریک ہوتے تھے اور ایک دوسرے کو اپنے شعر سناتے تھے''[۱۶]

''اسی طرح اہم خانقاہوں اور مدرسوں میں بھی جہاں سجادہ نشیں،مسند نشین درس صاحب ذوق ہوتے ان مشاعروں کا انعقاد ہوتا۔ان مشاعروں میں ایک دوسرے کی لغزشوں پر انھیں مناسب طریقے پر ٹوک بھی دیا کرتے تھے یا اشارتاً اور کنایۃً اس غلطی کی طرف اشارہ کردیتے تھے یہ ان مشاعروں کا انتقادی پہلو تھا ان میں شعراء شعر سناتے وقت ہوشیار رہا کرتے تھے عام طور سے اپنے استاد کو دکھائے بغیر شعر نہیں سناتے تھے''[۱۷]

''سنگلاخ زمینیں: طرحی مشاعروں میں پہلے شگفتہ اور نئی زمینوں میں غزلیں طرح کی جاتی تھیں لیکن اظہارِ استادی کے لیے سنگلاخ زمینیں طرح کی جانے لگیں۔ اس میں شاہ نصیر، ذوق، ظفر وغیرہ کے نام نمایاں ہیں شاہ نصیر نے اسے نشانِ کمال بنالیا تھا۔'' [۱۸]

''تاریخ مشاعرہ'' علی جواد زیدی کی تصنیف ہے جو اُن کے زمانہ طالب علمی کے مضمون ''مشاعرے'' کی تحقیقی صورت ہے یہ مضمون انھوں نے ۱۹۳۶ء میں اپنے استاد حامد اللہ افسر میرٹھی کی ہدایت پر لکھا تھا ان کے درجہ کے تمام طالب علموں کی نسبت ان کا لکھا ہوا مضمون بہتر تھا جسے ان کے استاد نے بے حد سراہا اس ہمت افزائی کے بعد انھوں نے اسے اضافے کر کے ''نیرنگ خیال'' لاہور میں اشاعت کے لیے بھیج دیا جو ۱۹۳۸ء میں شائع ہوا۔ اس کے بعد مصنف کو اس کی طرف توجہ دینے کا اس قدر موقع نہ ملا بہر حال وہ اس کا مواد جمع کرتے رہے اور بالآخر ایک کتاب کی شکل میں اسے پہلی بار ۱۹۹۲ء میں شائع کر دیا'' تاریخ مشاعرہ'' کل ۳۰۲ صفحات پر مشتمل ہے، ضمیمہ اور کتابیات سمیت اس کے ۱۲ ابواب ہیں۔

''تاریخ مشاعرہ'' کے مطالعہ سے مشاعروں کی تاریخ اور عہد بہ عہد مشاعروں کی بدلتی ہوئی فضا اور معیار سے آگہی ہوئی مصنف نے دستیاب معلومات کو اس کتاب میں سلیقے سے پیش کیا نیز کچھ حوالے ایسے بھی کتاب میں درج کیے جو بادی النظر میں اس موضوع کی ترجمانی نہیں کرتے مگر ان کے مطالعے سے ہمیں مشاعرے کی اندرونی فضا کا احساس قریب سے ہوتا ہے قدیم مشاعروں سے متعلق کچھ حوالے تاریخ و تذکرہ کی کتابوں میں مل جاتے ہیں مگر ابتدائی مشاعروں کے لیے قیاس سے کام لے کر جو شواہد پیش کیے ہیں وہ اگر سند پا جائیں تو اس تسلسل کا دائرہ مکمل ہو جائے اسلوب کے لحاظ سے یہ کتاب عام فہم ہے مصنف نے مشاعرے کی جزئیات سامعین کا احوال اور ان کے تاثرات کا بھی احاطہ کیا ہے۔

اس کے مصنف نے مشاعروں میں شعراء کے کلام پر دی جانے والی اصلاح اور نکتہ چینی کا رنگ بھی نمایاں طور پر پیش کیا ہے جس سے اس عہد کے مذاقِ تنقید سے آگہی ہوتی ہے بعد ازاں جب معاشرے کی اصلاح کے لیے شاعری کو استعمال کیا جانے لگا تو اس نقد میں شعر کے حسن و قبح سے زیادہ اس کے مقصدی ابلاغ پر تنقید کی جاتی تھی ادبی تحریکات کے اثرات بلواسطہ و بلاواسطہ کس طرح مشاعروں پر پڑے اور اس روایتی مجلس نے کن نئے انداز و اطوار کو اختیار کیا۔

کُلی طور پر ''تاریخ مشاعرہ'' کا مطالعہ قاری کو برصغیر پاک و ہند کے تہذیبی و ثقافتی ورثہ ''مشاعرہ'' کی جملہ معلومات بہم پہنچاتا ہے خصوصاً ہندوستانی تہذیب سے روشناس کراتا ہے اس میں ادبی اقدار و روایت کا بھی عکس دکھائی دیتا ہے اور بدترین زوال کے زمانے میں شرفاء و عوام کے روّیے بھی، بیسویں صدی کے آخر تک کا ادبی منظر نامہ بھی جس میں مشاعرہ ذوق کی تسکین ہی نہیں کر رہا بلکہ گروہ بندیوں کے سبب ادب کے مختلف رجحانات و معیارات کی نمائندگی بھی کر رہا ہے اور اسی پس منظر کی روشنی میں تنقیدی شعور کی کارفرمائی بھی ملاحظہ کی جاسکتی ہے۔

## شعرائے اردو کے تذکرے:

شعرائے اردو کے تذکرے بالاتفاق اردو تنقید کے آغاز کے ماخذات قرار دیے جاسکتے ہیں۔ پس منظر لکھنے والے اردو تنقید کا آغاز تحقیقی سطح پر دیکھنے والے شعرائے اردو کے تذکروں سے تنقیدی فقرے مثال کے طور پر پیش کرتے ہیں اس ضمن میں ڈاکٹر سیّد عبداللہ بعنوان ''پرانا تنقیدی نظام'' فرماتے ہیں کہ:

''میرے خیال میں ہمارے ان جدید مبصرین میں سے آخرالذکر گروہ حق بجانب ہے اور قائم بالصواب، مگر اس گروہ کے افراد بھی ایک غلطی میں مبتلا ہیں اور وہ یہ ہے کہ وہ اردو کی تنقیدی کوششوں کا سراغ لگاتے وقت اپنے آپ کو صرف اردو کتابوں تک محدود کر لیتے ہیں ان میں

سے بیشتر شعرائے اردو کے ایک دو تذکروں کو دیکھ کر ان سے کچھ تنقیدی اشارے جمع کر لیتے ہیں اور بس یہ خیال کر لیتے ہیں کہ پرانے انتقادی نظام کا احاطہ ہو گیا۔'' [۱۹]

آگے چل کر ڈاکٹر سیّد عبداللہ یہ لکھتے ہیں کہ:

''پرانے اسلوب انتقاد کو سمجھنے کے لیے اس سارے نظام سے واقفیت پیدا کی جائے جس کو اس زمانے کا نقاد اپنے لیے بطور بنیاد استعمال کرتا تھا پھر ان اصطلاحوں کو بھی جاننا ضروری ہے جو صدیوں تک شعراء کے کلام کی قدر و قیمت کو معین کرنے کے لیے ہماری کتابوں میں استعمال ہوتی رہی ہیں اس کے علاوہ ان ادبی تحریکوں کا علم بھی لابدی ہے جو مختلف زمانوں میں موجود رہی ہیں اور اپنی خصوصیات کا نقش تذکروں میں اور اس نوع کی دوسری تصانیف میں چھوڑ گئی ہیں اسی طرح ادب میں ان وطنی گروہ بندیوں کا حال بھی جاننا چاہیئے جن کے متعلق ادب کا مؤرخ بعض اوقات محض اشاروں میں بات کہہ کر آگے بڑھ جاتا ہے مگر ان میں سے ہر اشارہ کسی پوری داستان کا حامل ہوتا ہے'' [۲۰]

اس ضمن میں تنقیدی مواد کے ماخذ کا معیار مقرر کرتے ہوئے ڈاکٹر سیّد عبداللہ فرماتے ہیں کہ:

''میرے خیال میں اس مقصد کی خاطر ہمیں ذیل کے سرچشموں سے استفادہ کرنا ہوگا:

[الف] شعراء کے تذکرے

[ب] انتخابات یا بیاضیں جو مضمونوں کے لحاظ سے مرتب ہوئی ہیں

[ج] بلاغت کی کتابیں (فارسی اور اردو میں) بیان، بدیع، صرف و نحو، علم حروف

[د] عروض و قوافی کی کتابیں

[ھ] موازنے، محاکے اور ادبی مباحث

[و] مجالس شعراء و ادباء

[ز] تاریخی اور ادبی کتابیں

[ح] نثری دیباچے جن کا رواج عہدِ مغلیہ میں بہت زیادہ ہو گیا تھا

[ط] علماء و ادباء کے خطوط مثلاً فیضی، ابوالفضل، منیر برہمن اور غالب، حالی اور شبلی کے خطوط

[ی] عہدِ مغلیہ کی مصوری، فنِ تعمیر اور موسیقی کا سرسری مطالعہ

[ک] ہر عہد کی مجلسی اور سیاسی تاریخ (اس سے پس منظر معلوم کرنا مقصود ہے)

[ل] دواوینِ شعراء کی شرحیں۔'' [۲۱]

جس عہد میں راقمہ شعرائے اردو کے تناظر میں اردو تنقید کے پس منظر کی جستجو کر رہی ہے۔ اب کوئی ایسا ابہام درمیان نہیں ہے کہ جو شعرائے اردو کے تذکرے اور اردو تنقید کے پس منظر کے حوالے سے موجود ہو لہٰذا شعرائے اردو کے تذکروں پر تین بنیادی تحقیقی ماخذات کو اس حوالے سے آپ کے ملاحظے کے لیے پیش کر رہی ہوں۔ یہ تین بنیادی تحاقیق/تحقیقیں درج ذیل ہیں۔

''شعرائے اردو کے تذکرے اور تذکرہ نگاری کا فن'' ڈاکٹر سید عبداللہ کی تحقیقی تصنیف ہے [۲۲] درج ذیل عنوانات کے تحت سید عبداللہ نے اردو تذکروں اور فن تذکرہ نگاری پر روشنی ڈالی ہے۔

(۱) فارسی تذکروں کا اثر (۲) اردو شاعری کی ترقی (۳) شعراء کی کثرت کا اثر تذکرہ نگاری پر
(۴) تذکروں کی تقسیم (۵) مرکزی تذکرے (۶) تذکرہ نویسی کے ادوار (طبقۂ اول و ثانی)
(۷) طبقۂ اول: قدیم طرز کے تذکرے (۸) نکات الشعراء کے امتیازات (۹) تنقید میں بے دردی اور تلخی
(۱۰) میر صاحب اور آزاد (۱۱) اصلاح سخن (۱۲) تصویر سیرت
(۱۳) نکات کے نقائص (۱۴) نکات الشعراء کا اثر اور ردعمل (۱۵) مخزن نکات
(۱۶) تذکرۂ میر حسن (۱۷) تذکرۂ ہندی، مصحفی (۱۸) ریاض الفصحا
(۱۹) دبستانِ میر کے خلاف ردعمل (۲۰) مجموعۂ نغز (۲۱) گلشن بے خار
(۲۲) گلستان بے خزاں، باطن (۲۳) طبقۂ ثانی: جدید اثرات (۲۴) گلشن ہند (علی لطف)
(۲۵) صہبائی کے تذکرے (۲۶) دتاسی اور کریم الدین کے تذکرے (۲۷) دتاسی وغیرہ کا اثر
(۲۸) آب حیات (۲۹) تنقید تذکرہ: تذکروں پر اعتراضات (۳۰) تذکرہ نگاری کی مشکلات
(۳۱) تذکرہ ایک مرکب صنف ہے (۳۲) تاریخیت (۳۳) ایجاز و اختصار
(۳۴) تنقید سلیم الطبعی اور نیک دلی (۳۵) یادگاری خصوصیات (۳۶) جملۂ معترضہ
(۳۷) انصاف اور صداقت

اس کتاب میں ڈاکٹر سیّد عبداللہ نے شعراء و ادباء کی چشمکوں کے ساتھ ساتھ متن کی صحت اور کھرے کھوٹے کو پرکھنے کی بھی کوشش کی ہے اور اس میں ایسے فقرے دیے گئے ہیں جس سے اردو نقد کے آغاز کی نا صرف وضاحت ہوتی ہے بلکہ تخلیق کار کے ناقد کا ظہور بھی ہوتا نظر آتا ہے۔

''تنقیدِ تذکرہ'' کے زیرِ عنوان سید عبداللہ نے تذکروں کے نقائص پر تنقید کی اور ان کی دو قسمیں کیں (۱) قدیم (۲) جدید

(۱) قدیم: (مختصراً اپنے الفاظ میں) ۱۔ گردیزی کی تنقید گروہ بندی اور عصبیت پر مبنی ہے اس کی صدائے بازگشت ان تمام تذکروں میں ہے جو میر کی مخالفت میں لکھے گئے ۔ میر کا تذکرہ [۱] اصلاح سخن [۲] تنقید کلام [۳] تصویر سیرت کے سبب ممتاز ہے لیکن ان کی بے لاگ تنقید کو ان کے معترضین نے تنقیص قرار دیا۔

(۲) جدید معترضین: ان تذکرہ نگاروں کا مقصد صداقت اور انصاف نہ تھا بلکہ جانب داری اور خودستائی ان کا مقصود تھا تذکروں میں تحقیق و تنقید نہیں محض انتخاب کلام ہے اور جامعیت کے پیش نظر خاص و عام میں امتیاز نہیں رکھا۔ تاریخیں نہیں اور تدوین بھی تاریخ نگاری کے اصول کے مطابق نہیں۔ ان سے شاعری کے عہد بہ عہد ارتقاء کا پتہ نہیں چلتا۔ مفصل حالات معلوم نہیں ہوتے وجہ اس کی نقل در نقل اور بعض صورتوں میں مآخذ کا ذکر بھی نہیں ملتا۔'' [۲۳]

بقول سید عبداللہ:

''یہ وہ چند اعتراضات ہیں جو بار بار مختلف الفاظ میں اور پیرایوں میں دہرائے گئے ان میں سے بعض کے صحیح ہونے میں کوئی کلام نہیں'' [۲۴]

''اردو شعراء کے تذکرے اور تذکرہ نگاری'' ڈاکٹر فرمان فتح پوری کا تحقیقی مقالہ ہے[۲۵] کتاب کی فہرست حسبِ ذیل ہے۔ اس میں (۱۱۶۵ھ/۱۷۵۲ء تا ۱۲۹۷ھ/۱۸۸۰ء )۶۸ تذکروں کا ذکر ہے۔

(۱) پیش لفظ: (۲) تذکرہ نگاری اور اس کا ارتقاء:

[ یہ باب ذیلی ۱۸ عنوانات میں تقسیم ہے نیز اس کے ذیلی عنوان نمبر ۹ اور ۱۸ کے مزید ذیلی عنوانات ابجد کے قاعدے سے درج کیے گئے ہیں۔]

(۱) تذکرہ نگاری کا مفہوم: (۲) فارسی تذکروں کی قدامت (۳) فارسی شعراء کا پہلا تذکرہ:
(۴) فارسی تذکرے اردو تذکرہ نگاری سے قبل: (۵) فارسی تذکروں کی نوعیت و اہمیت: (۶) اردو شعراء کے تذکروں کا آغاز
(۷) اردو شعراء کے قدیم ترین تذکرے: (۸) اردو شعرا کا پہلا تذکرہ (۹) تذکرہ نگاری کے محرکات
(۱۰) اردو شعراء کے تذکروں کی تعداد (۱۱) گارسیں کی فہرست تذکرات (۱۲) اردو تذکروں سے متعلق کام کا جائزہ
(۱۳) نگار کا سالنامہ ''تذکروں کا تذکرہ نمبر'' اور اس کے اثرات (۱۴) تذکروں سے عام دلچسپی اور تحقیقی و تنقیدی کام کی رفتار
(۱۵) اردو تذکروں کی تقسیم (۱۶) اٹھارویں صدی کے تذکروں کی نوعیت (۱۷) انیسویں صدی کے تذکرے اور مغرب کے اثرات
(۱۸) اردو تذکروں کی معنوی حیثیت و اہمیت: (ا) تذکروں کی کمزوریاں (ب) تذکروں کی افادیت:
(ج) تذکروں میں تنقید کی نوعیت: (د) تذکروں کی سوانحی اہمیت: (س) تذکروں میں ادبی تاریخ کا مواد:
(ک) بحث کا ماحصل:

(۳) اردو شعراء کا تحقیقی و تنقیدی جائزہ:

۱: نکات الشعراء: ۲: گلشنِ گفتار: ۳: تحفۃ الشعراء: ۴: تذکرۂ ریختہ گویاں:
۵: مخزنِ نکات: ۶: ریاضِ حسنی: ۷: چمنستانِ شعراء: ۸: طبقاتِ الشعراء:
۹: تذکرۂ شعرائے اردو: ۱۰: تذکرۂ شورش یا رموز الشعراء: ۱۱: بہار و خزاں: ۱۲: گلِ عجائب:
۱۳: مسرت افزا: ۱۴: گلشنِ سخن: ۱۵: گلزارِ ابراہیم: ۱۶: تذکرۂ ہندی گویاں:
۱۷: عیار الشعراء: ۱۸: تذکرۂ عشقی: ۱۹: گلشنِ ہند: ۲۰: عمدۂ منتخبہ:
۲۱: تذکرۂ حیدری یا گلشنِ ہند: ۲۲: مجمع الانتخاب: ۲۳: ریاض الفصحا: ۲۴: مجموعۂ نغز:
۲۵: طبقاتِ سخن: ۲۶: تذکرۂ آزردہ: ۲۷: دیوانِ جہاں: ۲۸: تذکرۂ بے جگر:
۲۹: تذکرۂ ابنِ طوفان: ۳۰: شوکت نادری: ۳۱: دستور الفصاحت: ۳۲: گلشنِ بے خار:
۳۳ مدائح الشعراء: ۳۴: تاریخِ ادبِ ہندوستانی: ۳۵: انتخابِ دواوین: ۳۶: گلدستۂ نازنیناں:
۳۷: خوش معرکۂ زیبا: ۳۸: بہارِ بے خزاں: ۳۹: گلستانِ بے خزاں: ۴۰: طبقات الشعرائے ہند:
۴۱: یادِ شعراء: ۴۲: مخزنِ شعرا: ۴۳: سراپا سخن: ۴۴: گلشنِ ہمیشہ بہار:
۴۵: نسخۂ دلکشا: ۴۶: منتخب التذکرہ: ۴۷: گلستانِ سخن: ۴۸: مخزنِ نکات (اردو):
۴۹: ریاض الفردوس: ۵۰: قطعۂ منتخبہ: ۵۱: سخنِ شعرا: ۵۲: بہارستانِ ناز:
۵۳: تذکرۂ نادری: ۵۴: مجموعۂ واسوخت: ۵۵: فرح بخش: ۵۶: خزینۃ العلوم:
۵۷: شمیمِ سخن (حصہ اوّل): ۵۸: شمیمِ سخن (حصہ دوم): ۵۹: انتخابِ یادگار: ۶۰: تذکرۂ شعرائے رامپور:
۶۱: عروس الاذکار: ۶۲: نگارستانِ بشیر: ۶۳: چمن انداز: ۶۴: تذکرۂ بشیر:
۶۵: ارمغانِ گوکل پرشاد: ۶۶: طورِ کلیم: ۶۷: بزمِ سخن: ۶۸: آبِ حیات:

(۴) اردو شعراء کے تذکروں کی تاریخی ترتیب: (۵) فرہنگِ سخنورانِ نامور: (۶) اشاریہ:

''اردو شعرا کے تذکرے اور تذکرہ نگاری'' میں ڈاکٹر فرمان فتح پوری نے لفظ 'تذکرہ' اور مرکب لفظ تذکرہ نگاری کی تفصیلی بحث کے بعد تذکروں کی ابتدائی روایات کا سراغ عربی و فارسی روایت سے بہم پہنچایا ہے اور اردو تذکرہ نویسی کی تاریخی روایت کو اس عہد کے تناظر میں پیش کیا اس ضمن میں انھوں نے ان محرکات کا بھی جائزہ لیا ہے جو تذکرہ نویسی کا سبب ہوئے اس ضمن میں اردو کے اوّلین تذکرے کی بھی سند دلائل و براہین سے دی نیز ان تذکروں کو روایتی تقسیم کے بجائے جو کہ کریم الدین، گارسیں دتاسی وغیرہ نے کی تھی نئے انداز میں منقسم کیا یعنی اٹھارویں صدی کے تذکرے اور انیسویں صدی کے تذکرے، اٹھاریں صدی کا پہلا تذکرہ نکات الشعرا ہے اور یہ روایت تذکرہ نویسی کی انیسویں صدی میں آب حیات تک اختتام پذیر ہوئی بعد کے لکھے گئے تذکرے روایتی نوع کے نہیں تھے بلکہ ان میں تاریخی و سوانحی معیارات نمایاں ہیں اس وجہ سے مؤلف نے انھیں شمار نہیں کیا اس ضمن میں تذکروں کی خامیاں، خوبیاں ان میں تنقید کی بازیافت کے ساتھ ساتھ ان تذکروں میں سوانح اور تاریخ کی بازیافت بھی کی گئی اور فارسی و عربی نقد کی روایت کو ملحوظ رکھتے ہوئے ان ناقدین کے اعتراضات کا جواب بہم پہنچایا جو تذکروں کو محض تاریخی اہمیت دیتے ہیں اور ان میں موجود تنقیدی اشاروں کو تنقید تسلیم نہیں کرتے جیسے کلیم الدین احمد وغیرہ۔

ان تنقیدی نکات کی دریافت کے بعد ڈاکٹر فرمان فتح پوری نے ۶۸ تذکروں کو مقالہ کا حصہ بنایا ہے اور ان پر اپنی محققانہ کاوشوں کے ساتھ رائے دی ہے مؤلفین کے حالات چھان پھٹک کر تحریر کیے ہیں اور تذکروں کے محاسن و معائب شعراء کی تعداد کا ذکر کیا ہے آخر میں ایک فہرست سنین وار ان تذکروں کی دی ہے نیز فرہنگ شعرائے نامور بھی درج کی ہے تاکہ تحقیق کرنے والے طالب علم وقت کی بچت کر سکیں۔

مجموعی طور پر ڈاکٹر فرمان فتح پوری کا یہ مقالہ اردو زبان و ادب کی تاریخ کے ان گمنام گوشوں کو بھی روشنی میں لے آیا جنھیں عموماً ہم (تساہل یا) تذکروں کی عدم دستیابی کی وجہ سے نہیں جان سکتے تھے مصنف کا اسلوب دلائل و حقائق کے درست انتخاب کے ساتھ ساتھ سادہ ہے اور تحقیق کی باریک گتھیوں کو بھی عام قاری تک واضح کر کے پہنچانے والا ہے اس کتاب نے اردو ادب کی تاریخ کے اور تنقید کے اہم سنگ میل کی بھی سند فراہم کی اور کماحقہٗ اس عہد کی منظر کشی کرنے کی سعی کی گئی ہے تاکہ قاری اس عہد کی روایات اور فضا میں رہ کر ان نکات کو سمجھ سکے یعنی مجموعی اعتبار سے محقق کی کاوش داد کی مستحق ہے اگر بطور ضمیمہ ان کتب کو بھی شامل کر دیتے تو اکیسویں صدی کے نصف تک کا منظر نامہ ہم جان سکتے مگر بوجہ کہ وہ ان روایتی تذکرہ نگاری میں نہیں آتیں انھوں ۱۸۸۰ء کے بعد کے تذکرے شامل نہیں کیے۔

''شعرائے اردو کے تذکرے: نکات الشعرا سے گلشنِ بے خار تک'' ڈاکٹر حنیف نقوی کا تحقیقی مقالہ ہے۔[۲۶] فہرست ملاحظہ کیجیے:

حاصل کلام کے تحت حنیف نقوی لکھتے ہیں کہ:

''گذشتہ ابواب میں مختلف تذکروں کی خوبیوں اور خامیوں کا جس تفصیل سے جائزہ لیا گیا ہے اس کے بعد یہ حقیقت کسی مزید ثبوت کی محتاج نہیں رہتی کہ تذکرے ہمارے سرمایۂ ادب کا ایک گراں قدر حصہ ہیں جسے نظر انداز کر کے نہ تو ہم اردو شاعری کے مطالعے ہی میں کامیاب ہو سکتے ہیں اور نہ اپنے ادبی وتنقیدی شعور کے مطالعے میں کامیاب ہو سکتے ہیں اور نہ اپنے ادبی وتنقیدی شعور کے آغاز وارتقا کی تاریخ مرتب کر سکتے ہیں'' [۲۷]

اردو تذکرہ نگاری آغاز تا عہدِ شیفتہ یعنی گلشن بے خار تک کا حنیف نقوی نے دقیق مطالعہ کیا ہے اور ان تذکروں کی تمام تر تحقیقی نوعیت کے ساتھ ساتھ تجزیاتی مطالعوں کو بھی سادہ اسلوب میں لکھا ہے آخری باب میں انھوں نے اردو زبان وادب کو تذکروں کی روشنی میں بیان کیا ہے نیز تذکروں کا عہد اور اس عہد کی ادبی، ثقافتی اور تہذیبی معیارات کو سماجی وادبی منظرنامے سے جوڑ کر پیش کیا ہے تاریخ زبان وادب اور شعری نقد کے پس منظر کے لیے اس کتاب سے استفادہ کرنا اردو محققین کے لیے ناگزیر ہے۔
اردو تذکرہ نگاری کی تمام تر جلوہ سامانیاں مذکورہ تینوں کتب میں دیکھی جا سکتی ہیں۔ راقمہ کی کوشش یہی ہے کہ اختصار اور جامعیت کے ساتھ اس انداز سے پس منظر تحریر کیا جائے کہ تحقیق کا حق بھی ادا ہو نیز مقالہ کا حجم مخانہ جاوید کی طرح نہ بڑھ جائے۔ اس بات کے پیشِ نظر راقمہ نے اکثر تذکرے خود دیکھے اور اس میں قابلِ ذکر فقروں کو بنیاد بنانے کی کاوش کی کہ جس سے شعری نقد کا اولین احوال کھل سکے۔ ملاحظہ ہو۔
تذکرۂ گلستان سخن میں مرزا قادر بخش صابر دہلوی مرزا اسداللہ خاں غالبؔ کے حوالے سے رقمطراز ہیں کہ:

''دیوان مختصر مرتب کیا اور مجموعہ فارسی کا تو دیوان محشر سے بھی زیادہ اشعار پرغوغا اور ابیات بلند صدا سے مملو اور مشحون ہے ریختہ میں گاہ گاہ اسد تخلص بھی کیا ہے لیکن غالب غالب اور ہر طالب اسی نام سے ہندوفارس میں اس کے نشان کا طالب ہے۔
ریختہ: گھر ہمارا جو نہ روتے بھی تو ویراں ہوتا
بحر اگر بحر نہ ہوتا تو بیاباں ہوتا'' [۲۸]

مومن خان مومنؔ کے بارے میں مرزا قادر بخش صابر دہلوی رقمطراز ہیں کہ:

''اس کی غزل عاشقانہ میں تضمین اور اسرار یقیں اس کے ابیات عارفہ میں گوشہ گزیں۔ سخن سنجان عصر ہر چند بالا دوری فکر سے عرش تاز تھے'' [۲۹]

شیخ امام بخش ناسخؔ کے بارے میں مرزا قادر بخش صابر دہلوی رقمطراز ہیں کہ:

''اس کی طبیعت کی رسائی ایک پرواز میں آشیانہ عنقا مطلق سے شکار کرلاتی تھی معنی پست اس کی طبع کی اوج بخشی سے بلند اور الفاظ مکروہ اس کی تراکیب کے حلیے سے دل پسند۔
مرا سینہ ہے مشرق آفتاب داغ ہجراں کا:
طلوع صبح محشر چاک ہے میرے گریباں کا'' [۳۰]

گلشنِ بے خار میں نواب مصطفیٰ خاں المتخلص بہ شیفتہ آتشؔ کے باب میں فرماتے ہیں کہ:

''لوگ آتش و ناسخ (جو لکھنؤ کے مسلّم اساتذہ میں ہیں) کو برابر اور یکساں درجے کا شاعر مانتے ہیں مگر صاحبِ ذوق پر اس تحقیق کی کمزوری واضح ہے۔''[۳۱]

انشاء اللہ انشاؔء کے بارے میں نواب مصطفیٰ خاں شیفتہ فرماتے ہیں کہ:

''ان کا دیوان موجود ہے جس میں تمام اصنافِ سخن میں دادِ سخن دی ہے اور کسی صنف میں پرانے شعراء کی پیروی نہیں کی لیکن ان کی شوخیِ طبع اور جودتِ ذہن میں کوئی کلام نہیں ان کی موت کو بیس سال ہو رہے ہیں ان کا دیوان نظر سے گزرا ہے اور یہ اشعار اس سے انتخاب کیے ہیں۔ پہلا شعر مجھ کو پسند آیا اور حق یہ ہے کہ بہت بلند مرتبہ ہے۔

؎ اس سے خلوت کی ٹھہر جاتی تو میں اللہ سے
واسطے دو دن کے عرشِ کبریائی مانگتا ''[۳۲]

خواجہ میر دردؔ کے بارے میں نواب مصطفیٰ خاں شیفتہ فرماتے ہیں کہ:

''وہ نظم میں بلاغت فصاحت کے دریا بہاتے ہیں۔ ان کا دیوان نظر سے گزرا ہے وہ بھرتی کے اشعار سے پاک ہے۔

؎ قتلِ عاشق کسی معشوق سے کچھ دور نہ تھا
پر ترے عہد سے آگے تو یہ دستور نہ تھا ''[۳۳]

شیخ ابراہیم ذوقؔ دہلوی کے بارے میں نواب مصطفیٰ خاں شیفتہ فرماتے ہیں کہ:

''سرکار میں بہت ممتاز حیثیت رکھتے ہیں ان کو شاعری میں جتنی قدرت حاصل ہے اتنی اور کسی میں نہیں دکھائی دی۔ عام طور پر یہ ہوتا ہے کہ جب بسیار گو شاعر کے کلام میں رطب و یابس ہر طرح کے مضامین آجاتے ہیں لیکن ان کے کلام میں بھرتی کی چیزیں بہت کم ہوتی ہیں وہ تمام اصنافِ سخن پر بڑی قدرت رکھتے ہیں۔

؎ چاندنی نے شب تجھ بن روپ یہ دکھایا تھا
مجھ کو ماہتابی پر دھوپ میں بٹھایا تھا ''[۳۴]

مرزا رفیع سوداؔ کے بارے میں نواب مصطفیٰ خاں شیفتہ فرماتے ہیں کہ:

''ان کے کلام کی مثال آفتاب کی ہے جس میں گہن نہیں لگتا۔ ان کے مضامین عالی اور خیالات بلند ہوتے ہیں۔ ان کو تمام اصناف شاعری پر پوری قدرت حاصل ہے لیکن یہ جو کہا جاتا ہے کہ ان کے قصائد غزل سے بہتر ہوتے ہیں۔''[۳۵]

مرزا اسداللہ خاں غالبؔ کے بارے میں نواب مصطفیٰ خاں شیفتہ فرماتے ہیں کہ:

''ان کا مرتبہ بڑے استادوں سے کم نہیں ہے ۔ان کی غزل مثل نظیری کے بے نظیر ہوتی ہے اور ان کا قصیدہ مثل عرفی کے قصیدے کے بہت دل پسند ہوتا ہے شعر کے مضامین کو پورے طور پر سمجھتے ہیں اور تمام نکات اور لطافتوں کی تہہ کو پہنچ جاتے ہیں۔

کاو کاوِ سخت جانی ہائے تنہائی نہ پوچھ
صبح کرنا شام کا، لانا ہے جوئے شیر کا'' [۳۶]

میر تقی میرؔ کے بارے میں نواب مصطفیٰ خاں شیفتہ فرماتے ہیں کہ:

''ریختہ کے چھ دیوان تمام اصناف سخن کے ساتھ نظم کیے ہیں، مسدس جس میں واسوخت کے مضامین کہے ہیں غازۂ شہرت سے رنگین ہیں اقسام شاعری میں سے قصیدے میں اچھے خیالات نہیں رکھتے جیسا کہ ان کی غزل زیادہ بلند ہے اسی طرح ان کا قصیدہ پست ہے۔

ہمارے آگے ترا جب کسو نے نام لیا
دلِ ستم زدہ کو ہم نے تھام تھام لیا'' [۳۷]

شعرائے اردو کے تذکروں کے مرتبین نے بھی مقدموں، دیباچوں اور پیش لفظ کی صورت میں متنی تنقید میں اہم کردار ادا کیا ہے اس ذیل میں مولوی عبدالحق کا نام نامی کسی تعارف کا محتاج نہیں تذکرہ گلزار ابراہیم جسے مرزا علی لطف نے فورٹ ولیم کالج میں اردو کا پیرہن عطا کیا اور ہم تک اُس عہد کے شعراء کا احوال پہنچایا تو اس کاوش کی بنیاد ابراہیم علی خاں خلیل کو سمجھنا چاہیے اور پھر اس پر مولوی صاحب کے مقدمہ [۳۸] نے وہ رنگ جمایا کہ جس کی نظیر ملنا مشکل ہے اور مولوی صاحب بحیثیت مقدمہ نگار متنی تنقید کے امام قرار دیے جاسکتے ہیں۔ جبکہ اسپرنگر اور مولوی عبدالکریم کا کام تذکرہ نگاری کے سائنٹنک مراحل کی اہم جستجو قرار دیا جاسکتا ہے بہرحال تذکروں کے مرتبین میں ڈاکٹر وحید قریشی ''گلستانِ سخن'' [۳۹] کے مقدمہ میں رقمطراز ہیں کہ:

''تنقید میں لفظی گرفت اور مناظرے اور مناقشے زیادہ اہم ہوجاتے ہیں چناں چہ شعراء کی وفات کے سنین بھی غیر محتاط صورت میں قلمبند ہونے لگے اس دور کے تنہا محتاط تذکرہ نگار عبدالغفور نساخ ہیں جنھوں نے ''سخن شعرا'' میں شاعروں کی تاریخ وفات کو اکثر احتیاط کے ساتھ درج کیا ہے'' [۴۰]

ڈاکٹر وحید قریشی کا مقدمہ اس اعتبار سے اہم ہے کہ چیدہ چیدہ تذکروں پر تجزیے کے ساتھ ساتھ ان تذکروں پر ناقدوں کی آراء کا نا صرف احاطہ کرنے کی کوشش کی ہے بلکہ اصولِ نقد کی روشنی میں کھوٹے کھرے کو پرکھنے کا عمل بھی پایا جاتا ہے۔اس مقدمے میں ڈاکٹر عبادت بریلوی، کلیم الدین احمد کی آراء کے ساتھ ساتھ گارساں دتاسی، کریم الدین، مولوی امام بخش صہبائی اور صابر دہلوی کے حوالے سے پرمغز رائے کا اظہار کیا گیا ہے۔

فنِ تذکرہ نگاری میں جو فضیلت میر تقی میرؔ کو نصیب ہوئی اُس کا عشر عشیر بھی قائم چاند پوری، لچھمی نرائن شفیق، میر حسن دہلوی، مصحفی اور دیگر تذکرہ نگاروں کو نصیب نہ ہوسکی۔

''نکات الشعراء'' پہلا تذکرہ [۴۱] ہونے کی فضیلت پر تو فائز ہے لیکن ساتھ ساتھ میرؔ کے چھ نکات تذکرہ نگار کے تنقیدی شعور کا اعلان ہیں۔ شاید اس سے پیش تر اردو کے حوالے سے اس انداز سے یہ بات کہیں نظر نہیں آتی ہر چند کہ لطیف اللہ خاں کے ترجمہ کردہ

''دیباچہ غرۃ الکمال'' [۴۲] کی نوعیت سب سے قدیم ہے اور امیر خسرو کی شعری رموز و علائم کے حوالے سے ہندوستانی تہذیب سے جڑی ہوئی بنیادوں کو ہم رنگ کرنے کی کوشش کی ہے۔ امیر خسرو کا ذکر بھی ہم کریں گے لیکن بات میر کی ہو رہی ہے۔ ''نکات الشعراء'' کے قابلِ ذکر مرتبین میں حبیب الرحمن خاں شیروانی، مولوی عبدالحق، ڈاکٹر عبادت بریلوی، ڈاکٹر محمود الٰہی وغیرہ کے نام شامل ہیں۔ [۴۳] میر کے چھ نکات [۴۴] ملاحظہ ہوں۔

''بدانکہ ریختہ ہر چندیں قسم است۔ از انجملہ آنچہ معلوم فقیر است نوشتہ می آید۔
اوّل آنکہ یک مصرعش فارسی و یک ہندی، چنانچہ حضرت امیر خسرو علیہ رحمۃ نوشتہ شد۔
دویم، اینکہ نصف مصرعش ہندی و نصف فارسی چنانچہ شعر میر معز کہ نوشتہ آمد۔
سیوم، آنکہ حرف و فعل پارسی بکار میبرند و ایں قبیح است۔
چہارم، آنکہ ترکیبات فارسی می آرند، اکثر ترکیب کہ مناسب زبان ریختہ می افتد آں جائز است وایں راغیر شاعر نمی داند و ترکیبے کہ نامانوس ریختہ میں باشد آں معیوب است ودانستن ایں نیز موقوف سلیقۂ شاعری است و مختار فقیر ہم ہمیں است، اگر ترکیب فارسی موافق گفتگوئے ریختہ بود مضائقہ ندارد۔
پنجم، ایہام است کہ در شاعران سلف دریں فن رواج داشت اکنوں طبعہا مصروف ایں صنعت کم است۔ مگر بسیار شستگی بستہ بشود و معنی ایہام ایں است کہ لفظے کہ بروبنائے بیت بود آں دو معنی داشتہ باشد، یکے قریب و یکے بعید و بعید منظور شاعر باشد و قریب متروک او۔
ششم، انداز است کہ ما اختیار کردہ ایم و آں محیط ہمہ صنعتہا است۔ تجنیس، ترصیع، تشبیہ، صفائے گفتگو، فصاحت، بلاغت، ادابندی خیال وغیرہ ایں ہمہ ہا در ضمن ہمیں است و فقیر ہم ازہمیں وتیرہ محظوظم، ہر کہ راد را یں فن طرز خاصے است ایں معنی رامی فہمد با عوام کار ندارم، اینکہ نوشتہ ام برائے یاران من سند است نہ برائے ہر کس۔ زیرا کہ عرصۂ سخن وسیع است واز تلون چمنستان ظہور آگہم مصرع ہر گلے را رنگ و بوئے دیگر است۔'' [۴۵]

میر تقی میر ''نکات الشعراء'' کا محققین نے اتنا ذکر کیا ہے کہ میر نے انعام اللہ خاں کے حوالے سے جانبداری سے کام لیا۔ تاریخ ادب اردو جمیل جالبی یا دیگر مشاہیر جنھوں نے تاریخ یا اردو نقد کا پس منظر لکھا ہے میر کے فقروں کی مثالیں با آسانی دستیاب ہیں لہٰذا اب بات ہو جائے غلام حسین شورش کے تذکرے ''رموز الشعراء یعنی تذکرہ شورش کی کہ جس نے دس نکات کو شعری معیارات کی بنیاد قرار دیا، شورش کا تذکرہ ڈاکٹر محمود الٰہی کا مرتب کردہ ہے۔ [۴۶]
شورش کے نکات ملاحظہ ہوں۔

''بہر حال الحال بہ مدعا می پرداز د کہ ریختہ بچندیں قسم است، از اں جملہ قدرے نوشتہ می شود۔
اوّل: آنکہ یک مصرعش فارسی و دیگر ہندی باشد چنانچہ حضرت امیر خسرو قدس سرہ فرمودہ۔
نقد دل من گرفت و بشکست : پھر نہ کچھ گھڑا نہ کچھ سنوارا
دویم: اینست کہ نصف مصرع فارسی و نصف ہندی باشد چنانچہ مرزا معز فطرت کہ موسوی خاں خطاب داشت و استاد میر محمد علیم عظیم آبادی بودہ فرمودہ:
از زلف سیاہ تو بدل دھوم پڑی ہے : در گلشن آئینہ گھٹا جھوم پڑی ہے
مرد ماں بنام ایشاں می خوانند واللہ اعلم۔ غرض طور دیگر ست۔

وسیوم ایہام است ومعنی ایہام اینست کہ لفظے کہ بر د بنائے بیت بود آں دو معنی داشتہ باشد یکے قریب و یکے بعید و بعید منظور شاعر باشد و دیگرے متروک او چنانچہ کسے گفتہ است:

نداف کا جو لونڈا بیٹھا دوکان اوپر
گالوں کو صاف کیسے بیچے ہے خوب روئی

فراموش است بنا براز دیگرے دریافتہ نوشتہ [۴۷]

وچہارم آنکہ حروف وفعل فارسی کارمی برزاایں قبیح است ز حروف ادات و روابط فارسی عربی آوردن در ریختہ قبیح است چنانچہ تا و باد و رو بر د حروفہائے عربی چوں سن والا وحتی و تا وفعل فارسی چوں بگو و مگو و کن و مکن، فعل عربی چوں قُل و لا تقل وافعل ولا تفعل الا آنکہ کلمہ باشد کہ آنرا استعمال بہ فعل ہم می کنند و بہ اسم ہم می کنند، بمعنی اسم خواہند آورد بمعنی فعل نخواہند آورد چنانچہ ''خر'' اسم است، خواہند آورد و بمعنی خریداری نخواہند آورد کہ امر است چنانچہ گفتہ:

[الف] جہاں سے کس طرح ہوئے یہ رسم نوحہ ''نیست''
[ب] کہ ام سنگ دل ایں شیشہ برز میں زدہ است۔

'نیست' اول بمعنی نیست و نابود است و اسم است۔ درست در ریختہ داشتہ اند 'نیست' مصرع ثانی بہ معنی فعل است در فارسی درست است در ریختہ درست نیست۔

پنجم اکثر ترکیب فارسی کہ مناسب زبانِ ریختہ اُفتد آں جائز است چنانچہ گفت:

میر گم کردہ چمن زمزمہ پرداز ہے ایک

ششم ترکیبی کہ نامانوس زبانِ ریختہ باشد، اینست :

دل دادہ ام زکفِ رخِ دلبر ندیدہ ہوں

و یا مضاف فارسی باشد و مضاف الیہ ہندی باشد ممنوع است و یا مبتدا فارسی و خبرش ہندی باشد و غیر مانوس ریختہ و زبان ریختہ باشد ممنوع است و مبتدا فارسی و خبرش ہندی مانوس زبان ریختہ باشد درست است چنانچہ گفتہ:

مانو گے میری بات بھی یا مانتے نہیں
ہاں ہاں میں تا کجا کروں اور تم نہیں نہیں

ہفتم شعر تشبیہہ چنانچہ گفتہ:

ہم دل گرفتہ کیسے آزار کھینچتے ہیں !
لیتے ہیں سانس یوں ہم جوں تار کھینچتے ہیں [۴۸]

ہشتم شعر توشیح۔ توشیح آنرا گویند کہ از حرف اوّل ہر مصرع نام خود یا دیگرے برآرند چنانچہ خلیفہ شاہ محمدی گوید و نام خود می آرد:

| | |
|---|---|
| خ | خاطر آشفتہ دارم و دل سرد |
| ل | لعل سانم بداغ محنت و درد |
| ی | ید من بر مراد دل نہ رسید |
| ف | فرحت از من برخ نقاب کشید |
| ہ | ہیچ گاہے ز فعل نا محمود |
| ش | شاہد نیکوئے رخم نہ نمود |

ا — از سموم غم بباغ وجود
ہ — ہرگز ایں غنچۂ الم نہ کشود
م — مثل من نیست درجہاں ثانی
ح — حرف خالی ز لوح نادانی
م — من کہ علیم ہمہ ز سرتاپا
د — در ہنر کے شوم سخن آرا

احقر ہم ہمیں طور گفتہ در منتخب گنج فیاضی بنام پیر دستگیر حضرت غلام رشید، قدس سرہ موقوم ساختہ است
واز آخر مصرع ہم حرف می گیرند واز مصرع ثانی ہم حرف اول وآخری گیرند منحصر بطور اول نیست۔
ہم از صنائع شعر لف ونشر مرتب است چنانچہ مولوی جامی فرمودہ:

ے نالہ وزاری وفریاد تو گوئی کہ مکن:     نتوانم، نتوانم، نتوانم چہ کنم

وہم قطعہ فردوسی غفرلہ:

بوقت نبرد آں یل ہوش مند :     بہ تیغ و بہ خنجر بہ گرز و کمند
برید ودرید شکست وبہ بست :     یلاں را سر و سینہ و پا و دست

وبرخلاف آں را غیر مرتب گویند" [۴۹]
ووہم تجنیس است چنانچہ محمد حسین آشوب گفتہ: شعر:

اے شدہ نام خوش تو تاج بخش:     بر سر ہر نامہ ازاں تاج بخش

ایں شعر ذو بحرین است، باز می گوید:

در ہمہ جا جور تو مظلوم گاہ :     آتش کیں دور تو مظلوم گاہ

ایں شعر ذو قافیتین است۔ وباز می گوید:

نرگس جادوئے تو جام مدام :     حلقۂ گیسوئے تو دام مدام

ایں شعر مشتمل بر چہار بحر است وسہ قافیہ مع تجنیس وبحر چہارم می نویسند کہ موجہ نامیدہ شد۔ اوّل بحر 'مخزن اسرار' وایں بحر را سریع مطوی مکفوف گویند بروزن 'مفتعلن مفتعلن فاعلان'، دوم بحر مثنوی مولوی وایں بحر را رمل مسدس مقصور گویند بروزن 'فاعلاتن فاعلاتن فاعلات' سوم بحر حدیقہ وایں بحر را مخبون محذوف گویند بروزن 'فاعلاتن مفاعلن فعلن' چہارم بحر بحجۃ ایں بحر را رمل مسدس مخبون مقصور گویند بروزن 'فاعلاتن فعلاتن فعلن' ورباعی را بسیار بحر است اما سہ بحر مقرر است ۔ بحر کامل 'لاحول ولاقوۃ الا باللہ' ودو بحر کم تر ازاں است وور رباعی مردماں قافیہ در مصرع سیوم نمی دارند ایں ہم درست است واگر دارند ایں ہم درست وور قطعہ اکثر مردم بمصرع اول قطعہ قافیہ نمی آرند ایں ہم درست است اگر آرند آں ہم درست است، وور شعر مثنوی در ہر مصرع قافیہ ضرور است چنانچہ مولوی روم قدس سرہ می فرماید:

بشنو    ارے چوں حکایت می کند :     وز جدائیہا شکایت می کند
کز نیستاں تا مرا ببریدہ اند:     از نفیرم مرد وزن نالیدہ اند

وترکیب بند آں را گویند کہ بند و لے جدید باشد چنانچہ محتشم غفرلہ گفتہ    وور ترجیع بند بند جدید درست نیست یک بند کفایت می کند چنانچہ درماں مقیماں فرمودہ:

کہ بچشمان دل مبیں جز دوست:　　ہر چہ بنی بہ آنکہ مظہر اوست　　[۵۰]

ونیز باید دانست کہ بعد مخمس تا معشر ترکیب بند است ویا ترجیع بند وبعد معشر غزل وقصیدہ ومثنوی است اما غزل را راسہ بیت گفتہ اند، یکے مطلع دوئم مقطع، سیوم بیت الغزل وبعضے پنج بیت فرمودہ اند، یکے مطلع ودیگر حسن مطلع وبیت الغزل وحسن مقطع ومقطع۔ازیں کمتر غزل نمی شود۔زیادہ تا نوزدہ بیت بلکہ بست وپنج بیت دیدہ شد ونیز باید دانست کہ غزل با قافیہ وردیف خوب می شود وردیف آں را گویند کہ بعد قافیہ آید چنانچہ در بیت مثنوی حضرت مولوی روم قدس سرہ حکایت وشکایت قافیہ است 'می کند' ردیف است۔اما ردیف آں را گویند کہ داخل معنی وخارج قافیہ باشد ومرزا محمد رفیع سودا در ردیف تصرف فرمودہ؛

؎ اب تجھ سے کہوں جو کچھ ہے میرے دل میں
سب تجھ سے کہوں جو کچھ ہے میرے دل میں
پہلے کہلو کہ ہم برا نہ مانیں گے
تب تجھ سے کہوں جو کچھ ہے میرے دل میں

وحضرت خواجہ میر دردی فرماید:

؎ اے درد شب قدر ہے ہر زلف رسا　　گر دل میں ہو راہ
ہر خط میں لکھے ہوئے ہیں آیات خدا　　کر ٹک تو نگاہ
جیوں آئینہ حیران ہوں میں سرتاپا　　ہے عشق کو آہ
آتا ہے نظر حسن میں جلوہ کیا کیا　　اللہ اللہ　　[۵۱]

ایں صنف را مستزاد می گویند۔ہر چند معنی شعر تا قافیہ اول تمام بود وایں لفظ کہ زیادہ بر شعر نمودند، شریک معنی گشت بلکہ معنی را ترقی داد۔

مثال شعر ترصیع من کلام مولوی جامی:

؎ زشعرم خامہ را شکر زبان کن:　　زعطرم نامہ را عنبر فشاں کن

ویں شعر مولوی روم جامع تجنیس وترصیع است:

؎ چوں از و گشتی ہمہ چیز از تو گشت:　　چوں از و گشتی ہمہ چیز از تو گشت

وسوائے ازیں شاعر را می باید کہ تصرف در مثل نکتہ وصحت لفظ ہندی وفارسی وعربی کہ داخل محاورہ فصحائے اردوئے معلی است نگاہ دارد ودر پے تلاش ایں باشد، ہرگز تغافل نکند وبرائے تلاش لفظ فصاحت وبلاغت را از دست

ندہد واگر ہر دو میسر آید اولا۔و "تھ" و "دھ" یک حرف ہندیست۔ایں را دو نہ شارند وایں قافیہ سودا درست دارند:　　؎ ہمارے آگے ترا جب کسو نے نام لیا :

دل ستم زدہ کو ہم نے تھام تھام لیا　　[۵۲]

و 'نام' و 'تھام' قافیہ درست است وچرا کہ "تھ" یک حرف ہندی ست ودر نوشتن کہ ہمراہ او 'ہا' می نویسند۔وبہترین شعر انداز است وآں محیط ہمہ فقہا است۔ہر صنعت کہ فرض کنند داخل شعر انداز است، خارج نیست ومثال انداز سر دست مصرع مرزا محمد رفیع سودا است:

؎ سودا جو سنا کسی کا نام یہی ہے

احقر ایں را تضمین نمودہ است:

ے شورش تجھے گر شوق ہے ملنے کا تو مل لے: سودا جو سنا ہے کسی کا نام یہی ہے

ودر ہندوستان اکثر بزرگان تذکرہ نوشتہ اند واشعار شاعران قدیم وجدید بقید قلم آوردہ اند مگر دریں شہر گاہے کسے تذکرہ فارسی ہم نہ نوشتہ، بہ ہندی چہ رسد۔ بنابریں محنت برخود اختیار نمودہ کہ احوال واشعار شاعران ایں جامعہ اشعار شاعران ہندوستان بقید قلم آورد کہ در زمانہ حال واستقبال یادہ گردد واگر شاید بہ سمع اہل دل برسد وخوشی دل او شود، یک گونہ باعث نجات ایں عاصی بود، واحقر دریں کلام ہرگز ارادۂ انشا نہ کردہ است ونہ خواہد نمود۔ صاف، مطلب نوشتہ است وخواہد نوشت۔ اگر جائے خطا سہوئے وخطائے یابند بہ نظر بشریت معاف فرمایند کہ ہیچ نفس بشر خالی از خطا نبود وہر یقین را نام لازم است لہٰذا نام ایں تذکرہ 'رموز الشعرا' داشتہ واگر تذکرۂ شورش ہم گویند مضائقہ ندارد وبطول طویل نہ پرداختہ'' [۵۳]

میر تقی میر اور شورش نے پہلے نکتے میں امیر خسرو [۵۴] کا حوالہ دیا ہے یقیناً امیر خسرو کے یہ خیالات فارسی کے ذریعے ان تک منتقل ہوئے جبکہ راقمہ کے سامنے امیر خسرو کا دیباچہ''غرۃ الکمال''، جس کا فارسی سے ترجمہ پروفیسر لطیف اللہ خاں نے کیا ہے' مقدمہ شمس الرحمٰن فاروقی، (۱۴۲۵ھ) کا تحریر کردہ ہے۔ [۵۵] شمس الرحمٰن فاروقی لکھتے ہیں:

''یہ استدلال عرب وعجم میں بے عدیل ہے لیکن ممکن ہے کہ خسرو کے یہاں اس کا خیال سنسکرت سے آیا ہو اس معنی میں کہ سنسکرت شعریات کی رو سے ایک عینی ہستی ہے جو تمام موجود اور ممکن متون کی علامت یا ترجمان یا نمائندہ ہے یہ نظریہ نویں صدی میں راج شیکھر نے پیش کیا تھا۔ آچاریہ راج شیکھر اس عینی ہستی کو'' کاویہ پرش'' (Kavya Purusa) کا نام دیتے ہیں۔ ............خسرو کے ذہن کی بلندی............... اس بات میں تھی کہ انھوں نے دو دنیاؤں کا ادغام تجویز کیا اور اس ادغام کی موافقت میں وہ ایک نیا استدلال لائے............ وہ یہ ہے کہ شعر خود اپنی حیثیت میں علم کا خزانہ اور مسکن ہے'' [۵۶]

نقدِ شعر کے سلسلے میں امیر خسرو نے اہلِ منطق شعر کے حوالے سے چار اقسام کا ذکر کیا ہے۔

''پہلی شکل یابس ہے اس میں صنائع لفظی کا غلبہ ہوتا ہے نظم یبوست کے منفی اثرات کی وجہ سے معیوب ہو جاتی ہے لیکن نثر میں صنائع لفظی سے آرائش پیدا ہوتی ہے۔
دوسری شکل معتدل ہے اسے شاعرانہ طرز بھی کہتے ہیں اس میں رعایت لفظی کا استعمال ہوتا ہے معنوی خوبیوں سے کلام میں اعتدال آجاتا ہے۔
تیسری شکل رطب ہے اس میں سادگی اور پرکاری کا غلبہ ہوتا ہے یہاں تک کہ جاہل ناخواندہ بھی شعر کا مطلب سمجھ لیتا ہے۔
چوتھی شکل محرق ہے اس میں خالقِ شعر دل میں دبی چنگاری کو بھڑکاتا ہے یہ خوبی ہر شاعر کے حصے میں نہیں آتی شعر میں دانائی پانچ ذرائع سے کارفرما ہوتی ہے۔
اوّل فاضلانہ، اس کی خصوصیت لفظی صنائع کی کثرت ہے اس طرز میں شاعر فارسی اشعار میں

عربی الفاظ کو پیوست کرنا پسند کرتا ہے۔
دوم حکیمانہ۔ اس میں حکیمانہ انداز کی دانش ہوتی ہے۔
سوئم نیک طبعانہ: شاعر تازہ غزلیں نکالتا ہے اور ان سے ایک سفینہ تیار کرتا ہے لیکن یہ سفینہ دریا پار نہیں کر سکتا۔
چہارم عاشقانہ: اس دانش کا شاعر سوختہ جاں ہوتا ہے جبلی طور پر عشق اس کی سرشت میں ہوتا ہے اس کی طبع خام نہیں ہوتی اس کا کوئی وقت رقت اور جوش سے خالی نہیں ہوتا۔
پنجم دانش شاعرانہ: وہ یہ ہے کہ شاعر دانش کی جملہ طرزوں میں درجۂ کمال تک رسائی حاصل کر لیتا ہے۔'' [۵۷]

''امیر خسرو کے نزدیک استاد کہلانے کا مستحق وہ شخص ہے جس میں یہ چار اوصاف موجود ہوں۔
اوّلاً یہ کہ وہ اپنے کلام کا پرچم کسی ایسی طرز پر نصب کرے جو اس نے ایجاد کی ہو یعنی صاحب طرز ہو۔
دوم یہ کہ اس کا کلام شیریں اور سلیس ہونے کے ساتھ ساتھ شعراء کی پہنچ پر ہو واعظوں کے طریق پر نہ ہو۔
سوئم یہ کہ اس کا کلام اغلاط سے پاک ہو۔
چہارم یہ کہ وہ ضیافت کرنے والے درزی کی مانند دوسرے شعراء کے ٹکڑوں سے ہزار پیوند قبا تراش نہ کرے اسی طرح شاگرد کی بھی کچھ خصوصیات ہیں۔
اوّل شاگردِ اشارت: وہ یہ ہے کہ شاگرد استاد کی اصلاح سے اپنی خامیوں کو دور کرے اور مشکلاتِ کلام سے واقف ہو جائے۔ [۵۸]
دوم شاگردِ عبارت: وہ یہ ہے کہ شاگرد صاحب کمال کی روش کا تتبع اختیار کرے۔
سوم شاگردِ غارت: وہ یہ ہے کہ شاگرد استاد کے اشعار میں نقب زنی کرے اس کے سرمائے کو چرا کر اپنا سرمایہ ظاہر کرے۔ [۵۹]

دیباچہ ''غرۃ الکمال'' میں امیر خسرو نے ان صنعتوں کا ذکر کیا ہے جو خاص ان کی ایجاد کردہ ہیں اور ان کی مثالیں بھی تحریر کی ہیں ان میں چند ایسی صنعتیں بھی ہیں جو پہلے سے رائج تھیں لیکن امیر نے ان میں جدّت پیدا کر کے ان کے دامن کو وسیع تر کیا ہے وہ صنائع یہ ہیں۔ ردیف المعنین، اشتقاق، موشح مشرح، مستزاد، معما، تشبیہ، ایہام ذوالوجوہ، تصحیف تجنیس۔ [۶۰]

فنِ تذکرہ نگاری میں اردو تذکرے ''آبِ حیات'' کو جو شہرت حاصل ہے وہ تا حال کسی تذکرے کو نصیب نہ ہو سکی۔ ''آبِ حیات'' مولانا محمد حسین آزاد کی انشاء پردازی کا اعلیٰ نمونہ ہوتے ہوئے بھی ایک عرصہ تک تحقیقی سطح پر اپنی اہمیت منوائے ہوئے تھا۔ جبکہ شبلی نعمانی کا یہ فقرہ کہ آزاد جھوٹ بھی لکھیں تو وحی لگتا ہے۔ اس تذکرے کا کچھ نہ بگاڑ سکا۔ بعد کے محققین نے اسے تنقید کی کسوٹی پر کسا تو کھلا کہ انشاء پردازی اور چیز ہے تحقیق اور چیز [۶۱]۔ بہر حال تمثیلی انداز میں تحریر کیا جانے والا یہ تذکرہ جس کے پہلے ایڈیشن میں حکیم مومن خاں مومن نظر انداز کیے گئے بعد از اں شامل کر لیا گیا ان تمام باتوں سے قطع نظر زبان و اسلوب، دلّی کی طرز معاشرت اور مرقع نگاری نے اس تذکرے کو چار چاند لگا دیے اور پھر یہ کہ وہ شعراء جنھیں آزاد نے خود دیکھا تھا یا قریبی روایتوں کے ذیل میں وہ روایتیں سینہ بہ سینہ اُن تک پہنچی تھیں۔ آزاد نے انھیں کمالِ خود اعتمادی سے رقم کر ڈالا۔ ان تمام باتوں کے باوجود تذکرہ نگاری اور اردو نقد کے تال میل کے حوالے سے ہم کبھی ''آبِ حیات'' کو نظر انداز کرنے کا سوچ بھی نہیں سکتے۔

تذکرہ نگاری کی ذیل میں ہم مثالوں کے ذریعے اور متقدمین شعراء یا اُس عہد کی مشاعروں کی روایت کے ذیل میں اردو نقد کے اوّلین نقوش کو واضح کر سکنے میں کامیاب رہے ہیں۔ جبکہ تقسیم ہند سے قبل ہی دلّی اور لکھنؤ کی طرز معاشرت جداگانہ حیثیت

کے ساتھ ساتھ سوچنے سمجھنے کا جداگانہ طرزِ عمل داخلیت اور خارجیت کی بوقلمونی اپنا سکہ جما چکی تھی۔اس بات کو اہلِ دانش نے سنجیدگی سے لیا تو ''دہلی کا دبستانِ شاعری'' [۶۲] معرض وجود میں آیا بعدازاں ''لکھنؤ کا دبستانِ شاعری'' [۶۳] ڈاکٹر ابواللیث صدیقی کی پہچان بنا اور آخر آخر ''دبستانِ لاہور'' [۶۴] کی بازگشت بھی اپنا لوہا منوا چکی ہے۔ان تینوں دبستانوں کا مطالعہ ہمیں اردو نقد کے منظرنامے کے ارتقائی مراحل کو سمجھنے میں مدد دیتا ہے نیز اردو نقد کے ابتدائی نقوش بالواسطہ یا بلاواسطہ مذکورہ دبستانی فکر اور دبستانی شعراء کے تجزیہ نگاروں کے تجزیے سے بھی پھوٹتے نظر آتے ہیں۔بعدازاں ''دوادبی اسکول'' [۶۵] بھی ایک فکری تجزیے کا حامل قرار دیا جاسکتا ہے۔بات سمجھنے کی یہ ہے کہ کسی بھی قوم کی تخلیقی اٹھان یا شعراء یا ادباء کی تخلیقی اُپج جب اُبھر کر سامنے آتی ہے تو معائب ومحاسن کا دفتر کھلنے لگتا ہے۔ایسی کتب کو تخلیقی حوالے سے تجزیوں کی طرح لینا چاہیے اس کی وجہ یقیناً یہی ہے کہ تخلیق وتنقید جو کچھ بھی دنیائے ادب میں ہے اس کی بنیاد تخلیق ہی ہے۔لہٰذا تخلیق کاروں کا ذکر ان کے تخلیقی معیارات سے جڑا ہوتا ہے اور شاید دبستانوں کے تجزیہ نگاروں نے اسی تخلیقی معیار کے تجزیوں کو رقم کرنے کی کوشش کی ہے۔ان اوّلین نقوش کے نمونے اردو ادب کی تاریخوں میں بھی دستیاب ہیں اور شاید اس کی وجہ یہ ہے کہ فنِ تذکرہ نگاری اردو ادب کی تاریخ کا بنیادی ماخذ بھی ہے۔

## اردو کی ادبی تاریخوں میں تنقید کا پس منظر:

اردو ادب کی تاریخیں انگریزوں کی ہندوستان آمد علوم وفنون کا جدید خطوط پر استوار ہونا یہ وہ باتیں ہیں کہ جس میں تذکرہ نگاری کو اگلے مرحلے سے آشنا کیا ''اردو ادب کی تاریخیں'' [۶۶] نامی کتاب ڈاکٹر گیان چند جین کی تحریر کردہ ہے جس میں اردو ادب کی جملہ تواریخ کو بآسانی دیکھا جاسکتا ہے۔اور اس سے اردو ادب کی تخلیقی نوعیت کا مرحلہ وار ارتقاء وعروج کا اندازہ کیا جاسکتا ہے۔پانچ جلدوں میں لکھی جانے والی ''تاریخ ادب اردو آغاز تا ۱۷۰۰ء تک'' [۶۷] جسے گیان چند جین اور سیّدہ جعفر نے تحقیقی سطح پر تحریر کیا ہے۔اس میں بھی ہم اردو ادب کا احوال معائب ومحاسن کے حوالے سے تخلیقی سطح پر دیکھ سکتے ہیں جبکہ اس کی تخلیقی جہات میں تخلیق کار کا ناقدانہ شعور ساتھ ساتھ چلتا ہے۔تنقیدی سطح پر کوئی بات اس انداز میں نہیں اٹھائی گئی جو اس باب کی زینت ہوسکتی۔سیّدہ جعفر کی ''تاریخ ادب اردو عہدِ میر سے ترقی پسند تحریک تک'' [۶۸] کی جلد اوّل کا مطالعہ بھی مذکورہ رائے پر دال ہے کہ:

باب:اوّل: شمالی ہند میں اردو شاعری کی نشوونما۔باب دوم:عہدِ میر: دورِ میر کے ادبی خدوخال۔

باب دوم کے حوالے سے شعرائے اردو کا احوال تخلیقی معائب ومحاسن کے ساتھ بیان کیا گیا ہے جبکہ طرزِ بودوباش میں سماجی احوال کی کارفرمائی نمایاں ہے۔یہی کچھ احوال ''تاریخ ادبیاتِ مسلمانانِ پاک وہند'' [۶۹] کا ہے کہ تہذیبی ومعاشرتی آئینے میں تخلیقی احوال رقم کیا گیا ہے۔اس کا امتیاز ''مسلم ثقافت ہندوستان میں'' [۷۰] عبدالمجید سالک سے اس درجہ ہے کہ سالک صاحب نے تہذیب ومعاشرت،طرزِ بودوباش کو اسلامی طرزِ فکر کی روشنی میں دیکھنے کی سعی کی جبکہ ''تاریخ ادبیاتِ مسلمانانِ پاک وہند'' کی وہ جلدیں جن میں اردو ادب کا ذکر ملتا ہے ہندوستانی تہذیب ومعاشرت کو اسلامی فکر کے آئینے کے ذریعہ اردو ادب کو منعکس کیا گیا ہے۔بہر حال ''اردو ادب کی تنقیدی تاریخ'' مصنف: سید احتشام حسین، ''اردو تنقید کی تاریخ'' مصنف: مسیح الزماں کے ہاں اردو تنقید کا پس منظر بھی تحریر کیا گیا ہے۔آیئے احتشام حسین کی تحریر کردہ ''اردو ادب کی تنقیدی تاریخ'' [۷۱] کی فہرست ملاحظہ کیجئے۔



اس کتاب میں احتشام حسین نے زبان وادب کی ابتداء سے لے کر فورٹ ولیم کالج تک تجزیاتی بصیرت کا مظاہرہ کیا

ہے اور یہی تجزیاتی کیفیت اردو نقد کے پس منظر سے کسی نہ کسی حوالے سے جڑ جاتی ہے۔ مسیح الزماں کی ''اردو تنقید کی تاریخ'' [۷۲] کی فہرست ملاحظہ کیجیے۔

دیباچہ: | [۱] عربی اور فارسی کے اصولِ نقد: | فارسی کے اصول: اردو تنقید کی ابتداء:
[۲] اردو تنقید کا پہلا دور: فائز: آبرو: | شاہ حاتم: سودا: باقر آگاہ:
[۳] اردو تنقید کا دوسرا دور: میر: | مخزنِ نکات: تذکرہ شعرائے اردو: | مصحفی کے تذکرے:
[۴] قدیم تنقید کا تیسرا دور: | گلزار ابراہیم اور گلشن ہند: انشاء: | استادی شاگردی کا سلسلہ: رنگین:
انشاء اور مصحفی: تاریخ: طبقاتِ شعراء: | [۵] غدر کے بعد کا پرانا اسکول: غالب: | سرسید: بہارِ ہند: اصلاحی تحریک:
کلب حسین خاں نادر: نساخ: | جلوۂ نیرنگ: منشی منیر: تطہیر الاوساخ: | گستاخی معاف:
تنقیح: | ارمغانِ ادب: تردید الایرادات: | خاتمہ:

جیسا کہ دیباچہ [۷۳] سے ہمیں معلوم ہوا کہ اس کتاب کی دوسری جلد بھی موصوف لکھنے کا ارادہ رکھتے تھے۔ معاملہ غالب کے ''پرتوستان'' جیسا نظر آتا ہے۔ ''مہرِ نیم روز'' جانشر'' ماہِ نیم ماہ'' مہرِ نیمروز کی غلط فہمی کا شکار رہوا۔ مسیح الزماں کی زندگی نے وفا نہ کی ورنہ شاید معاملہ ''ماہِ نیم ماہ'' جیسا نہ ہوتا۔ اس پوری کتاب کو اردو تنقید کے آغاز و ارتقاء میں شمار کیا جا سکتا ہے، اور شاید نقد لکھنے والوں نے اس کتاب سے بھرپور استفادہ بھی کیا۔

''قدیم اردو ادب کی تنقیدی تاریخ (اٹھارویں صدی تک)'' [۷۴] محمد حسن کی تصنیف ہے، محمد حسن نے قدیم ادب کے تناظر میں جنوبی ہند میں اردو زبان و ادب اور مروجہ اصناف سخن اور نثر پر بھی ناقدانہ نظر ڈالی ہے۔ اس کتاب کی فہرست درج ذیل ہے۔

پیش لفظ: چیئر مین: اتر پردیش اکادمی | دیباچہ: مصنف
حصہ اول: پہلا باب: آغاز و پس منظر | دوسرا باب: تہذیبوں کا سنگم | تیسرا باب: ابتدائی دور
چوتھا باب: دکن میں اردو ادب کا ابتدائی دور | پانچواں باب: بیجاپور میں اردو | چھٹا باب: گولکنڈہ میں اردو
ساتواں باب: بیجاپور اور گولکنڈہ کے بعد
حصہ دوم: باب اول: طریق کار | باب دوم: مثنوی: باب سوم: قصیدہ | باب چہارم: مرثیہ باب پنجم: غزل
باب ششم: نثر باب ہفتم: اختتامیہ

ڈاکٹر وحید قریشی اور ابوالکلام قاسمی کا نام فوری لیا جا سکتا ہے۔ دیباچہ میں کلیم الدین احمد اور عبادت بریلوی کا ذکر بھی کیا گیا ہے۔ اردو ادب کی تاریخوں میں تنقید کا پس منظر و ارتقاء جمیل جالبی کی ''تاریخ ادب اردو'' جلد دوم [۷۵] میں ملاحظہ فرمایئے۔

''تنقیدی و علمی نثر کے ذیل میں وہ اردو دیباچے آتے ہیں جو شاعروں نے اپنی منظوم تصانیف یا دواوین پر لکھے جن میں عزلت کے اردو دیوان کا دیباچہ، مجموعۂ رسائل پر محمد تقی انصاف حیدر آبادی کا دیباچہ، مثنوی سبیلِ ہدایت پر مرزا رفیع سودا کا دیباچہ، ہشت بہشت، محبوب القلوب، ریاض الجنان، گلزارِ عشق اور دیوانِ اردو پر محمد باقر آگاہ ویلوری کے دیباچے اور اردو منظوم پدماوت پر غلام علی عشرت کا دیباچہ شامل ہیں۔ ان کے علاوہ برکت اللہ عشقی کی اردو امثال اور مرزا طپش کی فرہنگ اردو بھی شامل ہیں۔ عبدالولی عزلت پہلے شاعر ہیں جنھوں نے اپنے اردو دیوان پر جو ۱۱۷۲ھ/۵۹۔۱۷۵۸ء سے پہلے مرتب ہوا' اردو نثر میں دیباچہ لکھا اس نثری دیباچے میں فارسی اسلوب اور اس کا مخصوص طرز احساس بھی موجود ہے جہاں اردو نثر میں فارسی طرز احساس نمایاں ہے وہاں استعاروں اور صفات کے استعمال سے جملہ پیچیدہ

اور طویل ہو گیا ہے لیکن جہاں اردو کا لسانی مزاج موجود ہے وہاں جملہ مختصر، عبارت سادہ اور فاعل و فعل کے درمیان زیادہ دوری نہیں ہے۔ محمد تقی انصاف نے اپنا دیباچہ ۱۱۷۵ھ/۱۷۶۱ء میں لکھا اس کی نثر پر پورے طور پر فارسی طرزِ احساس حاوی ہے اسی لیے اس میں دقیق فارسی و عربی الفاظ وتراکیب کے علاوہ فاعل و فعل میں فاصلہ بڑھ جاتا ہے اور جملہ پیچیدہ اور اردو زبان کے مزاج سے دور ہو جاتا ہے۔ سودا کے دیباچے میں بھی یہی صورت ملتی ہے۔ سودا نے فارسی انشا کے انداز پر اردو میں انشا پردازی کی کوشش کی ہے۔ محمد باقر آگاہ نے عام بول چال کی زبان میں اپنے خیالات کا اظہار کر کے ایک نئے رنگ و بیان کی طرح ڈالی ہے۔ آگاہ نے اپنے دیباچوں میں جو ۱۱۸۵ھ/۷۲-۱۷۷۱ء اور ۱۲۱۰ھ/ ۹۶-۱۷۹۵ء کے درمیان لکھے گئے، ایک طرف تنقیدی و تخلیقی نقطۂ نظر سے اپنے ماخذ پر روشنی ڈالی ہے اور دوسری طرف عام و سادہ نثر میں اپنے نقطۂ نظر کی اس طور پر وضاحت کی ہے کہ بات براہِ راست پڑھنے والے تک پہنچ جاتی ہے .................. نثر کا زور نقطۂ نظر کی وضاحت پر ہے۔ اردو میں تنقیدی نثر کی روایت کے یہ وہ اولین نمونے ہیں جن کا رشتہ سر سیّد احمد خاں اور حالی کی نثر سے ہوتا ہوا ہمارے دور کی تنقیدی نثر سے آملتا ہے۔'' [۷۶]

وہاب اشرفی کی ''تاریخ ادب اردو: آغاز تا ۲۰۰۰ء'' [۷۷] تین جلدوں میں ہے۔ جلد اوّل کے ابتدائی ابواب کو زبان وادب کے سماجی منظر نامے کو شاعری کے تناظر میں دیکھنے کی سعی قرار دیا جا سکتا ہے۔

ہم نے اردو تنقید کے پس منظر کو مشاعرے یعنی سمعی روایت، تذکرے یعنی تحریری روایت اور تاریخ یعنی مستند روایت کے آئینے میں دیکھا اور اب ہم دیکھیں گے کہ اردو تنقید کے پس منظر کو اردو کے ثقہ ناقدین نے کس طرح اپنے تنقیدی شعور کو بروئے کار لاتے ہوئے اردو نقد کا حصہ بنایا۔ اس ذیل میں ہم ایسی تنقیدی کتب کہ جن میں اردو تنقید کا پس منظر بھی پیش کیا گیا ہو ان کا مطالعہ پیش کرتے ہیں۔

## اردو تنقید کا پس منظر مختلف ناقدین کا تحریر کردہ:

اردو تنقید کے حوالے سے کم و بیش ہزارہا کتب تحریر کی جا چکی ہیں۔ چبائے ہوئے نوالوں کو اُگلنا معمول ہو چکا ہے۔ زندہ قومیں اپنے عہد کو کھوٹے کھرے کی بنیاد پر تحریر کرتی ہیں جبکہ ہم تا حال ماضی کی بارہ دریوں میں کھوئے ہوئے ہیں۔ زیادہ عرصہ نہیں گزرا کہ اردو تنقید کے حوالے سے فائز دہلوی کا خطبہ زیرِ بحث آنا شروع ہوا۔ اس حوالے سے ابوالکلام قاسمی رقمطراز ہیں کہ:

''جن شاعروں نے اپنے مجموعۂ کلام میں دیباچہ، مقدمہ یا خطبہ کے عنوان سے اپنے نظریۂ شعری کا اظہار کیا ہے ان میں فائز دہلوی کو ایک خاص اہمیت بھی حاصل ہے اور دوسروں پر تقدم زمانی بھی۔ .................. فائز کا خطبہ جو اس کے دیوان میں شامل ہے اصولِ شعر کی ایک الگ تالیف کی حیثیت رکھتا ہے اگر فائز کے دیوان (مرتبہ ۱۱۲۷ھ) میں شامل خطبہ کو صرف زمانی یا تاریخی تقدم حاصل ہوتا تو تنقیدی اعتبار سے کوئی خاص نمونہ قرار نہ دیا جاتا مگر جب ہم یہ دیکھتے ہیں کہ اپنے زمانی تقدم کے ساتھ فائز کا خطبہ تنقیدی نقطۂ نظر سے بھی ایک خاص اہمیت کا حامل ہے تو اس کو نظر انداز نہیں کر پاتے .................. فائز کا دیوان مع خطبہ اس وقت مرتب ہو چکا تھا جب شعرائے اردو کے تذکرے بھی لکھے جانے نہیں شروع ہوئے تھے۔'' [۷۸]

اردو تنقید کے حوالے سے قابلِ ذکر کتابوں میں ڈاکٹر عبادت بریلوی کی کتاب ''اردو تنقید کا ارتقاء'' [۷۹] بالخصوص دوسرا باب: ''تنقید قدیم'' کو اردو تنقید کا پس منظر ہی سمجھنا چاہیے۔ جبکہ سید عابد علی عابد کی کتاب ''اصولِ انتقادِ ادبیات'' کا باب پنجم: ''اردو میں انتقاد کا ارتقاء'' [۸۰] میں اردو تنقید کے پس منظر کو ملاحظہ کیا جا سکتا ہے اور جیسا کہ ہم جانتے ہیں کہ عابد علی عابد فارسی، عربی اور انگریزی میں خاص دستگاہ رکھتے تھے اگر ہم تنقیدی پس منظر کی کیفیتیں ڈھونڈنا چاہیں تو ان کی تصانیف میں ''انتقادِ ادبیات''، ''البیان''، ''البدیع''، ''اسلوب'' وغیرہ معمور ہیں۔

غزل نیم وحشیانہ صنفِ سخن ہے جیسے متنازعہ فقرے کے خالق کلیم الدین احمد کو بھی ''اردو تنقید پر ایک نظر'' میں تذکرہ نگاری کا اعتراف کرنا پڑا۔ اس کتاب کی تمہید، پرانے تذکرے، خمخانۂ جاوید، نئے تذکرے، آبِ حیات، گلِ رعنا، شعرالہند، پرانی تنقید اور سند اور غلطی ہائے مضامین اردو تنقید کے پس منظر پر نقد کا اہم نمونہ کہے جا سکتے ہیں۔[۸۱]

سجاد باقر رضوی نے اپنے مضمون ''ہمارا عہد اور تنقید'' [۸۲] میں سو سالہ نقد پر یوں اظہار کیا کہ:

> ''پچھلے سو سال میں ہماری ادبی تنقید کی ایک خصوصیت یہ چلی آتی ہے کہ اس میں پچھلے معیارات و روایات کو ہمیشہ چیلنج کیا جاتا رہا ہے۔ یہاں تک کہ اب یہ چیلنج ہماری فطرتِ ثانیہ بن گیا ہے اور بے راہ روی بطور مقصد قبول کر لی گئی ہے۔'' [۸۳]

اردو نقد کا پس منظر نقد کی کتابوں میں عنوان کے تحت ہے اور اکثر تہذیبی و فکری پس منظر یا سیاسی و تاریخی پس منظر ہمیں اردو نقد کے پس منظر کی بازیافت میں مدد دیتا ہے۔ جیسے پروفیسر محمد حسن کی کتاب ''اردو شاعری کا تہذیبی و فکری پس منظر عہد میر تک'' [۸۴] اور سید محمد ابوالخیر کشفی کی کتاب ''اردو شاعری کا سیاسی اور تاریخی پس منظر'' [۸۵]، ''روحِ تنقید'' [۸۶] ڈاکٹر آغا سہیل مجموعہ مضامین میں شامل مضمون ''اردو تنقید کا ارتقاء'' [۸۷] جیسی کتابوں میں نقد کی مبادیات، فنِ تنقید یعنی نقد کو فن بنا کر پیش کرنے کا عمل پایا جاتا ہے جبکہ ''مشرقی شعریات اور اردو تنقید کی روایت'' [۸۸] ایسی کتاب ہے کہ جس میں اردو نقد کے پس منظر سے بحث کی گئی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ راقمہ نے کلیم الدین احمد یا دیگر ناقدین کو حوالے کے لیے اس طرح منتخب نہیں کیا کیونکہ تمام قابلِ ذکر ناقدین ابوالکلام قاسمی کے ہاں آ گئے ہیں جبکہ راقمہ نے ان کتابوں کا بھی بغور مطالعہ کیا ہے جن کا حوالہ ابوالکلام قاسمی نے دیا ہے۔ اس ذیل میں میری کوشش یہی ہے کہ تحقیقی معیارات کو بروئے کار لاتے ہوئے ثقہ محققین اور ناقدین کو ہی معیار بنایا جائے۔ اس ذیل میں ''مشرقی شعریات اور اردو تنقید کی روایت'' کا باب سوم: مشرقی شعریات اور شعرائے اردو کے تذکرے سے اقتباسات ملاحظہ ہوں۔

> ''اردو شاعروں کا پہلا تذکرہ ''نکات الشعراء'' ہے جس کی تکمیل میر تقی میر نے ۱۱۶۵ھ میں کی مگر اسی سال حمید اورنگ آبادی (گلشنِ گفتار) افضل بیگ قاقشال (تحفۃ الشعراء) اور فتح علی گردیزی (تذکرۂ ریختہ گویاں) کے تذکرے بھی پایۂ تکمیل کو پہنچے...... اردو شعراء کے تذکرے لکھنے والے تذکرہ نگاری کے فن میں فارسی شعراء کے تذکروں سے مسابقت کی کوشش کر رہے تھے اور چاہتے تھے کہ فارسی تذکروں کے ہم پلہ بلکہ ان سے بھی بہتر تذکرے لکھیں...... اردو شعراء کے سلسلے میں تذکرہ نگاری کی بنیاد ہی فارسی تذکروں کی تقلید میں رکھی گئی تھی...... تذکرہ نگاروں کے نزدیک فنِ تنقید کو بہت زیادہ اہمیت حاصل نہ تھی اور ان میں سے جن تذکرہ نگاروں نے شعراء کے کلام پر تنقیدی رائیں دی ہیں اس کے اسباب میں ذاتی پسند و ناپسند کا اظہار اور ذوقِ شعر شناسی کا ثبوت دینے کی کوشش کو نظر انداز نہیں کیا جا سکتا...... اگر ہم تنقیدی شعور کی نشاندہی کرنا چاہیں تو اس مقصد کے حصول کے لیے ہمیں تین طرح کے تذکروں سے رجوع کرنا ہوگا۔

(۱) وہ تذکرے جن میں شاعروں کو طبقات میں تقسیم کیا گیا ہے
(۲) وہ تذکرے جن میں شعراء کے کلام کا انتخاب کچھ اصولوں کے پس منظر میں کیا گیا ہے
(۳) وہ تذکرے جن کا مقصد شعراء کے کلام کی اصلاح ہے ظاہر ہے کہ اصلاح فی نفسہٖ کوئی تنقید نہیں مگر اس سے تنقیدی شعور کا انداز ہ ضرور لگایا جاسکتا ہے مزید یہ کہ اصلاح اور نکتہ چینی کی غرض سے لکھے ہوئے الفاظ میں تنقیدی تصورات جھلک بھی مل جاتی ہے'' [۸۹]

مزید لکھتے ہیں: ''ثانوی سطح پر ہی سہی شعرائے اردو کے تذکروں میں اردو کی ادبی تنقید کے ابتدائی نشانات ملتے ہیں اور ہماری تنقید کی تاریخ تذکروں کے بغیر مکمل نہیں سمجھی جاسکتی اس لیے تذکروں کی تنقیدی قدر و قیمت کا تعین تنقید کے ایک نسبتاً نظر انداز پہلو کو سامنے لائے گا اس سلسلے میں نقادوں کا ایک گروہ تذکروں کی تنقیدی حیثیت ہی کو تسلیم کرنے پر آمادہ نہیں تو دوسرا گروہ تذکروں کی ادبی تنقید کو قدیم معیار نقد کے پس منظر میں غیر معمولی اہمیت دیتا ہے کلیم الدین احمد اوّل الذکر گروہ کی نمائندگی کرتے ہیں۔'' [۹۰]

''کلیم الدین احمد تذکرہ نگاروں کی رایوں اور شاعری کے نمونوں کے انتخاب کو بے تکا بھی کہتے ہیں اور یہ بھی بتاتے ہیں کہ ''ان کے پس منظر میں کچھ اصول بھی کارفرما ہیں'' وہ ایک طرف تو یہ کہتے ہیں کہ ''معلوم ہوتا ہے کہ تذکرہ نویسوں کی نظر میں شاعری زبان کا کھیل ہے'' مگر اس کے بعد یہ بھی کہ ''قواعد، بیان و بدیع، عروض ان تین چار دائروں میں سب اصول آجاتے ہیں'' کلیم الدین احمد کے خیالات میں بعض باتیں ایک دوسرے کی تردید کرتی ہیں اور بعض ان کے اس مفروضے کے بالکل خلاف جاتی ہیں'' [۹۱]

بقول ابوالکلام قاسمی:

''تذکرے دراصل کتب نقد نہیں ہیں اس لیے ان سے تنقیدی شعور اور آج کی ترقی یافتہ ادبی تنقید کے مباحث کی امید نہ رکھنی چاہیئے یہ حقیقت بھی ناقابل تردید ہے کہ تذکرہ نویسوں نے شاعری کے اسالیب اور خوبیوں یا خامیوں کی پرکھ کے لیے مبہم اور غیر واضح الفاظ کا استعمال کیا ہے اس بات سے بھی انکار نہیں کیا جاسکتا کہ تذکروں میں تنقیدی لب ولہجہ موضوعی ہے یا دوسرے لفظوں میں اسے جانبدارانہ رائے زنی کا نام دیا جاسکتا ہے مگر یہ نہ بھولنا چاہیئے کہ قدیم مشرقی تنقید کا مزاج یہی ہے اور تذکرہ نویس صرف قدیم مشرقی تنقید کے مزاج داں اور مزاج شناس ہیں'' [۹۲]

''نکات الشعراء کے تتمہ میں میرؔ نے ریختہ کو مختلف قسموں میں تقسیم کر کے بعض اصولی باتیں کی ہیں وہ بتاتے ہیں کہ ریختہ کی مختلف قسمیں ہیں پہلی قسم تو یہ ہے کہ شعر میں ایک مصرع فارسی میں ہو اور دوسرا ہندی میں، دوسری قسم یہ ہے کہ نصف مصرع فارسی زبان میں ہو اور نصف ہندی میں اور تیسری قسم یہ کہ حرف اور فعل فارسی میں ہوں یہ قسم میرے نزدیک قبیح ہے ان تین قسموں کے بیان کے بعد میر شعر کی جو قسمیں بتلاتے ہیں ان کی عکاسی میر کے ان خیالات سے بھی ہوتی ہے جو وہ مختلف شاعروں کے بارے میں ظاہر کر چکے ہیں۔'' [۹۳]

مزید لکھتے ہیں:

''مخزن نکات کا امتیاز شعرا کو طبقات میں تقسیم کر دینے میں مضمر ہے۔ قائم نے شاعروں پر الگ رائے تو نہیں دی مگر وہ بعض طبقات کی خصوصیات، مشرقی تصورِ شعر کے حوالے سے واضح انداز میں متعین کرتے ہیں انھوں نے اپنے زمانے تک کے شعراء کو تین طبقوں میں تقسیم کیا ہے'' [۹۴]

''طبقۂ دوم اور طبقۂ سوم پر رائے دیتے ہوئے قائم چاند پوری نئے الفاظ کی جستجو، ایہام گوئی، فصاحت و بلاغت اور مانوس یا نامانوس الفاظ کے استعمال زیرِ بحث لاتے ہیں اور ان ہی بنیادوں پر طبقے کی خصوصیات کا تعین کرتے ہیں مزید برآں یہ کہ فارسی تراکیب کے استعمال، شعر میں فارسی اور اردو کے ایک ایک مصرعے کے جواز پر بھی گفتگو کرتے ہیں اور فارسی تراکیب کے لیے موافق محاورہ ہونا ضروری قرار دیتے ہیں۔ قائم صنائع شعری کا بھی ذکر کرتے ہیں اور وہ اسی روش پر قائم نظر آتے ہیں جو فارسی اور عربی کے علماء شعر کی روش رہی ہے جسے میر تقی میر نے بھی اپنے تذکرہ نکات الشعراء میں اہمیت دی ہے'' [۹۵]

مزید لکھتے ہیں:

'' قائم چاند پوری کے مخزن نکات کے بعد رائے بچھمی نرائن شفیق اورنگ آبادی کا تذکرہ شعراء تنقیدی اشارات کے نقطۂ نظر سے ایک قابلِ لحاظ تذکرہ ہے۔ شفیق نے اپنے تذکرے میں شعراء کے کلام کا انتخاب بہت عرق ریزی اور توجہ کے ساتھ کیا ہے کلام کے انتخابات سے ان کے ذوقِ شعری کا پتہ چلتا ہے۔ تنقیدی رایوں کے معاملے میں ان کا سلسلہ بھی اسی روایت سے ملتا ہے جسے ہم مشرقی روایت کا نام دیتے ہیں'' [۹۶]

''شفیق نے میؔر کے بارے میں بہت سنجیدہ اور صحیح رائے دی ہے ان کے الفاظ سے صرف مداحی کا اندازہ نہیں ہوتا بلکہ یہ بھی محسوس ہوتا ہے کہ اس کے پس منظر میں غور و فکر اور کلام کی پرکھ کے معیار بھی کارفرما ہیں۔ شفیق نے میر کی تعریف سے سخنوری، معنی پروری اور لفظ و معنی کی متوازی خصوصیات کا بجا طور پر اعتراف کیا ہے۔ شفیق یہ بتلاتے ہیں کہ وہ الفاظ کے استعمال کے معاملے میں اپنے کمال کا ثبوت دیتے ہیں اور معنی کے اعتبار سے ان کا کلام اپنا جواب نہیں رکھتا۔ یہاں لفظ کے لیے آفتاب اور معنی کے لیے ماہتاب کے تلازمے نے بھی ایک دوسرے کے لیے متناسب اور متوازن ہونے کا مفہوم پیدا کر دیا ہے۔ [۹۷]

''مشرقی شعریات اور اردو تنقید کی روایت'' کے باب سوم اور چہارم کے مطالعہ کے بعد راقمہ نے یہ نتائج اخذ کیے ہیں۔ ابوالکلام قاسمی نے مذکورہ ابواب میں اردو تنقید کے ادبی پس منظر پر کما حقہٗ روشنی ڈالی ہے اور تاریخی منظر نامے کے ساتھ ساتھ تنقید پر کی گئی تنقید کو بھی ملحوظ رکھا اور ہر ایک کو دلائل سے واضح کرنے کی کوشش بھی کی ایک طرح سے انھوں نے اپنی اس تصنیف میں تحقیق اور جستجو کے ساتھ اپنے علمی و فکری وجدان کو بروئے کار لاتے ہوئے اردو تنقید کے ماضی اور اس کی روایت کی نشاندہی کی ہے اہم نکات کچھ یوں ہیں۔

☆ تنقید کے ابتدائی آثار، شواہد، ذریعہ اظہار ☆ تذکرے
☆ دواوین شعراء کے دیباچے ☆ شاعری

اردو تنقید کا ماضی فارسی اور عربی روایت سے جڑا ہوا ہے اور اردو تنقید کے ابتدائی آثار ہمیں فارسی کے پرشکوہ ماضی کی یاد دلاتے

ہیں فارسی کے تنزل نے اردو کو مرکزی حیثیت دی تو فارسی کے ادبی سرمائے اور تنقید نے بھی اردو ادب کی تنقیدی جہات میں اضافہ کیا ابتداء میں یعنی سترھویں اور اٹھارہویں صدی کے منظر نامے میں ادب وشاعری روزمرہ زندگی کا اوڑھنا بچھونا تھا نقد یا تنقیدی رویے کسی دستاویز کے محتاج اس درجہ نہ تھا اس وجہ سے مشاعروں کی واہ واہ اور کلام شعراء پر اصلاح کو اس نقش کا خشتِ اوّل سمجھنا چاہیے بعد از اں فارسی تذکروں کی روایت سے جڑنے والے شعراء نے اردو کے شعراء کے لیے اسی نہج پر تذکرے لکھے مقصد زیادہ تر کا بظاہر وہی تھا کہ خاص گروہ کی حمایت یا مخالفت ہو مگر ایک اور مقصد بھی تھا کہ فارسی ادب کے مقابل اردو کے تذکرے بھی پہنچ جائیں۔شعراء کے اشعار میں اور تذکروں کے تنقیدی اشاروں میں موجود اصطلاحات کا مقصد ریختہ یا اردو شاعری کو فارسی شاعری کے ہم پلہ یا اس سے بھی بہتر گردانا تھا۔ یوں اس روایت کے ارتقاء نے حالی کے عہد تک سفر کیا حالی کے بعد باقاعدہ تنقید کی طرف توجہ کی گئی۔

ادب کسی بھی خطے کا ہو وہ وہاں کی ثقافت، روایت، تہذیبی رویوں اور روزمرہ کے چلن کی نمائندگی کرتا ہے۔اردو ادب کا ماضی انہی عناصر سے مرکب ہے اس لیے تنقید پر بھی ان اثرات کو دیکھا جا سکتا ہے۔ابوالکلام قاسمی نے عربی و فارسی کی تنقیدی روایت کے اثرات اردو ادب پر دکھاتے ہوئے حسرت موہانی کے عہد تک کی ادبی و تنقیدی فضا کا جائزہ مفصل اور تجزیاتی انداز میں پیش کرنے کی کوشش کی ہے جس سے شاعری کے ارتقائی مدارج کے ساتھ ساتھ کئی نئے گوشے بھی سامنے آتے ہیں۔

سیّد محمد ہاشم کی کتاب ''اردو تنقید کی اساس'' [۹۸] میں مشرقی تنقید اور اس کے معیار، اردو تنقید اور مشرقی تنقید کی تنقیدی حیثیت کے عنوان کے تحت خاصی پر مغز اور تجزیاتی فکر اپنائی گئی ہے۔قطب مشتری، عبرت الغافلین، سبیل ہدایت اور مجمع الفوائد (مصحفی) کا حوالہ یقیناً اہمیت کا حامل ہے۔''اردو تنقید کی اساس'' میں سیّد محمد ہاشم فرماتے ہیں کہ:

> ''ملا وجہی اردو کا وہ پہلا ادیب ہے جس نے نقد شعر پر مربوط انداز میں اپنے خیالات کا اظہار کیا ہے اپنی مثنوی ''قطب مشتری'' میں ایک باب بہ عنوان ''در شرح شعر گوید'' میں شعر کی خوبیوں کی طرف اشارہ کرتے ہوئے اس نے کہا ہے کہ شعر سلیس ہونا چاہیے بہت سے بے ربط اور غیر منتخب اشعار کہنے کی ہوس کرنے سے بہتر ہے کہ خواہ ایک ہی شعر کہے لیکن وہ بہترین ہو، مربوط ہو اور اس میں نزاکت بھی ہو اچھا شعر کہنے کے لیے لفظ و معنی کا باہمی ارتباط جتنا دشوار ہے اتنا ہی ضروری بھی ہے۔الفاظ و تراکیب کے سلسلے میں اساتذہ کا تتبع کرنا چاہیے۔'' [۹۹]

مزید لکھتے ہیں:

> ''عبرت الغافلین'' اور ''سبیل ہدایت'' میں ان کے تنقیدی نظریات کا مطالعہ کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ مشرقی اصول تنقید کے موئید ہیں ان کے نزدیک شعر عام فہم ہونا چاہیے وہ دور از کار مضامین سے گرانبار نہ ہو اور بعید از قیاس استعاروں کی معجون مرکب نہ بن جائے عروض اور قافیہ کا خیال رہے لیکن اس حد تک کہ معنی تلف نہ ہوں اور تاثیر باقی رہے۔'' [۱۰۰]

سلیم شہزاد غزل کے حوالے سے ''سودا کا تنقید شعور'' میں لکھتے ہیں:

> ''سودا کی ہجو نگاری نے بالخصوص ان کے لیے ایک فنی اساس فراہم کر دی تھی کہ وہ صرف قصیدے میں تحسین اور ہجو میں تنقیص تک محدود نہ ہو جائیں بلکہ اپنے ہمعصر شعراء کے فنی اظہار کو تنقیدی نظر سے دیکھیں اور اس پر اپنی فکر و بصیرت کے عمل سے ایک شعری تنقیدی تصور کی تشکیل کریں اس ذیل میں مرزا فاخر مکیں کے بعض اعتراضات کے جواب میں ان کی فارسی تحریر ''رسالہ عبرت الغافلین'' روایتی شعری تنقید میں اپنی لسانی، فنی اور فکری اہمیت رکھتی ہے ...... یہ رسالہ اپنے زمانے کے لحاظ سے تنقید شعر کا عمدہ نمونہ ہے...... سودا نہ صرف فطری شاعر تھا

بلکہ فنِ سخن کے اصول وفروع سے بھی خوب واقف تھا اس کے پیشِ نظر تنقیدِ شعر کا ایک معیار تھا'' [۱۰۱]

''سودا کے تنقیدی تفصیل کی دوسری اہم مثال مثنوی ''سبیل ہدایت'' ہے جس میں میر محمد تقی کے ایک مرثیے اور سلام پر ناقدانہ گرفت کی گئی ہے سودا نے اس کے ساتھ ایک تنقیدی دیباچہ نثر میں بھی لکھا ہے.....ان کے چند قطعات' مثنویات اور ایک قصیدے بعنوان ''در نصائح فنِ شعر وطعن بر شاعری و در مدح مہربان خاں'' میں بھی شعری تنقید کے چند مباحث پر اظہار خیال موجود ہے'' [۱۰۲]

سیّد محمد ہاشم لکھتے ہیں کہ:

''محمد باقر آگاہ سودا کے ہمعصر ہیں انھوں نے اپنے دیوان کے دیباچہ میں مختلف اصناف شعر پر اردو میں اپنے خیالات کا اظہار کیا ہے جو اس وقت کے تنقیدی رجحانات کی مربوط شکل کی حیثیت سے ہمارے سامنے آتے ہیں ان کی بیان کردہ آرا فارسی سے پوری طرح مستفاد اور فائز سے مماثل ہیں ..............وہ کلیتاً فائز کی اور فارسی کی تقلید ہیں فرق صرف زبان کا ہے فائز نے اپنا خطبہ فارسی زبان میں لکھا ہے ان کا دیباچہ اردو میں ہے البتہ اپنی مثنوی ''گلزار عشق'' عرف قصہ رضوان شاہ وروح افزا کے دیباچہ میں آگاہ نے شعراء (معاصر) کے کلام پر کچھ تنقید کی ہے'' [۱۰۳]

''قدیم نقادوں کی آخری کڑی کی حیثیت سے مصحفی کی ''مجمع الفوائد'' کو تنقیدِ شعر میں ایک اہم مقام حاصل ہے مصحفی نے شعر کے حسن وقبح کو جن معیاروں پر جانچنے کی کوشش کی ہے مجمع الفوائد کے مندرجہ ذیل اقتباس سے اس کا صحیح خاکہ سامنے آجاتا ہے۔ لکھتے ہیں: '' جاننا چاہیے کہ محاسن ومعائب شعر بہت ہیں شاعر کے لیے ضروری ہے کہ وہ ان سب سے واقف ہو اولاً محاسن کا بیان کرتا ہوں۔ وہ یہ کہ الفاظ وحروف کی ترکیب وترتیب (setting) اس طرح کی جائے کہ مصرعوں اور شعروں سے معنی کا اظہار بہ آسانی ہو سکے اور سننے والے کو وہ کسی تاویل وتردد میں نہ ڈالے یہ پہلا حسن ہوا جو میں نے بیان کیا۔

دوسری خوبی یہ ہے کہ شعر محض جھوٹ نہ ہو اس میں صداقت بھی ضروری ہے۔

تیسری مبالغہ ہو مگر اس میں غلو نہ ہو۔

چوتھے غلو ہو مگر مدح کی حد تک غزل میں نہیں ہونا چاہیے۔

پانچویں عبارت میں الفاظ کی تقدیم وتاخیر کا لحاظ رکھنا۔

چھٹے حروف کی صحیح مناسبت ہونی چاہیے۔

ساتویں (پیشکش کے) انداز واطوار کی ایجاد۔

آٹھویں فصاحت وبلاغت کا خیال۔

نویں نئے معانی پیدا کرنا۔

دسویں پرانے معنی کو ایسا لباس پہنانا کہ وہ نئے معلوم ہوں اور ان کی شناخت نہ ہو سکے۔

گیارھویں سرقہ اور توارد سے حتی الامکان احتراز کرنا اور اگر بغیر کسی ارادے کے اتفاق سے شعر میں ایسا ہو جائے تو بلند حوصلگی کے ساتھ اس پر خطِ تنسیخ کھینچ دے۔

بارھویں نظم میں کسی قسم کے اعتراض کی گنجائش نہ چھوڑے۔ [۱۰۴]

اردو تنقید پر لکھی جانے والی کتب میں پس منظر لکھنے کا رجحان عمومی طور پر رہا ہے چاہے وہ عنوان کے تحت ہو یا عنوان سے قطع نظر۔ تقسیم ہند کے بعد جوں جوں مغرب کی عملداری بڑھتی گئی ہم ادب کی سطح پر بھی مغربی نقد کے پس منظر کو کھوج کھوج کر اردو تنقید پر منطبق کرتے گئے۔ ''تنقیدی اصول اور نظریئے'' [۱۰۵] حامد اللہ افسر میرٹھی کی کتاب ہے جس میں بین الاقوامیت کا ڈول ڈالنے کی سعی کی گئی ہے لیکن اردو زبان و ادب کو اس طرح جگہ نہیں دی گئی بالحاظ اصناف قصیدے اور مثنوی پر فارسی روایت کے اثرات دکھائے گئے ہیں۔ شارب ردولوی کی کتاب ''جدید اردو تنقید: اصول و نظریات'' [۱۰۶] بھی باعتبار اردو تنقید کا پس منظر اُسی بین الاقوامیت کی ترجمان ہے۔ ''تنقید اور جدید اردو تنقید'' [۱۰۷] ڈاکٹر وزیر آغا نے مغرب کے حوالے سے تنقیدی پس منظر کو کھوجنے کا کام کیا ہے اور مغربی فکر کو اردو میں منتقل کیا ہے جبکہ ہندوستان سے شائع ہونے والی ''مشرق و مغرب میں تنقیدی تصورات کی تاریخ'' [۱۰۸] میں محمد حسن تنقیدی تصورات کے حوالے سے بین الاقوامی صورت گری کرتے نظر آتے ہیں۔ اس کتاب کے ساتویں باب: ہندوستانی شعریات: حصہ سوم: میں بھی اردو کو جگہ نہ مل سکی۔ ''اردو تنقید'' [۱۰۹] مقالات کا مجموعہ جو اشتیاق احمد نے مرتب کیا ہے۔ اس مجموعہ میں اہم مضامین میں ''اردو تنقید کا نیا پس منظر'' [۱۱۰] جیلانی کامران کا ہوسکتا تھا لیکن یہ مضمون نفسیاتی فکر کو اجاگر کرتا ہے لیکن اُس طرح مجموعی نقد کے پس منظر سے عاری ہے یا موجودہ عہد کے تناظر میں اس طرح جلوہ گر نظر نہیں آتا۔

۲۰۰۹ء میں شائع ہونے والی کتاب ''اردو تنقید کا اصلی چہرہ'' [۱۱۱] کا دوسرا باب: اردو تنقید کا وجود۔ اردو تنقید کا پس منظر کہا جا سکتا ہے۔ اس باب میں ''نکات الشعراء'' اور ''سودا'' کا ذکر کیا گیا ہے۔ عارفہ صبح خاں اس باب کے آخر میں کہتی ہیں کہ:

> ''اردو تنقید کا وجود سترھویں اٹھارویں صدی کے سنگم پر عمل میں آیا یہ اردو تنقید کے ابتدائی، دھندلے اور خام نقوش ہیں مگر اردو تنقید کا وہ ہیولہ جو سترھویں اٹھارویں صدی کے ملاپ سے پیدا ہوا۔ وہ انیسویں صدی میں ہاتھ پاؤں چلانے لگا اور بیسویں صدی میں اس بچے نے قد و قامت نکالنی شروع کر دی لیکن اردو کا یہ پہلوٹھی [پہلونٹی] کا بچہ جس کے سر پر شروع سے ہی ذمہ داریوں کا بھاری بوجھ تھا ذمہ داریوں کے بوجھ سے پنپ نہ سکا۔ اکیسویں صدی میں جب اس نے شباب میں قدم رکھا تو اس کے چہرے پر وہ روپ نہ تھا جو اس کو اپنی جانب کھینچتا۔ اس میں حسن و رعنائی بھی کم تھی اور طاقت و توانائی بھی۔'' [۱۱۲]

اردو تنقید کا پس منظر یقیناً ناقدین، محققین اور تخلیق کاروں کے حوالے سے ہم پر واضح ہو گیا ہے اور ہم یہ سمجھ گئے ہیں کہ کسی بھی زبان و ادب کے نقد کے اولین نقوش تخلیق کار کے ناقدانہ شعور ہی سے عبارت ہوتے ہیں اس بات کی مزید وضاحت اگلے باب میں ہو جائے گی جب ہم تخلیق اور تنقید کے باہمی روابط پر نظر ڈالیں گے۔

## حواشی وتعلیقات:

[۱] (الف) ''ہربرٹ ریڈ (Herbert Read) اپنی کتاب ''انجانی چیزوں کی ہیئت'' (The form of Things Unknown) میں جاماباتستاوِیکو کی ایک مزید رائے نقل کرتا ہے: تمام قوموں کی تاریخ میں شاعری سب سے پہلا وسیلۂ اظہار تھی اور ان کی ناطق زندگی کا سب سے پہلا مظہر تھی ......'' ماخوذ: ہادی حسین، ''شاعری اور تخیل'' لاہور: مجلس ترقی ادب، طبع دوم جون ۲۰۰۵ء، ص: ۱۵۰تا۱۵۱

(ب) ''اردو ہی نہیں بلکہ تمام عالمی ادب میں ادبی تنقید کے قدیم ترین نمونے شعری مجموعوں اور دیوانوں میں ملتے ہیں ......... ہمارے قدیم شعراء میں سب سے پہلے وجہی نے اپنے کلام میں شاعری کی بابت اپنی رائے ظاہر کی ہے اس کے نزدیک شاعر اسرارِ غیب کو بے نقاب کرتا ہے'' ماخوذ: نورالحسن نقوی، ''فنِ تنقید اور اردو تنقید نگاری'' علی گڑھ: ایجوکیشنل بک ہاؤس، ۲۰۰۵ء، ص: ۹۷

(ج) ''جب ہمیں تاریخ کی کڑیاں ملنے لگتی ہیں تو تنقید کی پہلی جھلکیاں سب سے پہلے ہم یونانی ڈرامہ نگاروں اور شاعروں کی تخلیقات میں پاتے ہیں اس قسم کی تنقید ہمیں سب سے پہلے ہومر کی ''الیڈ'' میں ملتی ہے'' ماخوذ: عبادت بریلوی، ڈاکٹر ''تنقید نگاری'' مشمولہ ''تنقیدی نظریات'' مرتب، سید احتشام حسین، لاہور اکیڈمی لاہور، ۱۹۶۸ء، ص: ۶۳

[۲] ابوالکلام قاسمی، ''مشرقی شعریات اور اردو تنقید کی روایت'' نئی دہلی: قومی کونسل برائے فروغِ اردو زبان، ۲۰۰۲ء، ص: ۱۸۸تا۱۸۹

[۳] (الف) ''حاتم کے ''دیوان زادہ'' کو اردو کا باقاعدہ تحقیقی وتنقیدی کارنامہ کہا جاسکتا ہے وہ چونکہ ایک اصلاحی تحریک کے بانی تھے اس لیے ان کی توجہ زیادہ تر زبان کی تنقید پر منعطف رہی ان کے اشعار میں بھی صحتِ زبان کی خواہش کا اظہار ملتا ہے'' ماخوذ: سید محمد ہاشم، ''اردو تنقید کی اساس'' دہلی: مکتبہ جامعہ لمیٹڈ، ۱۹۷۹ء، ص: ۸۰

(ب) غلام حسین ذوالفقار، ڈاکٹر، (مرتب) ''دیوان زادہ: از شیخ ظہورالدین حاتم'' لاہور: مجلس ترقی ادب، طبع اول: ۲۰۰۹ء، ص: ۱۹تا ۳۷

[۴] (الف) ''سودا کا تنقیدی شعور ایک خاص اہمیت رکھتا ہے اگر وہ آج کے زمانے میں ہوتے تو یہ طے کرنا دشوار ہو جاتا کہ کلیم الدین احمد بڑے نقاد ہیں یا سودا۔ انھیں ہر چیز کے حسن وقبح کے پرکھنے کا فطری ملکہ ودیعت تھا'' ماخوذ: سید محمد ہاشم، ''اردو تنقید کی اساس'' ۱۹۷۹ء، ص: ۸۰تا۸۱

(ب) سلیم شہزاد، ''سودا کا تنقیدی شعور'' مشمولہ: ''مرزا رفیع سودا (تحقیقی وتنقیدی جائزے)'' مرتب: پروفیسر نذیر احمد، نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ، ۲۰۰۱ء، ص: ۳۶۴تا۳۷۴

[۵] ''آرزو کی تنقید واصلاح سے بہت سے شعراء نے فنِ شعر اور ذوقِ ادب کی تربیت پائی'' ماخوذ: سید عبداللہ، ڈاکٹر، (مرتب) ''نوادرالالفاظ: از سراج الدین علی خان آرزو'' کراچی: انجمن ترقی اردو پاکستان، طبع دوم ۱۹۹۲ء، ص: ۱۳

[۶] (الف) نقد: ''پرکھنا، کھرا کھوٹا دیکھنا'' ماخوذ: سیّد احمد دہلوی، مؤلف: ''فرہنگِ آصفیہ'' جلد ۴، دہلی: نیشنل اکادمی انصاری مارکیٹ دریا گنج، ۱۹۷۴ء، ص: ۵۸۳

(ب) ''لفظ تنقید عام اور مقبول ہونے کے باوجود بھی غلط ہے عربی میں اس مقصد کے لیے ''نقد'' اور ''انتقاد'' ملتے ہیں اور قواعد کی رو سے یہی درست ہیں لیکن ہمارے ہاں تنقید اس تواتر سے استعمال ہوا ہے کہ یہی اب درست سمجھا جاتا ہے ...... تنقید کا مطلب تخلیق کی چھان پھٹک سے محاسن و معائب کی نشاندہی ہے'' ماخوذ: سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی دبستان'' لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز، ۱۹۹۷ء، ص: ۱۱تا۱۲

(ج) ''فنِ نقد کے تین اغراض ہیں: تشریح، حکم اور تعین مراتب جو شخص کسی کتاب پر نقد کرے اسے چاہیے کہ پہلے اسے غور سے پڑھ کر سمجھ لے اور اسی کے ساتھ اس موضوع کی اور کتابوں کا بھی مطالعہ کرے کیونکہ بغیر اس کے وہ کتاب زیرِ نقد کا کوئی درجہ متعین نہیں کرسکتا'' ماخوذ: نیاز فتح پوری، ''ادبیات اور اصولِ نقد'' مشمولہ: ''تنقیدی نظریات'' مرتبہ، سید احتشام حسین، لاہور: لاہور اکیڈمی سرکلب روڈ ۱۹۶۸ء، ص: ۴۵

[۷] (الف) انتقاد: ''پرکھنا، تنقید کرنا'' سیّد عبداللہ خاں خویشگی، مؤلف ''فرہنگ عامرہ'' اسلام آباد: مقتدرہ قومی زبان، ۱۹۸۷ء، ص: ۶۱

(ب) ''انگریزی میں انتقاد کے لیے Criticism کا کلمہ استعمال ہوتا ہے ......... اس کا ماخذ عربی لفظ ''غربال'' ہے جس سے انگریزی کلمہ Garble برآمد ہوا ہے۔ غربال کی اصل لاطینی ہے اور اس لاطینی اصل کا تعلق کلمہ Cret کے معنی ہیں پھٹکنا، چھان پھٹک کرنا'' ماخوذ: سید عابد علی عابد (مقدمہ) ''اصولِ انتقادِ ادبیات'' لاہور: مجلس ترقی ادب، طبع اول، ۱۹۶۰ء، ص: ۳

[۸] (الف) تنقید: ''پرکھنا'' ماخوذ: سیّد عبداللہ خاں خویشگی، مؤلف، ''فرہنگ عامرہ'' اسلام آباد: مقتدرہ قومی زبان، ۱۹۸۷ء، ص: ۱۷۰

(ب) ''تنقید کے لغوی معنی ہیں پرکھنا یا کھرے کھوٹے میں تمیز کرنا اور ادب میں لفظ تنقید انگریزی اصطلاح Criticism کا مترادف ہے بعض اوقات نقد اور انتقاد کے الفاظ بھی اسی مفہوم میں استعمال ہوتے ہیں مثلاً حامد اللہ افسر کی کتاب ''تنقیدی اصول اور نظریے'' پہلے نقد الادب کے نام سے شائع ہوئی تھی ...... لفظ تنقید عربی صرف ونحو کے اعتبار سے صحیح نہیں

اس کی جگہ نقد یا انتقاد ہونا چاہیے لیکن اردو میں اب یہ لفظ اس قدر رائج ہو گیا ہے کہ اس کی جگہ دوسرے لفظ کا استعمال مناسب نہ ہوگا۔ جہاں تک اردو زبان کا سوال ہے اسے صحیح سمجھنا چاہیے" ماخوذ: ابوالاعجاز حفیظ صدیقی، مرتبہ: "کشاف تنقیدی اصطلاحات" اسلام آباد: مقتدرہ قومی زبان ۱۹۸۵ء، ص: ۵۰

(ج) "تنقید کا لفظ اب اردو میں عام طور پر رواج پا گیا ہے لہٰذا اب اسے غلط کہنے یا اس کو بدل دینے کی کوئی وجہ نظر نہیں آتی پھر بھی یہ جاننا ضروری ہے کہ عربی میں اس کی مروج یا صحیح صورتیں نقد اور انتقاد ہیں۔ عربی میں نقد اللہ راھم (انتقد یا تنقد اللہ راھم) کے معنی ہیں اس نے کھرے دراہم کو برے دراھم (جمع درہم) سے الگ کیا یا ان پر اس غرض سے نظر ڈالی (اس سے مصدر 'نقد'، 'انتقاد' اور 'تنقاد' ہوا اسی طرح نقد الشعر (انتقد للشعر علی قائلہ) کے معنی ہیں فلاں شخص نے شعر میں عیب نکالے اور شاعر پر ایراد کیا" ماخوذ: سید عبداللہ، ڈاکٹر، "تنقید کیا ہے؟" مشمولہ: "اردو تنقید" (مقالات) مرتبہ، حامدی کاشمیری، پہلا ایڈیشن ساہتیہ اکادمی دہلی ۱۹۹۷ء، ص: ۷۰

[۹] (الف) شمس الرحمٰن فاروقی، "تخلیق، تنقید اور نئے تصورات" انتخاب و ترتیب محمد حمید شاہد، اسلام آباد: پورب اکادمی، طبع اول ۲۰۱۱ء، ص: ۱۹۵

(ب) "شپلے Shipley کی ڈکشنری آف ورلڈ لٹریچر مطبوعہ ۱۹۴۳ء میں لکھا ہے کہ لفظ Criticism (تنقید) کا استعمال سترہویں صدی عیسوی سے ہونے لگا ہے ........ اردو میں لفظ تنقید اسی انگریزی لفظ Criticism کا بدل اور مترادف ہے" ماخوذ: نجم الہدیٰ، "فن تنقید اور تنقیدی مضامین" پٹنہ: سبزی باغ ۴، سن ندارد، ص: ۳

[۱۰] (الف) "انگریزی کا لفظ Criticism بھی محض عیب چینی سے لے کر، ادب پارے کی تحلیل، تشریح، تفسیر اور درجہ شناسی تک ہر مفہوم میں استعمال ہوا ہے اور اس کے ہمراہ (1)Appreciation.(2)Estimate(3)Assessment (4)Judgement(5)Evaluation (جو در اصل اس کے مختلف وظائف ہیں) جابجا چلتے نظر آتے ہیں" ماخوذ: سید عبداللہ، ڈاکٹر، "تنقید کیا ہے؟" مشمولہ: "اردو تنقید" (مقالات) مرتبہ، حامدی کاشمیری، دہلی ۱۹۹۷ء، ص: ۷۱

(ب) "تنقید کے لغوی معنی 'پرکھنے' یا برے بھلے کا فرق معلوم کرنے کے ہیں اور اصطلاح میں محاسن و معائب کا صحیح اندازہ کرنا اور اس پر کوئی رائے قائم کرنا تنقید کہلاتا ہے انگریزی میں تنقید کے لیے Criticaism کا جو لفظ استعمال ہوتا ہے اس کے اصلی معنی عدل یا انصاف کے ہیں" ماخوذ: عبادت بریلوی، ڈاکٹر، "اردو تنقید کا ارتقاء" کراچی: انجمن ترقی اردو پاکستان، طبع سوم ۱۹۷۹ء، ص: ۳۲

[۱۱] سید عبداللہ، ڈاکٹر، "مباحث (مجموعہ مضامین)" لاہور: مجلس ترقی ادب، طبع اول ۱۹۶۵ء

[۱۲] ماخوذ: علی جواد زیدی، "تاریخ مشاعرہ" نئی دہلی: شان ہند پبلی کیشنز، ۱۹۹۲ء، ص: ۶۶ تا ۶۷

[۱۳] علی جواد زیدی، "تاریخ مشاعرہ" ۱۹۹۲ء، ص: ۶۹

[۱۴] علی جواد زیدی، "تاریخ مشاعرہ" ۱۹۹۲ء، ص: ۷۱

[۱۵] (الف) علی جواد زیدی، "تاریخ مشاعرہ" ۱۹۹۲ء، ص: ۷۵

(ب) "سب سے قدیم مراختہ خان آرزو کا ہے جو اس کے مکان پر منعقد ہوتا تھا اور ریختے کے تمام بڑے بڑے استاد یعنی سودا، میر، میر درد، جرأت وغیرہ اس میں شریک ہوتے تھے" ماخوذ: محمد داؤد رہبر، "مشاعرے کا ارتقاء اور اس کی اہمیت" مشمولہ: سہ ماہی "اردو" دہلی: انجمن ترقی اردو (ہند) شمارہ: ۲، اپریل ۱۹۳۵ء، ص: ۳۳

(ج) فرمان فتح پوری، ڈاکٹر، "شعرائے اردو کے تذکرے اور تذکرہ نگاری" کراچی: انجمن ترقی اردو پاکستان، ۱۹۹۸ء، ص: ۳۱ تا ۳۴

[۱۶] علی جواد زیدی، "تاریخ مشاعرہ" ۱۹۹۲ء، ص: ۸۶ تا ۸۷

[۱۷] علی جواد زیدی، "تاریخ مشاعرہ" ۱۹۹۲ء، ص: ۸۶ تا ۸۷

[۱۸] علی جواد زیدی، "تاریخ مشاعرہ" ۱۹۹۲ء، ص: ۱۰۳

[۱۹] سید عبداللہ، ڈاکٹر، "مباحث (مجموعہ مضامین)" لاہور: مجلس ترقی ادب، طبع اول ۱۹۶۵ء، ص: ۳۵۲

[۲۰] سید عبداللہ، ڈاکٹر، "مباحث (مجموعہ مضامین)" ۱۹۶۵ء، ص: ۳۵۳ تا ۳۵۴

[۲۱] سید عبداللہ، ڈاکٹر، "مباحث (مجموعہ مضامین)" ۱۹۶۵ء، ص: ۳۵۴ تا ۳۵۵

[۲۲] سید عبداللہ، ڈاکٹر، "شعرائے اردو کے تذکرے اور تذکرہ نگاری کا فن" لاہور: مکتبہ جدید، ۱۹۵۲ء، ص: ۸۳ تا ۸۴

[۲۳] سید عبداللہ، ڈاکٹر، "شعرائے اردو کے تذکرے اور تذکرہ نگاری کا فن" ۱۹۵۲ء، ص: ۸۹

[۲۴] سید عبداللہ، ڈاکٹر، "شعرائے اردو کے تذکرے اور تذکرہ نگاری کا فن" ۱۹۵۲ء، ص: ۹۰

[۲۵] فرمان فتح پوری، ڈاکٹر، "شعرائے اردو کے تذکرے اور تذکرہ نگاری" کراچی: انجمن ترقی اردو پاکستان، ۱۹۹۸ء

[۲۶] حنیف نقوی، ڈاکٹر، "شعرائے اردو کے تذکرے: نکات الشعراء سے گلشن بے خار تک" لکھنؤ: اترپردیش اکادمی، طبع دوم ۱۹۹۸ء

[۲۷] حنیف نقوی، ڈاکٹر، "شعرائے اردو کے تذکرے: نکات الشعراء سے گلشن بے خار تک" ۱۹۹۸ء، ص: ۱۰۷

[۲۸] قادر بخش صابر دہلوی، مرزا، "گلستان سخن" مرتبہ: خلیل الرحمٰن داؤدی، لاہور: مجلس ترقی ادب، ۱۹۶۶ء، ص: ۳۴۹

[۲۹] قادر بخش صابر دہلوی، مرزا، "گلستان سخن" ۱۹۶۶ء، ص: ۳۸۹ تا ۳۹۰

[۳۰] قادر بخش صابر دہلوی، مرزا، "گلستان سخن" ۱۹۶۶ء، ص: ۴۱۳ تا ۴۱۵

[۳۱] (الف) ماخوذ: "گلشنِ بے خار" اردو ترجمہ، کراچی: نفیس اکیڈمی، ۱۹۶۳ء، ص: ۱ تا ۲

(ب) نوٹ: فارسی عبارت کے لیے ملاحظہ کیجیے: مصطفیٰ خاں، نواب، شیفتہ، "گلشنِ بے خار (فارسی)"، مرتبہ: کلب علی خاں فائق، لاہور: مجلس ترقی ادب، ۱۹۷۳ء، ص: ۱۱

[۳۲] (الف) ماخوذ: "گلشنِ بے خار" اردو ترجمہ، کراچی: نفیس اکیڈمی، ۱۹۶۳ء، ص: ۴۳

(ب) مصطفیٰ خاں، نواب، شیفتہ، "گلشنِ بے خار (فارسی)"، ۱۹۷۳ء، ص: ۶۰

[۳۳] (الف) ماخوذ: "گلشنِ بے خار" اردو ترجمہ، کراچی: نفیس اکیڈمی، ۱۹۶۳ء، ص: ۹۲ تا ۹۳

(ب) مصطفیٰ خاں، نواب، شیفتہ، "گلشنِ بے خار (فارسی)"، ۱۹۷۳ء، ص: ۱۶۷ تا ۱۶۸

[۳۴] (الف) ماخوذ: "گلشنِ بے خار" اردو ترجمہ، کراچی: نفیس اکیڈمی، ۱۹۶۳ء، ص: ۱۰۱ تا ۱۰۲

(ب) مصطفیٰ خاں، نواب، شیفتہ، "گلشنِ بے خار (فارسی)"، ۱۹۷۳ء، ص: ۱۸۱ تا ۱۸۴

[۳۵] (الف) ماخوذ: "گلشنِ بے خار" اردو ترجمہ، کراچی: نفیس اکیڈمی، ۱۹۶۳ء، ص: ۱۳۶ تا ۱۳۷

(ب) مصطفیٰ خاں، نواب، شیفتہ، "گلشنِ بے خار (فارسی)"، ۱۹۷۳ء، ص: ۲۳۳ تا ۲۳۵

[۳۶] (الف) ماخوذ: "گلشنِ بے خار" اردو ترجمہ، کراچی: نفیس اکیڈمی، ۱۹۶۳ء، ص: ۱۹۵ تا ۱۹۶

(ب) مصطفیٰ خاں، نواب، شیفتہ، "گلشنِ بے خار (فارسی)"، ۱۹۷۳ء، ص: ۳۴۲ تا ۳۴۳

[۳۷] (الف) ماخوذ: "گلشنِ بے خار" اردو ترجمہ، کراچی: نفیس اکیڈمی، ۱۹۶۳ء، ص: ۲۹۲ تا ۲۹۴

(ب) مصطفیٰ خاں، نواب، شیفتہ، "گلشنِ بے خار (فارسی)"، ۱۹۷۳ء، ص: ۵۷۰ تا ۵۷۲

[۳۸] (الف) مولوی عبدالحق، "مقدمہ (۱۹۰۶ء)" مشمولہ: "گلزار ابراہیم: مؤلف: علی ابراہیم خلیل (فارسی)" اردو ترجمہ، مرزا علی لطف (۱۸۰۱ء) مرتب: محی الدین قادری زور، علی گڑھ: مطبع علی گڑھ یونیورسٹی، طبع اول ۱۹۳۴ء، ص: ۱ تا ۳۰

(ب) مرزا علی لطف، مترجم، "گلشن ہند (تذکرہ گلزار ابراہیم)" (۱۸۰۱ء)، علامہ شبلی نعمانی، تصحیح و تحشیہ، مع مقدمہ مولوی عبدالحق، لاہور: دارالاشاعت رفاہ عام اسٹیم پریس، ۱۹۰۶ء

[۳۹] قادر بخش صابر دہلوی، مرزا، "گلستانِ سخن"، مرتبہ: خلیل الرحمن داؤدی، لاہور: مجلس ترقی ادب، ۱۹۶۶ء

[۴۰] وحید قریشی، ڈاکٹر، "مقدمہ بعنوان "گلستانِ سخن کا تجزیہ" مشمولہ: "گلستانِ سخن: مؤلف مرزا قادر بخش صابر دہلوی"، مرتبہ: خلیل الرحمن داؤدی، لاہور: مجلس ترقی ادب، ۱۹۶۶ء، ص: ۱۱۲ تا 115

[۴۱] محمود الٰہی، ڈاکٹر، "نکات الشعراء: میر تقی میر: نسخہ پیرس و انجمن" مرتبہ، لکھنؤ: اتر پردیش اکادمی، طبع دوم ۲۰۰۳ء

[۴۲] لطیف اللہ خاں، مترجم، "غرۃ الکمال: امیر خسرو: فارسی"، کراچی: شہزاد پبلی کیشنز، ۱۴۲۵ھ

[۴۳] (الف) مولوی عبدالحق، مرتبہ، "نکات الشعراء" کراچی: انجمن ترقی اردو پاکستان، طبع اول: ۱۹۳۵ء اورنگ آباد دکن، طبع دوم ۱۹۷۹ء

(ب) عبادت بریلوی، ڈاکٹر، تحقیق و ترتیب مقدمہ حواشی، "نکات الشعراء"، لاہور: ادارہ ادب و تنقید، ۱۹۸۰ء

[۴۴] (الف) ابوالکلام قاسمی، "مشرقی شعریات اور اردو تنقید کی روایت"، ۲۰۰۲ء، ص: ۱۵۱ تا ۱۵۳

(ب) میر کے نکات کا ترجمہ ملاحظہ کیجیے: گوپی چند نارنگ، "اسلوبیات میر"، لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز، ۱۹۹۱ء، ص: ۳۳ تا ۳۵

(ج) حمیدہ خاتون، "تذکرہ نکات الشعراء: میر تقی میر کا اردو ترجمہ"، دہلی: اردو اکادمی، طبع اول ۱۹۹۶ء

[۴۵] محمود الٰہی، ڈاکٹر، "نکات الشعراء: میر تقی میر: نسخہ پیرس و انجمن" مرتبہ، ۲۰۰۳ء، ص: ۱۶۱

[۴۶] محمود الٰہی، ڈاکٹر، "تذکرہ شورش (رموز الشعراء) مؤلف: غلام حسین شورش" مرتب، لکھنؤ: اتر پردیش اکادمی، ۱۹۸۴ء

[۴۷] محمود الٰہی، ڈاکٹر، "تذکرہ شورش (رموز الشعراء) مؤلف: غلام حسین شورش"، ۱۹۸۴ء، ص: ۶۳ تا ۶۴

[۴۸] محمود الٰہی، ڈاکٹر، "تذکرہ شورش (رموز الشعراء)"، ۱۹۸۴ء، ص: ۶۴ تا ۶۵

[۴۹] محمود الٰہی، ڈاکٹر، "تذکرہ شورش (رموز الشعراء)"، ۱۹۸۴ء، ص: ۶۵ تا ۶۶

[۵۰] محمود الٰہی، ڈاکٹر، "تذکرہ شورش (رموز الشعراء)"، ۱۹۸۴ء، ص: ۶۶ تا ۶۷

[۵۱] محمود الٰہی، ڈاکٹر، "تذکرہ شورش (رموز الشعراء)"، ۱۹۸۴ء، ص: ۶۸

[۵۲] محمود الٰہی، ڈاکٹر، "تذکرہ شورش (رموز الشعراء)"، ۱۹۸۴ء، ص: ۶۹

[۵۳] محمود الٰہی، ڈاکٹر، "تذکرہ شورش (رموز الشعراء)"، ۱۹۸۴ء، ص: ۶۹ تا ۷۰

[۵۴] (الف) "اول آنکہ یک مصرعش فارسی و یک ہندی، چنانچہ حضرت امیر خسرو علیہ رحمۃ نوشتہ شد" محمود الٰہی، ڈاکٹر، "نکات الشعراء: میر تقی میر: نسخہ پیرس و انجمن" مرتبہ، ۲۰۰۳ء، ص: ۱۶۱

(ب) "اول آنکہ یک مصرعش فارسی و دیگر ہندی باشد چنانچہ حضرت امیر خسرو قدس سرہ فرمودہ: نقد دل من گرفت و بشکست: پھر نہ کچھ کھڑانہ کچھ سنوارا" محمود الٰہی، ڈاکٹر، "تذکرہ شورش (رموز الشعراء)"، ۱۹۸۴ء، ص: ۶۳

[۵۵] لطیف اللہ خاں، مترجم، "غرۃ الکمال: امیر خسرو: فارسی"، کراچی: شہزاد پبلی کیشنز، ۱۴۲۵ھ

[۵۶] لطیف اللہ خاں، مترجم، "غرۃ الکمال: امیر خسرو: فارسی"، ۱۴۲۵ھ، ص: ۱۱ تا ۱۳

[۵۷] لطیف اللہ خاں، مترجم، ''غرۃ الکمال: امیر خسرو: فارسی''، ۱۴۲۵ھ، ص: ۳۲ تا ۳۳

[۵۸] لطیف اللہ خاں، مترجم، ''غرۃ الکمال: امیر خسرو: فارسی''، ۱۴۲۵ھ، ص: ۳۳

[۵۹] لطیف اللہ خاں، مترجم، ''غرۃ الکمال: امیر خسرو: فارسی''، ۱۴۲۵ھ، ص: ۳۳ تا ۳۴

[۶۰] لطیف اللہ خاں، مترجم، ''غرۃ الکمال: امیر خسرو: فارسی''، ۱۴۲۵ھ، ص: ۳۴ تا ۳۵

[۶۱] (الف) سید عبداللہ، ڈاکٹر، ''شعرائے اردو کے تذکرے اور تذکرہ نگاری کا فن''، ۱۹۵۲ء، ص: ۷۹ تا ۸۰

(ب)(۱) حافظ محمود شیرانی، پروفیسر، ''تنقید بر آب حیات مولانا محمد حسین آزاد'' مشمولہ: ''اورینٹل کالج میگزین'' لاہور، جلد ۱۷، عدد ۴، اگست ۱۹۴۱ء، قسط اول، ص: ۴۹ تا ۷۷

(۲) حافظ محمود شیرانی، پروفیسر، ''تنقید بر آب حیات مولانا محمد حسین آزاد'' مشمولہ: ''اورینٹل کالج میگزین'' لاہور، جلد ۱۸، عدد ۱، نومبر ۱۹۴۱ء، قسط دوم، ص: ۳ تا ۳۸

(۳) حافظ محمود شیرانی، پروفیسر، ''تنقید بر آب حیات مولانا محمد حسین آزاد'' مشمولہ: ''اورینٹل کالج میگزین'' لاہور، جلد ۱۸، عدد ۲، فروری ۱۹۴۲ء، قسط سوم، ص: ۳ تا ۱۹

(ج)(۱) قاضی عبدالودود، ''آزاد بحیثیت محقق'' (۱) مشمولہ: ''نوائے ادب'' بمبئی، اپریل ۱۹۵۶ء، ص: ۷ تا ۳۲

(۲) قاضی عبدالودود، ''آزاد بحیثیت محقق'' (۲) مشمولہ: ''نوائے ادب'' بمبئی، جولائی ۱۹۵۶ء، ص: ۵ تا ۳۲

(۳) قاضی عبدالودود، ''آزاد بحیثیت محقق'' (۳) مشمولہ: ''نوائے ادب'' بمبئی، اکتوبر ۱۹۵۶ء، ص: ۵ تا ۳۰

[۶۲] نورالحسن ہاشمی، ''دلی کا دبستان شاعری''، لاہور: بک ٹاک، ۱۹۹۱ء

[۶۳] ابواللیث صدیقی، ڈاکٹر، ''لکھنؤ کا دبستان شاعری''، کراچی: غضنفر اکیڈمی، ۲۰۰۲ء

[۶۴] محمد علی خاں، ڈاکٹر، ''لاہور کا دبستان شاعری''، لاہور: نشریات، ۲۰۰۸ء

[۶۵] علی جواد زیدی، ''دو ادبی اسکول''، کراچی: نفیس اکیڈمی، ۱۹۸۸ء

[۶۶] گیان چند جین، ڈاکٹر، ''اردو ادب کی تاریخیں''، کراچی: انجمن ترقی اردو، پاکستان، ۲۰۰۰ء

[۶۷] گیان چند جین و سیدہ جعفر، ''تاریخ ادب اردو آغاز تا ۱۷۰۰ء''، نئی دہلی: قومی کونسل برائے فروغ اردو زبان، ۱۹۹۸ء

[۶۸] سیدہ جعفر، ''تاریخ ادب اردو: عہد میر سے ترقی پسند تحریک تک''، حیدرآباد: وی۔ جی پرنٹرز، ۲۰۰۲ء

[۶۹] فیاض محمود، سید کمیشن، عبادت بریلوی، ڈاکٹر، مدیران، ''تاریخ ادبیات مسلمانان پاک و ہند'' چھٹی تا دسویں جلد، اردو ادب: جلد ۱ تا ۵، لاہور: پنجاب یونیورسٹی، فروری ۱۹۷۲ء

[۷۰] عبدالمجید سالک، ''مسلم ثقافت ہندوستان میں''، لاہور: ادارہ ثقافت اسلامیہ، طبع دوم، سن ندارد

[۷۱] احتشام حسین، ''اردو ادب کی تنقیدی تاریخ''، نئی دہلی: ترقی اردو بیورو، طبع دوم، ۱۹۸۸ء

[۷۲] مسیح الزماں، ''اردو تنقید کی تاریخ''، لکھنؤ: اتر پردیش اکادمی، چوتھا ایڈیشن، ۲۰۰۳ء

[۷۳] ''اشاعت کی سہولت کے پیش نظر اس کتاب کے تین حصے کر لیے گئے ہیں پہلی جلد میں ابتداء سے تقریباً ۱۸۸۰ء تک کی تنقیدی تحریروں کا جائزہ ہے، دوسری جلد میں ۱۸۵۷ء کے نتائج اور جدید تنقید کا ذکر ہے، تیسری میں ترقی پسند مصنفین کی تنظیم اور اس کے بعد کا بیان، پہلی جلد حاضر ہے ملک میں جو حالات ہیں ان کے پیش نظر کہا نہیں جا سکتا کہ باقی جلدوں کی اشاعت کی نوبت کب آئے گی'' مسیح الزماں، (دیباچہ: ۱۹۵۴ء) ''اردو تنقید کی تاریخ'' ۲۰۰۳ء، ص: ۷

[۷۴] محمد حسن، ''قدیم اردو ادب کی تنقیدی تاریخ (۱۸ویں صدی تک)''، لکھنؤ: اتر پردیش اکادمی، ۱۹۸۶ء

[۷۵] جمیل جالبی، ڈاکٹر، ''تاریخ ادب اردو: جلد دوم''، لاہور: مجلس ترقی ادب، طبع ششم، ۲۰۰۹ء

[۷۶] جمیل جالبی، ڈاکٹر، ''تاریخ ادب اردو: جلد دوم''، لاہور: مجلس ترقی ادب، طبع ششم، ۲۰۰۹ء، ص: ۹۸۸ تا ۹۸۹

[۷۷] وہاب اشرفی، ''تاریخ ادب اردو (آغاز تا ۲۰۰۰ء)''، نئی دہلی: ایجوکیشنل پبلشنگ ہاؤس، ۲۰۰۷ء

[۷۸] ابوالکلام قاسمی، ''مشرقی شعریات اور اردو تنقید کی روایت''، نئی دہلی: قومی کونسل برائے فروغ اردو زبان، ۲۰۰۲ء، ص: ۱۸۸ تا ۱۸۹

[۷۹] عبادت بریلوی، ڈاکٹر، ''اردو تنقید کا ارتقاء''، کراچی: انجمن ترقی اردو پاکستان، طبع سوم، ۱۹۷۹ء

[۸۰] عابد علی عابد، سید، ''اصول انتقاد ادبیات''، لاہور: مجلس ترقی ادب، ۱۹۶۵ء، ص: ۲۹۹ تا ۳۲۳

[۸۱] کلیم الدین احمد، ''اردو شاعری پر ایک نظر''، لاہور: عشرت پبلشنگ ہاؤس، ۱۹۶۵ء

[۸۲] سجاد باقر رضوی، ''تہذیب و تخلیق (مجموعہ مضامین)''، لاہور: مکتبہ ادب جدید، ۱۹۶۶ء

[۸۳] ماخوذ: سجاد باقر رضوی، ''تہذیب و تخلیق (مجموعہ مضامین)''، ۱۹۶۶ء، ص: ۵۲

[۸۴] محمد حسن، پروفیسر، ''اردو شاعری کا پس منظر عہد میر تک''، دہلی: اردو اکادمی، ۱۹۸۹ء

[۸۵] ابوالخیر کشفی، ''اردو شاعری کا سیاسی و تاریخی پس منظر''، کراچی: ادبی پبلشرز اے۔ ایم، ۱۹۷۳ء

[۸۶] محی الدین قادری، زور، ''روح تنقید''، حیدرآباد: جامعہ عثمانیہ، دکن، ۱۹۲۷ء

[۸۷] آغا سہیل، ڈاکٹر، ''اردو تنقید کا ارتقاء'' مشمولہ: ''ادب اور عصری حسیت'' (مضامین)، لاہور: مکتبہ عالیہ، ۱۹۹۱ء، ص: ۷ تا ۲۱

[۸۸] ابوالکلام قاسمی، ''مشرقی شعریات اور اردو تنقید کی روایت''، نئی دہلی: قومی کونسل برائے فروغ اردو زبان، ۲۰۰۲ء
[۸۹] ابوالکلام قاسمی، ''مشرقی شعریات اور اردو تنقید کی روایت''، ۲۰۰۲ء، ص: ۱۴۱
[۹۰] ابوالکلام قاسمی، ''مشرقی شعریات اور اردو تنقید کی روایت''، ۲۰۰۲ء، ص: ۱۴۵
[۹۱] ابوالکلام قاسمی، ''مشرقی شعریات اور اردو تنقید کی روایت''، ۲۰۰۲ء، ص: ۱۴۵ تا ۱۴۶
[۹۲] ابوالکلام قاسمی، ''مشرقی شعریات اور اردو تنقید کی روایت''، ۲۰۰۲ء، ص: ۱۴۷
[۹۳] ابوالکلام قاسمی، ''مشرقی شعریات اور اردو تنقید کی روایت''، ۲۰۰۲ء، ص: ۱۴۸
[۹۴] ابوالکلام قاسمی، ''مشرقی شعریات اور اردو تنقید کی روایت''، ۲۰۰۲ء، ص: ۱۴۹ تا ۱۵۲
[۹۵] ابوالکلام قاسمی، ''مشرقی شعریات اور اردو تنقید کی روایت''، ۲۰۰۲ء، ص: ۱۵۷ تا ۱۵۸
[۹۶] ابوالکلام قاسمی، ''مشرقی شعریات اور اردو تنقید کی روایت''، ۲۰۰۲ء، ص: ۱۵۹ تا ۱۶۰
[۹۷] ابوالکلام قاسمی، ''مشرقی شعریات اور اردو تنقید کی روایت''، ۲۰۰۲ء، ص: ۱۶۱ تا ۱۶۲
[۹۸] سید محمد ہاشم: ''اردو تنقید کی اساس''، دہلی: مکتبہ جامعہ لمیٹڈ، ۱۹۷۹ء
[۹۹] سید محمد ہاشم: ''اردو تنقید کی اساس''۱۹۷۹ء، ص: ۷۷
[۱۰۰] سید محمد ہاشم: ''اردو تنقید کی اساس''۱۹۷۹ء، ص: ۸۰تا۸۲
[۱۰۱] سلیم شہزاد، ''سودا کا تنقیدی شعور'' مشمولہ: ''مرزا رفیع سودا (تحقیقی و تنقیدی جائزے)''۲۰۰۱ء، ص: ۳۶۳
[۱۰۲] سلیم شہزاد، ''سودا کا تنقیدی شعور'' مشمولہ: ''مرزا رفیع سودا (تحقیقی و تنقیدی جائزے)''۲۰۰۱ء، ص: ۳۶۴تا۳۶۵
[۱۰۳] سید محمد ہاشم، ''اردو تنقید کی اساس''۱۹۷۹ء، ص: ۸۲تا۸۳
[۱۰۴] سید محمد ہاشم، ''اردو تنقید کی اساس''، ۱۹۷۹ء، ص: ۸۳تا۸۵
[۱۰۵] حامد اللہ افسر میرٹھی، ''تنقیدی اصول اور نظریے''، لاہور: عشرت پبلشنگ ہاؤس، ۱۹۶۵ء
[۱۰۶] شارب ردولوی، ''جدید اردو تنقید: اصول و نظریات''، لکھنؤ: اتر پردیش اردو اکادمی، طبع پنجم ۲۰۰۲ء
[۱۰۷] وزیر آغا، ڈاکٹر، ''تنقید اور جدید اردو تنقید''، کراچی: انجمن ترقی اردو، پاکستان ۱۹۸۹ء
[۱۰۸] محمد حسن، ''مشرق و مغرب میں تنقیدی تصورات کی تاریخ''، نئی دہلی: ترقی اردو بیورو، طبع دوم ۱۹۹۰ء
[۱۰۹] اشتیاق احمد، مرتب، ''اردو تنقید (تنقیدی مقالات)''، لاہور: القمر انٹرپرائزرز، ۲۰۰۹ء
[۱۱۰] جیلانی کامران، ''اردو تنقید کا نیا پس منظر'' لاہور: مکتبہ ادب جدید ۱۹۶۳ء، ص: ۳تا۴
[۱۱۱] عارف ثاقب خاں، ''اردو تنقید کا اصلی چہرہ''، لاہور: علم و عرفان پبلشرز، ۲۰۰۹ء
[۱۱۲] عارف ثاقب خاں، ''اردو تنقید کا اصلی چہرہ''، لاہور: علم و عرفان پبلشرز، ۲۰۰۹ء، ص: ۲۹

## تخلیق اور تخلیقیت کی ادبی معنویت:

معلوم اور نامعلوم کائنات' کُن اور فیکون کے فکری مباحث سے گزرتی ہوئی اقبال کے اس شعر پر آ کر ٹھہری ہے۔

ع: یہ کائنات ابھی ناتمام ہے شاید
کہ آرہی ہے دمادم صدائے کُن فیکوں

اقبال کے اس شعر سے قطع نظر خالق اور تخلیق' محرک اور حرکت' طبیعات اور مابعد طبیعات کے مباحث وجودیت اور تجربیت کے جلو میں انسان کی معاشرتی زندگی کو نئی نئی حیرانیوں سے آشنا کیے ہوئے ہیں انہی حیرانیوں میں سب سے بڑی حیرانی انسان کی اپنی ذات ہے اور یہ ذات خالق و مخلوق ہونے کی بیک وقت دعوے دار! علم الانساب اسی تخلیقی مظاہرے سے جڑا ہوا نسب نامے کا علم ہے جبکہ شیوا فزائش کا دیوتا اس تخلیقی بساط کے تخلق کرنے کا باعث مانا جاتا ہے کوئی بھی ذات اپنے اطراف واکناف سے اکتساب کرتی ہے اسلامی نقطہ نظر سے علم کے دو منبع ہیں ایک وہبی اور ایک کسبی۔ وہبی ودیعت الٰہی جبکہ کسبی اکتسابی حوالہ ہے انہی دونوں دائروں میں انسانی ذات کی جلوہ گری ممکن ہے صفاتی کہیں یا وجود کی وحدت قرار دیں یا شہود کی سرحدوں تک جا نکلیں! سرسیّد کا یہ کہنا کہ تعلیم باطنی صلاحیتوں کو اجاگر کرنے کا نام ہے یعنی اکتسابی نوعیت بھی وہبی کی رہین منت ہے۔ بقول تلسی داس:

ع: تلسی تم تو کہت ہو سنگت سے گُن ہوئے
اِکھ میں نکلے رام سن رس کا ہے نہ ہوئے

ان معروضات کی روشنی میں انسانی ذات کی بوقلمونی انسان کو تہذیب تک لے آئی اور مختلف النوع انسانی ذات کے مظاہروں نے محل وقوع کی مناسبت سے مختلف شعبہ ہائے زندگی کی داغ بیل ڈالی۔ اس اعتبار سے دو جہات داخلی اور خارجی کی اصطلاحات وضع کی گئیں خارجی کائناتی اور داخلی ذاتی قرار پائیں۔ علوم کی ترویج نے انسانی ذات کے جملہ پہلوؤں کو اجاگر کرنے کی سعی کی اس منظرنامے میں بلاشبہ ادب جسے علوم کی ماں کہنے میں کوئی عار نہیں ہونی چاہیے نے کلیدی کام کیا۔ جب ہم ادب کی بات کرتے ہیں تو دراصل زندگی کی تہہ داریوں سے جڑے ہوئے اظہار کی بات کرتے ہیں زندگی کی تہہ داریوں کی بات اپنے جلو میں طبیعات اور مابعد طبیعات سمیٹے ہوئے ہے۔ یہی وجہ ہے کہ جو مقام شاعر اور اس کے اظہار کو حاصل ہے وہ کسی کو نہیں چونکہ سب سے پہلے شاعر نے ہی اس بات کا اہتمام کیا کہ وہ ان تہہ داریوں کا اس طرح اظہار کرے کہ جس سے جو بات وہ کہنا چاہتا ہے وہ بھی آ جائے اور کہی کے ساتھ اَن کہی بھی ہو یہی وجہ ہے کہ اُس نے علم البیان کا پیمانہ تراشا' مماثلتیں ڈھونڈیں' مشاہداتی نوعیتوں کو رہنما بنایا۔ ادب کے حوالے سے کوئی بھی اظہار اس وقت تک تخلیقی قرار نہیں دیا جا سکتا کہ جس میں زندگی اور کائنات کی بوقلمونی نہ پائی جاتی ہو اسی لیے شاعر کا اظہار اشاراتی اور علامتی بھی ہو جاتا ہے یہی نوعیت ادبی نثر کی بھی ہے کہ جس میں اظہاری نوعیت زندگی سے جڑ کر کسی بھی تجربے کو نئی معنویت سے ہمکنار کرنے کا باعث ہوتی ہے اس میں کمال زبان دانی کا بھی ہے اور تخلیق کار کا تخلیقی ہونا بھی اگر ہم صرف ورڈز ورتھ کہ اس بات کو پیش نظر رکھیں کہ ادبی نثر منتخب الفاظ کا مجموعہ ہوتی ہے جبکہ شاعری اُن منتخب الفاظ کا بھی انتخاب ہوتی ہے'[۱] تو بات آ کر زبان پر ٹھہر جاتی ہے کیا زبان جاننے والا تخلیقی ہوتا ہے زبان تو اس تخلیق کار کی تخلیقیت کا بنیادی تلازمہ ہے اس کا مطلب یہ ہوا کہ تخلیق کار کا بنیادی طور پر تخلیقی ہونا ناگزیر ہے ورنہ تخلیقی عمل ناہمواری کا شکار نظر آئے گا یہی وجہ ہے کہ شاعر ہوتا ہے یا نہیں ہوتا' مسلمہ ہے بقول افلاطون: ''فنون کی مقدس دوشیزاؤں کا سایہ ہوتا ہے'' [۲] اس اعتبار سے کسی بھی تخلیق کار کا معیار اس کی ادبی

معنویت سے آشکار ہوتا ہے ادبی معنویت ارسطو کی (POIETICS) بوطیقا سے لے کرورڈز ورتھ کی لیریکل بیلڈ (Preface to the Lyrical Ballads) تک' مقدمہ شعروشاعری سے تا حال ثقہ ناقدین کے یہاں تخلیقی صورت گری کی پرکھ کے ذیل میں دیکھا جاسکتا ہے۔ڈاکٹر مسعود حسین خاں کے مطابق:

> ''تخلیقی عمل کی صحیح ترجمانی لفظ ''جست'' سے کی جاسکتی ہے اس میں بجلی کی سی سُرعت ہوتی ہے ،جس کا تنقیدی شعور تجزیہ کرنے سے معذور ہے تخیل اور جذبے کے آئینہ درآئینہ عمل میں فکر ایک تھرتھراتی ہوئی لو ہوتی ہے اس کا تعین صرف اس کے عکس سے کیا جاسکتا ہے''[۳]

بقول ڈاکٹر سلیم اختر:

> ''تخلیق اور تنقید کا بہت گہرا رشتہ ہے۔بظاہر تخلیق آزاد اور مجرد محسوس ہوتی ہے اور آمد کی صورت میں تو اور بھی زیادہ............تخلیق تنقید کے دو قوی مقناطیسوں کے درمیان معلق ہوتی ہے ایک تنقید،تنقید حیات ہے یعنی وہ صلاحیت جس کی امداد سے تخلیق کار زندگی سے ردوقبول کی بناء پر اپنے لیے خام مواد حاصل کرسکتا ہے............دوسری تنقید تخلیق کے بعد جنم لیتی ہے یعنی تخلیق کی چھان پھٹک۔اس کے بھی دو پہلو قرار دیئے جاسکتے ہیں،ایک وہ تنقید جو کانٹ چھانٹ اور حک واصلاح کی صورت میں خود تخلیق کار ہی کرتا ہے اور دوسری وہ صورت جس سے بھی واقف ہیں یعنی ادبی تنقید۔پروفیسر لاسل امیر دومبی (ABBER CROMBIE) سے لے کر اسکاٹ جیمز تک کئی نقادوں نے تخلیق سے قبل اور تخلیق کے بعد جنم لینے والی تنقید میں نا صرف امتیاز کیا ہے بلکہ ہر دو کی جداگانہ اہمیت اور انفرادیت کو تسلیم بھی کیا ہے''[۴]

## تخلیق میں تنقید کا عمل دخل:

خدا کی پیدا کردہ یہ کائنات تخلیقیت کی کُل کہا جائے تو بے جا نہ ہوگا۔اس کُل کے مختلف النوع اجزاء بکھرنے اور سنورنے کے عمل سے عرصہ دراز تک دوچار رہے بکھرنے اور سنورنے کے اس عمل کو کائناتی ارتقاء کا نام دیا جاتا ہے' جبکہ حقیقت یہ ہے کہ کائنات کے کچھ سرے ہاتھ آجانے کے بعد بھی ارتقائی مراحل جاری رہتے ہیں'ایک دائرے سے نکل کر دوسرے دوائرے میں داخل ہونا ارتقائی عمل کا بنیادی وصف ہے۔یہی وجہ ہے کہ کبھی مصوری،شاعری اور موسیقی اکائی کی طرح تھیں لیکن آج قطرے میں دجلے کی مانند تفہیمی نوعیت کے حامل ہیں۔یہی کچھ احوال اردو ادب کا ہے۔اس دجلہ کے قطرے نظم ونثر کے بنیادی ڈھانچوں کو قرار دیا جاسکتا ہے۔انہی قطروں میں ایک قطرہ تنقید بھی ہے۔جیسا کہ ہم اوپر بیان کرآئے ہیں کہ کائنات تخلیقیت کا کل ہے تو یقیناً تنقید بھی کائناتی مظاہر میں داخل کی بوقلمونی کا سامان رکھتی ہے۔پھر یہ کہ انسانی ذات کے تخلیقی مزاج کو بازیافت کرتے ہوئے کائناتی مظاہر سے ہم رنگ ہونے کا سلسلہ شروع ہوجاتا ہے۔اس کا مطلب یہ ہوا کہ یہ تمام تر صورتحال فرد (Indivisual) سے ہوتی ہوئی کائناتی (Collective) ہونا چاہتی ہے'یعنی کسی بھی تخلیق کے لیے تخلیق کار زماں (عصر Time) اور مکاں (Space) کی اہمیت ناگزیر ہے۔تخلیق کار کی تخلیقی اُپج کسی بھی تخلیق کا آفاقی ہونا اجتماعی شعور (Collective Persaption) کے بغیر ممکن نہیں۔جبکہ یہ اجتماعی شعور انسان کی فطرت سے جڑا ہوتا ہے انسانی جبلت اور تخلیق کار میں قوت متخیلہ،جذبہ اور احساس اس طرح ہم آمیز ہوجاتے ہیں کہ تخلیق کار کا تخلیقی شاہکار سب کے دلوں کی دھڑکن بن جاتا ہے بہر حال کیا یہ سب تنقیدی عمل سے گزرے بغیر ممکن ہوسکتا ہے۔؟ کیا تخلیقی عمل کو جانے بغیر تنقید کی سرحدوں تک پہنچا جاسکتا ہے۔جواب ہوگا یقیناً نہیں۔اس بات کو''تنقید اور اس کا فن''میں

ڈاکٹر عبدالسلام نے واضح کرنے کی کوشش کی ہے۔ وہ لکھتے ہیں کہ:

''تنقید اور تخلیق کا مسئلہ مرغی اور انڈے والے مسئلہ کی طرح ہے۔ اسکاٹ جیمس نے ایسا فیصلہ کرنے کی کوشش کی جس سے دونوں فریق خوش ہو جائیں۔ اس نے لکھا ہے کہ دنیا کے اس قدیم انسان نے جو غار میں رہتا تھا ٹیڑھے ترچھے خطوط میں انسان کی تصویر بنانے کی کوشش کی اسے آپ فن یعنی تخلیقی فن کا اولین نمونہ کہہ سکتے ہیں۔............ اس عظیم فنکار نے ہمارے سامنے انسان کا تصور پیش کیا ہے۔ انسان کی یہی امتیازی خصوصیات گویا وہ تنقیدی شعور ہے جو اس تصویر کو بناتے وقت اس کے ذہن میں موجود تھا۔ اس بحث سے وہ یہ نتیجہ اخذ کرتا ہے کہ اولین تخلیق کے وجود میں آنے سے پہلے بھی تنقید کا ایک تصور چاہے وہ کتنا ہی دھندلا کیوں نہ ہو فن کار کے ذہن میں موجود تھا۔'' [۵]

اس فقرے کو اسکاٹ جیمس سے شاید نہیں سمجھا جاسکتا کیونکہ مرغی اور انڈے کا مسئلہ تخلیق کار اور اس کے تنقیدی شعور جیسا ہے تخلیق کار کسی بھی عصر میں زندہ رہے جبکہ وہ کسی سماج میں بھی اپنے افعالی نظام کے ساتھ محاسن و معائب کے متعین یا غیر متعین حوالے سے سرگرداں رہتا ہے۔ (غیر متعین کو ادیب، شاعر یا تخلیق کی آزادی سے تعبیر کیا جاسکتا ہے) اس کا مطلب یہ ہوا کہ تخلیق کار ہی تنقید کا اوّلین معمار ہے کوئی بھی تخلیق کار لفظ و معنی کا محتاج ہے اور یہ لفظ و معنی سماج کی کس درجہ نمائندگی کے حامل ہیں۔ جبکہ ٹائم یا عصر مذکورہ لفظ و معنی کی افادیت یا اہمیت کا تعین کرتا ہے کہ آیا عصری سرگرمیوں نے تو کہیں مذکورہ لفظ و معنی کو متروک تو نہیں کر دیا ہے۔ اس اعتبار سے تخلیق تنقید کے بغیر نوالہ بھی نہیں توڑ سکتی یہی وجہ ہے کہ دنیائے ادب کے معروف نقادوں نے تخلیق و تنقید پر ہزارہا مضامین لکھے نیز کتب بھی تصنیف کی گئیں۔ اس ذیل میں اردو تنقید ہر چند کہ اپنے معیارات، اسالیب اور اصولوں کی جستجو میں مبتلا ہے۔ آیئے ملاحظہ کیجئے تخلیق و تنقید کے باہمی روابط کے حوالے سے اہم اردو ناقدین کی آراء:

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی دبستان'' میں لکھتے ہیں کہ:

''جہاں تک تخلیق اور تنقید کے رابطے کا تعلق ہے تو تنقید تخلیق کے پیچھے ہی نظر آتی ہے خواہ خود کو مصنف عقلِ کل یا شاہ گر سمجھنے والے ناقدین کو یہ بات بری ہی کیوں نہ لگے............ تخلیق مطلق ہے جبکہ تنقید مشروط ہے'' [۶]

مزید لکھتے ہیں:

''ایک تخلیقی تجربہ ادبی رجحان اسلوب کا میلان تکنیک کا انداز شروع ہو کر مقبول اور پھر معدوم بھی ہو جاتا ہے جبکہ ناقدین اس کی تفہیم جواز اور افادیت کی بحثوں میں الجھے ہوئے ہیں اور جب تک ناقدین عمومی طور پر اسے تسلیم کریں تب تک وہ وہ تجربہ/رجحان/میلان عرصہ حیات مکمل کر چکا ہوتا ہے'' [۷]

عابد علی عابد ''اصول انتقادِ ادبیات'' میں لکھتے ہیں:

''تنقید تخلیقی ادب سے کسی طرح کمتر نہیں ہوتی بلکہ وہ خود تخلیقی ہو جاتی ہے'' [۸]

بقول مجنوں گورکھپوری:

''تخلیق اور تنقید دونوں کو ایک ہی قوت کے دو مظاہر سمجھا جاتا تھا۔ شاعری کے دائرے میں اگر بحث کو محدود رکھا جائے تو کہا جاسکتا ہے کہ شاعر کا نقاد اور نقاد کا شاعر ہونا لازمی تھا جب شاعر ''تحسینِ ناشناس ☆'' اور ''سکوتِ سخن شناس'' کا ذکر کرتا تھا تو اس کا مطلب یہی ہوتا تھا کہ اصلی نقاد خود بھی شاعر ہوتا ہے یہ دوسری بات ہے کہ وہ شعر نہ کہتا ہو'' [۹]

مزید کہتے ہیں:

''فارسی میں رودکیؔ سے لے کر متاخرین تک اور اردو میں سراجؔ اور ولیؔ سے لے کر امیر مینائیؔ اور ان کے متعبین تک ایسے شعراء کی کمی نہیں ہے جنھوں نے اچھے شعر بھی کہے ہیں اور ایسے تذکرے بھی لکھے ہیں جن سے آج بھی ہم بے نیازی نہیں برت سکتے اردو میں میر۔ سودا، قائم چاند پوری، لچھمی نرائن، صائبؔ، شفیقؔ، مصحفیؔ، میر حسن اور بہت سے بعد کے شعراء صفِ اوّل کے تذکرہ نگار بھی ہیں انگریزی ادب کی تواریخ میں سر فلپ سڈنی، ڈرائیڈن، کولرج، ورڈس ورتھ، شیلی، میتھیو آرنلڈ، رابرٹ برجز اور ٹی ایس ایلیٹ ہمارے اس دعوے کے ثبوت میں پیش کیے جاسکتے ہیں۔ جرمنی کا مشہور شاعر اور تخیل نگار گوئٹے دنیا کے زبردست مفکروں اور نقادوں میں شمار کیا جاتا ہے نقاد اور شاعر میں ایک ظاہری فرق ضرور ہے اور وہ یہ کہ نقاد عملاً تجزیہ اور تبصرہ کا زیادہ ماہر ہوتا ہے شاعر عموماً اپنے فن کے اصول اور اسالیب کا غیر شعوری احساس رکھتا ہے جو اس کی تخلیقی کوششوں میں بلا ارادہ کام کرتا رہتا ہے'' [۱۰]

''اسکاٹ جیمس نے اپنی کتاب ادب کی تشکیل The Making of Literature میں واضح کر دیا ہے کہ نقاد کو اس قابل ہونا چاہئے کہ وہ شاعر یا ادیب کے کسی کارنامے پر تبصرہ کرتے ہوئے الٹے پاؤں واپس جاسکے تاکہ وہ خود اپنے تخلیقی تخیل سے کام لے کر آغاز تک اس کارنامے کا تجزیہ کر سکے اس کو سمجھ اور سمجھا سکے'' [۱۱]

''تنقید نئی تخلیق کے لیے شمع راہ بنتی ہے ہم کہہ سکتے ہیں کہ ایک شاعر کے اختراعات فائقہ کی صحیح قدر متعین کرنا کسی دوسرے شاعر ہی کا کام ہے یہ دوسرا شاعر نقاد ہے'' [۱۳]

کلیم الدین احمد ''ادبی تنقید'' میں رقمطراز ہیں کہ:

''وہ جذبہ تخلیق جو فن پاروں کو وجود میں لانے کا ذمہ دار ہے اور وہ شعور نقد و انتقاد جو فن پاروں کی تعین قدر کرتا ہے دونوں ہمارے اندر موجود ہیں اور یہ دونوں صلاحیتیں خلقی اور فطری ہیں ان کی فطریت پر اعتراض خود زندگی کی فطریت پر اعتراض ہے اور ان کی افادیت اور قدر سے انکار بھی بہ لفظِ دیگر خود زندگی کی افادیت و قدر سے انکار کے مترادف ہوگا۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ تخلیق و تنقید کا ساتھ بالکل چولی دامن کا ساتھ ہے زندگی ایک محیط بے کراں ہے اور پورے محیط پر بے شمار نقطے ہیں جہاں یہ دونوں باہم مخلوط و مربوط ملیں گے۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ ایک ہی چیز ہے

جس کے بارے میں فنکار حد درجہ ذکی الحس ہوتا ہے اور اسی شدت سے اس کا اثر بھی لیتا ہے اور وہ ہے زندگی کی پیچیدگی۔ یہی سبب ہے کہ ایک فن پارے کے اندر ایسی قوی اور سریع النفوذ لہریں موجود ہوتی ہیں کہ زندگی کے نازک سے نازک بعید از بعید اور مخفی سے مخفی پہلو بھی متاثر ہوئے بغیر نہیں رہتے لہٰذا وہ تنقید جو اتنے شدید اور اتنے عمیق ارتباط باہمی کی منکر ہو یا آرٹ کے کسی کارنامے کو اصول علت و معلول سے بے تعلق قرار دیتی ہو وہ تسلی بخش ہرگز نہیں ہو سکتی'' [۱۴]

نجم الہدیٰ ''فنِ تنقید اور تنقیدی مضامین'' میں لکھتے ہیں کہ:

''منکرین اور ناقدین کی اکثریت اس بات پر متفق ہے کہ اعلیٰ تخلیق بغیر تنقیدی شعور کے ممکن نہیں اس لیے یہ کہنا بجا ہے کہ ہر تخلیق میں تنقیدی شعور کار فرما ہوتا ہے۔ دوسرے لفظوں میں تنقید و تخلیق توام یا لازم و ملزوم ہیں۔ تخلیق ادب کسی دور میں ناقدانہ بصیرت سے محروم نہیں رہی البتہ بحیثیت فن تنقید کا ظہور تخلیق کے بعد ہوتا ہے یہی وجہ ہے کہ دنیا کے ہر ادب میں تنقید کی فنی کاوشیں تخلیقی سرمائے کی فراہمی کے قدرے بعد شروع ہوئیں'' [۱۴]

ڈاکٹر عبادت بریلوی ''اردو تنقید کا ارتقاء'' میں رقمطراز ہیں کہ:

''میتھیو آرنلڈ نے ادب کو ''نقد حیات'' کہا ہے اس کے معنی یہ ہیں کہ تخلیقی ادب زندگی کی تزئینِ نو کی کوشش ہے اسی طرح تنقید ادب و فن کی تزئین نو کا نام ہے، تنقید عروس ادب و فن کی مشاطگی کا کام انجام دیتی ہے'' [۱۵]

''ادب و فن کو ان کی جمالیاتی قدروں کی صحیح شناخت کے ساتھ زندگی کے لیے زیادہ سے زیادہ معتبر اور کارآمد بنانے اور خود فنی تخلیق کرنے والوں کو زندہ رکھنے کا مؤثر ترین ذریعہ یہی تنقید ہے'' [۱۶]

''تنقید کی افادیت کے باب میں یہی کہا جا سکتا ہے کہ تنقید کا مقصد بہتر سے بہتر تخلیق ہے لیکن اچھی تنقید خود بھی تخلیقی ہوتی ہے فنونِ لطیفہ کے محرکات اور فنی رکھ رکھاؤ سے آگاہی اور اس آگاہی کا منظم، مربوط اور حسنِ ترتیب کے ساتھ اظہار بجائے خود ادبی تخلیق ہے' اچھا تنقیدی ادب تخلیقی عمل کے مراحل سے بے نیاز نہیں رہ سکتا اگرچہ تنقیدی ادب براہِ راست تخلیقی ادب سے وابستہ ہے لیکن آخر الذکر کے واسطے سے زندگی سے بھی رشتہ رکھتا ہے حیات ادب اور تنقید کا یہ باہمی ربط و ضبط ان کے اظہار کی سمتیں اور نوعیتیں متعین کرتا ہے اس طرح تنقید اور تخلیق میں فضیلت کا کوئی سوال نہیں فرق صرف غرض و غایت اور پیشکش کی نوعیت کا ہے'' [۱۷]

مزید کہتے ہیں:

''جناب ابو محمد سحر تنقید کو تخلیق ادب پر مبنی قرار دیتے ہیں: ادب اور زندگی کا تعلق بلاواسطہ ہے لیکن تنقید ادب ہی کے واسطہ سے زندگی سے رشتہ جوڑ سکتی ہے ادب کو بہانہ بنا کر تنقید آزادانہ طور پر زندگی کی ترجمانی، تفسیر اور تعبیر وغیرہ کے میدانوں میں جولانیاں دکھلانے لگتی ہے تو وہ تنقید نہیں رہتی بلکہ چنانچہ

تنقید کی تخلیقی صلاحیتوں کو تسلیم کرنے کے باوجود یہ ایک ناقابلِ تردید حقیقت ہے کہ اس کا بنیادی مقصد ادب کو سمجھنا اور سمجھانا ہے'' [۱۸]

''انسان نے ایک تنقیدی شعور ہی کے ماتحت اپنا تخلیقی کارنامہ پیش کیا وہ تنقیدی شعور پہلے زندگی سے دوچار ہوا اس نے سارے نشیب و فراز کو دیکھا اور تخیل کے سہارے اسے فن کی صورت دے دی اس طرح تخلیق سے قبل ہی اس نے زندگی کی تنقید کی ورنہ اس کو اپنی تخلیق کا موضوع ہی دستیاب نہ ہوتا اس کی تخلیقی زندگی کے متعلق ایک تنقیدی زاویۂ نظر کو پیش کر دینے کے سوا اور کچھ نہیں.......... بہر حال تنقید کسی زمانے میں بھی تخلیق سے علاحدہ نہیں رہی'' [۱۹]

علامہ نیاز فتح پوری کے مطابق:

''ادبیات میں سب سے زیادہ بلند چیز تخلیقی ادب Creative Litrrature ہے جس سے مراد زندگی کی تشریح ہے اس لیے ایک بلند انتقاد کا صحیح مدعا یہ ہونا چاہئے کہ ادبیات کی تمام ان صورتوں پر غور کرے جن ذریعہ سے زندگی کی تشریح کی جاتی ہے اس غور سے جو نتیجہ پیدا ہوا وہی ایک نقاد کا فیصلہ کہلائے گا میتھیو آرنلڈ کہتا ہے کہ ''انتقاد ایک بے لاگ کوشش ہے اس چیز کے بہترین حصہ کو سیکھنے اور نمایاں کرنے کی جو دنیا کے دائرۂ علم و خیال سے باہر نہ ہو'' [۲۰]

محمد جلال الدین اپنے مضمون ''تنقید'' میں لکھتے ہیں کہ:

''حقیقی تنقید ایک طرح کے تخلیقی ادب کے زمرے میں داخل کی جا سکتی ہے کیونکہ یہ بھی اپنا مواد شاعری کی طرح زندگی ہی سے حاصل کرتی ہے'' [۲۱]

شمیم حنفی ''ناول، تاریخ اور تخلیقی تجربہ'' میں لکھتے ہیں کہ:

''مارکیز نے جب کہا تھا کہ تخیل کا کام حقیقت کی تخلیق ہے یا یہ کہ تخلیق کا سرچشمہ آخری تجزیے میں حقیقت ہے تو اس سے مراد یہی تھی کہ ناول یا کہانی کے ذریعہ جو حقیقت وجود میں آتی ہے وہ ایک سیکنڈ ہینڈ تجربے سے مربوط تو ہو سکتی ہے لیکن بجائے خود سیکنڈ ہینڈ نہیں ہوتی.......... بقول مارکیز موضوع اور مصنف دونوں ایک دوسرے کو مہمیز دیتے ہیں اور لکھنے والے پر ایسی باتیں کھلنے لگتی ہیں جو کبھی اس کے وہم و گمان میں بھی نہ آئیں تھیں......'' [۲۲]

محی الدین قادری زور ''روحِ تنقید'' میں لکھتے ہیں:

''صحیح مذاق پیدا کرنے کی کوشش کو تنقید کہتے ہیں تنقید میں نہ صرف تقریظی پہلو ہوتا ہے بلکہ تخلیقی بھی اس کا کام نہ صرف برائی کی مذمت کرنا ہے بلکہ اچھائیوں کی بھی صحیح طور پر ترجمانی کر کے انہیں ترقی دینا'' [۲۳]

مزید لکھتے ہیں:

''مکالے کا خیال ہے کہ ''ایک نفیس تخلیقی زمانہ ایک نفیس تنقیدی عہد بھی ہرگز نہیں ہوسکتا''...... ......ایک یہی دماغی فضا اور ادبیاتی ماحول میں تخلیقی اور تنقیدی دونوں قوتوں کا ترقی پانا ناممکن ہے تنقید نگاروں اور تخلیقی انشاء پردازوں میں ہمیشہ تعلق رہا ہے اور بعض نقاد تو خود بھی بہت بڑے شاعر اور انشاء پرداز گزرے ہیں ہرکلیس اور اکسٹس کے زمانے نے کیا نقاد اور ادیب دونوں کو ساتھ ساتھ نہیں پیدا کیا تھا؟ آیا ایلزبتھ اور لوئی شانزدہم کی حکومتوں میں تخلیقی اور تنقیدی دونوں قسم کی مصنفات نہیں پیش ہوتی رہیں؟ کیا اسکاٹ اور بائرن، ابوالفضل اور صہبائی، شلر اور گوئٹے حالی اور شبلی اعلیٰ شاعر اور انشا پرداز ہونے کے علاوہ نقادانہ حیثیتیں بھی نہیں رکھتے تھے کیا افلاطون، فرانسس بیکن، شیکسپیئر، ڈانٹے، ورڈ سورتھ اور کالرج تخلیقی قوتوں کے علاوہ تنقیدی مہارت نہیں رکھتے تھے؟ ایک زبردست نقاد شاعر بھی بن سکتا ہے اور بہت بڑا انشاء پرداز تنقید نگاری میں بھی ماہر ہوسکتا ہے تنقیدی کارنامہ خود تخلیقی پیداوار ہوسکتا ہے اور ممکن ہے جس کارنامہ پر تنقید کی گئی ہو اس سے بھی زیادہ اہمیت حاصل کر لے'' [۲۴]

پروفیسر نورالحسن نقوی ''فنِ تنقید اور اردو تنقید نگاری'' میں رقمطراز ہیں:

''ادب میں تنقید کی کارفرمائی اسی وقت شروع ہوجاتی ہے جب فنکار کے ذہن میں کسی فن پارے کی داغ بیل پڑنے لگتی ہے گویا تخلیقی عمل کے ساتھ ساتھ تنقیدی عمل بھی شروع ہوجاتا ہے ..........تنقیدی شعور ہی شاعر کی رہنمائی کرتا ہے کہ نظم کیسے شروع ہو کس طرح آگے بڑھے اور کہاں ختم ہو غرض یہ کہ جب کوئی فن پارہ فن کار کے ذہن میں جنم لینے لگتا ہے تو یہیں سے تنقید اپنا کام شروع کردیتی ہے اور جب فن پارہ ظاہری شکل اختیار کرنے لگتا ہے تو تنقید کا عمل تیز تر ہوجاتا ہے'' [۲۵]

مزید لکھتے ہیں:

''ٹی ایس ایلیٹ نے کہا ہے کہ جب ایک تخلیقی ذہن دوسرے سے بہتر ہوتا ہے تو اکثر اس کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ جو بہتر ہوتا ہے وہ تنقیدی صلاحیت زیادہ رکھتا ہے اور بقول میتھیو آرنلڈ کے گوئٹے اور بائرن دونوں بڑے شاعر تھے لیکن گوئٹے بائرن کے مقابلے میں عظیم تر ہے تو اس لیے کہ اس کا تنقیدی شعور زیادہ پختہ تھا'' [۲۶]

ڈاکٹر محمد احسن فاروقی اپنے مضمون ''فنِ تنقید'' میں لکھتے ہیں:

''تنقید کے فن کے لیے تمام علومِ تنقید سے واقفیت ضروری ہے۔.............وہ زندگی کو ایک خاص نظر سے دیکھتا ہے اس کے ایک خاص معنی سمجھتا ہے اور اس معنے کو اپنے فن کے ذریعے واضح کرنے کی کوشش کرتا ہے اس کا پہلا کام تخلیق ہوتا ہے یہی فنکار اس وقت نقاد ہوجاتا ہے جبکہ اسے اپنی تخلیق یا اپنے ہم جنسوں کی تخلیقوں پر رائے دینے کی ضرورت ہوتی ہے اسی لیے دنیا کی تاریخ میں جتنے بڑے نقاد نظر آئیں گے وہ سب کسی نہ کسی فن پر بھی عامل ضرور تھے اور تخلیق کے

میدان میں بھی نمایاں کارنامے چھوڑ گئے انگریزی کے پانچ سب سے بڑے نقادین جونس، ڈرائیڈن، ڈاکٹر جونسن، کولرج اور میتھیو آرنلڈ شاعر یا نثار بھی تھے اور نقاد بھی'' [۲۷]

''فنی شعور اور تنقیدی شعور ایک دوسرے کے لیے لازم و ملزوم ہیں ہر بڑا فنکار تنقیدی شعور بھی ضرور رکھتا ہے وہ زندگی کا مبصر ہوتا ہے اور اپنے طریقہ پر زندگی کی تشکیل سے اس کے شعور کا صاف پتہ لگتا ہے ہمارے میر، غالب، میر انیس، اقبال سب کے ہاں اعلیٰ تنقیدی شعور کا ثبوت ملتا ہے'' [۲۸]

ڈاکٹر جمیل جالبی ''تنقید اور تجربہ'' میں تحریر کرتے ہیں کہ:

''تخلیقی قوت اپنے جوہر اسی وقت بہترین طور پر دکھا سکتی ہے کہ جب تخلیق کا مواد تنقید نے اس طور پر تیار کر دیا ہو کہ فنکار خدائی صفات سے اسے ایک نئے رشتے میں پرو کر ایک وحدت بنا دے اور اُس دور کی ساری مقامی اور آفاقی خصوصیات اس میں تحلیل ہو جائیں تخلیقی ذہانت بنیادی طور پر نئے خیالات کی دریافت ترتیب و تنظیم میں اپنے جوہر کا اظہار نہیں کرتی یہ کام تو مفکر نقاد کا ہے اس کا عظیم کارنامہ تو تحلیل اور اس کے اظہار کا ہے تجزیہ اور دریافت کا نہیں یہی وجہ ہے کہ ہر دور عظیم ادبی دور نہیں ہو سکتا اگر تنقید اپنا بنیادی کام کرتی رہے تو عظیم ادبی ادوار کی پیدائش کے لیے راستہ ہموار ہو سکتا ہے'' [۲۹]

مزید لکھتے ہیں:

''ایلیٹ نے کہا تھا کہ ''خود فن کے لیے مقاصد سے باخبر ہونا ضروری نہیں بلکہ فن درحقیقت اپنا منصب ان سے بے اعتنائی برت کر ہی انجام دے سکتا ہے لیکن اس کے برخلاف تنقید کے لیے ضروری ہے کہ ہمیشہ کسی مقصد کا اظہار کرے............ آرنلڈ نے کہا تھا کہ ''تنقید پہلے اور حقیقی تخلیقی سرگرمی اس کے بعد وجود میں آتی ہے جب تنقید اپنا کام کر چکی ہو'' [۳۰]

ناظر کاکوروی ''تنقید اور تنقیدی شعور'' میں لکھتے ہیں کہ:

''دنیا میں تخلیق کا عمل تنقید سے پہلے کا کام ہے یہی وجہ ہے کہ ''ارسطو نے جب المیہ کے بارے میں اپنی مشہور عالم رائے دی تھی تو اس نے اس دور کے اعلیٰ درجے کے ڈرامہ نویسوں کی تخلیقات کو اپنے سامنے رکھا تھا.............تنقید کا وجود بعد میں ہوتا ہے اور تخلیق کا پہلے' یہاں کچھ تضاد بھی پیدا ہوتا ہے مثلاً یہ کہ پہلے ہم نے کہا ہے کہ خود شاعر کے ذہن میں کچھ خاکہ بنا رہتا ہے جس کے مطابق وہ تخلیق کرتا ہے اور اس سے یہ مطلب نکالا جا سکتا ہے کہ تنقید اوّل حیثیت کی مالک ہے اور تخلیق ثانوی درجہ کی چیز ہے لیکن یہ وضاحت کر دینا ضروری ہے کہ گو تنقید ابتداء ادب کی ابتداء ہی سے ہوتی ہے لیکن واضح طور پر تنقید اس وقت وجود میں آئی جب اس کے چند غیر مبہم اور واضح اصول و معیار وضع کیے گئے ان اصول اور معیار کی اساسی کیفیت سوچ سمجھ کر پختہ شعور پر قائم تھی اس طرح ہم کہہ سکتے ہیں کہ تنقید وہ عمل ہے جو سخن فہمی کو ایک بہت ہی واضح دانش مندانہ اور باشعور معیار عطا کرتا ہے'' [۳۱]

فیض احمد فیض مضمون ''فنی تخلیق اور تخیل'' میں رقمطراز ہیں کہ:

''مشاہدہ، یادداشت، تصور، جذبہ تفکر اور صناعت، انہیں اجزا میں سے انتخاب، تجرید، ترتیب اور تزئین کے بعد فن صورت پذیر ہوتا ہے اور فنی پیکر ظہور میں آتے ہیں'' [۳۲]

''تخیل بجائے خود ایک تخلیقی عمل ہے خواہ فن کی صورت میں اس کا اظہار ہو یا نہ ہو، اس عمل کو ہم تخلیقی اس لیے کہتے ہیں کہ اس کے توسط سے جو ذہنی تجربہ مرتب ہوتا ہے اس کی صورت اور ماہیت اسی عمل سے ایجاد ہوتی ہے اور خارجی یا داخلی دنیا میں اس کی اور کوئی نظیر نہیں ملتی'' [۳۳]

مزید لکھتے ہیں:

''فنی تخلیق کے سبھی عناصر اہم ہیں مشاہدہ بھی، تجربہ بھی، جذبہ بھی تصور اور تفکر بھی۔ صناعت اور قدرت اظہار بھی لیکن ان میں اوّلیت یقیناً تخیل ہی کو حاصل ہے اس عمل کے بغیر اس تخلیق کی ابتداء ہی نہیں ہوسکتی'..... فنی تخلیق کے عمل میں مشاہدہ اور تجربہ گوشت پوست اور استخواں کے مترادف ہیں جذبہ اس تخلیق میں لہو کی گرمی پیدا کرتا ہے اور فکر دماغ کی روشنی صناعت اور قدرت اظہار سے اس تخلیق کا ناک نقشہ اور نوک پلک سنواری جاتی ہے اور تخیل وہ پراسرار شے ہے جس سے اس تن مردہ میں جان پڑتی ہے اسے آپ دمِ عیسیٰ تصور کیجیے یا حرفِ کن فیکون'' [۳۴]

ڈاکٹر محمد احسن فاروقی ''تخلیقی تنقید'' میں لکھتے ہیں کہ:

''تنقید علم بھی ہے اور فن بھی اگر وہ کسی ادیب صنفِ ادب یا ادبی اصول کے بابت محض معلومات کا ذخیرہ ہے تو وہ علم ہی ہے اگر وہ ان ہی چیزوں کے بابت کسی گہرے جذبے کو اس طرح ادا کرتی ہے کہ ایک نیا عالم تخلیق ہو جائے تو وہ فن ہے اور اس وقت وہ تخلیقی تنقید کہلائی جا سکتی ہے'' [۳۵]

''تخلیق کی مثال حالی کے ایک فقرے سے ملتی ہے یہ فقرہ ''حیوانِ ظریف'' ہے جو انھوں نے غالب کی بابت استعمال کیا غالب پر ہمارے یہاں جتنی تحقیقی تنقید لکھی گئی اتنی شاید ہی کسی اور ادیب پر لکھی گئی ہو غالب کی شاعری کا کوئی پہلو ایسا نہیں ہے جس پر ہمارے علماء نے سیر حاصل بحث نہ کی ہو مگر یہ ایک فقرہ ہمیں جس قدر غالب سے قریب لے جاتا ہے اتنا شاید ہی کوئی علمی کارنمایاں کبھی لے جاسکے۔ ......... حالی ہمارے یہاں تخلیقی تنقید کی اب تک واحد مثال پیش کرتے ہیں'' [۳۶]

مزید لکھتے ہیں:

''تخلیقی تنقید کو اکتسابی علم سے بہت کم تعلق ہے یہ اس علم پر مبنی ہوتی ہے جو وہبی ہوتا ہے تخلیق کرنے والا تخلیقی قوت رکھنے والا جیسے زندگی کو دیکھتا ہے ویسے ہی ایک اپنے ہمسر کو دیکھتا ہے جیسے وہ کسی زندہ فرد کا زندگی کے معاملے کو ایک تخیلی صورت دیتا ہے ویسے ہی ایک شاعر یا شاعری کی بابت معاملے کو ایک نیا جامہ پہنا کر ایک نئے عالم میں لے آتا ہے اور اس طرح دائمی تصورات میں اضافہ کرتا ہے اس لیے بڑے نقادوں میں سے کوئی بھی ایسا نہیں ہوا جس نے کوئی خاص تخلیقی قدم پہلے نہ اٹھایا ہو'' [۳۷]

''مقدمہ شعروشاعری'' کو لے لیجئے علمی لحاظ سے یہ نہایت درجہ غلط بیانی سے پر ہے میں نے اپنی تصنیف ''اردو میں تنقید'' میں حالی کی علمی اغلاط اور کم علمی کو نہایت بے دردی سے واضح کیا ہے مگر یہ سب کوئی معنی نہیں رکھتا ''نیچرل شاعری'' جو حالی نے کی اور جس پر اس دور کو آنا ہی پڑا اور جس کا کمال ہمیں اقبال کے یہاں ملتا ہے اور جس کو ترقی کی نئی راہ پر لگانے کے لیے آج ہر سچا شاعر کوشاں ہے اس کا بنیادی تصور جس طرح حالی نے زندہ کیا ہے وہ ہر طرح داد کے قابل ہے'' [۳۸]

''نقاد ہماری نظر کو بدل دیتا ہے حالی کے بعد ہم شاعری کو کچھ اور چیز سمجھنے لگے ناسخ، دبیر اہم نہیں رہ گئے غالب انیس اوپر آ گئے۔ پرانی قسم کی شاعری پر ہنسی آنے لگی نئی شاعری پر سر دھننے لگے پرانی کی خوبیاں بھی بری لگنے لگیں نئی کی خامیوں سے بھی رواداری کرنے لگے شاعری ہی میں نہیں پورے ادب پر نظر میں ایک نمایاں فرق آ گیا ''فسانۂ عجائب'' کے بجائے ''فسانۂ آزاد'' ظہور میں آنے لگا۔ مقفّی عبارت کے بجائے سرسید کے مضامین نذیر احمد کی تمثیل کی نثر وجود میں آئے ادب کی ہر صنف ایک نئی راہ پر گامزن ہوئی ادب کا ایک نیا مذاق وجود میں آ گیا یہ تخلیقی تنقید کی پیغمبری تک پہونچ جانے کی مثال ہے۔.......... میں بار بار کہہ چکا ہوں کہ نقاد وہی ہے جو کوئی تخلیقی کارنامہ بھی پیش کر چکا ہو'' [۳۹]

''ٹی ایس ایلیٹ نے یہ دعویٰ کیا کہ تنقید کا حق اسے ہی حاصل ہے کیونکہ وہ اس دور کا اہم ترین شاعر ہے اس پر پروفیسر سی۔ ایس لوئس نے یہ کہا کہ پھر شاعری شاعر ہی پڑھا کریں غیر شاعر کے لیے وہ کوئی معنی نہیں رکھتی بات اپنی جگہ پر دونوں نقطۂ نگاہ سے ٹھیک ہے صرف فرق یہ ہے کہ ٹی ایس ایلیٹ کی تنقید تخلیقی ہے اور سی ایس لوئس کی علمی۔ دونوں میں سے کوئی بے کار نہیں تخلیقی تنقید نگار کو علمی تنقید سے بہت فائدہ پہونچتا ہے ٹی ایس ایلیٹ کا ملٹن پر پہلا مضمون چھپنے کے بعد پروفیسر ٹریلیارڈ اور دوسرے پروفیسروں نے اس کی علمی غلطیاں پر کردیں جن کو اسے ماننا پڑا چنانچہ ملٹن پر اپنے دوسرے مضمون پر اس نے اس امر کا اعتراف کیا اور غلطیوں کی تصحیح سے جو تبدیلی اس کی رایوں میں پیدا ہوئی وہ بڑی اہم ہے مگر اس علمی تنقیدوں کی اہمیت یہی رہ جائیگی کہ انھوں نے ایک تخلیق نگار کے نقوش کو صحیح کرنے میں مدد دی اونچا درجہ تخلیقی تنقید ہی کا رہتا ہے'' [۴۰]

''تخلیقی قوت ہی ہر ادبی صنف کی جان ہوتی ہے تقاضائے وقت اسے کبھی شاعری کبھی افسانے میں کبھی تنقید میں لگاتا ہے اگر وہ زندگی کی کسی چیز پر اپنا عمل کرے تو خالص تخلیق میں ہوتی ہے اگر وہ کسی تخلیق کی ہوئی چیز پر عمل کرے تو تنقید ہوگی مگر دونوں حالتوں میں کھیل تخیل ہی کا ہے بغیر تخیل کے شاعری بھی میکانکی ہو جاتی ہے افسانے بھی پھیکے ہو جاتے ہیں اور تنقید بھی علمی رہ جاتی ہے ادبی نہیں ہوتی ہر معاملے میں اہرمن اور ہرمزد کارفرما ہیں.......... اہرمزد غالب ہی ہو کر رہتا ہے کیونکہ اسی کو دوام اور قیام ہے تنقید بھی وہی قائم رہنے والی ہے جو تخلیقی عمل کا نتیجہ ہو'' [۴۱]

مظفر علی سید ''تنقید کی آزادی'' میں لکھتے ہیں کہ:

''تنقید اپنے زمانے کے تخلیقی ادب کو بحث میں لا کر تعریف و توصیف سے کہیں زیادہ ایک سماجی موضوع بنا سکتی ہے'' [۴۲]

ڈاکٹر سید عبداللہ اپنے مضمون ''مرزا غالب کا حاسۂ انتقاد'' میں رقمطراز ہیں کہ:

''ایک لحاظ سے ہر شاعر نقاد بھی ہوتا ہے کیوں کہ اس کی اپنی تخلیقوں میں بھی فن کا کوئی نا کوئی تصور ضرور جلوہ گر ہوتا ہے اس کے پاس ادب اور زندگی کا بھی کوئی نظریہ یا نکتہ ہونا چاہیئے اگر یہ نہ ہوتو اس کی شاعری ''بے رخ'' اور بے بنیاد ہوکر رہ جائے اس معنی میں اکثر بڑے شعراء کے یہاں فن کا ایسا پختہ شعور نظر آتا ہے جس سے ان کے کچھ تنقیدی تصورات مرتب کیے جاسکتے ہیں میں نے اسی شعور کا نام ''حاسۂ انتقاد'' رکھا ہے'' [۴۳]

''غالب باقاعدہ ''نقاد'' نہ تھے کیوں کہ انھوں نے نقد و نظر کو اپنا فن نہیں بنایا مگر مسلّم طور پر اردو فارسی کے بڑے شاعر ہونے کے لحاظ سے ان کے فن میں بھی وہ انتقادی حس موجود ہے جو ہر بڑے شاعر کے فن میں بنیاد کا کام کرتی ہے اس کے علاوہ غالب نے تھوڑی بہت عملی تنقید بھی کی ہے اس میں نظریاتی تنقید سے زیادہ انھوں نے اسی انتقادی شعور سے کام لیا ہے جو وجدان سے تعلق رکھتا ہے ان کی تنقیدوں میں ہم دیکھتے ہیں کہ ان کا وجدان ان کو بہت کم دھوکا دیتا ہے'' [۴۴]

''اردو کے بڑے شاعروں میں میر مصحفی، میر حسن، قائم اور شیفتہ شاعر بھی تھے اور نقاد ہونے کے مدعی بھی۔ انھوں نے تذکرے لکھ کر لوگوں کے کلام پر تھوڑی بہت تنقید کی ہے مگر ان میں بعض نے تو تنقید کو بدنام کیا مثلاً مصحفی، میر حسن اور قائم نے البتہ میر اور شیفتہ نے اچھی تنقید بھی کی ہے پھر بھی بعض موقعوں پر بہت بری طرح بہک گئے ہیں اس لحاظ اے اگر دیکھا جائے تو تذکرہ نویسی ان کے تنقیدی شعور کے حق میں بدشہرتی کا باعث ہوئی ہے'' [۴۵]

''غالب نے تذکرہ نویسی نہیں کی البتہ خطوط وغیرہ میں ادبی مسائل کے متعلق کچھ نہ کچھ اظہار خیال کیا ہے.......... غالب کا تنقیدی عمل تین صورتوں میں ظاہر ہوا ہے اوّل بعض ادبی رجحانات کی تنقید میں، دوم تقریظوں اور دیباچوں میں، سوم مختلف شاعروں کی شاعرانہ قدر و قیمت پر اظہار رائے میں یعنی جہاں انھوں نے اپنے شعر میں مختلف شاعروں کی شاعری کا اعتراف کیا ہے'' [۴۶]

''انھوں نے مؤلف ''مؤید برھان'' کی خاص کمزوری یہ بتائی ہے کہ اس نے ایک ہندوزادہ کو پیشوا بنا رکھا ہے ''پیشوائے خویش ہندوزادہ را کردہ است'' ظاہر ہے کہ اس قسم کے استدلال سے اتنا بڑا ادبی معرکہ سر نہیں کیا جاسکتا تھا پھر بھی انصاف کا فتویٰ یہی ہے کہ غالب کی اصل پوزیشن صحیح اور معقول تھی غالب کی ناقدانہ حس یہ کہتی تھی کہ ''برھان قاطع'' راسی کے کتابی الفاظ کا ایک اچھا لغت ہوسکتا ہے مگر ضروری نہیں کہ اس کا ہر قول درست ہو بات اسی قدر تھی اور برمحل تھی مگر استدلال کا صغریٰ کبریٰ غالب کو غیر متعلق باتوں میں الجھا دیتا تھا'' [۴۷]

''غالب کے حاسۂ انتقاد کی صحت مندی ان کی تقریظوں سے بھی ظاہر ہوتی ان کی تقریظیں تعداد میں کچھ زیادہ نہیں مگر جتنی ہیں ان میں عجیب بات یہ ہے کہ رسم زمانہ کے برعکس کتاب کی

قدر و قیمت کے متعلق بچی رائے بھی کسی نہ کسی طریق سے آ جاتی ہے۔.............. ادبی اقدار کے بارے میں مرزا نے بہت کم ایسا ہوا ہو گا کہ سہل انگاری کی ہو مرزا کے اکثر جھگڑے ادبی قسم کے تھے اور وہ ایسے جھگڑے تھے جو آخری وقت تک غیر منفصل رہے کیوں کہ مرزا اپنی رائے ذرا کم ہی بدلتے تھے ایسا شخص تقریظوں میں خرافات نویسی کیسے کرسکتا تھا اگر چہ اس کا ارتکاب زمانے کے بڑے بڑے ادیب کر رہے تھے'' [۴۸]

مزید لکھتے ہیں:

'' غالب کی لکھی ہوئی اکثر تقریظوں میں ان کا تنقیدی شعور مستقبل کی سمت نمائی کرتا دکھائی دیتا ہے ۔.............. سرسید کی مرتب کردہ'' آئین اکبری'' پر انھوں نے جو تقریظ لکھی اس کی تلخی و تندی کا بڑا چرچا ہے اور یہ مسلّم ہے کہ سرسید اس سے مطمئن نہ ہوئے تھے۔............ سرسید نے ان خیالات کو ناگوار محسوس کیا انھوں نے آئین اکبری کی تصحیح میں جس محنت اور جانفشانی کا ثبوت دیا اس کی بے قدری کو دیکھ کر انھیں رنج ہوا.......... مرزا غالب نے روایت اور قدامت کو پس پشت پھینک کر سرسید کو عہد حاضر اور زندگی کے مسائل و اقدار کی طرف متوجہ کیا اور سب سے پہلے اس شخص کو متوجہ کیا جو انیسویں صدی کا سب سے بڑا روایت شکن ثابت ہونے والا تھا غرض اس معاملے میں غالب کا انتقادی وجدان آنے والے دورِ انقلاب کے لیے رہنما ثابت ہوا۔ غالب نے جو راستہ تقریباً ایک سوسال پہلے تجویز کیا آج ادب کا سارا قافلہ اسی مسلک پر گام زن ہے آنے والی ادبی قدروں کا یہ احساس نظریاتی یا اصولی نہ تھا مرزا غالب فن کے جدید نظریوں سے مطلقاً آگاہ نہ تھے ان کے معاملے میں یہ خیال کم و بیش کشف والقا کا درجہ رکھتے ہیں یہ سب کچھ ان کی صالح طبیعت اور سلامت ذوق کا نتیجہ تھا'' [۴۹]

'' غالب نے کسی موقع پر غیر تنقیدی یا فرمائشی قسم کی تحسین نہیں کی اس میں ان کا انتقادی ضمیر کسی مصالحت کا قائل نہیں انھوں نے انھی لوگوں کی شاعری کی تعریف کی ہے جن کے کلام میں ان کے نزدیک ادبی حسن کے عناصر پائے جاتے ہیں علیٰ ہذا القیاس جن شاعروں کا کلام ان کے نزدیک ''سوءِ ادب'' یا بدمذاقی ہے ان کا ذکر بھی برملا ہے'' [۵۰]

'' غالب نے فارسی میں حزین اور بیدل اور اردو میں میر تقی میر کی تحسین میں بھی اسی دیانت دارانہ تجزیے سے کام لیا ہے اس میں ان کی شہرت اور قبول عام کا رعب نہیں دکھایا بلکہ سوچ سمجھ کر ان کو اچھا کہا ہے سمجھنے کی یہی کوشش دراصل ہر تنقیدی عمل کی بنیاد ہے اس کے لیے کسی ''اصطلاحاتی علم'' کی کوئی خاص ضرورت نہیں وجدان صحیح کی ضرورت ہوتی ہے جو غالب کو قدرت کی طرف سے حاصل تھا غالب کوئی پیشہ ور نقاد نہ تھے مگر ان کے ذہن کی انتقادی رفتار ٹھیک اور ادبی رخ بالکل درست تھا۔ وہ معیار شناس اور معیار کے پرستار تھے اور اس معاملے میں وہ مصلحت سوز آدمی تھے اگر چہ عام زندگی میں وہ ایک کشادہ دل اور شریف انسان تھے'' [۵۱]

ڈاکٹر عبادت بریلوی اپنے ایک مضمون ''تنقید نگاری'' میں لکھتے ہیں:

'' تنقید خود تخلیقی ادب کی ایک شاخ ہے اور تنقید کو تخلیقی ادب کے تحت شمار نہ کرنا بہت بڑی زیادتی ہے اس میں کون سی بات ایسی ہوتی ہے جس کو تخلیقی نہیں کہا جاسکتا؟ کسی تخلیقی شاہکار کے متعلق

نقاد کا کچھ کہنا بذاتِ خود ایک تخلیق ہے اور پھر جب تنقید نگار اس کو تمام تر ادب کی جمالیاتی خوبیوں سے آراستہ و پیراستہ کر کے پیش کرے تب اس کو تخلیقی تنقید ماننے میں کسی شک وشبہ کی گنجائش رہ ہی نہیں جاتی۔ جہاں تک نفسِ تنقید کا تعلق ہے اس میں کوئی خاص خامی نہیں اور وہ نہ کسی طرح ادب کے دوسرے شعبوں سے کم مرتبہ ہے'' [۵۲]

'' ادب اور آرٹ کی تخلیق کے لیے ایک فضا پیدا کرنے کی ضرورت ہوتی ہے تخلیق بغیر اس کے ناممکن ہے اور یہ فضا پیدا کرنا ہی تنقید کا کام ہے تنقید تخلیقی کام کے لیے ایک ایسا سازگار ماحول پیدا کر دیتی ہے جس سے تخلیق کرنے والا فائدہ اٹھاتا ہے'' [۵۳]

سید احتشام حسین مضمون ''تنقید نظریہ اور عمل'' میں لکھتے ہیں کہ:

''تخلیقی ادب پیدا کرنے والا اپنے جذبات، خیالات اور تجربات کو ترتیب دے کر خاص اسلوب اور لطافت کے ساتھ پیش کرتا ہے لیکن اس کی وہ تنقیدی صلاحیت جسے وہ ابتداء اپنے خیالات کی تہذیب اور تنظیم میں صرف کرتا ہے بعض نفسیاتی اثرات اور وفورِ جذبات کی وجہ سے کافی نہیں ہوتی پھر بھی یہ صلاحیت جتنی قوی ہوگی تخلیقی کارنامہ اسی قدر اعلیٰ اور بے داغ ہوگا'' [۵۴]

''اس میں شک نہیں کہ ادب اور شعر کی دنیا انسانی تجربے سے ماوراء کوئی وجود نہیں رکھتی اس لیے وہ نازک، لطیف، خوبصورت، پیچیدہ اور تخیلی ہونے کے باوجود انسانی تخلیق ہی رہتی ہے اگر وہ عام صداقتوں پر مبنی ہے تو دوسرے انسانوں کے تجربات اور محسوسات کی دسترس سے باہر نہیں ہو سکتی یہی وہ بنیاد ہے جس کی وجہ سے ادب اور تنقید میں اصل رشتہ قائم ہوتا ہے یہ رشتہ تضاد کا ہو ہی نہیں سکتا کیونکہ جس طرح ادب زندگی کی سمت کو سمجھے بغیر اچھا ادب نہیں بن سکتا اسی طرح تنقید اچھے ادب کو پیش نظر رکھے بغیر چند اصولوں کا مجموعہ نہیں بن سکتی۔ تنقید کے اصول ادب ہی کے اندر سے وضع کیے گئے ہیں اگر وہ باہر سے ادب پر لادے جائیں تو انھیں تنقید نہیں کہا جا سکتا'' [۵۵]

''ادب کی تخلیقی تنقید کا مقصد اس کے سوا اور کچھ نہیں ہو سکتا کہ نقاد بھی ادیب کے خیالات کی بنیاد کو ڈھونڈ کر اس کی ادبی کاوشوں پر اعلیٰ ادبی رنگ میں اظہارِ خیال کرے اور ادیب کے سماجی شعور کا جائزہ لے فن کی نزاکتوں پر نگاہ ڈالے اور عام پڑھنے والوں کی رہنمائی کرے اگر کوئی نقاد اس سے بچتا ہے تو وہ تنقید کا حق ادا نہیں کرتا'' [۵۶]

اختر انصاری دہلوی ''حالی اور نیا تنقیدی شعور'' میں رقمطراز ہیں کہ:

''تخلیقی تنقید اس وقت وجود میں آتی ہے جب نقاد زیرِ بحث مصنف یا فن کار کے دل کی نبض کو چھو لیتا ہے اس کے دماغ میں اتر جاتا ہے اس کی روح میں جھانکتا ہے اور اس طرح ان ذہنی کیفیات کا سراغ لگا لیتا ہے جن کے زیرِ اثر اس مصنف یا فنکار نے اپنے تخلیقی کارنامے کو سرانجام کیا تھا۔ نقاد ان ذہنی کیفیات کو اپنے اوپر بالکل اس طرح طاری کر لیتا ہے جس طرح وہ مصنف یا فن کار پر

طاری تھیں پھر وہ ان کو جانچتا ہے، پرکھتا ہے زندگی اور زمانے سے مربوط کر کے ان کی صحیح قدر و قیمت کا اندازہ لگاتا ہے اور یوں پڑھنے والے کے لیے وہی جمالیاتی حظ فراہم کرتا ہے جو خود تخلیقی کارنامے کی بدولت پیدا ہوا تھا ظاہر ہے کہ یہ تخلیقی تنقید صرف اس نقاد کا کام ہو سکتا ہے جو اعلیٰ نقادانہ اوصاف کے ساتھ تخلیقی صلاحیتیں بھی رکھتا ہو' [۵۷]

شہزاد منظر 'مضمون 'تخلیق و تنقید کا باہمی رشتہ'' میں لکھتے ہیں کہ:

''ادب محض تنقید حیات نہیں تفہیم حیات بھی ہے ادب بھی فلسفے کی طرح حیات و کائنات کو سمجھنے کا ایک ذریعہ ہے اور تنقید کا مقصد اس سے مختلف نہیں.............ادب کی طرح تنقید کی تعریف بھی ہر دور میں بدلتی رہی ہے۔ ابتدا میں تنقید کا مقصد کسی تخلیق کی فنی خامیوں اور جمالیاتی خوبیوں کی نشاندہی کرنا اور اس کی ادبی قدر و قیمت متعین کرنا تھا۔ یہ تنقید کی ادنیٰ قسم تھی۔ تنقید کی اعلیٰ قسم وہی ہے جس کا میں نے متذکرہ بالا سطور میں ذکر کیا ہے'' [۵۸]

''جس طرح سائنس اور آرٹ کا مقصد حقیقت کی تلاش ہوتے ہوئے بھی دونوں مختلف راستوں سے حقیقت کبریٰ تک پہنچنے کی کوشش کرتے ہیں اسی طرح تخلیق و تنقید بھی ایک منزل پر گامزن ہونے کے باوجود جداگانہ راستہ اور طرز اظہار اختیار کرتی ہیں۔ تخلیق و تنقید کا مقصد جب تفہیم حیات ٹھہرا تو تنقید کا مقصد محض بادشاہ گری کیوں کر ہو سکتا ہے؟ جو نقاد خود کو بادشاہ گر تصور کرتے ہیں وہ دراصل گھٹیا درجے کے ناقد ہوتے ہیں۔ یہ بات اچھی طرح سمجھ لینی چاہیے کہ کسی تخلیق کو دوام بخشنا کسی نقاد کے بس کی بات نہیں ہے اس کا فیصلہ وقت کرتا ہے اور صرف اس کی فنی عظمت اور فنکارانہ حسن و خوبی کی وجہ سے ہوتا ہے'' [۵۹]

''نقاد کسی ادیب کے بارے میں خواہ کچھ بھی لکھے، تخلیق کی قدر و قیمت کا اصل فیصلہ وقت ہی کرتا ہے۔ نقاد کا کام تخلیق کی فنی قدر و قیمت کا تعین اور زندگی کے وسیع تناظر میں اس کی تشریح اور تفہیم ہے ادب کی تعلیم اور تفہیم میں نقاد کے کردار کو فراموش نہیں کیا جا سکتا ہے لیکن نقاد کا کردار اس سے زیادہ نہیں ہے'' [۶۰]

''اختر انصاری دہلوی کے نزدیک فیض اور فراق اوسط درجے کے شاعر ہیں آج ادیبوں کا بڑا طبقہ جوش ملیح آبادی کو بڑا شاعر ماننے کے لیے آمادہ نہیں ہے کسی کے ان شعرا و ادبا کو ماننے یا نہ ماننے سے ان کی ادبی حیثیت یا عظمت میں کیا فرق پڑتا ہے؟ ان شعرا و ادبا نے اپنی طویل ادبی زندگی میں جو کچھ پیش کیا ہے اگر ان میں جان ہے اگر ان میں روح عصر اور فنکارانہ حسن و عظمت ہے تو وہ اپنی ادبی وقعت (WORTH) کی بنیاد پر تاریخ ادب میں اپنا مقام بنالیں گے کسی کی تعریف و تنقیص سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔ اگر کوئی ادبی مورخ و نقاد کسی اہم اور قابل ذکر ادیب و شاعر کو نظر انداز کر دیتا ہے تو وہ خود اپنی عظمت کا لوہا منوا لیتا ہے۔ جس طرح تذکرہ نویسوں اور نقادوں کی بے اعتنائی کے باوجود نظیر اکبر آبادی نے اپنا لوہا منوایا'' [۶۱]

مزید لکھتے ہیں:

''جہاں تک تنقید کے تخلیق کا درجہ حاصل کرنے کا سوال ہے یہ مطالبہ کرنے سے قبل ہمیں نہیں بھولنا چاہیے کہ تنقید قطعی عملی معاملہ ہے جبکہ تخلیق جذباتی اور حسیاتی۔ تنقید سائنس ہے جبکہ تخلیق آرٹس۔ تنقید کی سرحدیں تمام مروّجہ علوم وفنون کی سرحدوں سے ملتی ہیں جبکہ تخلیق کا تمام تر تعلق انسان کے جذبات واحساسات سے ہے اس لیے تنقید ان معنوں میں تخلیق ہو ہی نہیں سکتی جن معنوں میں افسانہ، ڈراما، ناول یا نظم ہے البتہ تخلیق وتنقید وہاں پہنچ کر ایک ہو جاتی ہے جہاں حیات وکائنات کی تعبیر وتفہیم کا سوال پیدا ہوتا ہے۔ تخلیق وتنقید کے باہمی رشتے کو اسی روشنی میں دیکھنا چاہیے'' [۶۲]

سیّد احتشام حسین، ''تنقید اور عملی تنقید'' کے دیباچہ طبع دوم میں لکھتے ہیں:

''میں صرف ادب پاروں کے لفظی ومعنوی تجزیہ اور ادبی تشریح کو عملی تنقید نہیں سمجھتا بلکہ سارے تنقیدی عمل کو جو کسی تنقیدی نقطہ نظر کے ماتحت ہو، عملی تنقید کہتا ہوں، اسی وجہ سے میں نے کہیں کہیں اصول تنقید کے لیے نظریہ اور اس کے اطلاق اور استعمال کے لیے عمل کے لفظ سے کام لیا ہے'' [۶۳]

سید احتشام حسین مزید لکھتے ہیں:

''میری تنقیدات پر سب سے زیادہ مفصل تنقید پروفیسر کلیم الدین احمد نے کی ہے اپنے طنزیہ اور تحقیر آمیز انداز کی وجہ سے وہ بہت جلد اپنی طرف متوجہ کر لیتی ہے۔..........کلیم الدین احمد نے جو کچھ میری رائے کے متعلق ارشاد فرمایا ہے اس کا خلاصہ یہ ہے کہ میں نے جو کچھ لکھا ہے وہ مارکس کا عطیہ ہے میرے پاس خود کچھ کہنے کو نہیں ہے۔ میں اپنا ذکر خود کرتا ہوں اور خودنمائی سے کام لیتا ہوں۔ فرائڈ کی مبادیات سے بھی واقف نہیں ہوں۔ اخلاق کے معنی سے اسی قدر نابلد ہوں جیسے مولانا حالی۔ بات سلجھا کے نہیں الجھا کے کہتا ہوں، باتوں میں تضاد ہوتا ہے اور اسلوب میں بھی کوئی رنگینی نہیں ہے مجھے صرف اتنا ہی کہنا ہے کہ اگر یہ سارے الزامات صحیح ہیں اور میری تحریروں سے یہی نتیجہ نہیں نکلتا ہے تو مجھے لکھنا پڑھنا چھوڑ کر کوئی اور کام سنبھالنا چاہیے لیکن جب ان کی ساری کتابیں اور سارے مضامین کچھ سیکھنے سمجھنے اور اپنی اصلاح کرنے کے لیے بار بار پڑھتا ہوں تو مجھے محسوس ہوتا ہے کہ ہم دونوں کی تخلیق بالکل دو طرح ہوئی ہے اور ہم دونوں ایک دوسرے سے ادبی مسائل کے متعلق متفق نہیں ہیں'' [۶۴]

بقول سید احتشام حسین:

''ایسی تنقید کو اسپنگارن نے تخلیقی تنقید کیوں کہا ہے؟ یہ بھی بہت دلچسپ اور پرلطف بحث ہے۔ وہ لکھتا ہے کہ اگر ہم لوگ تاثرات کے معاملے میں حساس ہوں اور ان کا اظہار کرنے پر بھی قادر ہوں تو ہم میں سے ہر شخص ایک ایسی نئی کتاب کی تخلیق کرے گا جو اس کتاب کی جگہ لے لے گی جس کے مطالعہ سے ہم نے وہ تاثرات حاصل کیے تھے۔ فنکار کے تاثرات کے متعلق اپنے تاثرات کا اظہار اسپنگارن کے خیال میں تخلیقی عمل ہے۔ وہ صاف صاف یہ خیال ظاہر کرتا ہے کہ ادب یا تنقید کا یہ کام نہیں ہے کہ وہ اخلاقی یا سماجی مقصد کا اظہار کرے یا اسے آگے بڑھائے، ان خیالات پر تفصیل سے تنقید کی جائے اور ان کے محرکات کا منبع تلاش کیا جائے..........اس طریقہ تنقید سے خلقی نتیجہ یہ

نکلتا ہے کہ ادب میں موضوع اور مواد کی کوئی اہمیت نہیں۔ اچھے برے صحیح غلط جس تصور پر مصنف نے کتاب کی عمارت کھڑی کی ہے اس پر نقاد کو یقین کر لینا چاہیے ان تصورات کے اچھے برے صحیح غلط ہونے سے بحث نہیں کرنا چاہیے، غیر جانب دار بننے کی ضرورت اسی لیے پڑتی ہے کہ ادب اور نقاد دونوں طبقاتی کشمکش پر پردہ ڈال سکیں، اسپنگاران اس بات پر بہت زور دیتا ہے کہ تنقید نگار کو خیالات کی صحت اور غلطی کی جانب توجہ کرنے کی ضرورت نہیں، یہ کام نقاد کا نہیں فلسفی کا ہے۔'' [۶۵]

سید احتشام حسین مزید لکھتے ہیں:

''تخلیقی تنقید کا یہ نظریہ ایک بے حقیقت کمزور اور ناکارہ فلسفہ پر مبنی ہے۔ اس میں افلاطون کے اس خیال کا زور بھی موجود نہیں ہے، جس سے اس نے شاعری کو معمولی نقالی قرار دے کر غیر اہم ثابت کرنا چاہا تھا'' [۶۶]

بقول سید احتشام حسین:

''ہر فن کے ارتقاء کی تاریخ مختلف ہے۔ خود ادب کے مختلف اصناف کے مطالعہ میں ان اختلافات کو پیش نظر رکھنا ہوگا۔ کیونکہ ہر صنف کے فنی مطالبات مختلف ہوتے ہیں لیکن اس سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ نظریہ تنقید بھی ہر جگہ بدل جائے گا کیونکہ تنقید تو حقائق کے جانچنے کے اصولوں پر مبنی ہے اس میں حقائق کے ظاہری شکل کے لحاظ سے ضروری ترمیم کرنے کی ضرورت پیش آئے گی اور بس زبان کے استعمال، صنائع بدائع، معانی و بیان، تلمیحات، محاکاتی حسن واقعہ نگاری کے متعلق ہر صنف ادب کے لحاظ سے رائے قائم کی جائے گی۔ کیونکہ ان سب کا استعمال ہر نظم اور ہر ادب پارے میں یکساں طور پر نہیں ہوتا.............تخلیق اور تنقید میں بہت زیادہ فرق کرنا مناسب نہیں ہے۔ ادبی جائزہ ادیب کو اپنی کاوشوں کو سمجھنے میں مدد دیتا ہے اور ادب کے حسن کو دوبالا کرتا ہے'' [۶۷]

سید احتشام حسین ''تنقید اور عملی تنقید'' میں لکھتے ہیں:

''تجربہ خود عمل کے بغیر وجود میں نہیں آسکتا اور یہ عمل انفرادی نہیں سماجی شکل رکھتا ہے۔ ایسا ہی تجربہ انسانی علم کا جزو بن سکتا ہے۔ اسی سے شعور میں ادراک حقیقت کے نقش و نگار بنتے ہیں اور یہی ادیب و شاعر کے جذبات سے مملو ہو کر ادب اور شعر کے پیکر میں ڈھلتے ہیں۔ اسی لیے تحصیل علم کا جو منبع ادیب کے لیے ہے وہی نقاد کے لیے بھی ہے'' [۶۸]

ڈاکٹر سلیم اختر ''نقدِ اقبال کا تجزیاتی مطالعہ'' میں رقمطراز ہیں کہ:

''تنقید تخلیق کے بعد جنم لیتی ہے لیکن تخلیق کا فکری مرتبہ متعین کرنے میں تنقید خود بھی تخلیق کا مرتبہ پا سکتی ہے بالکل اسی طرح جیسے اصول سازی سے تنقید فلسفے کی ہم پایہ ہو جاتی ہے'' [۶۹]

''اقبال باضابطہ ناقد نہ تھے اسی لیے انہوں نے ادبی مباحث اور تنقیدی مسائل پر نقاد بن کر نہ لکھا بلکہ اپنے تخلیقی وجدان اور شاعرانہ ذوق کی روشنی میں جو کچھ محسوس کیا اس کا اظہار کر دیا، بحیثیت مجموعی اقبال کے نظریہ ادب کا جائزہ لیں تو واضح ہوگا کہ اس کے خمیر میں مشرقی شعری روایات کوٹ کوٹ کر بھری ہیں لیکن وہ ان روایات و مسلمات کے اندھے پجاری نہیں بنے بلکہ یہ روایات، یہ کلاسیکی معائیر، یہ شعری سانچے اور یہ قدیم اسالیب سب ان کے ماہر ہاتھوں میں گویا گیلی مٹی بن جاتے ہیں اور اقبال ایک ماہر فن کوزہ گر کی مانند ان سے دلکش جام و مینا بناتے ہیں اور اسی میں اقبال کی عظمت کا راز ہے''[۷۰]

تخلیق و تنقید کے باہمی ربط کو مذکورہ بالا تحاریر سے بآسانی سمجھا جا سکتا ہے نیز یہ بھی دیکھا جا سکتا ہے کہ ہمارے ہاں اردو تنقید میں اس حوالے سے بہت زیادہ کام نہیں ہوا۔ کوئی ایسی مخصوص کتاب کہ جسے ہم تخلیق اور تنقید کے باہمی ربط کا منشور قرار دے سکیں نظر نہیں آتی اس کے باوجود قابلِ ذکر حوالوں سے ڈاکٹر وزیر آغا کی ''تخلیقی عمل''[۷۱]، ''تنقیدی تھیوری کے سو سال''[۷۲]، ''نئے مقالات (مجموعہ مضامین)''[۷۳]، محمد حمید شاہد کی مرتب کردہ ''تخلیق، تنقید اور نئے تصورات'' از شمس الرحمن فاروقی''[۷۴] کے ہاں بھی اس موضوع پر کچھ گراں قدر مطالعہ ملتا ہے، جبکہ ڈاکٹر سلیم اختر کی ''تخلیق اور لاشعوری محرکات''[۷۵]، ''تخلیق، تخلیقی شخصیات اور تنقید''[۷۶] ''ادب اور لاشعور''[۷۷] اس حوالے سے اہم ہیں۔ ڈاکٹر سلیم اختر بھی تخلیقی حوالے سے نفسیاتی عمل کو کام میں لاتے ہیں۔ اسی طرح ڈاکٹر محمد احسن فاروقی کی ''تخلیقی تنقید (مجموعہ مضامین)''[۷۸] بھی اس موضوع کا احاطہ کرتی ہے۔

عبیداللہ علیم نے ناقد کو ادب کا تیسرا فریق قرار دیا تھا۔ شاید علیم کا یہ فقرہ اس ردِعمل کا شاخسانہ قرار دیا جا سکتا ہے کہ جہاں ناقد تخلیق و تنقید کے باہمی ربط کو نظر انداز کرتا ہوا ایک نیا جہانِ تفہیم پیش کر دیتا ہے۔ بہر حال یہ بات دنیائے ادب میں مسلمہ رہی ہے اور تا حال اس میں کوئی شک نہیں کہ تخلیق کار ہی تنقید کا صحیح معنوں میں حق ادا کرتا ہے یا پھر تخلیق و تنقید کے باہمی ربط سے جڑا ہوا ناقد! نقد کا اصل کام فرد کی تخلیقی اپج کو اجتماعی شعور کی کسوٹی سے گزار کر تخلیق کی تفہیم میں معاونت کرتا ہے۔

اردو تنقید اس اعتبار سے خوش نصیب ہے کہ اسے پہلا تنقید نگار تخلیق کے معیارات سے جڑا ہوا ملا اس میں تقریباً سو برس سے زیادہ کا عرصہ لگا اور ۱۸۹۳ء میں خواجہ الطاف حسین حالی اپنے شعری مجموعے کے مقدمہ کو لکھ کر پہلے تنقید نگار کہلائے اور اردو نقد کا بحیثیت صنف یہیں سے آغاز ہوتا ہے۔ اگلے باب میں اردو نقد کے ارسطو کو آپ ملاحظہ فرمائیں گے۔

## دوسرا باب: حواشی و تعلیقات:

[۱] محمد ہادی حسین، مترجم، ''مغربی شعریات'' لاہور: مجلس ترقی ادب، طبع اول: مارچ ۱۹۶۸ء، ص: ۳۸

[۲] (الف) ''افلاطون فیڈرس (Phaedrus) میں اس تصور کو یوں پیش کرتا ہے: ''جنون کی تیسری قسم وہ ہے جو ان لوگوں کو لاحق ہوتی ہے جن کے سر پر فنون کی مقدس دوشیزاؤں کا سایہ ہو۔ یہ جنون کسی لطیف اور منزہ روح میں حلول کر جاتا ہے اور اس روح کے اندر ایک خروش پیدا کر کے اس سے غنائیہ کلام تخلیق کراتا ہے''...... '' ماخوذ: محمد ہادی حسین، مترجم، ''مغربی شعریات'' ۱۹۶۸ء، ص: ۲

(ب) عزیز احمد، مترجم، ''بوطیقا: فن شاعری از: ارسطو'' کراچی: انجمن ترقی اردو پاکستان، طبع سوم ۱۹۷۳ء، ص: ۱۰

[۳] مسعود حسین خاں، ڈاکٹر، ''مقدمات شعر و زبان'' حیدرآباد: نیشنل فائن پرنٹنگ پریس چارکمان، ۱۹۶۶ء، ص: ۳ تا ۴

[۴] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''اقبال کا تنقیدی شعور'' مشمولہ ''تحقیق، تخلیقی شخصیات اور تنقید'' لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز، ۱۹۸۹ء، ص: ۲۶۲ تا ۲۶۳

[۵] عبدالسلام، ڈاکٹر، ''تنقید اور اس کا فن'' کراچی: قمر کتاب گھر، ۱۹۸۲ء، ص: ۱۲۱

[۶] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی دبستان'' لاہور: سنگِ میل پبلی کیشنز، ۱۹۹۷ء، ص: ۱۴

[۷] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی دبستان''، ۱۹۹۷ء، ص: ۱۳

[۸] عابد علی عابد، ''اصولِ انتقادِ ادبیات'' لاہور: مجلس ترقی ادب، ۱۹۶۰ء، ص: ۱۳

[۹] ''☆ صائب کا شعر ہے فارسی'' از ماخوذ: مجنوں گورکھپوری، ''ادب اور زندگی (مجموعہ مضامین)'' کراچی: مکتبہ دانیال، ۱۹۸۵ء، ص: ۳۲

[۱۰] مجنوں گورکھپوری، ''ادب اور زندگی (مجموعہ مضامین)'' ۱۹۸۵ء، ص: ۳۳ تا ۳۴

[۱۱] مجنوں گورکھپوری، ''ادب اور زندگی (مجموعہ مضامین)'' ۱۹۸۵ء، ص: ۳۵

[۱۲] مجنوں گورکھپوری، ''ادب اور زندگی (مجموعہ مضامین)'' ۱۹۸۵ء، ص: ۳۸

[۱۳] کلیم الدین احمد، ''ادبی تنقید'' مشمولہ ''اردو تنقید (منتخب مقالات)''، (مرتب) حامدی کاشمیری، نئی دہلی: ساہتیہ اکیڈمی، ۱۹۹۷ء، ص: ۸۲ تا ۸۷

[۱۴] نجم الہدیٰ، ''فن تنقید اور تنقیدی مضامین'' پٹنہ: کتاب منزل، سبزی باغ، سن ندارد، ص: ۲

[۱۵] عبادت بریلوی، ڈاکٹر، ''اردو تنقید کا ارتقاء'' کراچی: انجمن ترقی اردو پاکستان، طبع سوم، ۱۹۷۹ء، ص: ۱۱

[۱۶] عبادت بریلوی، ڈاکٹر، ''اردو تنقید کا ارتقاء'' ۱۹۷۹ء، ص: ۱۲ تا ۱۳

[۱۷] عبادت بریلوی، ڈاکٹر، ''اردو تنقید کا ارتقاء'' ۱۹۷۹ء، ص: ۱۵ تا ۱۶

[۱۸] عبادت بریلوی، ڈاکٹر، ''اردو تنقید کا ارتقاء'' ۱۹۷۹ء، ص: ۱۷

[۱۹] عبادت بریلوی، ڈاکٹر، ''اردو تنقید کا ارتقاء'' ۱۹۷۹ء، ص: ۳۲

[۲۰] نیاز فتح پوری، علامہ، ''انتقادیات'' (مضامین) لاہور: الوقار پبلی کیشنز، ۲۰۰۵ء، ص: ۳۶۱ تا ۳۶۲

[۲۱] محمد جلال الدین، اشک، ''تنقید'' مشمولہ ''فن تنقید اور تنقیدیں'' مؤلف و مرتب، عبدالرزاق، پروفیسر، لاہور: نوید بکڈپو، ۱۹۶۵ء، ص: ۹

[۲۲] شمیم حنفی، ''ناول، تاریخ اور تخلیقی تجربہ'' دہلی: ایجوکیشنل پبلشنگ ہاؤس، طبع اول ۲۰۰۳ء، ص: ۲۳

[۲۳] محی الدین قادری زور، ''روح تنقید'' دکن: شعبہ اردو جامعہ عثمانیہ حیدرآباد، ۱۹۲۷ء، ص: ۷

[۲۴] محی الدین قادری زور، ''روح تنقید'' ۱۹۲۷ء، ص: ۱۱ تا ۱۳

[۲۵] نورالحسن نقوی، پروفیسر، ''فن تنقید اور اردو تنقید نگاری'' علی گڑھ: ایجوکیشنل پبلشنگ ہاؤس، ۲۰۰۵ء، ص: ۸

[۲۶] نورالحسن نقوی، پروفیسر، ''فن تنقید اور اردو تنقید نگاری'' ۲۰۰۵ء، ص: ۹

[۲۷] محمد احسن فاروقی، ڈاکٹر، ''فنِ تنقید'' مشمولہ: ''نیا دور'' کراچی: شمارہ: ۳۔۴، ۱۹۵۶ء، ص: ۱۱۸

[۲۸] محمد احسن فاروقی، ڈاکٹر، ''فنِ تنقید'' مشمولہ: ''نیا دور'' ۱۹۵۶ء، ص: ۱۱۸ تا ۱۱۹

[۲۹] جمیل جالبی، ڈاکٹر، ''تنقید اور تجربہ'' مشمولہ: ''نیا دور'' کراچی: شمارہ: ۴۳۔۴۴، ۱۹۶۷ء، ص: ۲۶۶

[۳۰] جمیل جالبی، ڈاکٹر، ''تنقید اور تجربہ'' مشمولہ: ''نیا دور'' ۱۹۶۷ء، ص: ۲۶۹

[۳۱] ناظر کاکوروی، ''تنقید اور تنقیدی شعور'' الٰہ آباد: ادارہ انیس اردو، ۱۹۶۰ء، ص: ۳۱ تا ۳۲

[۳۲] فیض احمد فیض، ''میزان'' کراچی: اردو اکیڈمی سندھ، طبع دوم ۱۹۶۵ء، ص: ۵۹

[۳۳] فیض احمد فیض، ''میزان'' ۱۹۶۵ء، ص: ۶۳

[۳۴] فیض احمد فیض، ''میزان'' ۱۹۶۵ء، ص: ۶۳ تا ۶۵

[۳۵] محمد احسن فاروقی، ڈاکٹر، ''تخلیقی تنقید'' کراچی: اردو اکیڈمی سندھ، ۱۹۶۸ء، ص: ۲۶

[۳۶] محمد احسن فاروقی، ڈاکٹر، ''تخلیقی تنقید'' ۱۹۶۸ء، ص: ۲۹

[۳۷] محمد احسن فاروقی، ڈاکٹر، ''تخلیقی تنقید'' ۱۹۶۸ء، ص: ۲۹ تا ۳۰

[۳۸] محمد احسن فاروقی، ڈاکٹر، ''تخلیقی تنقید'' ۱۹۶۸ء، ص: ۳۰

[۳۹] محمد احسن فاروقی، ڈاکٹر، ''تخلیقی تنقید'' ۱۹۶۸ء، ص: ۳۱

[۴۰] محمد احسن فاروقی، ڈاکٹر، ''تخلیقی تنقید'' ۱۹۶۸ء، ص: ۳۲

[۴۱] محمد احسن فاروقی، ڈاکٹر، ''تخلیقی تنقید'' ۱۹۶۸ء، ص: ۳۷ تا ۳۸

[۴۲] (الف) مظفر علی سید، ''تنقید کی آزادی'' (مضامین) لاہور: مطبوعات دستاویز، سن ندارد، ص: ۳۳۷

(ب) مظفر علی سید، ''تنقید کی آزادی'' مشمولہ: ''اردو تنقید (مقالات)'' مرتب، اشتیاق احمد، لاہور: مکتبہ تعمیر انسانیت، اگست ۲۰۰۹ء، ص: ۲۲۱

[۴۳] سید عبداللہ، ''مباحث'' (مضامین) لاہور: مجلس ترقی ادب، ۱۹۶۵ء، ص: ۳۸۳

[۴۴] سید عبداللہ، ''مباحث'' ۱۹۶۵ء، ص: ۳۸۳

[۴۵] سید عبداللہ، ''مباحث'' ۱۹۶۵ء، ص: ۳۸۳ تا ۳۸۵

[۴۶] سید عبداللہ، ''مباحث'' ۱۹۶۵ء، ص: ۳۸۵

[۴۷] سید عبداللہ، ''مباحث'' ۱۹۶۵ء، ص: ۳۸۶

[۴۸] سید عبداللہ، ''مباحث'' ۱۹۶۵ء، ص: ۳۸۹ تا ۳۹۰

[۴۹] سید عبداللہ، ''مباحث'' ۱۹۶۵ء، ص: ۳۹۰ تا ۳۹۱

[۵۰] سید عبداللہ، ''مباحث'' ۱۹۶۵ء، ص: ۳۹۳

[۵۱] سید عبداللہ، ''مباحث'' ۱۹۶۵ء، ص: ۳۹۷

[۵۲] عبادت بریلوی، ڈاکٹر، ''تنقید نگاری'' مشمولہ: ''تنقیدی نظریات'' سید احتشام حسین، مرتب، لاہور: لاہور اکیڈمی، ۱۹۶۸ء، ص: ۵۷

[۵۳] عبادت بریلوی، ڈاکٹر، ''تنقید نگاری'' مشمولہ: ''تنقیدی نظریات'' ۱۹۶۸ء، ص: ۵۸

[۵۴] سید احتشام حسین، ''تنقید نظریہ اور عمل'' مشمولہ: ''تنقیدی نظریات'' سید احتشام حسین، مرتب، لاہور: لاہور اکیڈمی، ۱۹۶۸ء، ص: ۱۰۹

[۵۵] سید احتشام حسین، ''تنقید نظریہ اور عمل'' مشمولہ: ''تنقیدی نظریات'' ۱۹۶۸ء، ص: ۱۱۰

[۵۶] سید احتشام حسین، ''تنقید نظریہ اور عمل'' مشمولہ: ''تنقیدی نظریات'' ۱۹۶۸ء، ص: ۱۲۱

[۵۷] اختر انصاری، دہلوی، ''حالی اور نیا تنقیدی شعور'' کراچی: اردو اکیڈمی سندھ، ۱۹۶۲ء، ص: ۳۵

[۵۸] شہزاد منظر، ''رد عمل'' (مضامین) کراچی: منظر پبلی کیشنز، طبع اول، ۲۰۰۵ء، ص: ۱۹۰

[۵۹] شہزاد منظر، ''رد عمل'' ۲۰۰۵ء، ص: ۱۹۰

[۶۰] شہزاد منظر، ''رد عمل'' ۲۰۰۵ء، ص: ۱۹۱

[۶۱] شہزاد منظر، ''رد عمل'' ۲۰۰۵ء، ص: ۱۹۱ تا ۱۹۲

[۶۲] شہزاد منظر، ''رد عمل'' ۲۰۰۵ء، ص: ۱۹۲

[۶۳] سید احتشام حسین، ''تنقید اور عملی تنقید'' لکھنؤ: اتر پردیش اکادمی، پہلا اکادمی ایڈیشن، ۲۰۰۵ء، ص: ۹

[۶۴] سید احتشام حسین، ''تنقید اور عملی تنقید'' ۲۰۰۵ء، ص: ۱۰

[۶۵] سید احتشام حسین، ''تنقید اور عملی تنقید'' ۲۰۰۵ء، ص: ۲۰

[۶۶] سید احتشام حسین، ''تنقید اور عملی تنقید'' ۲۰۰۵ء، ص: ۲۰ تا ۲۱

[۶۷] سید احتشام حسین، ''تنقید اور عملی تنقید'' ۲۰۰۵ء، ص: ۲۹

[۶۸] سید احتشام حسین، ''تنقید اور عملی تنقید'' ۲۰۰۵ء، ص: ۱۵

[۶۹] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''نقد اقبال کا تجزیاتی مطالعہ'' مشمولہ: ''تخلیق، تخلیقی شخصیات اور تنقید'' ۱۹۸۹ء، ص: ۸۳۶

[۷۰] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''اقبال کا تنقیدی شعور'' مشمولہ: ''تخلیق، تخلیقی شخصیات اور تنقید'' ۱۹۸۹ء، ص: ۶۹۵ تا ۶۹۶

[۷۱] وزیر آغا، ڈاکٹر، ''تخلیقی عمل'' لاہور: مجلس ترقی ادب، مارچ ۲۰۱۰ء

[۷۲] وزیر آغا، ڈاکٹر، ''تنقیدی تھیوری کے سو سال'' لاہور: سانجھ پبلی کیشنز، ۲۰۱۲ء

[۷۳] وزیر آغا، ڈاکٹر، ''نئے مقالات'' (مجموعہ مضامین) لاہور: جمہوری پبلی کیشنز، ۲۰۱۲ء

[۷۴] محمد حمید شاہد، مرتب ''تخلیق، تنقید اور نئے تصورات'' (مضامین شمس الرحمن فاروقی) اسلام آباد: پورب اکادمی، ۲۰۱۱ء

[۷۵] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تخلیق اور لاشعوری محرکات'' لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز، ۲۰۰۹ء

[۷۶] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تخلیق، تخلیقی شخصیات اور تنقید'' لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز، ۱۹۸۹ء

[۷۷] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''ادب اور لاشعور'' لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز، ۲۰۰۸ء

[۷۸] محمد احسن فاروقی، ڈاکٹر، ''تخلیقی تنقید'' کراچی: اردو اکیڈمی سندھ، ۱۹۶۸ء

## انیسویں صدی میں تنقیدی سرگرمیاں: (۱۸۰۰ء تا ۱۸۹۳ء)

ہم باب اوّل میں وضاحت اور صراحت کے ساتھ تنقید کا پس منظر بیان کر چکے ہیں اس پس منظر میں انیسوی صدی کا بھی قدرے بیان ہو چکا ہے لیکن انیسویں صدی اس اعتبار سے اہم قرار پاتی ہے کہ ایسٹ انڈیا کمپنی کے عمل دخل نے جہاں دیگر شعبہ ہائے زندگی پر براہِ راست اثرات مرتب کیے وہیں اردو ادب کو بھی بدلتی قدروں نے نئی جہات سے آشنا کیا۔ ۱۷۷۴ء کے ریگولیٹنگ ایکٹ نے ایسٹ انڈیا کمپنی کو بنگال میں مالیانے کے اختیارات تفویض کر دیئے نتیجتاً ایسٹ انڈیا کمپنی کا اثر و نفوذ پورے ہندوستان میں پھیلتا چلا گیا۔ ۱۸۰۰ء میں فورٹ ولیم کالج کا قیام اس بات کی علامت بھی تھا کہ اب برطانوی ہندوستانی زبانوں کے کلچر کے ذریعہ ہندوستانی اذہان کو برطانیہ کے زیر اثر لائیں گے۔ جان گلکرسٹ کا شعبۂ دارالتصنیف و ترجمہ جہاں داستانی ادب کے ذریعہ ہندوستان کی تہذیب شناسی کا عمل تھا وہیں لغات اور صرف و نحو پر کام[۱] یورپ کے بدلتے ہوئے تحقیقی معیارات پر بھی دال تھا۔ آگے چل کر مزید اداروں کا قیام اور میکالے کا ۱۸۳۵ء کا اعلان نامہ[۲] غرض یہ کہ بھی نکات اس امر پر دلالت کرتے ہیں کہ کسی بھی قوم کا علوم و فنون کی سطح پر زیر اثر آ جانا سوچنے سمجھنے کی صلاحیتوں کو چھین لینے کے مترادف ہوتا ہے کیونکہ زیر اثر قوم صرف اور صرف پیروی ہی میں اپنی نجات سمجھنے لگتی ہے۔ اس منظرنامے میں دیوان فائز کا خطبہ[۳] ہمیں مشرقی ادبیات کے نقد کی یاد ضرور دلاتا ہے لیکن کسی بھی طور یہ نقد اس وقت کے شعری منظرنامے کو اپنے دائرۂ نقد میں سمجھنے سے عاری ہے۔ انگریزوں کی عملداری نے منظوم نقد کو نثر سے روشناس کرانے میں کلیدی کردار ادا کیا۔ ''خطوطِ غالب'' ہوں کہ ''اودھ پنچ''[۴] کے شمارے، ''جام جہاں نما''[۵] کی فارسی زدہ عبارت آرائی ہو کہ ''مراۃ الہند''[۶] کی تاثراتی نوعیت، ''تہذیب الاخلاق''[۷] کے علمی و ادبی سرمائے اور سرسیّد احمد خاں کی کاوشوں کی ذیل میں جدید اردو نثر کی حکمرانی، رسالہ ''حسن''[۸] کا ایک اشرفی کا ترغیباتی نسخہ بھی اردو تنقید کی راہ ہموار کرتے نظر آتے ہیں۔

۱۷۸۹ء کے انقلاب فرانس نے انگریزی ادب پر جو اثرات مرتب کیے تھے اس کے نقوش اوّل میں ورڈز ورتھ اور کالرج کو شمار کیا جاتا ہے اور رومانیت کو نئی جلا بخشنے میں مذکورہ دونوں اصحاب پیش پیش رہے،[۹] یورپ میں ان کے اثرات کا جاری و ساری رہنا تا حال بالواسطہ یا بلاواسطہ مسلّم ہے (خیال ہیئت سے زیادہ اہم ہے) جبکہ انیسویں صدی کے ہندوستان میں انگریزوں نے مذکورہ ناقدین کی فکر کا اس انداز سے احیاء کیا کہ وہ فکر ہندوستانی نظر آتی ہے جبکہ اس کی بہترین مثال انجمن پنجاب کا قیام (۱۸۶۵ء) ہے اس منظرنامے میں نثری اسالیب پر بہت زور دیا گیا۔ ماضی کی فارسی نثر اور اردو نثر کو بہ نظر غائر اسالیب کے حوالے سے دیکھا جائے تو اندازہ ہوتا ہے کہ طویل فقروں کا خاتمہ ہو جاتا ہے فارسی زدہ عبارت آرائی دل سے نکلے دل میں پڑے کی نوعیت اختیار کرتی جا رہی ہے۔ سرسیّد احمد خاں کے اس خیال سے قبل ہی اردو نثر اپنے اس منطقی عمل سے گزر رہی تھی اور سادہ نثر کے لیے راہ ہموار ہو چکی تھی۔ بقول پروفیسر خورشید جہاں:

> ''اردو ادب اور تنقید پر ۱۸۵۷ء کے بعد کی صورتحال خاصی اہم بن جاتی ہے اس لیے کہ یہ وہ زمانہ ہے جب انگریز نہ صرف ہندوستان پر بہ تمام و کمال قابض ہو چکے تھے بلکہ ادب کے فروغ میں بھی باضابطہ طور پر لگ چکے تھے۔ ڈاکٹر سلیم اختر لکھتے ہیں:

> ''ادب و نقد پر انگریزی اثرات کی ابتدا کے لیے ۱۸۵۷ء کو بآسانی نقطۂ آغاز قرار دیا جا سکتا ہے کیونکہ اسی سال مغلیہ سلطنت باضابطہ طور پر ختم ہوئی اور ہندوستان تاج برطانیہ کے زیرنگیں برطانوی مقبوضات میں شامل ہوا۔ سرسیّد احمد خاں ان کی تحریک اور تحریک سے وابستہ بعض

اصحاب جیسے حالیؔ، شبلیؔ اور آزادؔ وغیرہ نے شعوری طور پر انگریزی اثرات قبول کرتے ہوئے انہیں اپنی فکر کی اساس قرار دینے کی کوشش کے ساتھ ساتھ ان کا پرچار بھی کیا۔ سرسیّد کی شخصیت اور تحریک نزاعی ہیں آج بھی اور صدی پیشتر بھی، ہمیں اس موقع پر اس تحریک کے اغراض و مقاصد اور ان سے جنم لینے والی نزاعات سے غرض نہیں کہ یہ ہمارے موضوع کی حدود سے خارج ہیں لیکن اس امر پر یقیناً زور دیا جا سکتا ہے کہ سرسیّد کے زیر اثر اردو ادب میں نئی اصناف کی جو کونپلیں پھوٹیں ان کی آبیاری انگریزی خیالات سے کی گئی تھی۔ جہاں تک تنقید کا تعلق ہے تو اس ضمن میں ڈاکٹر سیّد عبداللہ نے اس خیال کا اظہار کیا ہے کہ گو سرسیّد باضابطہ نقاد نہ تھے لیکن چونکہ کل قومی زندگی کے نقاد تھے اس سے لازماً شعر و ادب کے سلسلے میں بھی انہوں نے خیالات کا اظہار کیا ہے سرسیّد ۱۸۵۷ء تک محققانہ، مؤرخانہ تصانیف میں منہمک رہے۔ انقلاب کے بعد رفتہ رفتہ مغربی اثرات قبول کرتے گئے۔ خود سرسید نے اڈیسن اور اسٹیل کے انداز پر اردو میں مضمون نگاری کو فروغ دیا''[۱۰]

کسی بھی زبان میں تنقید جب تک اس زبان میں نثر کے حوالے سے تخلیقی سرگرمیاں اپنے آپ کو منوا لیتی ہیں تب تک اس زبان میں تنقید کا منظر نامہ منظوم شکل اختیار کیے رہتا ہے اردو کے حوالے سے انیسویں صدی اسی اعتبار سے نہایت اہمیت کی حامل ہے کہ نثر میں تخلیقی سرگرمیاں فارسی اور عربی کے حصار سے نکل کر نئی بڑھ جاتی ہے اور اس کا احوال ''اردو کے نثری اسالیب'' [۱۱] میں دیکھا جا سکتا ہے بعد ازاں تنقید کا ابھرآتا ہے شروع میں تنقید ہمیں تاثراتی اور تجزیاتی نظر آتی ہے طویل عنوان کے ساتھ جڑے ہوئے ذیلی عنوانات خواہ منشی ذکاءاللہ کی ''تاریخ ہندوستان'' ہو یا اُن کا رسالہ حسن میں شائع ہونے والا ادبی مضمون ''ہندوستان میں کس قسم کے انشاء پردازوں اور کس قسم کی انشا پردازی سے شائستگی اور آسودگی پھیل سکتی ہے''[۱۲] ان تمام اشکال و احوال کو دیکھتے ہوئے یہ کہنا آسان ہو جاتا ہے کہ جس طرح سرسیّد احمد خاں نے اردو نثر میں گراں قدر کام کیا اُن سے قبل اردو نثر کی راہ ہموار ہوتی چلی آتی تھی بالکل اسی طرح مولانا الطاف حسین حالیؔ کے مقدمہ سے قبل اسلوب کی سطح پر تنقید لکھنے کا ایک چلن پیدا ہو چلا تھا لہٰذا مقدمہ شعر و شاعری جس میں موضوعات کی بے ترتیبی اسی چلن کے ضمن میں قرار دی جا سکتی ہے ہونا تو یہ چاہیے تھا کہ شاعری کیا تھی؟ شاعری کیا ہے؟ شاعری کیا ہونی چاہیے؟ کے تمام موضوعات مذکورہ نکات کی ترتیب میں ہونے چاہیے تھے بہرحال اس کے باوجود مقدمہ الطاف حسین حالی کا گراں قدر کام ہے اور اس کے محرکات کچھ بھی ہوں لیکن اُسے انیسویں صدی کے نثری اور تخلیقی منظر میں دیکھنا ناگزیر ہے۔

## اردو تنقید اور مقدمہ شعر و شاعری:

تخلیق و تنقید کے باہمی ربط کو بازیافت کرنے والے الطاف حسین حالیؔ (۱۸۳۷ء-۱۹۱۴ء)[۱۳] زندگی کی نا مساعدت سے گزر کر اردو ادب کے مرکزی دھارے میں شامل ہوئے ان کے شعر و سخن کا غلغلہ تو شیفتہ کی ملازمت ختم ہونے سے قبل ہی ہو چلا تھا۔[۱۴] ۱۸۵۷ء کے ہنگام میں شکست و ریخت کے ساتھ بدلتی ہوئی قدروں کو اپنانا شروع کیا، حالی پنجاب بکڈ پو لاہور میں ۷۲-۱۸۷۰ء میں ملازم ہو گئے۔ یہ لاہور ہی ہے کہ جہاں کیپٹن فلر کی فرمائش پر ''نکات و رقعاتِ غالب'' کو شاملِ نصاب کیا گیا[۱۵] دلی اور لکھنؤ کے بعد اردو کے حوالے سے ہمیشہ لاہور کو مرکزی حیثیت حاصل رہی، یہی وجہ ہے کہ پنجاب بکڈ پو کی ملازمت کے دوران عبارت کی تصحیح کا کام دراصل شکست و ریخت کے ساتھ بدلتی قدروں کو اپنانے پر منتج ہوا اور یہیں سے حالی کی ذہنی تربیت اس انداز سے ہوئی کہ شعر و ادب کے ذریعے سماج میں تبدیلی لائی جا سکتی ہے، پہلے اس کا مظاہرہ شاعری کی سطح پر:

ع
اب گئے حالیؔ غزل خوانی کے دن:
راگنی بے وقت کی گاتے ہو کیا

پھر ''مناظرۂ واعظ و شاعر'' [۱۶] اور ''حقوقِ نسواں'' جیسی مثنویوں کے ساتھ ساتھ ''مسدسِ مدّ و جزرِ اسلام'' [۱۷] کا شہرہ اس انداز سے ہوا کہ شاعری کے ذریعے اپنی قوم کو قعرِ مذلت سے نکالا جا سکتا ہے بعد ازاں حالیؔ کو دیوان کی اشاعت کا خیال آیا اور دورانِ اشاعت مذکورہ ذہنی تربیت کے زیرِ اثر دیوان پر مقدمہ لکھ ڈالا۔ اس مقدمہ کا ماحصل شاعری ماضی میں کیا تھی؟ اس بات کو سماجی تناظر میں دیکھنا شاعری کی اہمیت کو اجاگر کرنا مقصود نظر آتا ہے۔ پھر یہ کہ شاعری کیا ہے؟ اس میں اردو، فارسی، عربی اور انگریزی کے شعراء اور ناقدین کے حوالے جہاں حالی کے تبحرِ علمی پر دال ہیں وہیں اُن کی اُس ذہنی تربیت کے افادی یا مقصدی رنگ کی علامت بھی، بعد ازاں شاعری کو کیا ہونا چاہیے؟ اس ذیل میں وہی افادی یا مقصدی نکتہ نظر سے کام لے کر حالیؔ نے مثنوی کو پیغام رسانی کے حوالے سے مؤثر ترین صنف قرار دیا۔ بہر حال یہ مقدمہ ۱۹۲۰ء [۱۸] میں علیحدہ کتابی صورت میں شائع ہونا شروع ہوا اور آج اس مقدمہ کی حیثیت اردو تنقید میں بحیثیت صنف اولین کتاب کی حیثیت حاصل کر چکی ہے۔

مولانا الطاف حسین حالی کی معرکۃ الآرا تصنیف بعنوان ''مقدمہ'' جس میں شاعری کی ماہیت اور اس کے حسن و قبح پر مفصل بحث کی گئی ہے مع دیوانِ حالی مشتمل بر قطعات و غزلیات و ترکیب بندات و رباعیات وغیرہ مطبع انصاری واقع دہلی میں چھپ کر ٹائیٹل پیج محمد رحمت اللہ رعد کے نامی پریس کانپور میں ۱۸۹۳ء سے چھپا۔ جو ۴۶۰ صفحات پر مشتمل ہے اس میں مقدمہ ۲۲۸ صفحات اور دیوان ۲۳۲ صفحات پر مشتمل ہے۔ دیوان حالی مطبوعہ ۱۸۹۳ء میں ۲۰ حوالے ہیں' [۱۹] اس دیوان کا مقدمہ اپنے عہد کی ادبی فضا اور معیارات کی تنقید ہے جس میں حالی کی بصیرت اور اصلاحِ قوم و ادب کی جھلک واضح دکھائی دیتی ہے اس سے قبل اردو تنقید کے تاثراتی تنقید کے نمونے ہمیں مشاعروں، تذکروں، انیسویں صدی کے اخبار و جرائد [۲۰] کے مضامین میں جا بجا ملتے ہیں ان نمونوں میں تخلیقی منظر نامے کے ساتھ اس عہد کے تنقیدی شعور اور معیارِ حسن و قبح کی اہمیت آج تنقید کی تاریخ بن چکی ہے۔ پروفیسر ڈاکٹر صفدر حسین'' حالی اور اُن کا زمانہ'' میں لکھتے ہیں:

> '' آج ہمارا تنقیدی شعور مولانا حالی کے مقدمہ شعر و شاعری سے بہت آگے بڑھ گیا ہے لیکن اس بات کا ہر شخص کو اعتراف ہے کہ جس وقت اردو تنقید محض زبان و محاورات کی صحت و صفائی کو اپنا نصب العین بنائے ہوئے تھی اور شعر کی انتہائی مذمت ابتذال یا عروضی سقم سے اور انتہائی تعریف فکر ملک رس سے کی جاتی تھی تو حالی نے محاسن و معائب کے فلسفیانہ اصول وضع کیے شعر کی ماہیت پر غور کر کے سادگی 'اصلیت اور جوش کا مطالبہ کیا...... بہ حیثیت مجموعی اردو شاعری کو شخصی کوچوں سے نکال کر اجتماعی زندگی کی شاہراہ پر لگا دیا' وہ فن برائے فن کے بھی قائل تھے چنانچہ مقدمہ شعر و شاعری میں بانسری بجانے والے کی مثال دے کر یہی بات واضح کی ہے لیکن فن کو بے لگام چھوڑ دینا یا اس سے کوئی تعمیری کام نہ لینا انھیں پسند نہ تھا'' [۲۱]

حالی کے عہد کا ادبی منظر نامہ اردو زبان و ادب کے لحاظ سے اس وجہ سے بھی مختلف اور منفرد تھا کہ اب اردو ادب عربی و فارسی کے معیارات کا پروردہ نہیں رہ گیا تھا بلکہ اس پر مغرب کے تخلیقی و تنقیدی افکار بھی براہِ راست اثر انداز ہو رہے تھے۔ حالی کے مقدمے سے قبل اردو کے جرائد میں اسی نوع کے شذرات و مضامین ملتے ہیں۔ ڈاکٹر غلام مصطفیٰ خاں کے مطابق:

> علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ (۱۸۷۵ء) میں مولانا حالی کے دو تبصرے شائع ہوئے جو مقالات حالی حصہ دوم میں تقریظات کے ذیل میں درج ہیں لیکن حقیقت یہ ہے کہ یہ دونوں 'تقریظیں

''تقریظیں نہیں ہیں بلکہ حالی کی ابتدائی تنقیدیں ہیں اور یہیں سے وہ 'عملی نقاد' کی حیثیت سے جلوہ گر ہوتے ہیں'' [۲۲]

بعدازاں حالی کے مقدمے کی اہمیت یوں دوچند ہوئی کہ اس میں اہم اصناف معاشرہ اور ادیب وشاعر کے کردار پر روشنی ڈالی گئی ہے۔ گوکہ حالی نے اپنی اس تصنیف میں خودکو کہیں ناقد یا مبصر نہیں گردانا وہ تو اصلاح قوم اور فلاح ادب کے نظریے پر کاربند تھے۔ ڈاکٹر شمس الرحمن فاروقی ''ادبی تخلیق اور ادبی تنقید'' میں رقمطراز ہیں:

''حالی وآزاد سے تقریباً ہزار برس پہلے قدامہ ابن جعفر نے اپنی شہرۂ آفاق کتابیں ''نقد الشعر'' اور ''نقد النثر'' لکھی تھیں۔ ''نقد النثر'' تو ناپید ہے لیکن ''نقد الشعر'' موجود ہے۔ حالی اثر اور آزاد تینوں بلاشبہ اس کتاب سے واقف رہے ہوں گے ان کے یہاں ''نقد'' اور اس سے مشتق اصطلاحات کا عدم استعمال اس بات کا ثبوت ہے کہ خود اپنی نظر میں وہ نقاد نہ تھے، مؤرخ، مصلح، مبلغ، سوانح نگار کچھ بھی رہے ہوں۔'' [۲۳]

بہرحال ان کی فکری جہت ادبی لحاظ سے یوں اہم ہے کہ مقدمے کی علٰیحدہ صورت میں مقدمہ شعروشاعری کے عنوان سے اشاعت اسے محض دیوان کا مقدمہ نہیں رہنے دیتی بلکہ اس کی اہمیت ارسطو کی بوطیقا کے مماثل ہے۔ ۱۸۹۳ء سے تاحال مقدمہ دیوان حالی کی اشاعتوں کی نسبت مقدمہ شعروشاعری کی لاتعداد اشاعتیں منظرعام پرآچکی ہیں مقدمہ کے حوالے سے اور حالی کی تنقیدی بصیرت کے حوالے سے بھی کافی کام ہوا ہے اور ہورہا ہے شائع شدہ کتابوں اور مقدمہ شعروشاعری کے تمام ایڈیشنز میں وہی بے ترتیب موضوعات بکھرے ملتے ہیں جس کو حالی نے تحریر کیا تھا جس کی درجہ بندی شاعری کیا تھی؟ شاعری کیا ہے؟ اور شاعری کیا ہونی چاہیے؟ کی جاسکتی ہے۔

ڈاکٹر شمس الرحمن فاروقی ''ادبی تخلیق اور ادبی تنقید'' میں رقمطراز ہیں:

''حالی کے ''مقدمہ شعروشاعری'' (۱۸۹۳ء) میں کوئی ذیلی عنوان نہیں ہے لیکن اس کا سرنامہ ایک عربی مقولہ ہے ''درمعالد ہر کیف دار'' اور اس کا ترجمہ لکھا ہے: ''جس رخ زمانہ پھرے اس رخ پھر جاؤ۔'' (پروفیسر نثار احمد فاروقی نے مجھے بتایا ہے کہ اصل میں کمادار ہے اور یہ غالباً بدیع الزمان الہمدانی کے ''مقامات'' سے ماخوذ ہے۔ ''مقدمہ شعروشاعری'' میں بھی ''تنقید، انتقاد یا نقاد'' جیسا کوئی لفظ نہیں برتا گیا ہے۔ ''مقدمہ'' کے چار سال بعد حالی نے جب ''یادگار غالب'' لکھی (۱۸۹۷ء) تو اس میں غالب کی نظم ونثر کے محاکمے پر حالی نے ''ریویو (Review) اور ''ریمارک'' (Remark) جیسے عنوانات قائم کیے۔'' [۲۴]

مقدمہ حالی پر ڈاکٹر ممتاز حسین کی تصنیف ''حالی کے تنقیدی نظریات ایک تنقیدی مطالعہ'' [۲۵] موجود ہے اس کتاب میں حالی کے تنقیدی نظریات پر تنقیدی نگاہ ڈالی گئی ہے اور ان ماخذات کی نشاندہی کی گئی ہے جو حالی نے حوالے کے طور پر درج نہیں کیے۔ شعبہ اردو جامعہ کراچی کے استاد ڈاکٹر عبدالقیوم کا تحقیقی مقالہ ''حالی کی اردو نثر نگاری'' [۲۶] کا باب پنجم: ''تنقید نگاری'' حالی کے ناقدانہ شعور اور ان کے عصری میلانات کے حوالے سے اہم ہے۔ مقدمہ کی اس کتاب کے حوالے سے اردو کے معروف ناقدین نے جہاں مخالفتوں کے پہاڑ کھڑے کردیے وہیں حالی کے اس غوروفکر کو سراہا بھی گیا۔

ڈاکٹر عبدالقیوم کے مطابق:

''احساس جب شعور کی صورت اختیار کر لیتا ہے تو وہ عملی شکل میں ظاہر ہونا چاہتا ہے، قدیم تنقیدی سرمایہ اس اعتبار سے خالی ہے اور حالی کے مقدمے کی یہی اہمیت ہے کہ اس سے تنقیدی شعور کا آغاز ہوتا ہے'' [۲۷]

ڈاکٹر سلیم اختر کے مطابق:

''مولانا الطاف حسین حالی کے ''مقدمہ شعر و شاعری'' (سن اشاعت ۱۸۹۳ء) سے اگر جدید تنقید کا آغاز کیا جائے تو انیسویں صدی کے اختتام تک اردو میں جدید تنقید کی عمر محض سات سال بنتی ہے۔ حالی کے علاوہ اس دور میں علامہ شبلی نعمانی اور مولانا محمد حسین آزاد کی صورت میں دو اور بھی قد آور نقاد ملتے ہیں۔ لیکن ان دونوں کی تنقید بھی مزاج اور لب ولہجہ کے اعتبار سے جدید نہیں قرار دی جا سکتی گو یا یہ دونوں (آزاد کم شبلی زیادہ) انگریزی ناقدین اور مفکرین کے اسماء اور آراء استعمال کرتے ہیں لیکن کیونکہ یہ ان کے تنقیدی مزاج کا عنصر نہیں اس لیے ان کی حیثیت مستعار لی ہوئی اشیائے تزئین سے زیادہ نہیں'' [۲۸]

ڈاکٹر شوکت سبزواری، مضمون ''حالی نقاد کی حیثیت سے'' میں لکھتے ہیں کہ:

''کلیم الدین احمد کا کہنا ہے کہ حالی اردو کے سب سے بڑے نقاد تھے نئی تنقید کی ابتداء انہی سے ہوئی حالی کے متعلق یہ بہت جچی تلی اور متوازن رائے ہے لیکن ساتھ ہی حالی کی نئی تنقید کو انہوں نے مغرب کے ادب و انشاء کا اثر بتایا ہے ان کے نزدیک حالی کے خیالات انگریزی ادیبوں سے ماخوذ ہیں۔ .............. مجھے ان کی اس رائے سے اختلاف ہے حالی اگر اردو کے بڑے نقاد تھے تو ان کے خیالات انگریزی ادب سے متضاد نہیں ہو سکتے۔ حالی شعر اور اس کی تنقید کا صحیح اور سچا فطری مذاق رکھتے تھے ان کی بڑائی ان کی سچائی میں ہے وہ جیسے فطری شاعر ہیں ان کی تنقید بھی ان کے فطری تقاضوں کی پیداوار ہے میں انگریزی انشاء پردازی اور اس کے تنقیدی ادب کو حالی کی فطری تنقیدی صلاحیتوں کے لیے ایک محرک، ایک قوت اور ایک اشارہ سمجھتا ہوں انگریزی ادب کی فضا نے حالی کے خوابیدہ تنقیدی شعور کو بیدار کیا لیکن یہ صحیح نہیں کہ حالی کے خیالات انگریزی نقادوں کی آواز نہیں اس میں ان کی اپنی شخصیت کی جھلک ہے'' [۲۹]

مزید لکھتے ہیں:

''حالی کا مقدمہ شعر و شاعری ان کے تنقیدی اصولوں کی بہترین شرح ہے اور ان کی شاعری ان کی بہترین مثال ہے انہوں نے عام نقادوں کی طرح ادبی اصطلاحوں کو سمجھایا ہے شعر کی حقیقت سے نقاب اٹھا کر اس کے حسن و قبح کو دکھایا ہے اردو کی اصناف شاعری کی قدر و قیمت کا اندازہ لگایا ہے۔ .......... اس کے بعد اپنے اصولوں اور اصلاحی مشوروں کی توضیح کی تائید میں خود اپنا کلام پیش کیا ہے'' [۳۰]

''حالی کی عظمت کا راز میرے نزدیک ان کی اجتہادی شان میں ہے وہ اردو کے تنہا نقاد ہیں جس نے مغرب سے اثر تو لیا ہے لیکن مغرب کی اندھی تقلید نہیں کی وہ ہماری شاعری کے مجدد اور تنقید کے مجتہد ہیں''[۳۱]

''رومانی شعراء میں سے ہر ایک کی جھلک حالی کی تنقید میں ہے''بلیک'' کی طرح وہ اردو شاعری کو قدماء کی تقلید سے آزاد کرانا چاہتے ہیں قوتِ متخیلہ کو اپنا رہنما بناتے ہیں فن اور عروض کی پابندیوں کے کچھ زیادہ قائل نہیں شاعر کے جذبات واحساسات کی ان کے یہاں وہی اہمیت ہے جو''ورڈسورتھ'' اور''شیلی'' کے یہاں ہے ان میں کولرج سے وہ بھی قریب ہیں۔...... ..........کولرج کی طرح جذبے کو انہوں نے شعر کی روح کہا ہے اور اس پر زور دیا ہے کہ فلسفہ ،اخلاق تصوف اور نفسیات کے مسائل بھی شعر کا موضوع بن سکتے ہیں بشرطیکہ جذبات میں ڈوبے ہوئے ہوں اور شاعر نے شدت کے ساتھ محسوس کرنے کے بعد ان کو ادا کیا ہو حالی نے شعر کے تین اصلی عناصر بتائے ہیں اور گوئٹے نے چار۔ جوش دونوں کے یہاں ہے یہ جوش رومانی نقادوں کے سرخیل لونجینس کے یہاں بھی ہے۔..................تفحص الفاظ کے عنوان سے زبان اور روزمرّہ کے متعلق حالی نے جو فیصلہ کیا ہے وہ اٹلی کے مشہور شاعر ڈانتے کے خیال کے مطابق ہے اس نے بہت کچھ بحث وتمحیص کے بعد لکھا تھا کہ شاعر کو وہ زبان برتنی چاہیے جو ہر طبقہ کے لوگوں کے لیے یکساں ہو اور جسے عوام وخواص عالم وعاصی مہذب اور اکھڑ سب آسانی کے ساتھ سمجھ سکیں لیکن یہ زبان گنواروں اور بازارو نہ ہونی چاہیے حالی نے شعر اور فن شعر پر جو جامع تنقیدی بحث کی ہے وہ ان کو آج بھی بڑا نقاد ثابت کرنے کے لیے کافی ہے ان کی بحث کا طریقہ اس کا انداز بڑی حد تک منطقی ہے لیکن اسلوب ادبی ہے اس میں قریب قریب اتنی ہی جامعیت ہے جتنی'ہڈسن' کی کتاب مقدمہ مطالعۂ ادبیات اور درسفولڈ کے رسالے''ادب میں فیصلہ''میں ہے اس کے موضوعات بھی وہی ہیں فرق صرف زماں ومکاں کا ہے''[۳۲]

پروفیسر آل احمد سرور مضمون''ہندوستانی ادب میں حالی کا درجہ''میں رقمطراز ہیں کہ:

''انھوں نے مقدمہ شعروشاعری کے ذریعہ سے اردو میں تنقید کی بنیاد ڈالی اور شاعری کے متعلق ایک مکمل اور حیات آفریں نظریہ مرتب کیا پھر اس کی روشنی میں اردو شاعری پر تبصرہ کیا غزل، قصیدہ، مرثیہ، مثنوی پر علیحدہ علیحدہ ناقدانہ نظر ڈالی۔ ہماری تنقید کے جو سانچے ہیں وہ حالی کے بنائے ہوئے ہیں ہم جن چیزوں پر آج زور دیتے ہیں ان کی طرف سب سے پہلے حالی نے اپنے مقدمہ میں توجہ دلائی تھی''[۳۳]

''وہ شاعری کو شخصی اور صنعتی کوچوں سے نکال کر زندگی سے قریب لانا چاہتے ہیں ان کی تنقید سے رہنمائی اور اصلاح دونوں کام انجام پاتے ہیں...... آج جس مال پر حالی کی مہر نہیں وہ ٹکسال باہر سمجھا جاتا ہے''[۳۴]

سید احتشام حسین، مضمون ''مقدمہ شعروشاعری (مقدمۂ دیوان حالی کی حیثیت سے)'' میں لکھتے ہیں:

''حالی مقدمہ میں جن تنقیدی خیالات کا اظہار کیا ہے وہ برسوں کے ارتقائی غور وفکر کا نتیجہ ہیں اور حالی کے خطوط اور دوسری تحریروں میں ان کا سراغ بہت پہلے سے لگایا جاسکتا ہے اس لیے ایسا نہیں ہے کہ ایک کا دوسرے سے تعلق نہ ہو پھر بھی یہ بات غور طلب ہے کہ دیوان حالی میں غزلوں اور مرثیہ غالب کے سوا شاید ہی کوئی اور ایسی نظم ملے جو ۱۸۷۰ء کے پہلے لکھی گئی ہو نظموں میں ایک نامکمل قصیدہ اور ایک نعتیہ خمسہ کے سوا اور کسی نظم کی تصنیف کا پتہ نہیں ملتا ان کی پہلی مکمل اور غیر معمولی نظم مرثیہ غالب ہے جو ۱۸۶۹ء میں لکھی گئی اس کے بعد کی تمام نظمیں اور غزلیں نئے اثرات کے تحت لکھی گئی ہیں ہم کہہ سکتے ہیں کہ بیس سال تک حالی شاعری اور زندگی کے تعلق پر جن حیثیتوں سے غور کرتے رہے تھے اور انھیں جن شکلوں میں اپنی نظموں میں جگہ دیتے رہے تھے انھوں نے کسی حد تک نظم ہو کر مقدمہ شعروشاعری کی شکل اختیار کی۔.................. مقدمہ کی اولین حیثیت مقدمہ دیوان کی ہے اس کی ساری بحثیں سب سے پہلے خود حالی کی شاعری کا جواز پیش کرنے کے لیے علمی انداز میں بیان کی گئی ہیں تنقید کی ایک اصولی تصنیف کی حیثیت سے بھی اس کی اہمیت ہے لیکن یہ حیثیت ثانوی ہے'' [۳۵]

ڈاکٹر سیّد عبداللہ ''حالی کی نثر نگاری'' کے تحت لکھتے ہیں:

''حالی کے متعلق کہا گیا ہے کہ انشاء میں وہ سرسید کے خاص پیرو اور مقلد تھے اور یہ بات ایک لحاظ سے غلط بھی نہیں .................. سرسید کی تحریریں سادہ ہونے کے باوجود کرخت اور ناہموار ہوتی ہیں ان کے برعکس حالی کی تحریروں کی سادگی میں لطافت اور سہولت پائی جاتی ہے سرسید کی منطقیت کڑی اور سخت ہے مگر حالی کی منطق شاعرانہ منطق کی طرح نرم و نفیس ہے چنانچہ حالی بالکل شاعروں کی طرح قیاس تمثیلی سے کام لے کر بعض قضیوں کو حسن تعلیل کی صورت دیتے ہیں سرسید کی تحریر میں حسن تعلیل کی مغالطہ انگیزی بالکل نہیں ہوتی ان کے بیانات قطعی ہوتے ہیں مگر حالی کی قطعیت میں بھی شاعرانہ تیقن کا انداز عقلی تیقن کا رنگ نہیں'' [۳۶]

ڈاکٹر عبادت بریلوی، مضمون ''حالی کی تنقید'' میں لکھتے ہیں:

''غزل، مثنوی، قصیدہ وغیرہ پر جیسی عملی تنقید حالی نے کی ہے اس کی مثال کسی اور جگہ نہیں ملتی ہے اس کے علاوہ جو کتابیں انھوں نے سیرت پر لکھی ہیں ان میں بھی عملی تنقید کا پہلو جگہ جگہ نمایاں نظر آتا ہے تبصروں اور تقریظوں میں عملی تنقید کی خاصی فراوانی ہے غرض حالی نے نظری اور اصولی تنقید کے ساتھ ساتھ عملی تنقید کا بھی خاصا سرمایہ چھوڑا ہے ان کی اس عملی تنقید میں سب سے نمایاں بات ہے کہ وہ کسی خیال کا اظہار اصول اور نظریات کے حدود میں رہ کر کرتے ہیں انھوں نے ہر شاعر اور شعری تخلیق کو ان اصول ونظریات کی روشنی میں دیکھا ہے جو انھوں نے قائم کیے ہیں اسی لیے ان کی عملی تنقید میں بھی نظریات کی بحث جگہ جگہ شروع ہو جاتی ہے اور ان دونوں کی ہم آہنگی ان کی عملی تنقید کا نمایاں پہلو ہے'' [۳۷]

’’ حالی کی عملی تنقید کا اندازہ ہے کہ وہ نظریات کو پیش کر کے پہلے بعض معیار اور اصول قائم کر لیتے ہیں اور پھران کو کسوٹی پر کس کے شاعر کے کلام کو پرکھتے ہیں اس طرح تنقید کی بنیاد سائنٹفک ہو جاتی ہے اور نتائج ہمیشہ صحیح نکلتے ہیں ..................ان سے قبل اردو میں جو صحیح عملی تنقید کا وجود نہیں تھا کہیں کہیں اشارے ضرور کیے جاتے تھے لیکن ان اشاروں کی بنیاد تاثر پر استوار تھی اسی لیے ان میں تاثراتی تنقید کی خصوصیات جھلکتی تھیں .................. انھیں اردو کا سب سے پہلا نقاد بھی کہا جا سکتا ہے کیونکہ انھوں نے اس فن کی طرف اس وقت توجہ کی جب کسی کو اس کا علم ہی نہیں تھا لوگ اس سے ناواقف اور نہ آشنا تھے‘‘[۳۸]

سید عبداللہ ’’اشارات تنقید‘‘ میں لکھتے ہیں:

’’ حالی کا مقدمہ شعر وشاعری اردو میں نئی تنقید کی اوّلین باضابطہ کتاب الاصول سمجھی جاتی ہے (اگر چہ ان کے تنقیدی خیالات ان کی لکھی ہوئی سوانح عمریوں میں بھی بکھرے ہوئے ملتے ہیں ۔ان کے تصورات کی فہرست یوں بن سکتی ہے:

(i) ۔شعر کی ماہیت اس کا منصب اور اس کے ضروری اوصاف۔

(ii)۔شاعری کا تعلق اجتماعی زندگی سے اور اس کی افادیت۔

(iii)۔شاعری کا تعلق قومی تاریخ وتہذیب سے!

(iv)۔اردو شعری اصناف کا تجزیہ،ان کی خامیاں اور ان کی اصلاح۔

(v)۔اسلوب بیان زبان اور پیرایہ ہائے اظہار کی صورتیں اور زبان اور لفظیات کی اہمیت۔

(vi)۔نثری اصناف (مثلاً سوانح عمری) کے بارے میں حالی کے خیالات۔‘‘[۳۹]

’’ حالی شعر وشاعری کے اجتماعی عوامل اور اثرات کے معترف ہیں۔ان کے نزدیک مادہ پہلے ہے اور خیال اس کی پیداوار ہے اس لیے بعض ترقی پسند مصنفین نے انھیں مادیت پسند نقاد ثابت کیا ہے لیکن حالی نے شاعری کی اخلاق آموزی پر بھی زور دیا ہے رسکن کی طرح حالی نے بھی کہا ہے کہ:’’ازروئے انصاف اس کو اخلاق کا نائب مناب اور قائم مقام کہہ سکتے ہیں‘‘ اگر چہ رسکن سے وہ یوں مختلف ہیں کہ مؤخر الذکر کے نزدیک آرٹ اور اخلاق ایک ہی چیز کے دو نام ہیں اور ظاہر ہے کہ حالی کا موقف یہ نہیں (کہ آرٹ خود اخلاق ہے)اس سے معلوم ہوا کہ ترقی پسندوں کا تجزیہ ان کے بارے میں درست نہیں۔‘‘[۴۰]

سید محمد نواب کریم ’’حالی وشبلی‘‘ میں لکھتے ہیں:

’’ان کا اہم ترین کارنامہ ’’مقدمہ شعر وشاعری‘‘ ہے اس کتاب سے اردو میں تنقید کا باقاعدہ آغاز ہوتا ہے اس میں پہلی بار شعر کی ماہیت وغایت زندگی سے اس کا تعلق اور سماجی اثرات سے بحث کی گئی ہے اور یہ حقیقت ہے کہ جس دور میں یہ مقدمہ لکھا گیا اس کے لحاظ سے یہ ایک اہم کارنامہ ہے بیان وبدیع اور عروض کے مثلث سے اردو تنقید نے پہلی بار قدم باہر نکالا اور دوسرے مسائل

کو اپنے دائرے میں لایا ہے حالی نے مقدمہ کی تشکیل میں مشرقی اور مغربی دونوں قسم کے افکار سے استفادہ کیا عربی اور فارسی پر تو ان کو دسترس تھی ہی مغربی افکار انھوں نے اپنے انگریزی داں دوستوں سے حاصل کیے اور اپنی سمجھ کے مطابق ان کی شیرازہ بندی کر دی'' [۴۱]

''ڈاکٹر محمد احسن فاروقی نے لکھا ہے:
''شعر کی ماہیت کو بیان کرنے میں لارڈ میکالے کے شاعری پر مضمون میں سے ایک اقتباس کا ترجمہ پیش کیا گیا ہے اس میں شاعری کی بابت وہ نظریہ ہے جو ارسطو کے زمانہ سے اب تک رائج ہے اس کو پیش کرنے میں حالی نے کسی قسم کی غلطی نہیں کی ہے بلکہ اس کا پیش کرنا اردو داں لوگوں کے لیے بڑی اہم بات ہے'' (اردو میں تنقید ص ۵۶) معاف فرمائیں یہ اہم بات اس وقت ہوتی جب اس نظریہ کے ساتھ تخلیق فن کے دوسرے نظریات بھی جو اس کے جواب میں ہیں پیش کیے جاتے ہیگل نے جب سے انسانی شعور کی ارتقائی صلاحیوں کی بحث چھیڑی اور کائنات میں جملہ تغیرات کا مصدر شعور کو تسلیم کیا اس وقت سے اور زیادہ شدومد کے ساتھ ارسطو کے اس نظریہ سے اختلاف ہونا شروع ہو گیا اور آج شاعری کو بمنزلہ نقل سمجھنا ایک پرانی بات ہو گئی ہے کیا اس سے اردو داں لوگوں میں غلط فہمی پیدا ہونے کا اندیشہ نہیں؟'' [۴۲]

'' حالی مغربی نظریات وخیالات کے استفادے میں کچھ غلط فہمیوں کا شکار ہوئے ہیں اس کے باوجود تسلیم کرنا پڑتا ہے کہ انہوں نے اردو میں پہلی بار تنقید کی اہمیت کو سمجھا اور اس سلسلہ میں مقدمہ شعر وشاعری، اردو کی باضابطہ تنقیدی تصنیف ہے عام نکتہ چینیوں، بیان وبدیع کی بحثوں اور اوزان وقوافی کی لیت ولعل سے بلند ہو کر انہوں نے روح شاعری سے آشنا ہونے اور آشنا کرنے کی کوشش کی ہے ان کی بعض مجبوریوں کو دھیان میں رکھتے ہوئے بھی جب ان کی بعض بڑی صائب رایوں اور صحت پرور خیالوں کی طرف نگاہ جاتی ہے تو ان کی دیدہ وری کا لوہا ماننا ہی پڑتا ہے'' [۴۳]

'' حالی نے مقدمہ میں استقرائی اور قیاسی دونوں انداز استدلال سے کام لیا ہے حالی کا مشرقی ادب کا مطالعہ وسیع ہے اور ان کی نگاہ مشرقی شاعری کے ہر پہلو پر ہے اور وہ ان کا مطالعہ خلوص اور ہمدردی سے کرتے ہیں جو باتیں انہیں پسند آتی ہیں جن اسباب پر پسند آتی ہیں ان کی وضاحت انتہائی صفائی سے کرتے ہیں اسی طرح اگر کہیں کوئی چیز ان کی نگاہ میں کھٹکتی ہے تو بے رو رعایت اس کی نشاندہی کر دیتے ہیں ......... تنقید کے لیے جس استدلال وضاحت اور قطعیت کی ضرورت ہوتی ہے حالی کی تحریر اس کے لیے مشعل راہ کا کام دیتی ہے انگریزیا انگریزی داں دوستوں سے جو خیالات انہوں نے حاصل کیے یا جس حد تک انہوں نے اس کو سمجھا ان کو ذہن نشیں کرانے میں ان کے طرز نے دھوکا نہیں کھایا۔ حالی کی تنقید کی تاریخی اہمیت کو تسلیم کرنے کے ساتھ ساتھ ان کی تنقید کی بعض دائمی قدروں کی اہمیت کو تسلیم کیے بغیر چارہ نہیں'' [۴۴]

کمال احمد صدیقی ''دیوان حالی کا مقدمہ: ایک مطالعہ'' میں لکھتے ہیں کہ:

'' ذوقیات کی اصطلاح اردو کو حالی کی دین ہے ایسی بامعنی اور خوبصورت اصطلاح کا چلن نہیں ہوا

یہ حیرت کی بات ہے' نیچر، حقیقت، واقعات، مشاہدات وغیرہ کا تاثر جو لذت، نشاط حسیات سے متعلق ہے ذوقیات ہے' ایک صدی سے زیادہ زمانہ مقدمہ پر گزرا حالی سے زیادہ جامع طریقے سے اس نکتے پر نہیں لکھا گیا بلکہ شاید اس نکتے سے بحث بھی نہیں کی گئی'' [۴۵]

وہاب اشرفی ''حالی کا تنقیدی شعور: چند امور'' میں لکھتے ہیں:

''الطاف حسین حالی کے شعری تصورات پر گفتگو کرنے سے پہلے کچھ ایسے نقادوں کے نام از خود ذہن میں آجاتے ہیں جنہوں نے ان کے فہم و ادراک پر سوالیہ نشان لگائے ہیں اگر کہیں تعریف کا پہلو آیا ہے تو وہ ضمنی طور پر اور بہت سارے تحفظات کے ساتھ، حالی پر منفی تنقیدات کے باوجود یہی کہا جا سکتا ہے کہ اپنی حدوں میں وہ اتنے باکمال ثابت ہوئے ہیں کہ ان کی تعبیرات کے بغیر شعریات کا ایک لقمہ بھی توڑنا مشکل ہے'' [۴۶]

ابوالکلام قاسمی ''غزل کی تنقید اور الطاف حسین حالی'' میں لکھتے ہیں:

''الطاف حسین حالی کو اردو کی نظری تنقید کی تاریخ میں بھی بنیاد گزار کی حیثیت حاصل ہے اور عملی یا اخلاقی تنقید کی تاریخ میں بھی۔ یہ کوئی معمولی بات نہیں کہ ہندوستان کی دوسری زبانوں کے برخلاف اردو میں مربوط نظریاتی مباحث اور تجزیاتی طریق کار کے استعمال کا آغاز کم و بیش ایک ساتھ ہی ہوگیا تھا۔ مقدمہ شعر و شاعری کے نصف اول میں حالی نے تنقید کی مشرقی روایت اور بعض مغربی تصورات کی آمیزش سے اپنی بعض حد بندیوں کے باوجود جس منطقی اور معروضی انداز میں اردو شعریات کی ضابطہ بندی کی کوشش کی اس کی دوسری مثال ایک صدی گزرنے کے بعد بھی مشکل سے ہی تلاش کی جا سکتی ہے پھر یہ کہ انہوں نے مقدمہ کے نصف آخر میں شعری اصناف کے عملی جائزے اور حیات سعدی اور یادگار غالب میں اخلاقی تنقید کے جو نمونے چھوڑے ان کو عملی تنقید کے نمائندہ ترین حوالوں کی حیثیت حاصل ہے اختلاف رائے کی گنجائش کے باوجود حالی کے تصور شعر کو مثالی اہمیت کا حامل قرار دیا جا سکتا ہے جب کہ اردو کی اطلاقی تنقید نے گذشتہ برسوں میں بعض ایسے مراحل طے کیے ہیں جن کو یقیناً حالی کی عملی تنقید سے آگے کی منزلوں کا نام دیا جانا چاہیے'' [۴۷]

''شعر میں جدت پیدا کرنے کا عمل حالی کی تنقید کے زیر اثر یقیناً اضمحلال کا شکار رہا اور بیسویں صدی کے اوائل میں اردو غزل کے احیاء کے دوران پرانے اسالیب کے اپنانے کا غلبہ تو ضرور رہا مگر قدرے بعد میں فراق گورکھپوری اور یگانہ چنگیزی نے بعض نئے تجربے کو نئے طرز احساس میں ڈھال کر پیش کرنے کی کوشش بھی کی۔ اس کے نتیجے میں بیسویں صدی کے نصف آخر کے زمانے میں نئی غزل کے عملی اور اجتہادی نمونوں کی بہتات سامنے آئی اور اس باعث غزل کی زبان، اسلوب بیان اور طرز احساس کے سلسلے میں نئے سرے سے غور و خوض شروع ہوگیا' اس زمانے میں غزل کے اسالیب میں جو تنوع پیدا ہوا اسے تنقیدی طور پر شعری اظہار کے نئے مباحث اور مغربی تنقید میں رائج ہونے والی صنائع، پیکر تراشی، پیراڈوکس، تناؤ، طنز یہ تہہ داری

وغیرہ سے سہارا بھی ملا اور بدلی ہوئی شعریات میں اس نوع کی جدید غزل بہت سے نئے مباحث کا پیش خیمہ بن گئی ان مباحث میں زبان کے استعمال کی نوعیت غزل کی صنف کے لیے اس باعث زیادہ اہمیت اختیار کر گئی کہ جس رویے کو حالی نے لفظ پرستی کہا تھا وہ شعری تنقید کا نیا حوالہ بن کر سامنے آیا۔اس سلسلے میں بحث و تمحیص کا صرف اندازہ لگانے کی خاطر ظفر اقبال کے تازہ مضمون کے یہ چند جملے آج کے بدلے ہوئے شعری تناظر کی تفہیم میں معاون ہو سکتے ہیں۔

''شاعری کے طلسم زار میں داخل ہونے کا دروازہ صرف اور صرف لفظ...... شعر میں لفظ کا غیر معمولی غیر متوقع یا غیر حقیقی استعمال معنوی لحاظ سے اس کی کایا پلٹ سکتا ہے۔لفظ کا کوئی بھی استعمال شاعر کو شعر میں بے معنویت کے خطرے سے دوچار نہیں کرتا بلکہ لفظ کا کوئی بھی عجیب استعمال معانی کے لیے در کھولنے کا باعث ہو سکتا ہے''

ظفر اقبال کی یہ رائے غزل کے اسی ڈکشن کو نشان زد کرتی ہے جس کو حالی الفاظ پرستی قرار دیتے ہیں اس لیے یہ اندازہ ہوتا ہے کہ غزل کے الفاظ کے آزادانہ استعمال کو زیر بحث لا کر نئے مباحث کا دروازہ کھولا گیا وہ منفی ہونے کے باوجود آج معاصر غزل میں پائے جانے والے تنوع کا بنیادی وسیلہ اور نقش اول بن گیا ہے یہی حالی کی کشمکش بھی ہے اور یہی ان کی افادیت بھی'' [۴۸]

سید محمد عقیل، ''مشرقی حالی پر مغرب کا نوآبادیاتی ( COLONIAL ) دباؤ'' میں لکھتے ہیں:

''مقدمہ شعر و شاعری حالی کا سب سے اہم کارنامہ ہے جس نے اردو تنقید کی دنیا میں ایک انقلاب برپا کیا اور یہ صحیح ہے کہ مقدمہ شعر و شاعری اردو کی نئی تنقید کی خشتِ اوّل ثابت ہوا۔وہ حالی جنہوں نے بڑے افتخار سے کہا تھا کہ 'حکومت نے آزادیاں تم کو دی ہیں/ ترقی کی راہیں سراسر کھلی ہیں/ انہوں نے علم و ادب کے میدان میں بھی آزاد انگریزی شعری فکر سے بہت کچھ فائدہ اٹھایا۔اس طرح کہ مشرق کی وہی تمام کوششیں انہیں یا تو بیکار نظر آئیں یا مشرقیوں کی ان تمام کوششوں سے حالی بے خبر رہے جن کی خبر، ان کو، ان کے مطابق مغرب سے ہی ملیں۔ممتاز حسین اپنی کتاب ''حالی کے شعری نظریات۔ایک مطالعہ'' میں لکھا ہے: ''حالی سر سیّد احمد خاں سے اس قدر مغلوب اور مغربی افکار سے اس قدر مرعوب ہو گئے تھے کہ وہ جن باتوں کو مشرقی ادب کے حوالے سے اچھی طرح بیان کر سکتے تھے انھیں بھی انہوں نے مغربی مصنفین کے توسط سے بیان کیا۔مثلاً ارسطو کی کتاب بوطیقا کا خلاصہ ''الشفا'' اور ''اساس الاقتباس'' دونوں موجود ہے لیکن وہ (حالی) ارسطو کے نظریات کی تشریح، لارڈ میکالے کے توسط سے کرتے ہیں جس کی ناقدانہ بصیرت مشکوک ہے'' [۴۹]

''پھر بھی حالی نے جو بحثیں مقدمہ میں اٹھائی ہیں جیسے شاعری سوسائٹی کی تابع ہے، شعر کی عظمت، شعر کے لیے ضروری ہے یا نہیں، وزن کی شعر میں کس قدر ضرورت ہے شاعری کے لیے کیا کیا شرطیں ضروری ہیں اور اس ضمن میں انہوں نے تخیل، شرح کائنات کا مطالعہ اور تفحص الفاظ کی بحث اٹھائی ہے پھر والٹر اسکاٹ کی شاعری کو زیر بحث لائے ہیں یہ سب بحثیں بہت مفید ہیں جن

سے اردو والے جزوی طور پر تو واقف تھے مگر کما حقہٗ نہیں ۔ کتاب العمدہ اور نقد الشعراو غیرہ میں بھی اس طرح کی کچھ بحثیں ہیں مگران سب کو ایک تار میں پرو کر تنقید کے لیے ایک نیا راستہ پیدا کرنا یقیناً حالی کا بڑا کارنامہ ہے ۔بس صورت یہ ہے کہ یہ سب اس طرح پیش کیا گیا ہے جیسے ادب کی ماہیت ،اس کے اوضاع نیز اس کی مختلف جہتوں سے مشرق کبھی واقف نہ ہوتا اگر مغرب کے یہ نمونے اور یہ خیالات بھی انگریزوں کے ادب کے ذریعے یہاں نہ آئے ہوتے ۔ایسی صورت میں مشرقی ادب ،علی الخصوص اردو ادب ان باتوں سے بے بہرہ رہ جاتا ۔اس کوشش میں حالی یہاں تک چلے جاتے ہیں کہ مشرقی محققین کے اقوال کو غلط پیش کر کے ،مغربی ادبی اقوال کو ان پر کبھی کبھی فوقیت دے دیتے ہیں ۔ممتاز حسین نے لکھا ہے ۔

’’انہوں (حالی) نے جو تفہیم ارسطو کے خیال سے متعلق ،خواجہ نصر الدین طوسی کی پیش کی ہے وہ کس قدر غیر ذمہ دارانہ ہے محقق طوسی نے یہ کہیں نہیں لکھا ہے کہ ’’سب سے پہلے وزن کا التزام عربوں نے کیا‘‘ بلکہ یہ لکھا ہے کہ وزن حقیقی یعنی وزن بالقافیہ کا التزام سب سے پہلے عربوں نے کیا‘‘ ۔شاید یہ بھی حالی کی کلونیل دباؤ والی سوچ ہی کا نتیجہ ہے‘‘[۵۰]

انیس اشفاق ،’’حالی کی تنقید نگاری‘‘ میں لکھتے ہیں :

’’ہر نظریہ ساز نقاد کی طرح حالی کے لیے ضروری تھا کہ وہ آئندہ شاعری کو پرکھتے وقت اپنے اسی تصورِ شاعری کو نگاہ میں رکھتے اور انہیں اصولوں سے کام لیتے جن سے انہوں نے اپنی شعریات کی تشکیل کی ہے لیکن یادگار غالب میں غالب کی شاعری کا محاکمہ کرتے وقت وہ مقدمے میں قائم کی ہوئی تنقیحات و ترجیحات کا مطلق خیال نہیں رکھتے حالانکہ حالی کے لیے اپنے اصولوں کو عمل میں لاکر ان کو ثابت کرنے کا یہ بہترین موقع تھا ۔مقدمے کی تصنیف کے بعد وہ پہلی بار کسی شاعر کے کلام کا تفصیلی جائزہ لے رہے تھے انہیں چاہیے تھا کہ وہ کلامِ غالب کی تعبیر میں اپنی شعریات کو برت کر اس کے بامعنی اور کارآمد ہونے کا ثبوت فراہم کرتے لیکن حالی نے ایسا نہیں کیا‘‘[۵۱]

’’دیکھا جائے تو مقدمے سے یادگار تک تین طرح کی شعریات بنتی ہوئی نظر آتی ہے ایک وہ جو حالی نے مطلق شاعری کی وضاحت میں پیش کی ہے دوسری وہ جو غالب کے شعروں کے اندر موجود ہے اور تیسری وہ جو یادگار میں حالی کے تجزیوں کی صورت میں سامنے آتی ہے لیکن حالی کی اصل شعریات بقیہ دونوں شعریات سے الگ جا پڑتی ہے ۔دیوان کے دیباچے میں حالی نے اپنی شاعری میں ایک دوسرا عالم نظر آنے والی بات کہی تھی اور غالب کے یہاں بھی وہ دوسرا عالم دکھائی دینے کی بات کرتے ہیں :’’جب میر و سودا اور ان کے مقلدین کے کلام میں ایک ہی قسم کے مضامین اور خیالات دیکھتے دیکھتے جی اکتا جاتا ہے اور اس کے بعد مرزا کے دیوان پر نظر ڈالتے ہیں تو اس میں ہم کو ایک دوسرا عالم دکھائی دیتا ہے‘‘ یادگار غالب ،ص ۱۶..... حالی اپنی شاعری کا دوسرا عالم مقدمے کی شعریات کی روشنی میں دکھاتے ہیں لیکن غالب کی شاعری کا دوسرا عالم وہ ایک اور شعریات کے ذریعے دیکھتے ہیں اور اس شعریات کا مقدمے کی شعریات سے بظاہر کوئی علاقہ نظر نہیں آتا‘‘[۵۲]

شین کاف نظام، ''مقدمہ شعروشاعری اور شعری زبان'' میں لکھتے ہیں:

''مقدمے میں اخذ، استفادہ اور اکتساب ہے۔ حالی اس کے حوالے سے عربی و عجمی شعری روایتوں سے اردو کا رشتہ استوار کرنا چاہتے ہیں وہ اردو کی انفرادیت قائم کرنا چاہتے ہیں' پھر ہمیں یہ بھی نہیں بھولنا چاہئے کہ حالی تنقید کی کتاب نہیں اپنی شاعری کا مقدمہ لکھ رہے تھے۔ جس میں شاعر اپنے تخلیقی تقاضوں اور تنقیدی شعور کو بروئے کار لانے کی کوشش کر رہا تھا'' [۵۳]

احمد محفوظ، ''حالی اور غزل کی تنقید'' میں لکھتے ہیں:

''مقدمہ شعروشاعری لکھتے وقت حالی کے سامنے دو بنیادی مقاصد تھے۔ پہلا ایسی شاعری کے اصول بیان کرنا جو ان کے خیال میں مستحسن تھی اور جس کی وہ ترویج کرنا چاہتے تھے دوسرا مقصد ان کا یہ تھا کہ وہ کلاسیکی شاعری کے بڑے سرمائے کو فرسودہ، بے معنی اور قابل ترک ثابت کریں' غور سے دیکھیں تو پہلا مقصد دوسرے مقصد کا تابع قرار پاتا ہے کیونکہ حالی کے اصلاحی مقاصد کے تحت کلاسیکی سرمایہ غیر اہم اور بے معنی ہی نہیں بلکہ مضرت رساں بھی معلوم ہوتا تھا۔ ان مقاصد کی عمل آوری کے لیے حالی نے جو طریق کار اختیار کیا وہ یہ تھا کہ قدما کے ان خیالات کو قبول کریں جو ان کے مقصد کے مطابق تھے اور ایسے خیالات کی اپنے طور پر تاویل یا استرداد کریں جو ان کے مطلوبہ معیار سے مطابقت نہ رکھتے تھے چنانچہ حالی نے یورپ کے علمائے شعرو ادب کے ان خیالات سے بھی استفادہ کیا جو انہیں وقیع اور کارآمد نظر آئے۔ شاعری کے بارے میں حالی کا نقطۂ نظر افادیت پسندی کا تھا لہٰذا وہ اصلاً ایسی ہی شاعری کی وکالت کرتے ہیں جس سے سوسائٹی کو فائدہ پہنچے اور اس شاعری سے بیزاری اور نفرت کا اظہار کرتے ہیں جو غیر مفید ہو یا اس سے اخلاق میں گراوٹ پیدا ہو۔'' [۵۴]

''غزل کی تنقید کے تعلق سے حالی نے ''مقدمۂ شعروشاعری'' میں جن بنیادی تصورات پر زور دیا اور جنہیں عام کرنے کی کوشش کی ان کا تعلق کلاسیکی غزل کے اصولوں سے کم اور خود حالی کے اپنے تصورات سے زیادہ تھا حالی نے وہی باتیں زیادہ کہیں جو غزل کے تعلق سے ان کے اپنے تصورات سے زیادہ مطابقت رکھتی تھیں خواہ ان باتوں کی روشنی میں کلاسیکی اصول شاعری درست نہ ٹھہرے'' [۵۵]

یوسف عامر، ''مقدمہ شعروشاعری میں عربی تنقید کے اصول'' میں لکھتے ہیں:

''اس میں دو رائے نہیں ہو سکتی کہ پرانے زمانے میں شاعری کی پرکھ کے معاملے میں یونانی اور عربی روایتوں کی بڑی اہمیت ہے یہ بھی حقیقت ہے کہ عربی تصوراتِ شعر کی روایت کا رجحان زیادہ تر شاعری کے خارجی محاسن اور فنی مباحث کی طرف ہے'' [۵۶]

پروفیسر حمید احمد خاں، ''ارمغان حالی'' میں لکھتے ہیں:

''ارسطو کی بوطیقا سے شروع کر کے مکالے کے مضمون ''ملٹن'' تک مغربی دنیا کے نظریاتِ تنقید سے جو چیز ان کے ہاتھ آسکی انھوں نے اس سے استفادہ کیا۔ شاعری کی تاریخ سے حوالے لے کر انھوں نے شعر کی ہیت، شعر کی تاثیر، شعر اور معاشرے کے باہمی تعلق نیز اصناف شعر میں ہر ایک سے الگ الگ بحث کی۔ انھوں نے اردو میں پہلی مرتبہ مربوط، مدلل اور مشرح طور پر تحسین شعر کے اصول بیان کیے اور دو بزوال کی اس غزل پر بھر پور وار کیا جو انیسویں صدی کے آغاز کے قریب نمودار ہوئی تھی اور جس کا مدار زندگی کے حقائق کے بجائے لفظی رعایتوں پر تھا۔ صنائع و بدائع کے بجائے شعر کی خوبی کا معیار انھوں نے یہ مقرر کیا کہ اصلیت پر مبنی ہو اور اس کی تحریک جذبے کے خلوص نے کی ہو۔ آج ۱۹۷۰ء میں یہ باتیں تنقید شعر کے اصولِ موضوعہ معلوم ہوتی ہیں لیکن یہ اصول تسلیم کرانے کے لیے حالی کو ان لوگوں سے جنگ کرنی پڑی تھی جو شاعری کو روایتی ترکیبوں، نحوی اور عروضی قاعدوں، ضلع جگت اور محاورہ بندی کے ترازو میں تولنے کے خوگر تھے اس انقلابی کام سے قطع نظر، مقدمہ شعر و شاعری میں ایسے تنقیدی نکتے بھی جا بجا ملتے ہیں جن سے ثابت ہوتا ہے کہ حالی بطور نقاد کے ایک واضح اجتہادی شعور کے مالک تھے' مثلاً شعر گوئی کی تکنیک کے بیان میں انھوں نے ردیف اور قافیئے کے باہمی فنی تعلق سے جو بحث کی صحت و صداقت کا اندازہ اس وقت ہوتا ہے جب ہم اقبال کے دورِ پختگی تک پہنچتے ہیں اور بالِ جبریل میں قافیہ و ردیف کا وہی استادانہ استعمال دیکھتے ہیں جس کی ناقدانہ نشاندہی حالی نے چالیس برس پہلے کر دی تھی۔ یاد رکھنے کی بات یہ ہے کہ گو مقدمہ نئی تنقید کا نقطۂ آغاز ہے مگر اس کے باوجود آج بھی فنِ تنقید کی ایک زندہ کتاب ہے'' [۵۷]

''یادگار غالب'' کے حوالے سے لکھتے ہیں:

''کتاب کا دوسرا (اور بڑا) حصہ اہلِ علم کے لیے سخن فہمی اور ذوقِ سلیم کا ہدیۂ بے بہا ہے یہاں حالی نے منصفانہ تنقید اور شرحِ اشعار میں اپنے تخیل کی دقیقہ رسی کے ذریعے سے قارئین کے نارسا ذہنوں پر شاعر کے عمیق و لطیف معانی آشکار کیے ہیں اور اکابر شعراء کے کلام کے ساتھ مرزا غالب کے کلام کو تول کر اس کی صحیح عظمت کا معیار مقرر کر دیا ہے شعر کی خوبی کے جو پیمانے مقدمہ شعر و شاعری میں وضع ہوئے تھے وہی یادگار غالب کی تصنیف کے موقع پر حالی کے ذہن میں پسِ پردہ موجود ہیں اور غالب کی شاعرانہ عظمت کا زندۂ جاوید تصور قائم کرتے ہیں'' [۵۸]

ڈاکٹر اے بی اشرف، ''حالی کی تنقید میں تصور شعر'' میں لکھتے ہیں:

''حالی کا ''مقدمہ شعر و شاعری'' اردو میں باقاعدہ تنقید نگاری کا نقشِ اول ہے ایک لحاظ سے اسے اردو کی بوطیقا کہا جاتا ہے اب یہ الگ بات کہ بوطیقا کی سی عظمت اس میں موجود نہیں ہے اس لیے کہ اس کتاب میں حالی کی اپنی سوچ اور اور بجنل فکر کم ہے۔ سنی سنائی اور مستعار چیزیں زیادہ ہیں اور جن ماخوذ خیالات کو انہوں نے ''مقدمہ شعر و شاعری'' میں پیش کیا ہے ان کو بھی بغیر کسی

سیاق وسباق اور بغیر کسی واضح شعور کے درج کر دیا ہے نہ تو ان کا کوئی متعین اور یقینی مفہوم خود ان کے ذہن میں ہے اور نہ وہ اس کو قاری کے سامنے واضح کر پائے ہیں اس لیے یہ خیالات مبہم بھی ہیں اور بکھرے بکھرے سے بھی ان میں کوئی ربط معنوی دکھائی نہیں دیتا۔ حالی کا کوئی واضح اور یقینی تصورِ شعر ناپید ہے شعر کے بارے میں جو بھی تصورات مقدمۂ شعروشاعری میں پیش کیے گئے ہیں وہ دوسرے لوگوں سے اخذ شدہ ہیں اور دو تین مغربی نقادوں کے نظریات کی نقل ہیں'' [۵۹]

''حالی نے اپنے تصورِ شعر کے مطابق مختلف اصناف شعر پر عملی تنقید بھی کی ہے۔ غزل کی اصلاح کے بارے میں ان کی تجاویز اجتہادی کوشش تھی اور غزل کے خلاف پہلی آواز تھی۔ مرثیے کے بارے میں کھل کر اس لیے بات نہ کر سکے کہ ''فسادِ خلق'' کا خوف تھا البتہ مثنوی اور قصیدے پر بھی اچھی بحث ہے'' [۶۰]

عبدالقادر سروری، '' تنقیدِ شعر اور حالی'' میں لکھتے ہیں:

''حالی سے پہلے شعراء کے کلام کے علاوہ تنقیدِ شعر کے کچھ اشارے ہم کو بعض تذکروں میں بھی مل جاتے ہیں۔ یہ اشارے اصول کی ضرورت میں بہت کم ہیں مگر کچھ اصول عملی تنقیدوں سے اخذ کیے جا سکتے ہیں اس تلاش اور تحقیق سے جو اصول تنقیدِ شعر کے بارے میں ہو سکتے ہیں وہ ایک تو مجمل ہوں گے دوسری بات یہ ہے کہ زیادہ تر عربی اور فارسی شاعری میں مروج اور مقبول اصناف کی بنا پر مدوّن اور مرتب ہوئے تھے............ حالی جب شعروشاعری کا جائزہ لینے بیٹھے تو ان کے سامنے شعری تنقید کے کچھ عمومی اور مجرد اصول تھے جن پر انہوں نے اپنے کارنامے ''مقدمہ شعروشاعری'' کے ابتدائی حصے میں بحث کی ہے اس کے آخری حصے میں ان اصولوں پر اردو شاعری کی مختلف اصناف کو جانچنے کی کوشش کی گئی ہے'' [۶۱]

''مقدمہ شعروشاعری ہندوستان کی جدید زبانوں میں شعری تنقید کے مغربی اصولوں پر لکھی ہوئی اوّلین کتاب ہے اردو میں بلاشبہ یہ اوّلین مستقل کتاب ہے۔ جس میں شعر کے مختلف پہلوؤں کا جائزہ لیا گیا ہے اور مروجہ شعری اصناف اور اسالیب پر بھی تبصرہ کیا گیا ہے اس سے پہلے شعر کو پرکھنے کے جو معیار ہمارے انشاء پردازوں کے سامنے تھے وہ بہت کچھ مختلف تھے۔ عام طور پر منظوم اور مقفیٰ کلام کو شعر سمجھا جاتا تھا یہ صحیح ہے کہ شعر کا مضمون اور اسلوب بھی پیش نظر ہوتا تھا لیکن بہ حیثیت مجموعی یہ کم دیکھا جاتا تھا کہ کیا کہا جا رہا ہے بلکہ توجہ اس بات پر زیادہ رہتی تھی کہ کس طرح کہا جا رہا ہے اس کا مطلب یہ ہوا کہ اہمیت زیادہ تر اس بات کو دی جاتی تھی کہ کوئی شاعر بحر اور قافیہ کے اصول کی کہاں تک پابندی کرتا ہے اور زبان ، روزمرّہ اور محاورے کی صحت کا کس حد تک خیال رکھتا ہے'' [۶۲]

''مقدمہ شعروشاعری'' کا بڑا حصہ تنقیدِ شعر کی نظری بحثوں پر مشتمل ہے اس حصے میں عملی تنقید کے بھی چند نمونے اس سلسلے میں مل جاتے ہیں۔ جہاں انھوں نے اپنے مبینہ اصولوں پر اردو شاعری کو جستہ جستہ طور پر جانچا ہے ''مقدمہ'' کا آخری حصہ اردو شاعری کی عملی تنقید سے

متعلق ہے اس حصے میں انہوں نے اردو کی مختلف اصناف شاعری کا جائزہ لیا ہے اس جائزہ میں غزل، قصیدہ، رباعی، مثنوی اور دوسری اہم یا غیر اہم اصناف کو حالی نے تنقید شعر کے لیے نئے اصولوں پر جانچنے کی کوشش کی ہے۔ غزل کے بارے میں وہ کہتے ہیں کہ اس کی حالت فی زمانہ ابتر ہے اور وہ محض ایک بے سود اور دور از کار صنف ہو کر رہ گئی ہے۔ قصیدہ کی حالت کو بھی وہ ناگفتہ بتاتے ہیں اور مثنوی کے محض عشقیہ قصوں تک محدود ہو کر رہ جانے کی انہیں شکایت ہے۔ مرثیہ قصائد ہی کی ذیل میں آجاتا ہے یہی تین اصناف ایسی ہیں جنہیں حالی اردو شاعری کا سرمایہ سمجھتے تھے اسی لیے انہوں نے بڑی دقتِ نظر کے ساتھ ان کا محاسبہ کیا ہے اور ان کی اصلاح اور انہیں مقتضائے زمانہ کے مطابق بنانے کی یہ تجویزیں بھی پیش کی ہیں'' [۶۳]

''اردو شاعری کی عملی تنقید میں ''یادگار غالب'' کا وہ حصہ اہمیت رکھتا ہے جس میں حالی نے مرزا کے کلام پر ''ریویو'' کیا ہے یہ حقیقت میں وہ مقام تھا جہاں حالی اپنے مقررہ اصولوں سے زیادہ سے زیادہ وابستہ رہ سکتے تھے لیکن انہوں نے بعض اور علماء کی طرح اپنے آپ کو اصولوں سے سختی کے ساتھ بندھا ہوا رکھنے کی بجائے کسی قدر آزادہ روی سے بھی کام لیا ہے اور خیالات کے بہاؤ کے رخ پر نکل گئے ہیں اصل میں اچھی تنقید بھی تخلیق ہوتی ہے اور تخلیق کے تحتِ شعور میں اصول کارفرما ہو سکتے ہیں لیکن مصنف کا ان کے ساتھ ٹک جانا اکثر عمدہ تخلیق کا باعث نہیں ہوتا۔ حالی کی تنقید کا اصل موضوع تو مرزا غالب کی غزل گوئی ہے لیکن ان کے قطعات اور رباعیوں کی جانب بھی مجمل اشارے ملتے ہیں'' [۶۴]

اختر انصاری دہلوی، ''حالی اور نیا تنقیدی شعور'' میں رقمطراز ہیں کہ:

''مقدمہ شعر و شاعری میں جن مطالب اور مباحث کو پیش کیا گیا ہے ان کے مطالعے سے حالی کی دقت نظر، صحت فکر، علمی دستگاہ، فنی بصیرت اور ایک پختہ رچے ہوئے تنقیدی شعور کا پتہ چلتا ہے تخلیق شعر کے نفسیاتی عمل سے آگاہی اور فن اور زندگی کے باہمی تعلق کا گہرا عرفان ہر جگہ موجود ہے ایشیائی شعر و ادب اس کی تاریخ کے اہم موڑ اور ارتقائی مدارج اس کے تمدنی ہیجانات اور عمرانی موثرات مختلف زمانوں میں اس کے رجحانات و امیال بدلتی ہوئی حالتوں میں اس کا مزاج و منہاج ان تمام امور سے مصنف کی گہری واقفیت کا ثبوت ہر مقام پر ملتا ہے غیر شخصی اور معروضی نقطہ نظر جس کی کارفرمائی ہر جگہ ملتی ہے ان سب اوصاف اور خصوصیات پر مستزاد ہے۔ شعر و شاعری کی اصلیت اور بنیادی حقیقت کے بارے میں جو بحثیں حالی نے پیش کی ہیں اور جو نظریات قائم کیے ہیں ان میں وہ شاذ و نادر ہی اعتدال، توازن اور سنجیدگی فکر کی حدود سے متجاوز ہوئے ہیں چنانچہ اختلاف کی گنجائش کم نکلتی ہے تاہم یہ نظریات و مباحث آخری لفظ کی حیثیت نہیں رکھتے ان سے اختلاف بھی کیا جا سکتا اور ان پر اضافہ بھی ممکن ہے'' [۶۵]

''مقدمہ شعر و شاعری کے متعدد مقامات تخلیقی تنقید کے کامیاب نمونے ہیں تخیل کی تعریف و تصریح کے سلسلے میں غالب اور حافظ کے اشعار کی جو تشریح کی گئی ہے اس کو مثال کے طور پر پیش کیا جا سکتا ہے'' [۶۶]

''مقدمہ شعروشاعری کے مختلف مباحث اور موضوعات کی چھان بین سے یہی پتا چلتا ہے کہ حالی کی تنقیدی فکران کے ترقی پسندانہ تصورحیات اور ترقی پرورانہ ادبی شعور کی پورے طور پر آئینہ دار تھی اور یہ کہ مقدمہ کا کوئی پہلو یا کوئی حصہ ایسا نہیں ہے جس پر حالی کے مجتہدانہ اور درایت پسندانہ طرزفکر کی چھاپ نظر نہ آتی ہو اس حقیقت کے پیش نظر یہ نتیجہ نکالنا بالکل قدرتی بات ہوگی کہ حالی اردو میں صرف تنقید کے بانی ہی نہیں بلکہ ترقی پسندانہ تنقیدی فکر کے بانی بھی تھے انھوں نے نہ صرف یہ کہ اردو ادب میں علمی تنقید کی بنیاد رکھی بلکہ آغاز کار ہی سے تنقید اور تنقیدی فکر کو ایک نیا موڑ بھی دیا اور ایک نئے اور اہم نظریاتی شعور سے بھی آشنا کیا'' [٦٧]

''حالی کے بعد اردو تنقید کا دائرہ بہت وسیع ہوا ہے۔......اس سلسلے میں جو کام حالی سے بن پڑا وہ اب تک کسی دوسرے نقاد سے نہیں بن پڑا ہے مطلب یہ کہ مجموعی طور پر تو ہماری تنقید حالی کے زمانے کی تنقید سے بہت آگے ہے مگر حالی کی تنقیدی کارگزاری اپنے وزن اور گراں مائگی کے لحاظ سے آج تک منفرد اور بے مثال ہے مقدمہ شعروشاعری اردو تنقید کی خشت اول ہونے کے باوجود بعد کے تمام تنقیدی کارناموں پر فائق ہے'' [٦٨]

عبدالمغنی، ''حالی بحثیت نثر نگار'' میں لکھتے ہیں:

''مقدمہ شعروشاعری نظریاتی تنقید کا ایک مرقع ہے اور تیسری یادگار غالب سوانحی تذکرے اور عملی تنقید کا ایک مرکب ہے'' [٦٩]

''یادگار غالب کی ایک اہمیت یہ بھی ہے کہ اسے حالی نے مقدمہ شعروشاعری میں اپنے تنقیدی نظریات پیش کرنے کے بعد گویا ان نظریات کے اطلاق کی ایک عملی مثال کے طور پر تحریر کیا۔ ایک خاص تصور شاعری کی روشنی میں یہ کسی اردو شاعر کا واحد مفصل مطالعہ ہے جو حالی نے کیا'' [٧٠]

وارث علوی، ''حالی، مقدمہ اور ہم'' میں لکھتے ہیں:

''دنیائے تنقید میں ایسا ذہن کمیاب اور اردو تنقید میں نایاب ہے۔ حالی سے زیادہ تیز اور طرار ذہن مل جائیں گے' حالی جیسا سلجھا ہوا اور پختہ ذہن نہیں ملے گا۔ اس ذہن کی سب سے بڑی خصوصیت اس کا کلاسیکی رچاؤ ہے کہیں عامیانہ پن اور سوقیانہ پن نہیں ہے'' [٧١]

''کلیم الدین احمد اور دوسرے نقادوں کو یہ شکایت ہے کہ ''مقدمہ'' سے بہتر ہمارے یہاں کوئی تنقید نہیں لکھی گئی مجھے یہ شکایت ہے کہ خیر بہتر لکھنا تو دور کی بات ہے ہم نے حالی سے تنقید لکھنے کے وہ آداب تک نہیں سیکھے جن کے بغیر آدمی ادب کے مسائل پر ایک مہذب آدمی کی طرح سوچ بچار کرنے کی اہلیت تک پیدا نہیں کرسکتا'' [٧٢]

''حالی نے تنقید کے لیے جو اسلوب ایجاد کیا وہی آگے چل کر تنقید کے بازار میں سکہ رائج الوقت ٹھہرا۔ اردو کی بہترین نگارشات اسی اسلوب میں ہیں جو لوگ اس اسلوب کے حسن اور اس کی طاقت کو نہ سمجھے وہ یا تو عبارت آرائی کی دلدل میں پھنسے یا مکتبی تنقید کی خندق میں گرے، جو اصطلاحوں اور کلی شیز (Cliches) کی خاردار جھاڑیوں سے بھری ہوئی تھی'' [۷۳]

''لوگ کہتے ہیں کہ ''مقدمہ'' میں ترتیب و تنظیم نہیں۔ جی ہاں نہیں، کیوں کہ ''مقدمہ'' مقالہ نہیں ؛ حالی کوئی تھیس ثابت نہیں کرنا چاہتے، وہ شاعری کا کوئی نظریہ تشکیل دینا نہیں چاہتے۔ وہ شاعری کی جمالیات کی تدوین نہیں کر رہے، وہ بوطیقا نہیں لکھ رہے۔ انھیں شاعری میں دلچسپی ہے، وہ خود ایک اچھے شاعر تھے۔ انھوں نے اردو، فارسی اور عربی شاعری کا گہری نظر سے مطالعہ کیا ہے۔ وہ شاعری کے مسائل کے متعلق سوچتے رہے ہیں انھیں کچھ باتیں پسند اور کچھ ناپسند ہیں۔ انھیں بہت سی باتوں کا علم ہے، بہت سی باتوں کا علم نہیں، لیکن علم حاصل کرنے کی تڑپ ہے وہ اپنے انگریزی داں دوستوں سے پوچھتے ہیں کہ انگلستان میں لوگ کس قسم کی شاعری کرتے ہیں وہاں کے لوگ شاعری کے متعلق کس قسم کے تصورات رکھتے ہیں۔ ان کا ذہن یہ معلومات جمع کرتا رہتا ہے اور جب وہ ''مقدمہ'' لکھنے بیٹھتے ہیں تو یہ معلومات ان کے تجربات اور ان کے خیالات ایک جگہ جمع ہو جاتے ہیں'' [۷۴]

''تنقید میں اہمیت فیصلوں، مسائل کے حل اور سوالوں کے آخری جوابات کی نہیں بلکہ اس پورے فکری عمل کی ہے جس سے گزر کر نقاد کسی نتیجے پر پہنچنا چاہتا ہے نقاد مسئلے پر سوچ بچار کرتا ہے اس کی تحقیق اور تفتیش کرتا ہے تفحص اور استقرار سے کام لیتا ہے اور کسی نتیجے پر پہنچنے کے اس پورے فکری عمل کے دوران وہ مسئلے کے مختلف پہلوؤں کو اجاگر کرتا جاتا ہے الجھے ہوئے دھاگوں کو سلجھاتا ہے موہوم نقوش کو واضح کرتا ہے فکر کی نئی جہتوں کی نشاندہی کرتا ہے اس طرح تنقید ایک انکشاف اور دریافت کا عمل بنتی ہے'' [۷۵]

''مقدمہ شعر و شاعری'' کی عظمت کا راز اسی نکتے میں پنہاں ہے کہ یہ نتائج نظریوں، فیصلوں اور رایوں سے بھری ہوئی کسی پروپیگنڈسٹ، پمفلٹ باز، مفتی عصر کی جھولی نہیں بلکہ ایک شائستہ اور متجس ذہن کی سیاحت اور ادب کی دستاویز ہے'' [۷۶]

''اگر ہم یہ تسلیم بھی کر لیں کہ چوں کہ حالی نے کالرج کو نہیں پڑھا اس لیے وہ تخیل کی تعریف جامع طریقے پر نہیں کر سکے، تب بھی ہم یہ ثابت نہیں کر سکتے کہ انہوں نے جو کچھ تعریف کی ہے وہ اپنی حدود میں درست، مناسب اور فکر انگیز نہیں ہے'' [۷۷]

''ادبی تنقید ادبی تجربات کا بیان ہے اور ادب کے واسطے سے زندگی کے تجربات اور مسائل سے سروکار رکھتی ہے۔ آرنلڈ اور کالرج، حالی اور شبلی، عالموں اور فاضلوں یا ماہرین علوم کے لیے تنقیدیں نہیں لکھتے تھے بلکہ اس عام تعلیم یافتہ اور مہذب آدمی کے لیے لکھتے تھے جو ادب کا ذوق رکھتا ہو اور جو ادب کے ذریعے انسان کی اخلاقی اور جذباتی زندگی کی آگہی حاصل کر کے اپنی

زندگی کو زیادہ بھرپور اور کشادہ بنانا چاہتا ہو۔تنقید کا سروکار اسی طرح عام لوگوں، عام زندگی اور ادب کے عام تجربات اور عام مسائل سے رہا ہے۔نقاد جب ان مسائل پر بات کرتا ہے تو اس کا روئے سخن پوری ادبی دنیا سے ہوتا ہے اور ادبی دنیا جس میں زندگی کے ہر فرقے، شعبے، طبقے اور پیشے کے لوگ بستے ہیں اور ادب اور تہذیب کے مسائل میں دلچسپی لیتے ہیں'' [۷۸]

''اگر احسن فاروقی ''مقدمہ'' کو ذرا غور سے پڑھتے تو حالی کا اسلوبِ نگارش انھیں آدابِ تنقید سکھاتا۔میں یہ نہیں کہتا کہ تنقید سخت نہیں ہونی چاہئے میں تو صرف یہ عرض کرنا چاہتا ہوں کہ سخت ترین تنقید میں بھی ایک لفظ ایسا نہیں آنا چاہئے جو نقاد یا فن کار کی شخصیت کے شایانِ شان نہ ہو، یا جو نقاد کو ہمارے سامنے حقیر بنا کر پیش کرتا ہو۔احسن فاروقی کی نیت خراب نہیں، صرف زبان خراب ہے، یہ زبان نقاد کی نہیں، حوالدار کی ہے'' [۷۹]

''حالی پر ہماری پوری تنقید اختلاف رائے سے آگے نہیں بڑھی'' [۸۰]

'' ''مقدمہ'' کا اردو ادب اور اردو تنقید پر گہرا اثر ہوا لیکن ایسا سوچنا کہ محض ایک تنقیدی کتاب پورے ادب کا مزاج بدل دیتی ہے ان تمام تاریخی، معاشرتی اور تہذیبی قوتوں کو نظر انداز کرنے کے برابر ہے جو فی الحقیقت ادبی انقلاب کا سبب ہوتی ہیں۔اگر اقبال کی غزل نتیجہ ہے غزل پر حالی کی تنقید کا تو مجھے کہنے دیجئے کہ حالی کا ''مقدمہ'' اعجاز سے کم نہیں۔حالی کا ''مقدمہ'' ایک دور کی ذہنی تبدیلی کی علامت ہے اور اس نے آنے والے ان ادوار کو بھی متاثر کیا جو متنوع معاشرتی اور تہذیبی قوتوں کے زیر اثر نئی تبدیلیوں سے گزر رہے تھے'' [۸۱]

''حالی نے شاعری کی تاثیر کے متعلق جو مثالیں دی ہیں ان پر بہت جز بز ہونے کی ضرورت نہیں حالی نے جو مثالیں پیش کی ہیں وہ درست ہیں اور جو نتائج اخذ کیے ہیں وہ بھی غلط نہیں'' [۸۲]

''کہنے کا یہ مطلب ہے کہ ادب اور سماج، ادب اور اخلاق کے متعلق حالی کے جو تصورات رہے ہیں وہ اتنے سطحی، کٹھل اور یک طرف نہیں ہیں کہ ہم ان سے سیدھے سادھے نتائج اخذ کر سکیں۔ یہ تصورات ایک بڑے نقاد کے تصورات ہیں اور اسی لیے پہلو دار ہیں اور ہمارے بعد کے نقادوں کی طرح Dofmatic اور Doctorinal نہیں بنے۔اگر حالی کے تصورات کو ہمارے معاشرتی نقادوں نے Vulgarize کیا تو اس میں قصور حالی کا نہیں۔حالی نے اگر یہ کہا کہ خیال مادّے سے پیدا ہوتا ہے تو انھوں نے مادّیت پرستی کی بنیاد نہیں رکھی اور نہ ہی صحافتی حقیقت نگاری کے لیے دروازہ کھولا بلکہ ان کا مقصد تھا کہ ادب کو زیادہ حقیقی اور اصلی بنیادوں پر قائم کیا جائے تاکہ لوگ شاعری میں محض طوطا مینا نہ اڑاتے رہیں۔ترقی پسند بھی حقیقت جیسی ہے ویسی پیش نہیں کرتے بلکہ اپنے انقلابی مقصد کے زیر اثر اس کی صورت مسخ کرتے ہیں اور سرمایہ دار کو شیطان اور مزدور کو فرشتہ بنا کر پیش کرتے ہیں اور اس طرح گویا وہ حقیقت کی دنیا میں نہیں بلکہ اپنے خیالات اور آدرشوں کی دنیا میں جیتے ہیں'' [۸۳]

''حالی شعر کی تفسیر کے ذریعے شعر کے حسنِ معنی اور حسنِ صورت کو نمایاں کرتے تھے اور مجھے کہنے دیجیے کہ اس میدان میں ان کا کوئی ثانی نہیں۔ شمس الرحمٰن فاروقی نے ''تفہیم غالب'' کے عنوان سے ''شب خون'' میں غالب کے شعروں کی جو تنقیدی شرحیں پیش کیں ہیں وہ حالی ہی کی روایت کو آگے بڑھاتی ہیں۔ حالی کا مقصد یہ تھا کہ غالب کے اشعار کی شاعرانہ خوبیوں کو اس طرح سے بیان کیا جائے کہ قاری شعر کی معنوی اور صوری خوبیوں سے واقف ہوکر شعر سے پوری طرح لطف اندوز ہونے کا اہل بنائے اور حالی کی تنقید یہی کام کرتی ہے جدید ہیئتی تنقید آخر تفسیری تنقید کی ترقی یافتہ شکل نہیں تو اور کیا ہے؟ ............ حالی کا مقصد ادب اور شاعری کا اخلاقی بنیادوں پر استرداد نہیں بلکہ ان کی تعمیرِ نو ہے ارے حالی غزل اور مثنوی تو ٹھیک قصیدے تک کی شاعری کو قبول کرتے ہیں وہ نہ صرف غزل کو پسند کرتے ہیں بلکہ خود ایک اچھے غزل گو شاعر ہیں۔ البتہ غزل کے ابتذال اور انحطاط کو دور کر کے اسے زیادہ وسعت اور رنگا رنگی بخشنا چاہتے ہیں۔ ............ حالی کو جدید شاعروں کا امام ثابت کرنے کے شواہد بھی ان کی تنقید میں اتنے ہی ہیں جتنے انھیں ترقی پسندوں کا امام ثابت کرنے کے'' [۸۴]

''معمولی درجے کے شاعر میں اتنی صلاحیت نہیں ہوتی کہ وہ کسی فارم میں ترمیم واضافہ کر کے اسے اپنائیں۔ وہ اجتہاد کے بجائے تقلید سے کام لیتے ہیں اور حالی کی پوری جنگ تقلید کے خلاف ہے۔ ............ ان کی تیسری وجہ ادب اور شاعری کے میدان میں مقدس ارادوں (piousintentions) کے رویے پر بھرپور وار ہے ادب میں کوئی کام حصولِ ثواب کی نیت سے نہیں کیا جاتا۔ اتنے زبردست مذہبی آدمی ہونے کے باوجود حالی تمام شاعری اور ادب تو کیا، اس کی ایک صنف تک کو محض واقعات کربلا تک محدود کرنے کے روادار نہیں تھے۔ یہ میر انیس کا المیہ نہیں تو اور کیا ہے کہ قدرت نے انھیں اتنی زبردست تخلیقی صلاحیت دی تھی اور ایک مذہبی جذبے کے زیرِ اثر انھوں نے اپنی پوری صلاحیت ایک ایسے فارم پر برباد کی جو موضوعی اور ہیئتی اعتبار سے محدود تھا۔ ............ مرثیے کے ساتھ ساتھ میر انیس بھی ختم ہو گئے۔'' [۸۵]

''حالی آمد اور بے ساختگی کو تخلیقی طریقِ کار کا مقام نہیں دیتے اور جانتے ہیں کہ شاعری بڑی حد تک جگر کاوی ہے، الفاظ کے دروبست اور زبان وعروض کے انجھیڑوں کا نام ہے اسی لیے وہ بے ساختگی کو طبعِ رواں کی موجِ برجستہ سمجھنے کے بجائے فن کاری اور ہنرمندی کا جوہر قرار دیتے ہیں۔ اگر کلام میں بے ساختگی طبعِ رواں کا نتیجہ ہے تو حبذا! ([واہ واہ، کلمۂ تحسین]) اگر نہیں ہے تو بے ساختگی پیدا کرنے کا ہنر سیکھو۔ آخر کلاسیکی ذہن کے نظم وضبط کے معنی کیا ہیں سوائے اس کے کہ شعر گوئی کو بند فنکارانہ اصولوں کا پابند کیا جائے تا کہ کلام صنعت گری کا شکار نہ ہو جائے، زبان خام نہ رہ جائے مضمون کی سادگی اور بے تکلفی پر ایسی صنائع اور سوفسطائیت کے پردے نہ ڈال دے جس سے قاری کا ذہن مضمون سے ہٹ کر شاعری پر مرکوز ہو جائے کیوں کہ اس سے کلام کی تاثیر میں فرق آجاتا ہے۔'' [۸۶]

''گویا حالی کی مرثیے سے غیر اطمینانی کی وجوہات فنی تھیں ورنہ مرثیے کی اخلاقیات میں انھیں کوئی قابلِ اعتراض بات نظر نہیں آئی۔ وہ غیر شعوری طور پر محسوس کرنے لگے تھے کہ مرثیے کا فارم

چند ایسے نقائص کا شکار ہوا ہے جس سے وہ لوگوں کو اس طرح متاثر نہیں کر سکتا جیسا کہ بڑی شاعری کو کرنا چاہئے'' [۸۷]

'' حالی کی تنقید مرثیے کی اخلاقیات پر نہیں بلکہ فارم کے نقائص پر ہے جب کہ مرثیے کے تمام مداحوں کی تنقید فارم کے ان نقائص کا ذکر تک نہیں کرتی اور مرثیے کی شاعری کو اعلیٰ اخلاقی شاعری کے طور پر ہی پیش کرتی رہتی ہے۔.................. حالی نے مبہم اور موہوم طریقے پر ہی سہی لیکن جن باتوں کو محسوس کیا تھا اُن پر شبلی سے لے کر اثر لکھنوی تک کے انیس کے مداحوں کی نظریں نہیں پڑیں'' [۸۸]

'' کلیم الدین احمد لکھتے ہیں: '' یہ بات ایک حد تک صحیح ہے کہ مقدمہ میں گہرائی اور گیرائی کے ساتھ حالی پوری عربی ، فارسی اور اردو شاعری پر حاوی نظر آتے ہیں لیکن انگریزی ادب سے حالی کی واقفیت محدود تھی''
ان جملوں میں حالی کی طاقت اور کلیم الدین احمد کی کمزوری کا پورا راز چھپا ہوا ہے۔ ''مقدمہ'' کا اہم اور وافر حصہ انگریزی ادب پر نہیں بلکہ اردو شاعری کی نہایت جزرس اور بصیرت افروز تنقید پر مشتمل ہے۔ عربی، فارسی، اردو شاعری، غزل، قصیدے، مثنوی، اور مرثیے پر حالی نے جو کچھ لکھا کلیم الدین احمد کو اس سے سروکار نہیں۔ انھیں تو صرف انگریزی ادب سے حالی کی ناواقفیت کو بے حجاب کرنے کے مزے لوٹنے ہیں'' [۸۹]

'' حالی کا مقصد لفظ و معنی، خیال اور الفاظ کے تعلق کو نمایاں کرنے کا نہیں تھا بلکہ وہ شاعری میں الفاظ کی اہمیت پر روشنی ڈالنا چاہتے تھے۔ الفاظ اور خیال کے تعلق کی بحث فلسفے کا موضوع ہے اور کافی مشکل اور وقت طلب ہے۔.................. ذہن میں کیسے خیال پیدا ہوتا ہے۔ زبان اور خیال کا رشتہ کیا ہے۔ کیا ایسے خیال کا تصور ممکن ہے جو زبان کے ذریعے سوچا نہ گیا ہو۔ کلیم الدین احمد کی باتوں سے پتہ لگتا ہے کہ ایسا ممکن نہیں۔ برٹرینڈ رسل کا کہنا ہے ایسا ممکن ہے پھر سرسید اور حالی کے زمانے میں ''خیال'' کا لفظ ''نیچر'' کے لفظ ہی کی مانند، بہت سی باتوں کا احاطہ کرتا تھا۔ ورنہ ہم جانتے ہیں اور حالی بھی جانتے تھے کہ شاعری محض خیالات کا بیان نہیں بلکہ جذبات و احساسات، ذہنی کیفیات، یادوں اور آرزومندیوں کا بھی بیان ہے اور ''خیال'' کے برعکس جو زبان ے بغیر وجود میں نہیں آتا، یہ کیفیات کے شاعرانہ اظہار کا عمل بھی بعینہ ''خیال'' کے اظہار کے مطابق ہوگا جہاں خیال اور الفاظ ساتھ عمل میں آتے ہیں یا ایک مخصوص احساس کے بیان کے لیے تفحص الفاظ کا عمل دوسری سطح پر ہوگا۔ یہ خیال کہ ذہن میں خیال و الفاظ بیک وقت پیدا ہوتے ہیں اتنا نیا نہیں جتنا کلیم الدین احمد سمجھتے ہیں بلکہ اتنا ہی پرانا ہے جتنا کہ علمِ منطق۔'' [۹۰]

'' جیسا کہ الیٹ نے بتایا ہے کہ تخلیقِ شعر کے وقت شاعر کا سروکار ایک چیز سے ہوتا ہے۔ موزوں ترین لفظ کی تلاش۔ اور حالی بھی اپنے طور پر اسی بات پر زور دیتے ہیں۔ تخلیق شعر کے عمل ہی کی مانند تفحص الفاظ کا عمل شعوری بھی ہوتا ہے اور غیر شعوری بھی۔ اگر الفاظ اور خیالات ساتھ ساتھ

جنم لیں تو اوّلین اظہار ہی کو مکمل ترین اظہار ہونا چاہیے لیکن ایسا بہت ہی شاذ صورتوں میں ہوا ہے اور قطع و برید، ترمیم واضافہ، حک واصلاح کا عمل ہر شعر و نظم پر ہوتا رہا ہے الفاظ کی بخیہ گری اور زبان کی ادھیڑ بن ہی اس تصور کی جزوی صداقت کا ثبوت ہے کہ اسلوب خیال کا لباس ہے ۔خیال اور الفاظ کی مکمل وحدت میں autotelic شاعری کے خدشات بھی پنہاں ہیں جس سے فن کاری، صناعی اور ماہرانہ سلیقہ مندی کی اقدار ثانوی بن جاتی ہیں ۔.................
.......بہترین خیالات کا موزوں ترین الفاظ میں اظہار الہام و وجدان (جو فہم و ادراک سے ماورا ہیں) کے علاوہ لوازمات فن کی آگہی اور تھوڑی سی عرق ریزی اور جگر کاوی (جو انسانی فہم کے دائرے میں ہیں) کو بھی ضروری قرار دیتا ہے‘‘[۹۱]

’’ حالی کے بیان میں مستری کا لفظ اتنا مضحکہ خیز نہیں جتنا کلیم الدین احمد سمجھتے ہیں ۔اگر ہو بھی تو کلیدی اہمیت اس لفظ کی نہیں بلکہ ان الفاظ کی ہے :’’وزن اور قافیہ کی اوگھٹ گھاٹی سے صحیح سلامت نکل جانا اور مناسب الفاظ کے تفحص سے عہدہ برا ہونا کوئی آسان کام نہیں‘‘ اسی معنی کا حامل حالی کا ایک اور بیان ہے:
’’شاعری کا مدار جس قدر الفاظ پر ہے اس قدر معانی پر نہیں ۔معنی کیسے ہی بلند اور لطیف ہوں اگر عمدہ الفاظ میں بیان نہ کیے جائیں گے ہرگز دلوں میں گھر نہیں کر سکتے‘‘ ۔حالی کے ایسے بیانات ان لوگوں سے تنقید کے ہتھیار چھین لیتے ہیں جو حالی کی کشادہ اور وسیع المشرب شخصیت کو ایک تنگ نظر، ہٹ دھرمی، اخلاقی نقاد کی شخصیت میں بدل کر اس کی قیمت پر اپنے modish آرٹی تصورات کی نمائش کرنا چاہتے ہیں‘‘[۹۲]

’’قطع نظر اس سے کہ ہمیں حالی کے خیال سے اتفاق یا اختلاف ہے ہمیں یہ تو قبول کرنا ہی پڑے گا کہ حالی نے ایک اچھوتے اور نازک مسئلے پر خیال آرائی کی ایک حوصلہ مندانہ کوشش کی ہے اور شاعرانہ زبان، شعری لفظیات، رسمیہ اور غیر رسمیہ شاعری نیز حقیقت پسند اور مفکرانہ شاعری میں زبان کے ٹھوس اور تجریدی استعمال کے فکر انگیز سوالات اٹھائے ہیں‘‘[۹۳]

’’ حالی کی مشرقی اور خصوصاً اردو شاعری کی تنقید سرتاسر pragmatic ہے ۔ان کا ہر ناقدانہ خیال صنف سخن اور شاعری کے متن کی زمین سے پھوٹا ہے ۔ہر شعر کے محاسن و معائب کا بیان زیر بحث شعر کی ساخت اور بافت، زبان و بیان میں اس قدر گتھا ہوا ہے کہ اس کا اطلاق کسی دوسرے شعر پر نہیں ہوسکتا ۔حالی ہماری طرح فریبِ تعمیمات کے آرٹ سے واقف نہیں تھے وہ انیس کو شیکسپیئر اور پریم چند کو گورکی ثابت کرنے کے ہتھکنڈوں سے واقف نہیں تھے یہ ہم ہیں جو حنوط زدہ تمثیلی نظموں پر علامات کی پھولوں کی چادر بچھاتے ہیں اور سہ سطری نثری نظم پر اس طور کا ہالہ کھڑا کرتے ہیں ۔شمیم حنفی کو اس بات کا بڑا ابھرا ہے کہ شاعری میں اساسی حیثیت خیالات کی نہیں شعری تجربے کی ہے لیکن حالی کی کتاب کا نام ’’مقدمہ شعر و شاعری‘‘ ہے جبکہ شمیم حنفی کی کتاب کا نام ’’جدیدیت کی فلسفیانہ اساس‘‘ ہے ۔شمیم حنفی فلسفۂ تاریخ، سائنس، نفسیات پر نہایت بور مبتدیانہ لن ترانیاں کرتے ہیں اور پوری کتاب میں ایک نظم، ناول اور ڈرامے کا تجزیہ نہیں ملتا ۔ادھر حالی ہیں کہ غزل، مرثیے، قصیدے اور مثنوی پر لگاتار بحث کرتے چلے جاتے ہیں

اور بحث بھی ایسی کہ قدامت پسند حلقوں میں مخالفت کا ایک طوفان کھڑا ہوجاتا ہے خیالات کی ریوڑیاں بانٹنے والے نقاد حالی کے بعد پیدا ہوئے''[۹۴]

'' حالی اور سرسید صدیوں سے بند ہندوستانی ذہن کی کال کوٹھری میں روزن شگاف ڈالنا چاہتے تھے لیکن یہ ذہن آج بھی بند ہے اور فنا تک ہٹ دھرمی اسے دوسرے کی بات سمجھنے ہی سے باز رکھتی ہے''[۹۵]

'' حالی نے ردیف و قافیہ کے متعلق جو کچھ لکھا ہے وہ اس قدر مجتہدانہ ہے کہ صرف ہٹ دھرم اور خوردہ گیر ذہن ہی اس سے مرعوب ہونے سے منکر رہتا ہے۔ عیب جُو کو کوئی عیب نظر نہ آئے تو وہ سپر انداز نہیں ہوتا، عیب پیدا کرتا ہے''[۹۶]

'' حالی صرف ''شاعر کے فرائض'' لکھتے ہیں اور فرائض کے آگے ''اخلاقی اور سماجی'' کی صفات نہیں لگاتے؛ یہ صفات شمیم حنفی لگاتے ہیں۔............ حالی کی بات کا صرف یہ مطلب نکلتا ہے کہ وسعت بیان کے لیے ترکِ قافیہ غیر مستحسن نہیں''[۹۷]

'' حالی تو اپنی بات نہایت موزوں الفاظ میں ادا کرتے ہیں کہ ''جس طرح صنائع لفظی معنی کا خون کر دیتی ہے اسی طرح بلکہ اس سے بہت زیادہ قافیہ کی قید ادائے مطلب میں خلل انداز ہوتی ہے ''۔ حالی کا پورا ''مقدمہ'' آسان شاعری کے خلاف بغاوت ہے جو انھوں نے نہیں بلکہ ان کے زمانے کے تنگ بند غزل گو شاعروں نے کی ہے۔ اور شمیم حنفی فن کا ڈنڈا بہت اچھالتے ہیں لیکن انھیں جاننا چاہئے کہ فارم کی تبدیلی کے پیچھے صرف فنی تقاضے کام نہیں کرتے بلکہ جیسا کہ ڈبلیو پی کیر اور ایلیٹ نے بتایا ہے، ان تبدیلیوں کے پس پشت زبردست تاریخی اور معاشرتی طاقتیں سرگرم عمل ہوتی ہیں''[۹۸]

'' حالی پورے آدمی تھے جبکہ ہم لوگ ادھورے آدمی ہیں۔ ہمارے پاس کوئی نظام اقدار نہیں، تاریخی تناظر نہیں، روایت کا شعور نہیں، کھرے کھوٹے کے پیمانے نہیں۔ روشن خیالی کی جگہ تنگ نظری اور انتہا پسندی ہے، علمی خلوص کی جگہ سنابری اور سوفسطائیت ہے، ہیومنزم کی جگہ کلبیت ہے۔ فکر ایسی جو قوتِ عمل کو مفلوج کرے اور عمل فکر سے بے نیاز ہے اور اسی لیے دہشت پسندی، بربریت اور تشدد کا دور دورہ ہے کہ عمل کی کسوٹی انسانی اقدار نہیں بلکہ کامیابی اور حریف کی شکست رہ گئی ہے۔ ہم اثرات قبول نہیں کرتے، نقالی کرتے ہیں۔ تنقید نہیں کرتے رائے زنی کرتے ہیں نظریہ سازی نہیں کرتے، حزبی اور گروہی اعلان نامے شائع کرتے ہیں۔ تنقیدی کتابیں نہیں لکھتے، تعصبات کے دفتر سیاہ کرتے ہیں''[۹۹]

'' حالی نے تنقید اس لیے نہیں لکھی کہ پچیس سالہ افسانوں کی فہرست جمع ہو جائے؛ تنقید اس لیے لکھی کہ وہ شاعری میں اصلاح کرنا چاہتے تھے، لوگوں کے سامنے ادب کے اعلیٰ معیار رکھنا چاہتے تھے، ادب اور شاعری سے عامیانہ پن، ابتذال اور فنی خام کاری کے عناصر دور کرنا چاہتے

تھے۔اسی سلسلے میں انھوں نے غزل پر بھی تنقید کی۔اور غزل پر حالی سے بھی زیادہ سخت تنقید کون سے دور میں نہیں ہوئی۔اردو تنقید کا آدھا حصہ تو غزل کی ٹھیکری اٹھانے میں صرف ہوا ہے اور حالی کے زمانے کی غزل کے انحطاط سے ہم بخوبی واقف ہیں'' [۱۰۰]

''چنانچہ اخلاقی بحث جتنی مثنوی، مرثیے اور قصیدے کے ضمن میں حالی نے کی ہے اتنی غزل کے سلسلے میں نہیں کی۔غزل کی تنقید میں ان کے پیش نظر ایک ہی مقصد ہے اور یہ مقصد ہر بڑے نقاد اور فن کار کے سامنے ہوتا ہے کہ غزل کو ابتذال سے کیسے بچایا جائے۔مشاعروں، کوٹھوں اور بے فکروں نے اس میں جو رکاکت اور سوقیانہ پن پیدا کیا ہے اسے کیسے دور کیا جائے۔یہ نہ سمجھئے کہ حالی کی یہ تنقید محض اصلاحی ہے؛ حالی کی یہ تنقید کلاسیکی بنیادوں پر شاعرانہ مذاق کی تخلیق کی طرف پہلا قدم ہے۔عشق و محبت پر حالی نے جو کچھ کہا ہے اسے اسی context میں سمجھنا چاہئے۔حالی اس عشق کی بات کر رہے ہیں جو غزل میں ہے اس عشقیہ جذبے پر بات کر رہے ہیں جو غزل میں اظہار پاتا ہے ،جس عشق کی وہ نکتہ چینی کر رہے ہیں وہ بھی وہی ہے جو غزل میں بیان ہوا ہے؛ اور عشق کی اس تنقید اور نکتہ چینی کو زندگی میں عشق کی مخالفت سے تعبیر نہیں کرنا چاہیے'' [۱۰۱]

''حالی کے تنقیدی تصورات اس ادب کے مطالعے کا نتیجہ تھے جو ان کے تجربے میں تھا۔حالی کی تنقید اضافی ہے اور اسے اردو ادب کے پس منظر میں ہی سمجھا جا سکتا ہے۔انھوں نے ادب کے مطلق یا کلی تصورات کی تشکیل کی کوشش نہیں کی ،مثلاً ادب میں مبالغہ، فوق الفطرت اور خارقِ عادت عناصر، مضمون آفرینی ،خیال آرائی ،عشقیہ شاعری کا معشوق ،قصہ گوئی میں واقعاتی تسلسل ،سادگی، واقعیت ،جوش، کلام کا مقتضائے فطرت کے مطابق ہونا وغیرہ وغیرہ کی تمام بحث اردو شاعری کے تعلق سے کی گئی ہے'' [۱۰۲]

''شاعری میں سادگی کا ان کا تصور صنائع کے خلاف ردعمل تھا۔کلیم الدین احمد اس تصور پر وہی اعتراضات کرتے ہیں جو مثلاً ورڈزورتھ کے سادگی کے تصور پر کیے گئے ہیں لیکن حالی کے یہاں سادگی کی بحث زبان اور خیال کی سادگی تک محدود نہیں رہتی بلکہ شاعری کی آفاقی اپیل تک کا احاطہ کرتی ہے'' [۱۰۳]

''حالی کا انسان کا تصور کسری نہیں تھا بلکہ وہ انسان کو اس کی حیوانی انسانی اور روحانی تینوں سطحوں پر قبول کرتے تھے۔انسان کو انھوں نے ٹکڑے ٹکڑے نہیں دیکھا، اسی لیے ادب کو بھی انھوں نے ٹکڑے ٹکڑے نہیں دیکھا۔حالی کی باتیں ایک مربوط اور سالم ذہن کی باتیں تھیں۔ان کی شخصیت مختلف خانوں میں بٹی ہوئی نہیں تھی۔ ...... انھوں نے شاعری کو زندگی سے ،زندگی کو سماج سے اور سماج کو انسان کی اخلاقی تہذیبی اور روحانی روایت سے وابستہ کرنے کی کوشش کی۔'' [۱۰۴]

سید محمد ہاشم ،''اردو تنقید کی اساس'' میں لکھتے ہیں:

''حالی کتنا ہی مشرقی تنقید پر نکتہ چینی کریں اور کتنا ہی سر والٹر اسکاٹ کی شاعری کو اپنے لیے مشعل راہ

بنائیں اور کتنا ہی لفظ و معنی کی ترجیح کے سلسلے میں ابن خلدون کی دلیل الفاظ مثل پیالہ اور معانی مثل پانی کی تردید کریں لیکن وہ بھی لفظ و معنی کے پیچ وخم میں الجھ کر لفظ کو معنی پر ترجیح دے ہی دیتے ہیں:

''ہم یہ بات تسلیم کرتے ہیں کہ شاعری کا مدار جس قدر الفاظ پر ہے معانی پر نہیں، معانی کیسے ہی بلند اور لطیف ہوں اگر عمدہ الفاظ میں بیان نہیں کیے جائیں گے ہرگز دلوں میں گھر نہیں کر سکتے اور ایک مبتذل مضمون پاکیزہ الفاظ میں ادا ہونے کے بعد قابل تحسین ہوسکتا ہے'' (مقدمہ شعروشاعری) ''[۱۰۵]

ڈاکٹر جمیل جالبی ''تاریخ ادب اردو: جلد چہارم، فصل سوم'' میں لکھتے ہیں:

'' ''مقدمہ شعروشاعری'' اردو ادب میں تخلیقی تنقید کی پہلی اور منفرد مثال ہے، جس میں حالی نے اپنی قومی شاعری کا مینی فیسٹو (Manifesto) پیش کیا ہے۔ جو خیالات ''مقدمہ'' میں پیش کیے گئے ہیں وہ ایک عرصے سے برصغیر کے بدلتے ہوئے تہذیبی منظر میں رفتہ رفتہ رائج ہو رہے تھے۔ حالی نے انھیں سمیٹ کر اپنے نقطۂ نظر کے ساتھ یکجا کر دیا ہے۔''[۱۰۶]

'' ''مقدمہ شعروشاعری'' کو تین حصوں میں تقسیم کیا جا سکتا ہے، پہلا حصہ شعر کی تاثیر اور اس کی نوعیت سے بحث کرتا ہے۔ دوسرے حصے میں شعر کے لوازم، ماہیت، شرائط اور حسنِ قبول کا مطالعہ کیا گیا ہے۔ اور تیسرے حصے میں اردو کی مقبول اصنافِ سخن پر بحث کی گئی ہے۔ حالی کے دور نے ان تمام بحثوں کو انگریزی شاعری کے اصول مان کر یہ الزام لگایا کہ وہ اردو شاعری کو انگریزی اصولوں سے جانچنا اور پرکھنا چاہتے ہیں، مگر آج ''مقدمہ'' کو غور سے دیکھا جائے تو معلوم ہوگا کہ حالی کے اندازِ نظر میں بنیادی طور پر مشرقی اصول و معیارِ شاعری نمایاں ہے اور اگر انگریزی ادب کے کچھ اصولوں کا انھوں نے ذکر کیا ہے تو انگریزی زبان و ادب سے ناواقفیت کے باعث بہت سی باتوں کو گڈ مڈ کر دیا ہے، اسی لیے ''مقدمہ'' کے مطالعہ کے لیے آنکھوں کو پوری طرح کھلا رکھنا ضروری ہے۔''[۱۰۷]

''بنیادی طور پر حالی کا اندازِ نظر تذکرہ نویسی کا ہے اور ان کے سوچنے کا طریقہ بھی جزوی ہے اور جب وہ اس میں انگریزی اقوال شامل کرتے ہیں تو ابہام اور بڑھ جاتا ہے۔ شروع کے حصے میں یہی ابہام غالب ہے لیکن اُس مقام سے بحث و قیع ہو کر ادبی دائرے میں آجاتی ہے۔ جب حالی شعر کی ماہیت سے بحث کر کے شاعری کی ضروری شرائط پر آتے ہیں اور تخئیل کو سب سے زیادہ اہمیت دے کر اس کی تعریف کرتے ہیں تو اس سلسلے میں وہ کوئی نئی بات نہیں کہتے اور نہ پُرانی راہ سے ہٹتے ہیں مگر خاص بات جو یہاں نظر آتی ہے وہ اُن کا اصلاحی رجحان ہے۔''[۱۰۸]

''حالی جو کچھ ''مقدمہ'' میں کہتے ہیں اس کے سرے عربی فارسی شاعری و تہذیب سے ملا دیتے ہیں تاکہ ان کی بات قابلِ قبول ہو جائے، وہ سرسید کی طرح انگریزی کے زیادہ سے زیادہ اثرات قبول کرنا چاہتے تھے مگر انگریزی زبان و ادب سے ناواقفیت ان کی مجبوری تھی۔ پھر بھی انھوں

نے جس طرح جدید وقدیم کا امتزاج کیا اور روایت کا رُخ بدل دیا یہ کوئی معمولی کارنامہ نہیں ہے اور آج اُردو ادب جس نہج پر جارہا ہے اس کا سرا حالی ہی سے جا ملتا ہے جو انگریزی اقوال یا یا نام اور حوالے ''مقدمہ'' میں دیئے ہیں اُن سے وہ اپنے مقصد کو آگے بڑھانے کا کام لیتے ہیں اور یہی اُن کا مقصد تھا۔ انگریزی شعر وادب کی رویت کی تفہیم میں حالی سے جو غلطیاں ہوئی ہیں جن کی طرف کلیم الدین احمد اور ڈاکٹر احسن فاروقی نے توجہ دلائی ہے اُن کا اس مقصد سے جو حالی کے پیشِ نظر تھا، کوئی تعلق نہیں ہے۔ ''مقدمہ'' لکھ کر جو مقصد وہ حاصل کرنا چاہتے تھے وہ یقیناً انھوں نے حاصل کرلیا۔ اس کے علاوہ باقی باتیں زائد ہیں۔'' [۱۰۹]

''واضح رہے کی نقاد کی زندگی اس بات میں نہیں ہے کہ سب کے سب اس کی ساری باتیں قبول کرلیں یا اُس کی سب باتوں کو رد کردیں بلکہ اس میں ہے کہ اس کی باتیں غور وفکر اور بحث مباحثہ کے لیے ایک میدان کھول دیں، اور اُن پر بحث ہوتی رہے۔ حالی کے ''مقدمہ'' نے بحث وتمحیص کا ایسا راستہ کھولا کہ آج سو سال سے زیادہ عرصہ گزر جانے کے باوجود ''مقدمہ'' مسلسل زیرِ بحث آرہا ہے۔ حالی نے اُردو تنقید نگاری کی پہلی عمارت تعمیر کی جہاں قدیم نظریۂ سخن اور جدید نظریۂ ادب کے اصولوں کو ایک ساتھ دیکھا جاسکتا ہے۔ یہ ایک کار دشوار تھا لیکن حالی نے اسے کر دکھاتے ہیں۔ اس اعتبار سے اُردو میں وہ فنِ تنقید کے موجد ٹھہرتے ہیں اور ان کی تقلید میں اس فن کی ایک نئی راہ اُردو ادب میں قائم ہوجاتی ہے۔ مقدمہ علمی وادبی تنقید دونوں کے لیے مشعلِ راہ ہے۔ اس کے مطالعہ سے عالمان ادب کو ریسرچ کرنے، پرانے اور نئے خیالات کو مرتب طریقے سے مطالعہ کرنے کا موقع ہاتھ آتا ہے اور ساتھ ہی ادیبوں کو منظم طریقے پر اپنے فن کے بارے میں غور کرنے کی ترغیب ہوتی ہے۔ ظاہر ہے کہ ایک مضمون میں خواہ وہ کتنا ہی طویل کیوں نہ ہو سب کچھ نہیں آسکتا' ایسے میں دیکھنے کی اصل چیز مصنف کی ''نیت'' اور ''مقصد'' ہوتا ہے۔'' [۱۱۰]

''حالی اُردو میں جدید ادب کے بانی ہیں اور عملی ونظریاتی دونوں سطح پر وہ کوشش کرتے ہیں۔ مسدسِ حالی اور ''حیات جاوید'' تخلیقی عمل کی مثالیں ہیں اور ''مقدمہ'' اُن کے نظریاتی عمل کو پیش کرتا ہے۔ ''مقدمہ'' کی اہمیت یہ بھی ہے کہ حالی کا ''مقصد'' ان کے اپنے دور کا مقصد بن جاتا ہے اور چوں کہ وہ دور آج تک چل رہا ہے اس لیے ترمیم وتنسیخ کے بعد اُن کا مقصد ہمارے دور کا بھی ''مقصد'' بن جاتا ہے۔ ہم اپنی انفرادیت یا الگ مزاجِ فکر کے پیشِ نظر حالی سے کتنا ہی اختلاف کریں یا ہماری علمی قابلیت ہمیں اُن سے کتنا ہی آگے لے جائے یا ہم اُن میں نقاد کی صلاحیتوں کی کتنی ہی کمی محسوس کریں مگر جب بھی ہم تنقید کے میدان میں آئیں گے اُن کی قیادت سے انکار نہ کرسکیں گے۔ ''مقدمہ'' ہمیشہ اُن کو اصولِ تنقید کے قائد کی حیثیت سے زندہ رکھے گا۔'' [۱۱۱]

''حالی نے ''مقدمہ'' میں نقاد کے تین فرائض پورے کیے۔ ایک یہ کہ انھوں نے ''اصولِ تنقید'' وضع کیے۔ دوسرے ان اصولوں کو اُردو ادب کے مطالعے اور عملی تنقید سے اُجاگر کیا اور تیسرے ان اصولوں اور عملی تنقید سے خود قوم کا مذاق بدل دیا اور یہ اتنا بڑا کام ہے کہ آج تک کسی اور نقاد سے نہ ہوسکا۔ اُن کے خیالات اُن کے افکار خواہ انھوں نے کہیں سے بھی مستعار لیا ہو، خود ان کی فکر ونظر بن گئے تھے۔ جب بھی وہ کسی کتاب پر تبصرہ کرتے ہیں یا کسی شاعر کے کلام پر اپنی رائے

دیتے ہیں یا کسی کو خط لکھتے ہیں تو ان کی رائیں انھیں اصولوں سے جنم لیتی ہیں۔وہ خود سارے ادب کو انھیں اصولوں کی روشنی میں دیکھتے ہیں اور بقول وارث علوی'' لے دے کر ہماری تنقید میں حالؔی کا مقدمہ ہی ایسی چیز ہے جس سے ہمارے ناقد کو نایا جائےٗ انسان کو انھوں نے ٹکڑے ٹکڑے نہیں دیکھا۔حالی کی باتیں ایک مربوط اور سالم ذہن کی باتیں تھیں۔انھوں نے شاعری کو زندگی سے،زندگی کو سماج سے اور سماج کو اخلاقی،تہذیبی اور روحانی روایات سے وابستہ کرنے کی کوشش کی۔حالی کی آواز میں وہ حسن اور وقار تھا جو ایک شان دار تہذیبی روایت کا بخشا ہوا تھا۔''[۱۱۲]

ڈاکٹر سیّدہ جعفر کے مطابق:

'' حالؔی کے اس بیان نے کہ'' خیال بغیر مادے کے پیدا نہیں ہوسکتا'' ادبی افکار کی بنیادیں متزلزل کردیں اور ادب کا ایک بدلا ہوا،توانا،متحرک،جدلیاتی اور نامیاتی تصور پیش کیا۔ حالؔی کے '' مقدمہ شعر وشاعری'' پر یہ اعتراض کیا جاتا ہے کہ انہوں نے انگریزی ادب کے صحت مند اصولوں سے استفادہ کرنے کی کوشش کی ہے لیکن اکثر جگہ وہ ان کی اصل روح تک پہنچنے میں زیادہ کامیاب نہیں رہے ہیں۔'' مقدمہ شعر وشاعری'' میں توازن کی کمی بہر حال محسوس کی جاسکتی ہے۔انہوں نے شاعری کی اصناف سخن کا جائزہ لیا اور ان کے لئے اصلاحی تجویزیں پیش کی ہیں لیکن غزل کا تنقیدی محاسبہ کرتے ہوئے وہ افراط وتفریط اور عدم توازن کا شکار ہوگئے ہیں جس کی ایک وجہ یہ بھی تھی کہ انہوں نے علامتوں کی رمزیت، لچکداری اور ان کے اس کردار سے صرف نظر کیا تھا کہ وہ ہر دور میں اپنا مفہوم بدلتی اور اپنی وسعتوں میں اضافہ کرتی رہتی ہیں۔''[۱۱۳]

وہاب اشرفی،'' تاریخ ادب اردو: (آغاز تا ۲۰۰۰ء) جلد:اوّل''، میں لکھتے ہیں:

'' حالی کی حیثیت ایک تنقیدی نظریہ ساز کی ہے۔ان کی کتاب'' مقدمہ شعر وشاعری'' دراصل ایک مقدمہ ہے جو ان کے دیوان کے ساتھ ۱۸۹۳ء میں کانپور سے شائع ہوا۔یعنی یہ شاعری کا مقدمہ ہے۔'' مقدمہ شعر وشاعری'' میں ایک طرف وہ مباحث ہیں کہ ادب کا مقصد سے کس حد تک تعلق ہے اور زندگی سے اس کا رشتہ کیا ہے؟ حالی نے اخلاقی اور مقصدی امور پر زور دیا ہے وہ مسلسل تنقید کا موضوع ہے لیکن اس کے دوسرے رخ بھی کچھ ایسے ہیں جو کم فکر انگیز نہیں۔ انہوں نے سادگی،اصلیت اور جوش کی تعریف کی اور انہیں شاعری کے اہم عناصر سے تعبیر کیا۔ ژولیدہ بیانی اور ابہام کو غیر ضروری قرار دیا۔کہا جاتا ہے کہ ملٹن یا دوسرے لوگوں کے حوالے ان کے یہاں جس طرح ہیں وہ ان کے محدود علم کا نتیجہ ہیں۔''[۱۱۴]

'' حالی کے یہاں ہر معاملے میں شائستگی کا پہلو مقدم رہا ہے۔ان کے یہاں افراط وتفریط نہیں ہے لہٰذا ان کی بوطیقا میں (اگر ان کی بوطیقا ہو سکتی ہے) توازن کی بڑی اہمیت ہے اور یہ توازن یوں پیدا ہوتا ہے کہ وہ تمام انسانی عوامل کو اخلاقی رویے کے پس منظر میں دیکھتے ہیں چنانچہ تاریخ اور فلسفے سے ان کی گہری واقفیت ان کے اپنے اخلاقی رویے پر حاوی نہیں ہوتی اور وہ ایک ایسے شعور

کے علمبردار بن جاتے ہیں جس کی ضرورت انسانی زندگی میں ہمیشہ رہتی ہے۔'' [۱۱۵]

''اس بات پر بڑا زور دیا گیا ہے کہ حالی جس طرح تخیل کی بحث کرتے ہیں وہ اپنی تمام تر کمزوریوں کا گویا بھید کھولتے ہیں اس لئے کہ ان کی واقفیت کولرج سے نہیں تھی اور ان کا علم لارڈ میکالے تک محدود تھا۔ لیکن حالی نے تخیل کی جس طرح بحث کی ہے وہ اپنے دائرے میں اہم ہے۔ ٹھیک ہے کہ وہ Imagination کے خانے میں نہیں رکھتے اور ان کی باریکیوں پر نگاہ نہیں ڈالتے۔ لیکن یہ بھی سچ ہے کہ آج ان اصطلاحوں پر جس طرح بحث ہورہی ہے یا ہوسکتی ہے وہ کلیم الدین احمد کے زمانے کی تنقید سے بھی بہت آگے ہے۔ اس لئے کہ تخیل جن امور سے عبارت ہے ان کی تفصیل تو کولرج کے یہاں بھی نہیں ملتی۔ نئے علوم نے اس تصور کا دائرہ بہت وسیع کردیا ہے اور جیسے جیسے بحث آگے بڑھتی جاتی ہے حالی کے ابتدائی تصورات کا استحکام باقی رہتا ہے۔'' [۱۱۶]

'' حالی نے جہاں اخلاقی پہلوؤں پر زور دیا ہے وہاں زندگی سے ان کی وابستگی کا اتنی ہی شدت سے اظہار کیا ہے۔ اس سے ایک نتیجہ یہ اخذ کیا گیا ہے کہ حالی تو ادب و شعر کو زندگی سے اس طرح جوڑتے ہیں جیسے ادب نہ ہو صحافت ہو۔ لیکن صحافت کے اکہرے پن سے حالی کے نقطۂ نظر کا کوئی تعلق نہیں اس لئے کہ حالی اچھے اور برے شعر کی نہ صرف تمیز کرسکتے تھے بلکہ یہ جانتے تھے کہ زندگی کا دخل عمل شعر و ادب میں کس حد تک نافع ہے اور کہاں نقصان دہ ہوسکتا ہے۔'' [۱۱۷]

مولوی عبدالحق، ''افکارِ حالی''، میں لکھتے ہیں:

'' حالی نے مقدمہ شعر شاعری میں پہلی بار ہمارے ادب پر اصولی اور تنقیدی نظر ڈالی، اس میں انھوں نے شعر کی ماہیت، اس کی عظمت اس کے انقلاب انگیز اثر سوسائٹی سے اس کا تعلق، شخصی حکومت میں شاعری کی آزادی کو نقصان، شاعری کی لازمی شرطیں، الفاظ و معنی کا تقابل، لسانی مسائل اور مختلف اصنافِ سخن اور ان کے عیوب و محاسن پر مفکرانہ بحث کی ہے۔ ان کی رائے میں جس طرح ہر علم و فن کا کوئی مقصد ہوتا ہے۔ شعر کا بھی مقصد ہے۔ وہ محض تفریح طبع اور تفنن کے لیے نہیں اور جس طرح دوسرے علوم و فنون میں افادیت کا پہلو ہے شعر بھی افادیت سے خالی نہیں۔ اس کی تائید میں مشرق و مغرب کی مثالیں پیش کر کے بتایا ہے کہ شعرا نے اپنی جادو بیانی سے کیسے کیسے عظیم الشان کام کیے اور افراد اور اقوام کے خیالات میں انقلاب پیدا کرنے میں کیا کام کیا ہے۔'' [۱۱۸]

''جیسا کہ بعض نقادوں نے لکھا ہے یہ صحیح ہے کہ ملٹن کی ایک ضروری شرط سمجھنے میں ان سے غلطی ہوئی لیکن اس غلطی نے وہ کام کیا جو صحت سے نہیں ہوسکتا تھا انھوں نے بجائے Sensuousness کے صحیح ترجمے کے وہ لفظ لکھ دیا جو ان کے دل میں تھا یعنی اصلیت جو شعر کی جان ہے اس لیے حالی نے جو شرطیں بیان کی ہیں وہ اپنی جگہ درست ہیں اور اپنی تمام ادبی زندگی میں ان کا اسی پر عمل رہا ہے۔'' [۱۱۹]

'' حالی پہلے شخص ہیں جنھوں نے شعر میں ظاہر پرستی، تکلف و تصنع اور لفظی صنائع کا طلسم توڑا اور واقعیت، اصلیت، جوش اور سادگی کی راہ دکھائی۔ تنقید کا دائرہ اب بہت وسیع ہوگیا ہے اور گو حالی کے بعد سے ہمارے ادب نے بھی تنقید میں بہت کچھ ترقی کی ہے لیکن حالی کا مقدمہ شعر شاعری ہمارے ادب میں ایک مستقل اور بنیادی حیثیت رکھتا ہے۔'' [۱۲۰]

ڈاکٹر عبدالقیوم لکھتے ہیں:

''اس سے قبل وہ 'مسدس حالی' اور 'مجموعہ نظم حالی' میں بھی شعر ادب کی دنیا میں تبدیلی کی ضرورت پر متوجہ کر چکے تھے۔ لیکن مقدمہ میں انہوں نے باضابطہ اصول مرتب کر کے شاعری کی بنیادی حیثیتوں سے بحث کی ہے۔ چونکہ اردو میں پہلی بار تنقیدی مسائل سے سوال و جواب کا سلسلہ وجود میں آیا تھا، اس لیے اسے اردو کی پہلی باضابطہ تنقیدی کتاب کہا جاتا ہے، بلکہ مقدمہ سے ہی اردو تنقید کی ابتداء ہوتی ہے۔'' [۱۲۱]

'' حالی نے جب ۱۸۵۷ء کی تبدیلی کے بعد حالات کے بدلنے کے ساتھ غزل پر نگاہ ڈالی تو انہیں بعض باتیں ناقابلِ عمل، بلکہ بحیثیتِ مجموعی یہ سارا میدان بہت تنگ نظر آیا۔ اس لیے حالی کی اصلاحِ غزل کی تحریک کو اسی بدلتے ہوئے رجحانات کی روشنی میں دیکھنا چاہیے، ان کے مشوروں کا لبِ لباب یہ تھا کہ غزل کو بہ اعتبارِ اسلوب اور مضامین زندگی کی طرح وسیع اور متنوع ہونا چاہیے۔ غالباً حالی کا سب سے بڑا اعتراض روایتی عشق پر تھا۔ ویسے اگر ان اعتراضات کا دائرہ آگے بڑھایا جائے تو حالی کے اس فیصلہ پر مشکلسے عمل درآمد ہوگا۔ زندگی کسی ہی سائنسی اور ٹکنیکی ہو جائے، جذبات سے خالی نہیں رہ سکتی۔ حالی کے ان مشوروں پر مختلف قسم کے ردِ عمل ہوئے۔ یعنی ایک طرف غزل کا دائرہ وسیع ہوگیا اس میں تنوع اور رنگا رنگی پیدا ہوئی، اس کی علامتیں زیادہ جامع حیثیت سے برتی گئیں دوسری طرف ان کے اس نظریہ کو نا قابلِ التفات بھی سمجھا گیا۔ 'اردو غزل' کے مصنف ڈاکٹر یوسف حسین خاں ان کے نظریہ کو سطحی سمجھتے ہیں۔'' [۱۲۲]

ڈاکٹر قاضی عبدالقادر'' حالی کی شعریاتِ فن میں جھوٹ اور سچ''، میں لکھتے ہیں:

''مقدمہ شعر و شاعری کی وہ شقیں جن میں شاعری اور اخلاق، بری شاعری اور سوسائٹی، بری شاعری اور ادب و زبان، جھوٹ اور مبالغہ سے بحث کی گئی ہے اور جن کا تعلق افلاطونی عقائد سے ہوسکتا ہے ان میں حالی نے افلاطون کا کہیں ذکر نہیں کیا' اس کی ایک وجہ تو یہی ہو سکتی ہے کہ حالی اور افلاطون کے شعر ادب کے بعض موضوعات میں اہم مماثلت ہونے کے باوجود حالی کی فکر مابعد الطبیعاتی نہیں اور نہ حیات و وجود کے بارے میں کسی مابعد الطبیعاتی نظامِ فکر کو حالی اپنی شعریات کے لیے ضروری سمجھتے ہیں۔'' [۱۲۳]

''اس میں تو کوئی شک نہیں کہ حالی تخیئل یا متخیلہ ان معنوں میں استعمال نہیں کرتے جو معنی اس لفظ کو کولرج نے دیئے ہیں لیکن خود کولرج اس لفظ کو کب عام معنوں میں استعمال کرتا ہے۔ تخیئت

اس پر نہیں ہونی چاہئے کہ حالی نے کولرج کے معنوں میں ''متخیلہ'' کو کیوں استعمال نہیں کیا بلکہ دیکھنا یہ چاہئے کہ اس تصور کو جن معنوں میں بھی حالی استعمال کرتے ہیں وہ متوافق ہیں یا نہیں! اس تصور کے جو مضمرات وہ سامنے لاتے ہیں وہ ان کی شعریات سے متصادم تو نہیں؟ کیا اس لفظ کے استعمال سے ان کی شعریات کو سمجھنے میں مدد ملتی ہے؟ حالی نے متخیلہ کا کام دی ہوئی معلومات کو دل فریب بنانا بتایا ہے'اور تصورات و خیالات کی حد تک ان میں تصرف کرنا متخیلہ کا وظیفہ بتایا ہے لیکن دونوں صورتوں میں اس کا رجحان حالی کے مطابق ''خلاقی'' کی طرف رہتا ہے۔ اس تخلیقی عمل کی بنیاد تجربہ ہے اور اس کی آخری حد ''قوتِ ممیزہ'' ہے۔ قوتِ ممیزہ حالی کے لیے ایک ''محتسب'' ہے تاکہ ''اعتدال'' قائم رہے۔ متخیلہ غرضیکہ حالی کے لیے [۱] دی ہوئی معلومات کو دل فریب بنانا [۲] تصورات اور خیالات میں تصرف کرنا اور [۳] تخلیقی عمل ہے۔ ذہن خواہ معلومات کو دل فریب بنائے یا خیالات و تصورات میں تصرف کر لے ہر دو صورتوں میں عمل خلاقی سے دو چار ہوتا ہے حالی کے لیے تخلیقی عمل کا اظہار انھیں دو جہتوں میں ہو سکتا ہے۔'' [۱۲۴]

''یعنی حقیقت کو اس کے مرکز ثقل سے ہٹا کر اور خوش نما یا پسندیدگی کے لائق بنا کر پیش کرنا حالی کے لیے متخیلہ کہلائے گی لیکن ''دل فریبی'' میں ''پسندیدگی'' کو تلاش کر کے ہم ایک مشکل میں آن پڑتے ہیں یہاں یہ دریافت کیا جا سکتا ہے کہ اگر وہ جو مشاہدہ عام سے مختلف ہو لیکن بجائے پسندیدگی کے ناپسندیدگی کا پہلو لیے ہو تو ایسی تخلیق کیا متخیلہ کا کام نہیں کہلائے گی؟ یہ الجھن اس وجہ سے ہے کہ کولرج کے یہاں متخیلہ ایک ''فراری ذہنیت'' ہے لیکن حالی کے یہاں وہ ایک ذہنی عمل اور ایک جمالیاتی معیار بھی بن جاتی ہے۔ فن میں معیار کا ذکر کرنا دراصل مثالی صورتوں اور آدرش کا نام لینا ہے آدرش وہ ہے جہاں پہنچنا ہے۔ جس کا تحقق کرنا ہے لیکن اس کا کامل تحقق ہو نہیں پاتا اس تک فن کار پہنچنا تو چاہتا ہے لیکن وہ پرے ہٹتے ہوئے افق کی طرح فن کار کی گرفت سے دور رہتا ہے۔ اگر جیسا کہ حالی نے کہا ہے کہ متخیلہ دی ہوئی معلومات کو دل فریب بنانا ہے تو یہ ایک کوشش ناتمام ہوگی اور شاید ناکام بھی۔'' [۱۲۵]

''ممکن ہے حالی شعر کی تاثیر سے اس کی اثر پذیری مراد لے رہے ہوں یعنی شعر کا کام محض نفسیاتی معنوں میں لوگوں کو متاثر کرنا نہ ہو بلکہ زیادہ وسیع سیاق میں خیال و جذبات کی ترسیل ہو یعنی یہ کہ ایک بات جو شاعر پر گزری اور جس تجربی کیفیت سے وہ گزرا شعر سننے یا پڑھنے والا بھی اس سے دو چار ہو جائے اس قسم کے خیالات ناقدانِ فن پیش کرتے ہی آئے ہیں اور ممکن ہے حالی بھی ان سے واقف ہوں۔ اب اگر حالی کے ادبی اور شعری سیاق میں تاثیر کے یہی معنی لیے جائیں تو اس سے ایک قدم آگے جا کر شعر کی علت نمائی یہ بتائی جا سکتی ہے کہ شاعر بذریعہ الفاظ شعر سننے والے کو اس قسم کے تجربات سے دو چار کرانا چاہتا ہے جو اس پر بیت چکے ہیں اور غالباً یہی بات مقدمہ کے شروع ہی میں ''تاثیر'' کے ضمن میں حالی کہتے ہیں۔'' [۱۲۶]

''غرضیکہ غزالی جن فنون کی اہمیت بتاتے ہیں حالی بھی انھیں کی طرف اشارہ کرتے ہیں لیکن غزالی حالی سے زیادہ انقلابی ہیں وہ ان علوم کو جو روایتاً مذہب سے وابستہ کر لئے گئے تھے اور جن کو ایک ایسا تقدس حاصل ہو گیا تھا کہ اس کو سیکھنے اور سکھانے والا ہر دوسرے پیشہ اور کام سے

افضل سمجھا جاتا تھا۔غزالی ان علوم اوران کے جاننے والوں کے مصنوعی تقدس کو چیلنج کرتے ہیں اس کی فکری وجوہات غزالی کے سامنے تھیں لیکن یہ فکری مقدمات کسی طور پر بھی حالی کی بتائی ہوئی ''تاثیر'' کے معنوں میں تحویل پذیر نہیں۔یہ کہنا کہ افلاطون نہ پڑھو کارخانہ قائم کرو (حالی) یا تفسیر وفقہ میں وقت نہ لگاؤ طب اور جراحی سیکھو (غزالی) کسی طور پر بھی حزن ویاس، مسرت اور خوشی کے جذبات پیدا نہیں کرسکتے یعنی اثر پذیری اور تاثیر کے جو معنی حالی نے بتائے ہیں ان کی شاعری کے سماجی تناظر کے پیشِ نظر بہت درست معلوم نہیں ہوتے۔'' [۱۲۷]

## مقدمہ شعروشاعری کے اثرات: کاشف الحقائق (بہارستانِ سخن) ۱۸۹۷ء

مشرقی نقد کے حوالے سے ۱۸۹۷ء کی تصنیف ''کاشف الحقائق معروف بہ بہارستانِ سخن'' کو کسی صورت نظرانداز نہیں کیا جاسکتا۔مصنف امداامام اثر ''غرض تصنیفِ ہذا'' کے عنوان کے تحت رقمطراز ہیں:

''یہ رسالہ نہ بسبیل تذکرہ لکھا جاتا ہے اور نہ علم عروض سے اس کو کسی طرح کا تعلق ہے۔اس رسالہ کے ملاحظہ سے حضرات ناظرین پر روشن ہوگا کہ شاعری کیا شئے ہے اس کی کئی قسمیں ہیں۔ہر قسم کا کیا تقاضا ہے۔فطری غیر فطری شاعری میں کیا فرق ہے اور دونوں سے کیا نتائج مرتب ہوتے ہیں۔قصیدہ، مثنوی، غزل، رباعی، مراثی وغیرہ کا کیا انداز ہونا چاہئے یہ بھی اس رسالہ کے ملاحظہ سے ہویدا ہوگا کہ ہر نظم حکم شاعری کا نہیں رکھتی بلکہ شاعری کے لیے نظم کی پابندی کچھ ضروری نہیں ،یعنی یہ بخوبی ممکن ہے کہ ایک کتاب منظوم ہو اور لطف شاعری سے بالکل معرّا ہو اور دوسری ایسی ہو جو نثر ہو مگر مذاق شاعری سے متاثر مملو ہو۔فقیر جو شاعری کے اصول قائم کرتا گیا ہے ان سے حضرات حق بین کو شعرا کی وہبی اور کسبی قابلیتوں کے موازنہ کا بھی موقع ملے گا اور ان کی تصانیف کے حسن وقبح آسانی کے ساتھ درک میں آئیں گے۔مگر ضرور ہے کہ پہلے فقیر کے قائم کردہ اصول صحیح مان لیے جائیں، ظاہراً یہ اصول بعد استقرا وتصفح بلیغ کے قائم ہوئے ہیں۔اور بنا ان کی محض فطرت پر واقع ہوئی ہے۔اگر فقیر سے قوانین فطرت کے سمجھنے میں غلطی ہوئی ہے یا استقرا وتصفح میں خطا لاحق ہوئی ہے تو البتہ امید ہے کہ طرفداری حق میں کوشاں ہوں گے اور اگر ان اصول کو قرین حق ملاحظہ فرمائیں گے تو آن سے جو مسائل متخرج ہوں گے اُن کو بھی دیدہ حق بین سے معائنہ فرمائیں گے۔'' [۱۲۸]

''کاشف الحقائق'' ۱۸۹۷ء میں دو جلدوں میں طبع ہوئی تھی۔موجودہ اشاعت میں دونوں جلدوں کو یکجا کردیا گیا ہے۔اس کے کل صفحات ۷۴۰ ہیں۔اسے وہاب اشرفی نے تالیف کیا ہے۔فہرست حصہ اوّل کے خاص عنوانات یہ ہیں:

☆تعریف شاعری وتجانسِ شاعری با موسیقی ومصوری: ☆شاعری کی تقسیم از روئے تقاضائے مضامین: ☆اغراضِ شاعری:
☆مختلف اقوام کی شاعری پر ریویو: ☆بزمی شاعری پر مشتمل بر یرکس یعنی غزل سرائی: ☆ڈراما:
☆ڈائی ڈکٹیک شاعری: ☆مرثیہ نگاری:
☆یورپ کے عہد جہالت کا بیان اور اس عہد کی شاعری: ☆اہل عرب کی شاعری: ☆داستان گھوڑے کی تعریف میں:

☆منتخب از دیوان امیر المومنین علیہ السلام:
☆ارشاد ارباب صلاح بہ اسباب فلاح:

حصہ دوم کے اہم عنوانات:

☆فارسی اور اردو شاعریاں واحد المذاق:
☆ملک ہندستان کا بیان:
☆ہندستان بعہد حکومت انگلشیہ:
☆فارسی کی نظم ونثر کے تاریخی حالات:
☆فارسی اور اردو کا مختصر بیان:
☆اردو کی نظم ونثر کی مختصر تاریخ:
☆ولی دکنی: ☆مرزا رفیع سودا: ☆خواجہ میر درد:
☆میر تقی میر: ☆مومن دہلوی: ☆ذوق دہلوی:
☆غالب دہلوی: ☆ناسخ:
☆آتش: ☆رند ☆سلام میر ضمیرؔ:
☆سلام میر انیس اعلی اللہ مقامہ فی الجنہ:
☆قصیدہ:
☆فارسی کی قصیدہ گوئی: ☆اردو کی قصیدہ گوئی:
☆مرزا رفیع سودا بہ حیثیت قصیدہ گو:
☆ذوق بہ حیثیت قصیدہ گو:
☆قطعہ: ☆فارسی کی قطعہ نگاری:
☆اردو کی قطعہ نگاری:
☆رباعی: ☆فارسی کی رباعی:
☆اردو کی رباعی نگاری: ☆خواجہ میر درد بحیثیت رباعی نگار:
☆رباعیات مومن خاں:
☆رباعیات میر انیس:
☆رباعیات مرزا دبیر: ☆مثنوی:
☆فارسی کی مثنویاں: ☆اردو کی مثنویاں:
☆میر تقی میر بحیثیت مثنوی نگار:
☆مومن خاں بحیثیت مثنوی نگار:
☆میر حسن دہلوی بحیثیت مثنوی نگار:
☆میر حسن کی مثنوی پر ریویو:
☆مثنوی گلزار نسیم: ☆مثلث ومخمس:
☆تضمین فارسی: ☆تضمین اردو:
☆مثلث اردو: ☆مسدس:
☆نمبر۔ا' واسوخت: ☆نمبر۔۲' مسدس حکمت آموز:
☆نمبر۔۳' مراثی:
☆میر انیس کے معاملات شاعری:
☆رزمی شاعری کی رفعت:
☆مرزا دبیر صاحب کے کمالات:
☆نمونہ کلام مرزا دبیر صاحب اعلی اللہ تعالیٰ:

امداد امام اثر اردو، فارسی، عربی اور انگریزی سے بھی کماحقہٗ آشنا تھے اس حوالے سے کچھ لوگوں کا یہ خیال رہا کہ امداد امام اثر کو حالی کے مقابلے میں نظر انداز کیا گیا ہے۔ اسی ذیل میں وہاب اشرفی نے کاشف الحقائق کے تعارف کے حوالے سے ایک کتاب ''کاشف الحقائق ایک مطالعہ'' [۱۲۹] کے نام سے تحریر کی۔ اس میں پیش لفظ اور کتاب سے پہلے کے بعد باب اوّل: امداد امام اثر: احوال وآثار۔ باب دوم: کاشف الحقائق (جلد اوّل) متنی جائزہ۔ کاشف الحقائق (جلد دوم)۔ باب سوم: کاشف الحقائق کا عالمی منظر نامہ۔ باب چہارم: امداد امام اثر اور اردو شعراء۔ باب پنجم: امداد امام اثر اور عملی تنقید، کے عنوانات قائم کیے گئے ہیں۔ دوسری اشاعت کے پیش لفظ میں وہاب اشرفی لکھتے ہیں:

''امداد امام اثر ایک اہم شاعر اور ایک ذی علم نقاد تھے۔ ان کی نگاہ صرف اردو شعروادب پر نہ تھی بلکہ فارسی وعربی کے علاوہ عالمی تناظر بھی ان کی جولان گاہ تھا۔ میں نے ان کے ذہن کو قاموسی کہا ہے، یہ غلط نہیں ہے مجھے اب بھی احساس ہے کہ 'کاشف الحقائق' کو اردو والوں نے وہ اہمیت نہیں دی جو اس کا حق تھا۔ اثر نے یہ تاریخی کتاب لگ بھگ اسی وقت لکھی جب مقدمہ شعروشاعری اشاعت پذیر ہو رہی تھی، شعریات کی بحث میں 'مقدمہ' ہمیشہ مقدم رہا ہے مجھے اس کا گلہ نہیں ہے لیکن 'کاشف الحقائق' کو جس طرح نظر انداز کیا گیا وہ اردو تاریخ وتنقید کا بہت بڑا سانحہ اور المیہ ہے۔ اس کتاب میں اردو کی شعر صنفوں کے محاسن وعیوب پر مباحث تو ہیں ہی عربی وفارسی روایات سے ان کا مقابلہ وموازنہ خاصے کی چیز ہے۔ پھر عالمی سطح کے بعض شاعروں اور فنکاروں سے بحث یا تعارف اس کتاب کے اختصاص اہمیت اور انفرادیت پر دال ہے۔'' [۱۳۰]

پروفیسر وہاب اشرفی ''امداد امام اثر اور عملی تنقید'' کے ضمن میں لکھتے ہیں:

''اثر تنقید کے منصب اور اس کی کارکردگی کو سمجھتے تھے۔ عملی طریق کار میں وہ اتنے پختہ تر نظر نہیں

آتے تو حیرت نہیں ہونی چاہئے کہ اردو کی حد تک یہ طریقہ سرے سے جدید ہے۔ .........
...... جہاں اثر نے علم حیوانات اور علم زراعت کی واقفیت کے اثرات شعر و شاعری میں تلاش کئے ہیں وہاں وہ بین العلومی تنقید کے پیش رو بن گئے ہیں۔ آج اردو تنقید میں مختلف علوم کو بروئے کار لایا جارہا ہے۔ بہت کم لوگوں کو یہ خبر ہے کہ یہ کام بہت پہلے مشتے نمونہ از خروارے کے طور پر اثر کر چکے ہیں۔"[۱۳۱]

بلاشبہ کاشف الحقائق امداد امام اثر کے مطالعہ، مشاہدہ اور تجربے کا ثمر ہے جبکہ ابلاغی سطح پر اس کی حیثیت مقدمہ شعر و شاعری سے اس اعتبار سے کم ہے کہ حالی نے جو مقدمہ میں سوالات اٹھائے ہیں وہ سوالات آج بھی کسی نہ کسی شکل میں جوابات کے منتظر ہیں۔ یقیناً فکری سطح پر سوال اٹھانا ہی سب سے مشکل کام ہے۔ غالب کی بیشتر شاعری اپنے سوالوں پر ہی کھڑی ہے۔

## مقدمہ شعر و شاعری کا تکملہ "ہماری شاعری":

۱۹۲۶ء تا ۱۹۲۷ء میں مسعود حسن رضوی ادیب نے اردو غزل کے دفاع میں مضامین [۱۳۲] لکھنا شروع کیے بعد ازاں یہ مضامین "ہماری شاعری" کے نام سے ۱۹۲۸ء [۱۳۳] میں شائع ہوئی جس میں اردو غزل کی تہذیبی اور سماجی روایت سے انحراف کو حالی کی کج فہمی یا کم علمی سے تعبیر کیا گیا۔ بہرحال بحث چل نکلی "ہماری شاعری" ۱۹۵۳ء کا نول کشور پریس لکھنؤ کا شائع کردہ پانچواں ایڈیشن راقمہ کے پیش نظر ہے جبکہ اس کا پہلا ایڈیشن ۱۹۲۸ء میں انجمن ترقی اردو، اورنگ آباد سے شائع ہوا۔ جس پر مولوی عبدالحق کو یہ تشویش بھی تھی کہ یہ فروخت بھی ہو جائے گی [۱۳۴] ان کا یہ تردد حالی کی مقبولیت کے تناظر میں تھا۔

"ہماری شاعری" دو حصوں پر مشتمل ہے۔ فہرست میں سب سے پہلے دیباچہ مسعود حسن رضوی ادیب کا تحریر کردہ ہے۔ جس میں ذیلی عنوانات کچھ یوں ہیں: کتاب کی تصنیف کی ضرورت۔ زیر بحث مسائل۔ تعلیم یافتہ طبقہ اردو شاعری سے کیوں بدظن ہو گیا۔ مقدمۂ دیوان حالی کے مفید اور مضر اثرات۔ کتاب کا مقدمہ دیوان حالی سے تعلق۔ مصنف کا مطمع نظر اور کتاب کے حدود۔ کتاب کی بعض خصوصیتیں۔ کتاب کا زمانۂ تصنیف اور اس کے مختلف ایڈیشن تک۔ حصہ اوّل میں ذیلی سرخیاں یہ ہیں: شعر کی ضرورت: ۔شعر کی حقیقت۔ کلام کی موزونیت۔ موزونیت کے علاوہ شعر کے اثر کے دوسرے لوازم۔ شاعرانہ خیال کی خصوصیتیں یا شعر کی معنوی خوبیاں۔ شاعرانہ بیان کی خصوصیتیں یا شعر کی لفظی خوبیاں۔ شعر کا ترجمہ۔ صنعتوں کا محسن استعمال۔ اشعار میں فرق مراتب۔ حصہ دوم: کی سرخیاں۔: تمہید:۔ عشقیہ شاعری پر پہلا اعتراض۔ عشقیہ شاعری پر دوسرا اعتراض۔ عشقیہ شاعری پر تیسرا اعتراض۔ اردو شاعری پر پہلا عام اعتراض۔ دوسرا عام اعتراض۔ تیسرا عام اعتراض۔ چوتھا عام اعتراض۔ خاتمہ۔ ضمیمہ: جس میں: دو شعروں کی شرح۔ تبصرے اور رائیں۔ مختصر اقتباسات۔

"ہماری شاعری" میں غزل کا دفاع ہندوستانی تہذیب کے تناظر میں خوب کیا گیا جبکہ اس کتاب پر سیّد سلیمان ندوی کا تبصرہ نہایت اہمیت کا حامل ہے ملاحظہ کیجئے۔

"مؤلف نے اس میں اردو شاعری پر مختلف حیثیتوں سے نظر ڈالی ہے اور اس کے محاسن اور خوبیوں کو ابھار کر دکھایا ہے اور جدید تعلیم یافتہ اصحاب کی طرف سے اس پر جو اعتراضات کئے جاتے ہیں ان کا جواب دیا ہے اور ساتھ ہی انگریزی سے اس کا مقابلہ کر کے دکھایا ہے۔ .........
......... یہ سات اعتراضات حسب ذیل ہیں:
۱۔ اردو شاعری میں معشوق ہمیشہ مرد ہوتا ہے اور یہ بات خلاف فطرت اور مخرب اخلاق ہے۔
۲۔ معشوق کا سراپا اور اس کی طبعی خصوصیتیں یعنی ظلم و ستم وغیرہ دونوں خلاف فطرت ہیں۔

۳۔رقیبوں کی کثرت اور عاشق ومعشوق اور رقیبوں کے باہمی تعلقات سے عاشق ومعشوق دونوں کی اخلاقی پستی کا ثبوت ملتا ہے۔
۴۔اردو شاعری کا دائرہ نہایت محدود ہے۔
۵۔اردو شاعروں کے خیالات میں یک رنگی نہیں ہے۔
۶۔اردو شاعری میں ہندوستانیت کم اور ایرانیت زیادہ ہے۔
۷۔اردو شاعری تقلیدی اور غیر فطری ہے۔
یہ تو نہیں کہا جا سکتا کہ مصنف کو ہر اعتراض کا جواب دینے میں پوری پوری کامیابی ہوگئی ہے لیکن اس میں شبہ نہیں کہ جوابات کے پردہ میں مصنف نے جس تفصیل، جس خوبی، جس شگفتگی، جس خوش اسلوبی اور جن مختلف پہلوؤں سے ہماری شاعری پر نظر ڈالی ہے اور جس طرح نگاہوں سے اوجھل نکتوں کو منظر عام پر لایا ہے وہ حد درجہ تحسین اور داد کا مستحق ہے۔ یہ کہنا بالکل صحیح ہے کہ اردو شاعری کی تنقید وتبصرہ پر مقدمہ حالی کے بعد ہماری زبان میں دوسری تصنیف ہے اور ایک حیثیت سے ہم کہہ سکتے ہیں کہ یہ مقدمہ کا تکملہ ہے۔'' [۱۳۵]

سید سلیمان ندوی کے تبصرے میں ''ہماری شاعری'' کے جملہ نکات کو کوزے میں دریا کی مثال سے ثابت کیا جا سکتا ہے۔ بہر حال ۱۹۴۴ء میں ''ہماری شاعری'' پر اعتراضات ''جوہر آئینہ'' کی صورت یگانہ موہانی [۱۳۶] نے شائع کیے بعد ازاں بعض دیگر ناقدین نے بھی اس حوالے سے اعتراضات کیے جن کے جوابات مسعود حسن رضوی ادیب نے مضامین کی صورت لکھے اور پھر ان مضامین کو ''آئینہ سخن فہمی'' [۱۳۷] کی صورت میں کتابی شکل دی۔ مسعود حسن رضوی ادیب پر دو پی ایچ۔ڈی کے مقالات تحریر کیے گئے ایک ہندوستان میں دوسرا پاکستان میں۔ ڈاکٹر طاہر تونسوی مسعود حسن رضوی پر اتھارٹی تصور کیے جاتے ہیں۔ اس حوالے سے انھوں نے ''ہماری شاعری'' کو ''ہماری شاعری: معیار ومسائل'' کے عنوان سے مع مقدمہ مدوّن کیا۔ اس کے دیباچہ میں طاہر تونسوی نے ''ہماری شاعری'' کی اشاعت کے اسباب وعلل سے لے کر اعتراضات تک پر بات کی ہے چند اقتباسات ملاحظہ ہوں۔

ڈاکٹر طاہر تونسوی ''ہماری شاعری: معیار ومسائل'' کے مقدمہ میں لکھتے ہیں:

''اگر چہ مسعود حسن رضوی نے (غالباً مصلحتاً) خود ایسا خیال ظاہر نہیں کیا بلکہ ہماری شاعری کو مقدمہ شعر وشاعری کا تتمہ قرار دیا۔ لیکن اس کے باوجود کہیں کہیں ان پر تنقید بھی کی۔'' [۱۳۸]

''ہماری شاعری حالی کے مقدمہ شعر وشاعری کے جواب میں لکھی گئی اور وہ غلط فہمی جو مولانا حالی نے اردو شاعری کے بارے میں پھیلائی اسے دور کرنے کی کوشش کی گئی، اردو شاعری خاص طور پر غزل پر جو اعتراضات مولانا حالی نے کئے ہماری شاعری میں ان کا جواب مفصل طریقے سے دیا گیا اور یوں مسعود حسن رضوی نے غزل کا دفاع کیا خود ڈاکٹر عبادت بریلوی کی کتاب ''غزل اور مطالعہ غزل'' کے بارے میں ایک خط میں انھیں لکھتے ہیں:

''جب اردو غزل پر ہر طرف سے اعتراضوں کی بوچھاڑ ہو رہی تھی تو سب سے پہلے میں نے ''ہماری شاعری'' لکھ کر اس طوفان کو روکا تھا اور غزل فہمی کے لئے زمین ہموار کی تھی اب آپ نے یہ کتاب لکھ کر اس عمارت کو بہت اونچا اٹھا دیا جس کی داغ بیل میں نے ڈالی تھی۔'' [۱۳۹]

''انھوں نے اردو شاعری کے خصائص اور خاص طور پر غزل کے مضامین پر بحث کی ہے اور دلائل سے اعتراضات کو رد کیا ہے اس کے علاوہ شعر اور اس کے متعلقات سے بھی بحث کی گئی ہے۔'' [۱۴۰]

''مسعود حسن رضوی نے ''ہماری شاعری'' کی تصنیف سے جب تنقید کا آغاز کیا تو اس وقت حالی اور شبلی اس میدان میں اپنے کارنامے دکھا چکے تھے، بقول ڈاکٹر محمد حسن ''اگر مقدمہ شعر و شاعری نے لکھنؤ کے دورِ آخر کی پر تصنع شاعری پر سخت تنقید نہ کی ہوتی تو مدتوں ہماری شاعری کی دنیا محدود رہتی۔''
یہ بات اپنی جگہ بجا مگر ادب اور خاص طور پر شاعری کے لئے اعتدال و توازن بھی ضروری ہے۔ یہ خصوصیت ''ہماری شاعری'' کے حوالے سے آتی ہے اور یوں مسعود حسن رضوی کی تنقید بھی اعتدال و توازن کے زمرے میں آتی ہے جنہوں نے نہایت سلیقے، نرمی اور دھیمے لب و لہجے میں اردو شاعری پر اعتراضات کا دلیلوں سے جواب دیا اور یوں وہ تصویر جو حالی کے ہاں ایک رخی تھی ہماری شاعری میں مکمل ہوگئی۔'' [۱۴۱]

'' ''ہماری شاعری'' کے دو حصے ہیں پہلا حصہ معیار اور دوسرا حصہ مسائل پر مشتمل ہے۔ پہلے حصے میں شعر کی حقیقت و ماہیت اور شاعری کی اہمیت و افادیت واضح کی گئی ہے۔ دوسرے حصے میں ان مسائل کی نشاندہی کی گئی ہے جو شاعری کو سمجھنے کے لئے درکار ہوتے ہیں اور مثالوں سے شاعری کی قدر و قیمت کا اظہار کیا گیا ہے۔ ہماری شاعری کا مقصد ۱۲ صفحات پر محیط ہے اس سے مسعود حسن رضوی کے نقطۂ نظر، تنقیدی نظریات اور اسلوب تحریر کا پتہ چلتا ہے۔'' [۱۴۲]

''ہماری شاعری کے پہلے حصے ''معیار'' میں سب سے پہلے جذبات کی اہمیت اور شعر کی افادیت پر بحث کی گئی ہے۔ ............ وہ مولانا حالی سے متفق نظر آتے ہیں کہ شعر کی تاثیر مسلم ہے۔ بقول مولانا حالی ''شعر کی تاثیر کا کوئی شخص انکار نہیں کر سکتا۔ سامعین کو اکثر اس کے حزن و نشاط یا جوش و افسردگی کم یا زیادہ ضرور پیدا ہوتی ہے۔'' اس سلسلے میں مسعود حسن رضوی شعر کی بحث کو آگے بڑھاتے ہوئے اس نتیجے پر پہنچتے ہیں: ''کامل شعر وہی ہے جس میں موزونیت بھی ہو اور اثر بھی'' یوں وہ شعر کے لیے دو خاصیتیں موزونیت اور اثر قرار دیتے ہیں۔ یہاں موزونیت سے ان کی مراد وزن ہے۔ مولانا حالی نے وزن پر بحث کرتے ہوئے انگریزی شاعری سے تقابل کرتے ہوئے یہ نتیجہ نکالا ہے کہ وزن کی شرط شعر میں نہیں بلکہ نظم میں معتبر ہونی چاہئے۔ مسعود حسن رضوی اس فرق کو بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

''مصرعوں کی انفرادی موزونیت اور چیز ہے اور نظم کی مجموعی موزونیت اور چیز ہے۔ مصرعے کی موزونیت یہ ہے کہ وہ کسی عروضی وزن کے مطابق ہو اور نظم کی موزونیت یہ ہے کہ اس کے مصرعوں میں باہم تناسب اور توازن ہو۔ اس حوالے سے مسعود حسن رضوی موزونیت کو شعر کے لئے ضروری خیال کرتے ہیں۔ ان کا نظریہ ہے کہ موزونیت سے شعر کے حسن اور اثر میں اضافہ ہوتا ہے تاہم وہ اس بات کے بھی قائل ہیں نظر آتے ہیں کہ شاعرانہ خیالات کے اظہار کا فطری ذریعہ نظم ہے۔ اس کے ساتھ ساتھ وہ قافیے اور ردیف کی اہمیت سے بھی انکار نہیں کرتے لکھتے ہیں:

''اگر چہ وزن کی طرح قافیے اور ردیف کو شعر کے عناصر میں شمار نہیں کر سکتے۔ لیکن اس میں شک نہیں کہ جن چیزوں سے شاعری ساحری بن جاتی ہے ان میں قافیے اور ردیف کو ممتاز درجہ حاصل ہے۔'' اپنے مؤقف کی وضاحت کے لئے مثالیں دے کر مسعود حسن رضوی نے قافیے اور ردیف کی اہمیت کو اُجاگر کیا ہے اور مخالفانہ باتوں کو رد کیا ہے۔''[۱۴۳]

''یوں شعر کے بارے میں بحث کرتے ہوئے طویل مگر بامعنی، پُر مغز اور صاف ستھری گفتگو کی ہے اور اپنے مؤقف کو سمجھانے کے لئے مثالوں سے کام لیا ہے اور دلائل دیئے ہیں۔ سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ ادق باتوں کو نہایت ہی آسان اور سادہ زبان میں ذہن نشین کرانے کی کوشش کی ہے۔''[۱۴۴]

'''''ہماری شاعری'' کا دوسرا حصہ ''مسائل'' پر مبنی ہے۔ شاعری کی وسعت کا ذکر کرتے ہوئے انہوں نے غزل کے ساتھ مرثیہ کا بھی ذکر کیا ہے اور غزل کی افادیت اور اہمیت کے ساتھ ساتھ دیگر شعری اصناف کی ضرورت سے انکار نہیں کیا۔ لکھتے ہیں: ''جو لوگ صرف چند مضمونوں کو ہماری شاعری کی کل کائنات سمجھتے ہیں وہ اس غلط فہمی کے خود ہی ذمہ دار ہیں۔ وہ اردو شاعری کے دائرے کو تنگ کر کے غزل میں محدود کر دیتے ہیں۔ بے شک غزل ہی ہماری شاعری کی وہ صنف ہے جس کی خصوصیت ہر نگاہ کو اپنی طرف کھینچتی ہے۔ ہر دل میں گھر کرتی ہے۔ ہر زبان کو لذت دیتی ہے اور ہر محفل کو گرماتی ہے، مقدار کے لحاظ سے بھی شاعری کی ہر صنف سے غزل کا پلہ بھاری ہے مگر رباعیات، قطعے، قصیدے، مثنویاں، واسوخت، سلام، مرثیے اور مسلسل نظمیں بھی کچھ کم نہیں ہیں۔'' لیکن اس اعتراف کے باوجود انہوں نے غزل پر زیادہ زور دیا ہے اور غزل کے بارے میں پائی جانے والی غلط فہمیوں کو دور کرنے کی کوشش کی ہے۔''[۱۴۵]

''مسعود حسن رضوی غزل کو داخلی مضامین کے لئے مخصوص سمجھتے ہیں اور داستانِ حسن و عشق کے بیان میں تاثراتِ غم اور حسرت کے جذبات کو ضروری گردانتے ہیں۔ اس طرح وہ غم کو خوشی سے کہیں بہتر موضوع قرار دیتے ہیں اور اپنی بات کی حمایت میں انگریزی، سنسکرت، فارسی اور اردو کی مثالیں لاتے ہیں اور بالآخر غزل کی معنوی تنگ دامنی کے وہم کا سبب شعر فہمی کی صلاحیت کے فقدان کو قرار دیتے ہیں۔''[۱۴۶]

''غزل کے بارے میں پائی جانے والی غلط فہمیوں کا بھی مسعود حسن رضوی نے ذکر کیا ہے جس کا خلاصہ یہ ہے۔

۱۔ غزل بے ربط شعروں کا مجموعہ ہوتی ہے۔
۲۔ غزل کے شعروں میں مختلف اور متضاد خیالات اور جذبات کا اظہار ہوتا ہے۔
۳۔ غزل غیر فطری چیز ہے۔
۴۔ غزل کے مختلف المضامین اشعار سے دماغ کو ٹھوکریں سی لگتی ہیں۔
۵۔ غزل کے ایک شعر میں کسی نفسیاتی تجربے کا مکمل اظہار ممکن نہیں۔

ان غلط فہمیوں کا مسعود حسن رضوی نے تفصیل سے جواب دیا ہے جس کا خلاصہ کچھ یوں بنتا ہے۔

۱۔ اردو میں مسلسل غزلیں بھی کہی گئیں ہیں جن کے اشعار باہم مربوط ہیں۔
۲۔ متفرق شعروں کو ایک لڑی میں گوندھ کر غزل کی صورت میں پیش کرنے سے ان کا حسن اور اثر بڑھ جاتا ہے۔
۳۔ یکساں وزن کے اشعار پڑھنے سے دماغ کو آرام ملتا ہے اور یکساں وقفوں کے بعد قافیوں کے کھٹکے کلام میں موسیقیت پیدا کر دیتے ہیں۔ ردیف سے یہ موسیقیت اور بڑھ جاتی ہے۔
۴۔ جب یہ معلوم ہوا کہ غزل کے ایک شعر کو دوسرے شعر سے کوئی معنوی ربط نہیں ہوتا تو ہر شعر میں ایک نئے مضمون کے لئے دماغ پہلے سے تیار ہوتا ہے اور اس کو کسی چیز سے اچانک سابقہ نہیں پڑتا۔ جس کو ٹھوکر لگنے سے تعبیر کیا جائے۔
۵۔ غزل گو بھی واقعات سے متاثر ہوتا ہے اور اس تاثر کے اظہار میں عمومیت پیدا کر دیتا ہے۔
۶۔ غزل گو کے طریقۂ اظہار کی تعمیم آپ بیتی کو جگ بیتی بنا دیتی ہے۔'' [۱۴۷]

''اختتام پر ''ضروری گذارش'' کے عنوان سے لکھتے ہیں:

''خاتمۂ کلام پر تعلیم یافتہ نوجوانوں سے گذارش کرتا ہے کہ تنقید کی جو قدرت ان کو انگریزی تعلیم کی بدولت حاصل ہوئی ہے اسے اپنی شاعری کو بدنام کرنے میں صرف کر کے اپنی نافہمی اور کج رائی کی نمائش نہ کریں۔ اپنے ادبی خزانوں کی دیکھ بھال کریں۔ ادبی دفینوں کو منظر عام پر لائیں۔ اپنی شاعری کی خوبیاں خود سمجھیں اور دوسروں کو سمجھائیں۔ اس کی صحیح تنقید کر کے اسے ادبیاتِ عالم کی محفل میں اعزاز و امتیاز کی جگہ دلوائیں۔ ہاں لکیر کا فقیر ہونا ٹھیک نہیں۔ ہماری شاعری میں جو نقص ہو اسے دور کرنا جو کمی ہو اسے پورا کرنا بھی نہایت ضروری ہے۔'' [۱۴۸]

ڈاکٹر طاہر تونسوی کے مطابق:

''مسعود حسن رضوی نے ''ہماری شاعری'' میں قدیم اردو شاعری کے سرمایے اور شعراء کے کمالات کا روشن ترین رُخ دکھایا ہے مگر ایک خامی یہ ہے کہ یہ بھی مولانا حالی کی طرح یک رُخی تصویر ہے مگر چونکہ انہوں نے دیباچے میں اس کا اعتراف کر لیا ہے اس لئے صرف نظر کیا جاسکتا ہے۔ ''ہماری شاعری'' کے بارے میں ڈاکٹر محمد حسن کی یہ رائے خاصی وزنی ہے جس میں وہ اظہار کرتے ہوئے لکھتے ہیں ''مولانا حالی نے غزل کو ناکافی بنا دیا تھا اور اردو شاعری کو ایک مخصوص نہج کی طرف لانے کی کوشش کی تھی۔ مسعود صاحب نے ہماری کلاسیکی شاعری کے رموز و نکات کو بیان فرمایا اور اس انداز سے اس کی پرتیں کھولیں کہ غزل کی ایمائیت اور جامعیت روشن ہوگئی۔ اب بھی وہ اس موضوع پر تنہا کتاب ہے اور واقعہ یہ ہے کہ اردو غزل کی ہزار شیوگی کا ایسا رمز شناس مدتوں میں پیدا ہوگا۔'' [۱۴۹]

''ڈاکٹر عابد حسین لکھتے ہیں:

''مسعود حسن رضوی ادیب سارے قدردانِ اردو کے شکریے کے مستحق ہیں کہ انہوں نے ہماری شاعری کے نام سے ایک ایسی کتاب لکھ دی ہے جسے ہم بے تکلف یورپ کے بہترین نقادوں کی تصانیف کے مقابلے میں پیش کر سکتے ہیں۔ اس کتاب میں شاعری کی عام ماہیت سے محققانہ بحث کی گئی ہے........... کتاب کے اصل حصہ میں مصنف نے ان اعتراضات کو ایک ایک کر کے جانچا ہے۔ جو عام اردو شاعری پر کیے جاتے ہیں اور یہ ثابت کیا ہے کہ ان میں سے اکثر اعتراضات شاعری کی حقیقت سے ناواقفیت اور یورپ کی کورانہ تقلید پر مبنی ہیں۔'' [۱۵۰]

''حامد اللہ افسر نے تبصرہ کرتے ہوئے داد دی اور لکھا:

''حقیقت یہ ہے کہ خواجہ حالی کے مقدمہ کے بعد اس موضوع پر جس قدر کتابیں شائع ہوئیں۔ ہماری شاعری ان سب سے زیادہ کامیاب تصنیف ہے اور کیا بلحاظِ مطالب اور کیا بلحاظِ زبان ہر حیثیت سے مقدمہ شعر و شاعری کی ہم پلہ ہے میرا خیال ہے کہ اگر آج خواجہ حالی زندہ ہوتے تو وہ ہماری شاعری کی دل کھول کر داد دیتے۔'' [۱۵۱]

''یاس یگانہ چنگیزی نے رائے دیتے ہوئے لکھا:

''یہ تو وہ تصنیف ہے جو یورپ زدہ اصحاب کی غلامانہ ذہنیت میں انقلاب پیدا کرنے کی زبردست طاقت رکھتی ہے....... میں بہت مشکل سے کسی کی مدح کرتا ہوں مگر اس کتاب کی قدر نہ کروں تو اس سے بڑھ کر خلافِ شرافت کوئی بات نہ ہوگی۔'' [۱۵۲]

''علی عباس حسینی اس پر تبصرہ کرتے ہوئے رقمطراز ہیں:

''انہوں نے اس مختصر سی تصنیف میں حالیؔ کی دقیقہ سنجی، شبلیؔ کی وسعتِ نظر اور آزاد کی سحر نگاری ایک جگہ جمع کر کے دکھادی ہے........... اگر حالیؔ، شبلیؔ اور آزاد زندہ ہوتے تو مصنف کو اپنی محنتوں کی کچھ داد مل سکتی۔'' [۱۵۳]

''مولانا عبد الماجد دریا آبادی نے ہمدرد دہلی کے ۱۷؍ جون ۱۹۲۸ء کے شمارہ میں تبصرہ کرتے ہوئے مولانا حالیؔ اور مسعود حسن رضوی کے نقطۂ نظر کے فرق کو ظاہر کیا ہے۔ وہ لکھتے ہیں:

''اصلی اور بڑا فرق دونوں کتابوں میں نقطۂ نظر کے اختلاف کا ہے۔ مولانا حالیؔ کا نقطۂ نظر اخلاقی تھا اور انہوں نے اردو شاعری پر ایک واعظ (مصلح) کی حیثیت سے نظر کی اور اس نے وہی لکھا جو انہیں لکھنا چاہئے تھا اور شاعری پر وہ اعتراضات کئے جو تقریباً ہر شاعری وارد ہو سکتے ہیں

ہمارے مصنف ادیب کا نقطہ نظر اس کے برخلاف تماتر ادبی ہے۔ انہوں نے شاعری کے اس معیار کو تسلیم کر کے جو سارے عالم کی شاعری میں مسلّم ہو چکا ہے اردو شاعری کو اس پر جانچا اور بالکل کھرا پایا ہے مولانا حالی کے مقدمہ اور ان کی کتاب میں (بہ زبان حضرت اکبر) وہی فرق ہے کو یخنی کے پیالے اور شراب کے گلاس میں ہوسکتا ہے۔'' [۱۵۴]

طاہر تونسوی لکھتے ہیں:

''حقیقت یہ ہے کہ ''ہماری شاعری'' ''مقدمہ'' کا جواب ہے البتہ اس کا اسلوب دھوکے میں ڈال دیتا ہے۔ درحقیقت مسعود حسن رضوی نے ایسا انداز اور اسلوب اختیار کیا ہے اور اس سلجھے ہوئے طریق سے اعتراضات کا جواب دیا ہے جس کی وجہ سے یہ بات بظاہر دکھائی نہیں دیتی بلکہ بین السطور محسوس کی جاسکتی ہے۔ اس بات کی تصدیق مرزا محمد حسن عسکری کے ایک طویل خط سے بھی ہوتی ہے جو انہوں نے ۲۲/اپریل ۱۹۲۹ء کو مسعود حسن رضوی کے نام لکھا، اس میں لکھتے ہیں'' دیباچہ میں لائق مصنف نے از راہ تہذیب وانکسار لکھا ہے کہ یہ کتاب یعنی ''ہماری شاعری'' مقدمہ شعر وشاعری کا جواب نہیں بلکہ اس کا تتمہ ہے مگر فی الحقیقت یہ اس کا جواب ہے اور نہایت معقول جواب ہے۔'' [۱۵۵]

''مسعود حسن رضوی نے غزل کے متعلقات پر کافی بحث کی ہے لیکن غزل کی روح اور اس کی شعریت کو نظر انداز کیا ہے ان سب باتوں کے باوجود بحثیت مجموعی ''ہماری شاعری'' فنِ شعر کے بارے میں عام طور پر اور غزل کے بارے میں خاص طور پر ایک ایسی عمدہ کتاب ہے کہ اس سے بہتر کتاب اس موضوع پر آج تک نہیں لکھی گئی۔ اس کی سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ یہ تفہیم شعر کا ذوق پیدا کرتی ہے اور مشرقی شاعری کو مشرقی تنقید کے سانچوں سے پرکھنے کی فکر انگیز دعوت دیتی ہے، ڈاکٹر تنویر احمد علوی نے اپنے مضمون میں بڑے پتے کی بات کہی ہے، لکھتے ہیں: ''پروفیسر رضوی کی توضیحات سے اردو شاعری بالخصوص اردو غزل کی مزاج فہمی کی ایک روایت کا آغاز ہوتا ہے۔'' [۱۵۶]

مسعود حسن رضوی ''دیباچہ'' میں لکھتے ہیں:

''حالی کا مقدمہ اور مسدس دونوں سے صاف ظاہر ہے کہ شعر وشاعری کے بارے میں ان کا نقطۂ نظر اخلاقی ہے۔ پیش نظر کتاب کے مطالعے سے واضح ہوگا کہ اس کے مصنف کا نقطۂ نظر ادبی ہے لیکن حالی کی رایوں سے اختلاف کرنا مقصود نہیں ہے، بلکہ جو کچھ انھوں نے چھوڑ دیا تھا اُسے پورا کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ یعنی ''ہماری شاعری'' خواجہ حالی کی ''شعر وشاعری'' کا جواب نہیں، اس کا تتمہ ہے۔ حالی نے تصویر کا ایک رُخ دکھایا تھا اس کتاب میں اس کا دوسرا رُخ دکھایا گیا ہے۔ جو لوگ ان دونوں کتابوں کا غور سے مطالعہ کریں گے وہ اردو شاعری کے دونوں رُخ دیکھ کر صحیح رائے قائم کرسکیں گے۔ راقم الحروف اردو شاعری کے واقعی نقائص کا منکر ہے نہ

ضروری اصلاح کا مخالف مگر جس طرح اردو شاعری کا بے عیب حصہ خواجہ حالی کی شعروشاعری
کے موضوع سے خارج تھا اسی طرح اس کا عیب دار حصہ ہماری شاعری کے موضوع سے خارج
ہے۔'' [۱۵۷]

''عملی تلخیص'' [۱۵۸] کے عنوان سے علیم جہانگیر نے ''مقدمہ شعروشاعری'' اور ''ہماری شاعری'' کے حوالے سے ۹۶ صفحات پر مشتمل تنقیدی جائزہ اس انداز سے قلم بند کیا ہے کہ چیدہ چیدہ نکات قاری کو بآسانی سمجھ میں آ جاتے ہیں یقیناً علیم جہانگیر نے پرمغز انداز میں یہ کارنامہ سرانجام دیا ہے۔

مقدمہ شعروشاعری اپنے تمام تر محاسن ومعائب کے ساتھ اردو کی بوطیقا کہلائے جانے کی مستحق ہے اگر ہم مولانا الطاف حسین حالی کی ذہنی تربیت اور مغربی افکار یا انگریزی میں کم علمی کو بنیاد بنا بھی لیں تو مسئلہ حالی کی مسلمہ تخلیقی حیثیت پر سوال اٹھادے گا کہ حالی جو غالب کی شاگردی کا دم بھرتے ہیں اور اپنے عہد کے جید لوگوں کے ساتھ ہم رکاب ہیں تو اس تناظر میں مولانا الطاف حسین حالی کا مقدمہ یقیناً ان کی تخلیق اور تنقیدی ربط باہم کی اعلیٰ ترین مثال ہے۔ دنیائے تنقید میں جب ہم Poitics کی بات کرتے ہیں تو اس کے کئی تراجم منظر عام پر آ چکے ہیں کیا ارسطو کی ذہنی تربیت میں افلاطون کو دخل نہیں تھا؟ کیا اس نے افلاطون سے اختلاف نہیں کیا؟ کیا اس نے انسانی ذات سے جڑے ہوئے ان بدیہی تصورات یعنی طربیہ، المیہ اور مزاح کو بنیاد بناتے ہوئے Elid اور Odecy جیسے فن پاروں کے لیے اپنی تنقیدی بصیرت کو کام میں لاتے ہوئے سوالات نہیں اٹھائے۔! وہ کون سی وجہ ہے کہ اس نے شاعری کو تاریخ پر فوقیت دی۔ حالی کا مقدمہ بھی ماضی، حال اور مستقبل کے تناظر میں تاریخ نویسی قطعاً نہیں ہے اردو ادب کے تناظر میں شعری منظرناموں کو بنیاد بناتے ہوئے سماجی تبدیلی کا نقیب ہے۔ شاید ایسا کائنات کی فکری دنیا میں روزِ ازل سے ہوتا چلا آ رہا ہے۔ کہ شاعر جمہوریہ میں رہنے کے لائق نہیں ہے جبکہ فکری شاعر اس سے مستثنیٰ ہے اس میں بھی افادی رنگ نمایاں ہے۔ مولانا الطاف حسین حالی جس تخلیقی شاہراہ پر گامزن ہو چلے تھے اس میں افادی اور مقصدی نقطۂ نظر کی کارفرمائی یقینی تھی بااعتبارِ مجموعی مولانا الطاف حسین حالی اردو کے ارسطو ہیں اور ان کی کتاب مقدمہ شعروشاعری اردو تنقید کی بوطیقا ہے۔ اگر وہ اس روش پر گامزن نہ ہوتے تو شاید تنقید نظری اور عملی نوعیت کی فضاؤں سے بہت دیر میں آشنا ہوتی۔ مقدمہ نظری اور عملی تنقید کی خشتِ اوّل ہے۔

## تیسرا باب: حواشی و تعلیقات:

[۱] ''خود گلکرسٹ نے ۱۸۰۱ء میں اردو کی ایک لغت لکھی' زبان کے بعض قواعد لکھے اور مختلف طرح سے اردو زبان کی خدمت کی معلوم ہوتا ہے کہ ڈاکٹر گلکرسٹ سے اول بھی ایک شخص فرگسن نامی نے اردو کی ایک لغت لکھی تھی جو لندن میں ۱۷۷۳ء میں طبع ہوئی ......'' تفصیل ملاحظہ کیجیے: مقدمہ ''تذکرہ گلشن ہند'' مصنف مولوی عبدالحق' لاہور: رفاہ عام اسٹیم پریس' ۱۹۰۶ء' ص: ۷ تا ۱۱

[۲] لارڈ مکالے حکومت ہند کے رکن قانون کی حیثیت سے مجلس تعلیمات عامہ کے صدر ہوئے تو ۱۸۳۵ء میں ان کے ایما پر انگریزی کو سرکاری زبان کے طور پر نافذ کیا گیا۔ ماخذ: عبداللہ یوسف علی' ''انگریزی عہد میں ہندوستان کے تمدن کی تاریخ'' لاہور: دوست ایسوسی ایٹ پرنٹرز پبلشرز' مئی ۱۹۹۴ء' ص: ۱۷۷ تا ۱۷۸

[۳] ابوالکلام قاسمی' ''مشرقی شعریات اور اردو تنقید کی روایت'' نئی دہلی: قومی کونسل برائے فروغ اردو زبان' ۲۰۰۲ء' ص: ۱۸۸ تا ۱۸۹

[۴] (الف) ''اودھ پنچ'' ۱۸۷۷ء میں منشی سجاد حسین نے جاری کیا' ماخذ: چکبست لکھنوی' مؤلف: ''گلدستۂ اودھ پنچ'' (دیباچہ) لکھنؤ' ۱۹۱۵ء' ص: ۳

(ب) '''''اودھ پنچ'' منشی سجاد حسین۔ یہ ایک مصور ظرافت آمیز اخبار تھا جس میں وزیر علی' شوق اور گنگا سہا جیسے ہندوستانی مصوروں کے کارٹون شائع ہوتے تھے'' ماخوذ: عبداللہ یوسف علی' ''انگریزی عہد میں ہندوستان کے تمدن کی تاریخ'' مئی ۱۹۹۴ء' ص: ۲۸۸

[۵] (الف) جام جہاں نما۔ ۱۸۲۲ء کلکتہ سے جاری ہوا' ماخذ: مسکین علی حجازی' ڈاکٹر' ''پاکستان و ہند میں مسلم صحافت کی مختصر ترین تاریخ'' لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز' ۱۹۸۹ء' ص: ۱۱ تا ۱۲

(ب) عبدالسلام خورشید' ''صحافت پاکستان و ہند میں'' لاہور: مکتبہ کارواں طبع دوم' ص: ۲۱

[۶] (الف) ''۱۵/ اکتوبر ۱۸۷۵ء سے جاری ہوا ہر ماہ کی ۱۵/ تاریخ کو شائع ہوتا تھا' مہتمم پنڈت کشن نرائن تھے'' ماخذ: امداد صابری' ''تاریخ صحافت اردو'' ص: ۵۶۴ تا ۵۶۵

(ب) پنڈت منوہر لال زتشی' ''مراۃ الہند'' مشمولہ: تماہی رسالہ'' ہندستانی'' الہ آباد' جولائی ۱۹۳۳ء' ص: ۳۰۲ تا ۳۲۲

[۷] ''تہذیب الاخلاق'' کا اجراء ۱۸۷۰ء میں ہوا۔ ماخذ: ثریا حسین' ''سرسید احمد خاں اور اُن کا عہد'' ۲۰۰۶' ص: ۴۰

[۸] ''جو صاحب سب سے اعلیٰ مضمون یا ترجمہ عنایت فرمائیں گے ان کو ایک اشرفی نذر کی جائے گی'' ماخوذ: رسالہ ''حسن'' دکن' جلد سوم' نمبر ۱' جنوری ۱۸۹۰ء' ص: ۱

[۹] محمد ہادی حسین' مترجم ''مغربی شعریات'' لاہور: مجلس ترقی ادب' طبع اول' ۱۹۶۷ء' ص:

[۱۰] خورشید جہاں' پروفیسر' ''جدید اردو تنقید پر مغربی تنقید کے اثرات'' دہلی: پبلشر پروفیسر خورشید جہاں' ۱۹۸۹ء' ص: ۹۷ تا ۹۸

[۱۱] شہاب ظفر اعظمی' ''اردو کے نثری اسالیب'' دہلی: تخلیق کار پبلشرز' ۱۹۹۹ء

[۱۲] منشی ذکاء اللہ دہلوی' ''ہندوستان میں کس قسم کے انشاپردازوں اور کس قسم کی انشاپردازی سے شائستگی اور آسودگی پھیل سکتی ہے'' مشمولہ: رسالہ ''حسن'' جلد پنجم' نمبر ۱۰' مارچ ۱۸۹۱ء' ص: ۱ تا ۱۹

[۱۳] مولانا الطاف حسین حالی کے کوائف کے لیے ملاحظہ ہو بارہواں باب۔ (مقالہ نگار)

[۱۴] ''نواب شیفتہ کی وفات کے بعد پنجاب گورنمنٹ بک ڈپو (لاہور) میں ایک اسامی مجھ کو مل گئی' جس میں مجھے یہ کام کرنا پڑتا تھا کہ جو ترجمے انگریزی سے اردو میں ہوتے تھے ان کی اردو عبارت درست کرنے کو مجھے ملتی تھی'' مولانا الطاف حسین حالی' ''بیان حالی (خود نوشت سوانح)'' مشمولہ: ''کلیات نثر حالی: جلد اول'' ۱۸۶۷ء' ص: ۳۳۹

[۱۵] ''نکات غالب و رقعات غالب' ۳۶ صفحات پر مشتمل ایک مختصر سی نصابی کتاب ہے جسے ناظم تعلیمات پنجاب کے ڈائریکٹر میجر فلر کی فرمائش پر اور ماسٹر پیارے لال آشوب کے توسط سے غالب نے تالیف کیا' اس کے دو حصے ہیں ایک نکات غالب اور دوسرا رقعات غالب' نکات غالب ۲۰ صفحہ فارسی زبان کے علم صرف کو اردو زبان میں بیان کیا ہے اور رقعات غالب میں پنج آہنگ کے آہنگ پنجم سے انتخاب کر کے ۱۵ فارسی خطوط شامل کتاب کیے ہیں' یہ پہلی بار ۱۸۶۷ء میں دہلی سے شائع ہوئی'' جمیل جالبی' ڈاکٹر' ''تاریخ ادب اردو: جلد چہارم'' ۲۰۱۲ء' ص: ۹۹ تا ۱۰۰

[۱۶] ڈاکٹر غلام مصطفیٰ خاں کے مطابق: ''مناظرہ واعظ و شاعر ۱۸۸۳ء میں حالی نے ذوق کے اس قصیدے کی طرز پر شروع کیا...... ''یہ مناظرہ شعرائے فارسی کے انداز میں ہے۔ مولوی' فلسفی' صوفی اور واعظ کی ایک خیالی محفل سجائی گئی ہے جہاں شاعر بھی ہے اور وہ اپنی تعلّی کر رہا ہے۔ یہاں' مولانا حالی نے بالواسطہ شاعر اور واعظ کی زبان سے وہ تمام عیوب شاعری بیان کر دیے جن کی بنیاد پر انھوں نے بعد میں' مقدمہ شعر و شاعری' کی تعمیر کھڑی کی تھی' اور یہ' مناظرہ' اسی وجہ سے بہت اہم ہے کہ واعظ کے عیوب جو شاعر کی زبانی بیان کیے گئے ہیں وہ خصوصاً اسی زمانے کی غمازی کرتے ہیں جبکہ یہ' مناظرہ' لکھا گیا تھا'' ماخوذ: ''حالی کا ذہنی ارتقاء'' ۱۹۶۶ء' ص: ۹۰ تا ۹۱

[۱۷] ڈاکٹر عبدالقیوم کے مطابق: ''حالی سے پیشتر گارساں دتاسی کے خطبات' مختلف اخبارات اور سرسید نے تہذیب الاخلاق میں جدید تنقیدی خیالات کا اظہار کیا تھا۔ خود حالی نے مسدس میں قدیم طرز کی شاعری سے بے زاری ظاہر کی تھی'' ماخوذ: ''حالی کی اردو نثر نگاری'' لاہور: مجلس ترقی ادب' طبع دوم مارچ ۲۰۱۲ء (اول: ۱۹۶۴ء)' ص: ۲۲۵

[۱۸] ''۱۹۲۰ء سے ''مقدمہ شعر و شاعری'' کے نام سے یہ علیحدہ کتابی صورت میں شائع ہونے لگا'' ماخوذ: سید جعفر؛ ''تاریخ ادب اردو: عہد میر سے ترقی پسند تحریک تک: جلد دوم'' حیدر آباد: وی۔ جی پرنٹرس دلسکھ نگر' ۲۰۰۲ء' ص: ۲۱۳

[۱۹] رشید حسن خان، (مقدمہ) ''دیوان حالی: اشاعت اول کی عکسی اشاعت'' دہلی: اردو اکادمی' مارچ ۱۹۸۷ء' ص: ۱۱تا۱۴

[۲۰] ''مولانا (حالی) موصوف کے دیوان کے مقدمہ میں شاعری کے اصلی مفہوم پر بحث کی گئی ہے جب یہ مقدمہ شائع ہوا تو اس بحث نے 'اودھ پنچ' کے لیے بارود کی چنگاری کا کام کیا اودھ پنچ کو مولانا حالی سے دو شکایتیں تھیں' پہلا اعتراض تو یہ تھا کہ مولانا حالی کا نظریہ شاعری کا مفہوم غلط ہے' جس کو وہ شاعری سمجھتے ہیں وہ محض قافیہ پیائی ہے اور فطرتی شاعری کی لطافت و رنگینی سے خالی ہے' اختلاف کی دوسری وجہ یہ تھی کہ مولانا حالی نے اپنے مقدمہ میں مصنوعی اور خلاف فطرت شاعری کی جس قدر مثالیں دی تھیں ان کا کثیر حصہ لکھنؤ کے شعراء کے کلام سے لیا تھا جس کا لازمی منشاء اودھ پنچ کے نزدیک یہ تھا کہ لکھنؤ کے شعراء کی توہین ہو' ان خیالات کا دلوں میں امنڈنا تھا کہ دیوان اور مقدمہ کے ایک ایک شعر اور ایک ایک سطر پر اعتراضات کی بوچھاڑ شروع ہو گئی اور یہ سلسلہ بھی مدت تک جاری رہا'' ماخوذ: چکبست لکھنوی، مؤلف: ''گلدستۂ اودھ پنچ'' (دیباچہ) لکھنؤ' ۱۹۱۵ء' ص: ۹

[۲۱] صفدر حسین، پروفیسر، ڈاکٹر؛ ''حالی اور اُن کا زمانہ'' مشمولہ: ماہنامہ ''فروغ اردو: حالی نمبر حصہ ا'' شمارہ ۹۔۱۰' جلد ۷' فروری ۱۹۵۹ء، ص: ۲۸تا۲۹

[۲۲] غلام مصطفٰی خاں، ڈاکٹر؛ ''حالی کا ذہنی ارتقاء'' ۱۹۶۶ء' ص: ۳۸

[۲۳] شمس الرحمٰن فاروقی؛ ''تحقیق، تنقید اور نئے تصورات'' انتخاب و ترتیب محمد حمید شاہد' اسلام آباد: پورب اکادمی' طبع اول ۲۰۱۱ء' ص: ۱۹۵

[۲۴] شمس الرحمٰن فاروقی؛ ''تحقیق، تنقید اور نئے تصورات'' ۲۰۱۱ء' ص: ۱۹۵

[۲۵] ممتاز حسین، ڈاکٹر؛ ''حالی کے تنقیدی نظریات ایک تنقیدی مطالعہ'' کراچی: سعد پبلی کیشنز' طبع اول ۱۹۸۸ء

[۲۶] عبدالقیوم، ڈاکٹر'' حالی کی اردو نثر نگاری'' لاہور: مجلس ترقی ادب' طبع اول ۱۹۶۴ء' طبع دوم' مارچ ۲۰۱۲ء

[۲۷] عبدالقیوم، ڈاکٹر'' حالی کی اردو نثر نگاری'' ۲۰۱۲ء' ص: ۲۲۷

[۲۸] سلیم اختر، ڈاکٹر؛ ''تنقید اقبال کا تجزیاتی مطالعہ'' مشمولہ: ''تخلیق، تخلیقی شخصیات اور تنقید'' ۱۹۸۹ء' ص: ۸۳۲تا۸۳۳

[۲۹] شوکت سبزواری، ڈاکٹر؛ ''حالی نقاد کی حیثیت سے'' مشمولہ: سہ ماہی ''اردو'' حالی نمبر' جلد: ۳۱' ش: ۲' اپریل ۱۹۵۲ء' ص: ۱۲۹تا۱۳۰

[۳۰] شوکت سبزواری، ڈاکٹر؛ ''حالی نقاد کی حیثیت سے'' مشمولہ: سہ ماہی ''اردو'' حالی نمبر' اپریل ۱۹۵۲ء' ص: ۱۳۱

[۳۱] شوکت سبزواری، ڈاکٹر؛ ''حالی نقاد کی حیثیت سے'' مشمولہ: سہ ماہی ''اردو'' حالی نمبر' اپریل ۱۹۵۲ء' ص: ۱۳۵تا۱۳۶

[۳۲] شوکت سبزواری، ڈاکٹر؛ ''حالی نقاد کی حیثیت سے'' مشمولہ: سہ ماہی ''اردو'' حالی نمبر' اپریل ۱۹۵۲ء' ص: ۱۳۶

[۳۳] آل احمد سرور، ''ہندوستانی ادب میں حالی کا درجہ'' مشمولہ: ''فروغ اردو'' حالی نمبر' جلد دوم' جون ۱۹۵۹ء' ص: ۳۱۳

[۳۴] آل احمد سرور، ''ہندوستانی ادب میں حالی کا درجہ'' مشمولہ: ''فروغ اردو'' حالی نمبر' جلد دوم' جون ۱۹۵۹ء' ص: ۳۲۱تا۳۲۵

[۳۵] سید احتشام حسین، ''مقدمہ شعر و شاعری'' مشمولہ: ''فروغ اردو'' حالی نمبر' جلد دوم' جون ۱۹۵۹ء' ص: ۲۶۶تا۲۶۸

[۳۶] سید عبداللہ، ڈاکٹر؛ ''حالی کی نثر نگاری'' مشمولہ: ''فروغ اردو'' حالی نمبر' جلد اول' فروری ۱۹۵۹ء' ص: ۲۹۶تا۲۹۷

[۳۷] عبادت بریلوی، ڈاکٹر؛ ''حالی کی تنقید'' مشمولہ: ''فروغ اردو'' حالی نمبر' جلد اول' فروری ۱۹۵۹ء' ص: ۳۲۳تا۳۲۵

[۳۸] عبادت بریلوی، ڈاکٹر؛ ''حالی کی تنقید'' مشمولہ: ''فروغ اردو'' حالی نمبر' جلد اول' فروری ۱۹۵۹ء' ص: ۳۲۶تا۳۲۷

[۳۹] سید عبداللہ، ڈاکٹر'' اشارات تنقید'' اسلام آباد: مقتدرہ قومی زبان' ۱۹۸۹ء' ص: ۱۵۸

[۴۰] سید عبداللہ، ڈاکٹر'' اشارات تنقید'' ۱۹۸۹ء' ص: ۱۶۴

[۴۱] سید محمد نواب کریم؛ ''اردو تنقید حالی سے کلیم تک'' دہلی: تخلیق کار پبلشرز' ۱۹۹۳ء' ص: ۷۷تا۷۸

[۴۲] سید محمد نواب کریم؛ ''اردو تنقید حالی سے کلیم تک'' ۱۹۹۳ء' ص: ۸۵

[۴۳] سید محمد نواب کریم؛ ''اردو تنقید حالی سے کلیم تک'' ۱۹۹۳ء' ص: ۱۰۲

[۴۴] سید محمد نواب کریم؛ ''اردو تنقید حالی سے کلیم تک'' ۱۹۹۳ء' ص: ۱۰۳

[۴۵] سید محمد نواب کریم؛ ''اردو تنقید حالی سے کلیم تک'' ۱۹۹۳ء' ص: ۱۳۳

[۴۶] وہاب اشرفی، ''حالی کا تنقیدی شعور'' مشمولہ: ''الطاف حسین حالی تحقیقی و تنقیدی جائزے'' مرتب، پروفیسر نذیر احمد' دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ' ۲۰۰۲ء' ص: ۱۵۳

[۴۷] ابوالکلام قاسمی، ''غزل کی تنقید اور الطاف حسین حالی'' مشمولہ: ''الطاف حسین حالی تحقیقی و تنقیدی جائزے'' ۲۰۰۲ء' ص: ۱۶۱تا۱۶۲

[۴۸] ابوالکلام قاسمی، ''غزل کی تنقید اور الطاف حسین حالی'' مشمولہ: ''الطاف حسین حالی تحقیقی و تنقیدی جائزے'' ۲۰۰۲ء' ص: ۱۷۴تا۱۷۵

[۴۹] سید محمد عقیل، ''مشرقی حالی پر مغرب کا نوآبادیاتی (Colonial) دباؤ'' مشمولہ: ''الطاف حسین حالی تحقیقی و تنقیدی جائزے'' ۲۰۰۲ء' ص: ۱۸۷

[۵۰] سید محمد عقیل، ''مشرقی حالی پر مغرب کا نوآبادیاتی (Colonial) دباؤ'' مشمولہ: ''الطاف حسین حالی تحقیقی و تنقیدی جائزے'' ۲۰۰۲ء' ص: ۱۸۸

[۵۱] انیس اشفاق، ''حالی کی تنقید نگاری'' مشمولہ: ''الطاف حسین حالی تحقیقی و تنقیدی جائزے'' ۲۰۰۲ء' ص: ۲۴۷

[۵۲] انیس اشفاق، ''حالی کی تنقید نگاری'' مشمولہ: ''الطاف حسین حالی تحقیقی و تنقیدی جائزے'' ۲۰۰۲ء' ص: ۲۵۲

[۵۳] شین کاف نظام، "مقدمہ شعروشاعری اور شعری زبان" مشمولہ: "الطاف حسین حالی تحقیقی وتنقیدی جائزے" ۲۰۰۲ء، ص:۳۸۹

[۵۴] احمد محفوظ، "حالی اور غزل کی تنقید" مشمولہ: "الطاف حسین حالی تحقیقی وتنقیدی جائزے" ۲۰۰۲ء، ص:۳۲۲

[۵۵] احمد محفوظ، "حالی اور غزل کی تنقید" مشمولہ: "الطاف حسین حالی تحقیقی وتنقیدی جائزے" ۲۰۰۲ء، ص:۳۳۴تا۳۳۵

[۵۶] یوسف عامر، "مقدمہ شعروشاعری میں عربی تنقید کے اصول" مشمولہ: "الطاف حسین حالی تحقیقی وتنقیدی جائزے" ۲۰۰۲ء، ص:۲۵۹

[۵۷] حمید احمد خاں، پروفیسر، "ارمغانِ حالی مع مقدمہ وحواشی" لاہور: ادارۂ ثقافت اسلامیہ، طبع اول ۱۹۷۱ء، ص:۳۳تا۳۴

[۵۸] حمید احمد خاں، پروفیسر، "ارمغانِ حالی مع مقدمہ وحواشی" ۱۹۷۱ء، ص:۳۵

[۵۹] اے بی اشرف، ڈاکٹر، "حالی کی تنقید میں تصورِ شعر" مشمولہ: سہ ماہی "الزبیر" انتقادیات نمبر، ۱۹۸۶ء، ص:۲۳۰

[۶۰] اے بی اشرف، ڈاکٹر، "حالی کی تنقید میں تصورِ شعر" مشمولہ: سہ ماہی "الزبیر" انتقادیات نمبر، ۱۹۸۶ء، ص:۲۳۱

[۶۱] عبدالقادر سروری، "تنقیدِ شعر اور حالی" مشمولہ: "نقوش" ادبِ عالیہ نمبر، شمارہ: ۷۹۔۸۰، اپریل ۱۹۶۰ء، ص:۱۰۹

[۶۲] عبدالقادر سروری، "تنقیدِ شعر اور حالی" مشمولہ: "نقوش" ادبِ عالیہ نمبر، اپریل ۱۹۶۰ء، ص:۱۱۰

[۶۳] عبدالقادر سروری، "تنقیدِ شعر اور حالی" مشمولہ: "نقوش" ادبِ عالیہ نمبر، شمارہ: ۷۹۔۸۰، اپریل ۱۹۶۰ء، ص:۱۱۳

[۶۴] عبدالقادر سروری، "تنقیدِ شعر اور حالی" مشمولہ: "نقوش" ادبِ عالیہ نمبر، شمارہ: ۷۹۔۸۰، اپریل ۱۹۶۰ء، ص:۱۱۵

[۶۵] اختر انصاری دہلوی، "حالی اور نیا تنقیدی شعور" کراچی: اردو اکیڈمی سندھ، طبع اول ۱۹۶۲ء، ص:۲۴

[۶۶] اختر انصاری دہلوی، "حالی اور نیا تنقیدی شعور" ۱۹۶۲ء، ص:۳۵تا۳۶

[۶۷] اختر انصاری دہلوی، "حالی اور نیا تنقیدی شعور" ۱۹۶۲ء، ص:۸۹

[۶۸] اختر انصاری دہلوی، "حالی اور نیا تنقیدی شعور" ۱۹۶۲ء، ص:۹۱

[۶۹] عبدالمغنی، "حالی بحیثیت نثر نگار" مشمولہ: "تنقیدِ مشرق" دہلی: اردو بک فاؤنڈیشن، ۱۹۸۷ء، ص:۱۲۶

[۷۰] عبدالمغنی، "تنقیدِ مشرق" دہلی: اردو بک فاؤنڈیشن، ۱۹۸۷ء، ص:۱۲۹

[۷۱] وارث علوی، "حالی، مقدمہ اور ہم" کراچی: آج پبلی کیشنز، ۲۰۰۰ء، ص:۱۰

[۷۲] وارث علوی، "حالی، مقدمہ اور ہم" ۲۰۰۰ء، ص:۱۱

[۷۳] وارث علوی، "حالی، مقدمہ اور ہم" ۲۰۰۰ء، ص:۱۳

[۷۴] وارث علوی، "حالی، مقدمہ اور ہم" ۲۰۰۰ء، ص:۱۴

[۷۵] وارث علوی، "حالی، مقدمہ اور ہم" ۲۰۰۰ء، ص:۱۵

[۷۶] وارث علوی، "حالی، مقدمہ اور ہم" ۲۰۰۰ء، ص:۱۶

[۷۷] وارث علوی، "حالی، مقدمہ اور ہم" ۲۰۰۰ء، ص:۲۰

[۷۸] وارث علوی، "حالی، مقدمہ اور ہم" ۲۰۰۰ء، ص:۲۳

[۷۹] وارث علوی، "حالی، مقدمہ اور ہم" ۲۰۰۰ء، ص:۲۶

[۸۰] وارث علوی، "حالی، مقدمہ اور ہم" ۲۰۰۰ء، ص:۲۹

[۸۱] وارث علوی، "حالی، مقدمہ اور ہم" ۲۰۰۰ء، ص:۳۱

[۸۲] وارث علوی، "حالی، مقدمہ اور ہم" ۲۰۰۰ء، ص:۳۱

[۸۳] وارث علوی، "حالی، مقدمہ اور ہم" ۲۰۰۰ء، ص:۳۴تا۳۵

[۸۴] وارث علوی، "حالی، مقدمہ اور ہم" ۲۰۰۰ء، ص:۳۸تا۳۹

[۸۵] وارث علوی، "حالی، مقدمہ اور ہم" ۲۰۰۰ء، ص:۴۳تا۴۵

[۸۶] وارث علوی، "حالی، مقدمہ اور ہم" ۲۰۰۰ء، ص:۴۶

[۸۷] وارث علوی، "حالی، مقدمہ اور ہم" ۲۰۰۰ء، ص:۴۶تا۴۷

[۸۸] وارث علوی، "حالی، مقدمہ اور ہم" ۲۰۰۰ء، ص:۴۸تا۴۹

[۸۹] وارث علوی، "حالی، مقدمہ اور ہم" ۲۰۰۰ء، ص:۵۰تا۵۱

[۹۰] وارث علوی، "حالی، مقدمہ اور ہم" ۲۰۰۰ء، ص:۵۷تا۵۸

[۹۱] وارث علوی، "حالی، مقدمہ اور ہم" ۲۰۰۰ء، ص:۵۸

[۹۲] وارث علوی، "حالی، مقدمہ اور ہم" ۲۰۰۰ء، ص:۶۰

[۹۳] وارث علوی، "حالی، مقدمہ اور ہم" ۲۰۰۰ء، ص:۶۱

[۹۴] وارث علوی، "حالی، مقدمہ اور ہم" ۲۰۰۰ء، ص:۶۲

[۹۵] وارث علوی، "حالی، مقدمہ اور ہم" ۲۰۰۰ء، ص:۶۵

[۹۶] وارث علوی، "حالی، مقدمہ اور ہم" ۲۰۰۰ء، ص:۶۶

[۹۷] وارث علوی،'' حالی' مقدمہ اور ہم'' ۲۰۰۰ء' ص:۶۷ تا ۶۸

[۹۸] وارث علوی،'' حالی' مقدمہ اور ہم'' ۲۰۰۰ء' ص:۷۱

[۹۹] وارث علوی،'' حالی' مقدمہ اور ہم'' ۲۰۰۰ء' ص:۸۴

[۱۰۰] وارث علوی،'' حالی' مقدمہ اور ہم'' ۲۰۰۰ء' ص:۱۰۳

[۱۰۱] وارث علوی،'' حالی' مقدمہ اور ہم'' ۲۰۰۰ء' ص:۱۰۵ تا ۱۰۶

[۱۰۲] وارث علوی،'' حالی' مقدمہ اور ہم'' ۲۰۰۰ء' ص:۱۳۹

[۱۰۳] وارث علوی،'' حالی' مقدمہ اور ہم'' ۲۰۰۰ء' ص:۱۳۹

[۱۰۴] وارث علوی،'' حالی' مقدمہ اور ہم'' ۲۰۰۰ء' ص:۱۳۹

[۱۰۵] سید محمد ہاشم،'' اردو تنقید کی اساس'' دہلی: مکتبہ جامعہ' ۱۹۷۹ء' ص:۸۷ تا ۸۸

[۱۰۶] جمیل جالبی، ڈاکٹر،'' تاریخ ادب اردو: جلد چہارم'' (فصل سوم' مولانا الطاف حسین حالی) لاہور: مجلس ترقی ادب' طبع اول ۲۰۱۲ء' ص:۹۵۰

[۱۰۷] جمیل جالبی، ڈاکٹر،'' تاریخ ادب اردو: جلد چہارم'' (فصل سوم' مولانا الطاف حسین حالی) ۲۰۱۲ء' ص:۹۵۰

[۱۰۸] جمیل جالبی، ڈاکٹر،'' تاریخ ادب اردو: جلد چہارم'' (فصل سوم' مولانا الطاف حسین حالی) ۲۰۱۲ء' ص:۹۵۰ تا ۹۵۱

[۱۰۹] جمیل جالبی، ڈاکٹر،'' تاریخ ادب اردو: جلد چہارم'' (فصل سوم' مولانا الطاف حسین حالی) ۲۰۱۲ء' ص:۹۵۳ تا ۹۵۴

[۱۱۰] جمیل جالبی، ڈاکٹر،'' تاریخ ادب اردو: جلد چہارم'' (فصل سوم' مولانا الطاف حسین حالی) ۲۰۱۲ء' ص:۹۵۵ تا ۹۵۶

[۱۱۱] جمیل جالبی، ڈاکٹر،'' تاریخ ادب اردو: جلد چہارم'' (فصل سوم' مولانا الطاف حسین حالی) ۲۰۱۲ء' ص:۹۵۶

[۱۱۲] جمیل جالبی، ڈاکٹر،'' تاریخ ادب اردو: جلد چہارم'' (فصل سوم' مولانا الطاف حسین حالی) ۲۰۱۲ء' ص:۹۵۶

[۱۱۳] سیدہ جعفر،'' تاریخ ادب اردو: عہد میر سے ترقی پسند تحریک تک' جلد دوم'' حیدرآباد: وی۔ جی پرنٹرس' ۲۰۰۲ء' ص:۲۱۸ تا ۲۱۹

[۱۱۴] وہاب اشرفی،'' تاریخ ادب اردو (آغاز تا ۲۰۰۰ء) جلد اوّل'' دہلی: ایجوکیشنل پبلشنگ ہاؤس' ۲۰۰۷ء' ص:۵۱۰

[۱۱۵] وہاب اشرفی،'' تاریخ ادب اردو (آغاز تا ۲۰۰۰ء) جلد اوّل'' ۲۰۰۷ء' ص:۵۱۰

[۱۱۶] وہاب اشرفی،'' تاریخ ادب اردو (آغاز تا ۲۰۰۰ء) جلد اوّل'' ۲۰۰۷ء' ص:۵۱۰ تا ۵۱۱

[۱۱۷] وہاب اشرفی،'' تاریخ ادب اردو (آغاز تا ۲۰۰۰ء) جلد اوّل'' ۲۰۰۷ء' ص:۵۱۰ تا ۵۱۱

[۱۱۸] مولوی عبدالحق،'' افکار حالی'' کراچی: انجمن ترقی اردو پاکستان' ۱۹۷۹ء' ص:۱۰۰

[۱۱۹] مولوی عبدالحق،'' افکار حالی'' ۱۹۷۹ء' ص:۱۰۱

[۱۲۰] مولوی عبدالحق،'' افکار حالی'' ۱۹۷۹ء' ص:۱۰۲ تا ۱۰۳

[۱۲۱] عبدالقیوم، ڈاکٹر،'' مولانا الطاف حسین حالی'' مشمولہ:'' تاریخ ادبیات مسلمانانِ پاکستان وہند'' جلد چہارم' اردو ادب' لاہور: پنجاب یونیورسٹی' فروری ۱۹۷۲ء' ص:۱۳۰

[۱۲۲] عبدالقیوم، ڈاکٹر،'' مولانا الطاف حسین حالی'' مشمولہ:'' تاریخ ادبیات مسلمانانِ پاکستان وہند'' جلد چہارم' اردو ادب' فروری ۱۹۷۲ء' ص:۱۳۳

[۱۲۳] قاضی عبدالقادر، ڈاکٹر،'' حالی کی شعریات میں جھوٹ اور سچ'' مشمولہ: سہ ماہی'' اردو'' جلد:۶۵' شمارہ:۳' جولائی تا ستمبر' ۱۹۸۹ء' ص:۴۳

[۱۲۴] قاضی عبدالقادر، ڈاکٹر،'' حالی کی شعریات میں جھوٹ اور سچ'' مشمولہ: سہ ماہی'' اردو'' جولائی تا ستمبر' ۱۹۸۹ء' ص:۵۲ تا ۵۳

[۱۲۵] قاضی عبدالقادر، ڈاکٹر،'' حالی کی شعریات میں جھوٹ اور سچ'' مشمولہ: سہ ماہی'' اردو'' جولائی تا ستمبر' ۱۹۸۹ء' ص:۵۳ تا ۵۴

[۱۲۶] قاضی عبدالقادر، ڈاکٹر،'' حالی کی شعریات میں جھوٹ اور سچ'' مشمولہ: سہ ماہی'' اردو'' جولائی تا ستمبر' ۱۹۸۹ء' ص:۵۷ تا ۵۸

[۱۲۷] قاضی عبدالقادر، ڈاکٹر،'' حالی کی شعریات میں جھوٹ اور سچ'' مشمولہ: سہ ماہی'' اردو'' جولائی تا ستمبر' ۱۹۸۹ء' ص:۶۰

[۱۲۸] وہاب اشرفی، مرتب،'' کاشف الحقائق (مصنف: امداد امام اثر)'' دہلی: ایجوکیشنل پبلشنگ ہاؤس'' طبع دوم ۱۹۹۸ء' ص:۳۸ تا ۳۹

[۱۲۹] وہاب اشرفی، مرتب،'' کاشف الحقائق ایک مطالعہ (مصنف: امداد امام اثر)'' دہلی: ایجوکیشنل پبلشنگ ہاؤس' طبع اوّل ۱۹۹۴ء' طبع دوم ۲۰۰۴ء

[۱۳۰] وہاب اشرفی، مرتب،'' کاشف الحقائق ایک مطالعہ (مصنف: امداد امام اثر)'' ۲۰۰۴ء' ص:۸

[۱۳۱] وہاب اشرفی، مرتب،'' کاشف الحقائق ایک مطالعہ (مصنف: امداد امام اثر)'' ۲۰۰۴ء' ص:۱۱۱

[۱۳۲] '' اس کتاب کے مختلف حصے ۲۵ مارچ ۱۹۲۵ء اور اس کے بعد کی تاریخوں کو انجمن اردو' لکھنؤ اور مسلم کلب لکھنؤ کے جلسوں میں پڑھے گئے اور جولائی ۱۹۲۶ء اور اکتوبر ۱۹۲۷ء میں انجمن کے سہ ماہی رسالے اردو میں شائع کیے گئے' اسی اثناء میں راقم نے کتاب کو اشاعت کے لیے ترتیب دیا اور اپنے ایک مقالے کو جو'' شعر'' کے عنوان سے فروری ۱۹۲۴ء کے لکھنؤ یونیورسٹی جرنل میں شائع ہو چکا تھا بہت سی لفظی ترمیموں اور کچھ معنوی اضافوں کے ساتھ کتاب کا مقدمہ قرار دیا'' ماخوذ:'' دیباچہ' از مسعود حسن رضوی ادیب'' مشمولہ: طاہر تونسوی، ڈاکٹر، مدون و مرتب، '' ہماری شاعری: معیار و مسائل'' مع مقدمہ' لاہور: پاپولر پبلشنگ ہاؤس' طبع اوّل ۱۹۸۶ء' ص:۳۱

[۱۳۳] '' اس کتاب کو پہلی مرتبہ انجمن ترقی اردو (ہند) نے ۱۹۲۸ء کی ابتداء میں شائع کیا تھا'' ماخوذ: مسعود حسن رضوی ادیب' (دیباچہ' طبع پنجم)'' ہماری شاعری'' لکھنؤ: نولکشور پریس' طبع پنجم' ۱۹۵۳ء' ص:۷

[۱۳۴] طاہر تونسوی، ڈاکٹر، مدوّن و مرتب، ''ہماری شاعری: معیار و مسائل''۱۹۸۶ء، ص:۳

[۱۳۵] سید سلیمان ندوی، ''ہماری شاعری'' مشمولہ: ''معارف'' اعظم گڑھ، جلد ۲۳، عدد:۱، جنوری ۱۹۲۹ء، ص:۴۳تا۷۵

[۱۳۶] یگانہ موہانی، ''جوہر آئینہ''لکھنؤ: انوار المطابع ۱۹۴۳ء

[۱۳۷] طاہر تونسوی، ڈاکٹر، مدوّن و مرتب، ''ہماری شاعری: معیار و مسائل''۱۹۸۶ء، ص:۳

[۱۳۸] طاہر تونسوی، ڈاکٹر، مدوّن و مرتب، ''ہماری شاعری: معیار و مسائل''۱۹۸۶ء، ص:۳

[۱۳۹] طاہر تونسوی، ڈاکٹر، مدوّن و مرتب، ''ہماری شاعری: معیار و مسائل''۱۹۸۶ء، ص:۵تا۶

[۱۴۰] طاہر تونسوی، ڈاکٹر، مدوّن و مرتب، ''ہماری شاعری: معیار و مسائل''۱۹۸۶ء، ص:۶

[۱۴۱] طاہر تونسوی، ڈاکٹر، مدوّن و مرتب، ''ہماری شاعری: معیار و مسائل''۱۹۸۶ء، ص:۷

[۱۴۲] طاہر تونسوی، ڈاکٹر، مدوّن و مرتب، ''ہماری شاعری: معیار و مسائل''۱۹۸۶ء، ص:۷

[۱۴۳] طاہر تونسوی، ڈاکٹر، مدوّن و مرتب، ''ہماری شاعری: معیار و مسائل''۱۹۸۶ء، ص:۸تا۱۰

[۱۴۴] طاہر تونسوی، ڈاکٹر، مدوّن و مرتب، ''ہماری شاعری: معیار و مسائل''۱۹۸۶ء، ص:۱۱

[۱۴۵] طاہر تونسوی، ڈاکٹر، مدوّن و مرتب، ''ہماری شاعری: معیار و مسائل''۱۹۸۶ء، ص:۱۱

[۱۴۶] طاہر تونسوی، ڈاکٹر، مدوّن و مرتب، ''ہماری شاعری: معیار و مسائل''۱۹۸۶ء، ص:۱۳

[۱۴۷] طاہر تونسوی، ڈاکٹر، مدوّن و مرتب، ''ہماری شاعری: معیار و مسائل''۱۹۸۶ء، ص:۱۵تا۱۶

[۱۴۸] طاہر تونسوی، ڈاکٹر، مدوّن و مرتب، ''ہماری شاعری: معیار و مسائل''۱۹۸۶ء، ص:۱۶

[۱۴۹] طاہر تونسوی، ڈاکٹر، مدوّن و مرتب، ''ہماری شاعری: معیار و مسائل''۱۹۸۶ء، ص:۱۷

[۱۵۰] طاہر تونسوی، ڈاکٹر، مدوّن و مرتب، ''ہماری شاعری: معیار و مسائل''۱۹۸۶ء، ص:۱۷تا۱۸

[۱۵۱] طاہر تونسوی، ڈاکٹر، مدوّن و مرتب، ''ہماری شاعری: معیار و مسائل''۱۹۸۶ء، ص:۱۸

[۱۵۲] طاہر تونسوی، ڈاکٹر، مدوّن و مرتب، ''ہماری شاعری: معیار و مسائل''۱۹۸۶ء، ص:۱۸تا۱۹

[۱۵۳] طاہر تونسوی، ڈاکٹر، مدوّن و مرتب، ''ہماری شاعری: معیار و مسائل''۱۹۸۶ء، ص:۱۹

[۱۵۴] طاہر تونسوی، ڈاکٹر، مدوّن و مرتب، ''ہماری شاعری: معیار و مسائل''۱۹۸۶ء، ص:۲۱

[۱۵۵] طاہر تونسوی، ڈاکٹر، مدوّن و مرتب، ''ہماری شاعری: معیار و مسائل''۱۹۸۶ء، ص:۲۲

[۱۵۶] طاہر تونسوی، ڈاکٹر، مدوّن و مرتب، ''ہماری شاعری: معیار و مسائل''۱۹۸۶ء، ص:۲۲تا۲۳

[۱۵۷] طاہر تونسوی، ڈاکٹر، مدوّن و مرتب، ''ہماری شاعری: معیار و مسائل''۱۹۸۶ء، ص:۳۰تا۳۱

[۱۵۸] علیم جہانگیر، ''عملی تلخیص'' اورنگ آباد: ناشر: زاہدہ بیگم، قاضی واڑہ، طبع اول، ۱۹۹۹ء

جیسا کہ تنقید کی تعریفوں سے استخراج کیا گیا ہے کہ تنقید کے معنی کھوٹے کھرے کو پرکھنے کے ہیں۔ ٹی۔ایس۔ایلیٹ کا یہ کہنا کہ ''تنقید سانس لینے کی طرح ناگزیر ہے۔'' [۱] یہ تنقیدی فقرہ اپنی وسعت میں زمان ومکان کا احاطہ کیے ہوئے ہے۔ جب ہم زبان وادب کے نقد کی بات کرتے ہیں تو دراصل زندگی کے اظہار یہ سے جڑے ہوئے انسانی تخیل کی کارفرمائی بھی تخلیقیت کے سفر میں ہم دوش ہوتی ہے لہٰذا وسیع معنوں میں جب ہم تنقید کا ذکر کرتے ہیں تو انسانی ذہن میں پھوٹنے والے خیال کو سماجی سطح پر عملی نوعیت کے مسائل درپیش ہوتے ہیں جیسے کسی صنعت کار کے ذہن میں صنعت لگانے کا خیال سرمایہ، جگہ اور ان مصنوعات (Prodacts) کا سماج میں استعمال یہ تمام باتیں مل کر صنعت کی کامیابی اور ناکامی کی ضمانت ہوتی ہیں اور پھر یہیں سے نفع اور نقصان کا کھیل شروع ہوجاتا ہے آپ نے ملاحظہ کیا کہ تنقید سانس لینے کی طرح ناگزیر ہے اس کا واسطہ کسی بھی صنعت کار بلکہ کسی بھی ذی ہوش کے لیے حرفِ آخر ہے۔ اسی سلسلہ نقد سے کائنات کی ترقی ممکن ہوسکی ہے اور اکائی کی طرح کے علوم بھی تخصیصی نوعیت کے حامل ہو چکے ہیں۔ اس تمہید کے بعد کبھی ادب، نثر اور شاعری کی تقسیم کا احوال کہلاتا تھا لیکن آج نثری اور شعری اصناف کے تخلیقی مظاہرے اپنی اپنی جگہ اکائی کے حامل ہیں اور ان اکائیوں سے جڑ کر تنقید کی بھی کئی شاخیں قرار پا چکی ہیں جبکہ تنقید کی بنیادی تقسیم کو ہم نظریاتی اور عملی تنقید کہتے ہیں۔

## [۱] نظریاتی تنقید:

لفظ نظریاتی میں تنقید کا وہ گوشہ ابھر کر سامنے آتا ہے کہ جس سے تنقید نگار بمعنی شاہد (Observer) کا ذہن کن حقائق کو قبول کرتا ہے اور کن کو رد کرتا ہے۔ یہ بات انفرادی سطح لئے ہوئے ہے جبکہ اجتماعی سطح پر لفظ ومعنی کی تفہیم کے معیار کا تعین بوجوہ ہوجاتا ہے اور عمومی سطح پر معنویت کے ساتھ سماجی رشتۂ موانست میں کلیدی کردار ادا کرتا ہے جبکہ تنقید نگار اس اجتماعی شعور یا اجتماعی معیارات کو اصولوں اور نظریوں کی طرح لفظ ومعنی کے روابط کو مروّجہ ضابطوں اور قاعدوں سے دیکھنا شروع کرتا ہے۔ دنیائے نقد بالخصوص اردو نقد کا نظریاتی منظرنامہ اسی مذکورہ احوال سے عبارت ہے۔

اردو نقد کے اولین نظریاتی پیمانے بیان وبدیع اور علم عروض کے حوالے سے پیشِ نظر ہیں۔ مشرقی نقد کے سہارے یہ پیمانے پروان چڑھے یہی وجہ ہے کہ نظریاتی سطح پر ابنِ رشیق، قتیبہ بن مسلم، رودکی جیسے عربی، فارسی کے نظریاتی منظرناموں کا اردو ناقدین نے سہارا لیا۔ [۲] اس ضمن میں خواہ ہیئتی تخلیق یا موضوعی تخلیق کے نقد کے لیے زبان وبیان جس میں صرف ونحو بھی شامل ہے کو بنیاد بنا کر نقد کیا جاتا رہا۔ [۳] جوں جوں سماج کروٹیں لیتا گیا اسی طرح رجحان اور تحریکوں کی کارفرمائی نے مکاتیب فکر کی راہیں ہموار کیں۔ اور ان رجحانوں اور تحریکوں سے برآمد ہونے والے مکاتیب فکر کے حامل نقاد اپنی اپنی نظریاتی بنیادوں کو استوار کرنے کے لیے عمل پیرا ہو گئے۔ جیسا کہ ہم کہہ آئے ہیں کہ سماجی تغیرات نے ادب کو بھی براہِ راست متاثر کیا، نظریاتی سطح پر دو تحاریک خاص طور پر قابلِ ذکر ہیں۔

[۱] ادب برائے ادب [۲] ادب برائے زندگی

مذکورہ دونوں تحاریک سے پیدا ہونے والے نظریات نے مختلف انداز سے کروٹ لی اور بعدازاں کوئی نہ کوئی شکل اختیار کرلی۔ اس ذیل میں ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی دبستان'' میں رقمطراز ہیں:

'' نظری تنقید اصول سازی سے عبارت ہے۔ اس میں ادب اور فن سے وابستہ مسائل ومباحث

کا جائزہ لیتے ہوئے ادبی قدروں کی چھان پھٹک سے تخلیقی معائیر کا تجزیہ کیا جاتا ہے۔ ادب کیا ہے۔؟ تنقید کی کیا اہمیت ہے؟ اس کا تخلیق سے کیا رشتہ ہے؟ نقاد کا منصب کیا ہے؟ مختلف اصناف کے فنی حسن و قبح کے تعین کے لئے راہنما اصولوں کی تشکیل و تحلیل۔ یہ اور اسی نوع کے دیگر سوالات اور متنوع مسائل کے جوابات مہیا کرنا نظری تنقید کا کام ہے۔ یہی نہیں بلکہ ان تمام جوابات پر تنقید بھی اسی میں شامل ہے۔ بالفاظِ دیگر نظری تنقید، تنقید پر تنقید کا نام ہے۔'' [۴]

''جہاں تک تنقید میں نظریہ سازی کا تعلق ہے تو یہ خاصا مشکل کام ہے۔ نظریہ ساز نقاد کے پاس متنوع علوم پر مبنی معلومات اور کوائف کا وسیع ذخیرہ تو ہونا ہی چاہئے لیکن اس کے ساتھ ساتھ تخلیلی صلاحیت، اپج اور منطقی ذہن بھی ہونا چاہئے کہ ان ہی کے تال میل سے وہ نئی، جداگانہ اور منفرد بات کہہ سکتا اور کوئی نظریہ یا نیا تصور مدون کر سکتا ہے۔ اس کے ساتھ اگر وہ تخلیقی عمل کی تندی صہبا سے تخلیق کے آبگینے کا رمز آشنا بھی ہو تو گویا سونے پہ سہاگہ ہوگا۔'' [۵]

''نظریہ سازی کی صورت میں تنقید فلسفہ کی ہم پلہ ہو جاتی ہے اس لئے نظریہ ساز نقاد ہمیشہ کم ہی رہے ہیں۔ اس ضمن میں ایلیٹ، آئی اے رچرڈ، کرسٹفر کاڈویل، ایڈمنڈ ولسن، سارتر، ولیم ایمپسن، ڈی ایچ لارنس، ہربرٹ ریڈ، سپنگاران، کا نام لیا جا سکتا ہے جبکہ اردو ادب میں مولانا حالی، مرزا ہادی رسوا، میراجی، احتشام حسین، محمد حسن عسکری، سلیم احمد کے اسماء گنوائے جا سکتے ہیں۔ شاید امراؤ جان ادا کے مصنف مرزا ہادی رسوا کا نام تعجب خیز ہو لیکن رسوا کا نفسیاتی تنقید کے سلسلہ میں تاریخی اہمیت کا نام ہے۔'' [۶]

''نظریہ سازی کے لئے جس گہرے فلسفیانہ شعور، منطقی استدلال اور ذہن رسا کی ضرورت ہوتی ہے بیشتر نقاد اس سے محروم ہوتے ہیں۔ اس لئے اپنے نظریات کی روشنی میں عملی تنقید کرنے والے تو کم ہی ملتے ہیں، البتہ دیگر ناقدین کے حوالوں کی جوت سے اپنی تنقید میں چراغاں کرنے والوں کی اکثریت ہوتی ہے۔'' [۷]

ابوالاعجاز حفیظ صدیقی ''کشاف تنقیدی اصطلاحات'' میں لکھتے ہیں کہ:

''نظری تنقید یا نظریاتی تنقید اس قسم کے سوالات سے بحث کرتی ہے کہ ادب کیا ہے؟ اس کے اجزائے ترکیبی کیا ہیں؟ ادب میں روایت کا کیا مقام ہے؟ ادب شخصیت کا اظہار ہے یا روحِ عصر کا انعکاس؟ ادب پارہ لاشعوری کیفیات و رجحانات کا آئینہ ہے یا فنکار کی شعوری کاوشوں کا حاصل؟ ادب کا زندگی کے ساتھ کیا رشتہ ہے؟ تخلیقی عمل کے منازل و مراحل کیا ہیں؟ تنقید کی کیا اہمیت ہے؟ نقاد کے فرائض کیا ہیں؟ تخلیق اور تنقید میں کیا رشتہ ہے؟ مختلف اصناف کے صنفی تقاضے کیا ہیں؟ گویا نظریاتی تنقید کا کام ایسے اصول اور بنیادی نظریات وضع کرنا ہے جن کی روشنی میں ہم کسی ادیب، کسی ادب پارے، کسی ادبی دبستان یا کسی ادبی تحریک کو جانچ سکیں۔ ظاہر ہے کہ کسی ادب پارے یا ادیب کو جانچنے کے لیے نقاد کے پاس کچھ ایسی بنیادیں کچھ پیمانے، کچھ معیار، کچھ ایسے نظریے یا مفروضات ہونے چاہییں جن کا زیرِ بحث ادیب یا ادب پارے پر

اطلاق کیا جا سکے۔نظریاتی تنقید نقاد کو یہی نظریاتی بنیادیں مہیا کرتی ہے اور نقادوں نے یہ نظریاتی بنیادیں دوسرے علوم (مذہب،معاشیات،سیاسیات وغیرہ) کی مدد سے تیار کی ہیں بعض اوقات نظریاتی تنقید کی اصطلاح ایسی تنقیدی تحریروں کے لیے بھی استعمال ہوتی ہے جو کسی خاص فلسفے کی رہنمائی میں کسی ادب پارے کو جانچنے کے لیے لکھی جاتی ہیں چنانچہ سید مجتبیٰ حسین لکھتے ہیں:

''نظریاتی تنقید کا دوسرا حصہ وہ ہے جہاں ہم کسی خاص فلسفے (نظریے) کو قبول کر کے یا اس سے متاثر ہو کر ادب کو اس کی وساطت سے سمجھنے اور پرکھنے کی سعی کرتے ہیں۔''[۸]

خواجہ الطاف حسین حالی جنھیں اردو کا پہلا ناقد ہونے کا اعزاز حاصل ہے،نظریاتی تنقید کے حوالے سے مقدمہ شعروشاعری نہایت اہمیت کا حامل ہے۔اس ضمن میں ڈاکٹر سلیم اختر لکھتے ہیں:

''مولانا حالی کے ''مقدمہ'' (1893ء) سے تنقید کو غیر ملکی حوالوں سے ''گرانبار''، ''پرمغز'' اور ''معزز'' بنانے کے جس رجحان کا آغاز ہوا وہ اب اقبالیات میں اپنی منطقی انتہا کو پہنچا نظر آتا ہے۔کہ اقبال شناس ایک ہی سانس میں ہیگل،برگساں،نطشے،کانٹ،شوپنہار وغیرہ کے نام یوں لے دیتا ہے گویا اس نے ان سب کو گھول کر پی رکھا ہو۔ ..................
.........کسی عظیم نظریہ ساز نقاد کا کوئی نظریہ اتنا ہمہ گیر ثابت ہوتا ہے کہ بہت سے دوسرے نظری نقاد بھی اس سے بالواسطہ یا بلاواسطہ استفادہ کرتے ہیں۔''[۹]

''اس کا دوسرا نام ''ادبی جمالیات'' (LITERARY AESTHETICS) بھی ہے۔ یہ تنقید مختلف ادبی اور تنقیدی مسائل کے بارے میں نظریات و مباحث کا نام ہے۔اسی بنا پر اسے ایک جداگانہ نوع نہیں قرار دیا جا سکتا کیونکہ ارسطو کی ''بوطیقا'' سے لے کر آج کے ناقدین تک نظریات کے نت نئے صنم کدوں کی تعمیر میں مصروف ہیں۔''[۱۰]

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی اصطلاحات'' میں رقمطراز ہیں کہ:

''دیگر علوم کی مانند تنقید کی اساس بھی مختلف نظریات پر استوار ہوتی ہے۔یہی نہیں بلکہ یہ نظریات ہی ہیں جن سے تنقید کی اقسام اور دبستان معرض وجود میں آتے ہیں۔نظریاتی تنقید،تنقیدی اصول و ضوابط وضع کرنے اور مروّج اصولوں کی چھان پھٹک سے تعلق رکھتی ہے اور تقریباً ہر اچھا نقاد ہی یہ کام کرتا ہے۔ارسطو کی ''بوطیقا'' سے اس کا آغاز سمجھا جا سکتا ہے کہ اس نے افلاطون کے تصور شعر اور ڈراما پر اعتراضات کا جواب دینے میں شاعری اور ڈرامے کے بارے میں بحث کرتے ہوئے ان کا تعلق انسانی زندگی اور معاشرے سے استوار کیا۔ارسطو کے بعد ہر اچھے اور جینئس نقاد نے ادب و نقد کے بارے میں تصورات وضع کرتے ہوئے نکتہ آفرینی کی۔..........
اردو میں البتہ اوریجنل نظریات کا فقدان نظر آتا ہے۔حالی نے ''مقدمہ شعروشاعری'' میں مستعار انگریزی حوالوں کے ذریعے سے شعر،شاعری اور شاعری اور معاشرہ کے باہمی روابط جیسے امور پر روشنی ڈالتے ہوئے نظریہ سازی کی۔حالی کے بعد تو گویا یہ طے ہو گیا کہ اردو تنقید

انگریزی کی بیساکھیوں پر اپنا ارتقائی سفر طے کرے گی۔ نظریاتی تنقید کو ادبی جمالیات (LITERARY AESTHETICS) بھی کہا جاتا رہا ہے۔'' [۱۱]

سید احتشام حسین ''تنقید اور عملی تنقید'' میں لکھتے ہیں:

''جس طرح ادب کو پیشِ نظر رکھے بغیر تنقید چند اصولوں کا مجموعہ نہیں بن سکتی اسی طرح تنقید اچھے اصول کو پیشِ نظر رکھے بغیر اچھا ادب نہیں بن سکتا۔ تنقید کے اصول ادب کے اندر سے ہی وضع کیے گئے ہیں اگر وہ باہر سے ادب پر لادے جائیں تو انھیں تنقید نہیں کہا جا سکتا۔'' [۱۲]

مولانا حالی کے ہاں ''شعر میں وزن ضروری نہیں نظم میں وزن ضروری ہے'' ابن رشیق سے مستعار اس بات کی نوعیت بھی اردو شعری نقد کے حوالے سے نظری ہے جبکہ فحص الفاظ تخیل اور مشاہدہ بھی اجتماعی شعور سے جڑا ہوا معیار ہے کہ جو نظری نوعیت لیے ہوئے ہے۔ ''کاشف الحقائق'' کے مصنف امداد امام اثر نے بھی ۱۸۹۷ء میں نظریاتی نقد کی نہ صرف آبیاری کی بلکہ اسے تحفظ بھی فراہم کیا نیز یہی کچھ احوال ''ہماری شاعری'' کے ضمن میں ہے پچھلے باب میں ہم ان کا ذکر کر چکے ہیں۔

''نظریاتی تنقید: مسائل و مباحث'' مرتب پروفیسر ابوالکلام قاسمی [۱۳] میں ۲۴ مضامین شامل ہیں۔ اس کتاب کے مطالعہ سے بآسانی سمجھا جا سکتا ہے جو کچھ ہم نظریاتی تنقید میں بیان کر چکے ہیں۔ اس کتاب میں 'مبادیاتِ تنقید' از مجنوں گورکھپوری' تا 'مابعد جدید تنقید' از ابوالکلام قاسمی نظریاتی تنقید کی وضاحت کے لیے اس کتاب کا مطالعہ ناگزیر ہے۔

## [۲] عملی تنقید:

انسان بحیثیت مجموعی صفاتی سطح پر زندہ ہے۔ چاہے .I Think therfore I am یا I am Therefore I Think. کا معاملہ ہو انسان کا ذہن اس کے مظاہروں میں ہی نظر آتا ہے۔ جو کچھ انسان کرتا ہے اس سے قبل وہ اس کے لاشعور یا شعور سے ہوتا ہوا ارادہ بنتا ہے بعد ازاں اس کا مظاہرہ ہوتا ہے۔ نظریاتی تنقید دراصل انسانی اعمال سے قبل ذہن کا وہ عکس ہے کہ جو وہ کرنا چاہتا ہے اور اس عمل کے لیے اس کے پاس دلائل و براہین کی شکل میں اجتماعی سطح پر مقرر کیے جانے والے اصول بھی ہیں۔ یہ اصول مختلف اذہان کی ذہنی عکاسی کرتے ہوئے اس معیار کے حامل ہو جاتے ہیں جسے ہم اجتماعی شعور سے تعبیر کر سکتے ہیں یہ بات انسانی زندگی کے روزمرّہ افعال و اعمال کے ارتقائی روزنامچے سے عبارت ہے جبکہ آج ہم زندگی کے متعدد شعبوں میں زندگی کو دیکھ اور پرکھ رہے ہیں لہٰذا نقد کے اصولوں کو باعتبار شعبہ دیکھنا چاہیے۔ سائنسز اور سوشل سائنسز کے مسائل و مباحث ان کے مقررہ اور مروّجہ اصولوں کے تناظر میں ہی دیکھے اور سمجھے جا سکتے ہیں بعینہٖ زبان و ادب کا معاملہ ہے اردو زبان و ادب سنسکرت، عربی، فارسی اور انگریزی کے معیاراتِ نقد سے کہیں متاثر نظر آتے ہیں کہیں مرعوب۔ یہ کوئی اچھنبے کی بات نہیں ایسا تو ہر زبان و ادب کے ساتھ بالواسطہ یا بلاواسطہ ہوتا چلا آ رہا ہے اور آج جبکہ بین الاقوامی معاشرے کے قیام کا غلغلہ ہر کلچر پر اثر انداز ہوا چاہتا ہے تو یقیناً اردو زبان و ادب کے حوالے سے مرعوبیت کی فضا کا عمل فطری ہے۔ ان معروضات کے ساتھ اردو ادب میں عملی تنقید کی کارفرمائی حالی کے 'مقدمہ شعر و شاعری' کا وہ پہلو کہ جس میں مولانا الطاف حسین حالی غزل سے زیادہ نظم کے معترف ہیں بعد ازاں اپنے تہذیبی ورثے کی پاسداری میں 'ہماری شاعری' کو عملی تنقید کا بہترین نمونہ قرار دیا جا سکتا ہے۔ اس کتاب کی اشاعت کے بعد غیر منقسم ہندوستان کے معروضی حالات مارکس ازم کے لیے سازگار نظر آتے ہیں۔ ترقی پسند ادب نے انشائے لطیف کی جڑوں کو ہلا کر رکھ دیا ہر چند کہ ہندوستان کی تہذیبی رفتار میں اجتماعی جمالیاتی شعور میں تحریری اسالیب کے بدلتے تناظر کو قبول کرنے میں تامل سے کام لیا۔ ادب میں

جیسا کہ متفق علیہ یہ بات قرار دی جا چکی ہے کہ نظریاتی تنقید کا اطلاقی روپ عملی تنقید قرار پاتا ہے۔

دنیائے تنقید میں نظریاتی اور عملی تنقید سے معمور ہے۔ اردو نقد کے حوالے سے اوّلین ماخذات شاعری کے رموز و علائم کے ذیل میں سمجھنا چاہئیں۔ اس سلسلے میں علمِ عروض پر لکھی جانے والی قابلِ ذکر کتابوں میں ''بحر الفصاحت'' [۱۴] (مولوی نجم الغنی رامپوری)، ''حدائق البلاغت'' [۱۵] (مصنف: شمس الدین فقیر)، ''تلخیص عروض وقافیہ'' [۱۶] (نظم طباطبائی)، ''دریائے لطافت'' [۱۷] (سیّد انشاء اللہ انشاء)، ''اردو کا اپنا عروض'' [۱۸] (گیان چند جین) وغیرہ وغیرہ جیسا کہ ہم جانتے ہیں کہ اردو کا اپنا عروض عربی وفارسی سے مستعار ہے چند بنیادی کتب لکھی گئیں بعد ازاں نقل نویسی نظری سطح پر جاری رہی جبکہ عملی سطح پر نئی مثالوں سے ہر ایک نے اپنی اپنی کتاب کو روشنی بخشنے کی کوشش کی۔ عروض کے بعد بیان وبدیع کا احوال بھی اسی نوع کا ہے کہ مقررہ تعریفیں نقل کی گئیں اور نئی مثالوں کے ذریعے عملی نقد کی راہ ہموار کی گئی۔ اس ضمن میں ''بحر الفصاحت''، ''البیان''، ''البدیع'' (سید عابد علی عابد)، ''قواعد اردو'' (مولوی عبدالحق)، ''دریائے لطافت'' سے نقد کی مثالیں ملاحظہ ہوں۔

مولوی نجم الغنی رامپوری ''بحر الفصاحت'' میں لکھتے ہیں:

> ''اس میں طالبین کے فائدے اور اہل بصیرت کے لیے جواز وعدم جوازِ شعر، حقیقتِ شعرِ عربی و فارسی وریختہ (اردو) وعلمِ عروض وقافیہ وعلمِ معانی وبیان وبدیع وغیرہ کی چند باتیں ضروری ایک صدف اور چار جزیروں میں لکھی گئی ہیں۔'' [۱۹]

طرز قدیم وجدید کا موازنہ کرتے ہوئے مولوی نجم الغنی رامپوری ''بحر الفصاحت'' میں لکھتے ہیں:

> ''فارسی کی تقلید سے اردو نظم میں جس قدر سختی کی گئی تھی اور صدہا قسم کی قیدیں اور ہزارہا قسم کی پابندیاں مقرر ہوئی تھیں وہ ان اہل قلم نے کم کرنا شروع کر دیں۔ اب وہ بے لطف مضمون آفرینی اور خیالی معرکہ آرائیوں کو چھوڑتے جاتے ہیں۔ دلی جذبات کے ابھارنے اور نیچر کا سماں دکھانے کی طرف متوجہ ہیں۔ جس سے ہماری زبان کا فیشن نہایت خوبصورتی سے بدل رہا ہے۔ اب یہ طرز ایسی مقبول خلائق ہوئی ہے کہ وہ پرانے اور نامی شاعر جن کی طبیعتوں پر پرانی روشنی اپنا سکہ جما چکی تھی، اس سے متنفر ہوتے جاتے ہیں اور بمصداق ''کل جدید لذیذ'' اس نئی مفید طرز پر ایسے فریفتہ ودلدادہ ہوئے کہ یہی راستہ اختیار کرنے لگے ہیں۔ اس نئی طرز میں نہایت سہولت سے کام لے رہے ہیں۔ یہاں تک کہ اب انگریزی کی تقلید سے قافیہ کی قید کو بھی اڑانا چاہتے ہیں۔ ان کی دلیل یہ ہے کہ قافیہ خاص کر ایسا جیسا کہ شعرائے عجم نے اس کو نہایت سخت قیدوں سے جکڑ بند کر دیا ہے اور پھر اس پر ردیف اضافہ فرمائی ہے شاعر کو بلاشبہ اس کے فرائض ادا کرنے سے باز رکھتا ہے۔ جس طرح صنائع لفظی کی پابندی معنی کا خون کر دیتی ہے اسی طرح بلکہ اس سے بھی زیادہ قافیہ کی قید ادائے مطلب میں خلل انداز ہوتی ہے۔ اب اردو کی نظم ونثر دونوں چیزیں نہایت آسان ہوتی جاتی ہیں کیونکہ نظم اردو کی قیود کی مجبوریاں، قدیم شاعری کی تقلید نہیں کرنے دیتیں، نہ اگلا رنگ زمانہ حال کے مذاق کے موافق ہے۔ خدا جانے شور افگنان زمان استقبال کیا قیامت برپا کریں گے؟ مگر حیف کہ اس وقت میں ہم نہ ہوں گے۔'' [۲۰]

برجوہن دتاتریہ کیفی (مترجم)،''دریائے لطافت'' کے دیباچہ میں لکھتے ہیں:

''آج ادب اور زبان سے متعلق جو کوئی بھی جو کچھ لکھتا ہے اس کے سامنے یورپ کا لٹریچر اور اس کے ادیبوں کے نظریے ہوتے ہیں۔'دریائے لطافت' کا سنہ تصنیف انیسویں صدی عیسوی کا آٹھواں برس ہے۔اس زمانے میں اور یورپ کی زبانوں اور علم و ادب سے ناواقف محض ہونے کے باوجود 'سیّد انشاء' کا یہ کتاب تصنیف کرنا، اس کی یہ پرداز رکھنا، ان کی دقتِ نظر اور سائنٹیفک تنقید اس روشنی کے زمانے میں محیر العقول ہے۔''[۲۱]

بابائے اردو مولوی عبدالحق ''دیباچہ طبع ثانی'' میں لکھتے ہیں:

''سیّد انشاء نے دوسرے صرفیوں اور نحویوں کی طرح (حالانکہ وہ بعد میں ہوئے ہیں) آنکھوں پر پٹی باندھ کر عربی و فارسی کی تقلید نہیں کی بلکہ انھوں نے زبان کی فطرت اور ساخت کو سمجھ کر اس کے اصول قائم کیے ہیں۔ان کی حیثیت مقلد کی نہیں بلکہ مجتہد کی ہے۔انشاء کی یہ آزادیٔ نظر سب سے زیادہ قابل تعریف ہے۔''[۲۲]

بابائے اردو مولوی عبدالحق ''قواعد اردو'' میں لکھتے ہیں:

''ہمارے ہاں اب تک جو کتابیں قواعد کی رائج ہیں ان میں عربی صرف و نحو کا تتبع کیا گیا ہے۔اردو خالص ہندی زبان ہے اور اس کا شمول آریاوی السنہ میں ہے بخلاف اس کے عربی زبان کا تعلق سامی السنہ سے ہے لہٰذا اردو زبان کی صرف و نحو لکھنے میں عربی زبان کا تتبع کسی طرح جائز نہیں۔دونوں زبانوں کی خصوصیات بالکل الگ ہیں:''[۲۳]

سیّد عابد علی عابد ''البیان'' میں لکھتے ہیں:

''اردو کا علم بیان فارسی ہی کے اصول پر بنی ہے، اس لیے اگرچہ میں نے فارسی کے ماخذ سامنے رکھے ہیں اور ان سے استفادہ کیا ہے لیکن بیشتر اردو کی تالیف سے مدد لی ہے کہ مثالیں وہیں سے لی جاسکتی تھیں (عربی تالیفات سے بھی بے اعتنائی نہیں برتی گئی) فارسی ہو یا اردو کوئی تالیف متعلق بہ علم بیان سامنے رکھ لیجئے 'معلوم ہوگا کہ جو چیز تعریف کی جان ہے وہ مخفی رکھی گئی ہے اور تعریف ایسی کی گئی ہے کہ تشریح مزید کے بغیر غلط فہمی پیدا کرسکتی ہے۔''[۲۴]

سیّد عابد علی عابد ''البدیع'' میں ''معانی، بیان اور بدیع کا باہمی رشتہ'' کے ذیل میں لکھتے ہیں:

''علوم شعریہ کے مطالعے کے سلسلے میں جو بات قاری کو سب سے زیادہ پریشان کرتی ہے وہ یہ ہے کہ اساتذہ متقدمین کے ہاں معانی، بیان اور بدیع سے یوں بحث کی گئی ہے گویا ان کا دائرۂ کار بالکل علیحدہ علیحدہ ہے۔اس کے علاوہ بہ امتداد زماں ہم خود بھی معانی، بیان اور بدیع اور علوم

شعریہ کی دوسری شاخوں کی اصطلاحات سے بیگانہ ہوتے چلے گئے ہیں۔اس پر یہ اضافہ کر لیجئے کہ آج کل جو شخص علوم شعریہ کی مختلف شاخوں سے بحث کرنا چاہتا ہے' اسے مغرب کے نظریات کو بھی ملحوظ خاطر رکھنا پڑتا ہے۔اساتذۂ متقدمین اور حال کی تحقیقات کے درمیان جو بعد بظاہر نظر آتا ہے' غور کرنے سے کم ہو جاتا ہے اور مشرق و مغرب کے اصول انتقاد میں کسی حد تک تطبیق ممکن ہی نہیں' بہت معنی خیز ہو جاتی ہے۔'' [۲۵]

'' ''بدیع'' میں اور دوسرے علوم شعریہ سے اس کا رشتہ متعین کرنے میں سب سے پہلے کلمات کا اصطلاحی مفہوم متعین کرنے کی ضرورت ہے کہ ان کے غلط یا غیر علمی استعمال سے خلط مبحث ہوتا ہے اور سر رشتۂ کلام یوں گم ہو جاتا ہے کہ پھر ہاتھ نہیں آتا۔'' [۲۶]

بقول ڈاکٹر سلیم اختر:

''جب نظری تنقید (یا کسی اور ذریعہ) سے وضع کردہ ضوابط و قوانین کی روشنی میں ادبی تخلیقات کے حسن و قبح کو اجاگر کیا جائے تو وہ عملی تنقید کہلاتی ہے'......ان دونوں کے جداگانہ تذکرہ کا یہ مطلب نہیں کہ نقادوں کو بھی اسی طرح صرف عملی اور نظری خانوں میں فٹ کیا جا سکتا ہے۔ایسا نہیں ہوتا کیونکہ ایک ہی نقاد نظریہ سازی کے ساتھ ساتھ عملی تنقید بھی کرتا ہے......'' [۲۷]

ابوالاعجاز حفیظ صدیقی ؛''کشاف تنقیدی اصطلاحات'' میں لکھتے ہیں:

''کسی ادبی یا تنقیدی نظریے کی روشنی میں کسی فنکار یا کسی فن پارے کا تنقیدی مطالعہ عملی تنقید کہلاتا ہے بالفاظ دیگر: ''عملی تنقید نظریات تنقید کا استعمال ہے شعر و ادب کے نمونوں کو جانچنے کے لیے'' (احتشام حسین)'' [۲۸]

ڈاکٹر عبادت بریلوی عملی تنقید کو نظری تنقید سے ممیز کرنے کے لیے لکھتے ہیں:

''نظریاتی تنقید......کے زیر اثر آرٹ اور ادب اور اس کی تخلیق کے اصول بنائے جاتے ہیں جن سے ایک طرف تخلیقی کارناموں کو جانچنے پرکھنے اور کوئی صحیح قسم کی رائے قائم کرنے میں مدد ملتی ہے......تنقیدی نظریات آرٹ اور ادب کی تخلیق کے لیے ماحول پیدا کرتے ہیں جب تنقید میں براہِ راست کسی شاعر ادیب یا فن کار کے تخلیقی کارناموں پر نظر ڈالی جاتی ہے اس کو عملی تنقید کہتے ہیں اس میں اصولوں کی بحث ضروری نہیں۔'' [۲۹]

انیس ناگی ''تنقید شعر'' میں لکھتے ہیں:

''شاعری کی عملی تنقید فکری اور اصولی تنقید کی تجربہ گاہ ہوتی ہے نقاد عملی تنقید کرتے وقت شعری تخلیق کے اجزائے ترکیبی کا تجزیہ کرتا ہے.........عملی تنقید شاعری کے اجزائے ترکیبی کی انفرادی اور باہمی کارکردگی کا فنی جائزہ لیتی ہے' فن سے مراد اس کی اظہار کی وہ تکنیک ہے جس

سے شاعر تخلیقی تجربے کے خط وخال نمایاں کرتا ہے' عملی تنقید کا تعلق تجربے سے ہوتا ہے' اصولی تنقید ادبی اور فنی معیاروں کو زیر بحث لاتی ہے اور فکری تنقید ذہنی عوامل اور تصورات کا احاطہ کرتی ہے شاعری کی مکمل اور صحیح تنقید فکری' اصولی اور عملی تنقید کے بغیر ممکن نہیں ہوتی' نقاد کا تنقیدی وژن اور بصارت ہر سہ کے امتزاج سے متشکل ہوتا ہے''[۳۰]

سید احتشام حسین ''تنقید، نظریہ اور عمل'' میں لکھتے ہیں:

''ہر فن کے ارتقاء کی تاریخ مختلف ہے۔ خود ادب کے مختلف اصناف کے مطالعہ میں ان اختلافات کو پیش نظر رکھنا ہوگا۔ کیونکہ ہر صنف کے فنی مطالبات مختلف ہوتے ہیں لیکن اس سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ نظریہ تنقید بھی ہر جگہ بدل جائے گا کیونکہ تنقید تو حقائق کے جانچنے کے اصولوں پر مبنی ہے اس میں حقائق کے ظاہری شکل کے لحاظ سے ضروری ترمیم کرنے کی ضرورت پیش آئے گی اور بس زبان کے استعمال، صنائع بدائع، معانی و بیان، تلمیحات، محاکاتی حسن واقعہ نگاری کے متعلق ہر صنف ادب کے لحاظ سے رائے قائم کی جائے گی۔ کیونکہ ان سب کا استعمال ہر نظم اور ہر ادب پارے میں یکساں طور پر نہیں ہوتا .................. عملی تنقید، نظریات تنقید کا استعمال ہے۔ شعر و ادب کے نمونوں کو جانچنے کے لیے یہ نظریے شعر و ادب کو جانچنے اور پرکھنے کے دوران میں پیدا ہوئے ہیں اور کہیں سے بن کر نہیں آئے ہیں۔''[۳۱]

سیّد احتشام حسین، کی تصنیف ''تنقید اور عملی تنقید'' جو صفحات: ۲۳۲ پر مشتمل ہے راقمہ کے زیر مطالعہ ہے اس کی فہرست ملاحظہ کیجئے۔



''تنقید اور عملی تنقید'' سیّد احتشام حسین کے مضامین کا چوتھا مجموعہ ہے۔ دیباچہ طبع اوّل میں سیّد احتشام حسین لکھتے ہیں:

''ادب اور تنقید پر مبسوط اور مفصل کتاب لکھنے کے بجائے محض مختصر اور طویل مضامین لکھتے رہنا چاہیے۔.................. پھر ایسا بھی نہیں ہے کہ یہ مضامین وقت گزاری کے لیے لکھے گئے ہوں بلکہ ان میں سے بعض مضامین مختصر ہونے کے باوجود برسوں کے مطالعہ اور غور و فکر کا نتیجہ ہیں اگر ان کو توجہ سے پڑھا جائے تو خیال و نظر کے لئے کافی مواد مل سکتا ہے۔''[۳۲]

مذکورہ مجموعہ مضامین پندرہ نگارشات پر مبنی ہے۔ان مضامین کے عنوانات مصنف کے ادب اردو پر متنوع نظری اور فکری محاکے کی دلیل ہیں گو کہ ان میں تنقیدی لحاظ سے نظریاتی مضامین کم ہیں مگر تشریحی نوعیت کے مضامین آج بھی ادب میں تفہیم کی راہ متعین کرنے میں معاون ہیں۔ان مضامین کے متعلق خود مصنف کی رائے ہے کہ:

''اس مجموعہ میں نظریاتی مسائل پر زیادہ مضامین نہیں ہیں لیکن اس کا یہ مطلب نہیں ہے کہ میری نگاہ میں نظریاتی مباحث کی اہمیت کم ہوگئی ہے اس وقت اصول تنقید کے متعلق نئی الجھنیں پیدا ہورہی ہیں بلکہ ایک حیثیت سے تو ابھی ہم نے مکمل سنجیدگی کے ساتھ تنقید کے اصولوں پر غور کرنے کا کوئی خاکہ بھی نہیں بنایا ہے،اصولوں کے متعلق بحث کرنے کی ضرورت چند مضامین تو کیا چند کتابوں سے بھی پوری نہ ہوگی۔''[۳۳]

اس مجموعہ کا دوسرا ایڈیشن ۱۹۶۱ء میں شائع ہوا۔اس میں مذکورہ فہرست میں شامل آخری مضمون بعنوان''مجاز کی شاعری میں رومانی عناصر'' کا اضافہ کیا گیا۔اس کے دیباچہ طبع دوم میں سیّد احتشام حسین نے خلیل الرّب صاحب کی کتاب''مبادیات تنقید'' کے حوالے سے''عملی تنقید'' کی وضاحت کرتے ہوئے لکھا:

''انھوں نے (خلیل الرب) یہ خیال ظاہر کیا ہے کہ لفظ''عملی تنقید'' کا مفہوم واضح نہیں ہے۔ میرا یہ خیال ہے میرے یہاں اس لفظ کا استعمال ڈاکٹر رچرڈس کے یہاں''پریکٹکل'' کے لفظ سے مختلف ہے اور اسی چیز نے انھیں الجھن میں ڈالا ہے اس بات کی وضاحت ضروری ہے کہ میں صرف ادب پاروں کے لفظی و معنوی تجزیہ اور ادبی تشریح کو عملی تنقید نہیں سمجھتا بلکہ سارے تنقیدی عمل کو جو کسی تنقیدی نقطۂ نظر کے ماتحت ہو،عملی تنقید کہتا ہوں۔اسی وجہ سے میں نے کہیں کہیں اصول تنقید کے لئے نظریہ اور اس کے اطلاق اور استعمال کے لیے عمل کے لفظ سے کام لیا ہے۔اس مفہوم میں عملی تنقید کا دائرہ وسیع تر ہے گویا میں نے اس لفظ کو کسی مخصوص اصلاحی مفہوم میں نہیں بلکہ تقریباً لغوی مفہوم تک ہی استعمال کیا ہے۔''[۳۴]

مذکورہ مجموعہ مضامین میں شامل مضمون''تنقید اور عملی تنقید''سیّد احتشام حسین کے مرتب کردہ مجموعہ'' تنقیدی نظریات'' میں بعنوان'' تنقید۔نظریہ اور عمل'' کے نام سے شائع ہوا۔[۳۵]

''تنقید اور عملی تنقید''میں سید احتشام حسین لکھتے ہیں:

''ادب کے تخلیقی عمل ہی میں تنقیدی عمل کی نمو بھی ہوجاتی ہے اور دونوں ایک دوسرے میں پیوست ہو کر ساتھ ساتھ چلتے ہیں۔تخلیقی ادب پیدا کرنے والا اپنے جذبات،خیالات،تجربات کو ترتیب دے کر خاص اسلوب اور لطافت کے ساتھ پیش کرتا ہے لیکن اس کی وہ تنقیدی صلاحیت جسے وہ ابتداً اپنے خیالات کی تہذیب اور تنظیم میں پیش کرتا ہے،بعض نفسیاتی اثرات اور وفور جذبات کی وجہ سے کافی نہیں ہوتی پھر بھی یہ صلاحیت جتنی قوی ہوگی تخلیقی کارنامہ اسی قدر اعلیٰ اور بے داغ ہوگا۔اسی طرح درحقیقت ادب اور نظریہ ادب میں تضاد نہیں تعاون ہے

ادیب اور نقاد دونوں ادراک کے مختلف طریقے استعمال کرتے ہیں'' [۳۶]

'' تجربہ خود عمل کے بغیر وجود میں نہیں آ سکتا اور یہ عمل انفرادی نہیں سماجی شکل رکھتا ہے۔ایسا ہی تجربہ انسانی علم کا جزو بن سکتا ہے۔اسی شعور میں ادراک حقیقت کے نقش و نگار بنتے ہیں اور یہی ادیب و شاعر کے جذبات سے مملو ہو کر ادب اور شعر کے پیکر میں ڈھلتے ہیں۔اسی لئے تحصیل علم کا جو منبع ادیب کے لئے ہے وہی نقاد کے لئے بھی ہے۔'' [۳۷]

'' نظریہ اور عمل کے تعلق کو نظر انداز نہیں کرنا چاہئے جن حواسوں کی مدد سے انسان نظریاتی حقائق تک پہنچتا ہے وہ بھی سماجی عمل ہی کے ذریعے حاصل ہوتے ہیں اور کارآمد بنتے ہیں۔ان کی طاقت میں عمل ہی کے ذریعہ اضافہ ہوتا ہے۔'' [۳۸]

'' جس طرح تخلیقی ادبی کارنامے سے مصنف کے تصور کائنات کا پتہ چلتا ہے اسی طرح طریقۂ تنقید کے استعمال سے نقاد کے تصور زندگی اور فلسفہ حیات کا اندازہ ہوتا ہے۔...... ادب کے مقاصد متعین کرنے میں خود تنقید کے مقاصد کا تعین بھی ہو جاتا ہے اور دونوں کے مطالعہ سے عملی زندگی میں ادب کی سماجی نوعیت کا اندازہ کیا جا سکتا ہے۔'' [۳۹]

'' ادبی نظریات کی بہت سی قسمیں ہو سکتی ہیں۔اس لئے عملی تنقید پر نگاہ رکھتے ہوئے نقاد کے نقطۂ نظر کو بھی سمجھا جا سکتا ہے۔...... کچھ نقاد اصناف ادب اور ان کی حد بندیوں کو بے حد اہم قرار دیتے ہیں اور ان کی ساری کوشش اسی بات پر مرکوز رہتی ہے کہ کوئی مخصوص نظم یا کتاب کس صنف ادب میں رکھی جا سکتی ہے۔ادب کو اصناف میں تقسیم کرنے کا کام سب سے پہلے ارسطو اور بعد میں ہورلیس نے کیا۔ارسطو افلاطون کے نظریۂ نقل کو سامنے رکھ کر ادب کو تین بڑے حصوں میں تقسیم کرتا ہے۔لیرک، ایپک اور ڈراما۔یہ تقسیم بعد میں نظم و نثر پر حاوی ہو گئی اور کسی نہ کسی شکل میں کلاسیکی ادب کے سارے پرستار اسی قسم کو تسلیم کرتے رہے۔ [۴۰]

'' ادب ارتقائے تہذیب اور جہدِ حیات میں ایک مضبوط مگر پُر اثر آلہ بنتا ہے۔ادب کی یہ حیثیت کہ اس میں سماجی حقائق اپنی طبقاتی شکل میں ظاہر ہوتے ہیں اور ادیب کے سماجی رجحان کا پتہ اس کے خیالات سے چلتا ہے۔ادیب زندگی کی کشمکش میں شریک ہو کر اسے بہتر بنانے کی راہ بتا سکتا ہے۔اشتراکی حقیقت نگاری اور مارکسی تنقید میں سب سے نمایاں شکل ملتی ہے۔......
............ اس وقت تک عملی تنقید کا یہی طریقہ سب سے زیادہ کارآمد ثابت ہوا ہے کیونکہ اس میں خارجی اور داخلی کوئی پہلو چھوٹنے نہیں پاتا لیکن زور انھیں باتوں پر دیا جاتا ہے جو ادیب کے سماجی اور فنی طرح کے شعور سے تعلق رکھتی ہیں۔یہ نظریہ نہ تو جمالیاتی پہلوؤں کو نظر انداز کرتا ہے نہ ادب کو عمرانیات اور سیاست کا بدل قرار دیتا ہے۔'' [۴۱]

مذکورہ مجموعہ میں سیّد احتشام حسین نے نظریاتی اور عملی تنقید کے عنوان کے تحت لکھے مضمون میں اپنے نظریات نقد کو واضح کیا ہے جبکہ دیگر عنوانات میں اپنی تفہیم کی روشنی میں ادبی اصناف کا جائزہ لیا ہے اس کے ساتھ ساتھ قاری کے ذوق شعر فہمی اور ادب کی

غرض و غایت پر روشنی ڈالی ہے اور شعراء و ادباء کے ادبی مقام کو واضح کیا ہے۔ جو پڑھنے والوں میں فکری اور تفہیمی صلاحیتوں کے اضافے کا سبب بنتے ہیں گو کہ ان کے بعض نتائج سے اختلاف بھی کیا جا سکتا ہے لیکن کلی طور پر استفادہ کیا جائے تو ادب کے متنوع زاویے سوچنے اور سمجھنے کی دعوت دیتے ہیں۔ راقمہ کے باب چہارم کی غایت کے پیشِ نظر ''تنقید اور عملی تنقید'' ہی سے حوالے درج کیے گئے دیگر عنوانات متعلقہ باب میں بطور حوالہ درج کیے جائیں گے۔

عملی تنقید کے حوالے سے کلیم الدین احمدؒ کی تصنیف ''عملی تنقید''، جلد: اوّل، حصہ اوّل: شعر و غزل: [۴۲] کل: ۱۹۲+۲۶۴ صفحات [مقدمہ: ۱۹۲ صفحات: بقیہ حصہ ۲۶۴] پر مشتمل ہے۔ اس کتاب میں فہرست نہیں ہے۔ عرضِ ناشر کے عنوان کے تحت مصنف نے لکھا:

> ''پیشِ نظر تصنیف ایک سلسلہ تصنیفات کی پہلی کڑی ہے۔ مصنف کا مقصد اُردو ادب کے تمام موجودہ سرمایہ کو عملی تنقید کے تحت لا کر اُس کی اصل قدر و قیمت کا اندازہ لگانا ہے۔ اس منصوبے کے تحت یہ سلسلہ تین جلدوں پر مشتمل ہوگا۔ جن کی تفصیل یہ ہے۔
>
> '' جلد اوّل: نظم (تین حصے):
>
> حصہ اوّل: غزل: حصہ دوم: قصیدہ، مثنوی، مرثیہ وغیرہ: حصہ سوم: منظومات:
>
> جلد دوم: نثر (چار حصے):
>
> حصہ اوّل: ناول: حصہ دوم: افسانہ: حصہ سوم: تنقید: حصہ چہارم: دیگر اصنافِ نثر:
>
> جلد سوم: اصولِ تنقید: ہر ایک حصہ کے ساتھ ایک مقدمہ بھی ہوگا۔ جس میں اس حصہ کے متعلق تنقیدی اصولوں سے بحث ہوگی۔''

مذکورہ کتاب میں ۱۹۲ صفحات کا مقدمہ شامل ہے۔ یہ جلد غزل سے متعلق ہے۔ ''اردو شاعری پر ایک نظر'' میں کلیم الدین احمد ''غزل کو نیم وحشیانہ صنف ادب'' قرار دے چکے ہیں نیز اردو تنقید سے متعلق بھی ان کی آراء اہلِ نقد و تحقیق سے پوشیدہ نہیں ہے۔ ان کی اس تصنیف میں غزل سے متعلق ناقدینِ ادب کی تعریفات اور بیان کردہ اصولوں کی روشنی میں غزل کے ماضی سے لے کر زمانہ موجود تک کے منظرنامے پر تفصیل سے اظہارِ خیال کیا گیا ہے۔ اس کی بقیہ جلدوں کو وہ طبع نہ کرا سکے۔ اس لیے ہم اسی جلد سے ان کے عملی تنقید سے متعلق نظریات کو جاننے کی کوشش کریں گے۔ اس ضمن میں مقدمہ میں پیش کردہ آراء اور ان سے متعلق مصنف کی رائے کو ملاحظہ کیا جا سکتا ہے۔

مجموعی طور پر یہ کہنا غلط نہ ہوگا کہ غزل کو نیم وحشی صنفِ سخن قرار دینے والے کلیم الدین احمد صاحب نے اس سے پیشتر انگریزی ادب کے تناظر میں اردو غزل کو جانچنا شروع کیا تھا البتہ موجودہ تصنیف میں انھوں نے متقدمین ادب اردو اور معاصرین اردو کے نظریات و افکار سے استفادہ کیا ہے اور شعراء ماضی و حال کے انتخابات کی روشنی میں غزل کہنے اور اس کو جانچنے کے اصولوں پر روشنی ڈالی ہے اور اپنے نظری اور فکری طرزِ عمل کے ساتھ ان اصولوں کو پرکھا ہے۔ جہاں جہاں انھیں اختلاف ہوا اس کا اظہار کیا۔ بنیادی فکر وہی ہے کہ غزل نیم وحشیانہ صنفِ ادب ہے۔ اس میں ربط نہیں ہے۔

مقدمہ میں حالی نے کہا: ''غزل جیسا کہ معلوم ہے کوئی خاص مضمون مسلسل بیان نہیں کیا جاتا۔ الّا ماشاءاللہ، بلکہ جدا جدا خیالات الگ الگ بیتوں میں ادا کئے جاتے ہیں'' [۴۳] اسی طرح انھوں نے عظمت اللہ خاں کی رائے: ''غزل کی دنیا میں تو تسلسل ایک طرح کا جرم ہے۔ ردیف اور قافیہ کی یکسانیت کے سوا بلحاظ معنی ایک شعر کو دوسرے شعر سے کوئی ربط نہیں ہوتا اور اس پر فخر کیا جاتا ہے کہ ہر شعر اپنے رنگ میں نرالا اور دوسرے شعروں سے جداگانہ ہے۔'' [۴۴] کی روشنی میں اپنے نظریات کی تطبیق کی ہے۔ ''عملی تنقید'' کے مقدمہ میں زبان و بیان، شعری اصطلاحات، مضمون، غزل کی ہیئت، وغیرہ پر بھی ناقدانہ نگاہ ڈالی ہے۔ شعراء کا انتخاب اور ان اشعار میں موجود معائب و محاسن کو انہی نکات کی روشنی میں بیان کیا ہے۔ اس کتاب سے منتخب اقتباسات ملاحظہ کیجیے:

مقدمہ میں کلیم الدین احمد لکھتے ہیں:

''غزل اُردو کی محبوب صنف شاعری ہے۔لیکن اُردو میں شعر اور غزل کو جانچنے کے لیے کوئی اصول نہیں ملتے ۔عبدالسلام نے ابن قدامہ اور ابن رشیق کی مدد سے غزل گوئی کے حسبِ ذیل اصول مرتب کئے ہیں: ''(۱) غزل کو صرف قوت منفعلہ کے مظاہر یعنی شیفتگی ،فریفتگی ، بیخودی، مدہوشی ،شوق وحسرت ،رنج وغم ،درد والم اور سوز وگداز وغیرہ کا مجموعہ ہونا چاہئے۔

(۲) غزل میں زیادہ تر ان جذبات ،احساسات اور حالات کا اظہار کرنا چاہئے جو عامۃ الورود ہوں ،یعنی تمام عشاق کو پیش آنے والے ہوں یا پیش آئے ہوں۔

(۳) معشوق کے جسمانی اوصاف کی تعریف غزل کی حقیقت سے خارج ہے۔اس لئے جو شعرا اس قسم کے مضامین سے غزل میں کام لیتے ہیں وہ بہترین غزل گو شاعر نہیں تسلیم کئے جا سکتے۔

(۴) غزل کے الفاظ شیریں ،نرم ،خوشگوار اور واضح ہونے چاہئیں ،یہاں تک کہ اگر معشوق کے فرضی ناموں میں بھی ثقل و ناگواری ہو تو غزل کی لطافت ان کو برداشت نہیں کر سکتی۔غزل کا طرز ادا بھی نہایت طرب انگیز مستانہ اور متانت شکن ہونا چاہئے۔

(۵) غزل میں شاعر کو اپنی بڑائی ،قوت اور مقدرت کا اظہار نہیں کرنا چاہئے ،کیونکہ یہ تمام چیزیں قوت فاعلہ سے تعلق رکھتی ہیں اور عجز وخاکساری کے منافی ہیں۔

(۶) عاشق کو غیور ہونا چاہئے۔اس لئے اس قسم کے اشعار جن سے یہ ثابت ہو کہ معشوق ہرجائی اور بازاری ہے ،اصول تغزل کے خلاف ہیں۔

(۷) غزل میں معشوق کے ادب واحترام کا کافی لحاظ رکھنا چاہئے اور کوئی ایسی بات نہیں کہنی چاہئے جو معشوق کے شایانِ شان نہ ہو۔البتہ عشق ومحبت میں معشوق کا مدعیانہ مقابلہ کیا جا سکتا ہے ،یعنی معشوق سے یہ کہا جا سکتا ہے کہ جیسا برتاؤ تمہاری طرف سے ہوگا ہم سے بھی اسی قسم کے برتاؤ کی توقع رکھنی چاہئے۔

(۸) لیکن ابن قدامہ اس کو بھی جائز نہیں رکھتا اور اس کے نزدیک عاشق کو ہر حال میں شیفتہ و فریفتہ بنا رہنا چاہئے۔''

ان باتوں کا تعلق دو چیزوں سے ہے: (۱) مضامین (۲) الفاظ۔زیادہ سے زیادہ حصّہ مضامین سے متعلق ہے۔جو باتیں مضامین کے بارے میں کہی گئی ہیں انہیں بھی دو حصّوں میں بانٹا جا سکتا ہے: مضامین کیسے ہوں اور کیسے نہ ہوں۔

پہلے ''کیسے نہ ہوں'' کو لیجئے۔[۱] معشوق کے جسمانی اوصاف کی تعریف نہ ہو۔[۲] اپنی بڑائی ،قوت اور مقدرت کا اظہار نہ ہو۔[۳] کوئی ایسی بات نہیں کہنی چاہئے جو معشوق کے شایانِ شان نہ ہو۔جیسے اس قسم کے اشعار سے ،جن سے ثابت ہو کہ معشوق ہرجائی اور بازاری ہے۔

اب ''کیسے ہوں'' کو لیجئے: [۱] عاشق کو غیور ہونا چاہئے۔[۲] ہر حال میں شیفتہ وفریفتہ بنا رہنا چاہئے۔[۳] شیفتگی ،فریفتگی ،بیخودی ،مدہوشی ،شوق وحسرت ،رنج وغم ،درد والم اور سوز وگداز وغیرہ جیسے مضامین ہوں۔[۴] ایسے جذبات ،احساسات اور حالات ہوں جو عامۃ الورود ہوں۔

یہ تو مضامین کی بات تھی۔اب رہے الفاظ۔تو (۱) الفاظ شیریں ،نرم ،خوشگوار اور واضح ہونے چاہئیں اور (۲) طرزِ ادا طرب انگیز ،مستانہ اور متانت شکن ہونا چاہئے۔

یہ غزل گوئی کے اصول ہیں۔غزل اور غزل کے شعروں کو جانچنے والے اصول نہیں۔ان کی روشنی

میں ہم یہ البتہ کر سکتے ہیں کہ اگر کسی شعر میں معشوق کے جسمانی اوصاف کی تعریف ہو یا ایسی بات ہو جو معشوق کے شایان شان نہ ہو، یا شاعر کی بڑائی، قوت اور مقدرت کا اظہار ہو تو ہم کہیں کہ یہ شعر اچھا نہیں ہے۔غزل گوئی کے اصول کے خلاف ہے۔جیسے میر کا یہ شعر:

ے نازکی اس کے لب کی کیا کہیئے : پنکھڑی اک گلاب کی سی ہے

یا حسرت کے یہ اشعار:

[۱] بسکہ زیب انجمن ہے جلوۂ جانانہ آج : ہے سراپا آرزو ہر عاشق دیوانہ آج

[۲] میں ہی اے حسرت نہیں محو جمال روئے یار : پڑ رہی ہیں سب نگاہیں اس پہ مشتاقانہ آج

میر معشوق کے لب کی نازکی کا بیان کرتے ہیں۔حسرت ایسی باتیں کہتے ہیں جو معشوق کے شایان شان نہیں۔لیکن ایسا ہوتے ہوئے بھی ان شعروں کا شمار اچھے شعروں میں ہے۔اور ایسی بے شمار مثالیں پیش کی جا سکتی ہیں۔'' [۴۵]

''مضمون اچھا یا برا نہیں ہوتا، شعروں کی اچھائی یا برائی کا فیصلہ کچھ اور چاہتا ہے۔شاید یہ '' کچھ اور'' الفاظ اور طرز ادا سے متعلق ہو۔کہتے ہیں الفاظ نرم، شیریں، خوشگوار اور واضح ہونے چاہئیں اور طرز ادا طرب انگیز، مستانہ اور متانت شکن ہونا چاہئے۔'' [۴۶]

مزید لکھتے ہیں:

''ظاہر ہے کہ (۱) الفاظ کا شیریں، خوشگوار اور واضح ہونا شعر کی اچھائی کا ذمہ دار نہیں ہو سکتا۔میٹھی میٹھی نظروں سے دیکھنے سے آنکھیں بادام شیریں ہو جائیں لیکن شعر میں شیرینی نہیں آتی، بوسہ قند مکرر ہو نہ ہو شعر قند جیسا نہیں ہوتا، میٹھی زبان والے کے مارنے سے دوامی تلخ کامی گوارا ہو جائے لیکن شعر خوشگوار نہیں ہوتا۔(۲) طرز ادا طرب انگیز، مستانہ اور متانت شکن ہو لیکن شعریت ہاتھ نہیں آتی۔.................... یہ بھی ظاہر ہے کہ یہ اصول ہمیں بہت دور نہیں لے جاتے اور ان کی مدد سے ہم اچھے اور برے شعروں میں تمیز نہیں کر سکتے۔'' [۴۷]

پھر لکھتے ہیں کہ یہ پرانی باتیں تھیں نئی باتوں کے ضمن میں لکھتے ہیں:

''مجنوں گورکھپوری کہتے ہیں: ''اب ہم اپنے کو اس قابل پاتے ہیں کہ متقدمین کے مرتب کیے ہوئے روایتی اصول سے قطع نظر کر کے خود اپنے تجربے اور مطالعے کی بنا پر غور کریں کہ وہ کون سی خصوصیات ہیں جو غزل کو غزل بناتی ہیں۔'' وہ خصوصیات حسب ذیل ہیں:

[۱] خالص غزل کے لئے ضروری ہے کہ اس کا ہر شعر بجائے خود ایک آزاد اور مکمل اکائی ہو جو ایک پوری جذباتی یا فکری کائنات پر محیط ہو۔اساتذہ کے دیوان باہم پیوستہ یعنی قطعہ بند اشعار سے خالی نہیں ہیں۔لیکن اوّل تو ان کی مثالیں کم ہیں، دوسرے ایسے اشعار میں تاثیر کی وہ شدت نہیں پائی جاتی جس کو تغزل کہتے ہیں اور جو ایک شعر میں آ جاتی ہے اگر وہ شعر شاعری کا کامیاب نمونہ ہے۔

[۲] غزل کے لفظی معنی عورت یا محبوب سے بات کرنے کے ہیں۔یہ سنتے سنتے ہمارے کان اکتا گئے ہیں۔لیکن یہ بھی عجیب بات ہے کہ غزل ایک صنف سخن کی حیثیت سے جن زبانوں میں رائج ہوئی یعنی فارسی اور اردو میں، ان میں روئے خطاب در پردہ یا کھلم کھلا مرد کی طرف رہا اور

پھر اگر چہ غزل کے بیشتر اشعار کو اب تک حُسن وعشق کا مترادف سمجھنے کی عادت سی پڑ گئی ہے۔ لیکن مطالعے سے ثابت ہوتا ہے کہ کسی زمانے میں بھی غزل سختی کے ساتھ موضوع کی اس وحدانیت کو قائم نہیں رکھ سکی ہے۔ غزل گو شعرا شروع ہی سے زندگی کے مختلف امور ومسائل کو اشعار میں قلم بند کرتے رہے ہیں۔ مذہب اور تصوف کے رموز واسرار، مابعد الطبیعات کے حقائق ومعارف، نفسیات انسانی کے نکات واشارات، معاشرت، تمدن اور اخلاق کے اصول و معاملات کون سا ایسا موضوع ہے جس پر غزلیات میں اشعار نہ ملتے ہوں۔ لہٰذا ہم کہہ سکتے ہیں کہ چونکہ غزل کے اشعار منفرد اور غیر مسلسل ہوتے ہیں۔ اس لئے شاعر کو چاہئے کہ کائنات اور حیات انسانی سے متعلق مختلف حقائق اور مسائل کے بارے میں اہم اور بلیغ نظریات وافکار اس جامعیت اور ہمہ گیری کے ساتھ پیش کرے کہ وہ عام بنی نوع انسان کے لیے قابل قبول ہوں۔ اس کلیت کے بغیر غزل کے اشعار اعلیٰ نمونے نہیں کہے جا سکتے۔

[۳] غزل کا معیاری شعر وہ ہے جو ایک جامع کلمہ کا حکم رکھتا ہو اور جس میں یہ قابلیت ہو کہ حافظہ پر بے ساختہ چڑھ جائے اور زبان زد خاص وعام ہو کر ضرب المثل یا کہاوت بن سکے۔

[۴] شاعری کے لئے عام طور سے اور غزل کے لیے خصوصیت کے ساتھ لازمی ہے کہ جو تأثر یا ذہنی نقش یا خیال شعر میں ادا کیا جائے اس میں اصلیت اور سچائی ہو، اور زبان اور اسلوب میں صداقت اور بے ساختگی اور اگر کبھی تکلف سے کام بھی لیا جائے تو اس میں بے تکلفی اور برجستگی کی شان پائی جائے، صحیح معنوں میں غزل سراوہ ہے جس کے دل اور زبان دونوں میں ایک گھلاوٹ، ایک گداز، ایک سنجیدہ اور متین میلان کامل ہو۔

[۵] غزل کے اشعار میں شاعر کی انفرادیت قائم رہنا چاہئے۔ مگر یہ ضروری ہے کہ خودی یا انانیت کا احساس کہیں سے داخل نہ ہونے پائے ورنہ اشعار میں وہ جامعیت نہ آسکے گی جو غزل کا طرۂ امتیاز ہے۔

[۶] غزل کی زبان کو سادہ، سلیس اور عام فہم ہونا چاہئے لیکن اقلیدس کے مقولات یا منطق کے قضایا کی طرح سپاٹ اور بے کیف نہ ہونا چاہئے۔

[۷] متقدمین اصرار کرتے ہیں کہ تشبیہات واستعارات اور دوسرے تکلفات سے غزل میں احتراز ضروری ہے۔ ہم اس شرط کو نہ صرف فضول بلکہ ناقابل تعمیل پاتے ہیں۔ تشبیہ واستعارے سے نہ صرف خیال کے اظہار میں سہولت بہم پہنچتی ہے بلکہ خود خیال میں بالیدگی اور رسائی کا امکان بڑھ جاتا ہے۔ ہاں یہ ضروری ہے کہ جو تشبیہات واستعارات لائے جائیں وہ برجستہ اور برمحل ہوں اور ان سے کلام میں آورد کا احساس نہ پیدا ہونے پائے۔ مشبہ اور مشبہ بہ اور مستعار اور مستعار منہٗ کے درمیان ایک ناگزیر مناسبت اور ہمواری کا احساس قائم رکھنا لازمی ہے۔"

اب ان نئی باتوں پر غور کیجئے۔ مضامین کیسے ہوں:

[۱] کائنات اور حیات انسانی سے متعلق مختلف حقائق اور مسائل کے بارے میں اہم اور بلیغ نظریات وافکار ہوں جو عام بنی نوع انسان کے لیے قابل قبول ہوں۔

[۲] جو تأثر یا ذہنی نقش یا خیال شعر میں ادا کیا جائے اس میں اصلیت اور سچائی ہو۔

[۳] انفرادیت ہو۔

الفاظ کیسے ہوں: [۱] زبان اور اسلوب میں صداقت اور بے ساختگی ہو۔

[۲] زبان سادہ، سلیس اور عام فہم ہو۔ سپاٹ اور بے کیف نہ ہو۔ ایک گھلاوٹ، ایک گداز، ایک سنجیدہ اور متین میلان ہو۔

[۳] جو تشبیہات و استعارات لائے جائیں وہ برجستہ اور برمحل ہوں۔

لیکن سب سے اہم بات یہ ہے۔ ہر شعر بجائے خود ایک آزاد اور مکمل اکائی ہو جو ایک پوری جذباتی یا فکری کائنات پر محیط ہو، اور ایک جامع کلمہ کا حکم رکھتا ہو اور زبان زد خاص و عام ہو کر ضرب المثل یا کہاوت بن سکے۔'' [۴۸]

''نئی اور پرانی باتوں پر غور کیجئے۔ پہلے مضامین کی دنیا عاشقانہ جذبات، احساسات اور حالات تک محدود تھی۔ اب یہ دنیا وسیع ہو گئی ہے اور کائنات اور حیاتِ انسانی سے متعلق سارے حقائق اور مسائل اس میں کھنچ آئے ہیں۔ پہلے شرط بس اسی قدر تھی کہ جو جذبات، احساسات اور حالات ہوں وہ عامۃ الورود ہوں۔ اب شرط یہ ہے کہ جو تأثر یا ذہنی نقش یا خیال ہو اس میں اصلیت اور سچائی ہو۔'' [۴۹]

''ظاہر ہے کہ جو نئی باتیں کہی گئی ہیں ان میں کچھ حالیؔ کا فیض ہے۔ اس سے قطع نظر نئی اور پرانی باتیں غزل گوئی سے متعلق ہیں۔ ان میں غزل گوئی کے اصول یا غزل کی خصوصیات زیر بحث ہیں۔ شعر اور غزل کو کیسے جانچا جائے، ان کی اچھائی یا برائی کو کیسے متعین کیا جائے ان چیزوں پر کوئی روشنی نہیں پڑتی۔ یہ ٹھیک ہے کہ ان باتوں کو پیش نظر رکھ کر کچھ اصول مرتب کیے جا سکتے ہیں لیکن اس قسم کی کوشش بھی کہیں نہیں ملتی اور اگر کبھی عملی تنقید ہوتی ہے تو اس قسم کی۔

[۱] پرانا رنگ: ''یہ لفظ صحیح نہیں، یہ محاورہ غلط ہے، یہ بحر ناجائز ہے۔''

[۲] نیا رنگ: ''ان اشعار میں جو لطیف اور دور رس فرزانگی ہے وہ ہم کو شاذ و نادر ہی کسی دوسرے شاعر کے یہاں مل سکتی ہے۔ فراقؔ کے اکثر اشعار پڑھتے وقت ایسا محسوس ہوتا ہے کہ ہمارے پاؤں زمین پر جمے ہوئے ہیں اور ہمارے ہاتھ ستاروں تک پہنچتے ہیں۔'' '' [۵۰]

''یہ تو اردو والوں کی سہل انگاری ہے کہ وہ نظم پر شعر کو ترجیح دیتے ہیں اور تنقید کے بدلے واہ! واہ! سبحان اللہ! سے اپنی تسکین کر لیتے ہیں۔ ورنہ شرح و تفصیل سے عقل بھی بڑھتی ہے اور دل کا زیاں بھی نہیں ہوتا۔ احساس میں تیزی، گرمی، گہرائی آ جاتی ہے۔ شعر اچھے شعر کا صلہ واہ! واہ! نہیں۔ ہماری پوری توجہ ہے۔:

محرم نہیں ہے تو ہی نواہائے راز کا : یاں ورنہ جو حجاب ہے پردہ ہے ساز کا''

[۵۱]

[۱] انتخاب مطلع: ولیؔ تا سیمابؔ درج کیا ہے۔ پھر ان اشعار مطلع پر ناقدانہ نگاہ ڈالی ہے۔ لکھتے ہیں:
''میں نے کہا ہے کہ شعر میں انفرادیت کو پھولنے پھلنے کا موقع کم ملتا ہے۔ ہاں تو اس راگ میں اثر ہے۔ کبھی کم کبھی زیادہ۔ لیکن یہ اشعار مل کر بھی نظم نہیں بن پاتے۔'' [۵۲]

[۲] شعرائے لکھنؤ کا انتخاب: [بحرؔ تا انشاءؔ] لکھتے ہیں: ''ان شعروں میں ''لکھنویت'' ہے، نمودار چیزوں کا بیان ہے لیکن کوئی خاص بات نہیں۔ سینوں کے ابھار سے شعروں میں ابھار نہیں

آتا۔ مضمون کی تکرار، تخیل کی تنگ دامانی، مذاق کی پستی، شعریت کو ابھرنے نہیں دیتیں۔'' [۵۳]

اسی انتخاب میں 'ب' کے تحت : قلق تا جرأت انتخاب درج کیا ہے۔ اس ضمن میں لکھتے ہیں۔

''نمودار چیزوں سے بات آگے بڑھتی ہے۔...... لیکن ہوس پرستی شاعری نہیں بن پاتی۔ یہاں ہوس ہے عشق نہیں۔............ عریانی کوئی نئی چیز نہیں اور کوئی بری چیز بھی نہیں۔ ایک ڈی۔ ایچ۔ لورنس کو لیجئے۔ اس کے ناولوں میں بہت زیادہ عریانی موجود ہے، لیکن ہوس پرستی نہیں۔ اس کا ایک نظریہ ہے، ایک فلسفہ ہے، ایک مذہب ہے اور یہ عریانی اس نظریہ، فلسفہ یا مذہب کے بیان میں اس کی مدد کرتی ہے۔ اور اسے بااثر بناتی ہے۔...... یہ سمجھنا بھی صحیح نہیں کہ ''بہار عشق'' محض ایک کوک شاستر کی سی چیز ہے۔ اس میں آرٹ ہے۔ وہ محدود ہی قسم کا سہی۔ اپنی حدود میں اچھا آرٹ ہے اور اپنے مقصد میں کامیاب۔'' [۵۴]

ڈاکٹر وہاب اشرفی ''کاشف الحقائق ایک مطالعہ'' میں لکھتے ہیں:

''نئے نقادوں میں جناب ابوذر عثمانی نے اس کی طرف توجہ کی ہے۔ اور ایک بسیط مقالہ قلم بند کیا ہے جو ان کی کتاب ''فنکار سے فن تک'' میں شریک ہے۔ ابوذر عثمانی لکھتے ہیں:
''عملی تنقید اپنے طرز مطالعہ اور طریق کار کی نوعیت کے اعتبار سے ایک خاص تحلیلی اور تجزیاتی طرز تنقید ہے جس کا عمل پوری طرح فن و ہیئت کے دائرے میں بروکار آتا ہے۔ اس کا مقصد اولاً ادب کو ادب کی حیثیت سے دیکھنا اور ان خارجی معاملات اور بحثوں سے دامن بچانا ہے، جس سے اس کا براہ راست رشتہ قائم نہیں ہوسکتا، نہ ہی ان سے ادبی تخلیق اور تجربے کی تفہیم میں کوئی مدد مل سکتی ہے۔ ادبی تخلیق کی تفہیم میں اس کے پس منظری مطالعے کی اہمیت یقیناً مسلم ہے۔ اس ضمن میں تاریخی، سوانحی، عمرانی اور نفسیاتی حقائق سے بھی حسب ضرورت استفادہ کیا جاسکتا ہے۔ مگر اس ادبی تجربے کی تفہیم اور اس کے پراسرار گوشوں تک پہنچنے میں کس حد تک مدد ملتی ہے یہ سوال محل نظر ہے۔ جہاں تک ادبی تجربات کی قدر و قیمت کے تعین کا سوال ہے۔ تاریخی یا سوانحی معلومات اور شہادتیں کارآمد نہیں ہوسکتیں۔ اس مرحلے پر جو چیز ہماری معاونت اور رہ نمائی کر سکتی ہے وہ ادب و فن کے اپنے اصول و ضوابط اور لفظی اور لسانی میڈیم اور اس کی کارفرمائیاں ہیں جن کا علم اور شعور ہی کسی ادبی تجربے کی پہچان اور پرکھ کا باعث ہوتا ہے۔ عملی تنقید اصلاً اسی پہلو پر زور دیتی اور اسی کا عرفان عطا کرتی ہے۔ اس کا کام ادب کے بارے میں معلومات فراہم کرنا نہیں بلکہ ادب کی، ادب کی حیثیت سے براہِ راست پہچان عطا کرنا ہے۔ اسی لئے عملی تنقید منفرد فن پاروں کے تجزیے پر توجہ کرتی ہے۔ اصل نوعیت اور کیفیت سے آشنا کرتی ہے۔ عملی تنقید کا مدعا ہی یہ ہے کہ ادب کو اس طرح پڑھا جائے کہ اس سے قاری کے ادبی فہم و بصیرت اور لطف اندوزی میں اضافہ ہوسکے اور کسی ادبی تخلیق کا مطالعہ قاری کی اپنی انفرادی تخلیقی دریافت یا انکشاف بن جائے۔'' [۵۵]

ڈاکٹر وہاب اشرفی ''کاشف الحقائق ایک مطالعہ'' امداد امام اثر کی عملی تنقیدی کے حوالے سے لکھتے ہیں:

''اگر کاشف الحائق میں عملی تنقید کے بھرپور نمونے نہیں ملتے تو حیرت کی بات نہیں ہونی چاہئے۔ اس لئے کہ اس باب میں کلیم الدین احمد کے علاوہ دوسرے نئے نقادوں ہی نے قدم بڑھایا ہے۔ ہاں حالی کے تجزیے میں بھی عملی تنقید کے نقوش ملتے ہیں۔ پھر شبلی نے اپنے طور پر اپنے نقطۂ نظر سے عملی تنقید کے امور سرانجام دیئے ہیں۔ احتشام حسین بھی بعض اوقات عملی تنقید کے احاطے میں داخل ہو جاتے ہیں لیکن یہ سارے سربرآوردہ نقادوں کی صف میں امداد امام اثر کو یوں بھی نہیں رکھا جاسکتا کہ عملی تنقید کے نصب العین کی انہیں خبر نہ تھی اور انہوں نے جو کچھ اس سلسلے میں کہا ہے وہ اس لئے کہ وہ ایک بالغ عصر تھے اور اپنی ذہانت کے بل پر ہی انہوں نے تنقیدی کام انجام دیا ہے۔'' [۵۶]

ڈاکٹر وحید قریشی (مرتب) ''مقدمہ شعر وشاعری'' میں حالی کی تنقید کے ذیل میں لکھتے ہیں:

''حالی کے تنقیدی نظریے کی کل کائنات یہی ہے کہ شعر میں جھوٹ نہ ہو، دل گدازی ہو، سادگی ہو، اس سارے نظام کے پیچھے حالی نے جو کڑیاں ملائی ہیں۔ وہ قدیم تنقیدی نظریے اور منطق کے ابتدائی درس سے مستعار ہیں۔ اس وجہ سے ان کے نظام تنقید میں کچھ بنیادی خامیاں راہ پاتی ہیں۔ وہ لفظ اور معنی کے بنیادی تعلقات کے نباض ہیں اور اس غلط فہمی کے خلاف ہیں جو اس تقسیم سے پیدا ہوگئی تھی۔ یہ شیفتہ کی ہمنوائی ہے اگرچہ اس کا سلسلہ فارسی ادب میں بہت پیچھے تک جاتا ہے، تاہم حالی نے اسے سب سے پہلے عملی طور پر تنقیدی نظام میں کچھ دور تک لے جا کر دکھایا اور اس سے پیدا ہونے والے اندازِ نظر (لفظوں سے کھیلنا، بات کا بتنگڑ بنانا، اصوات کا لحاظ رکھنا) کی طرف اشارہ کیا ہے لیکن ان کی نظر زیادہ دور تک نہیں جاسکی۔ جگہ جگہ وہ خود بھی اسی قدیم انداز کا شکار معلوم ہوتے ہیں۔'' [۵۷]

''شیفتہ، ہالرائیڈ اور سرسید کے میل جول نے ان کے اندازِ نظر میں ایک خوشگوار تبدیلی تو پیدا کر دی ہے لیکن یہ تبدیلی نظامِ تنقید میں زیادہ دور تک جاتی ہوئی نظر نہیں آتی، ان کے تنقیدی مضامین میں سے دو چار بندھی ٹکی باتوں کو الگ کر دیا جائے تو قدیم تنقیدی نظام ہی باقی رہ جاتا ہے۔'' [۵۸]

مولانا حالی ''مقدمہ شعر وشاعری'' میں لکھتے ہیں:

'' ''دیکھتے ہی دیکھتے کیا ہوا'' یہاں 'کیا ہوگیا' چاہئے۔ الغرض نظم ہو یا نثر دونوں میں روزمرہ کی پابندی جہاں تک ممکن ہو نہایت ضروری ہے۔ مگر محاورہ کا ایسا حال نہیں ہے۔ محاورہ اگر عمدہ طور سے باندھا جائے تو بلاشبہ پست شعر کو بلند اور بلند کو بلند تر کر دیتا ہے۔ لیکن ہر شعر میں محاورہ باندھنا ضروری نہیں۔ بلکہ ممکن ہے کہ شعر بغیر محاورہ کے بھی فصاحت وبلاغت کے اعلیٰ درجہ پر واقع ہو اور ممکن ہے کہ ایک پست اور ادنیٰ درجے کے شعر میں بے تمیزی سے کوئی لطیف و پاکیزہ محاورہ رکھ دیا گیا ہو۔ ایک مشہور شاعر کا شعر ہے......

گوہراشک سے لبریز ہے سارادامن :
آج کل دامن دولت ہے ہمارادامن
اس شعر میں کوئی محاورہ نہیں باندھا گیا باوجود اس کے شعر تعریف کے قابل ہے۔'' [۵۹]

اردو زبان میں نظریاتی اور عملی تنقید کی وضاحت کے ساتھ ساتھ یہ بتانا بھی مقصود تھا کہ اس حوالے سے قابلِ ذکر سرمایۂ نقد کا کیا احوال ہے۔ یہ بات تو مسلمہ ہے کہ خواجہ الطاف حسین حالی ہی اردو نقد کے سرخیل قرار پاتے ہیں جبکہ امرِ واقعہ یہ بھی ہے کہ حالی سے قبل بھی اس زمانے کے رسائل میں نقد ونظر کے سلسلے جاری تھے۔ اس ضمن میں رسالہ 'حسن' میں شائع ہونے والا منشی ذکاءاللہ کا مضمون اس بات پر دال ہے کہ حالی کا مقدمہ منشی ذکاءاللہ کے ہی اسلوب میں نظر آتا ہے، یعنی کسی بھی عنوان کو چھوٹے چھوٹے ذیلی عنوانات میں تقسیم کرنا اس عہد کا عمومی چلن تھا۔ عربی اور فارسی بالخصوص فارسی زبان کے چلن کے باعث نظریاتی نوعیت اکثر مستعار تھی بعدازاں یہی صورت انگریزی کے ضمن میں قرار دی جاسکتی ہے۔ عملی نوعیت کا مختلف ہونا تو یقینی تھا چونکہ نظریات غیر مقامی تھے جبکہ تخلیقات مقامی۔ یہی وجہ ہے کہ ''اصول انتقاد ادبیات'' میں عابد علی عابد کو اردو نقد کے بگاڑ کے اسباب تلاش کرنے پڑے وہ لکھتے ہیں:

''مسلّم ہے کہ ہر علم کی ایک خاص زبان ہے جو اس کے مخصوص حقائق کی ترجمان ہے۔ ان کے معنی کی دلالتیں روشن اور ان کے پہلو بین ہونے چاہئیں۔ یہ چیزیں تبادلۂ افکار کا زرِرائج الوقت ہیں۔ اس زر کو کھرا ہونا چاہئے۔ اپنی رموز وعلامات سے کام لے کر ہر علم وفن کے ماہر دوسروں کی بات سمجھتے ہیں اور اپنا مطلب دوسروں کو سمجھاتے ہیں یہی وجہ ہے کہ ہر فن کے ماہر ایک ہی زبان بولتے ہوئے نظر آتے ہیں۔ اس اعتبار سے موجودہ اردو انتقاد پر ایک نظر ڈالئے تو آوے کا آوا بگڑا نظر آئے گا۔ آج سے پچاس ساٹھ سال پہلے تک انتقاد کا جو دبستان قائم تھا وہ برا تھا یا بھلا اس سے ذرا قطع نظر کر لیجئے تو آپ کو تسلیم کرنا پڑے گا کہ اس کی اصطلاحات معین تھیں اور اس کی زبان کے بولنے والے اپنا مفہوم بالکل صحیح طریقہ پر ادا کر سکتے تھے۔ معانی، بدیع، بیان اور اس کی شاخیں، فصاحت وبلاغت، محسنات شعر، صنائع وبدائع، کلام، تمام علامات ایک دوسرے سے مربوط تھیں اور ذہن میں ایک تصور واضح پیدا کرتی تھیں لیکن کچھ عرصہ سے یہ ہو رہا ہے کہ علامات کو معین کئے بغیر ایک زبان بولی جارہی ہے۔ رموز اس میں بھی ہیں لیکن سربستہ۔ اس سرمایہ انتقاد کے ذخیرے اس قسم کے الفاظ میں پوشیدہ ہیں: قنوطیت، رجائیت، تشکیک، تحلیل نفسی، واردات ذہنی، مسلسل تجربات، عظمت، حسن، موسیقی، ترنم، نغمہ، جمالیات، فکر وغیرہ۔ ظاہر ہے کہ ان رموز وعلامات کے استعمال کے بغیر چارہ نہیں۔ لیکن مشکل یہ ہے کہ خود اس زبان کے بولنے والوں کے ذہن میں ان کا صحیح مفہوم موجود نہیں ہوتا۔ اس کی وجہ ظاہر ہے ان میں اکثر اصطلاحات انگریزی اصطلاحات کا ترجمہ ہیں اور وترجمہ کرنے والوں نے اپنی استعداد ذہنی اور اپنے میلانات فکر کے مطابق لفظ کا انتخاب کیا ہے۔ لکھنے والا کچھ مراد لیتا ہے۔ پڑھنے والا کچھ سمجھتا ہے۔'' [۶۰]

پروفیسر خورشید جہاں ''عملی تنقید'' کے ضمن میں لکھتی ہیں:

''اردو میں عملی تنقید کا وجود بس نام کے لیے ہی ہے۔ لیکن رچرڈس نے عملی تنقید کی جو تعریف کی ہے اس کی رو سے اردو کا دامن عملی تنقید سے خالی نہیں۔ بلکہ اس کی خاصی مثالیں مل جاتی ہیں۔

مثلاً مولانا حالی کی کتاب ''یادگارِ غالب'' جس میں انہوں نے مرزا غالب کے اشعار کی صرف تشریح ہی نہیں کی بلکہ کئی پہلو سے ان اشعار کا مطالعہ کیا اور اس کے محاسن و معائب کو اجاگر کرنے کی کوشش کی۔ شبلی کا ''شعر العجم'' شبلی کی عملی تنقید کا ثبوت ہے۔ اس تصنیف میں مولانا شبلی نے شاعری کی ماہیت سے بحث کی ہے۔ اشعار کی خوبیوں پر روشنی ڈالی ہے۔ شاعری کے اصول بتائے ہیں۔ فارسی شعراء کے کلام کا تنقیدی جائزہ لیا ہے۔ مگر اس طرح کی عملی تنقید کو اردو میں رواج نہ مل سکا کیونکہ اس قسم کی تنقیدوں سے صرف طالب علموں نے فائدہ اٹھایا۔ ایسا معلوم ہونے لگا جیسے صرف طالب علموں کی خاطر ان کے نصاب کو آسان بنانے کے لیے یہ شرحیں اور تنقیدیں لکھی گئی ہیں۔ جس کی وجہ سے عملی تنقید کی اہمیت نقادوں کی نظر میں کم ہونے لگی اور صرف تنقیدی اصولوں پر ہی زیادہ زور دیا جانے لگا۔'' [۶۱]

''پھر لکھتی ہیں: ڈاکٹر محمد عقیل نے عملی تنقید کی جو تعریف کی ہے، وہ یوں ہے۔

''تنقید کا عملی پہلو یہی ہے کہ کہنے والے کے سلسلۂ خیال اور فکر و نظر کی بازگشت جو خواہ کسی مکتب خیال سے وابستہ ہو کر وجود میں آئی ہو پڑھنے اور سننے والے تک پہنچ سکے اور جو کچھ کہنے والے پر گذر رہی ہے اس سے سننے والا کما حقہٗ واقف ہو جائے۔ پھر کہنے کے انداز سے اس قدر متعارف ہو سکے کہ اس کے تمام فنی اور ادبی گھماؤ پیچ تک اس کی نظر اس طرح پہنچتی جائے کہ وہ اس مخصوص رنگ و آہنگ کی تفہیم میں کوئی دقت محسوس نہ کرے۔'' [۶۲]

بقول پروفیسر خورشید جہاں:

''میں سمجھتی ہوں کہ عملی تنقید کی اساس مندرجہ ذیل نکات پر ہے۔

۱۔ متن کو سامنے رکھنا۔ ۲۔ دوسرے فن پاروں سے متعلقہ متن کا موازنہ کرنا۔

۳۔ تجزیہ کرنا۔ ۴۔ مفہوم اخذ کرنا۔'' [۶۳]

مزید لکھتی ہیں:

''نقاد کا مطالعہ ایسا ہونا چاہیے کہ وہ کسی خاص متن کے تجزیے میں اپنے مطالعے کی روشنی میں موازنے کے لیے پہلے لکھے ہوئے نگارشات کو ذہن میں رکھے یا انہیں پیش کر دے تاکہ مقابلے کی صورت پیدا ہو سکے۔ ایسے عمل میں الفاظ کے دروبست، تشبیہ و استعارے کی ندرت، پیکروں کا التزام ان تمام امور پر نظر رکھنی پڑے گی اس کے بعد ہی تجزیہ ممکن ہو سکے گا اور جب یہ سب کچھ ہو جائے گا تب ہی مفہوم کی کوئی دنیا آباد ہو سکے گی۔'' [۶۴]

پروفیسر خورشید جہاں 'فن اور فنکار' سے ابوذر عثمانی کی عملی تنقید سے متعلق رائے کو نقل کیا جس کا حوالہ وہاب اشرفی کی بیان کردہ تعریف کے ضمن میں بھی ملاحظہ کیا جا سکتا ہے۔ ابوذر عثمانی کی رائے کے بعد مصنفہ لکھتی ہیں کہ:

''اردو میں یہ صورت معمولی طور پر بجنوری، حالی اور شبلی کے یہاں دیکھی جا سکتی ہے اور اس کی بھرپور صورت کلیم الدین احمد اور شمس الرحمن فاروقی کے یہاں ملتی ہے۔'' [۶۵]

جابر علی سیّد ''میرا جی اور عملی تنقید'' میں رقمطراز ہیں:

''بغیر کسی خوف کے میرا جی کو اردو میں عملی تنقید کا پیشرو کہہ سکتے ہیں اگر چہ یہ قافلہ سالار عملی تنقید کی اصطلاح سے بھی واقف نہیں تھا 'اس نظم میں' کا لکھنے والا نظم کے تجزیاتی مطالعوں میں عملی تنقید ہی کے قابلِ قدر نمونے پیش کر رہا تھا یہ مطالعے ادبی دنیا میں ۱۹۴۰ء سے ۱۹۴۳ء تک ایک ایک کر کے شائع ہوتے رہے اور ۱۹۴۴ء میں ایک مختصر مگر دلچسپ پیش لفظ کے ساتھ 'اس نظم میں' کے پرکشش نام سے جمع کر دیئے گئے۔ ہماری عملی تنقید عملی طور پر آج بھی انہی خطوط پر چل رہی ہے جو 'اس نظم میں' کے مطالعوں میں بروئے کار نظر آتے ہیں۔'' [۶۶]

جابر علی سیّد میرا جی کو ڈاکٹر رچرڈز سے متاثر اور کلیم الدین احمد کا پیشرو قرار دیتے ہوئے لکھتے ہیں:

''یہ محض حسنِ اتفاق ہے کہ انگریزی میں عملی تنقید کے بانی ڈاکٹر رچرڈز کے دو اہم تنقیدی کارنامے ادبی تنقید کے اصول اور عملی تنقید بالترتیب ۱۹۲۴ء اور ۱۹۲۹ء میں شائع ہوئے اور میرا جی کی عملی تنقید یں جو عملی تنقید سے دس بارہ سال بعد معرضِ وجود میں آئیں غیر شعوری طور پر رچرڈز کی تنقیدی تعلیمات سے متاثر نظر آتی ہیں۔ میرا جی کو ڈاکٹر رچرڈز سے واقفیت تک نہیں تھی لیکن رچرڈز کے اصولِ تنقید بنیادی طور پر میرا جی کے مطالعوں میں اپنے خدوخال دکھاتے نظر آتے ہیں۔ رچرڈز کے تنقیدی دبستان کو کئی سال آگے چل کر اس کے شاگرد کلیم الدین احمد نے اردو میں رواج دیا اور عملی تنقید کے بعض قابلِ رشک نمونے پیش کیے میرا جی کو کلیم الدین احمد کا پیش رو بھی کہہ سکتے ہیں۔ لیکن جیسا کہ خود میرا جی نے اعتراف کیا ہے وہ میلارمے کے شارح چارلس موروں کا شاگرد ہے..........ان دو شاگردوں کی عملی تنقیدوں سے اردو تنقید نفسیاتی ' سائنسی معروضی بنیادوں پر استوار ہونے لگی ہے'' [۶۷]

نظریاتی تنقید کے حوالے سے قابل ذکر تنقیدی کتب میں ''مقدمہ شعروشاعری'' ۱۸۹۳ء، ''کاشف الحقائق'' ۱۸۹۷ء، ''محاسنِ کلامِ غالب'' ۱۹۲۱ء، ''نکاتِ سخن'' ۱۹۲۵ء، ''روحِ تنقید'' ۱۹۲۷ء، ''ہماری شاعری'' ۱۹۲۸ء، ''افاداتِ مہدی'' ۱۹۴۰ء، ''انتقادیات'' ۱۹۴۲ء، ''اس نظم میں'' ۱۹۴۴ء، ''کیفیہ''۔ ''منشورات'' ۱۹۵۱ء، ''اردو تنقید، اصول اور نظریے''، ''افادی ادب'' ۱۹۵۲ء، ''ادب اور زندگی'' ۱۹۵۵ء، ''نقوش وافکار'' ۱۹۵۷ء، ''مقالاتِ ماجد''، ''مضامینِ چکبست لکھنوی''، ''اندازے''، ''اردو کی عشقیہ شاعری''، ''معیار''، ''اصول انتقاد ادبیات'' ۱۹۶۵ء، ''انتقادِ ادبیات''، ''البیان''، ''البدیع''، ''اسلوب''، ''مقالاتِ عابد: انتقادِ شعر''، ''بحث ونظر''، ''مغرب کے تنقیدی اصول''، ''ادب اور روایت''، ''تنقیدِ شعر''، ''عملی تلخیص'' ۱۹۹۹ء [۶۸]، ''عملی تنقید: اصول وعمل'' ۱۹۹۹ء [۶۹] وغیرہ کو دیکھا جا سکتا ہے ان کتابوں میں نظریاتی تنقید مذکورہ نظریاتی تنقید کی تعریفوں کے حوالے سے ملاحظہ کی جاسکتی ہے۔ نظریاتی تنقید کی مزید وضاحت کے لیے دبستانی مکاتب فکر کی تعریفوں کو ساتویں باب میں ملاحظہ کیجئے۔

اس باب کی مطلوبہ نوعیت اردو زبان میں نظریاتی اور عملی تنقید کے قابل ذکر مجموعی منظرنامے کو دکھانا ہے اس بات کے پیش نظر کہ کہیں اردو نقد کی کتب دوہرانے (Repeatation) کے عمل سے دوچار نہ ہو جائیں لہٰذا پانچویں باب، چھٹے باب، ساتویں باب اور بالخصوص گیارہویں باب [اردو کے اہم ناقدین] میں آپ مذکورہ کتب کے ناموں کو ملاحظہ فرمائیں گے۔ اس بات کی وضاحت یوں کرنا ضروری سمجھتی ہوں کہ کوئی بھی ناقد نظریاتی نوعیت کا سہارا لیے بغیر عملی نقد کا حامل نہیں ہو سکتا چاہے بات تاثراتی نقد کی ہی ہو۔ تاثراتی نقد بھی اجزائے ترکیبی کے بغیر تاثراتی قرار نہیں دیا جا سکتا لہٰذا میرے اس نکتے کو ملحوظ رکھا جائے۔

## چوتھا باب: حواشی و تعلیقات:

[۱] (الف) ''تنقید اتنی ہی ناگزیر ہے جتنا خود سانس لینا اور یہ بات بھی یاد رکھنی چاہیے کہ جب ہم کوئی کتاب پڑھتے ہیں اور اس کے پڑھنے سے ہمارے ذہن میں جو خیال آتے ہیں اور جس قسم کا جذبہ پیدا ہوتا ہے اس کا اظہار کوئی بڑی بات نہیں ہے اسی طرح ناقدوں کی تنقیدات پر تنقید کرنا بھی کوئی عیب نہیں ہے'' ماخوذ: ٹی۔ایس ایلیٹ: 'روایت اور انفرادی صلاحیت' مترجم: ڈاکٹر جمیل جالبی' مؤلف: ''ارسطو سے ایلیٹ تک'' اسلام آباد: نیشنل بک فاؤنڈیشن' طبع ہفتم ۲۰۰۳ء' ص: ۴۸۹ تا ۴۹۰

(ب) ''یہ خیال اصلاً ایلیٹ کا نہیں سترہویں صدی کے انگریز شاعر اور نقاد جان ڈرائیڈن کا ہے جس نے اسے مختصر اً یوں کہا تھا کہ'' سانس لینا تنقید کرنا ہے'' بہت ممکن ہے ڈرائیڈن سے بھی پہلے کسی نے کوئی ایسا ہی خیال ظاہر کیا ہو جو اس کے خیال کی بنیاد بن گیا ہو ڈرائیڈن کے پیش نظر یہ بات تھی کہ جب سے شاعری کی ابتداء ہوئی ہوگی تنقید بھی شروع ہو گئی ہوگی (اس خیال پر بھی ایلیٹ نے بار بار زور دیا ہے)''
ماخوذ: سید احتشام حسین، پروفیسر: ''تنقید سانس لینے کی طرح ناگزیر ہے'' مشمولہ: ''افکار'' منتخب مضامین نمبر' اپریل مئی' ۱۹۹۵ء' ص: ۸۹

[۲] ''اردو ادب فارسی کے زیر اثر پروان چڑھا۔ ایک حد تک اس کی پوری فضا پورا منظر اور پورا ماحول فارسی سے متاثر تھا اس کی وجہ یہ ہے کہ ۱۸۳۵ء تک سارا ہندوستان خاص طور سے شمالی ہند کی سرکاری زبان فارسی رہی اس لیے ادب و شاعری کی پوری ہیئت نقد و نظر کے تمام پیمانے فارسی سے اخذ کیے گئے عرصہ تک باقاعدہ طور پر تنقید کی کوئی کتاب نہیں لکھی گئی شعراء نے جہاں خال خال اپنے اصول سخن یا اچھے شعر کے محاسن بیان کیے ہیں انھیں سے ابتدائی دور کے تنقیدی نظریات کا اندازہ ہوتا ہے اور ایسے موقعہ پر ان شعراء نے عربی و فارسی معیاروں کو ہی برقرار رکھا ہے بعض ادائے معانی میں اساتذہ کا تتبع، تزئین کلام کی ہر ممکن کوشش، لفظ و معانی کا باہمی ارتباط، الفاظ شیریں، عبارت شستہ، قوافی درست، دور از کار تشبیہات و استعارات اور تعقید و غرابت سے پرہیز، لطافت شیرینی، شگفتگی، سادگی و سلاست، روانی و تاثیر پر زور دینا یہ ایسے اشارے جو اردو کے ابتدائی ناقدین کے یہاں مختلف انداز میں موجود ہیں'' ماخوذ: سید محمد ہاشم، ''اردو تنقید کی اساس'' ۱۹۷۹ء، ص: ۴۷

''چونکہ فارسی میں ادبی تنقید کی روایت کا تعلق عموماً عروض، معانی، بدیع اور بیان تک محدود رہا اس لیے یہی روایت اردو تذکروں میں بھی منتقل ہوئی چنانچہ شعرائے اردو کا تذکرہ لکھنے والوں نے بھی شاعری کی پرکھ کے لیے ان ہی قدیم تنقیدی اصطلاحات کا سہارا لیا جو عربی اور فارسی میں متعین اور مخصوص معنوں میں مستعمل رہ چکی تھیں'' ماخوذ: ابوالکلام قاسمی، ''مشرقی شعریات اور اردو تنقید کی روایت'' ۲۰۰۲ء' ص: ۱۴۳

[۳] ''اس میں کوئی شک نہیں کہ عربی اور فارسی کی تنقید میں بیشتر زبان و بیان پر زور دیا گیا ہے کلیم الدین احمد یہ تسلیم کرتے ہیں کہ تذکرہ نگاروں میں قواعد، بیان اور عروض کی غلطیوں کا ہی ذکر ہوتا ہے وہ کہتے ہیں کہ تذکرہ نگاروں کے سارے اصول و قواعد بیان و بدیع، عروض ان تین چار دائروں میں آجاتے ہیں ان خیالات سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ کلیم الدین احمد تذکرے میں تنقیدی اصول کو مخص اور غیر ارتقاء پذیر تصور کرتے ہیں وہ تذکروں کے دائرۂ تنقید کی محدودیت کے شاکی ہیں ان کو اعتراف ہے کہ شاعری کے انتخاب اور شاعری پر دی گئی رایوں کے پس منظر میں کچھ تنقیدی اصول بھی کار فرما ہیں مگر وہ یہ نتیجہ نکالتے ہیں کہ'' تذکروں میں تنقید کا عنصر گویا عنقا ہے'' ماخوذ: ابوالکلام قاسمی، ''مشرقی شعریات اور اردو تنقید کی روایت'' ۲۰۰۲ء' ص: ۱۴۷

سید محمد ہاشم: ''اردو تنقید کی اساس'' ۱۹۷۹ء، ص: ۴۷

[۴] سلیم اختر ڈاکٹر: ''تنقیدی دبستان'' لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز' ۱۹۹۷ء' ص: ۲۵

[۵] سلیم اختر ڈاکٹر: ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء' ص: ۲۲

[۶] سلیم اختر ڈاکٹر: ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء' ص: ۲۵

[۷] سلیم اختر ڈاکٹر: ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء' ص: ۲۶

[۸] ابوالاعجاز حفیظ صدیقی، مرتب، ''کشاف تنقیدی اصطلاحات'' اسلام آباد: مقتدرہ قومی زبان' ۱۹۸۵ء' ص: ۱۹۸

[۹] سلیم اختر ڈاکٹر: ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء' ص: ۲۶

[۱۰] سلیم اختر ڈاکٹر: ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء' ص: ۲۷

[۱۱] سلیم اختر ڈاکٹر: ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز' ۲۰۱۱ء' ص: ۲۵۷

[۱۲] سید احتشام حسین: ''تنقید اور عملی تنقید یں'' لکھنؤ: اتر پردیش اکادمی' ۲۰۰۵ء

[۱۳] ابوالکلام قاسمی، پروفیسر، مرتب ''نظریاتی تنقید: مسائل و مباحث'' علی گڑھ: ایجوکیشنل بک ہاؤس' ۲۰۰۶ء

[۱۴] سید قدرت نقوی، مرتب ''بحر الفصاحت: مصنف مولوی نجم الغنی رامپوری'' لاہور: مجلس ترقی ادب' طبع اول: جون ۱۹۹۹ء

[۱۵] مولوی امام بخش صہبائی، مترجم و مرتب ''حدائق البلاغت: مصنف مولوی شمس الدین فقیر'' لکھنؤ: نولکشور ۱۸۴۲ء

[۱۶] سید علی حیدر نظم طباطبائی: ''تلخیص عروض و قافیہ'' تاج پریس چھتہ بازار سن ندارد

[۱۷] پنڈت دتاتریہ کیفی، مترجم ''دریائے لطافت: مصنف: سید انشاء اللہ خاں انشاء'' مرتب: مولوی عبدالحق' کراچی: انجمن ترقی اردو پاکستان' طبع دوم ۱۹۸۸ء

[۱۸] گیان چند جین: ''اردو کا اپنا عروض'' دہلی: انجمن ترقی اردو (ہند)' ۱۹۹۰ء

[۱۹] مولوی نجم الغنی، (دیباچہ) ''بحر الفصاحت: حصہ اول'' ۱۹۹۹ء، ص: ۴۲

[۲۰] مولوی نجم الغنی، (دیباچہ) ''بحر الفصاحت: حصہ اول'' ۱۹۹۹ء، ص: ۱۱۴ تا ۱۱۵

[۲۱] پنڈت دتا تریہ کیفی، مترجم (دیباچہ) ''دریائے لطافت: مصنف: سید انشاء اللہ خاں انشاؔ'' ۱۹۸۸ء، ص: ق

[۲۲] مولوی عبدالحق، مرتب، (دیباچہ) ''دریائے لطافت: مصنف: سید انشاء اللہ خاں انشاؔ'' ۱۹۸۸ء، ص: ت

[۲۳] مولوی عبدالحق، مرتب ''قواعد اردو'' کراچی: انجمن ترقی اردو پاکستان، ۲۰۰۹ء، ص: ۳۱ تا ۳۲

[۲۴] عابد علی عابد، ''البیان'' لاہور: سنگِ میل پبلی کیشنز، ۲۰۰۳ء، ص: ۲۲

[۲۵] عابد علی عابد، ''البدیع'' لاہور: سنگِ میل پبلی کیشنز، ۲۰۰۱ء، ص: ۹

[۲۶] عابد علی عابد، ''البدیع'' ۲۰۰۱ء، ص: ۹ تا ۱۰

[۲۷] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء، ص: ۲۵

[۲۸] ابوالاعجاز حفیظ صدیقی، مرتب، ''کشاف تنقیدی اصطلاحات'' ۱۹۸۵ء، ص: ۱۲۷

[۲۹] عبادت بریلوی، ڈاکٹر ''اردو تنقید کا ارتقاء'' کراچی: انجمن ترقی اردو پاکستان، ۱۹۸۹ء، ص: ۸۱

[۳۰] انیس ناگی، ''تنقید شعر'' لاہور: مکتبہ میری لائبریری، ۱۹۶۸ء، ص: ۱۴۷

[۳۱] سید احتشام حسین، ''تنقید اور عملی تنقید'' ۲۰۰۵ء، ص: ۲۹

[۳۲] سید احتشام حسین، ''تنقید اور عملی تنقید'' ۲۰۰۵ء، ص: ۶

[۳۳] سید احتشام حسین، ''تنقید اور عملی تنقید'' ۲۰۰۵ء، ص: ۶ تا ۷

[۳۴] سید احتشام حسین، ''تنقید اور عملی تنقید'' ۲۰۰۵ء، ص: ۹ تا ۱۰

[۳۵] ''تنقید نظریہ اور عمل'' مشمولہ: سید احتشام حسین، مرتب، ''تنقیدی نظریات'' لاہور: اکیڈمی لاہور، ۱۹۶۸ء، ص: ۱۰۹ تا ۱۳۰

[۳۶] سید احتشام حسین، ''تنقید اور عملی تنقید'' ۲۰۰۵ء، ص: ۱۳

[۳۷] سید احتشام حسین، ''تنقید اور عملی تنقید'' ۲۰۰۵ء، ص: ۱۵

[۳۸] سید احتشام حسین، ''تنقید اور عملی تنقید'' ۲۰۰۵ء، ص: ۱۵

[۳۹] سید احتشام حسین، ''تنقید اور عملی تنقید'' ۲۰۰۵ء، ص: ۱۷ تا ۱۸

[۴۰] سید احتشام حسین، ''تنقید اور عملی تنقید'' ۲۰۰۵ء، ص: ۲۴

[۴۱] سید احتشام حسین، ''تنقید اور عملی تنقید'' ۲۰۰۵ء، ص: ۲۷

[۴۲] کلیم الدین احمد، ''عملی تنقید: جلد اول، حصہ اول'' پٹنہ: کتاب محل، طبع اول، ۱۹۶۳ء

[۴۳] کلیم الدین احمد، ''عملی تنقید: جلد اول، حصہ اول'' ۱۹۶۳ء، ص: ۱۱

[۴۴] کلیم الدین احمد، ''عملی تنقید: جلد اول، حصہ اول'' ۱۹۶۳ء، ص: ۱۱

[۴۵] کلیم الدین احمد، ''عملی تنقید: جلد اول، حصہ اول'' ۱۹۶۳ء، ص: ۱ تا ۳

[۴۶] کلیم الدین احمد، ''عملی تنقید: جلد اول، حصہ اول'' ۱۹۶۳ء، ص: ۵

[۴۷] کلیم الدین احمد، ''عملی تنقید: جلد اول، حصہ اول'' ۱۹۶۳ء، ص: ۶

[۴۸] کلیم الدین احمد، ''عملی تنقید: جلد اول، حصہ اول'' ۱۹۶۳ء، ص: ۴ تا ۹

[۴۹] کلیم الدین احمد، ''عملی تنقید: جلد اول، حصہ اول'' ۱۹۶۳ء، ص: ۹

[۵۰] کلیم الدین احمد، ''عملی تنقید: جلد اول، حصہ اول'' ۱۹۶۳ء، ص: ۱۰

[۵۱] کلیم الدین احمد، ''عملی تنقید: جلد اول، حصہ اول'' ۱۹۶۳ء، ص: ۱۹۲

[۵۲] کلیم الدین احمد، ''عملی تنقید: جلد اول، حصہ اول'' ۱۹۶۳ء، ص: ۱۰

[۵۳] کلیم الدین احمد، ''عملی تنقید: جلد اول، حصہ اول'' ۱۹۶۳ء، ص: ۱۳

[۵۴] کلیم الدین احمد، ''عملی تنقید: جلد اول، حصہ اول'' ۱۹۶۳ء، ص: ۱۳ تا ۱۴

[۵۵] وہاب اشرفی، ڈاکٹر ''کاشف الحقائق ایک مطالعہ'' دہلی: ایجوکیشنل پبلشنگ ہاؤس، طبع دوم ۲۰۰۴ء، ص: ۹۸

[۵۶] وہاب اشرفی، ڈاکٹر ''کاشف الحقائق ایک مطالعہ'' ۲۰۰۴ء، ص: ۹۸

[۵۷] وحید قریشی، ڈاکٹر، مرتب ''مقدمہ شعر و شاعری'' علی گڑھ: ایجوکیشنل بک ہاؤس، ۱۹۸۵ء، ص: ۶۰ تا ۶۱

[۵۸] وحید قریشی، ڈاکٹر، مرتب ''مقدمہ شعر و شاعری'' ۱۹۸۵ء، ص: ۳۹

[۵۹] مولانا الطاف حسین حالی، ''مقدمہ شعر و شاعری'' مرتب ڈاکٹر وحید قریشی، ۱۹۸۵ء، ص: ۲۱۷ تا ۲۱۸

[۶۰] عابد علی عابد، ''اصول انتقاد ادبیات'' لاہور: مجلس ترقی ادب، ۱۹۶۰ء، ص: ۱۳ تا ۱۵

[۶۱] خورشید جہاں، پروفیسر ''جدید اردو تنقید پر مغربی تنقید کے اثرات'' دہلی: پبلشر پروفیسر خورشید جہاں، ۱۹۸۹ء، ص: ۹۴ تا ۹۵

[۶۲] خورشید جہاں، پروفیسر ''جدید اردو تنقید پر مغربی تنقید کے اثرات'' ۱۹۸۹ء، ص: ۹۵

[۶۳] خورشید جہاں، پروفیسر" جدید اردو تنقید پر مغربی تنقید کے اثرات"۱۹۸۹ء،ص:۹۵
[۶۴] خورشید جہاں، پروفیسر" جدید اردو تنقید پر مغربی تنقید کے اثرات"۱۹۸۹ء،ص:۹۵ تا ۹۶
[۶۵] خورشید جہاں، پروفیسر" جدید اردو تنقید پر مغربی تنقید کے اثرات"۱۹۸۹ء،ص:۹۶
[۶۶] جابر علی سید، "تنقید اور لبرل ازم" ملتان: مکتبہ کاروان ۱۹۸۲ء،ص:۳۳
[۶۷] جابر علی سید، "تنقید اور لبرل ازم"۱۹۸۲ء،ص:۳۳ تا ۳۵
[۶۸] علیم جہانگیر، "عملی تلخیص" اورنگ آباد: ناشر زاہدہ بیگم، قاضی واڑہ، طبع اول، ۱۹۹۹ء
[۶۹] ترنم مشتاق، "عملی تنقید: اصول و عمل" کلکتہ: قاضی امین زکریا اسٹریٹ، طبع اول، ۱۹۹۹ء

دنیا کے ساتوں براعظم میں کوئی بھی زبان ادبی سطح سے گزرے بغیر علمی سطح تک پہنچنے پر قدرت نہیں رکھتی زمانہ قدیم ہو کہ جدید جس زبان میں ارتقائی تسلسل برقرار رہتا ہے اور پھر یہ کہ ارتقائی مراحل کے دوران علمی سطح پر بڑے لوگوں کی نمود اس زبان کو دنیا بھر میں غلبہ کی طرف لے جاتی ہے اور ایک نوع کی بین الاقوامیت اس زبان سے جڑ جاتی ہے۔ سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ کیا اس سطح پر آ جانے کے بعد اس زبان کا ادب اس زبان کو نئے معانی و مطالب سے آشنا کرنا بند کر دیتا ہے ہرگز نہیں۔ اصل میں کوئی بھی زبان کسی بھی سطح کی حامل ہو اس کے پیچھے اس کا ادبی منظر نامہ موجود ہوتا ہے اور اُس زبان کے دانشور مختلف علوم کی غایتوں کے مدِ نظر اصطلاحات سازی سے لے کر زبان کے اور مطلوبہ علم کی مناسبت سے اسالیب کا تعین کرتے ہیں یہی کچھ اٹھارہویں صدی میں فروغ پانے والی انگریزی زبان کا احوال ہے اور یہی نوعیت کبھی عربی زبان کی تھی۔ بقول مسعود حسین خاں اردو زبان ہندوستان میں ساڑھے سات سو برس سے ہے اور اس کا زرّیں دور ۱۷۵۰ء تا ۱۹۰۰ء تک ہے۔ [۱] مسعود حسین خاں نے یہ بات ۱۹۶۶ء میں کہی تھی۔ اردو کے زرّیں دور کا عرصہ تقریباً وہی ہے کہ جو انگریزی کی مسلمہ فروغ کا عرصہ کہا جا سکتا ہے یعنی انگریزی ادبی سطح سے گزر کر علمی زبان کی طرف آتی جا رہی تھی۔ لاطینی کو انگریزی میں ڈھالا جا رہا تھا قصہ کچھ یوں ہے کہ انگریزی پر لاطینی اور فرانسیسی کے اثرات کو اس انداز سے زائل کیا جا رہا تھا کہ انگریزی اپنے پیروں پر کھڑی ہو جائے۔ بالکل یہی قصہ اردو کا ہے کہ ۱۷۵۰ء تا ۱۹۰۰ء اردو کی تخلیقی سرگرمیاں عروج پر ہیں۔ عربی فارسی کے اثرات پر عمومی بولیوں کو فوقیت دی جا رہی تھی اور اردو ان بولیوں کی نمائندہ ترین زبان تھی۔ ادبی سطح کے ان مراحل میں میر تقی میر کا دلّی کے محاورے پر فخر کرنا اہل لکھنؤ کا اپنے تشخص کی فکر کرنا یہ سب اسی ذیل میں آتا ہے۔ لیکن اس کا کیا کیا جائے کہ اردو زبان کی مسلمہ نوعیت اپنے ادبی ارتقاء سے گزر رہی تھی اور ہندوستان کو اسے باعتبار شناخت اختیار کرنے میں تأمل تھا یہی وجہ ہے کہ آنے والے زمانوں میں اردو زبان اپنے ادبی معیارات کے اہداف بھی اس درجہ حاصل نہ کر سکی کہ جو اس کا حق تھا، یا اس میں صلاحیت تھی۔ عربی اور فارسی کی جگہ انگریزی بھی اس کی مستعاریت کی ضامن بن گئی۔

بہر حال کوئی بھی زبان ادبی سطح پر اوّل اوّل شعر کی زبان ہوتی ہے [۲] بعد ازاں نثری پیکر داستانی ادب کی تشکیل کا باعث ہوتا ہے۔ اس اعتبار سے اردو زبان و ادب میں شعری پیراہن عربی اور فارسی سے مستعار ہے جبکہ کچھ انگریزی زبان کی اصناف بھی اردو نے اپنا کر دیکھیں۔ ہائیکو، ترائیلے، جاپانی اصناف ہیں۔ جاپان کی تجارتی سرگرمیوں نے اردو کو بھی متاثر کیا اور آج اردو میں ان اصناف کی بھی بازگشت سنی جا سکتی ہے جبکہ نثری اصناف داستانی فضا سے گزر کر فورٹ ولیم کالج سے گزر کر خطوط غالب تک آ پہنچی۔ اثر و نفوذ کے اس سلسلے میں قدیم تھیٹر کو ڈرامے میں تبدیل کیا۔ ناول اور افسانہ بھی اردو کی نثری اصناف کا اہم حصہ کہلائے۔ اردو میں اصناف ادب کی حقیقت دراصل اثر نفوذ کی کہانی ہے۔ دنیائے ادب کی دو بنیادی شاخیں ہیں جنھیں ہم شاعری اور نثر سے تعبیر کرتے ہیں۔ اردو زبان میں اصناف ادب کا مطالعہ اس لیے بھی ناگزیر ہے کہ کسی بھی ثقہ ناقد کو صنفی پیراہن کے بغیر تخلیق کے اظہاری امتیاز کو نقد کی کسوٹی پر پرکھنا ناممکن ہے لہٰذا ذیل میں شعری اور نثری اصناف کا احوال اوّل تا آخر بیان کرنے کی کوشش کی جا رہی ہے کہ اصناف کی سطح پر تخلیقی منظر نامہ ناقد کی نظر میں کیا ہے۔ اس ضمن میں رسائل کے اصناف ادب نمبر اور مختلف ثقہ محققین و تجزیاتی ناقدین کی کتابیں بھی پیشِ نظر ہیں۔

## ''اصناف ادب'' پر اہم تنقیدی کتب اور رسائل:

''اصناف اردو کی مختصر تاریخ'' [۳] (مختصر ترین تاریخ زبان و ادب اردو) مصنف: عطش درّانی ۲۳۱ صفحات پر مشتمل یہ کتاب چار حصوں اور ذیلی ۳۴ ابواب پر مشتمل ہے۔ جو یہ ہیں۔

تعارف: حصہ اوّل: اردو زبان:

باب ا: اردو کی وجہ تسمیہ۔ باب ۲: اردو زبان کا آغاز۔ باب ۳: اردو کے پہلے ادیب

حصہ دوم: اصنافِ نظم:

باب ۴: اردو نظم۔ باب ۵: اردو غزل۔ باب ۶: قصیدہ نگاری۔ باب ۷: مرثیہ نگاری۔ باب ۸: اردو مثنوی
باب ۹: طنزیہ، مزاحیہ شاعری۔ باب ۱۰: گیت، حمد، نعت۔ باب ۱۱: رباعیاں، قطعات۔
باب ۱۲: چند غیر مروج اصناف۔

حصہ سوم: اصناف نثر:

باب ۱۳: قدیم اردو نثر۔ باب ۱۴: جدید اردو نثر۔ باب ۱۵: قصے اور داستانیں۔ باب ۱۶: ناول نگاری۔
باب ۱۷: افسانہ نگاری۔ باب ۱۸: ڈرامہ اور فلم۔ باب ۱۹: طنز و مزاح۔ باب ۲۰: انشائیہ، مضمون، مقالہ۔
باب ۲۱: خاکہ نگاری، رپورتاژ، انٹرویو۔ باب ۲۲: سوانح نگاری و آپ بیتی۔ باب ۲۳: تنقید و تحقیق۔
باب ۲۴: اردو صحافت۔ باب ۲۵: چند دیگر اصنافِ نثر

حصہ چہارم: تنقید و تحقیق :

باب ۲۶: پنجاب میں اردو۔ باب ۲۷: دکن میں اردو۔ باب ۲۸: لکھنؤ اور دہلی کے دبستانِ شاعری۔
باب ۲۹: اردو اور یورپ۔ باب ۳۰: سرسید کی تحریک۔ باب ۳۱: اردو شاعری کے چند المناک پہلو۔
باب ۳۲: ترقی پسند ادب۔ باب ۳۳: خواتین مصنفین۔ باب ۳۴: اردو کا مستقبل۔

عطش درّانی نے اس کتاب کے تعارف میں وضاحت کر دی ہے کہ یہ کتاب انھوں نے طلباء کی ضرورت کے پیش نظر تحریر کی ہے اور اس میں عام فہم اسلوب، اختصار، تمام اصناف کا تاریخی مطالعہ پیش کیا ہے مثالوں اور اشعار کی سند سے بھی گریز کیا ہے اور یہ ان کے بقول اردو میں پہلی کوشش ہے ان کے سامنے اس کی کوئی مثال موجود نہیں تھی۔ کلی طور پر مصنف کی بات درست ہے یہ کتاب طلباء کی ضرورت کے لحاظ سے موزوں ہے اور تحقیق و تنقید کے حوالے سے اس درجہ کی نہیں ہے البتہ اس میں مصنف کا انداز اور استدلال قابل داد ضرور ہے۔ مذکورہ تمام ابواب اور عنوانات کو انھوں نے بخوبی بیان کیا نو آموز اس سے سیکھ سکتے ہیں۔

''اصنافِ سخن اور شعری ہیئتیں'' [۴] مصنف: شمیم احمد، کل صفحات: ۲۰۸ ہیں' دیباچہ' شمیم احمد ہی نے تحریر کیا ہے۔ کل آٹھ ابواب ہیں جن کی تفصیل درج ذیل ہے۔

باب ا: چند مسائل اور اصولی بحث: (۱) صنف اور ہیئت کی بحث (۲) اصناف اور ہیئتوں کی درجہ بندی

باب ۲: موضوعی ہیئتی اصناف: (۱) مثنوی: صنفی شناخت، ظاہری ہیئت، مثنوی کی بحریں۔
(۲) قصیدہ : عام تعارف، قصیدے کی قسمیں، تمہیدیہ، خطابیہ ،مدحیہ ،ہجویہ، وعظیہ، بیانیہ، بہاریہ، عشقیہ، حالیہ، فخریہ، دعائیہ، مدح بزرگانِ دین، مدح سلاطین و امراء، اجزائے قصیدہ، تشبیب، گریز، عرض مطلب اور دعا، قصیدے کی ہیئت پر بحث۔

باب ۳: ہیئتی اصناف: غزل: صنفی شناخت، مسلسل غزل، ریختی، ہزل رباعی: رباعی کے معنی اور صنفی شناخت، نصفی اور غیر نصفی، رباعی کی بحر اور اوزان۔

باب ۴: چند اصناف اور: [۱] موضوعی اصناف: مرثیہ، اجزائے ترکیبی: چہرہ، سراپا، رخصت، آمد، رجز، رزم، شہادت، بین، شخصی مرثیے، واسوخت، شہر آشوب۔
[۲] اصناف جن کی شناخت موضوع نہ ہیئت: نظم، گیت،

باب ۵: شعری ہیئتیں: (۱) متفرق شکلیں: غزل، مثنوی، ترکیب بند، ترجیع بند، مستزاد، مستزاد عارض والزام، غزل پر مستزاد

نظم پر مستزاد، سانیٹ پر مستزاد، ایک سے زائد فقروں کے مستزاد، قطعہ، دو سے زیادہ، اشعار کا قطعہ، دو اشعار کا قطعہ، غزل میں قطعہ بند اشعار، ترکیب بند قطعہ

باب۶: شعری ہیئتیں
(۲) مسمط کی شکلیں: مسمط کی تعریف، مسمط اور اسٹینزا، مثلث، مربع، مخمس، مسدس، مسبع، مثمن، متسبع، معشر

باب۷: بعض مغربی ہیئتیں، اردو میں: سانیٹ، نظم معریٰ، آزاد نظم، ترائیلے، ہائی کو یا ہاکو،

باب۸: اصطلاحات اور متعلقاتِ شعر: آزاد غزل، آزاد ہیئت، ابتذال، بابل، بارہ ماسہ، بند، بندش، بہاریہ، بیانیہ، بیاض، بیاضی، بیت، بیت الغزل، بین، پہیلی، پیروڈی (منظوم)، تاریخ، تثلیث، تخلص، تخلیص، تخمیس، ترانہ، تضمین، تعقید، چار در چار، چیستاں، حاصل غزل، حسنِ مطلع، حمد، خمریات، خمسہ، دوازدہ بند، دوبیتی، دوغزلہ، دولخت، دوہا، دوہرہ بند، دیوان، ڈولی، ڈھولک کا گیت، ذم، ذوالمطالع، ردیف، رخصتی، رشک، رکیک، ریختہ، زیبِ مطلع، زمین، ساقی نامہ، سراپا، سلام، سوقیانہ، سہرا، شاعر، شرطیہ، شطحیات، شعر، طرح، طنزیات، عشقیہ، غنائیہ، فخریہ، فراقیہ، فرد، فی البدیہہ، قافیہ، قسمیہ، کلیات، کینٹو، لوک گیت، گلدستہ، مبتذل، مجددیہ، مجموعہ، مصرع، مصرع طرح، مصرعِ تسلسل، مضحکات و مطائبات، مطلع، مطلع ثانی، معما، مقتضب، مقطع، مناجات، منفردہ (مفردہ) منقبت، نازک خیالی، نسیب، نظمانہ، نعت، نوحہ، واسوز، ہفت بند۔

شمیم احمد ''دیباچہ'' میں لکھتے ہیں:

''اصناف اور ہیئتوں پر خامہ فرسائی کے وقت صرف ایک ہی بات میرے پیشِ نظر تھی کہ کوئی بھی صنفِ سخن اور شعری ہیئت بہ حیثیت صنف یا ہیئت کے اپنی منفرد شناخت کا کیا معیار اور کیا اصول رکھتی ہے؟ چنانچہ شروع سے آخر تک، ہر صنف و ہیئت کے بارے میں اسی مطمع نظر کو میں نے حتی المقدور ملحوظ رکھا ہے۔ شعری ہیئتوں کی شناخت کوئی بہت بڑا مسئلہ اس لیے ان کی شناخت بہت حد تک ظاہری صورت سے متعلق ہوتی ہے لیکن صنفِ سخن کی شناخت میں تھوڑی بہت پے چیدگی ضرور ہے کیوں کہ بعض اصناف کی شناخت ہیئتی اصولوں پر منحصر ہوتی ہے بعض موضوع سے پہچانی جاتی ہیں، بعض دونوں ہی پر اپنی شناخت کا دارومدار رکھتی ہیں بعض موضوع و ہیئت دونوں میں سے کسی پر اپنی شناخت کا انحصار نہیں کرتیں، بعض ایسی اصناف ہیں جو محض کسی وزن (یا اوزان) ہی کی وجہ سے اپنی صنفی شناخت قایم کرتی ہیں''[۵]

''اصنافِ سخن کی شناخت میں کہیں ہیئت کو اور کہیں موضوع کو اساس قرار دینے سے الجھن یہ پیدا ہوئی کہ ہم اقسامِ شعر کی گفتگو میں اکثر ان دونوں یعنی صنف اور ہیئت کے مفاہیم و تصورات کو ایک دوسرے سے خلط ملط کر دیتے ہیں.............. اور یہ گڑبڑ صرف اس وجہ سے ہوتی ہے کہ یہ بات طے نہیں کی گئی کہ کون سی چیز صنف ہے اور کون سی ہیئت؟ اور ان کے تعین و شناخت کی اساس کیا ہے؟''[۶]

مجموعی طور پر شمیم احمد نے اصناف ادب کی موضوعی اور ہیئتی تقسیم کو واضح کرتے ہوئے ان کے فنی اور روایتی ارتقاء پر نظر ڈالی ہے نیز علم عروض کی روشنی میں معینہ بحور کا بھی متعلقہ اصناف کی ذیل میں مطالعہ پیش کیا ہے۔

''ادب کا تنقیدی مطالعہ'' [۷] مصنف ڈاکٹر سلام سندیلوی' کل صفحات: ۲۲۲ ہیں 'پیش لفظ' ڈاکٹر نورالحسن ہاشمی نے اور' دیباچہ' ڈاکٹر سلام سندیلوی نے تحریر کیا ہے۔ کل سات ابواب پر مشتمل ہے۔ جن کی تفصیل کچھ یوں ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| باب اوّل: | مطالعہ ادب کا طریقہ | باب دوم: | شاعری کا مطالعہ |
| باب سوم: | ناول کا مطالعہ | باب چہارم: | ڈراما کا مطالعہ |
| باب پنجم: | افسانہ کا مطالعہ | باب ششم: | تنقید کا مطالعہ |
| باب ہفتم: | انشائیہ کا مطالعہ | | |

'پیش لفظ' میں نورالحسن ہاشمی نے اطلاع دی ہے کہ ان کی گذارش پر ڈاکٹر سلام سندیلوی نے ہڈسن کی مشہور کتاب ANINTRODUCTION TO THE STUDY OF LITERATURE اور دیگر انگریزی اور اردو کتب کے مطالعہ کے بعد اس کتاب کو تالیف کیا ہے اور مغربی تنقید کے اصولوں کو اردو ادب پر منطبق کیا ہے اور اردو ہندی فارسی اور انگریزی کتب کے جابجا حوالے اور امثال بھی درج کی ہیں۔ اسلوب رواں اور سلیس ہے اور اہلِ ذوق اور طلباء اس سے استفادہ کر سکتے ہیں۔ اس کا پہلا ایڈیشن ۱۹۵۹ء ادبی دنیا لکھنؤ سے دوسرا اور تیسرا ایڈیشن ۶۱۔۱۹۶۰ء نسیم بکڈپو لکھنؤ سے شائع ہوا، مذکورہ ایڈیشن چوتھا ایڈیشن ہے جو لاہور سے شائع ہوا ہے۔ اس کتاب میں فہرست میں بیان کردہ اصناف ہی کو واضح کیا گیا ہے اور اس کے تعارف، ہیئت اور اس سے متعلق مثالوں کو بھی جا بجا پیش کیا گیا ہے۔

''اصول انتقادِ ادبیات'' [۸] سیّد عابد علی عابد کی تصنیف ہے جو گیارہ ابواب پر مشتمل ہے' مقدمہ میں عابد علی عابد نے تنقیدی اصطلاحات اور اردو تنقید کے ارتقائی منظرنامے میں موجود تنقیدی اشاروں کو موضوع بحث بنایا ہے اور نقاد کے فرائض اور اردو ادب کی اصناف کی پرکھ کے اصولوں پر روشنی ڈالی ہے۔ کتاب ۶۵۸ صفحات پر مشتمل ہے آخر میں اغلاط نامہ بھی شامل کیا گیا ہے ابواب کی تفصیل درج ذیل ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ا۔ مقدمہ | ۲۔ باب اوّل: ادب اور اس کی اصناف | ۳۔ باب دوم: | انتقادی مطالعے کے مباحث عمومی |
| ۴۔ باب سوم: | یورپ میں انتقاد ادبیات | ۵۔ باب چہارم: | مشرقی انتقاد کے اہم مسائل اور مغربی اسلوب کی تطبیق |
| ۶۔ باب پنجم: | اردو میں انتقاد کا سرمایہ | ۷۔ باب ششم: | شعری تخلیقات کے اصول انتقاد |
| ۸۔ باب ہفتم: | داستانیں | ۹۔ باب ہشتم: | ناول |
| ۱۰۔ باب نہم: | مختصر افسانہ | ۱۱۔ باب دہم: | ڈرامہ ۱۲۔ باب یازدہم: مرثیہ (اصطلاحی معانی میں) |

''اصناف ادب'' [۹] مصنف: رفیع الدین ہاشمی، کل صفحات: ۱۹۹ ہیں۔ فہرست درج ذیل ہے۔

| | |
|---|---|
| تمہید | نظم ونثر کا فرق/ فن شاعری کی چند اصطلاحات/ وزن، بحر، تقطیع علم عروض، قافیہ، ردیف، مطلع، مقطع |
| اصناف نظم: (ا) | بہ لحاظ موضوع: حمد / نعت/ غزل/ قصیدہ/ مرثیہ/ شہر آشوب/ واسوخت/ ریختی/ پیروڈی/ گیت |
| (ب) | بہ لحاظ ہیئت: مثنوی/ رباعی/ قطعہ/ مسمط/ ترکیب بند/ ترجیع بند/ مستزاد |
| (ج) | نظم جدید: پابند نظم/ معریٰ نظم/ آزاد نظم/ سانیٹ |
| اصناف نثر (ا) | افسانوی ادب: داستان/ ناول/ افسانہ/ ڈرامہ |
| (ب) | غیر افسانوی ادب: مضمون/ مقالہ/ انشائیہ/ سوانح عمری/ آپ بیتی/ خاکہ/ مکتوب/ تبصرہ/ طنز ومزاح/ سفرنامہ<br>ترجمہ/ نثر لطیف (نثری نظم)/ اضافہ: اقبالیات |

رفیع الدین ہاشمی نے مذکورہ اصناف کو اپنے مطالعے اور ماخذات کے حوالوں اور مثالوں کے ساتھ تحریر کیا ہے اس کی مدد سے مختلف اصناف کی تاریخ اور نامور مصنفین کا تعارف حاصل ہو جاتا ہے البتہ اس میں انھوں نے بعض اصناف کو نظر انداز بھی کیا ہے جیسے رپورتاژ، فکاہیہ، ہائیکو، دوہا، تنقید، منقبت، فرد، مثلث، مسدس، مخمس، وغیرہ

''تاریخ ادب اردو'' [۱۰] مرتبہ: پروفیسر نورالحسن نقوی ۲۷۲ صفحات پر مشتمل ہے۔ فہرست ملاحظہ کیجئے۔ کچھ اس کتاب کے بارے میں

اردو زبان کا آغاز وارتقا۔

حصہ نظم: [۱] اصناف شاعری: غزل، قصیدہ، مثنوی، مرثیہ، رباعی، قطعہ، مثلث، مثمن، مخمس، مربع، مستزاد، مسدس، مسمط، تضمین، ریختی، واسوخت، خمریات، شہر آشوب، حمد، مناجات، نعت، منقبت

[۲] اردو شاعری کے دبستان [۳] دکن میں اردو شاعری [۴] اردو شاعری شمالی ہند میں
[۵] بہار میں اردو [۶] عہد میر وسودا [۷] لکھنؤ میں اردو شاعری کا پہلا دور
[۸] نظیر اکبر آبادی [۹] اردو شاعری کا عہد زریں [۱۰] لکھنؤ میں زبان کی اصلاح
[۱۱] مرثیہ گوئی [۱۲] رام پور کا ادبی مرکز [۱۳] اردو شاعری میں نئے رجحانات
[۱۴] جدید غزل [۱۵] شعرائے عہد جدید [۱۶] ترقی پسند تحریک
[۱۷] نئی شاعری: نئی غزل/نئی نظم/نثری نظم [۱۸] گیت نگاری [۱۹] طنز ومزاح

حصہ نثر:

[۱] اردو نثر کا آغاز [۲] فورٹ ولیم کالج [۳] اردو نثر ترقی کی شاہراہ پر
[۴] اردو نثر کا عہد زریں [۵] ناول [۶] مختصر افسانہ
[۷] ڈراما [۸] خاکا [۹] انشائیہ
[۱۰] مقالہ، صحافت، رپورتاژ [۱۱] طنز ومزاح [۱۲] تحقیق
[۱۳] تنقید/تنقید کیا ہے؟ تنقید کیوں ضروری ہے؟ تنقید کے اصول
تنقید کے دبستان آغاز وارتقاء اہم تنقید نگار

مذکورہ کتاب میں نورالحسن نقوی نے تمام اصناف اور ادبی منظرنامے کو اختصار اور جامعیت کے ساتھ پیش کیا ہے اور ان کی مثالیں اور حوالہ جات [درسی نوعیت] بھی درج کیے ہیں۔

''اصناف ادب نثر اور اردو ادب'' [۱۱] مصنف: حسن نور، کل صفحات: ۲۳۹ ہیں فہرست درج ذیل ہے۔

[۱] کہانی [۲] داستان [۳] افسانہ نگاری [۴] اردو افسانہ ایک جائزہ
[۵] ناول نگاری [۶] اردو ناول کا ارتقاء [۷] ڈرامہ نگاری [۸] اردو ڈرامہ کی کہانی
[۹] انشائیہ اور اردو ادب [۱۰] طنز ومزاح [۱۱] اردو میں طنز ومزاح [۱۲] تنقید اور اصول تنقید
[۱۳] اردو ادب میں تنقید [۱۴] کتابیات

مذکورہ کتاب مصنف نے ان مضامین کی تکمیل کا سن ۱۹۶۴ء تحریر کیا ہے مگر کتاب پر کوئی سن درج نہیں یہ ان کے متفرق مضامین تھے جو درسی ضرورت کے تحت قلمبند کیے تھے۔ اس میں حوالے کم ہیں اور اسلوب رواں سلیس ہے۔

''اصنافِ ادب کا ارتقاء'' [۱۲] مصنف: سیّد صفی مرتضیٰ ۸۰ صفحات پر مشتمل ہے۔ صفی مرتضیٰ کی زیرِ نظر کتاب میں ادب (نظم ونثر) کی مشہور ترین اقسام کی تاریخی وتدریجی ترقیات پیش کی گئی ہیں نیز ان اصنافِ ادب کا تعارف اور ان کی ہیئتِ ترکیبی بیان کی گئی ہے۔

''اُردو اسالیبِ نثر: تاریخ وتجزیہ'' مصنف: امیر اللہ خاں شاہین [۱۳] ۴۳۲ صفحات اور چھ ابواب پر مشتمل اس کتاب میں نثر کی تعریف، اقسام آہنگ، اسلوب کی لغوی تعریف، ناول، افسانہ، سوانح نگاری، ڈرامہ اور دیگر اصنافِ نثر سے متعلق اظہارِ خیال کیا گیا ہے اور اُردو نثر کے مختلف اسالیب کی نشاندہی کی گئی ہے۔ کتاب کا پیش لفظ قمر رئیس نے لکھا ہے۔

''اردو شاعری کا فنی ارتقاء'' [۱۴] مرتب: ڈاکٹر فرمان فتح پوری' پیشِ نظر کتاب اردو شاعری کی اصناف سے متعلق منتخب مضامین کا مجموعہ ہے۔ یہ مضامین رسالہ ''نگار'' کے اصناف شاعری نمبر ۱۹۶۷ء میں شائع ہوئے تھے جو شاعری کی مروّج اصناف سے متعلق ہیں۔ انھیں مرتب نے کتابی صورت میں محفوظ کر دیا ''اردو میں ہائیکو نگاری'' اضافی مضمون ہے۔ فہرست درج ذیل ہے:

''اردو نظم پر تنقیدی نظر''[۱۵]: مرتب: ملک نذیر احمد۔ اردو شاعری کی معروف اصناف اور اہم شعراء سے متعلق جید ناقدین کے مضامین کا انتخاب ہے۔ جو مقابلہ کے امتحان اور ایم۔اے کے طلباء کی ضرورت کے تحت مرتب کیا گیا ہے۔ فہرست درج ذیل ہے۔

شاعری: (۱) اردو شاعری کا آغاز: عبدالسلام ندوی (۲) لکھنؤ کا دبستان شاعری: ڈاکٹر محمد حسین
(۳) اردو نظم کا تاریخی اور فنی ارتقاء: احتشام حسین (۴) دورِ جدید: عبدالسلام ندوی
غزل: (۵) غزل کی ماہیت و ہیئت: فراق گورکھپوری
ولی: (۶) جمال دوست' اسلوب پرست ولی: ڈاکٹر سیّد عبداللہ
میر تقی میر: (۷) میر کی شاعری: حامد اللہ افسر (۸) میر کا تغزل: مولوی عبدالحق
میر درد: (۹) درد کی شخصیت: ڈاکٹر ظہیر احمد صدیقی (۱۰) درد کی شاعری: ڈاکٹر ظہیر احمد صدیقی
مصحفی: (۱۱) مصحفی: فراق گورکھپوری
آتش: (۱۲) خواجہ آتش: ڈاکٹر خلیل الرحمٰن اعظمی
غالب: (۱۳) غالب اپنی شخصیت کے آئینے میں: آل احمد سرور (۱۴) غالب: پرویز اسلوب احمد
حسرت: (۱۵) حسرت کی شخصیت: عبدالشکور (۱۶) حسرت کے کلام پر تبصرہ: عبدالشکور
حالی: (۱۷) حالی: پروفیسر اسلوب احمد انصاری (۱۸) حالی کا تغزل: وحشت کلکتوی
(۱۹) حالی کی شاعری: شیخ محمد اسمٰعیل پانی پتی
مثنوی: (۲۰) مثنوی: حامد اللہ افسر (۲۱) مثنوی: مولانا عبدالسلام ندوی
(۲۲) سحر البیان پر ایک نظر: احتشام حسین (۲۳) گلزار نسیم پر ایک نظر: نظیر لدھیانوی
(۲۴) سحر البیان: ڈاکٹر گوپی چند نارنگ (۲۵) گلزار نسیم: ڈاکٹر گوپی چند نارنگ
قصیدہ: (۲۶) قصیدہ صنف سخن کی حیثیت سے: ابو محمد سحر (۲۷) قصیدہ: حامد اللہ افسر
(۲۸) سودا و ذوق بحیثیت قصیدہ نگار: ڈاکٹر سلام سندیلوی (۲۹) سودا: ڈاکٹر ضیاء احمد بدایونی
مرثیہ: (۳۰) اردو میں مرثیہ نگاری: شاہد احمد دہلوی (۳۱) میر انیس کی شاعری کی خصوصیات: شبلی نعمانی
(۳۲) انیس اور دبیر: کلیم الدین احمد
رباعی: (۳۳) رباعی کی وجہ تسمیہ: ڈاکٹر سلام سندیلوی (۳۴) رباعی کے مختلف نام: ڈاکٹر سلام سندیلوی
(۳۵) اردو رباعی کا مستقبل: ڈاکٹر سلام سندیلوی (۳۶) مولانا حالی: ڈاکٹر سلام سندیلوی
(۳۷) اکبر کا فن اور شخصیت: سیّد شبیہ الحسن (۳۸) نظیر اکبر آبادی: ڈاکٹر اختر اورینوی
(۳۹) اکبر الہ آبادی: افضل صدیقی
تتمہ: (۴۰) اصغر گونڈوی: رشید احمد صدیقی (۴۱) مرحوم اصغر گونڈوی: عبدالسلام

''اردو نثر کا فنی ارتقاء''[۱۶] مرتب: ڈاکٹر فرمان فتح پوری' اردو کی نثری اصناف سے متعلق اہم ناقدین کی نگارشات کو اس مجموعہ میں شامل کیا گیا ہے۔ یہ رسالہ نگار پاکستان کے اصناف ادب نمبر ۱۹۶۶ء کے مضامین کی کتابی صورت ہے۔ فہرست درج ذیل ہے:

اردو نثر کا فنی ارتقاء: ڈاکٹر فرمان فتح پوری
افسانہ: کہانی اور حسنِ بیان: پروفیسر وقار عظیم — افسانہ اور اردو افسانہ: پروفیسر سیّد احتشام حسین
اردو افسانے کا ارتقاء: ڈاکٹر محمد حسن
ناول: ناول فنی نقطہ نظر سے: ڈاکٹر ابواللیث صدیقی — ناول کی ہیئت: ڈاکٹر احسن فاروقی

اردو ناول کا ارتقاء: آل احمد سرور
تقسیم کے بعد اردو ناول: پروفیسر عبدالسلام

داستان: داستان اور داستانیں: ڈاکٹر فرمان فتح پوری
داستانوں کی علامتی اہمیت: شمیم احمد

ڈرامہ: فنِ ڈرامہ نویسی: ابراہیم یوسف

تمثیل نگاری: اردو میں تمثیل نگاری: ڈاکٹر گیان چند جین

انشائیہ: ادب کی ایک خاص صنف: انشائیہ: ڈاکٹر سیّد محمد حسنین
انشائیہ کیا ہے؟: نظیر صدیقی

تنقید: ادبیات اور اصول نقد: نیاز فتح پوری
مبادیات تنقید: مجنوں گورکھپوری
ادبی تنقید اور لسانیات: ڈاکٹر شوکت سبزواری
ادبی تنقید میں روایت اور تجربے: ڈاکٹر عبادت بریلوی
تنقید کا منصب: (ٹی ایس ایلیٹ) مترجم: جمیل جالبی

تذکرہ نگاری: اردو میں تذکرہ نگاری: ڈاکٹر فرمان فتح پوری

سوانح نگاری: سوانح نگاری کیا ہے؟: ڈاکٹر عبدالقیوم
حالی اور شبلی سوانح نگار کی حیثیت سے: ڈاکٹر سیّد شاہ علی

آپ بیتی: اردو میں آپ بیتی: ڈاکٹر سیّد عبداللہ

خاکہ نگاری: اردو میں خاکہ نگاری: امجد کندیانی

خطوط نگاری: خطوط نگاری: ڈاکٹر خورشید الاسلام

رپورتاژ: رپورتاژ اور اس کا موضوع: شمیم احمد

''کاوشیں'': مصنف: ڈاکٹر یونس حسنی [۱۷] فہرست درج ذیل ہے۔

دیباچہ: (۱) اردو اصناف سخن کا تقابلی مطالعہ (۲) داستان کا فن (۳) سوانح نگاری: فنی اعتبار سے
(۴) خاکہ نگاری کا فن اور ''چند ہمعصر'' (۵) حالی اور ''یادگار غالب'' (۶) ''گلزار نسیم'' ایک مطالعہ
(۷) سودا کی قصیدہ گوئی (۸) اقبال: شاعر معجز بیاں (۹) زبان اور اس کی ماہیئت
(۱۰) اختر شیرانی کی نثر نگاری (۱۱) اختر شیرانی اور سانیٹ (۱۲) مجاز۔ شاعرِ محفلِ وفا
(۱۳) بسمل سعیدی (۱۴) سراج میر خاں سحر بھوپالی (۱۵) مہدی افادی کی نثر
(۱۶) میر امن اور امیر خسرو۔

''اردو نثر کا ارتقاء (۱۸۰۰ء سے ۱۸۵۷ء تک)'' [۱۸] مصنفہ: عابدہ بیگم۔ سات ابواب پر مشتمل اس کتاب میں اردو نثر کے ارتقاء کا بیان ہے شمالی وجنوبی ہند میں، نیز فورٹ ولیم کالج، دلی کالج، کی انفرادی خدمات اور اردو صحافت اور اس کے ارتقاء سے متعلق بھی یہ کتاب معلومات فراہم کرتی ہیں۔

''ادبی نثر کا ارتقاء: شمالی ہند میں ۱۸۰۰ء سے ۱۸۵۷ء تک'' مصنفہ: ڈاکٹر شہناز انجم [۱۹] یہ مقالہ جامعہ ملیہ اسلامیہ سے پی ایچ ڈی کی سند کے لیے ڈاکٹر عنوان چشتی کی نگرانی میں لکھا گیا فہرست درج ذیل ہے۔

ابتدائیہ: پیش لفظ۔ پہلا باب: نثر کیا ہے؟ دوسرا باب: اردو نثر کا آغاز وارتقاء فورٹ ولیم کالج سے قبل
تیسرا باب: (۱) داستانی ادب: داستانیں فورٹ ولیم کالج سے قبل۔ (۲) داستانی ادب: داستانیں فورٹ ولیم کالج میں
(۳) داستانی ادب: داستانیں فورٹ ولیم کالج سے باہر۔
چوتھا باب: مکتوباتی ادب پانچواں باب: صحافتی ادب

چھٹا باب: ماحصل...... کتابیات (۱) اردو کتب (۲) قلمی کتب (۳) لغات (۴) رسائل واخبارات (۵) انگریزی کتب (۶) لغات اور انسائیکلو پیڈیا۔

''دکنی کی مخصوص شعری اصناف'' [۲۰] حبیب نثار کے تنقیدی و تحقیقی مضامین کا پہلا مجموعہ ہے جو دس مضامین پر مشتمل ہے۔ ان کے عنوانات ہیں:

دکن کی مخصوص شعری اصناف، دکن کی نثری داستانیں، موسیقی اور مخطوطات، اورنگ زیب اور موسیقی، میرے نالہ کو بھی اعتبار نغمہ ہے، اردو کا مرد افگن عشق، چند دکنی مثنویوں میں موسیقی کے نقوش، مطالعہ مثنوی ہاشمی بیجاپوری، یہ کتاب آندھرا پردیش اردو اکادمی کے مالی تعاون سے شائع کی گئی ہے۔

''چار بیت: تعارف وانتخاب'' [۲۱] مصنف: شبیر علی خاں شکیب' شکیب نے اس کتاب میں اردو کی عوامی سطح پر قدیم صنف سخن چار بیت کا تعارف رقم کیا ہے اور کچھ منتخب چار بیتیں بھی شائع کی ہیں۔ کتاب کے مشمولات اس طرح ہیں:

چار بیت کی تعریف، ہیئت، اوزان و بحور، آغاز وارتقاء

جدید رنگ رام پور کے موجودہ چار بیت، اکھاڑے، چار بیت حمد، چار بیت نعت

''اردو شاعری کا تنقیدی مطالعہ'' [۲۲] مصنف: سنبل نگار' یہ کتاب چھ ابواب پر مشتمل ہے۔ جس میں غزل، قصیدہ، مرثیہ، مثنوی، نظم اور تحسین شعر پر تفصیلی انداز میں ناقدانہ طور پر لکھا گیا ہے۔ اصناف شاعری کے ممتاز فنکاروں ولی، غالب، فیض، سودا، انیس، دبیر، نظیر اکبرآبادی، اختر الایمان کے فن اور زندگی پر بھی ایک نظر ڈالی گئی ہے۔

''اردو نثر کا تنقیدی مطالعہ'' [۲۳] مصنف: سنبل نگار' زیر نظر کتاب ۹ حصوں میں منقسم ہے۔ ادارے اور تحریکیں، داستان، ناول، افسانہ، سوانح، مکتوب نگاری، طنز و مزاح، تنقید نگاری اور دیگر اصناف کے عنوانات سے اردو نثر پر بحث کی گئی ہے۔ "پیش گفتار" کے تحت سنبل نگار نے چند تمہیدی باتیں کہی ہیں۔ کتاب کے شروع میں پروفیسر مسعود حسین کی رائے درج ہے۔

''اصناف ادب اردو'' [۲۴] مؤلف: قمر رئیس، خلیق انجم' یہ کتاب اردو ادب کی اصناف کے بارے میں معلوماتی مضامین کا مجموعہ ہے جو جامعہ اردو علی گڑھ کے نصاب کے پیش نظر مرتب کیا گیا ہے۔ اس میں غزل، قصیدہ، مرثیہ، مثنوی، رباعی، قطعہ، مسدس، ترجیع بند، نظم جدید، داستان ناول، مختصر افسانہ، ڈرامہ، سوانح، خاکہ اور انشائیہ کے بارے میں مضمون شامل ہیں۔

''اصناف ادب اور پنجاب کے نمائندہ قلم کار'' [۲۵] مصنف: رحمان اختر' زیر نظر کتاب مصنف کے دس مضامین کا مجموعہ ہے جو تین حصوں میں تقسیم کیے گئے ہیں پہلے حصے میں پنجاب کے کلچر اور ادب سے متعلق مضامین ہیں دوسرے حصے میں اردو نظم سے متعلق اصناف سخن پر چار مضامین ہیں۔ تیسرے حصے میں اصناف کے عنوان سے چار مضامین شامل ہیں جو ناول وافسانہ وغیرہ سے متعلق ہیں۔ کتاب کی پشت پر محمد اقبال کی رائے شائع کی گئی ہے۔

''اردو کی شعری اصناف'' [۲۶] مصنف: خواجہ اکرام' زیر نظر کتاب میں اصناف سخن مثلاً غزل، مثنوی، نظم، شہر آشوب، واسوخت، رباعی، قطعہ وغیرہ سے متعلق تنقیدی مضامین شامل ہیں۔ مصنف نے خود ہی پیش لفظ تحریر کیا ہے۔

## رسائل کے ''اصناف ادب'' نمبر

نگار پاکستان ''اصناف ادب نمبر'' سال:۴۵، شمارہ:۱۲، دسمبر سالنامہ ۱۹۶۶ء

ملاحظات: ڈاکٹر فرمان فتح پوری

افسانہ: کہانی اور حسنِ بیان: پروفیسر وقار عظیم — افسانہ اور اردو افسانہ: پروفیسر سیّد احتشام حسین
اردو افسانے کا ارتقاء: ڈاکٹر محمد حسن

ناول: ناول فنی نقطۂ نظر سے: ڈاکٹر ابواللیث صدیقی — ناول کی ہیئت: ڈاکٹر احسن فاروقی
اردو ناول کا ارتقاء: آل احمد سرور — تقسیم کے بعد اردو ناول: پروفیسر عبدالسلام

داستان: داستان اور داستانیں: ڈاکٹر فرمان فتح پوری — داستانوں کی علامتی اہمیت: شمیم احمد

ڈرامہ: فن ڈرامہ نویسی: ابراہیم یوسف

تمثیل نگاری: اردو میں تمثیل نگاری: ڈاکٹر گیان چند جین

انشائیہ: ادب کی ایک خاص صنف (انشائیہ): ڈاکٹر سید محمد حسنین
انشائیہ کیا ہے؟: نظیر صدیقی

تنقید: ادبیات اور اصول نقد: نیاز فتح پوری مرحوم — مبادیاتِ تنقید: مجنوں گورکھپوری
ادبی تنقید اور لسانیات: ڈاکٹر شوکت سبزواری — ادبی تنقید میں روائت اور تجربے: ڈاکٹر عبادت بریلوی
تنقید کا منصب: (ٹی ایس ایلیٹ) ترجمہ: جمیل جالبی

تذکرہ نگاری: اردو میں تذکرہ نگاری: ڈاکٹر فرمان فتح پوری

سوانح نگاری: سوانح نگاری کیا ہے؟: ڈاکٹر عبدالقیوم — حالی اور شبلی سوانح نگار کی حیثیت سے: ڈاکٹر سید شاہ علی

آپ بیتی: اردو میں آپ بیتی: ڈاکٹر سید عبداللہ

خاکہ نگاری: اردو میں خاکہ نگاری: امجد کندیانی

خطوط نگاری: خطوط نگاری: ڈاکٹر خورشید الاسلام

رپورتاژ: رپورتاژ اور اس کا موضوع: شمیم احمد

نگار پاکستان ''اصناف شاعری نمبر''، نومبر دسمبر، سال ۴۶، شمارہ: ۱۱-۱۲، سالنامہ ۱۹۶۷ء

ملاحظات: ڈاکٹر فرمان فتح پوری

غزل: شعر کیا ہے؟: پروفیسر عبدالقادر سروری — غزل کی ماہیت و ہیئت: فراق گورکھپوری
شعر اور غزل: مجنوں گورکھپوری — غزل کا نیا رنگ ترنم: ڈاکٹر نورالحسن ہاشمی
غزل کا فن: ڈاکٹر مسعود حسین خاں — غزل اور غزل کے معاملات: شمیم احمد
اردو غزل ولی سے عہدِ حاضر تک: نیاز فتحپوری

نظم: نظم کی دنیا: آل احمد سرور — معریٰ اور آزاد نظم کا ارتقاء: ڈاکٹر محمد حسن
غزل اور نظم کا بنیادی فرق: ڈاکٹر وزیر آغا — جدید نظم سے کیا مراد ہے؟: انجم اعظمی

مثنوی: اردو کی مشہور مثنویاں: امیر احمد علوی — سحرالبیان کے پس منظر پر ایک نظر: ڈاکٹر فرمان فتح پوری

گلزارنسیم کی نمایاں خصوصیات: ڈاکٹر فرمان فتح پوری

قصیدہ: قصیدہ صنف سخن کی حیثیت سے: ڈاکٹر ابومحمد سحر — ایوان قصیدہ کے ارکان اربعہ: مولانا ضیاء احمد بدایونی

اردو قصیدہ و مثنوی کی تنقید پر ایک نظر: ڈاکٹر ابواللیث صدیقی

سودا اور ذوق بہ حیثیت قصیدہ نگار: ڈاکٹر سلام سندیلوی

مرثیہ: اردو مرثیہ اور میر انیس: ڈاکٹر محمد احسن فاروقی — اردو مرثیہ عہد بہ عہد: ڈاکٹر صفدر حسین

رباعی: اردو رباعی کا فنی و تاریخی ارتقاء: ڈاکٹر فرمان فتح پوری

واسوخت: اردو کا پہلا واسوخت: سید شاہ ولی الرحمٰن ولی — اردو واسوخت: شعیب اعظمی

واسوخت امانت: ڈاکٹر گیان چند

ریختی: ریختی کا سماجی و تہذیبی پس منظر: سلیم اختر — لکھنؤ اور دلّی کے ریختی گو شعراء: سید تمکین کاظمی

ریختی اور اس کے فنکار: کوثر چاند پوری

قطعہ: قطعہ اور اس کے مماثل اصناف: ڈاکٹر فرمان فتح پوری

گیت: اردو گیت: اظہر علی فاروقی

شہر آشوب: شہر آشوب کا فن اور موضوع: مسعود حسن رضوی ادیب

منظوم ڈرامہ: منظوم ڈرامہ اور اس کا فن: ٹی ایس ایلیٹ مترجم: جمیل جالبی — اردو کے منظوم افسانوی ڈرامے: ڈاکٹر فرمان فتح پوری

سانٹ: سانٹ کیا ہے: پروفیسر احتشام حسین — سانٹ اور اس کا فن: ڈاکٹر عزیز تمنائی

دوہا: دوہا اور اس کی فنی خصوصیات: سلیم جعفر

پیروڈی: اردو میں پیروڈی: فضل جاوید

—

سہ ماہی الزبیر بہاولپور (نمبر۲) ''اصناف ادب نمبر'' شمارہ: ۲، ۱۹۸۰ء

[۱] حرف آغاز: مسعود حسن شہاب

[۲] اردو افسانے کا ارتقاء (منشی پریم چند سے دور جدید تک): قاسم رشید فاروقی

[۳] عزیز احمد کا تصور فن: پروفیسر عابد صدیق

[۴] پگڈنڈی: عزیز احمد

[۵] سعادت حسن منٹو: قاسم رشید فاروقی

[۶] سڑک کنارے: سعادت حسن منٹو

[۷] تھکن کا فنی تجزیہ: تحریر: ریاض تاثیر، تجزیہ: خورشید ناظر

[۸] تھکن: ریاض تاثیر

[۹] داستان سے افسانچے تک: خورشید ناظر

[۱۰] لکیریں + کینوس = تصویر: افسانچی: جمیل اختر، تجزیہ خورشید ناظر

[۱۱] اردو ناول: مسعود حسن شہاب

[۱۲] آگ کا دریا ایک تجزیاتی مطالعہ: عتیق احمد

[۱۳] اردو ڈرامہ: پروفیسر مقبول الٰہی

[۱۴] ڈرامہ کمیشن از سعادت حسن منٹو: تجزیہ: مقبول الٰہی

[۱۵] کمیشن: سعادت حسن منٹو

[۱۶] اردو انشائیہ: شفیق احمد

[۱۷] کتے کا فنی تجزیہ: انشائیہ: پطرس بخاری، تجزیہ شفیق احمد

[۱۸] کتے: پطرس بخاری

[۱۹] اردو میں خاکہ نگاری: اورنگ زیب عالمگیر

[۲۰] ظہیر کاشمیری بعنوان ''سو ہے یہ بھی آدمی''، تحریر گلزار وفا چوہدری تجزیہ: اورنگ زیب عالمگیر

[۲۱] ظہیر کاشمیری: گلزار وفا چوہدری

[۲۲] سوانح عمری: نورالزمان احمد اوج

[۲۳] یادوں کی بارات میری نظر میں: نورالزمان احمد اوج

[۲۴] یادوں کی بارات: جوش ملیح آبادی

[۲۵] سفرنامے: مشہود حسن رضوی
[۲۶] ابن بطوطہ کے تعاقب میں: تجزیہ: مشہود حسن رضوی
[۲۷] ابن بطوطہ کے تعاقب میں، منتخب حصے: ابن انشاء
[۲۸] اردو نعت: مسعود حسن شہاب
[۲۹] نعت: حفیظ تائب
[۳۰] ظہور نظر کی ایک نعت تجزیہ: مسعود حسن شہاب
[۳۱] نعت: سراج الدین ظفر
[۳۲] نعت: ظہور نظر
[۳۳] مرثیہ اور سیّد آل رضا: سید ہاشم رضا
[۳۴] اردو غزل: مسعود حسن شہاب
[۳۵] نازش حیدری کی ایک غزل (تجزیہ): مسعود حسن شہاب
[۳۶] غزل: نازش حیدری
[۳۷] ناصر کاظمی کی ایک غزل تجزیہ: عبدالحمید ارشد
[۳۸] غزل: ناصر کاظمی
[۳۹] اردو شاعری میں علامت نگاری: انور صابر
[۴۰] نظم آزاد: نورالزمان احمد اوج
[۴۱] بائیسویں صلیب تجزیہ: نورالزمان احمد اوج
[۴۲] بائیسویں صلیب نظم آزاد: پروین شاکر
[۴۳] اک بوند لہو کی نظم آزاد: انوار انجم
[۴۴] اک بوند لہو کی تجزیہ: عابد صدیق
[۴۵] فیض کی ایک نظم تجزیہ: سہیل اختر
[۴۶] نثر نظم اور نثری نظم: خورشید ناظر
[۴۷] سفر سے پہلے تالاب میں چاند: محمود کنور
[۴۸] سفر سے پہلے تالاب میں چاند تجزیہ: خورشید ناظر
[۴۹] کارواں در کارواں اور منظوم ڈرامے: مشہود حسن رضوی
[۵۰] کارواں در کارواں منظوم ڈرامہ، نورالزمان احمد اوج
[۵۱] غزل: منیر نیازی
[۵۲] ماوراءادب (نظم)، خسروی

اصناف ادب اردو کے رسائل و جرائد نمبر:

| | | |
|---|---|---|
| سہ ماہی مفیض: گوجرانوالہ | حمد نمبر: اول | جلد: ۷، شمارہ: ۲۳، ۱۹۹۷ء |
| سہ ماہی مفیض: گوجرانوالہ | حمد نمبر: دوم | جلد: ۱۳، شمارہ: ۲۴، ۲۰۰۳ء |
| خاتون پاکستان: | رسول ﷺ نمبر: | اگست: ۱۹۶۲ء |
| ماہ نو، کراچی | سیرت رسول ﷺ نمبر | جولائی اگست: ۱۹۶۳ء |
| مجلّہ صریر خامہ، جامعہ سندھ | نعت نمبر | ۶۸-۱۹۶۷ء |
| مجلّہ صریر خامہ، جامعہ سندھ | قصیدہ نمبر | ۶۸-۱۹۶۷ء |
| ماہنامہ سیارہ ڈائجسٹ | عبدالعزیز خالد نمبر | مئی ۱۹۶۹ء |
| ماہنامہ بصیر کراچی | رسول پاک ﷺ نمبر | ستمبر ۱۹۷۲ء |
| ماہنامہ سیارہ ڈائجسٹ | رسول ﷺ نمبر | نومبر ۱۹۷۳ء |
| ماہنامہ شام و سحر، لاہور | نعت نمبر: ۱ | جنوری فروری ۱۹۸۱ء |
| ماہنامہ شام و سحر، لاہور | نعت نمبر: ۲ | جنوری فروری ۱۹۸۲ء |
| ماہنامہ شام و سحر، لاہور | نعت نمبر: ۳ | جنوری فروری ۱۹۸۳ء |
| ماہنامہ نقوش، لاہور | رسول ﷺ نمبر | جنوری ۱۹۸۴ء |
| ماہنامہ شام و سحر، لاہور | نعت نمبر: ۴ | جنوری فروری ۱۹۸۵ء |
| ماہنامہ شام و سحر، لاہور | نعت نمبر: ۵ | جنوری فروری ۱۹۸۶ء |
| ماہنامہ حمد و نعت، کراچی | نعت نمبر | جولائی ۱۹۹۰ء |
| ماہنامہ الرشید: لاہور | نعت نمبر: ۱ | ۱۹۹۰ء |

| | | |
|---|---|---|
| ماہنامہ الرشید: لاہور | نعت نمبر: ۲ | ۱۹۹۱ء |
| نعت رنگ، کتابی سلسلہ | تنقید نمبر | اپریل ۱۹۹۵ء |
| ماہنامہ بیاض لاہور | نعت نمبر | دسمبر ۲۰۰۰ء |
| ماہنامہ بیاض لاہور | نعت نمبر | جنوری ۲۰۰۱ء |
| سہ ماہی مفیض، گوجرانوالہ | نعت نمبر | ۲۰۰۵ء |
| ماہنامہ قرطاس ناگپور، بھارت | نعت نمبر | ۲۰۰۵ء |
| ماہنامہ الاحسن کراچی | نعت نمبر | ۲۰۰۸ء |
| سہ ماہی مفیض، گوجرانوالہ | نعت نمبر | ۲۰۰۸ء |

| | | |
|---|---|---|
| نگار، لکھنؤ | جدید اردو غزل نمبر | ۱۹۴۰ء |
| نقوش، لاہور | غزل نمبر | جولائی۔اگست ۱۹۵۴ء |
| نقوش، لاہور | غزل نمبر | فروری ۱۹۵۶ء |
| نقوش، لاہور | غزل نمبر | فروری ۱۹۶۰ء |
| فنون، لاہور | جدید غزل نمبر: ۲ جلد | جنوری ۱۹۶۹ء |
| نیرنگ خیال، لاہور | غزل نمبر | نومبر ۱۹۷۰ء |
| ماہنامہ، روشن، بدایوں | نئی غزل نمبر | جنوری ۱۹۸۰ء |
| ماہنامہ، شاعر، بمبئی | نثری نظم اور آزاد غزل نمبر | جلد: ۵۴، شمارہ ۶۔۸ ۱۹۸۳ء |
| مجلہ صریر خامہ، جامعہ سندھ | خاص شمارہ: قصیدہ نمبر | ۱۹۶۷۔۶۸ء |
| مجلہ خیابان، لکھنؤ | مرثیہ نمبر | اپریل و مئی ۱۹۳۴ء |
| ماہنامہ ''روح ادب'' کراچی | مثنوی نمبر | جلد ۶، شمارہ: ۲ |
| رسالہ اردو ادب، راولپنڈی | ہائیکو نمبر | ۱۹۸۵ء |
| ساقی، کراچی | جوبلی نمبر | ۱۹۵۵ء |
| نگار، لکھنؤ | اردو شاعری نمبر | جنوری ۱۹۳۵ء |
| نگار، لکھنؤ سالنامہ | اصناف سخن نمبر | جنوری فروری ۱۹۵۷ء |
| سوغات، بنگلور مدیر محمود ایاز | جدید نظم نمبر | ۱۹۶۱ء |
| نگار پاکستان | جدید شاعری نمبر | جولائی اگست ۱۹۶۵ء |
| نگار پاکستان | اصناف شاعری نمبر | نومبر دسمبر ۱۹۶۷ء |
| ماہنامہ، آجکل، نئی دہلی | جدید ہندوستانی شاعری نمبر | اگست ۱۹۶۹ء |
| افکار، کراچی | جوبلی نمبر | جون۔جولائی ۱۹۷۰ء |
| سہ ماہی، ذہن جدید، مدیر زبیر رضوی | نظم نمبر | |
| معیار۳ مرتب شاہد ماہلی | نظم نمبر | ۱۹۸۰ء |
| ماہنامہ، شاعر، بمبئی | نثری نظم اور آزاد غزل نمبر | جلد: ۵۴، شمارہ ۶۔۸ ۱۹۸۳ء |

| | | |
|---|---|---|
| ماہنامہ اوراق، لاہور | افسانہ انشائیہ نمبر | مارچ اپریل ۱۹۷۲ء |
| گفتگو، ممبئی | ترقی پسند ادب نمبر | ۱۹۷۸۔۸۰ء |

| | | |
|---|---|---|
| آہنگ، گیا، بہار | فکشن نمبر | ۱۹۸۱ء |
| شاعر، ممبئی | افسانہ نمبر | ۱۹۸۱ء |
| سرسید ین (۲) راولپنڈی | پاکستانی ادب | ۱۹۸۱ء |
| ماہنامہ مفاہیم، گیا بہار | جدید اردو کہانی نمبر | سن ندارد |
| الفاظ، علی گڑھ | افسانہ نمبر دو حصے | سن ندارد |
| شاعر، ممبئی | ہم عصر اردو ادب نمبر | ۹۸-۱۹۹۷ء |
| صبح نو، پٹنہ | علی عباس حسینی نمبر | ۱۹۶۵ء |
| عالمی اردو ادب، دہلی | دیوندا سر نمبر | ۱۹۹۵ء |

| | | |
|---|---|---|
| ادبی دنیا، لاہور | ڈراما نمبر | ۱۹۲۵ء |
| یادگار، لاہور | ڈراما نمبر | ۱۹۳۴ء |
| موج بہار، لاہور | ڈراما نمبر | اکتوبر ۱۹۴۹ء |
| ادب لطیف، لاہور | ڈراما نمبر | ۱۹۵۴ء |
| نئی قدریں، حیدرآباد سندھ | ڈراما نمبر | ۱۹۵۸ء |
| آج کل، نئی دہلی | ڈراما نمبر | ۱۹۵۹ء |
| قند، مردان، پاکستان | ڈراما نمبر | ۱۹۶۱ء |
| شاعر، ممبئی | ڈراما نمبر | ۱۹۶۴ء |
| افکار، کراچی | ڈراما نمبر | ۱۹۶۸ء |
| شگوفہ، حیدرآباد | ڈراما نمبر | ۱۹۷۴ء |
| ایوان اردو، نئی دہلی | ڈراما نمبر | اپریل ۱۹۹۴ء |
| آج کل، نئی دہلی | ڈراما/تھیٹر نمبر | مئی ۱۹۹۴ء |
| ماہنامہ اوراق، لاہور | افسانہ انشائیہ نمبر | مارچ اپریل ۱۹۷۲ء |
| ماہنامہ اوراق، لاہور | انشائیہ نمبر | اپریل مئی ۱۹۸۵ء جلد: ۲۰، شمارہ: ۵،۴ |
| اردو زبان، سرگودھا | انشائیہ نمبر | مارچ اپریل ۱۹۸۳ء |
| نقوش، لاہور | شخصیات نمبر | ۱۹۵۶ء |
| نقوش، لاہور | آپ بیتی نمبر | ۱۹۶۴ء شمارہ ۱۰۰، دو جلد |
| نیرنگ خیال | شخصیت نمبر | |
| سہ ماہی الزبیر، بہاولپور | آپ بیتی نمبر | ۱۹۶۴ء |
| ماہنامہ سب رس، کراچی | یادرفتگاں نمبر | دسمبر ۱۹۷۹ء جنوری ۱۹۸۰ء |
| ماہنامہ سب رس، کراچی | یادرفتگاں نمبر | مارچ اپریل ۱۹۸۲ء |
| سہ ماہی الزبیر، بہاولپور | سفرنامہ نمبر | ۱۹۹۸ء ۱۹۹۷ء، جلد: ۳۶-۳۷، شمارہ: ۱،۲،۳،۴ |
| ماہنامہ ساقی، دہلی | ظریف نمبر | اپریل ۱۹۳۱ء |
| ماہنامہ نیرنگ خیال، لاہور | مزاحیہ (ادب) نمبر | اکتوبر ۱۹۳۷ء |
| ماہنامہ ساقی دہلی، | طنز و ظرافت نمبر | اپریل ۱۹۴۵ء |
| علی گڑھ کالج میگزین | طنز و ظرافت نمبر | ۱۹۵۳ء |

| | | |
|---|---|---|
| نقوش، لاہور | طنز و مزاح نمبر | جنوری فروری ۱۹۵۹ء |
| آج کل، نئی دہلی | طنز و مزاح نمبر | مئی ۱۹۷۴ء |
| شگوفہ، حیدرآباد | ہندوستانی مزاح نمبر | ۱۹۸۵ء مدیر مصطفیٰ کمال |

اصناف ادب کے حوالے سے اردو تنقید عصری اور تدریسی ضروریات کے پیشِ نظر اصنافِ ادب کی اہمیت کو فنی اعتبار سے سمجھنے کے لیے اکثر و بیشتر کتب تالیف کی گئیں ان کتب میں مؤلفین کے اسلوب اور ممکنہ صنفی مواد نے ان کی اہمیت میں اضافہ کیا ہے بہ اعتبارِ مجموعی اصناف ادب پر تحریر کی جانے والی کتب نے بالواسطہ تنقید کو فائدہ پہنچایا نیز رسائل کے اصناف ادب نمبر یا کسی بھی صنف پر مشتمل شمارے کو اردو تنقید کی طرف مثبت پیش قدمی سے تعبیر کیا جانا چاہیے۔

اردو تنقید پر بہ اعتبار صنف بھی خاصا کام سرانجام دیا گیا ہے ایسے تمام کارنامے آٹھویں، نویں اور دسویں باب میں ملاحظہ کیے جا سکتے ہیں محققہ نے بساط بھر یہ اہتمام کیا ہے کہ کوئی تنقیدی کتاب شامل ہونے سے نہ رہ جائے۔

## پانچواں باب: حواشی وتعلیقات:

[۱] ماخوذ: مسعود حسین خاں، ڈاکٹر، ''مقدمات شعروزبان'' حیدرآباد: نیشنل فائن پرنٹنگ پریس چارکمان ۱۹۶۶ء، ص: ۱۳۳

[۲] ہادی حسین، ''شاعری اور تخیل'' لاہور: مجلس ترقی ادب، طبع دوم جون ۲۰۰۵ء، ص: ۱۵۰ تا ۱۵۱

[۳] عطش درانی، ڈاکٹر، ''اصناف ادب کی مختصر تاریخ'' لاہور: مکتبہ میری لائبریری، ۱۹۸۲ء

[۴] شمیم احمد، ''اصناف سخن اور شعری ہیئتیں'' لاہور: مکتبہ عالیہ ۱۹۸۳ء

[۵] شمیم احمد، ''اصناف سخن اور شعری ہیئتیں'' ص: ۸

[۶] شمیم احمد، ''اصناف سخن اور شعری ہیئتیں'' ص: ۱۳

[۷] سلام سندیلوی، ڈاکٹر، ''ادب کا تنقیدی مطالعہ'' لاہور: مکتبہ میری لائبریری، ۱۹۸۹ء

[۸] سید عابد علی عابد، ''اصول انتقاد ادبیات'' لاہور: مجلس ترقی ادب ۱۹۶۰ء

[۹] رفیع الدین ہاشمی، ''اصناف ادب'' لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز، ۱۹۹۱ء

[۱۰] نورالحسن نقوی، ''تاریخ ادب اردو'' علی گڑھ: ایجوکیشنل بک ہاؤس، ۲۰۰۵ء

[۱۱] حسن نور، ''اصناف ادب نثر اور اردو ادب'' کراچی: مکتبہ ریاض، سن ندارد

[۱۲] سید صفی مرتضی، ''اصناف ادب کا ارتقاء'' لکھنؤ: نسیم بکڈپو ۲۵ لاٹوش روڈ، طبع ہفتم، ۱۹۸۶ء، ماخذ: وضاحتی کتابیات، نویں جلد مرتب، مظفرحنفی، طبع اول، جولائی ستمبر ۲۰۰۴ء

[۱۳] امیر اللہ خاں شاہین، ''اردو اسالیب نثر: تاریخ وتجزیہ'' میرٹھ: ناشر مصنف، صدر شعبہ اردو میرٹھ یونیورسٹی، طبع سوم، ۱۹۸۷ء، ماخذ: وضاحتی کتابیات، دسویں جلد مرتب، مظفرحنفی، طبع اول، جولائی ستمبر ۲۰۰۳ء؛

[۱۴] فرمان فتح پوری، ڈاکٹر، مرتب، ''اردو شاعری کا فنی ارتقاء'' لاہور: الوقار پبلی کیشنز، ۲۰۰۷ء/طبع اول / دہلی اول ۱۹۹۴ء

[۱۵] ملک نذیر احمد، مرتب، ''اردو نظم پر تنقیدی نظر'' لاہور: تاج بکڈپو، ۱۹۶۶ء

[۱۶] فرمان فتح پوری، ڈاکٹر، مرتب، ''اردو نثر کا فنی ارتقاء'' کراچی: اردو اکیڈمی سندھ، ۱۹۸۹ء/طبع اول / دہلی اول ۱۹۹۴ء

[۱۷] یونس حسنی، ڈاکٹر، ''کاوشیں'' میرپور خاص: فرہنگ، جمناداس کالونی، طبع اول ۱۹۹۲ء/دوم ۲۰۰۳ء

[۱۸] عابدہ بیگم، ''اردو نثر کا ارتقاء (۱۸۰۰ء سے ۱۸۵۷ء تک)'' طبع اول ۱۹۹۲ء، ماخذ: وضاحتی کتابیات، پندرہویں جلد مرتب، مظفرحنفی، طبع اول، جنوری مارچ ۲۰۰۳ء؛

[۱۹] شہناز انجم، ''ادبی نثر کا ارتقاء: شمالی ہند میں ۱۸۰۰ء سے ۱۸۵۷ء تک'' دہلی: مصنف لال کنواں، ۱۹۹۵ء

[۲۰] حبیب نثار، ''دکنی کی مخصوص شعری اصناف'' حیدرآباد: اردو ریسرچ سینٹر، طبع دوم، ۱۹۹۵ء، ماخذ: وضاحتی کتابیات، اٹھارہویں جلد مرتب، مظفرحنفی، طبع اول، اپریل جون ۲۰۰۳ء

[۲۱] شبیر علی خاں شکیب، ''چار بیت: تعارف وانتخاب'' پٹنہ: خدابخش اورینٹل پبلک لائبریری، طبع اول ۱۹۹۵ء، ماخذ: وضاحتی کتابیات، اٹھارہویں جلد مرتب، مظفرحنفی، طبع اول، اپریل جون ۲۰۰۳ء

[۲۲] سنبل نگار، ڈاکٹر، ''اردو شاعری کا تنقیدی مطالعہ'' علی گڑھ: ایجوکیشنل بک ہاؤس، طبع اول ۱۹۹۶ء، ماخذ: وضاحتی کتابیات، انیسویں جلد مرتب، مظفرحنفی، طبع اول، جولائی ستمبر ۲۰۰۳ء

[۲۳] سنبل نگار، ڈاکٹر، ''اردو نثر کا تنقیدی مطالعہ'' علی گڑھ: ایجوکیشنل بک ہاؤس، طبع اول ۱۹۹۶ء، ماخذ: وضاحتی کتابیات، انیسویں جلد مرتب، مظفرحنفی، طبع اول، جولائی ستمبر ۲۰۰۳ء

[۲۴] قمر رئیس وخلیق انجم، ''اصناف ادب اردو'' علی گڑھ: سرسید بک ڈپو جامعہ اردو، طبع دوم ۱۹۹۶ء، ماخوذ: وضاحتی کتابیات، انیسویں جلد مرتب، مظفرحنفی، طبع اول، جولائی ستمبر ۲۰۰۳ء

[۲۵] رحمان اختر، ''اصناف ادب اور پنجاب کے نمائندہ قلم کار'' مالیرکوٹلہ: مصنف ناشر، طبع اول ۱۹۹۸ء، ماخوذ: وضاحتی کتابیات، اکیسویں جلد مرتب، مظفرحنفی، طبع اول، جولائی ستمبر ۲۰۰۳ء

[۲۶] خواجہ اکرام، ''اردو کی شعری اصناف'' غازی پور: مصنف شعبہ اردو دلی یونیورسٹی نیل پدم کمپلکس، طبع اول ۱۹۹۹ء، ماخوذ: وضاحتی کتابیات، بائیسویں جلد مرتب، مظفرحنفی، طبع اول، جولائی ستمبر ۲۰۰۳ء

کائناتی سطح پر دنیا سات براعظموں پر مشتمل ہے جبکہ آٹھواں براعظم تا حال انسانی زندگی اور معاشرتی سرگرمیوں کا منتظر ہے مذکورہ ساتوں براعظموں میں معاشرتی سرگرمیوں کی اساس انسانی جبلت سے پھوٹنے والی زندہ رہنے کی آرزو کو قرار دیا جاسکتا ہے۔ اس اساسی روّیے نے انسان کو معاشرتی سرگرمیوں سے ہمکنار کیا۔ براعظموں کی کائناتی نوعیت میں تہذیبوں کی داغ بیل ڈالی اور اسی تہذیبی عمل نے زبان وادب کے فروغ میں بنیاد کا کام کیا۔ بہ اعتبارِ قدامت سمیرین کو آج بھی اوّلین یادگار کے طور پر یاد کیا جاتا ہے۔ اس میں کوئی کلام نہیں کہ انسان نے جب ایک دوسرے کے ساتھ رہنا سیکھا تو مختلف النوع خیالات اور مسائل کی بوقلمونی نے تبادلۂ خیال پر مجبور کیا۔ صوت سے لفظ اور لفظ سے معانی کا عمل شروع ہوگیا[۱] اور ''واماندگی شوق تراشے ہے پناہیں'' کے مصداق حرکت کا محرک، علل کا معلل اور طبعی کا مابعد طبعی مسئلہ چھڑ گیا۔ مفروضے عقیدے کی شکل اختیار کرنے لگے۔ فنا اور بقا کے درمیان انسانی زندگی کی کشمکش مسرتوں کی تلاش میں نئی جہات سے ہمکنار ہونے لگی۔ ہندوستان میں اٹھارہ سو قبل مسیح میں ویاس، رگ وید، میں جلوہ گر ہوا۔ یگیا (قربانی) کے ضابطے تشکیل پائے سماج میں نئی ہمہ ہمی کا دوردورہ ہوا۔ یونان، مصراور عراق کا احوال بھی اس سے کچھ مختلف نہ تھا[۲] حمورابی کی پارلیمنٹ اس بات کی گواہ ہے کہ لوگ کسی ایک نقطے پر جمع ہورہے ہیں اور نقطۂ ارتکاز عوام یا سماج ہے یہی کچھ معلوم یورپ کا منظر نامہ ہے ان تمام صورتحال میں زبانوں نے مختلف خطوں کے انسانوں کو قریب لانے میں نمایاں کردار ادا کیا۔ نہ صرف کردار بلکہ فکری، مذہبی اور ادبی افکار نے اثر ونفوذ کا ایسا سلسلہ قائم کیا کہ مستقل علوم وفنون کی حیثیت کا تعین ہو چلا۔[۳] اس کا مطلب یہ ہوا کہ اثر ونفوذ بغیر اظہار کے ممکن نہیں اور دنیا میں اس بات کو مسلّمہ طور پر آج بھی تسلیم کیا جاتا ہے کہ انسانی اظہار کا آغاز شعری سطح پر ہوا۔[۴]

''شاید کہ ترے دل میں اُتر جائے مری بات'' کے مصداق آسمانی صحیفوں میں بھی اس بات کا اہتمام واضح نظر آتا ہے۔ آج بھی آسمانی صحیفے اپنے مؤثر ترین اظہار کے باوصف انسانی زندگی کے پُر پیچ راستوں میں سمت کے تعین کا باعث بنے ہوئے ہیں۔ اس کائنات میں انسانوں کے درمیان ادبی اظہار کو تفوق حاصل رہا۔ شاعر اور مؤرخ کی بحث میں ارسطو کا استدلال کہ شاعر کو مؤرخ پر فوقیت حاصل ہے شاعر مرکز نگاہ اس وجہ سے قرار پاتا ہے کہ وہ اظہار پر قدرت رکھتا ہے۔ قدیم کو جدید اور جدید کو قدیم بنانے کا ہنر اُسے آتا ہے۔ بہر حال علوم کے مسلّمہ تعین کے بعد گلیلیو کے 'سائنسی اور علمی مذاکرات' یا افلاطون کی ڈائیلاگ (Dialogue) ادبی اظہار کی اعلیٰ مثالیں ہیں۔ ادبی اظہار میں علم البیان معانی کو وسعت سے ہمکنار کرتا ہے اسی تہہ داری میں معانی کی قطعیت متاثر ہوتی ہے لہٰذا علوم کے مستقل تعین کے بعد ہر علم کی غایت کے پیشِ نظر زبان کو بھی اُسی انداز میں ڈھالنے کا عمل شروع ہوا اور آج یہ عمل اصطلاحات تا علامت نگاری تک اُسی ذیل میں آتا ہے۔ ان معروضات کے پیشِ نظر اب ہم اس سوال کو بآسانی اٹھا سکتے ہیں کہ وہ کون سے محرکات ہیں کہ جو کسی بھی سماج میں پیدا ہوکر رجحان کی شکل اختیار کرتے ہیں بعد ازاں اجتماعی شعور انہیں تحریکات کا حامل بنا دیتا ہے۔ محقق کے مطالعے، مشاہدے اور تنقیدی شعور نے اس بات کو اس طرح سمجھا ہے کہ تہذیبوں کے وجود میں آجانے کے بعد تہذیبوں سے جڑے ہوئے کلچر کے مسائل انسانی یقین (Faith)، دین اور مذہب، عقیدہ، فلسفیانہ فکر زندگی سے پھوٹنے والی سماجی ضروریات، قومیت کا مذہبی تصور، قومیت کا وطنی تصور مذکورہ تمام نکات انسانوں میں رجحان سازی کے عمل کا وصف ہیں جبکہ اظہاری سرگرمیاں ان نکات کو اجتماعی شعور سے ہمکنار کرتی ہیں۔ یہ سرگرمیاں بہ اعتبارِ علوم وفنون معاشرتی اکائی کی بھی حامل ہیں جبکہ جداگانہ حیثیت

بھی رکھتی ہیں۔[۵]اس روشنی میں ایسے رجحانات اور ایسی تحریکات جو بالواسطہ یا بلاواسطہ ادب پر اثر انداز ہوئیں وہی ہمارا موضوع ہیں یقیناً اس دنیا میں مختلف خطّوں اور مختلف تہذیبوں میں بے شمار رجحانات اور تحریکیں برپا ہوئی ہیں۔ضروری نہیں کہ ان رجحانات اور تحریکوں نے دنیائے ادب یا ہر زبان پر یکساں اثر ڈالا ہو۔ ہمارے موضوع اور تحقیق کا تقاضا صرف اور صرف اردو زبان وادب ہے لہٰذا مذکورہ نکات کے حوالے سے اردو کے تنقید نگاروں ،تجزیہ نگاروں اور محققین نے برپا ہونے والی تحریکات کا احوال اردو زبان وادب پر اثرات کے حوالے سے پیش کیا ہے۔

ان تحریکات میں اگر کسی تحریک کا حوالہ ادبی سطح پر متاثر کن نہیں رہا تو محققین نے ان کو اردو زبان کے فروغ تک محدود رکھا ہے۔اس باب کے آغاز میں یہ وضاحت اس لیے بھی ضروری ہے کہ اہلِ دانش و بینش بآسانی اس بات کو محسوس کر سکیں اور یہ سمجھ سکیں کہ ان تحریکات میں قابلِ ذکر نوعیت انہیں محققین ،تنقید نگار اور تجزیہ نگاروں کی قرار پائی ہے کہ جن کا نام اردو زبان وادب کے لیے متاثر کن قرار دیا جا سکتا ہے نیز ان تحریکات میں چھپی ہوئی اردو ادب کی مروّجہ اضافی کیفیات نیز اسلوبی نوعیت کو سمجھنے میں بھی خاصی مدد مل سکتی ہے۔اس تمہید کے بعد محققہ اردو زبان وادب کے حوالے سے قابلِ ذکر تحریکات کے ضمن میں محققین اور تنقید نگاروں کے کارہائے نمایاں کو پیش کرنے کی جسارت کر رہی ہے۔

## ادبی تحریکوں پر لکھی گئیں اہم کتب: تعارف وتبصرہ :

اردو زبان وادب کے حوالے سے اوّل اوّل ریختہ کی تحریک کو سمجھنا چاہیے کہ فارسی اپنی اثر پذیری کھو رہی ہے اور بشکل ریختہ اردو جلوہ گر ہو رہی ہے یقیناً اس تحریک کے سرخیل اردو کے شعراء ہی تھے۔[۶]اس ضمن میں ایہام گوئی کی تحریک پر ڈاکٹر ملک حسن اختر کی تحقیقی تصنیف ''اردو شاعری میں ایہام گوئی کی تحریک''[۷] کو دیکھا جا سکتا ہے۔فہرست ملاحظہ کیجئے:

| | | |
|---|---|---|
| انتساب/ پیش لفظ | (۱)سیاسی اور سماجی پس منظر: | (۲)شاعرانہ پس منظر: |
| (۳)شمالی ہند میں اردو شاعری کی ترقی کے اسباب: | (۴)ایہام گوئی کی تحریک: | (۵)ایہام گوئی کے خلاف ردِّعمل: |
| (۶)ایہام گو شعرا: | (۷)دکن میں ایہام گوئی: | |

ڈاکٹر ملک حسن اختر نے ''اردو شاعری میں ایہام گوئی کی تحریک'' میں سیاسی وسماجی پس منظر اور ادبی منظرنامے کو تحقیق وتنقید کے بعد مرتب کیا ہے اردو شاعری میں ایہام گوئی کی تحریک اور اس کے ردِّعمل میں تازہ گوئی کی تحریک کے اسباب اور عوامل کو دقتِ نظر کے ساتھ تحریر کیا ہے۔لفظ ''ایہام'' کی تعریف اور مختلف اصناف سے اس کے فرق کو واضح کیا ہے نیز اس کی دہلی کے بعد لکھنؤ میں ترقی کو بھی اس کتاب میں پیش کیا ہے ایہام گو شعراء جن کی تعداد: ۳۰ ہے۔ کا تعارف اور انتخاب کلام بھی پیش کیا ہے آخر میں دکن میں ایہام گوئی اور وہاں کے اہم تین شعراء کا تعارف اور انتخاب کلام پیش کیا ہے۔

اردو شاعری کے اوّلین دور میں ایہام گوئی کی تحریک اور ردِ ایہام کی تحریک نے جو اثرات مرتب کیے ان کو بھی ملحوظ رکھا ہے،تنقید کا وجود اس عہد میں تذکروں کے فقروں سے آگے نا بڑھا تھا یا اشعار میں شعراء اپنے تنقیدی نقطہ نظر کو پیش کیا کرتے تھے تو اس حوالے سے شاہ حاتم ،سودا ،وغیرہ کے ہاں ایہام گوئی پر کی گئی تنقید کو ملاحظہ کیا جا سکتا ہے۔ایہام گوئی کی تحریک ذومعنویت کے حوالے سے چاہے کتنی ہی ناشائستہ قرار دی جائے اس کے باوجود یہ تحریک اردو زبان وادب کو معنوی سطح پر مالا مال کرنے کا باعث بنی۔

''شمالی ہند کی اردو شاعری میں ایہام گوئی'' [۸] حسن احمد نظامی کا تحقیقی مقالہ ہے۔ جس میں تین ابواب ہیں بقول پروفیسر مظفر حنفی''

> ''تین ابواب پر مشتمل اس کتاب میں پہلے باب میں ایہام گوئی، فارسی شاعری میں صنعت گری کی روایت کا سرسری جائزہ، دوسرے باب میں ایہام گو شعراء آرزو، آبرو، فائز، ناجی، حشمت، وغیرہ کا ذکر ہے۔ تیسرے باب میں ایہام گو شعراء کا تصور شاعری اور شاعرانہ تعلّی پر بحث کی گئی ہے۔ کتاب کے آخر میں گوپی چند نارنگ کی رائے شامل ہے۔'' [۹]

اردو زبان وادب بھی ہر زبان وادب کی طرح سماج میں جاری مختلف سرگرمیوں اور تحاریک سے متاثر ہوا۔ ادب سماج کا آئینہ ہے اس امر پر دال ہے کہ ہندوستان میں فارسی کی اثر پذیری کم ہونے کی وجہ انگریزوں کی آمد کو قرار دیا جاسکتا ہے۔ فورٹ ولیم کالج کی تحریک کو بھی اسی زاویے سے دیکھنا چاہیے۔ سیّد حیدر آبادی کی کتاب ''ارباب نثر اردو'' [۱۰] یا ڈاکٹر عبیدہ بیگم کی ''فورٹ ولیم کالج کی ادبی خدمات'' [۱۱] نادم سیتاپوری کی ''فورٹ ولیم کالج اور اکرام علی'' [۱۲]، سمیع اللہ کی ''فورٹ ولیم کالج ایک مطالعہ'' [۱۳] ملاحظہ کی جاسکتی ہیں جبکہ انور سدید بھی فورٹ ولیم کالج کی خدمات کو تحریک قرار دیتے ہیں [۱۴] فورٹ ولیم کالج نے اردو نثر میں علمی رجحانات کو روشناس کرانے کا آغاز کیا جبکہ دلّی کالج نے انیسویں صدی کے مروجہ اور متداولہ علوم کے ذریعہ اردو کے فروغ میں نمایاں کردار ادا کیا۔ [۱۵] یہی بات رُڑکی انجینیئرنگ کالج [۱۶] کے ضمن میں کہی جاسکتی ہے۔ اس وقت کے ارباب اردو خوش گمان ہو چلے تھے کہ اردو علوم جدیدہ سے منسلک ہو کر غیر منقسم ہندوستانی سماج کے لیے باعثِ ترقی ہوسکتی ہے کہ ناگہاں ۱۸۵۷ء کا واقعہ رونما ہوا اور دلّی کالج کی تمام تر ترجیحات لاہور منتقل ہوگئیں۔ مولوی عبدالحق کی کتاب ''مرحوم دلّی کالج'' [۱۷] اس ضمن میں دستاویزی حیثیت کی حامل ہے۔ اورینٹل کالج کی سرگرمیاں اردو زبان وادب کے فروغ میں کلیدی حیثیت کی حامل ہوگئیں۔ [۱۸] لائٹر اور ہالرائیڈ کی مساعی انجمن اشاعتِ مطالبِ مفیدہ پنجاب کے قیام کا سبب بنی۔ انجمن پنجاب کا منشور [۱۹] اس بات کا گواہ ہے کہ اردو زبان کو سماج میں بہتری کا بنیادی تلازمہ بنایا جانا اور پھر محمد حسین آزاد کا بحیثیت لیکچرار تقرر کرنا اس بات کی علامت تھا کہ یہ ادارہ غیر منقسم ہندوستان کے سماج میں اثر ونفوذ کا باعث ہوگا بعدازاں اس بات کو مسلمہ طور پر تسلیم کیا جاتا ہے کہ انجمن پنجاب دراصل ادب کی ایک ایسی تحریک تھی کہ جس نے اردو ادب کو لازوال بنانے میں اہم کردار ادا کیا اور یہی آنے والے کل میں حلقہ ارباب ذوق کا پیش خیمہ ثابت ہوئی۔ انجمن پنجاب پر ڈاکٹر صفیہ بانو نے ''انجمن پنجاب: تاریخ وخدمات'' [۲۰] لکھ کر گراں قدر تحقیقی کام سرانجام دیا ہے۔ فہرست ملاحظہ کیجئے:-

تعارف:/تمہید:
اردو کی ابتداء اور ترویج واشاعت میں پنجاب کا حصہ:
باب اوّل: اردو کی ترویج واشاعت کے اداروں کی تاریخ:
(ا) فورٹ ولیم کالج: (ب) دہلی کالج: (ج) سائنٹیفک سوسائٹی:
باب دوم: انجمن پنجاب کا پس منظر:
(ا) برطانوی دور کی تاریخ اور سیاسی وسماجی پس منظر:
(ب) علوم قدیمہ اور علوم جدیدہ:
(ج) اورینٹل یونیورسٹی کی تجویز:
(د) سرسید اور سید محمود کی مجوزہ اردو یونیورسٹی:
باب سوم: انجمن پنجاب کا قیام، مقاصد اور تاریخ:
باب چہارم: انجمن کے کارنامے:
(ا) احیائے علوم مشرقی: (ب) اردو زبان وادب:
باب پنجم: انجمن کے مشاعرے:
(ا) مفصل روداد (ب) موضوعات اور شرکاء
باب ششم: انجمن کے تنقیدی مقالات: (آزاد کے مقالات)
باب ہفتم: انجمن کی لسانی خدمات:
باب ہشتم: اخبار، انجمن پنجاب اور اس کی روداد:
باب نہم: انجمن پنجاب کے اثرات:
ضمیمہ: (اورینٹل کالج)
کتابیات:

جیسا کہ باب اوّل میں اردو کی ترویج واشاعت کے حوالے سے فورٹ ولیم کالج ، دہلی کالج اور سائنٹفک سوسائٹی کا ذکر انجمن پنجاب کے قیام سے قدرے جڑا ہوا نظر آتا ہے۔انجمن پنجاب کے قیام سے قبل بھی ایسٹ انڈیا کمپنی غیر منقسم ہندوستان کے مزاج کو زبان وادب کے مطالعہ سے سمجھنا چاہتی ہے جبکہ دہلی کالج اور سائنٹفک سوسائٹی کا قیام غیر منقسم ہندوستان کے لیے علوم جدیدہ کے شعور کے ساتھ ساتھ یورپ کے سائنسی اور فکری افکار کے تعارف کا باعث بھی تھا۔باب دوم: انجمن پنجاب کا پس منظر تاریخی تناظر میں پیش کیا گیا ،علوم قدیمہ اور علوم جدیدہ کے مباحث بعدازاں اورینٹل یونیورسٹی کے بارے میں تحقیقی مواد کے ساتھ ساتھ تجزیاتی نوعیت لیے ہوئے ہے۔باب سوم: انجمن پنجاب کا قیام ،مقاصد اور تاریخ کے حوالے سے تو ہم بات کر آئے ہیں تفصیل اس باب میں ملاحظہ کی جاسکتی ہے۔باب چہارم: انجمن پنجاب کے کارناموں سے عبارت ہے۔احیائے علوم مشرقی اور اردو زبان وادب اس باب کے ذیلی عنوانات ہیں۔۱۸۵۷ء کے بعد انگریزوں کو عنانِ اقتدار کو قابو میں رکھنا احیائے علوم مشرقی کے بغیر ممکن نہیں تھا اور اس احیاء کا بنیادی حوالہ اردو زبان وادب کو سمجھنا چاہیے جیسا کہ ہم اس کتاب کی فہرست میں دیکھ چکے ہیں۔اس میں باب ہفتم: انجمن کی لسانی خدمات کا جائزہ بھی اہمیت کا حامل ہے نیز آخری باب نہم: انجمن پنجاب کے اثرات محققہ ڈاکٹر صفیہ بانو نے اس باب میں تجزیاتی سطح پر تحقیق کا حق ادا کیا اور اس کتاب کو انجمن پنجاب کے حوالے سے غیر معمولی دستاویز سمجھنا چاہیے۔
ڈاکٹر انور سدید کے مطابق:

> ''جس طرح نئی شاعری کو انجمن پنجاب نے ایک باقاعدہ شعوری تحریک کی صورت دی اسی طرح اردو کی تنقید اور تحقیق کی خشت اوّل بھی اسی تحریک نے فراہم کی اور یوں تنقید کو تذکروں کی جذباتی دلدل سے نکال کر ترقی کی کشادہ شاہراہ پر ڈال دیا'' [۲۱]

انجمن پنجاب کے اثرات کی اہم وجوہات میں لاہور کے جملہ ارباب حل وعقد بلا رنگ ونسل کا اتفاق اردو زبان وادب پر پایا جاتا تھا لہٰذا انیسویں صدی میں یورپ میں برپا ہونے والی Romanticism رومانیت کی تحریک یعنی ورڈز ورتھ کے افکار اور کالرج کی بائیوگرافیہ لٹریریہ کو بنیاد بناتے ہوئے انجمن پنجاب پر اس طرح اطلاق کیا گیا کہ رومانوی فضا مقامی نظر آنے لگی اور انشائے لطیف کے پروردہ اخلاقی اقدار سے جڑ کر رومان پسندی سے نکلنا شروع ہو گئے۔اور جو رومانوی تحریک کا خاصہ تھا کہ تخیل بنیاد ہے ہیئت کوئی مسئلہ نہیں۔اظہار اہم ہے۔اردو ادب مسرت کا بنیادی وسیلہ ہوتا ہے لہٰذا رومانویت نے غیر منقسم ہندوستان کے اردو ادب میں جڑیں پکڑنا شروع کر دیں۔اس حوالے سے ڈاکٹر محمد حسن اور ڈاکٹر خان محمد اشرف کے تنقیدی وتحقیقی مطالعے اہمیت کے حامل ہیں۔

''اردو ادب میں رومانوی تحریک'' ۹۴ صفحات پر مشتمل ڈاکٹر محمد حسن کا مقالہ ہے جسے مسلم یونیورسٹی علی گڑھ نے شائع کیا اس کا دیباچہ رشید احمد صدیقی نے لکھا ہے۔وہ لکھتے ہیں کہ:

> ''اس مقالہ کا مقصد ان سوالوں کا جواب دینا نہیں ہے جو رومانویت نے دنیائے ادب کے سامنے رکھے تھے بلکہ ان سوالات کو نئی روشنی میں پیش کر کے رومانوی تحریک کے تاریخی اور ادبی مقام کو متعین کرنا ہے۔روسو نے جذبہ کو عقل سے زیادہ اہم اور بنیادی قرار دیا تھا آج دونوں عوامل پر جدا جدا حیثیتوں سے سوچنے کے بجائے ان کو ایک ہی صلاحیت کے دو رُخ کی حیثیت سے دیکھنے کی ضرورت ہے'' [۲۲]

ڈاکٹر محمد حسن نے کلاسیکیت ،رومانویت اور حقیقت پسندی کی تحریکوں کو ان کے ماضی سے لے کر حال تک دریافت کرنے کی کوشش کی اور اس دوران بعض وہ سوالات جو قاری کو بھی سوچنے پر مجبور کر دیتے ہیں ان کو اٹھایا اور ان کے جوابات کے لیے بھی حتی المقدور سعی کی۔رومانویت کیا ہے؟ کا جواب انھوں نے تعریفات ،اور ادبی اصطلاحات کی روشنی اور ناقدین کے نظریات اور دلائل

ومباحث کا احاطہ کرتے ہوئے دیا ہے۔ ہرادیب اس کی تخلیق اور نظریات سے بحث کی ہے بعدازاں رومانویت کے اسی پس منظر میں اردوادب میں اس فکر کے سوتے تلاش کیے ہیں اور اردوادب کے تاریخی شعور کی روشنی میں کلاسیکی عہد سے لے کر دبستان دلی و لکھنؤ تک میں اس کے بعض عناصر کو دریافت کیا ہے۔ رجب علی بیگ سرور سے دریائے لطافت، مرزا غالب اور حالی کی نثر کے عہد کو یونانی فکر اور فلسفہ کی روشنی میں پرکھنے کی کوشش کی ہے اور سوال اٹھایا ہے کہ: ''کیا ہم حالی کی آواز کو رومانوی بغاوت کی آواز کہہ سکتے ہیں؟'' [۲۳] اس کا جواب یہ دیا کہ حالی کی انفرادی آرزومندی رومانوی جذباتیت نہیں بلکہ ایک سنجیدہ عقلیت اور سماجی پس منظر کی وجہ سے ہے اور وہ شاعری کے سماجی مقصد اور توازن پر زور دیتے ہیں جبکہ رومانویت فرد کے جذباتی وفور کی ترجمان ہے بعدازاں ٹیگور، اقبال اور مولانا ابوالکلام آزاد کی انفرادیت کو رومانویت کا نقطۂ آغاز قرار دیا ہے ان کے اسلوب اور شعری اظہار پر دلائل کے ساتھ بحث کی ہے۔ اس عرصہ میں شائع ہونے والے رسائل وجرائد نے بھی رومانوی طرزِ فکر کو فروغ دیا رسالہ مخزن اور نقاد نے اردوادب میں رومانوی مذاق کی آبیاری کی۔ بقول ڈاکٹر محمد حسن:

''یلدرم کے مضامین نے اردوادب میں رومانوی تحریک کا ایک باقاعدہ اسلوب کی طرح آغاز کیا'' [۲۴]

یلدرم کی تخیلی دنیا عہد جدید کی ترجمان تھی جو ادب میں ایک خاص طرزِ بیان اور نئے اسلوب کو متعارف کراتی ہے یلدرم کے بعد نیاز فتح پوری، حجاب امتیاز علی تاج، قاضی عبدالغفار، مجنوں گورکھپوری وغیرہ نے افسانوی ادب میں اپنے اسلوب کے سبب نمایاں اہمیت حاصل کی۔ شعراء میں خلیقی، اختر انصاری، اختر شیرانی، ساغر نظامی، جوش، روش صدیقی، احسان دانش وغیرہ نے رومانوی احساس اور طرزِ سخن اختیار کیا۔ رومانوی ناقدین میں ڈاکٹر محمد حسن عبدالرحمٰن بجنوری اور مجنوں گورکھپوری کے سوا کسی کو قابلِ سند نہیں مانتے۔ ڈاکٹر محمد حسن کے مطابق:

''سجاد حسین انصاری اور اور مہدی افادی کو میں نے جان بوجھ کر نظرانداز کر دیا ہے کیونکہ ان کے تنقیدی جملے چٹ پٹے اور دلچسپ ہونے کے باوجود کسی تنقیدی فلسفۂ فکر کا ثبوت نہیں دیتے ان دونوں کا اندازِ نظر بڑی حد تک محض رومانوی ہے مہدی افادی اور سجاد انصاری دونوں محض خوش مذاقی کو ادبی تنقید کا سنگِ بنیاد سمجھتے ہیں'' [۲۵]

رومانوی تنقید کے ضمن میں لکھتے ہیں:

''جہاں تک ادبی تنقید کا تعلق ہے رومانوی تنقید نے ادب کو صرف سماجی مفاہیم اور افکار کا ذریعۂ اظہار نہیں سمجھا تھا بلکہ اس کے حسن اور جمالیاتی کیف پر بھی زور دیا تھا۔ وہ الفاظ کے پیکر میں معنی کی تلاش کرنے کی بجائے ان کی مدد سے ماوراء تک پہنچنے کی کوشش کرتی تھی اس کی نظر چیز کے مادی وجود اور اصل معنی کے بجائے اس کی مدد سے فردوس گم گشتہ کے نشانات کی طرف جاتی ہے لہٰذا اس کا ہتھیار لغت، شعر فہمی یا سماجی علم نہیں بلکہ جذبہ اور وجدان ہے جو بقول کانٹ اسے عالم ہوش Sensible سے عالم بالائے ہوش Super Sensible تک لے جاتا ہے۔ رومانوی نقاد اندازِ بیان کے مزے میں اس قدر کھو گیا کہ اسے ان حقیقتوں پر پوری توجہ صرف کرنے کی ضرورت ہی محسوس نہیں ہوئی جس نے ان افکار و خیالات کو جنم دیا ہے، رومانوی تنقید خود فراموشی اور حسن نگارش کی پرستش کا شکار ہوگئی۔ یہاں نقاد کا مقصد تنقیدی سے زیادہ تشریحی تھا۔ اس کا فریضہ یہ نہیں تھا کہ وہ شاعر کی بات کی صداقت یا کذب کا پتہ لگائے بلکہ اس

کا کام یہ تھا کہ وہ شاعر کی فکر کا ماورائی محل پورے کیف اور جمالیاتی حسن کے ساتھ ایک بار پھر قاری کے لیے سجا دے اور اس کے لیے کیف و احساس کے نئے دروازے کھول دے'' [۲۶]

''عبدالرحمٰن بجنوری کی اہم ترین تصنیف غالب پر ان کا ناتمام مقدمہ ہے جو اس تاریخی جملے سے شروع ہوتا ہے: ''ہندوستان کی الہامی کتابیں دو ہیں ایک مقدس وید، دوسری دیوان غالب'' اس ایک جملے میں رومانوی تقریظ پسندی، جذباتیت اور چونکا دینے کی کوشش صاف نظر آتی ہے ان کے فکر پر رومانوی اثرات اور بھی کئی طریقوں سے واضح ہوتے ہیں یہ محض اتفاقی نہیں ہے کہ ''محاسن کلام غالب'' میں بار بار جن شاعروں اور فلسفیوں کا تذکرہ آتا ہے وہ سب کے سب یورپ کی رومانوی تحریک سے متعلق رہے ہیں'' [۲۷]

مزید لکھتے ہیں:

''مجنوں نے رومانویت کو فلسفے سے زیادہ ایک جذباتی آہنگ کے طور پر اختیار کیا مجنوں گورکھپوری کی تنقیدوں میں فکری تصوریت سے زیادہ جذباتیت ملتی ہے۔ یہاں یہ صراحت ضروری ہے کہ مجنوں کی تنقیدی تخلیقات میں دو رجحانات اہم ہیں ایک ''تنقیدی حاشیے'' میں نمایاں ہوتا ہے اور دوسرا ''ادب اور زندگی'' میں'' [۲۸]

عبدالرحمٰن بجنوری اور مجنوں گورکھپوری کی رومانوی تنقید کا مکمل احاطہ کرنے کے بعد جدید شاعری کے ترجمان رسائل و جرائد جن میں مخزن، رومان، ہمایوں وغیرہ میں شائع ہونے والے ادب پر روشنی ڈالی ہے اور رومانویت کے ابتدائی اثرات اور نئے طرز فکر کو نمایاں کیا ہے۔ ڈاکٹر محمد حسن کے مطابق:

''جہاں تک تخلیقی ادب کا تعلق ہے 'مخزن' اور 'رومان' کے بعد 'ہمایوں' نے رومانوی ادیبوں کو یکجا کرنے کا فریضہ ادا کیا لیکن 'ہمایوں' کے مصنفین اور مرتبین کے ہاتھوں سے جو رومانوی تحریک پروان چڑھی اس میں پرانی جذباتی خود فراموشی بڑی حد تک کم ہو چکی تھی۔ اس پر بے خبری کا وہ دبیز غلاف نہیں تھا جو شاعر اور ادیب کو وسط ایشیا کی گرم اور مرطوب فضاؤں میں اڑاتا تھا اور کبھی بے مقصد آزردہ رہنے پر آمادہ کرتا تھا حجاب امتیاز علی اور نیاز فتح پوری کا دور ختم ہو چکا تھا نئی رومانویت میں بھی جذباتیت غالب تھی لیکن خود فراموشی اور ماورائیت کی لکیر بہت کچھ دھندلی ہو گئی تھی اور اس کی جگہ آہستہ آہستہ ایک سماجی خود آگہی ابھرنے لگی تھی'' [۲۹]

اس عرصہ میں جوش، سلطان حیدر، میرزا ادیب، فلک پیما، میاں بشیر احمد کے نام نمایاں ہیں۔ ڈاکٹر محمد حسن رومانوی نثر کے حوالے سے لکھتے ہیں:

''اس نثر میں جذبے کی پاکیزگی اور احساس کے خلوص کے سوا فکر کی گہرائی نہیں ملے گی......اردو نثر کی یہ روایت دورِ جدید میں افسانے کے ذریعے آگے بڑھی اس کا ایک سبب ادبِ لطیف کا زوال بھی تھا۔ یہاں ادبِ لطیف سے مراد وہ مخصوص طرز نگارش ہے جو ٹیگور کے زیر اثر ہمارے ادب میں رواج پانے لگا تھا'' [۳۰]

جدید رومانوی شعراء جوش، اختر شیرانی، حفیظ، روش صدیقی، ساغر نظامی، اختر انصاری، احسان دانش، حامد اللہ افسر کے کلام پر سیر حاصل گفتگو کی ہے۔ رومانوی تحریک کا تاریخی مرتبہ یہ ہے کہ جدید ادبی ذہن کو بہت کچھ دے گئی ہے جن میں محاسن و معائب دونوں ہی تھے سر سید اور ان کے رفقاء کے بعد کا ادبی منظر نامہ سماجی اصلاح پسندی سے زیادہ کا متقاضی تھا۔ بقول ڈاکٹر محمد حسن:

'انھوں نے صرف انگریزی ادبیات اور مغربی قدروں کی تقلید ہی نہیں سیکھی تھی بلکہ مغرب سے عزتِ نفس، خودداری اور آزادی کے سبق بھی لیے تھے وہ تصورات بھی مستعار لیے تھے جنھوں نے مغرب کو ہلا کر رکھ دیا تھا اس نئے کے نسل کے پاس نئے آدرش اور نئے خواب تھے لیکن ان خوابوں کی تکمیل کے ذرائع بہت کم تھے............ ایسے میں ہمارے شاعروں نے عقل سے بھاگ کر جذبات کی قوس وقزح میں پناہ لی تو حیرت ناک بات نہیں' [۳۱]

رومانوی تحریک اور اس کے زیر اثر لکھا جانے والا ادب نئے تعلیم یافتہ اذہان کی امنگوں اور نئے حوصلوں کا ترجمان تھا اس میں انھیں آزادی اور آسودگی کے تصورات ملتے تھے۔ اس کا تاریخی مرتبہ ان کے نزدیک یہ ہے کہ اس نے نئے تعلیم یافتہ متوسط طبقہ کو آگہی کی روشنی دی اس میں انھوں نے سماجی اصلاح و فلسفہ اخلاق کو بھی پہچانا اور زندگی کی ضرورتوں کو بھی۔ روایت اور جدت کے ساتھ آگے بڑھے۔ ڈاکٹر محمد حسن کے مطابق:

''رومانویت نے فکر کی بنیادوں کو وسیع اور پائندہ کرنے کی بجائے جذباتیت کو رواج دیا اور پھر اس کی لے یہاں تک بڑھی کہ اس جذباتیت میں دور دور تک خیال اور عمل حقیقت اور فکر کے عناصر کا پتہ نہ چل سکا رومانوی ادب بڑی آسانی سے دوسرے کنارے پر آ گیا اس نے صرف جذبے کو اہمیت دی اور اس طرح اپنی فکری کم مائیگی کو بڑی کامیابی سے چھپانے کی کوشش کی' [۳۲]

جدید ہندی ادب کی مثال دیتے ہوئے لکھتے ہیں کہ شاعرانہ تمثیل اور جذباتی ماحول سے مملو شاعری پر اسرار مصنوعی معلوم ہوتی ہے اور زندگی سے ایک حد فاصل پر دکھائی دیتی ہے جبکہ اردو ادب میں اس تحریک نے ایک نیا موڑ یہ لیا کہ:

''آگے چل کر داخلی تجربے کی لگن اور جذبات کی رَو نے اپنے لیے نئے راستے نکالے۔ ان میں دو راستے بہت واضح طور پر سامنے آئے ایک تو راشد، میراجی اور اختر الایمان وغیرہ کی زیر سرکردگی آزاد نظم کے بنیادی آہنگ کی طرف لے جاتا ہے...... دوسرا راستہ ترقی پسند مصنفین کی صفوں میں سے ہو کر گزرتا ہے' [۳۳]

ترقی پسند مصنفین میں ڈاکٹر محمد حسن نے فیض، مجاز، سردار جعفری، کرشن چندر، احمد علی، اور عصمت، اختر حسین رائے پوری کی تنقید کو رومانوی طرز بیان اور جذباتیت سے متاثر قرار دیا ہے' رومانوی فکر نے جدید ادب اور ادیب کو متاثر کیا حسن اور جوش کے عناصر کے ساتھ تشبیہاتی اور استعاراتی انداز بیان جو فکر سے کم اور جذباتی تاثرات سے زیادہ متاثر تھا سامنے آیا' بقول ڈاکٹر محمد حسن:

''رومانویت کے اچھے جوہروں کو اپنانا اور اس کی سطحی جذباتیت، اضمحلال یا افراط پرستی تشبیہ و استعارے کی پرستش اور ماورائی دھند میں گمشدگی سے حفاظت ہمارے فن کاروں کا فرض ہے اگر ان عناصر سے فکر اور فلسفیانہ ضابطے کو روشن کرنے کے سلسلے میں کام لیا جا سکا تو یقیناً ہم رومانویت کی میراث کو اچھی طرح اپنا سکیں گے'' [۳۴]

رومانویت تحریک ،فکراور ادب کے تناظر میں مصنف نے تعریفات سے لے کر ہر عہد کی عصر حاضر تک چیدہ چیدہ خوبیوں اور نقائص کے ساتھ منظر کشی کی ہے اور اردو ادب کی تاریخ میں موجود رومانوی طرز بیان اور مغربی اور یونانی فکر کے زیر اثر متاثر ادباء وشعراء کی تخلیقات کی دلائل کے ساتھ وضاحت کی ہے۔اس تحریک کی ابتداء،عروج تا زوال کے منظرنامے کے بعد اردو ادب پر پڑنے والے اثرات کا جائزہ لیا ہے کہ اردو میں رومانوی تحریک نے بہت کچھ اثرات مرتب کیے ہیں۔اردو میں رومانوی تنقید نے جہاں اس دبستان کی فکری آبیاری کی وہیں بعض ناقدین اپنے فکری ابعاد سے دور جا پڑے اس کا سب سے بڑا نقصان رومانوی فکر کو ہوا جس کے اثرات بعد ازاں تحریک پر بھی دکھائی دیئے۔زندگی کی طرح ادب کے تغیر نے رومانوی طرز فکر کو پیچھے کر دیا اور اپنے لیے آگے بڑھنے کا راستہ چنا۔رومانویت کا عہد، وہ نسل وہ حالات ختم ہو چکے اب نئی نسل اور نیا شعور جذبات کے علاوہ ادراک اور شعور کا متقاضی ہے۔

''رومانویت اور اردو ادب میں رومانوی تحریک'' کے مصنف: ڈاکٹر محمد خان اشرف ہیں کتاب کل صفحات :۲۴۶ پر مشتمل ہے۔مذکورہ کتاب میں اعتراف کے عنوان سے مصنف کا پیش لفظ درج ہے جبکہ کلمات تحسین کے ذیل میں ڈاکٹر نیر مسعود، ڈاکٹر اے بی اشرف، ڈاکٹر محمد صدیق شبلی اور پروفیسر اصغر ندیم سید کے تاثرات درج کیے گئے ہیں۔یہ کتاب تین ابواب پر مشتمل ہے۔جن کی تفصیل درج ذیل ہے۔



ڈاکٹر محمد خان اشرف رومانیت اور رومانویت کی وضاحت کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

> ''اردو میں رومانیت کا لفظ جیسا کہ اب تک ہم واضح کر چکے ہیں نہایت ہی مبہم اور غیر متعین معنوں میں استعمال ہوتا ہے، روزمرہ بول چال، فلمی وغیر فلمی تفریحی رسالوں ،ڈائجسٹوں اور اخبارات میں یہ لفظ جن معنوں میں استعمال ہوتا ہے وہ بے حد لچکدار اور ڈھیلے ڈھالے ہی نہیں منفی اور غیر علمی تاثر رکھتے ہیں لہٰذا مناسب معلوم ہوا ہے کہ تنقیدی اور علمی اصطلاح کے طور پر متین (متعین) اور واضح مفہوم کی ادائیگی کے لیے ہم ''رومانویت'' کے لفظ کا استعمال کریں جیسا کہ ڈاکٹر محمد حسن نے اپنی کتاب ''اردو ادب میں رومانوی تحریک'' میں کیا ہے اور یہاں انہی کی دلیل پیش کرتا ہوں: ''اردو میں رومانی کا لفظ اکثر عشق و محبت کے سلسلے میں استعمال ہوتا ہے اور جب کبھی اس تحریک کی طرف اشارہ کرنا مقصود ہو جو یورپ میں ''رومانٹک'' یا ''رومانٹی سیزم'' کے نام سے معروف ہوئی تو اندیشہ رہتا ہے کہ اردو میں اس سے عشقیہ مراد نہیں لی جائے اس لیے ''و'' کا اضافہ روا رکھا گیا ہے۔شاید اس طرح زیادہ وضاحت اور صراحت پیدا ہو'' [۳۵]

ڈاکٹر محمد خان اشرف رومانوی تنقید کے نظریات ومباحث کے ضمن میں لکھتے ہیں:

''فلسفے کا جو تعلق بحیثیت مجموعی انسانی تجربے سے ہے ادبی تنقید کا وہی تعلق ادب سے ہے۔ادبی تنقید بھی ادب کے مظہر کا بحیثیت مجموعی مطالعہ کرتی ہے اور اس مظہر کی تفہیم، تعبیر اور تشریح کے علاوہ اس کی قدر بندی اور تحسین کا کام بھی سرانجام دیتی ہے...... لہٰذا ادبی تنقید سائنس کے بجائے فلسفے سے مشابہہ ہے۔ڈاکٹر جمیل جالبی نے فلسفہ اور تنقید کے اسی تعلق کے متعلق لکھا ہے کہ: ''تنقید وفلسفہ کا رشتہ دائمی ہے'' اور'' فلسفہ وفکر کا ادب اور تنقی سے وہی تعلق ہے جو روح کا جسم سے ہوتا ہے''[۳۶]

رومانوی تنقید کے حوالے سے لکھتے ہیں:

''عملی سطح پر ادبی تنقید ادب کے مظاہر کا بحیثیت مجموعی مطالعہ کرنے کے علاوہ انفرادی فن پاروں کا مطالعہ بھی کرتی ہے اور ان کی تشریح وتوضیح کے علاوہ ان کی قدر بندی اور تحسین کا فریضہ بھی انجام دیتی ہے............. تنقید کے ان پرہجوم مظاہر کے درمیان ترتیب اور توازن پیدا کرنے کے لیے تاکہ تنقید کے عمل اور اس کی تاریخ کی صحیح تفہیم اور تعین ہو سکے ادب کے مؤرخ اور ناقد اس کو مختلف دبستانوں میں تقسیم کر لیتے ہیں جس سے ان کو ایک ایسا نقطہ نظر اور اندازِ نظر فکر ہاتھ آجاتا ہے جس سے وہ ادبی اور تنقیدی تاریخ کو زیادہ بہتر انداز میں پیش کر سکتے ہیں لہٰذا جاننا چاہیے کہ ادبی اور تنقیدی دبستان خارج سے وجود میں نہیں آتے اور اپنا کوئی مطلق وجود نہیں رکھتے ادب کے مؤرخ ادبی تفہیم اور قدر بندی کے لیے جو تقسیم روا رکھتے ہیں یہ اس کا حصہ اور طریقہ ہے ادبی تاریخ اور انسانی نظامِ فکر کے لحاظ سے کلاسیکیت اور رومانویت کے جن دو ادبی مظاہر بلکہ قطبین کا تعین کیا گیا ہے ان سے متعلق تنقیدی ادب کو کلاسیکی اور رومانوی تنقیدی دبستانوں کا نام دیا جاتا ہے۔''[۳۷]

''رومانوی دبستان سے متعلق تنقید کو اس کے موضوع اور انداز کے لحاظ سے تین بڑے حصوں میں تقسیم کیا جاسکتا ہے۔اس میں سب سے پہلے تو وہ تنقیدی ادب ہے جو''رومانویت'' کے مظہر کی تشریح وتعبیر میں لکھا گیا یعنی رومانویت کیا ہے؟ ادبی تنقید کی تاریخ میں شاید ہی کوئی اور ایسا موضوع ہو جس نے دفاع اور اعتراض کی اس قدر وسیع، عمیق اور پرمغز بحث کو جنم دیا ہو گلینر کے الفاظ میں تو یہ بحث'' آفاقی''انداز کی حامل ہے یہ بحث زیادہ تر مغربی یورپ کے ادب میں جاری وساری رہی اور اردو ادب کے نقادوں میں اس کا سراغ ذرا کم ہی پایا جاتا ہے''[۳۸]

''رومانوی تنقید کا دوسرا حصہ یا پہلو''رومانویت'' کی تحریک کے آغاز اور تاریخی ارتقا سے متعلق ہے۔............ رومانوی تحریک سے متعلق یہ ادب اور اس کی تاریخ کے آثار اوّل اوّل جرمنی، انگلستان اور فرانس میں پائے گئے، بیسویں صدی کے آغاز میں ہندوستان میں بھی رومانوی تحریک نے اثر ونفوذ شروع کیا۔''[۳۹]

''رومانوی تنقید کا تیسرا پہلو وہ تنقید ہے جو رومانوی نقادوں نے تخلیق کی اس میں نظریاتی اور عملی تنقید دونوں ہی شامل ہیں یعنی ایک طرف تو وہ نظریات جو رومانوی نقادوں نے اپنے دفاع اور وضاحت میں پیش کیے اور اردو ادب کی تنقید میں رومانوی معیاروں، اصولوں اور قدروں کو پیش کیا اور دوسرے ان کی متفرق اور منفرد ادب پاروں کے بارے میں عملی تنقید یہ دونوں عناصر اردو کے رومانوی ادیبوں کے ہاں پائے جاتے ہیں۔ اردو رومانوی تنقید کے اہم عناصر میں تخلیقی انداز، جمالیاتی نقطۂ نظر، مبالغہ اور اسلوب بیان میں تاثراتی انداز کو خاصی اہمیت رہی ہے۔ اردو ادب میں رومانویت نے ایک مخصوص حس لطافت خوش ذوقی اور حسن نظر کو بھی فروغ دیا علاوہ ازیں مقررہ اسالیب، موضوعات اور روایات کے بندھنوں کے خلاف ایک ہمہ گیر بغاوت کو جنم دیا۔ جس سے ادب وفن میں نئے تصورات ونظریات نے فروغ پایا'' [۴۰]

ڈاکٹر محمد حسن کی کتاب کے بعد ڈاکٹر محمد خان اشرف کا تحقیقی مقالہ ''رومانویت اور اردو ادب میں رومانوی تحریک'' بلاشبہ اہمیت کا حامل ہے جبکہ ڈاکٹر انور سدید اور منظر اعظمی اپنی کتاب میں رومانوی تحریک پر اجمالی جائزہ پیش کر چکے ہیں محمد خان اشرف کے مذکورہ مقالے کی اہمیت کے پیش نظر مذکورہ کتاب کا تعارف ملاحظہ ہو۔

ڈاکٹر محمد خان اشرف نے جدید ذرائع تحقیق استعمال کرتے ہوئے اردو ادب میں اس تحریک کے آغاز، عروج اور اثرات کا جائزہ لیا ہے۔ باب اوّل میں رومانویت کے مفاہیم وتعارف کے ساتھ ساتھ اس کے نظریاتی اختلافات، اعتراضات کا بھی تحقیقی و تنقیدی جائزہ لیا ہے۔ باب دوم میں مغرب میں رومانوی تحریک کے پس منظر تا مختلف ادوار کو تحقیق وتنقید کی کسوٹی پر پرکھنے کے بعد پیش کیا ہے۔ تیسرا باب اردو ادب سے متعلق ہے اور اجمالی طور پر مصنف نے برصغیر کے تمدن، معاشرت اور ادبی منظر نامے پر روشنی ڈالی ہے اور اردو ادب میں ولی تا غالب، رومانویت کا سراغ لگایا ہے نیز داستانی ادب میں بھی جہاں انھیں رومانوی طرز فکر ملا اسے دلائل سے ثابت کیا بعد ازاں اردو ادب پر یورپی ومغربی ادب کے اثرات کے بعد رومانویت کی ابتداء، عروج اور شعراء اور نثر نگاروں پر اس تحریک کے اثرات کا جائزہ پیش کیا ہے۔ تنقید پر رومانوی اثرات کے متعلق بقول مصنف:

''مقالے کے باب نمبر چار سے سات تک میں اردو تنقید میں رومانوی عناصر اور رومانوی نقادوں کا ان تمام پہلوؤں سے جائزہ پیش کرنے کی کوشش کی گئی ہے اور آخری باب میں اردو ادب و تنقید پر رومانوی تنقید کے اثرات کا جائزہ پیش کیا گیا ہے'' [۴۱]

اس کتاب میں تیسرے باب کے بعد کے ابواب شامل نہیں ہیں جبکہ پیش لفظ میں وہ ان کی نشاندہی بھی کر چکے ہیں۔ جس کے سبب یہ کتاب رومانویت کی تعریف، مغرب اور اردو ادب میں اس کی ابتداء اور اثرات کا مفصل اور جامع جائزہ تو پیش کرتی ہے لیکن تنقید کے حوالے سے قاری تشنہ رہتا ہے۔ ڈاکٹر محمد خان اشرف نے ''اردو تنقید کا رومانوی دبستان'' لکھ کر اس تشنگی کو دور کیا ہے راقمہ کی رائے میں مذکورہ مقالے کے چوتھے تا ساتویں باب کو علیحدہ کتابی صورت دی گئی ہے' اور حصہ اوّل میں سطور گزشتہ میں دیے گئے ابواب شامل ہیں جبکہ حصہ دوم کی نوعیت باب چہارم سے شروع ہوتی ہے' یہ کتاب ۴۴۴ صفحات پر مشتمل ہے۔ بہر حال دیر آید درست آید کے مصداق اس کی فہرست (طوالت کے سبب صرف حصہ دوم کی فہرست کا اندراج کیا جائیگا) ملاحظہ کیجیے:

حصہ سوم: اردو تنقید کا رومانوی دبستان:

باب ۶: اردو میں رومانوی تنقید کے علمبردار: شیخ عبدالقادر، مہدی الافادی الاقتصادی، عبدالرحمٰن بجنوری، نیاز فتح پوری، صلاح الدین احمد

باب ۷: اردو میں رومانوی تنقید کے علم بردار: احمد صدیق مجنوں گورکھپوری، رگھوپتی سہائے فراق گورکھپوری، عبدالماجد دریا آبادی

باب ۸: رومانوی تنقید کا اثر اردو ادب وتنقید پر: حواشی: کتابیات (اردو) قاموس، لغت، کتابیات (انگریزی)

ڈاکٹر محمد خان اشرف ''باب ہشتم: رومانوی تنقید کا اثر اردو ادب وتنقید'' میں لکھتے ہیں:

''رومانوی تنقید نے فن کی تخلیقی غایت اور جمالیاتی مقصد کے معیار کو آگے بڑھایا تھا اور فنکار کی انفرادیت اور آزادی کا نعرہ لگایا تھا، ترقی پسند کے نظریات اس کے برخلاف ادب کے اجتماعی مقصد، فنکار کی اجتماعی ذمہ داریوں اور معاشرے میں اس کے کردار کے اصولوں کو سامنے لائے'' [۴۲]

مزید لکھتے ہیں:

''رومانوی تنقید نے اردو ادب میں جدیدیت، آزادیٔ فکر، بغاوت، کلاسیکی معیاروں اور روایات سے انحراف، مغربی نظریات کے فروغ کے ساتھ ساتھ مشرقی اقدار میں تفاخر کا احساس، وسعتِ علم اور جرأتِ افکار کے جن رجحانات کو فروغ دیا تھا رومانویت کے عروج کے ساتھ ساتھ وہ پھیل کر اردو ادب پر محیط ہو چکے تھے لہٰذا اردو تنقید اب محض فارسی وعربی کے بندھے ٹکے نظریات کے تتبع اور عروض و بحور کے قواعد تک محدود نہیں رہی تھی بلکہ اس میں تمام متداول مغربی رجحانات اور تحریکیں منعکس ہونے لگی تھیں لہٰذا ہم دیکھتے ہیں کہ اب اردو نقاد بیک وقت انگریزی، فرانسیسی، جرمن، روسی اور مشرقی ادبی نظریات اور تنقیدی معیاروں سے آگاہ اور واقف ہیں اور انھیں باقاعدہ اپنی تنقیدوں میں استعمال کرتے ہیں......اس سلسلے میں میراجی اور حسن عسکری کے نام لیے جا سکتے ہیں'' [۴۳]

''رومانوی نقادوں نے اردو ادب میں تخیل کی ماہیت اور تخلیقی تجربے کی نوعیت کا سوال بھی اٹھایا جس کے زیر اثر اردو تنقید میں ادب کی نفسیاتی بنیاد کی سراغ رسی کے کام کا آغاز ہوا، میراجی، ریاض احمد، کلیم الدین احمد، ڈاکٹر وزیر آغا اور ڈاکٹر سلیم اختر نے اس سلسلے میں آگے قدم بڑھایا اور اردو تنقید میں شعور ولاشعور اور تحلیل نفسی کے حوالے سے تخلیقی تجربے کے اظہار میں مادی کے ساتھ ساتھ نفسیاتی اور معاشرتی عوامل سے آگاہی کا عمل بھی شروع ہوا'' [۴۴]

ڈاکٹر محمد خان اشرف نے اس تصنیف میں اردو تنقید کے ادب برائے ادب، ادب برائے زندگی کے نظریے سے جڑنے کا محرک رومانوی تحریک کو قرار دیا ہے اس ضمن میں وہ لکھتے ہیں:

''علامتی ہی نہیں حقیقی معنوں میں رومانوی تنقید نے اردو ادب کو طفولیت کی عمر سے نکال کر جوانی کی منزلوں میں داخل کیا اب جب ہم رومانوی تحریک کے بعد کے ادب کا اس تناظر میں جائزہ لیتے ہیں تو پتہ چلتا ہے کہ اس مختصر عرصے میں اردو ادب بلوغت کی تمام تر منزلیں طے کر کے حقیقی زندگی کے میدان میں داخل ہو چکا ہے.........ترقی پسند تحریک کی واقعیت اور حقیقت نگاری سے لے کر حلقہ ارباب ذوق کی اشاریت، ایمائیت اور رمزیت تک اس لیے ظہور پذیر ہو سکیں کہ

رومانوی ادب اور نقاد ان کے لیے زمین ہموار اور ماحول سازگار کر چکے تھے'' [۴۵]

ڈاکٹر انور سدید ''رومانوی تنقید'' کے ضمن میں لکھتے ہیں:

''رومانی تنقید نے ناقدین کی زیادہ تعداد پیدا نہیں کی تاہم یہ تسلیم کرنا مناسب ہے کہ اس نے مستقبل کی تنقید کو خاصا متاثر کیا چنانچہ علی گڑھ میں جب سرسید تحریک کا ردعمل نمایاں طور پر ظاہر ہوا رومانی انداز تنقید نے زیادہ مقبولیت حاصل کی اور بیسویں صدی کے ربع چہارم میں جب ترقی پسند تحریک نے ادب میں سائنسی اسلوب کو رائج کرنے کی کوشش کی تو رومانیت اور منطق کا امتزاج عمل میں آنا شروع ہوگیا۔اس دور میں رشید احمد صدیقی ،آل احمد سرور،ڈاکٹر خورشید الاسلام، ڈاکٹر ابواللیث صدیقی ،سید وقار عظیم،عبادت بریلوی اور محمد اکرام جیسے نقاد منظر عام پر آئے جنھوں نے تنقید کی زبان کو تخلیقی حسن سے آراستہ کیا اور سنجیدہ موضوعات پر شگفتہ خیالی سے بحث کرنے کی طرح ڈالی، چنانچہ رومانی تحریک کے ختم ہو جانے کے باوجود اس کا جمالیاتی زاویہ معدوم نہیں ہوا بلکہ اسے مستقبل کے بہت سے ناقدین نے قبول کیا۔'' [۴۶]

ڈاکٹر منظر اعظمی کی رائے میں:

''رومانوی تحریک یا ادب لطیف کے رجحان کو بہت سے بزرگوں نے تحریک کہا ہے مگر میرے خیال میں یہ ایک قوی رجحان تھا تحریک نہیں تھا'' [۴۷]

ڈاکٹر منظر اعظمی رومانوی تنقید کے حوالے سے لکھتے ہیں:

''جہاں تک اردو میں رومانوی تنقید کا تعلق ہے رومانوی اور تاثراتی تنقید میں کوئی فرق نہیں رہ گیا ہے اردو کے رومانوی نقاد شاعر یا ادیب کے تصورات اور جمالیاتی محفل آرائیوں کی باز آفرینی کا کام بھی کرتے ہیں اور جذبات کے سہارے اپنے تاثرات کو خوبصورت لفظوں اور جملوں میں پیش کر کے مطمئن بھی ہو جاتے ہیں'' [۴۸]

''بقول ڈاکٹر اسلوب احمد انصاری: ''تنقیدی اصطلاحات اور تنقیدی بیانات میں گو صرف رنگین جملوں پر شوکت الفاظ متصوفانہ اور مابعد الطبیعاتی تعمیمات ہی سے سروکار رکھا جائے تو ایسا تنقیدی سرمایہ عرفاں بخشنے کے بجائے فکر و نظر کی گمراہی کا باعث بنتا ہے اور یہ صرف الفاظ کی ساحری کو تنقید کا مقصد اعلیٰ سمجھتا ہے'' [۴۹]

''وہ تنقید میں بھی شاعر اور مصور کی آرائش اور حسن آرائی کے قائل ہیں اس طرح ان کی تنقید میں بھی دراصل ان کی تخلیق بن جاتی ہیں مگر اس تخلیق میں تنقید کی بصیرت نہیں ہوتی ۔ان کی اپنی بصیرت اور بہجت ہوتی ہے ۔مہدی افادی، نیاز فتحپوری، ل۔احمد، مجنوں گورکھپوری، سبھی نے

مختلف ادبی موضوعات پر اظہار خیال کیا ہے اور اپنی بصیرت کا اظہار بھی کیا ہے مگر ہر جگہ لطافت ہی معیار نقد بن گئی ۔ ل۔ احمد اور مجنوں بعد میں مادّی جدلیّت کے فلسفے سے بھی متاثر ہوئے اور اس لیے اس دور کی چیزوں میں ان کے یہاں سائنٹفک انداز نقد پیدا ہوگیا ہے لیکن رومانویت اور ادب کے عروج کے زمانے میں ان کے اندازِ نقد کا معیار وہی تھا جو ادبِ لطیف کا تھا۔ مثلاً! مہدی جب شبلی کی شخصیت اوران کے کارناموں کا ذکر کریں گے تو ان سے زیادہ دراز قد کوئی نہیں نظر آئیگا اور اسی طرح جب حالی، آزاد اور نذیر احمد سے متعلق کچھ کہیں گے تو ان کا ہم پایہ کوئی نہیں ہوگا ......... ان کا مشہور پیراگراف ہے جس میں انھوں نے سرسید سے معقولات نذیر احمد سے مذہب شبلی سے تاریخ اور حالی سے سوانح کا تعلق اس طرح جوڑا کہ وہ بغیر ان کے کچھ نہیں رہتے لیکن آزاد کے ابرے میں کہا کہ آقائے اردو یعنی پروفیسر آزاد صرف انشا پرداز ہیں جس کو کسی اور سہارے کی ضرورت نہیں، گویا آزاد بلا کسی سہارے کے آقائے اردو ہیں باقی لوگ معقولات ، مذہب ، تاریخ اور سوانح کی بیساکھیوں کے بغیر دو قدم بھی چل نہیں سکتے اس طرح کے تبصرے اور جذباتی باتیں مہدی نے خوبصورت لفظوں میں بیان کیں جو خوبصورت تو ہیں مگر جاندار نہیں۔ اسی طرح نیاز فتحپوری کے بھی رشحات ہیں جو جمال کی کھونٹی سے ٹنگے ہوئے خوبصورت غبارے ہیں جو لطافت کے معیار پر تو کھرے ہیں مگر ان کے سہارے علم وآگہی کی کسی خلیج کو پار نہیں کیا جا سکتا'' [۵۰]

علی جاوید کی مرتب کردہ کتاب ''کلاسیکیت اور رومانیت'' ۲۳ مضامین کا مجموعہ ۴۰۸ صفحات پر مشتمل ہے اس میں سانت بیو، ایلیٹ، جمیل جالبی، امین الرحمٰن، انور سدید، محمد ہادی حسن، یوسف حسین خاں، یونس حسنی، ساقی جاوید، محمد حسن، کولرج، شکیل الرحمٰن، عتیق اللہ، عنبر بہرائچی وغیرہ کے مضامین شامل ہیں ۔ مقدمہ مرتب نے لکھا ہے جس میں کلاسیکیت اور رومانیت کے مختلف نظریات سے بحث کی گئی ہے ۔ کتاب میں شامل مضامین میں سے چند کے عنوانات مندرجہ ذیل ہیں؛

کلاسیک کیا ہے، مغرب کی کلاسیکی تحریک، رومانیت، رومانی تحریک، ادب میں رومانی مکتب فکر، غبار خاطر کی رومانیت اور رومانیت وغیرہ۔'' [۵۱]

غیر منقسم ہندوستان میں ایک طرف تو ادب برائے ادب کی داغ بیل پڑ رہی تھی اور دوسری طرف ادب برائے مقصد کا غلغلہ تھا۔ سرسیّد ہندوستانیوں کو تعلیم کا راستہ دکھا رہے تھے اردو ادب کو نجات کا ذریعہ سمجھتے تھے یہی وجہ تھی کہ فورٹ ولیم کالج کے اردو کارنامے وقت کے تقاضوں کی زد پر تھے ۔ اسپیکٹیٹر اور ٹیٹلر کے برطانوی سماج پر اثرات سرسیّد کو ہاسانی نظر آئے بعد ازاں ۱۸۷۰ء ''تہذیب الاخلاق'' کے اجراء کا سال ثابت ہوا۔ 'دل سے نکلے دل میں پڑے' صرف ایک نعرہ نہیں رہا۔ تہذیب الاخلاق کے مضامین علمی سطح پر تاثیر کے حامل ہوگئے ۔ سرسیّد کا مصلح والا روپ تحریک کی شکل اختیار کر گیا بعد ازاں ایم ۔اے۔ او کالج اور سائنٹفک سوسائٹی اور علی گڑھ یونیورسٹی کے قیام کا بنیادی حوالہ قرار پایا اسی لیے علی گڑھ تحریک کو ہم سرسیّد تحریک بھی کہتے ہیں کیونکہ سرسیّد یا علی گڑھ تحریک واضح مقاصد رکھتی تھی لہٰذا علی گڑھ سے وابستہ یا غیر وابستہ ادباء و شعراء اس تحریک کے اثرات سے بچ نہ سکے اور ان کی تخلیقات میں مقاصد کی کارفرمائی واضح نظر آنے لگی۔

ڈاکٹر انور سدید علیگڑھ تحریک کے ضمن میں لکھتے ہیں:

''علی گڑھ تحریک کو وسیع تناظر میں دیکھا جائے تو اس کے مقاصد کی توضیح مندرجہ ذیل تین

زاویوں سے ہوتی ہے (۱) سیاسی زاویہ؛ مسلمانوں کی تہذیبی بقا، سیاسی ترقی اور معاشرتی سر بلندی (۲) مذہبی زاویہ: نئے علوم کی روشنی میں دینِ فطرت کی توضیح (۳) ادبی زاویہ: اردو زبان وادب کا فروغ'' [۵۲]

مزید لکھتے ہیں:

'' علی گڑھ تحریک نے زندگی کے جمال کو اجاگر کرنے کے بجائے مادی قدروں کو اہمیت دی، چنانچہ ادب کو بے غرض مسرت کا ذریعہ سمجھنے کے بجائے ایک ایسا مفید وسیلہ قرار دیا گیا جو مادی زندگی کو بدلنے اور اسے مائل بہ ارتقاء رکھنے کی صلاحیت بھی رکھتا ہے، ادب کا یہ افادی پہلو بیسویں صدی میں ترقی پسند تحریک کا پیش خیمہ ثابت ہوا، تاہم یہ اعزاز علی گڑھ تحریک کو حاصل ہے کہ اردو زبان کے دورِ طفولیت میں ہی اس کی عملی حیثیت کو اس تحریک نے قبول کیا اور ادب کو عین زندگی بنا دیا، اس لحاظ سے سرسیّد احمد خاں بقول ڈاکٹر سیّد عبداللہ سب سے پہلے ترقی پسند ادیب اور نقاد تھے اوّل الذکر حیثیت میں سرسید نے ادب کو تنقید حیات کا فریضہ سرانجام دینے پر آمادہ کیا اور مؤخر الذکر حیثیت میں ادب کی تنقید کے موثر اصول وضع کر کے اپنے رفقاء کو ان پر عمل کرنے کی تلقین کی۔'' [۵۳]

اس ضمن میں علی گڑھ تحریک پر حسام الدین کی ''علی گڑھ تحریک اور حیدر آباد دکن'' [۵۴]، شجاع احمد زیبا کی ''مولوی نذیر احمد اور علی گڑھ تحریک'' [۵۵]، پروفیسر ثریا حسین کی ''سرسیّد احمد خاں اور ان کا عہد'' [۵۶]، مشیر احمد علوی ناظر کاکوروی کی ''علی گڑھ تحریک اور ادب اردو'' [۵۷] ''سرسیّد اور علی گڑھ تحریک'' [۵۸] کا بنیادی حوالہ خلیق احمد نظامی بھی ہیں اور ڈاکٹر سیّد محبوب شاہ کا تحقیقی مقالہ ''سرسیّد احمد خاں اور علی گڑھ تحریک کے ناقدین کا تحقیقی جائزہ'' [۵۹] بھی اپنی اہمیت منوائے ہوئے ہے۔ فہرست ملاحظہ کیجیے:

| | |
|---|---|
| باب اوّل: | سرسیّد کے عہد میں برصغیر کے سیاسی اور اجتماعی حالات کا مختصر جائزہ |
| باب دوم: | سرسیّد کے سیاسی، تعلیمی، تہذیبی اور مذہبی افکار ان کی اپنی کتب سے۔ |
| باب سوم: | سرسیّد کی تصانیف اور علی گڑھ تحریک۔ تحریک کے اثرات۔ |
| باب چہارم: (حصہ: ا) | علی گڑھ تحریک سے اختلافات کے اسباب |
| (حصہ: ب) | علی گڑھ تحریک کے غیر مسلم ناقدین اور اختلافی تحریکوں کے اہم آثار و نقوش |
| باب پنجم: | مخالفت کے پس منظر میں علی گڑھ تحریک پر رونما ہونے والی تبدیلیوں کا جائزہ |
| باب ششم: | دورِ حاضر میں سرسیّد احمد خاں کے مخالفین کے افکار اور ان کا تنقیدی جائزہ |
| باب ہفتم: (الف) | علی گڑھ تحریک کے ناقدین کے ادبی اور علمی افکار کا تنقیدی جائزہ |
| (ب) | مسلمانوں کی نشاۃ الثانیہ میں سرسیّد تحریک کا حصہ |
| (ج) | جدید فکر پر سرسیّد تحریک کے اثرات۔ ، کتابیات۔ |

ڈاکٹر سیّد محبوب شاہ نے مذکورہ تصنیف میں سرسیّد احمد خاں کی تصانیف اور ان کے مقاصد کا ناقدانہ جائزہ پیش کیا سرسیّد کی مخالفت کے اسباب اور اختلافات کے ضمن میں علی گڑھ تحریک کے اثرات کو واضح کرتے ہوئے عصر حاضر میں علی گڑھ تحریک کے مخالفین کے اعتراضات کو بھی نقد کی کسوٹی پر پرکھا ہے ناقدین کے علمی و ادبی رویوں کی گرفت کرتے ہوئے سرسیّد احمد خاں کے افکار اور مقاصد کو عہدِ حاضر میں مسلم نشاۃ الثانیہ کے تناظر میں دیکھنے کی کامیاب کاوش کی ہے۔

جیسا کہ ہم نے انجمن پنجاب کے ضمن میں کہا تھا کہ اس سے غیر منقسم ہندوستان میں رومانوی تحریک کی فضا کو سازگار ماحول فراہم ہوا یہی نسبت علی گڑھ تحریک اور ترقی پسند تحریک کے درمیان قرار دی جا سکتی ہے کہ ادب کو سماج اور زندگی کے تناظر میں دیکھتے ہوئے مقاصد کے حصول کا ذریعہ بنایا جائے جبکہ ترقی پسند تحریک کا معاملہ کارل مارکس کے نظریے اور داس کیپٹال میں سرمائے کی مساویانہ تقسیم کے عمل کے تناظر میں دیکھنا چاہیے۔ اس پر مستزاد روسی سماج اور ہندوستانی سماج میں طبقاتی ناہمواریوں کی یکساں کیفیات کو بھی سمجھنا چاہیے یہی وجہ ہے کہ حسرت موہانی جیسا درویش ثقہ مذہبی شخص بھی ۱۹۲۵ء میں[۶۰] کمیونسٹ پارٹی کو خوش آمدید کہنے والوں میں نمایاں نظر آتا ہے کہ شاید کمیونزم سے ہی معاشرتی انصاف مل جائے اور طبقاتی ناہمواریوں کا خاتمہ ممکن ہو سکے لہٰذا اس صورتحال میں آگے چل کر انگارے کی اشاعت نے ترقی پسند تحریک کے آغاز میں بنیاد کا کام کیا۔ ۱۹۳۵ء میں اختر حسین رائے پوری بھیمڑی کانفرنس میں باضابطہ ترقی پسند تحریک کے منشور کے لیے سرگرم ہو گئے۔[۶۱] اختر حسین رائے پوری کی ''ادب اور انقلاب'' [۶۲] ترقی پسند تحریک کی منزل کا پہلا زینہ تصور کیا جاتا ہے بعدازاں ترقی پسند تحریک کے حوالے سے علی سردار جعفری کی ''ترقی پسند ادب''[۶۳]، عزیز احمد کی ''ترقی پسند ادب'' [۶۴] خلیل الرحمن اعظمی کی 'اردو میں ترقی پسند ادبی تحریک''[۶۵]، قمر رئیس اور عاشور کاظمی کی مرتبہ ''ترقی پسند ادب کا پچاس سالہ سفر''[۶۶] اہمیت کی حامل ہیں۔

مذکورہ ترقی پسند ادب/تحریک سے متعلق اہم کتب کا تعارف ملاحظہ ہو۔

''اردو میں ترقی پسند ادبی تحریک''، خلیل الرحمن اعظمی کا مقالہ کل صفحات: ۳۵۱ پر مشتمل ہے فہرست ملاحظہ کیجئے:



ڈاکٹر خلیل الرحمن اعظمی لکھتے ہیں:

> ''ترقی پسندی اور رجعت پسندی کا لفظ اس زمانے کی تنقیدوں کفر و ایمان کی اصطلاحوں کی طرح استعمال ہوا ہے ادب کے فنی اور جمالیاتی مطالبات سے بھی اس انتہا پسند طبقے نے اپنی تنقیدوں میں روگردانی کا ایک نیا فلسفہ تراشا اور ''عوامی ادب'' کا نعرہ دیکر ادب کو خطابت وصحافت کی سطح پر اتارنے کی کوشش کی اور اس نوع کے ادب کو پروپیگنڈہ کہنے والوں اور اس کی سطحیت کی طرف نشاندہی کرنے والوں کو یہ تنقید سرمایہ داروں کا ایجنٹ قرار دینے لگی۔ ادب میں تہہ داری، رمزیت اور اشاریت کو ہیئت پرستی اور انحطاطی ذہنیت کا نشان سمجھا گیا اور جو ترقی پسند ادیب اور شاعر اپنی افتادِ طبع یا آدابِ فن سے آگہی کی بنا پر اسے برقرار رکھنے کی کوشش کرتے ان کے ادبی مرتبے کو گرانے کی کوشش کی گئی۔ ادبی اور فنی حسن اور ادب کی دیرپا اور مستقل قدروں کو جب کچھ تنقید نگاروں نے مارکس اور اینگلز کے حوالوں سے ثابت کرنے کی کوشش کی اور ماضی کے ادبی ورثے سے فنی اکتساب کو مارکسی شریعت کی رو سے جائز قرار دیا تو بھی یہ انتہا پسند تنقید قائل نہ ہو سکی بلکہ

اپنے آپ کو مطمئن کرنے کے لیے یہ بہانے تراشنے لگی کہ مارکس اور اینگلز کے ادھورے اقتباسات اور حوالوں سے مرعوب کر کے ہمیں فرسودگی اور مردنی کی تلقین کی جا رہی ہے۔'' [۶۷]

مزید لکھتے ہیں:

''آخر ۱۹۵۶ء کی اردو کانفرنس حیدر آباد میں ڈاکٹر عبدالعلیم اور سجاد ظہیر کو یہ اعلان کرنا پڑا کہ ترقی پسند تحریک اپنا تاریخی رول ادا کر چکی اب اردو کے ادیبوں کی ایسی تنظیم کی ضرورت ہے جس میں ہر نقطۂ خیال کے لکھنے والے ہوں'' [۶۸]

''ترقی پسند ادب'' عزیز احمد کل صفحات: ۱۹۲ پر مشتمل ہے۔ فہرست ملاحظہ کیجیے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| حقیقت نگاری | انقلابی قدریں | اردو ادب و جدید تحریک | ترقی پسند شاعری |
| ترقی پسند افسانہ اور ناول | ترقی پسند ڈراما | ترقی پسند ظرافت | ترقی پسند تنقید |
| اردو میں ناول کے خدوخال | | | |

عزیز احمد ترقی پسند تحریک کے حوالے سے لکھتے ہیں:

''ترقی پسند ادب اردو میں اب اپنے لیے ایک ایسی جگہ پیدا اور حاصل کر چکا ہے جو اس سے چھینی نہیں جا سکتی، اب کسی قدامت پرست ہتھیار سے اسے فنا نہیں کیا جا سکتا اس کی البتہ ضرورت ہے کہ وہ خود اپنے اوپر عملِ جراحی کرے کیونکہ وہ ایک ایسے ملک میں پیدا ہوا ہے جو صدیوں سے بیمار ہے اور جس کا جسم سڑا گلا ہے اس لیے ترقی پسند تنقید کا اہم ترین فرض یہ ہے کہ وہ سختی سے جدید تحریک کے ہر پہلو کا جائزہ لے ہر رجعت پسند رجحان کو جو قدامت پرستوں کے خوف سے اس انقلابی تحریک کے سائے میں پناہ لینا چاہتا ہے بیخ و بنیاد سے اکھاڑ پھینکے۔ اب اس سے کام نہیں چلے گا کہ ترقی پسند نقاد محض نظم آزاد اور نظم عاری کی حمایت کو اپنا بڑا فرض سمجھیں۔ یا مارکسی تنقید کے بنیادی اصول عام فہم زبان میں سمجھاتے رہیں انھیں قدامت پرست ادب اور ادیبوں سے زیادہ اپنا جائزہ لینا ہے ماضی تو اختیار میں ہے اس میں سے جو چننا چاہو چن لو باقی پھینک دو لیکن حال کا ادب ایک زندہ عمل ہے حال کے ادب پر تنقید مردے کا پوسٹ مارٹم نہیں زندہ مریض کا آپریشن ہے۔'' [۶۹]

''ترقی پسند نظریہ ادب کی تشکیل'' کے مصنف ثاقب رزمی ہیں کتاب کل صفحات: ۲۴۷ پر مشتمل ہے' پیش لفظ سی اے قادر نے لکھا ہے۔ فہرست درج کی جاتی ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| (۱) پیش لفظ: جناب سی اے قادر | (۲) حرفِ اوّل: مصنف | (۳) ادب، زمان، تغیر و ارتقاء |
| (۴) ترقی پسند نظریۂ ادب کی تشکیل جدید: | ترقی پسند ادب کی خصوصیات: | ترقی پسند ادب کا دائرہ اثر: ادب اور اخلاقیات |
| ادب اور معاشیات: ابدی حقیقت: | ابدی تقاضے: مصنف کی شخصیت: | عالمی ادب پر بورژوا ادب کے اثرات: |
| ترقی پسند ادب کے مثبت اثرات: | ترقی پسند ادب کا انقلابی کردار: | مسائل کا حل: |
| ترقی پسند مصنف پر قدغن: | ترقی پسند ادب کے بنیادی عناصر: | ترقی پسند ادب اور تیسری دنیا: |
| طبقے اور طبقاتی کشمکش: فن برائے فن کار | ترقی پسندی کی شرط: | |
| بورژوا نظریہ ادب اور ترقی پسند نظریۂ ادب | ادب اور ادبیت: | ترقی پسند نظریۂ ادب اور جدیدیت: |

بورژوا ادبی جدیدیت کیا ہے؟:
جدید بورژوا مصنف:
ابہام پسندی: فن کار کی تنہائی: آزاد نظم:
ترقی پسند تنقید اور طبقاتی جدوجہد:
ادبی تنقید/ نفسیاتی تنقید/
اسٹرکچرل تنقید/ جمالیات
ادب میں منفی رجحانات/
ترقی پسند ادب، مذہب وطنیت:
ادب میں ابلاغ کا مسئلہ:
ترقی پسند ادبی تحریک اور نئی نسلیں:
ادب اور عصر حاضر: ادب اور معاشرہ:
ادب اور انسان دوستی:
ادب میں انفرادیت اور اجتماعیت
ادب اور سیاست: ادب اور زبان:
ادب، خارجیت، داخلیت:
رجائیت ادب میں:
لاطبقاتی معاشرے میں ادب کا مقام:
ناسٹلجیا: ادب میں عورت کا تصور:

بورژوا ادب:
ادب اور نظریہ:
بورژوا جدیدیت اور تیسری دنیا
ترقی پسند تنقید کی ہمہ گیری:
ادب اور جنس /
ادب اور روح عصر:
ہیئت اور مواد/ ادب اور انقلاب
روایت اور جدیدیت
ترقی پسند ادب کا مستقبل:
ادب میں ارفع انسانی قدریں:
نثری نظم:
ادب، قومیت، بین الاقوامیت
ادب میں ماضی وحال: ہنگامی شاعری
مصنف کی انفرادیت:
ترقی پسند ادبی روایت:
ترقی پسند ادب اور فکری انقلاب:
ترقی پسند مصنف اور خارجی حقیقت:

ترقی پسند ادب میں جدیدیت:
ادب، فکری حسیت:
ترقی پسند تنقید کے اصول: تنقید کا سماجی رشتہ
تاثراتی تنقید/تشریحی تنقید/ جمالیاتی تنقید/
تحلیل نفسی اور ادب/
مصنف کی غیر جانبداری
جدید ادبی تحریکیں اور جدید ادبی تکنیک:
رومانیت/ ادب کا غائیتی رجحان
ترقی پسند ادب اور جدید علوم:
ادب میں آفاقیت: ادب اور اساسیت پسندی
فطرت نگاری اور ترقی پسند حقیقت نگاری:
ادب اور سائنس
ادب میں فرد اور اجتماع کا مسئلہ:
ادب، محبت، انقلاب:
ادب اور اصلاح پسندی:
ادب میں تخیل کی اہمیت:
ترقی پسند ادب کی تخصیص:

بقول ثاقب رزمی:

''دراصل ترقی پسند تنقید نہ تو کسی طریق تنقید کو نظر انداز کرتی ہے اور نہ ادب کو سیاسیات اور عمرانیات کا بدل قرار دیتی ہے اس کے نزدیک ہر مصنف اپنے سماجی شعور اور طبقاتی رشتے کی بنا پر اور اپنے معاشرتی عقائد اور فنی تصورات کی روشنی میں ایک نیا مسئلہ پیش کرتا ہے ہر مصنف کے خیالات کا ایک پس منظر اور اس کے تخیل کا ایک محور ہوتا ہے جس کے تحت وہ موضوع کا انتخاب کرتا ہے اور مخصوص مسائل پر زور دیتا ہے۔ کسی فن پارے میں ترقی پسند نقاد جتنے تنقیدی پہلو پاتا ہے ان سب کو بیان کرتا ہے تا کہ تنقید کسی ایک پہلو کے بیان تک محدود نہ رہ جائے لیکن وہ معاشرے کے سیاسی اور طبقاتی پہلو کو زندگی کا محور سمجھتا ہے جس کے گرد باقی تمام پہلو گھومتے ہیں'' [۷۰]

مزید لکھتے ہیں:

''ترقی پسند نقاد ماضی کا تجزیہ کرتا ہے حال پر تنقیدی نظر ڈالتا ہے اور مستقبل کی جانب اشارہ کرتا ہے چونکہ معاشرے کا ارتقاء ادب کے ارتقاء کی بنیاد ہے۔.......... وہ قدیم ادب عالیہ کا جائزہ اس کی گہری انسانیت، دردمندی اور ثقافتی رفعت کے حوالے سے لیتا ہے اور تنگنظری کا مظاہرہ کرتے ہوئے کسی مصنف یا نظریہ کو بیک جنبش قلم زد نہیں کرتا بلکہ معاشرے کی سماجی زندگی کا مظہر سمجھ کر اسے اس کے سماجی پس منظر کی روشنی میں دیکھتا ہے اور کسی مصنف پر مضبوط نظریاتی دلیل کے بغیر بے سوچے سمجھے کوئی لیبل لگانے سے احتراز کرتا ہے'' [۷۱]

سردار جعفری کی کتاب ''ترقی پسند ادب'' ۲۸۷ صفحات پر مشتمل ہے فہرست ملاحظہ کیجیے:



بقول سردار جعفری:

''ترقی پسند مصنفین نے نئی قسم کی علمی تنقید پیدا کی جس کی بنیاد یہ ہے کہ ادب کا جائزہ سماجی ، سیاسی اور تاریخی پس منظر میں لیا جائے اس نے تنقید کی سطح کو زیادہ بلند کیا اور تنقید کے فن کو سائنس بنادیا ہے ان اصولوں کی روشنی میں اپنے تہذیبی اور ادبی ورثے کا جائزہ لینے میں آسانی ہوتی ہے اور روایات کے چہرے سے ماضی کے اندھیرے کی بہت سی نقابیں الٹ جاتیں ہیں۔ یہ تنقیدی انداز اردو ادب میں ایک انقلاب کی حیثیت رکھتا ہے'' [۷۲]

''عوامی ادب کی تخلیق ہماری سب سے بڑی ذمہ داری ہے، آج ترقی پسند ادب پر ایک جمود سا طاری ہے حالانکہ اب بھی نئی چیزیں لکھی جارہی ہیں نئے ادیب بھی آرہے ہیں پھر بھی پچھلے ادوار کے مقابلے میں آج جمود ہے اور ہمیں سنجیدگی کے ساتھ اس کا جائزہ لینے کی ضرورت ہے تاکہ اس کا تدارک کیا جاسکے اس دوران میں کچھ واقعات ایسے ہوئے ہیں جو اس جمود کے ذمے دار ہیں'' [۷۳]

مزید لکھتے ہیں:

''کوئی بھی نقطۂ نظر اسی وقت قابلِ قبول ہوگا جب اس میں وہ خارجیت اور معروضیت ہوگی جو ہر علمی تحریک کے لیے ضروری ہے اور اس کی کسوٹی بھی افسانے اور شعر کی طرح حقیقت پسندی ہی ہے نقطۂ نظر جتنا حقیقت پسند ہوگا اتنا ہی صحیح ہوگا'' [۷۴]

اردو ادب میں سرسید تحریک کے بعد ترقی پسند تحریک اہمیت کی حامل رہی ہے اس حوالے سے ''ترقی پسند ادب کا پچاس سالہ سفر'' جسے پروفیسر قمر رئیس اور سید عاشور کاظمی نے ترتیب دیا ہے' کل: ۶۱۱ صفحات پر مشتمل ہے فہرست ملاحظہ کیجیے:

ترقی پسند تحریک اور کشمیر: ڈاکٹر برج پریمی
ترقی پسند تحریک اور علی گڑھ: رفیق احمد نقوی
ترقی پسند تحریک اور لکھنؤ: کمال احمد صدیقی
ترقی پسند تحریک اور الہ آباد: پروفیسر سید عقیل رضوی
حیدرآباد اور ترقی پسند تحریک: پروفیسر سلیمان اطہر
ترقی پسند تحریک اور حیدرآباد: یوسف ناظم
ترقی پسند تحریک اور کلکتہ: ڈاکٹر ایم، اے ناصر
ترقی پسند تحریک اور بہار: ڈاکٹر ش، اختر
ترقی پسند تحریک اور بمبئی: رفعت سروش
ترقی پسند تحریک اور کراچی: عتیق احمد

عمر گذشتہ کی کتاب:

افسانوی ادب: ترقی پسند اردو افسانہ: پروفیسر وہاب اشرفی
ترقی پسند افسانہ کی روایت اور نیا افسانہ: شہزاد منظر
ترقی پسند افسانہ کے پچاس سال: ڈاکٹر صادق
ترقی پسند تحریک اور اردو ناول: پروفیسر قمر رئیس

ڈرامہ: ترقی پسند تحریک اور اردو ڈرامہ: ابراہیم یوسف

شاعری: ترقی پسند نظم، نظریاتی کردار کی توسیع: ڈاکٹر عتیق اللہ
پر مجھے گفتگو عوام سے ہے (غزل) پروفیسر سید عقیل رضوی

ترقی پسند نظم (مذاکرہ) پروفیسر شمیم حنفی، پروفیسر قمر رئیس، ڈاکٹر عتیق اللہ، ڈاکٹر اجمل اجملی، ڈاکٹر حنیف کیفی، ڈاکٹر تنویر احمد علوی، ڈاکٹر عبدالحق، ڈاکٹر مغیث الدین فریدی
مرتب: ڈاکٹر ابن کنول

ترقی پسند شاعری اور ہیئت کے تجربے: کمال احمد صدیقی
ترقی پسند تحریک اور غزل: پروفیسر صدیق الرحمٰن قدوائی
ترقی پسند تحریک اور گیت: ڈاکٹر اجمل اجملی

رپورتاژ: ترقی پسند تحریک اور رپورتاژ: عبدالعزیز

طنز ومزاح: ترقی پسند تحریک اور اردو طنز ومزاح: احمد جمال پاشا

تنقید: ترقی پسند تحریک اور اردو تنقید: ڈاکٹر شارب ردولوی
مارکسی تنقید، رجحان اور رویے: پروفیسر قمر رئیس

لسانی مسائل: ترقی پسند تحریک اور لسانی مسائل: ڈاکٹر علی احمد فاطمی

ترقی پسند ادب کی وضاحتی کتابیات: مرتب: ارتضیٰ کریم۔ ڈاکٹر توقیر احمد خاں

بقول ڈاکٹر شارب ردولوی:

''ترقی پسند نقطۂ نظر کی بنیاد جدلیت پر ہے اور جدلیت میں انتہا پسندی کی کوئی گنجائش نہیں ہے، سجاد ظہیر، ڈاکٹر علیم، احتشام حسین، ممتاز حسین اور بعد کے لوگوں میں محمد حسن، ڈاکٹر عقیل، قمر رئیس اور پاکستان کے ناقدین میں محمد علی صدیقی، انجم اعظمی اور عتیق احمد وغیرہ نے جدلیاتی، مادیت، داخلیت وخارجیت، مواد وہیئت اور زبان واسلوب کے مسائل پر ترقی پسند نقطۂ نظر کو واضح کر کے نظریاتی وعملی تنقید کے صحیح اقدار ومعیار کی شناخت کرائی ادب وتنقید میں شدت اور انتہا پسندی کی نفی کی ہے'' [۷۵]

پروفیسر قمر رئیس کے مطابق:

''مارکسی تنقید کی ایک کمزوری بعض سماجی، معاشی اور فلسفیانہ اصطلاحوں کی تکرار ہے جن میں سے اکثر نے کلیشے کی حیثیت اختیار کر لی ہے اور وہ ابلاغ سے تقریباً عاری ہو گئی ہیں، اس لیے نئے تنقیدی اظہارات کی اختراع ضروری ہو گئی ہے'' [۷۶]

بقول پروفیسر قمر رئیس:

''ادب کے بارے میں اس روّیے نے جو تیسری دنیا کے ملکوں میں خاص طور پر مقبولیت حاصل کر رہا ہے تنقیدی طریق کار میں بھی ترکیبی اور مفاہمتی انداز اختیار کرنے پر مجبور کیا ہے۔ مارکسی تنقید بھی اس عمل سے گزر رہی ہے، مارکسی تنقید کی جن کمزوریوں پر زور دیا گیا ہے وہ اس کے طریق کار کی نہیں، ان ناقدین کی ہیں جنھوں نے اسے خام اور میکانکی طور پر برتا۔ ان کوتاہیوں کا احساس اور اعتراف ہی ان سے نجات پانے کی ضمانت ہو سکتا ہے۔ مارکسی تنقید نے ادب کی قدر شناسی کی معروض اور علمی بنیاد فراہم کرنے کے ساتھ ساتھ اسے ایک ایسے ارفع قدری نظام سے بھی وابستہ کر دیا ہے جو فی الحقیقت سماجی انصاف اور انسان دوستی کے ایک سائنسی تصور کا آئینہ دار ہے'' [۷۷]

علی احمد فاطمی کی تصنیف ''ترقی پسند تحریک سفر در سفر'' کی فہرست ملاحظہ کیجیے:



علی احمد فاطمی ''ترقی پسند تحریک سفر در سفر'' میں رقمطراز ہیں:

''آج نئے ادب میں جو ترقی پسند احساس و شعور موجزن ہے ظاہر ہے کہ ان کو ترقی پسند تحریک سے الگ کر کے دیکھ پانا ممکن نہیں بالکل اسی طرح جیسے ترقی پسند تحریک کو حالی، اقبال، پریم چند، جوش وغیرہ سے الگ کر کے دیکھ پانا ممکن نہیں' ادب تاریخی تسلسل، سماجی نشیب و فراز اور انسانی پیچ و خم کے بطن سے ہی جنم لیتا ہے۔'' [۷۸]

بقول ڈاکٹر انور سدید:

''ترقی پسند تحریک نے نہ صرف مصنفین کا ایک سریع الاثر حلقہ قائم کیا بلکہ مصنفین کی تخلیقات کو جدلیاتی فلسفے پر پرکھنے کے لیے ناقدین کی ایک فعال جماعت بھی پیدا کی ترقی پسند ناقدین نے ادب کا تجزیہ سماجی، سیاسی اور تاریخی پس منظر میں افادی حیثیت کو ملحوظ رکھتے ہوئے کیا اور اس مقصد کے لیے تنقید کا مارکسی پیمانہ اور سائنسی انداز استعمال کیا، ترقی پسند ناقدین نے مارکسی فلسفے کی ان جزئیات کو واضح کرنے کی کوشش کی جن کے بارے میں ہندوستانی مصنفین کا ذہن صاف نہیں تھا اور جن کی عدم تفہیم کی بنا پر ترقی پسند تحریک کو قدم قدم پر رکاوٹوں کا سامنا تھا چنانچہ اس نئے اندازِ تنقید نے اردو ادب کو فائدہ پہنچایا اور اد با نے نہ صرف نئے مباحث پیدا کیے بلکہ فلسفہ، تاریخ اور نفسیات وغیرہ علوم کو بھی تنقید میں آزمانے کی سعی کی'' [۷۹]

مزید لکھتے ہیں:

''ترقی پسند تنقید کی اساسی خوبی یہ ہے کہ اس میں ادب پارے کو مارکسی نظریے کے معین اصولوں پر پرکھا جاتا ہے چنانچہ ہروہ ادب پارہ جو زندگی کے ارتقاء میں معاون بن سکتا ہے ترقی پسند کہلانے کا مستحق ہے، تنقید نگاری کے اس انداز نے ادب مین صاف گوئی، حقیقت بیانی اور بے رحم صداقت کو پیش کرنے کا رجحان پیدا کیا، نقصان یہ ہوا کہ ترقی پسند نظریے کی شدت اور اس کے جامد اطلاق نے تنقید کو ایک مخصوص سانچے میں مقید کر دیا اور بیشتر ناقدین ایک ہی مصرع طرح پر گرہیں لگانے میں مصروف ہو گئے، ترقی پسند تنقید نے سائنسی شعور کو راہنما بنایا اور حسن کو افادیت کے ساتھ مشروط کر دیا، نتیجہ یہ ہوا کہ نقاد نے جذباتی لطافتوں کی نفی کرنی شروع کر دی چنانچہ افسانہ میں صحافت اور شاعری میں نعرہ بازی کی حمایت ہونے لگی ان کمزوریوں کے باوجود اس حقیقت کا اعتراف ضروری ہے کہ ترقی پسند تنقید نے ادب پارے کی تفہیم، تجزیہ اور تشریح کا ایک نیا انداز پیدا کیا اور اس کی معنوی خوبیوں سے تنقید کے دوسرے دبستانوں نے بھی فائدہ اٹھایا''[۸۰]

ڈاکٹر منظر اعظمی ''ترقی پسند تنقید'' کے حوالے سے لکھتے ہیں:

''مارکسی تنقید نہ تو فنی صنعتوں کے استعمال کے خلاف ہے اور نہ جمالیاتی احساس اور حسن ہی کے بلکہ جیسا کہ احتشام حسین صاحب نے کہا ہے کہ ''ادب کا مادی تصور سب سے پہلے اس حقیقت پر زور دیتا ہے کہ ادب انسانی شعور کی وہ تخلیق ہے کہ جس میں ادیب اپنے ذہن سے باہر کے مادی اور خارجی حقائق کا عکس مختلف شکلوں میں مختلف فنی قیود اور جمالیاتی تقاضوں کے ساتھ پیش کرتا ہے''[۸۱]

مزید لکھتے ہیں:

ترقی پسند تنقید نے اردو تنقید کا ایک مزاج اور ایک ذہن بنایا اس سے اردو تنقید کو فائدہ پہنچا بہت سے مقالے، مضامین، اور کتابوں نے اردو نثر کے مرتبہ و وقار کو بڑھایا، بحث و مباحثے کی راہیں نکلیں، ذہنوں کی نئی کھڑکیاں کھلیں اور سوچ کا افق روشن نظر آنے لگا اس انداز فکر سے بہت سے لکھنے والے متاثر ہوئے پروفیسر آل احمد سرور، عزیز احمد، اسلوب احمد انصاری، ڈاکٹر اختر اور ینوی' ظ۔ انصاری اور ڈاکٹر عبادت بریلوی کو اس تحریک سے خاص دلچسپی رہی انھوں نے بہت کچھ اس تحریک کی حمایت میں لکھا لیکن وہ لوگ جنھوں نے عقیدے کے خلوص کے ساتھ اس تحریک کے مافیہ کی تشریح و تعبیر اور تجزیے کے فرائض انجام دیے، ان میں اختر حسین رائے پوری، مجنوں گورکھپوری، احتشام حسین، ڈاکٹر عبدالعلیم، سجاد ظہیر، اختر انصاری سردار جعفری، ممتاز حسین، ڈاکٹر محمد حسن اور ڈاکٹر قمر رئیس شامل ہیں۔ احمد علی اور سبط حسن نے بھی تحریک کے ابتدائی زمانوں میں فکری رہنمائی کے فرائض انجام دیئے''[۸۲]

۱۹۳۶ء کی ترقی پسند تحریک، انجمن پنجاب کے اثرات کے انحرافی رویوں کا بھی مظہر تھی انجمن پنجاب کے سلسلے کی ایک کڑی ۱۹۳۹ء کی بزم داستان گویاں کو سمجھنا چاہیے جنگ عظیم دوم کے بعد بزم داستان گویاں نے ''حلقہ ارباب ذوق'' کی شکل اختیار کر لی اور یہ حلقہ رفتہ رفتہ تحریک کی شکل اختیار کر گیا۔ ترقی پسند تحریک اور حلقہ ارباب ذوق کی چشمکیں انشاء اور مصحفی کے معرکوں سے کم نہیں۔ حلقہ ارباب ذوق کی تحریک پر اہم کتب کا اجمالاً تعارف پیش کیا جاتا ہے۔

''حلقۂ ارباب ذوق'' مصنف: یونس جاوید کا تحقیقی کارنامہ ہے جو ۳۹۵ صفحات پر مشتمل ہے۔ فہرست درج ذیل ہے۔



ڈاکٹر یونس جاوید ''حلقہ ارباب ذوق'' کے پس منظر میں لکھتے ہیں:

> ''حلقہ ارباب ذوق جسے ایک تحریک خیال کیا جاتا ہے ۱۹۳۹ء سے اپنا آغاز کرتا ہے یہ زمانہ ترقی پسند تحریک کا زمانہ ہے اور اس ترقی پسندی کے عروج کے زمانے میں کسی نئی ادبی تحریک کا آغاز خواہ مخواہ قاری کے دل میں یہ شکوک پیدا کرتا ہے کہ یہ نئی ادبی تحریک دراصل ترقی پسند تحریک کا رد عمل ہی ہوگی بلکہ بہت سے لوگ اس غلط فہمی میں ابھی تک مبتلا ہیں اور نہ صرف اسے ترقی پسندی کا ردعمل قرار دیتے ہیں بلکہ ایسا کرتے ہوئے وہ یقینی طور پر اسے ایک رجعت پسندانہ فعل بھی قرار دیتے ہیں'' [۸۳]

ڈاکٹر یونس جاوید حلقہ ارباب ذوق کے رجحان اور تحریک بننے ضمن میں لکھتے ہیں:

> ''اردو زبان وادب کے سلسلے میں سرسید کی ادبی تحریک نے اردو کے ادبی میلانات اور رجحانات کے لیے جو راہیں متعین کیں انہی سے جدید ادبی دور کا آغاز ہوتا ہے۔ یہ ادبی تحریک جو تحریک سرسید کے نام سے پکاری جاتی ہے بڑی ہمہ گیر تحریک تھی ..........اس سارے دور کو ہم ایک عبوری دور سے زیادہ کا درجہ بھی نہیں دے سکتے اس لیے کہ سرسید تحریک کے بعد اردو ادب میں کوئی باقاعدہ ادبی تحریک نظر نہیں آتی اور اگر کوئی تحریک ملتی ہے تو وہ ترقی پسند تحریک ہی ہے۔ اس عبوری دور میں......سیاست میں ایک انقلاب رونما ہوتا ہوا نظر آتا ہے جس کا اثر براہ راست ادب پر بھی نظر آتا ہے ادب میں انقلاب کی ضرورت کا احساس پورے رچاؤ سے ملتا ہے عظمت اللہ خاں غزل کی مخالفت کرتے ہیں پریم چند سماجی اور طبقاتی کشمکش کی بنا پر ترقی پسند تحریک کے

اولین سپاہی نظر آتے ہیں حسرتؔ کے ہاں انقلاب کی جھلک ملتی ہے شرر ناول نگار ہیں مگر پہلے نظم معریٰ Blankverse لکھنے والے بھی وہی ہیں۔ نئے خیالات و تجربات کا یہ دور آنے والی ترقی پسندی کے لیے اور انقلاب پسندی کے لیے پس منظر کا کام کرتا ہے'' [۸۴]

حلقہ ارباب ذوق کی تنقیدی سرگرمیوں کے حوالے سے لکھتے ہیں:

''۱۹۴۱ء تا ۱۹۴۷ء تک حلقہ ارباب ذوق کی مجالس میں کوئی نمایاں تبدیلی نہ ہوئی' نہ مباحث کے رنگ بدلے نہ ہی تنقید میں کوئی نقطۂ نظر واضح ہو کر سامنے آ سکا..........تنقید تاثراتی دائرے سے باہر نہیں نکلی زیادہ سے زیادہ زبان کی فارسیت کے بارے میں اعتراض کیا گیا یا پھر لکھنے والے کو ترقی پسندوں کی روش پر چلتے ہوئے سیدھی سادی زبان لکھنے کا مشورہ دیا گیا مشورہ دینے والے میراجی ہیں'' [۸۵]

مزید لکھتے ہیں:

''میراجی کے آنے سے حلقہ ارباب ذوق میں تازہ خون کی ایک لہر سی دوڑ گئی تھی اور نئے تجربوں خاص طور پر نظم کے اندر تجربے کرنے کی رفتار بہت تیز ہو گئی تھی..........انھوں نے سب سے بڑا تجربہ تو یہ کیا کہ حلقہ ارباب ذوق کے ان شاعروں کو جن میں کسی حد تک بھی تجربے کو اہمیت دینے اور ہیئت کے پرانے اصولوں میں تبدیلیاں لانے کے ساتھ ساتھ کم الفاظ میں خیال افروزی کرنے کا رجحان تھا ایک ایسا طرز احساس دیا کہ تبدیلی کے اس رجحان نے اولیت اور بنیادی حیثیت حاصل کر لی لہٰذا میراجی کے ساتھ یوسف ظفر کی ذات بھی تجربے کے اس دور میں برابر کی شریک رہی'' [۸۶]

حلقہ ارباب ذوق کے تنقیدی رویوں کے ضمن میں لکھتے ہیں:

''حلقہ ارباب ذوق میں اس وقت دو تنقیدی رویے ساتھ ساتھ ملتے ہیں ایک تو بالکل سیدھا سچا اور کھرا تنقیدی رویہ ہے جو کسی بھی ادب پارے کو جانچنے پرکھتے وقت تعصبات سے بالاتر ہو کر عمل میں آتا ہے دوسرا محض تاثراتی تھا جو ''خوب''، ''واہ'' یا ''بکواس'' اور لفظی بحثوں اور عروض کے ضمنی مسائل تک محدود تھا کہیں کہیں تو یوں لگتا ہے کہ حلقہ اب تاثراتی تنقید ہے جذباتی دائرے سے نکل کر عملی تنقید کی حدود میں داخل ہو رہے ہیں مگر ایسا کبھی کبھی ہے ورنہ جذباتی تنقید کے ایسے رنگ سامنے آتے ہیں کہ حلقہ کی ابتدائی بحثوں کی یاد تازہ ہو جاتی ہے'' [۸۷]

ڈاکٹر انور سدید ''حلقہ ارباب ذوق کی تنقید'' کے ضمن میں لکھتے ہیں:

''حلقہ ارباب ذوق کے تخلیقی عمل میں اخفا، ابہام اور بعد کو اہمیت حاصل ہوئی تاہم تنقید میں حلقہ ارباب ذوق نے یکسر مختلف رویہ قبول کیا اور ابہام کے برعکس فن پارے کے لیے بے رحم تجزیے کا رجحان پیدا کیا حلقہ ارباب ذوق کی ایک خصوصیت یہ بھی ہے کہ اس نے فن پارے کے حسن و قبح کے فیصلے کو محض ذاتی تاثر کی میزان پر نہیں تولا بلکہ فیصلے کے لیے جواز مہیا کرنا بھی ضروری

قرار دیا اہم بات یہ ہے کہ جب حلقے کی تاسیس عمل میں آئی تو ترقی پسند تحریک نے مقصدیت اور افادیت کو اتنی اہمیت دے دی تھی کہ فن پارے کی تنقید میں سب سے پہلے یہی معیار آزمایا جاتا یوں تنقید کے فنی اور جمالیاتی زاویوں سے یا تو اغماض برتا جاتا یا انہیں بالکل نظرانداز کر دیا جاتا، حلقے نے فن میں حسن کی دائمی قدروں کو اجاگر کرنے کی سعی کی تھی چنانچہ تنقیدِ فن میں بھی یہی زاویہ حلقہ ارباب ذوق کا امتیازی نشان بن گیا اور اس دور میں جب ''ادب برائے زندگی'' کا نعرہ بلند ہوا تو حلقے نے ''ادب برائے زندگی'' کا نعرہ بلند ہوا تو حلقے نے ''ادب برائے ادب'' کے نظریے کو پروان چڑھانے کی کوشش کی، نتیجہ یہ ہوا کہ حلقے کی تنقید میں فن کا جمالیاتی پہلو زیادہ نمایاں ہوا اور تخلیقات سے ان زاویوں کو تلاش کرنے کی کوشش کی گئی جن سے عالمگیر انسانیت سے ہمدردی کا جذبہ پیدا ہوتا تھا اور روح اہتزاز اور بالیدگی کی کیفیت محسوس کرتی تھی''[۸۸]

مزید لکھتے ہیں:

''حلقہ ارباب ذوق کی تنقید مجموعی طور پر تین ادوار میں تقسیم کی جاسکتی ہے۔ دورِ اوّل میں حلقے نے تاثراتی تنقید کو فروغ دیا اور فن پارے کے حسن و قبح کے لیے وجدان کو منصف قرار دیا، حلقے کی تنقید کا دوسرا دور میراجی کی شمولیت کے بعد شروع ہوا اس دور میں میراجی نے تنقید میں جمالیاتی زاویہ پیدا کیا اور ادب اور زندگی کے رشتے کا اثبات کرنے کی کوشش کی۔ حلقے کی تنقید کا تیسرا دور میراجی کی وفات کے بعد شروع ہوا اس دور میں لکھنے والوں کی ایک نسل پرانی ہو چکی تھی اور حلقے میں حسن عسکری، ریاض احمد، وزیر آغا، انتظار حسین اور ناصر کاظمی نے تنقید میں ایک نیا تہذیبی رجحان پیدا کیا چنانچہ نہ صرف علامتوں اور استعاروں کے نئے معنی دریافت کیے گئے بلکہ ماضی کے قدیم ادب کی تعبیرِ نو کا فریضہ بھی سرانجام دیا گیا اس دور میں حلقے نے برہم نوجوانوں کی ایک ایسی جماعت بھی پیدا کی جو ہیئت ترکیبی کو تبدیل کرنے اور دو حقیقتوں کے درمیان استعارے کا وسیلہ توڑنے کے درپے تھی چنانچہ حلقے سے ایک منفی تحریک ''نئی لسانی تشکیلات'' کے نام سے ابھری اور اس نے کچھ عرصے تک تنقید میں خاصی گرد اڑائی حلقہ چونکہ صحت مند خیال افروزی کا قائل تھا اس لیے اس تحریک کے خلاف ردِعمل بھی حلقے کے اندرونی دائرے سے ہوا چنانچہ یہ منفی تحریک بہت جلد موت کے گھاٹ اتر گئی۔ حلقہ ارباب ذوق کی تقسیم کے بعد حلقے کی تنقید بھی دو الگ الگ دبستانوں میں بٹ گئی ادبی حلقے نے تنقید کے سابقہ نظریات کو قائم رکھا اور ادب کی تفہیم کے لیے تجزیہ کو لازمی عمل قرار دیا دوسرا حلقہ چونکہ نو ترقی پسندی کی طرف مائل ہے اس لیے یہ زیادہ تر مارکسی نقطۂ نظر پر عمل کرتا ہے چنانچہ اس حلقے پر نظریاتی شدت غالب ہے''[۸۹]

یونس جاوید کی تصنیف ''حلقہ ارباب ذوق'' اردو ادب کے اس ادبی منظر نامے کی مکمل تصویر کشی کرتی ہے جو سرسید احمد خاں کی علی گڑھ تحریک اور ترقی پسند تحریک کے بعد کا زمانہ ہے مصنف نے پس منظر میں سیاسی و ادبی کشمکش کی بھی واضح نشاندہی کی اور حلقہ ارباب ذوق کی تنقیدی سرگرمیوں کو جائزہ رپورٹوں اور اکابرین حلقہ سے کیے گئے انٹرویوز سے دیانت داری کے ساتھ پیش کرنے کی سعی کی اس ضمن میں ان کا اسلوب متوازن اور ادبی مؤرخ جیسا ہے انھوں نے ترقی پسند تحریک اور حلقہ ارباب ذوق کے قیام کے اغراض میں واضح کیا کہ یہ ردِعمل نہیں بلکہ ادبی ضرورت تھی تقسیم کے بعد کے ادب پر بھی ناقدانہ نگاہ ڈالی اور قیام پاکستان کے بعد حلقہ کی سرگرمیوں کا بھی محققانہ جائزہ لیا ہے۔ بلاشبہ اردو ادب میں اس تحریک کے ثمرات شاعری میں نئے تجربوں اور افسانوں کی تکنیک کے ضمن میں ملاحظہ کیے جاسکتے ہیں جبکہ تنقید میں اس حلقے نے روایت میں جدت کی اختراع کا رویہ اپنایا جس کے سرخیل میراجی قرار

دیے جاسکتے ہیں انھوں نے عروض اور پنگل کے تجربات سے اردو نظم میں نئے تجربوں کی روایت کا آغاز کیا۔ مجموعی طور پر حلقہ ارباب ذوق کی اردو میں ابتداء عروج اور عہد حاضر سے اس کی وابستگی کو اس کتاب کی مدد سے سمجھنا آسان ہے۔

''حلقۂ ارباب ذوق اور اردو نظم'' زرینہ زریں کی تصنیف ہے جو ۴۰۳ صفحات پر مشتمل ہے۔ بقول پروفیسر مظفر حنفی:

''پیش نظر کتاب زرینہ زریں کی پہلی تنقیدی کاوش ہے جو حلقۂ ارباب ذوق اور اس کے شاعروں کے جائزے پر مبنی ہے کتاب کے پہلے حصے میں حلقۂ ارباب ذوق کی ابتداء اور سماجی محرکات کے سرسری جائزے کے بعد اس کے اغراض ومقاصد سے بحث کی گئی ہے۔ کتاب کا دوسرا حصہ ارباب ذوق کے متحرک اراکین کی شخصیت اور فن سے متعلق ہے جس میں میراجی، قیوم نظر، مختار صدیقی، یوسف ظفر، ن۔م راشد شامل ہیں اور ان کی منتخب نظمیں بھی شائع کی گئی ہیں۔ کتاب کا فلیپ گوپی چند نارنگ اور مظفر حنفی نے لکھا ہے۔'' [۹۰]

''ادبی رجحانات کا تجزیہ'' راجیند رناتھ شیدا کے تاثراتی مضامین کا مجموعہ جو ۱۷۶ صفحات پر مشتمل ہے' مصنف نے '' نئے ادبی رجحانات اور ان کا تجزیہ'' میں مصنف نے اپنے عصری منظرنامے کو تجزیہ کے بعد تحریر کیا ہے۔ [۹۱]

''اردو ادب کی تحریکیں'' مصنف: ڈاکٹر انور سدید کل صفحات: ۶۸۴' مذکورہ کتاب بارہ ابواب پر مشتمل ہے اور اختتامیہ کے ساتھ ابواب ۱۳ ہو جاتے ہیں، نیز اشاریہ، کتب، رسائل بھی شامل ہیں۔ فہرست درج ذیل ہے۔



باب اوّل: تحریک اور اس کے عوامل: ۳۸ ذیلی عنوانات پر مشتمل ہے۔ ڈاکٹر انور سدید ''رجحان سے تحریک تک'' میں لکھتے ہیں:

''تغیر کی خواہش اگر ایک عام فرد تک محدود تو اسے چنداں اہم نہیں سمجھا جاتا تاہم اگر اس خواہش کی تکرار لاشعوری طور پر ادباء اور شعراء کی تخلیقات میں بھی ہونے لگے اسے بالعموم رجحان کا نام دیا جاتا ہے پھر اس انفرادی رجحان میں کئی اور لوگوں کی دھڑکنیں بھی شامل ہو جائیں تو اس کی اہمیت اور بھی بڑھ جاتی ہے اور یہ رجحان نسبتاً وسیع طبقے کا نمائندہ بن جاتا ہے۔.......... کسی مخصوص رجحان کا جادو جب معاشرے کے ایک وسیع طبقے کو اپنی گرفت میں لینے میں کامیاب ہو جاتا ہے تو پھر ایک تحریک مرتب ہونے لگتی ہے۔ وہ یوں کہ رجحان کی مخفی، زیریں یا بے نام لہریں معاشرے کی سطح پر کروٹیں لینے لگتی ہیں اور پھر کسی خاص سمت میں متحرک ہو جاتی ہیں لہٰذا رجحان اور تحریک میں ایک فرق تو یہ ہے کہ رجحان زیادہ تر بے نام اور بے صورت ہوتا ہے مگر تحریک واضح خدوخال میں خود کو منکشف کرتی ہے دوسرے رجحان بے سمت ہوتا ہے جبکہ تحریک ایک تیز رفتار دریا کی طرح کسی خاص سمت میں رواں ہوتی ہے پس رجحان جس تغیر کے لیے زمین ہموار کرتا ہے تحریک اس کی تکمیل کے لیے جنگ لڑتی ہے۔..... تحریک چونکہ

انفرادی عمل کم اور اجتماعی عمل زیادہ ہے اس لیے جہاں محرک تحریک کو اہمیت حاصل ہے وہاں وابستگان تحریک کی ذہنی، فکری اور جذباتی ہم آہنگی بھی بے حد اہم ہے'' [۹۲]

ڈاکٹر انور سدید نے تحریک کو چار ادوار میں تقسیم کیا ہے:

'' (۱) تحریک کے اساسی تصور کی نمو کا دور (۲) ہمدردانہ جذبہ کے فروغ کا دور
(۳) تقلید، پیروی اور فروغ نظریات کا دور (۴) زوال کا دور '' [۹۳]

ڈاکٹر انور سدید ادبی تحریک کے حوالے سے لکھتے ہیں:

'' جس طرح ایک معاشرتی تحریک معاشرے کے جمود کو توڑتی ہے بعینہٖ ادبی تحریک اس ادب میں تحرک پیدا کرتی ہے جس میں یکسانیت اور یبوست پیدا ہو چکی ہو پس ادبی تحریک فی الاصل ادب کے جمود کو توڑنے اور اس کی کہنگی کو زائل کر کے تنوع اور نیرنگی پیدا کرنے کا عمل ہے ادب میں تحریک کا دوسرا مفہوم اس فیضان سے تعبیر ہوتا ہے جو ادیب کو ادب تخلیق کرنے پر اکساتا ہے'' [۹۴]

ادبی تحریک کے معاشرتی اور ادبی اثرات کے ضمن میں لکھتے ہیں:

'' معاشرتی زاویے سے ادبی تحریک اپنی تخلیقات کے وسیلے سے بالواسطہ طور پر عامۃ الناس کو اپنے نظریات کی طرف متوجہ اور راغب کرنے کی کوشش کرتی ہے' معاشرتی اثرت کے ساتھ ساتھ ادبی تحریک لفظ اور زبان پر بھی اپنے دیرپا نقوش ثبت کرتی ہے چنانچہ ہر اہم ادبی تحریک سب سے پہلے مروجہ اسلوب میں مناسب تبدیلیاں لانے کی کوشش کرتی ہے زبان کے ذخیرۂ الفاظ کو کھنگالتی ہے پیش پا افتادہ اور گھسے پٹے الفاظ کو ترک کر کے نئے ذخیرۂ الفاظ کا استعمال ترکیبوں کے تنوع اور بندشوں کے علاوہ تشبیہہ، استعارہ اور علامت کی گونا گونی کو سامنے لاتی ہے ادبا اور شعرا لفظوں کے گرد نئے حسی حلقے تشکیل دیتے ہیں اور یوں نئی معنویت کو وہ سانچہ میسر آ جاتا ہے جس میں اس کی تمام وضاحتیں سما جاتی ہیں اور معاشرہ ان کے ادراک میں کوئی دقت محسوس نہیں کرتا'' [۹۵]

اردو ادب کی مختلف تحاریک میں نمایاں کام ترقی پسند تحریک پر نظر آتا ہے جبکہ رومانوی تحریک' سرسیّد تحریک' انجمن پنجاب' حلقہ ارباب ذوق' کی تحریکی اشکال پر قابلِ ذکر کتب کا ذکر کیا جا چکا ہے جبکہ ڈاکٹر انور سدید کا تحقیقی کارنامہ ''اردو ادب کی تحریکیں'' بھی زیرِ بحث آ چکا ہے۔ انور سدید کے علاوہ ڈاکٹر منظر اعظمی کا تحقیقی جائزہ ''اردو ادب کے ارتقاء میں ادبی رجحانوں اور تحریکوں کا حصہ'' تین ابواب پر مشتمل ہے۔ فہرست ملاحظہ ہو۔

باب اوّل: دیباچہ/ رجحان، دبستان اور تحریک: دبستان اور تحریک کا فرق؛ اردو کے ادبی رجحانات:
قومی رجحانات: کم قومی رجحانات: منظم اور غیر منظم تحریکیں: بھاشائی اور فارسی روایتوں کی کشمکش:
فارسیت کی تحریک: تحریک فارسیت میں ولی کا حصہ: ایہام گوئی کا رجحان: ایہام گوئی کے اثرات:
زمانہ ایہام گوئی اور اس کا بانی: ایہام گوئی کیا ہے؟ اردو میں ایہام گوئی کے مشہور شعراء:
ایہام گوئی کی مخالفت کی تحریک: فارسیت کے زیر اثر نثری اسلوب یا مقفی اور مسجع عبارت آرائی:
فورٹ ولیم کالج میں سلیس نثر نگاری کے رجحان کی پرورش: مراثی میں رزم کا رجحان:
سائنسی سماجی اور مفید علوم پر لکھنے کی تحریک: دلی کالج اور دہلی ٹرانسلیشن سوسائٹی کی علمی اور ادبی خدمات:
سائنٹیفک سوسائٹی علی گڑھ: اورینٹل کالج لاہور:

دوسرا باب: انجمن پنجاب لاہور نظم نگاری کی تحریک جدید شاعری پر آزاد کے لیکچر
نئی تحریک کی مخالفت اور موافقت نظم اردو کے مشاعروں کی نظمیں
حالی، آزاد اور دوسرے شعراء کے اجتہادات ہیئتی تجربوں کا رجحان انگریزی ادبیات کا اثر اردو نثر پر
تیسرا باب: علی گڑھ تحریک علی گڑھ تحریک کا پس منظر علی گڑھ تحریک کی فکری بنیادیں
سرسید کی علمی خدمات: تاریخی تصانیف سیاسی، سائنسی اور دوسرے موضوعات پر تصانیف
سرسید کی ادبی خدمات مدرسۃ العلوم اور محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس
تہذیب الاخلاق اور اردو صحافت علی گڑھ تحریک کے اثرات اردو ادب پر
علیگڑھ تحریک کے اولین معماروں کے علمی اور ادبی کارنامے: مولانا الطاف حسین حالی/ علامہ شبلی نعمانی/ ڈپٹی نذیر احمد/
نواب محسن الملک/ چراغ علی: قومی شعور اور شاعری کا رجحان ادب لطیف کا رجحان:
ادب لطیف کو وجود میں لانے والے عوامل اور محرکات: ادب لطیف کیا ہے؟ رومانیت اور کلاسیکیت :
اردو نظم میں رومانویت: اردو نثر میں رومانویت: سجاد حیدر یلدرم: مہدی الافادی:/ نیاز فتحپوری/ ل۔ احمد اکبر آبادی/
مجنوں گورکھپوری/ سجاد انصاری اردو تنقید میں رومانویت: ادب لطیف ایک جائزہ:
ترقی پسند تحریک: ترقی پسند تحریک کی فکری بنیادیں: ترقی پسند تحریک کے فنی نظریے: ہیئت پر مواد اور فن پر مقصد کو ترجیح:
ادبی ورثہ اور جنس: ترقی پسند تحریک کا پس منظر ترقی پسند ادبی تحریک کی ابتداء اور ہندوستان میں اس کی سرگرمیاں:
منشی پریم چند کا خطبہ صدارت: اردو شاعری کو ترقی پسندی کی دین:
اردو نثر میں ترقی پسند تحریک کا حصہ: افسانے/ ناول اور ڈرامے/ طنز و مزاح/ رپورتاژ/ خطوط اور خاکے/
ڈائریاں اور ترجمے/ تنقید/ ترقی پسند تحریک ایک جائزہ: گھن گھرج اور بلند آہنگی کا رجحان:
حلقۂ ارباب ذوق کے ادبی مقاصد: حلقۂ ارباب ذوق کی تشکیل و تاریخ:
میرا جی/ ن۔م۔ راشد/ قیوم نظر اور دیگر شعراء: بھاشائی اسلوب اور موضوع کے احیاء کا رجحان:
تحریک ادب اسلامی: ایہام۔ نئے لب و لہجے اور نئے طرز احساس: (جدیدیت کا رجحان)
نئی شاعری کیا ہے؟ نئی شاعری کی فکری بنیادیں: نئی شاعری کی زبان (نظم): نئی غزل مزاج اور زبان:
نئی شاعری پر اعتراضات: اردو کے ادبی ارتقا میں نئی شاعری کا حصہ: نیا اردو افسانہ :
اردو نثر میں جدیدیت کا حصہ: کتابیات/ اخبار و رسائل

ڈاکٹر منظر اعظمی ''رجحان' تحریک اور دبستان کے مفاہیم کو واضح کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

''اردو کے حوالے سے رجحان یا میلان کا مفہوم نسبتاً زیادہ واضح رہا ہے اسے انگریزی کے Trend کے معنی میں استعمال کیا گیا البتہ اس کی کیفیت میں کمیت یا کمیت میں کیفیت کے

معیار و مقدار کا سوال ضرور اٹھایا گیا لیکن اس کا مفہوم ایک خاص ذہنی روّیے ایک مخصوص نہج اور ایک الگ اسلوب یا طرز کی ابتداء اور اس کے پھیلنے ہی کا رہا اصلاً یہ ایک غیر شعوری ذہنی روّیہ ہوتا ہے جس میں منصوبہ بندی اور ابلاغ و تشہیر کے عناصر نہیں ہوتے جو ایک فرد اور افراد میں یکساں پنپ سکتا ہے مگر اس میں متاثر ہونے اور متاثر کرنے کی جہت ضرور ہوتی ہے اس پہلو سے اس میں کسی حد تک شعوری کیفیت بھی شامل ہو جاتی ہے ویسے بھرپور شعوری کوشش کا تعلق تحریک سے ہوتا ہے مگر اگر اس کو مربوط کر کے ایک خاص سمت میں لے جایا جائے اور اس کی کوئی سیاسی ، سماجی یا ادبی غرض بھی ہو تو وہ تحریک بھی بن سکتا ہے ۔ عموماً رجحان کا کوئی مقصد نہیں ہوتا یہ تو ایک طرح کی ذہنی یا فکری رنگ ہوتی ہے جو مواد و موضوع اور طرز اسلوب میں اپنی راہ الگ بنا لیتی ہے رجحان عموماً انحراف ، تبدیلی اور ترقی کی سمت میں بڑھتا ہے اگر اس کو کوئی خاص رخ نہ دیا جائے تو تخریب کی طرف بھی بڑھنے لگتا ہے رجحان کسی خاص فکر ہی کے سبب نہیں پیدا ہوتا ۔ حالات کے تقاضے کے طور پر بھی جنم لیتا ہے ادب میں ایسی کیفیت کو رجحان کا نام دیا جائے گا'' [۹۶]

ڈاکٹر منظر اعظمی تحریک کے ضمن میں لکھتے ہیں :

''تحریک کے لیے ایک قائد ، دستور العمل اور ایک مقصد کی موجودگی ضروری ہے تحریک میں تبلیغ ، جدوجہد اور شعوری کوشش کا خاص دخل ہوتا ہے اس کا تعلق کسی مخصوص فکر یا ادبی روّیے کے ابلاغ و تشہیر سے ہے تنظیم اگرچہ اس کے لیے ضروری نہیں لیکن ایک ڈھیلی ڈھالی تنظیم کچھ غیبی اور کچھ نمایاں ہاتھوں کی موجودگی ہر تحریک کے پس پشت نظر آتی ہے تحریک کسی خاص فکر کی بھی ہو سکتی ہے اور خالص ادبی یا ہیئتی بھی ، اس میں ایک ہم خیال کارواں کی سی کیفیت ہوتی ہے جس میں میر کارواں بھی ہوتا اور آوازِ جرس بھی ، جس کی راہ بھی ہوتی ہے منزل بھی'' [۹۷]

مزید لکھتے ہیں :

''ان تمام مفاہیم میں ترغیب ، تبدیلی یا کچھ خاص مقاصد کے حصول کے لیے گھسے پٹے راستوں سے انحراف کر کے آگے بڑھنا اور بڑھانا واضح طور پر مشترک نظر آتا ہے گویا تحریک کے خمیر میں یہ معنی شامل ہیں پھر ایک خاص ذہین کو آگے بڑھانے اور مختلف النوع سرگرمیوں میں تال میل پیدا کرنے کے لیے کسی مرکزی شخصیت کا ہونا بھی ضروری ہوگا یعنی تحریک کے لیے قائد یا بانی کا وجود بھی ضروری ہے ...... اس تحریک کا ایک مقصد ہوگا ...... مقاصد کے حصول کے لیے کوئی طریقہ کار نہج یا دستور العمل بھی ہوگا ...... تحریک ذہن یا فرد سے شروع ہو کر اجتماع تک پہنچتی ہے اس طرح تحریک ایک وسیع تر دائرے کا نام ہے'' [۹۸]

''تحریک اپنی روانی اور وسعت کے باوجود اپنے مقصد کو فراموش نہیں کرتی تحریک میں یک جہتی اور یکسوئی ہوتی ہے نظر کی بھی اور نظریے کی بھی اگر تحریک کا مقصد نظروں سے اوجھل ہو جائے تو محض ڈکشن اور ڈکشنری کی یکسانیت اس کو کسی تحریک سے مربوط یا منسوب نہیں کر سکتی ......
...... اگر آج کی نئی شاعری کی پیروی میں مختلف لوگ بلا کسی مقصد یا مختلف مقاصد کے ساتھ ایک ہی لب و لہجہ اور ایک ہی اندازِ فکر کے ساتھ اپنی اپنی بولیاں بولیں تو یہ تحریک نہیں ہوگی نئی شاعری میں چونکہ کوئی قائد اور دستور العمل بھی نہیں ہے اس لیے یہ تحریک نہیں ہے اس کو محض رجحان یا میلان ہی کہیں گے'' [۹۹]

ڈاکٹر منظر اعظمی ''ادبی تحریک'' کے ضمن میں لکھتے ہیں:

''ادبی تحریکوں کے لیے تنظیم ضروری نہیں لیکن ان میں تنظیم کی سی کیفیت یا خود تنظیم ضرور ہوتی ہے مثلاً ترقی پسند تحریک ضابطہ بند اور منظم تھی اور علی گڑھ تحریک سرسید کی دوسری سماجی، سیاسی اور علمی تنظیموں سے کسی نہ کسی نہج سے متعلق ضرور تھی مثلاً محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کی تنظیم جس کے سالانہ جلسوں میں سرسید تحریک سے متاثر اور متعلق نظمیں ذوق وشوق سے پڑھی جاتیں اور اسی سے متعلق دوسرے موضوعات پر مضامین اور خطبے یا تو پڑھے جاتے یا تقریریں ہوتیں'' [۱۰۰]

مزید لکھتے ہیں:

''اس طرح تنظیموں کے سائے میں تحریکیں چلا کرتی ہیں ایسی بہت سی تحریکیں ہیں جو اصلاً سماجی، مذہبی یا سیاسی ہیں مگر انھوں نے ادبی تحریکوں کو بھی غذا پہنچائی.......... مثلاً شاہ ولی اللہ دہلوی کی مذہبی تحریک نے فارسیت کی تحریک کی سرپرستی کی سرسید کی مذہبی، سیاسی سماجی اور تعلیمی تحریک نے نیچرل شاعری کی تحریک کی نشوونما کی اسی طرح مختلف کالجوں اور اداروں نے بھی کمزور یا توانا تحریکوں یا رجحانوں کی پرورش کی مگر خود وہ کالج یا ادارے ادبی تحریک نہیں تھے ان سے تحریکوں کو روشنی اور توانائی ضرور ملی اور وہ ان کے پھیلنے اور وسیع ہونے کا وسیلہ بنے'' [۱۰۱]

منظر اعظمی نے اردو کے ادبی رجحانات کو دو حصوں میں منقسم کیا ہے۔(۱) قوی رجحانات: جن میں ایہام گوئی، مقفیٰ اور مسجع عبارت آرائی، سلیس نثر نگاری، ہیئتی تجربے، قومی شعور اور شاعری کا رجحان، ادب لطیف، بھاشائی اسلوب، موضوع اور اصناف کا احیاء، ایہام، لب ولہجہ کی تبدیلی اور جدیدیت (۲) کم قوی رجحانات: مرثیوں میں رزم کا رجحان، گھن گھرج اور بلند آہنگی، اقبال کے زیر اثر مذہبی احیاء...... جبکہ تحریکوں کو بھی انھوں نے دو حصوں میں منقسم کیا ہے (۱) منظم تحریکیں جن میں ترقی پسند تحریک اور اسلامی ادب کی تحریک کو اولیت دی ہے (۲) غیر منظم تحریکیں کے تحت انھوں نے ہندوی تحریک یا اردو کو مفرس کرنے کی تحریک، جس کو فارسیت کی تحریک بھی کہا گیا۔ علی گڑھ تحریک جو بظاہر غیر منظم تھی مگر اس کی سرپرستی منظم اداروں نے کی اور جس کی تشہیر منظم طریقے سے کی گئی پھر ایہام گوئی کی مخالفت کی تحریک بھی شعوری، باقاعدہ اور دوررس اثرات کی حامل تحریک تھی جس میں دو مخالف گروہوں یعنی مرزا مظہر جان جاناں اور ان کے شاگردوں اور خان آرزو اور ان کے متعبین نے مل کر مہم چلائی، پھر نظم نگاری کی تحریک۔ اس کی ترتیب انھوں نے اس طرح کی ہے۔(۱) فارسیت کی تحریک (۲) ایہام گوئی کی مخالفت کی تحریک (۳) نظم نگاری کی تحریک (۴) ترقی پسند تحریک (۵) علی گڑھ تحریک (۶) تحریک ادب اسلامی۔

انور سدید اور منظر اعظمی کی کتب کی تحقیقی اہمیت اس لحاظ سے ہے کہ جملہ تحاریک کے تناظر میں ادب کی تخلیقی نہج کو سماجی سطح پر پرکھنا آسان ہو جاتا ہے۔ ضمیمہ کی شمولیت کے بعد انور سدید کی کتاب ''اردو ادب کی تحریکیں'' تیرہ ابواب پر مشتمل ہے۔ کہیں کہیں تفصیل کو اجمالاً اور اجمال کو تفصیل کی صورت پیش کیا گیا ہے۔ اس بات سے قطع نظر یہ کتاب ادبی مطالعات کے لیے ناگزیر ہے جبکہ منظر اعظمی نے تین ابوب کی شکل میں دریا کو کوزے میں بند کرنے کی سعی کی ہے۔ میں اگر یہ کہوں تو غلط نہ ہوگا کہ معاملہ سحر البیان اور گلزار نسیم جیسا ہے۔ مزید یہ کہ انور سدید کے اظہار میں عمومیت کو دخل ہے جبکہ منظر اعظمی کے ہاں ادبی شان پائی جاتی ہے۔

کسی بھی زبان میں ادبی تنقید تخلیق کے مرہون منت ہوتی ہے اور کوئی بھی تخلیق بدلتے تناظر سے ہم آہنگ ہوئے بغیر عصری کہلانے کی مستحق نہیں ہوتی اردو زبان کا ادب بھی بدلتے تناظر کا غماز ہے اس اعتبار سے ادب پر تحریکات کے اثرات ناگزیر تھے ہیں اور رہیں گے لہٰذا اردو تنقید نے بھی بدلتے تناظر سے پھوٹنے والی تحریکات سے بہت کچھ کشید کیا اس ضمن میں ڈاکٹر انور سدید اور ڈاکٹر منظر اعظمی قابل ستائش ہیں جنھوں نے ان تحریکات کا نا صرف محققانہ جائزہ پیش کیا بلکہ اردو زبان وادب کی مناسبت اور موانست کو بھی ملحوظ رکھا۔ اس باب میں جملہ تحریکات کو بنیاد بناتے ہوئے اردو تنقید کا احوال پیش کیا گیا ہے اور اس بات کا خیال بھی رکھا گیا ہے کہ اگلے باب میں دبستانوں کی تفہیم میں مذکورہ تحریکات کی کارفرمائی بھی پیش نظر رہے۔

## چھٹا باب: حواشی و تعلیقات:

[۱] ہادی حسین، ''شاعری اور تخیل'' لاہور: مجلس ترقی ادب، طبع دوم جون ۲۰۰۵ء، ص: ۱۵۲ تا ۱۵۶

[۲] سبط حسن، ''ماضی کے مزار'' کراچی: مکتبہ دانیال، طبع ششم ۱۹۸۴ء، ص: ۱۲ تا ۴۸

[۳] شبلی نعمانی، مترجم، ''تہذیب و تمدن (۱۹۰۹ء)'' (ہنری تھامس بکل: ہسٹری آف سویلائزیشن) پاکستانی ایڈیشن، کراچی: بک ٹائم، ۲۰۱۳ء، ص: ۱۵۴ تا ۱۶۰

[۴] ہادی حسین، ''شاعری اور تخیل'' لاہور: مجلس ترقی ادب، طبع دوم جون ۲۰۰۵ء، ص: ۱۵۰ تا ۱۵۱

[۵] شبلی نعمانی، مترجم، ''تہذیب و تمدن (۱۹۰۹ء)'' ۲۰۱۳ء، ص: ۳۴ تا ۳۹

[۶] منظر اعظمی، ڈاکٹر، ''اردو ادب کے ارتقاء میں ادبی رجحانوں اور تحریکوں کا حصہ'' لکھنؤ: اتر پردیش اکادمی ۱۹۹۶ء، ص: ۳۴ تا ۴۰

[۷] ملک حسن اختر، ڈاکٹر، ''اردو شاعری میں ایہام گوئی کی تحریک'' لاہور: یونیورسل بکس، ۱۹۸۶ء

[۸] حسن احمد نظامی ''شمالی ہند کی اردو شاعری میں ایہام گوئی'' علی گڑھ: ایجوکیشنل بک ہاؤس، ۱۹۹۷ء، ایڈیشن: اوّل، ماخذ: وضاحتی کتابیات بیسویں جلد مرتب مظفر حنفی، طبع اوّل جولائی ستمبر ۲۰۰۳ء

[۹] ماخوذ وضاحتی کتابیات بیسویں جلد مرتب مظفر حنفی، طبع اوّل جولائی ستمبر ۲۰۰۳ء، ص: ۱۰۹

[۱۰] سیّد محمد حیدر آبادی، ''ارباب نثر اردو'' لاہور: معین الادب ۱۹۵۰ء

[۱۱] عبیدہ بیگم، ڈاکٹر، ''فورٹ ولیم کالج کی ادبی خدمات'' لکھنؤ: نصرت پبلشرز، ۱۹۸۳ء

[۱۲] نادم سیتاپوری، ''فورٹ ولیم کالج اور اکرام علی'' لکھنؤ: فروغ اردو، ۱۹۵۹ء

[۱۳] سمیع اللہ، ڈاکٹر، ''فورٹ ولیم کالج ایک مطالعہ'' دہلی: ایجوکیشنل پبلشنگ ہاؤس، ۱۹۸۹ء

[۱۴] انور سدید، ڈاکٹر، ''اردو ادب کی تحریکیں'' کراچی: انجمن ترقی اردو پاکستان، طبع ہفتم ۲۰۱۰ء، ص: ۲۳۲ تا ۲۳۵

[۱۵] (الف) مولوی عبدالحق، ''مرحوم دلّی کالج'' دہلی: انجمن ترقی اردو (ہند) طبع سوم ۱۹۸۹ء، ص: ۱۲

(ب) محمد شکیل خاں، ڈاکٹر ''اردو میں سائنسی اور تکنیکی ادب'' دہلی: شعبۂ اردو دہلی یونیورسٹی ۱۹۸۸ء، ص: ۹۵

[۱۶] ''ٹامسن کالج خاص طور پر انگریز تعلیم یافتہ طلبہ کی ضرورت کے پیش نظر وجود میں آیا...... رڑکی سے ملحق گنگا نہر کے کنارے ۱۹ر اکتوبر ۱۸۴۷ء کو انجینئرنگ اسکول کی حیثیت سے اس کا افتتاح ہوا...... ۱۸۷۰ء میں یعنی اس کالج کے ۲۳ویں سال ہندوستانی طلبا بھی اس میں شریک کیے جانے لگے...... ہندوستانی طلبا کی شمولیت کے سبب ہندوستانی زبانوں میں نصاب کی کتابوں کا مسئلہ بھی درپیش آیا اور اسی مقصد کے تحت یہاں پریس قائم کیا گیا۔ نصاب کی کتابوں کا ترجمہ اردو میں کرنے کے لیے ایک ترجمہ کمیٹی مقرر کی گئی جس کی قیادت اس کالج کے پرنسپل کرنل اے ایم برنڈ رستھ نے کی اور میجر فائر بریس اس کے نگران مقرر کیے گئے...... رڑکی کالج ایک آزاد ادارے کی حیثیت سے سائنسی علوم کے ترجمے اور تالیف میں معاون ثابت ہوا...... ان انگریزوں میں دہلی کالج کے پرنسپل ڈاکٹر اشپرنگر، جون ہنری ٹیلر اور رڑکی کالج کے پرنسپل کرنل اے ایم برنڈ رستھ اور میجر الیف فائر بریس قابل ذکر ہیں'' ماخوذ: محمد شکیل خاں، ڈاکٹر ''اردو میں سائنسی اور تکنیکی ادب'' ۱۹۸۸ء، ص: ۱۸۵ تا ۱۸۶

[۱۷] مولوی عبدالحق، ''مرحوم دلّی کالج'' دہلی: انجمن ترقی اردو (ہند) طبع سوم ۱۹۸۹ء

[۱۸] صفیہ بانو، ڈاکٹر ''انجمن پنجاب: تاریخ و خدمات'' کراچی: کفایت اکیڈمی ۱۹۷۸ء، ص: ۱۹۵ تا ۲۰۱

[۱۹] (الف) صفیہ بانو، ڈاکٹر ''انجمن پنجاب: تاریخ و خدمات'' کراچی: کفایت اکیڈمی ۱۹۷۸ء، ص: ۱۰۳ تا ۱۰۸

(ب) عارف ثاقب، ''انجمن پنجاب کے مشاعرے'' لاہور: الوقار پبلی کیشنز ۱۹۹۵ء، ص: ۲۲ تا ۳۱

[۲۰] صفیہ بانو، ڈاکٹر ''انجمن پنجاب: تاریخ و خدمات'' کراچی: کفایت اکیڈمی ۱۹۷۸ء

[۲۱] انور سدید، ڈاکٹر، ''اردو ادب کی تحریکیں'' ۲۰۱۰ء، ص: ۳۷۸

[۲۲] محمد حسن، ڈاکٹر، ''اردو ادب میں رومانوی تحریک'' علی گڑھ: شعبۂ اردو مسلم یونیورسٹی علی گڑھ ۱۹۵۵ء، ص: ۸

[۲۳] محمد حسن، ڈاکٹر، ''اردو ادب میں رومانوی تحریک'' ۱۹۵۵ء، ص: ۳۱ تا ۳۲

[۲۴] محمد حسن، ڈاکٹر، ''اردو ادب میں رومانوی تحریک'' ۱۹۵۵ء، ص: ۳۳

[۲۵] محمد حسن، ڈاکٹر، ''اردو ادب میں رومانوی تحریک'' ۱۹۵۵ء، ص: ۷۱

[۲۶] محمد حسن، ڈاکٹر، ''اردو ادب میں رومانوی تحریک'' ۱۹۵۵ء، ص: ۷۰

[۲۷] محمد حسن، ڈاکٹر، ''اردو ادب میں رومانوی تحریک'' ۱۹۵۵ء، ص: ۷۱

[۲۸] محمد حسن، ڈاکٹر، ''اردو ادب میں رومانوی تحریک'' ۱۹۵۵ء، ص: ۷۳

[۲۹] محمد حسن، ڈاکٹر، ''اردو ادب میں رومانوی تحریک'' ۱۹۵۵ء، ص: ۷۶

[۳۰] محمد حسن، ڈاکٹر، ''اردو ادب میں رومانوی تحریک'' ۱۹۵۵ء، ص: ۷۹

[۳۱] محمد حسن، ڈاکٹر، ''اردو ادب میں رومانوی تحریک'' ۱۹۵۵ء، ص: ۸۸

[۳۲] محمد حسن، ڈاکٹر، ''اردو ادب میں رومانوی تحریک'' ۱۹۵۵ء،ص:۹۰تا۹۱

[۳۳] محمد حسن، ڈاکٹر، ''اردو ادب میں رومانوی تحریک'' ۱۹۵۵ء،ص:۹۲

[۳۴] محمد حسن، ڈاکٹر، ''اردو ادب میں رومانوی تحریک'' ۱۹۵۵ء،ص:۹۳تا۹۴

[۳۵] خان محمد اشرف، ڈاکٹر، ''اردو ادب میں رومانوی تحریک'' لاہور: الوقار پبلی کیشنز، ۱۹۹۸ء،ص:۱۸تا۱۹

[۳۶] خان محمد اشرف، ڈاکٹر، ''اردو ادب میں رومانوی تحریک'' ۱۹۹۸ء،ص:۸۲

[۳۷] خان محمد اشرف، ڈاکٹر، ''اردو ادب میں رومانوی تحریک'' ۱۹۹۸ء،ص:۶۹تا۷۰

[۳۸] خان محمد اشرف، ڈاکٹر، ''اردو ادب میں رومانوی تحریک'' ۱۹۹۸ء،ص:۷۰تا۷۱

[۳۹] خان محمد اشرف، ڈاکٹر، ''اردو ادب میں رومانوی تحریک'' ۱۹۹۸ء،ص:۷۱

[۴۰] خان محمد اشرف، ڈاکٹر، ''اردو ادب میں رومانوی تحریک'' ۱۹۹۸ء،ص:۷۱

[۴۱] خان محمد اشرف، ڈاکٹر، ''اردو ادب میں رومانوی تحریک'' ۱۹۹۸ء،ص:۷۲

[۴۲] خان محمد اشرف، ڈاکٹر، ''اردو تنقید کا رومانوی دبستان'' لاہور: سنگِ میل پبلی کیشنز، ۲۰۱۱ء،ص:۳۴۵

[۴۳] خان محمد اشرف، ڈاکٹر، ''اردو تنقید کا رومانوی دبستان'' ۲۰۱۱ء،ص:۳۴۷

[۴۴] خان محمد اشرف، ڈاکٹر، ''اردو تنقید کا رومانوی دبستان'' ۲۰۱۱ء،ص:۳۴۸

[۴۵] خان محمد اشرف، ڈاکٹر، ''اردو تنقید کا رومانوی دبستان'' ۲۰۱۱ء،ص:۳۵۰

[۴۶] انور سدید، ڈاکٹر، ''اردو ادب کی تحریکیں'' ۲۰۱۰ء،ص:۴۶۰

[۴۷] منظر اعظمی، ڈاکٹر، ''اردو ادب کے ارتقاء میں ادبی رجحانوں اور تحریکوں کا حصہ'' ۱۹۹۶ء،ص:۲۹

[۴۸] منظر اعظمی، ڈاکٹر، ''اردو ادب کے ارتقاء میں ادبی رجحانوں اور تحریکوں کا حصہ'' ۱۹۹۶ء،ص:۳۵۷

[۴۹] منظر اعظمی، ڈاکٹر، ''اردو ادب کے ارتقاء میں ادبی رجحانوں اور تحریکوں کا حصہ'' ۱۹۹۶ء،ص:۳۵۷

[۵۰] منظر اعظمی، ڈاکٹر، ''اردو ادب کے ارتقاء میں ادبی رجحانوں اور تحریکوں کا حصہ'' ۱۹۹۶ء،ص:۳۵۸تا۳۶۰

[۵۱] علی جاوید، ''کلاسیکیت اور رومانیت'' دہلی: رائٹرس گلڈ، غالب اپارٹمنس، طبع اول، ۱۹۹۹ء، ماخذ: وضاحتی کتابیات، بائیسویں جلد مرتب، مظفر حنفی، طبع اول، جولائی تا ستمبر ۲۰۰۳ء

[۵۲] انور سدید، ڈاکٹر، ''اردو ادب کی تحریکیں'' ۲۰۱۰ء،ص:۳۰۹

[۵۳] انور سدید، ڈاکٹر، ''اردو ادب کی تحریکیں'' ۲۰۱۰ء،ص:۳۱۷

[۵۴] حسام الدین غوری، ''علی گڑھ تحریک اور حیدر آباد دکن'' کراچی: دارالادب، ۱۹۷۹ء

[۵۵] شجاع احمد زیبا، ''مولوی نذیر احمد اور علی گڑھ تحریک'' کراچی: مکتبہ اسلوب، ۱۹۸۷ء

[۵۶] ثریا حسین، پروفیسر، ''سر سید احمد خاں اور ان کا عہد'' علی گڑھ: ایجوکیشنل بک ہاؤس، ۲۰۰۶ء

[۵۷] مشیر احمد علوی ناظر کاکوروی کی ''علی گڑھ تحریک اور ادب اردو'' پٹنہ: خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری، ۱۹۹۹ء

[۵۸] (الف) خلیق احمد نظامی، ''سر سید اور علی گڑھ تحریک'' علی گڑھ: ایجوکیشنل بک ہاؤس، ۱۹۸۲ء

(ب) خلیق احمد نظامی، ''علی گڑھ تحریک کی علمی و ادبی خدمات'' دہلی: انجمن ترقی اردو (ہند)، ۱۹۹۴ء

(ج) تنویر فاطمہ لئیق و وارث سرہندی، مترجم، ''تاریخ علی گڑھ: مسز ممتاز معین، حصہ اول، پروفیسر انصار زاہد خاں: حصہ دوم'' کراچی: آل پاکستان ایجوکیشنل کانفرنس، ۱۹۸۲ء

[۵۹] سید محبوب شاہ، ڈاکٹر، ''سر سید احمد خاں اور علی گڑھ تحریک کے ناقدین کا تحقیقی جائزہ'' کراچی: علی گڑھ مسلم یونیورسٹی اولڈ بوائز ایسوسی ایشن پاکستان، ۲۰۰۰ء

[۶۰] (الف) عشرت مرتضیٰ ''شفقت رضوی کی حسرت شناسی'' مشمولہ: ''سہ ماہی انشاء'' حیدر آباد: شمارہ: ۳۷، جنوری تا مارچ ۲۰۰۳ء،ص:۵۵

(ب) رابعہ بیگم، ''حسرت کی خانگی زندگی'' مشمولہ: ''اردو ادب: حسرت نمبر'' علی گڑھ: انجمن ترقی اردو (ہند)، اکتوبر ۱۹۵۱ء،ص:۱۰۳

[۶۱] اختر حسین رائے پوری، ''ادب اور انقلاب'' کراچی: نفیس اکیڈمی، ۱۹۸۹ء،ص:۱۰

[۶۲] اختر حسین رائے پوری، ''ادب اور انقلاب'' کراچی: نفیس اکیڈمی، ۱۹۸۹ء

[۶۳] سردار جعفری، ''ترقی پسند ادب'' لاہور: مکتبہ پاکستان، ۱۹۵۶ء

[۶۴] عزیز احمد، ''ترقی پسند ادب'' ملتان: کاروانِ ادب، ۱۹۸۶ء

[۶۵] خلیل الرحمن اعظمی، ''اردو میں ترقی پسند ادبی تحریک'' علی گڑھ: ایجوکیشنل بک ہاؤس، ۲۰۰۳ء

[۶۶] عاشور کاظمی، قمر رئیس، مرتبین، ''ترقی پسند ادب کا پچاس سالہ سفر'' دہلی: ایجوکیشنل پبلشنگ ہاؤس، طبع دوم، ۱۹۸۹ء

[۶۷] خلیل الرحمن اعظمی، ''اردو میں ترقی پسند ادبی تحریک'' ۲۰۰۳ء،ص:۳۳۸تا۳۳۹

[۶۸] خلیل الرحمن اعظمی، ''اردو میں ترقی پسند ادبی تحریک'' ۲۰۰۳ء،ص:۳۴۰

[۶۹] عزیز احمد، ''ترقی پسند ادب'' ۱۹۸۶ء،ص:۱۶۳

[۷۰] ثاقب رزمی، ''ترقی پسند نظریہ ادب کی تشکیل'' لاہور: آئینہ ادب، ۱۹۸۷ء، ص: ۹۵

[۷۱] ثاقب رزمی، ''ترقی پسند نظریہ ادب کی تشکیل''، ۱۹۸۷ء، ص: ۹۶

[۷۲] سردار جعفری، ''ترقی پسند ادب'' ۱۹۵۶ء، ص: ۲۳۶

[۷۳] سردار جعفری، ''ترقی پسند ادب'' ۱۹۵۶ء، ص: ۲۸۱

[۷۴] سردار جعفری، ''ترقی پسند ادب'' ۱۹۵۶ء، ص: ۲۸۶

[۷۵] شارب ردولوی، ڈاکٹر، ''ترقی پسند تحریک اور اردو تنقید''، مشمولہ: ''ترقی پسند ادب کا پچاس سالہ سفر'' مرتبین، عاشور کاظمی، قمر رئیس، ۱۹۸۹ء، ص: ۵۶۵ تا ۵۶۶

[۷۶] قمر رئیس، پروفیسر، ''مارکسی تنقید، رجحان اور رویے'' مشمولہ: ''ترقی پسند ادب کا پچاس سالہ سفر'' ۱۹۸۹ء، ص: ۵۷۶

[۷۷] قمر رئیس، پروفیسر، ''مارکسی تنقید، رجحان اور رویے'' مشمولہ: ''ترقی پسند ادب کا پچاس سالہ سفر'' ۱۹۸۹ء، ص: ۵۷۸

[۷۸] علی احمد فاطمی، ''ترقی پسند تحریک: سفر در سفر'' الہ آباد: ادارہ نیا سفر، طبع اول، فروری، ۲۰۰۶ء، ص: ۱۹ تا ۲۰

[۷۹] انور سدید، ڈاکٹر، ''اردو ادب کی تحریکیں'' ۲۰۱۰ء، ص: ۵۲۱

[۸۰] انور سدید، ڈاکٹر، ''اردو ادب کی تحریکیں'' ۲۰۱۰ء، ص: ۵۳۱ تا ۵۳۲

[۸۱] منظر اعظمی، ڈاکٹر، ''اردو ادب کے ارتقاء میں ادبی رجحانوں اور تحریکوں کا حصہ'' ۱۹۹۶ء، ص: ۴۴۶

[۸۲] منظر اعظمی، ڈاکٹر، ''اردو ادب کے ارتقاء میں ادبی رجحانوں اور تحریکوں کا حصہ'' ۱۹۹۶ء، ص: ۴۴۷

[۸۳] یونس جاوید، ''حلقہ ارباب ذوق'' لاہور: مجلس ترقی ادب، ۱۹۸۴ء، ص: ۳

[۸۴] یونس جاوید، ''حلقہ ارباب ذوق'' ۱۹۸۴ء، ص: ۳ تا ۵

[۸۵] یونس جاوید، ''حلقہ ارباب ذوق'' ۱۹۸۴ء، ص: ۵۶

[۸۶] یونس جاوید، ''حلقہ ارباب ذوق'' ۱۹۸۴ء، ص: ۵۶ تا ۵۷

[۸۷] یونس جاوید، ''حلقہ ارباب ذوق'' ۱۹۸۴ء، ص: ۶۰

[۸۸] انور سدید، ڈاکٹر، ''اردو ادب کی تحریکیں'' ۲۰۱۰ء، ص: ۵۸۹

[۸۹] انور سدید، ڈاکٹر، ''اردو ادب کی تحریکیں'' ۲۰۱۰ء، ص: ۵۹۷

[۹۰] زرینہ زریں، ''حلقۂ ارباب ذوق اور اردو نظم'' کلکتہ: محمد نور الہدیٰ آغا مہدی اسٹریٹ، طبع اول، ۱۹۹۹ء، ماخذ: وضاحتی کتابیات، بائیسویں جلد مرتب، مظفر حنفی، طبع اول، جولائی ستمبر ۲۰۰۳ء، ص: ۱۰۳

[۹۱] راجیندر ناتھ شیدا ''ادبی رجحانات کا تجزیہ'' دہلی: آستانہ بکڈپو جامع مسجد، ۱۹۵۶ء

[۹۲] انور سدید، ڈاکٹر، ''اردو ادب کی تحریکیں'' کراچی: انجمن ترقی اردو پاکستان، طبع اول ۱۹۸۵ء، طبع ہفتم، ۲۰۱۰ء، ص: ۲۶ تا ۲۷

[۹۳] انور سدید، ڈاکٹر، ''اردو ادب کی تحریکیں'' ۲۰۱۰ء، ص: ۳۲ تا ۳۵

[۹۴] انور سدید، ڈاکٹر، ''اردو ادب کی تحریکیں'' ۲۰۱۰ء، ص: ۴۲

[۹۵] انور سدید، ڈاکٹر، ''اردو ادب کی تحریکیں'' ۲۰۱۰ء، ص: ۵۰

[۹۶] منظر اعظمی، ڈاکٹر، ''اردو ادب کے ارتقاء میں ادبی رجحانوں اور تحریکوں کا حصہ'' ۱۹۹۶ء، ص: ۱۵ تا ۱۶

[۹۷] منظر اعظمی، ڈاکٹر، ''اردو ادب کے ارتقاء میں ادبی رجحانوں اور تحریکوں کا حصہ'' ۱۹۹۶ء، ص: ۱۷ تا ۱۸

[۹۸] منظر اعظمی، ڈاکٹر، ''اردو ادب کے ارتقاء میں ادبی رجحانوں اور تحریکوں کا حصہ'' ۱۹۹۶ء، ص: ۲۰

[۹۹] منظر اعظمی، ڈاکٹر، ''اردو ادب کے ارتقاء میں ادبی رجحانوں اور تحریکوں کا حصہ'' ۱۹۹۶ء، ص: ۲۲

[۱۰۰] منظر اعظمی، ڈاکٹر، ''اردو ادب کے ارتقاء میں ادبی رجحانوں اور تحریکوں کا حصہ'' ۱۹۹۶ء، ص: ۲۳ تا ۲۴

[۱۰۱] منظر اعظمی، ڈاکٹر، ''اردو ادب کے ارتقاء میں ادبی رجحانوں اور تحریکوں کا حصہ'' ۱۹۹۶ء، ص: ۲۴ تا ۲۵

جیسا کہ ہم جانتے ہیں تحقیق اور تنقید تخلیق کے مرہونِ منت ہے۔ جب کسی زبان میں تخلیقی اہمیت نمایاں ہونا شروع ہوتی ہے تو کوئی تخلیق کار اپنے تخلیقی ناقد کو کام میں لا کر تخلیقی معیارات کی جستجو کرنے لگتا ہے یہیں سے نقد کا آغاز شروع ہو جاتا ہے۔ اسی تخلیقی معیارات کی جستجو نے دنیائے ادب میں بہترین تنقید نگار پیدا کرنے میں معاونت کی۔ سماج اور ادب کے باہمی تعلق نے سماجی تحریکات کو ادب کے لیے ناگزیر بنا دیا اور تخلیقی معیارات کی کارفرمائی تنقیدی دبستان تک آ پہنچی۔ اس ضمن میں اردو بھی زندہ زبانوں کی طرح نقد کے دبستانوں سے بہرہ مند ہوئی اور اردو کے ناقدین نے تنقیدی دبستانوں کی تعریف و توصیف اردو کے تخلیقی سرمائے کے ساتھ ساتھ تحاریک کے تناظر میں کی۔ ملاحظہ ہو:

## دبستان کی تعریف:

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی دبستان'' میں رقمطراز ہیں کہ:

''اے ڈکشنری آف لٹریری ٹرمز'' (مولف: جے۔اے کڈون) کے مطابق: ''دبستان کی اصطلاح کا اطلاق ان بااثر اہلِ قلم کے گروہ پر ہوتا ہے جو بحیثیت مجموعی کچھ تخلیقی اصولوں پر متفق ہوتے ہیں۔ بعض اوقات ان اصولوں کے بارے میں ایک اعلان نامہ (مینی فیسٹو) بھی شائع کیا جاتا ہے۔ کسی دبستان کے زیرِ اثر ایسی تحریکیں بھی جنم لے سکتی ہیں جن کے اثرات مختلف ممالک تک پھیل جاتے ہیں۔ اگرچہ بالعموم دبستان کوتاہ عمر ہوتے ہیں مگر ان کی بارآوری کے اثرات برسوں پر محیط ہوتے ہیں بالخصوص اس وقت جب ان کے راہنما اصول انقلابی نوعیت کے ہوں۔۔۔۔۔سیدھے سادے الفاظ میں کسی بھی نظامِ فکر سے وابستہ افراد اور ان کی ذہنی کاوشوں کو ''دبستان'' سے تعبیر کیا جا سکتا ہے'' [۱]

مزید لکھتے ہیں:

''دبستان کی تشکیل کے دو اسباب بہت اہم ہیں: اوّل کسی علمی نظریہ کا اثر (اس کے دوسرے پہلو کا ادبی تحریک کی ہمنوائی میں بھی مطالعہ کیا جا سکتا ہے) دوسرے کسی مسلم ادبی نظریہ یا ادبی تحریک کے خلاف ردِ عمل کا اظہار جو انفرادی سطح سے بلند ہو کر بعد ازاں باقاعدہ نظریہ یا تحریک کا روپ دھار لیتا ہے۔ ہمارے ہاں اس ضمن میں ''دلّی کا دبستانِ شاعری'' اور ''لکھنؤ کا دبستانِ شاعری'' معروف مثالیں ہیں جن سے وابستہ شعراء کی مجموعی کارکردگی کو ''داخلیت'' اور ''خارجیت'' سے موسوم کیا جاتا ہے۔'' [۲]

''جب کسی خاص زمانہ میں مشابہ رجحانات/ میلانات/ اندازِ نظر/ زاویہ نگاہ کے باعث متعدد قلم کاروں کی تخلیقات میں تنوع کے باوجود خاص نوع کی تصوراتی وحدت بھی ملے تو گویا دبستان کی تشکیل ہو گئی اور اسی سے دبستان اور تحریک میں امتیاز کیا جا سکتا ہے۔'' [۳]

مزید لکھتے ہیں:

''دبستان کی تشکیل میں تخلیقی روایات، ادبی نظریات اور تنقیدی اصول وضوابط ہی اساس مہیا کرتے ہیں لیکن دبستان محض ان سب ہی کا نام نہیں بلکہ ان سب کے علاوہ اس میں ''چیزے دگر'' بھی شامل ہوتی ہے اور وہی اس کی کشش یا پسندیدگی کا باعث ہوتی ہے گویا گیسٹالٹ نفسیات کے بموجب یہ کہا جاسکتا ہے: ''اجزاء کے مجموعہ کے مقابلہ میں کُل زیادہ ہوتا ہے۔'' [۴]

''اس مقولہ کی روشنی میں دبستان کا تحلیلی مطالعہ کرنے پر یہ کہا جاسکتا ہے کہ دبستان کے تشکیلی اجزاء میں جزوی تبدیلیوں، کمی بیشی یا ترمیم و تنسیخ کے باوجود اگر ''کل'' برقرار رہے تو دبستان فعال رہتا ہے لیکن ''کل'' کے ختم ہونے سے دبستان منہدم ہوجائے گا خواہ اس کے تشکیلی اجزاء انفرادی حیثیت میں موجود ہی کیوں نہ رہیں ........... دبستان کی تشکیل، تنظیم، استواری، مقبولیت، انحطاط اور بالآخر خاتمہ میں بعض روایات اور پھر ان سے مشروط مسلمات کافی سے زیادہ اہم کردار ادا کرتے ہیں۔ رویہ اور نظریہ آغاز میں انفرادی ہوسکتے ہیں لیکن مقبول ہوکر روایت کی صورت میں ان کے اثرات طویل زمانی مدت پر محیط ہوجاتے ہیں اس لیے کسی بھی دبستان کی اساس کے تجزیہ کا آغاز ان روایات کی چھان پھٹک سے ہونا چاہیے جو اس میں برقی رو کی مانند دوڑتی ہیں'' [۵]

''تمام تنقیدی دبستانوں کی یہ مشترک صفت ہے کہ ان میں دوسرے دبستانوں میں پائی جانے والی بعض خصوصیات کے مقابلے میں ہمیشہ اپنے خصائص کو ترجیح دی جاتی ہے۔'' [۶]

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' میں مزید لکھتے ہیں:

''انگریزی لفظ اسکول کا ترجمہ۔ فلسفہ، علوم اور ادب و نقد میں دبستان سے مراد ایسے اصحابِ فکر و دانش اور اہلِ قلم مراد ہیں جو کسی مخصوص تصور، نظریہ یا فکر کے حامل ہوں جیسے کلاسیکی، رومانی وغیرہ لیکن شہر کی مناسبت سے بھی دبستان تشکیل دیئے گئے جیسے دہلی/لکھنؤ کا دبستان شاعری۔ کسی دبستان کی تشکیل میں دو امور خصوصی اہمیت کے حامل ہیں۔
۱۔ کسی علمی نظریہ کے ہمہ گیر اثرات کے باعث جیسے مارکس کی تعلیمات کے زیر اثر مارکسی تنقید یا فرائیڈ کی تحلیل نفسی کے زیر اثر نفسیاتی دبستان۔
۲۔ کسی سیاسی، عمرانی یا ادبی تحریک کے زیر اثر مخصوص دبستان کی تشکیل جیسے سوشلزم کے زیر اثر ترقی پسند سوچ اور اس کے نتیجے میں اہلِ قلم کا مخصوص تخلیقی اظہار۔'' [۷]

مزید لکھتے ہیں:

''دبستان عصری ادب یا ادبی تحریکوں کے لیے محرک بننے کے ساتھ ساتھ کسی حد تک مستقبل پر بھی اثر انداز ہوسکتا ہے۔ دبستان میں تحریک شامل ہوسکتی ہے لیکن تحریک میں دبستان شامل نہیں ہوسکتا۔ دبستان کُل ہے جبکہ تحریک جزو۔'' [۸]

ڈاکٹر منظر اعظمی ''اردو ادب کے ارتقاء میں تحریکوں اور رجحانوں کا حصہ'' میں رقمطراز ہیں کہ:

''اسکول یا دبستان ایک محدود حلقے سے موسوم ہے۔ اسکول یا دبستان یا مکتب فکر میں حلقہ بگوشوں کے لیے کچھ خاص اصول و ضوابط کی پابندی اور مرکزی شخصیت، شاعر یا ادیب کے مواد و موضوع یا طرز و اسلوب سے متعلق اجتہادات کی پیروی لازمی ہوتی ہے۔ اگر اختلاف ہوتا بھی ہے تو وہ فروعی ہوتا ہے اساسی نہیں۔'' [۹]

ڈاکٹر شمیم حنفی ''نئی شعری روایت'' میں کہتے ہیں :

''مکتب فکر کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ مقصد اور طریق کار کے کچھ اصول متعین کر لیے گئے جن کی پابندی لازمی قرار دے دی گئی (اس لحاظ سے ترقی پسندی ایک ضابطہ بند مکتبہ فکر بھی ہے اور اسکول بھی)'' [۱۰]

مزید لکھتے ہیں:

''جمالیات کے نئے اصولوں کے مطابق اب رومانی اسکول کو بھی مکتب فکر کے بجائے تحریک ہی کا نام دینا زیادہ مناسب معلوم ہوتا ہے کیونکہ پہلی جنگ عظیم سے پہلے ہی بحیثیت اسکول اس کا خاتمہ ہو گیا تھا، تاہم زندگی کے ایک توانا میلان کی شکل میں اس کے نشانات پہلی جنگِ عظیم کے بعد کی تخلیقی فضا پر بھی مرتسم ہوتے رہے۔ اس اثر پذیری کا سبب یہی ہے کہ رومانیت میں وہ اصول پرستی اور راسخ العقیدگی کبھی نہیں پیدا ہوئی جو مکاتب فکر میں رفتہ رفتہ خاموش طریقے سے در آتی ہے۔'' [۱۱]

پروفیسر خورشید جہاں ''جدید اردو تنقید پر مغربی تنقید کے اثرات'' میں ادبی دبستان کے ضمن میں لکھتی ہیں:

''ادبی دبستان کی وجہ سے ہی شعر و ادب میں رنگینی، بوقلمونی اور وسعت ہے۔ تنقید چونکہ ادب کے ساتھ ساتھ چلتی ہے اس لیے اس کا سفر اور اس کی منزل بھی بالکل تخلیقی شہہ پارے کی طرح ہے۔ یعنی کوئی ادب پارہ جب امتیازات کی حدیں چھو دیتا ہے تو اس کی بنیاد پر بھی تنقید کے اصول وضع کیے جاتے ہیں اور پھر اس ڈھب پر نئی تخلیقات سامنے آتی ہیں اور اس کے شانہ بشانہ متعلقہ تنقید آگے بڑھتی رہتی ہے۔ نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ ایک واضح تنقیدی دبستان کی بنیاد پڑ جاتی ہے اور پھر اس کی نمو اور ارتقائی صورت سامنے آتی ہے۔'' [۱۲]

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی دبستان'' میں دبستان کے نقصانات کے ضمن میں لکھتے ہیں:

''فوائد کے ساتھ ساتھ دبستان کے نقصانات بھی گنوائے جا سکتے ہیں، ان میں سے اہم ترین یہ ہے کہ دبستانی تنقید کی صورت میں بالعموم ادب کا یک طرفہ مطالعہ کیا جاتا ہے، تمام تنقیدی دبستانوں کی یہ مشترک صفت ہے کہ ان میں دوسرے دبستانوں میں پائی جانے والی بعض

خصوصیات کے مقابلے میں ہمیشہ اپنے خصائص کو ترجیح دی جاتی ہے اس لحاظ سے تو شاید ہی کوئی ایسا دبستان ہوگا جس میں ہر لحاظ سے ہمہ گیری پائی جاتی ہو تمام دبستانوں نے ادبی حقیقت اور تنقیدی صداقت کے کسی نہ کسی پہلو پر اس حد تک زور دیا کہ دوسری حقیقتوں اور سچائیوں کی اگر تکذیب نہ بھی کی تو کم از کم انہیں پس پشت ڈال دیا' مارکسی تنقید نے اجتماعی مقاصد اور طبقاتی کشمکش پر زور دیا تو تجزیاتی تنقید کے علمبرداروں نے نقاد سے سائنس دان جیسی غیر جانبداری کا مطالبہ کیا' تاثراتی تنقید نے تنقید کو نقاد کی ذہنی اڑان بنا دیا تاریخی تنقید نے فن کی تشکیل میں مد ثابت ہونے والے سماجی اور نسلی محرکات کی نشاندہی کو اپنا مقصود قرار دیا' جمالیاتی تنقید نے فن میں حسن کاری کے انداز کا کھوج لگانے کی کوشش کی'' [۱۳]

مزید لکھتے ہیں:

'' دبستانی تنقید مناسب حدود میں رہتے ہوئے اگر اعتدال پسندی سے کام لے تو پھر شاید اتنا نقصان نہ ہو لیکن انتہا پسندی' تعصب اور غلو کے باعث ایسے فیصلے گمراہ کن ہونے کی بنا پر ناقابلِ قبول ثابت ہوتے ہیں' اگر مخصوص نظریہ کی امداد سے کسی ادب پارے میں حسن بیان کی نئی کیفیات دریافت کی جائیں یا معانی میں نئی جہت کا سراغ لگایا جائے تو پھر ٹھیک ہے ورنہ ادب کی تخلیق اور اس کی پرکھ کا معاملہ اتنا اہم ہے کہ اسے نئے پن کی سنسنی خیزی پر قربان نہیں کیا جا سکتا'' [۱۴]

'' کسی دبستان سے وابستہ نقاد بعض اوقات عصری ادب میں نئے تجربات کا بھی اسی لیے خوشگوار طریقے سے خیر مقدم نہیں کر پاتے کہ وہ انہیں اپنے دبستان کے عقائد و نظریات سے متصادم نظر آنے کی بنا پر غیر مستحسن' مشکوک اور غلط معلوم ہوتے ہیں' دبستانی نقاد اگر ایک طرف اپنے نقطہ نظر سے ہم آہنگ ادب پاروں کی تعریف میں جائز حدود سے تجاوز کر جاتے ہیں تو دوسری طرف برعکس نقطہ نظر کی ناجائز مذمت میں بھی کمی بیشی نہیں کرتے ............... اگر تنقید کا کام تخلیقات کی پرکھ اور قارئین کی راہنمائی ہے تو پھر وہ نقاد بالغ نظر سمجھا جائے گا جو کسی دبستان سے وابستگی کے باوجود بھی دیگر دبستانوں کی اعلیٰ خصوصیات سے اپنی تنقید کو جلا دینے کی صلاحیت رکھتا ہو یہ ادبی مفاہمت اور تنقیدی سمجھوتہ بازی نہیں بلکہ ایک متوازن ذہن کی تشکیل کے لیے ضروری ہے یوں بھی اگر نقاد دیگر دبستانوں سے کماحقہٗ واقفیت نہیں رکھتا تو وہ اپنے ہی دبستان کے کنوئیں کا مینڈک بنا رہے گا'' [۱۵]

مزید لکھتے ہیں:

'' تنقید کو بھی براعظم سمجھ لیا جائے تو پھر مختلف دبستان ملکوں میں تبدیل ہو جاتے ہیں جہاں ایک کی حد ختم ہوتی ہے وہاں سے دوسرے کی شروع ہو جاتی ہے. جس طرح ہم کسی ملک کو غیر ضروری نہیں قرار دے سکتے اسی طرح کسی دبستان کو بھی فالتو نہیں سمجھ سکتے کہ تنقید کے نقشہ کی خوبصورتی اور رنگینی کا انحصار ان ہی دبستانوں پر ہے۔'' [۱۶]

## اردو میں ادبی دبستانوں کا تحقیقی احوال:

### (ا) تاثراتی تنقید: (Impressionistic Criticism)

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' میں لکھتے ہیں کہ:

''تاثراتی تنقید میں صرف اور صرف تخلیق سے اخذ شدہ تاثرات سے ہی دلچسپی رکھی جاتی ہے جو اس لحاظ سے ذاتی اور ذوقی ہے کہ تاثراتی نقاد کو ادب کے سماجی کردار، مقصد و افادہ وغیرہ سے کوئی دلچسپی نہیں۔ اس مبہم تصور نقد کو باضابطہ بنانے میں دو امریکی ناقدین جوئیل سپنگاراں (Joel Spingaran) اور جان کرو رینسم (Johan Crow Ransom) کا بطور خاص نام لیا جا سکتا ہے جن کے بموجب پہلے تخلیق سے خوشگوار تاثرات اخذ کرنا اور پھر ان تاثرات کو مناسب الفاظ میں بیان کر دینا بس یہی تاثراتی نقاد کا فریضہ ہے۔ جوئیل سپنگاراں نے اسے ''تخلیقی تنقید'' (Creative Criticism) قرار دیا تھا۔ تاثراتی تنقید میں سماج، مذہب، اخلاق، اقتصادیات، روحانیت الغرض کسی چیز سے بھی دلچسپی نہیں لی جاتی۔ صرف تخلیق اور اس سے حاصل ہونے والے تاثرات ہی دائمی قدر کے حامل اور ان سے حاصل ہونے والی مسرت اساسی ہے۔''[۱۷]

سید احتشام حسین ''تاثراتی تنقید'' کے حوالے سے لکھتے ہیں:

''تاثراتی تنقید کا نظریہ مختصر لفظوں میں یہ ہے کہ ادب محض تاثر ہے اور اس کی تنقید بھی محض تاثرات کا مجموعہ ہے جو کسی تصنیف کے پڑھتے وقت پیدا ہوتے ہیں، کوئی ضرورت نہیں کہ ان ادبی افکار و نتائج افکار کو سماجی اقدار کی روشنی میں پرکھا جائے۔ اسپنگاراں نے انھیں ذرا فلسفیانہ انداز میں پیش کر کے اس کا نام تخلیقی تنقید رکھ دیا ہے۔ یہیں اس بات کا اندازہ ہوتا ہے کہ شعور کا معیار بدلنے سے الفاظ کے معنی کس طرح بدل جاتے ہیں۔ تنقید کے لئے تخلیق کی صفت استعمال کرنا خود تخلیق کے مفہوم کے متعلق الجھن پیدا کرتا ہے۔ اس کا خیال ہے کہ کسی کتاب کو پڑھنا اور اس سے لطف حاصل کرنا ہی اصل تنقید ہے اور اسی پر لطف اثر پذیری کو تنقید کہنا چاہیے، اس کی دلیل ہے کہ ایک کتاب پڑھ کر ایک شخص اس کے متعلق اس کے سوا اور کیا کہہ سکتا ہے کہ اس کا اس پر کیا اثر ہوا ہوگا گویا تنقید کا اصل مقصد ان کیفیات کی باز آفرینی ہے جو کسی شاعر یا ادیب پر گزری تھی۔ اسی وجہ سے بعض نقاد کتابوں کی تشریح اور تفسیر ہی کو تنقید سمجھنے لگتے ہیں۔ ظاہر ہے کہ تنقید اور تشریح میں بڑا فرق ہے۔.......... اسی لئے تنقید کا یہ نظریہ فیصلہ اور رائے زنی سے بچنے اور ادب کو سماجی ذمہ داری سے بچانے کا ایک ذریعہ ہے، تنقید نہیں ہے۔''[۱۸]

مزید لکھتے ہیں:

''تخلیقی تنقید کا یہ نظریہ ایک بے حقیقت، کمزور اور ناکارہ فلسفہ پر مبنی ہے۔ اس میں افلاطون کے اس خیال کا زور بھی موجود نہیں ہے جس سے اس نے شاعری کو معمولی نقالی قرار دے کر غیر اہم ثابت کرنا چاہا تھا۔'' [۱۹]

پروفیسر خورشید جہاں ''جدید اردو تنقید پر مغربی تنقید کے اثرات'' میں تاثراتی تنقید کے ضمن میں لکھتی ہیں:

''آج تاثراتی تنقید ایک واضح اسکول کے طور پر اُبھر گئی ہے اور اس کا ایک دبستان بن چکا ہے۔ ........ جو شخص جتنا بالغ نظر اور بصیرت آگیں ہوتا ہے اس کا تاثر اتنا ہی، جچا تلا، متوازن اور منظم ہوتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ تاثراتی تنقید کرنے والوں میں ایسے لوگ بھی ہیں جن کی آراء میں ضبط، اعتماد اور تناسب اور توازن ملتا ہے۔ اس کے برخلاف غیر پختہ ذہن اور دماغ محض اضطراری بیانات یا اظہار رائے پر بس کرنے پر منکفی ہے۔'' [۲۰]

مزید لکھتی ہیں:

''نقاد اور عام قاری میں فرق یہ ہے کہ عام قاری اضطراری جذبے سے گزر کر غیر مربوط، غیر متوازن اور غیر منظم طریقے پر اظہار رائے کر دیتا ہے۔ لیکن ادیب یا نقاد ایسے عمل میں اپنے تاثر کی حقیقتوں کی شناخت کی طرف نکل جاتا ہے اور وہ اسے اس طرح بیان کرتا ہے گویا اس کا تاثر مدلل بھی ہے اور غیر جانبدار بھی۔'' [۲۱]

''ہمارے اردو کے اکثر نقاد جمالیاتی اور تاثراتی تنقید میں امتیاز نہیں کرتے۔ نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ اکثر ان کا بیان ابہام اور پیچیدگی سے خالی نہیں ہوتا۔ حالانکہ تاثراتی تنقید کا میدان جمالیاتی تنقید سے خاصہ الگ ہے۔ تاثراتی تنقید محض تاثر کی بنیاد پر قائم ہوتا ہے۔ جس گروہ کا جو نقاد ہوتا ہے اس کے ذہن میں اسی قسم کا تاثر پیدا ہوتا ہے گویا تاثراتی تنقید ہر دبستان کا ایک شاخسانہ ہو سکتا ہے۔ جبکہ جمالیات ایک واضح اور مستحکم اصطلاح ہے اور جمالیاتی تنقید کی روش کبھی کبھی تاثراتی تنقید سے یکسر علیحدہ ہو جاتی ہے'' [۲۲]

ڈاکٹر عبادت بریلوی ''تاثراتی تنقید'' کے ضمن میں لکھتے ہیں:

''اردو تنقید کی تاریخ میں بھی تاثراتی تنقید کی جھلکیاں کہیں کہیں نظر آجاتی ہیں سب سے پہلے تو اردو میں داد دینے کی وہ روایت ہی موجود ہے جس کا سلسلہ مشاعروں سے شروع ہوا تھا اس روایت کے اثرات تذکروں میں بھی ملتے ہیں اور دوسرے نقادوں پر بھی اس کا اثر ہے حالیؔ، شبلیؔ تک کے یہاں کہیں کہیں اس کے اثرات موجود ہیں ان کی تنقید میں بھی داد دینے کا پہلو ملتا ہے لیکن ان کے بعد سب سے زیادہ جن نقادوں کے یہاں یہ خصوصیت نمایاں ہے وہ امداد امام اثر اور مہدی افادی ہیں، مہدی افادی کی تنقید کو مجنوں گورکھپوری نے پیٹر کی طرح ارتسامی (تاثراتی) بتایا ہے، امداد امام اثر کا بھی یہی انداز ہے'' [۲۳]

ڈاکٹر سلیم اختر اردو میں ''تاثراتی تنقید'' کے ضمن میں لکھتے ہیں:

''نیاز فتح پوری کے ہاں بھی تاثرات سے دلچسپی ملتی ہے چنانچہ ان کے خیال میں: ''شاعری صرف تاثرات کی زبان ہے...... یہ گفتگو کوئی معنی نہیں رکھتی کہ ان تاثرات کی نوعیت کیا ہے چہ جائیکہ اخلاقیات اور مذہبیات وغیرہ کی بحث چھیڑنا کہ اسے تو شاید کوئی پیغمبر بھی گوارانہ کرے اگر وہ شعر کہنے پر آجائے''[۲۴]

''مجنوں گورکھپوری اور فراق گورکھپوری کے ہاں تاثراتی تنقید کا رنگ صحیح معنوں میں چوکھا ہے ان دونوں نے اپنی تنقید کی ابتداء تاثراتی تنقید سے کی لیکن کیونکہ پختہ شعور تھے اس لیے زمانے کے بدلتے رجحانات کا احساس ہونے پر''تائب'' بھی ہو گئے۔''[۲۵]

مزید لکھتے ہیں:

''اردو میں تاثراتی تنقید کے ضمن میں فراق کی ''انداز ے'' غالباً سب سے معروف تنقیدی کتاب ہے اس کے پیش لفظ میں انہوں نے جن خیالات کا اظہار کیا ہے وہ سپنگاراں کی بازگشت معلوم دیتے ہیں''[۲۶]

''محمد حسن عسکری بھی اس سے خاصے متاثر رہے ہیں چنانچہ ''ستارہ یا بادبان'' سے پہلے یعنی ''انسان اور آدمی'' میں وہ تاثراتی تنقید کے بہت قریب نظر آتے ہیں۔''[۲۷]

''۱۹۴۴ء میں قلمبند کے گئے مضمون بعنوان ''تنقید کا منصب'' میں راشد بھی جویل سپنگاراں کے ہم نوا نظر آتے ہیں'...................... ''زندگی سے جو تاثرات حاصل ہوتے ہیں ان کا نام ادب ہے اور ادب سے جو تاثرات حاصل ہوتے ہیں ان کا نام تنقید ہے گویا تنقید کی ابتدائی صورت اس مسرت یا کراہت کے اظہار کا نام ہے جو کسی ادبی نگارش کو دیکھ کر ہمارے دلوں میں پیدا ہوتی ہے''[۲۸]

## (۲) تقابلی تنقید:

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' میں لکھتے ہیں کہ:

''تخلیقی شخصیات (مثال: میرؔ، سودا)، دو معاصرین (مثال: میر انیس، مرزا دبیر) ایک ہی موضوع پر تحریر کردہ دو کتابوں/ مقالات/ منظومات کے تقابل سے حصولِ نتائج...... یہ ہے تقابلی تنقید''[۲۹]

مزید لکھتے ہیں:

''ہر نقاد کسی نہ کسی طرح سے تقابل کرتا رہتا ہے۔ یہ ایسا عمومی رویہ ہے جس میں استثناء نہیں ملتی، لہٰذا تقابلی تنقید کو جداگانہ دبستان یا منفرد تصورِ نقد نہیں قرار دیا جاسکتا۔ تقابل کے لیے بعض اوقات ایک سے زیادہ شخصیات کے اسماء بھی گنوائے جاسکتے ہیں جس کی اقبالیات اور غالبیات میں وافر مثالیں ملتی ہیں۔ اگر تقابلی تنقید میں غیر جانبداری پر مبنی دیانتداری ہو تو تقابل سود مند ثابت ہوسکتا ہے۔ لیکن تعصب، جانبداری، سیاست، نفرت، خشونت وغیرہ کے باعث تقابلی تنقید ڈنڈی مارنے کے مترادف قرار پاتی ہے۔ جس کی بدترین مثال شبلی نعمانی کی تالیف ''موازنہ انیس و دبیر'' ہے جس نے میرزا دبیر کی شہرت کو ہمیشہ ہمیشہ کے لیے داغدار کردیا۔ تقابل کی بعض صورتوں میں ایک سے زیادہ شعراء کا مطالعہ لازم ہوجاتا ہے۔ جب حسرت موہانی نے یہ دعویٰ کیا:

غالب و مصحفی و میر و نسیم و مومن:
طبع حسرت نے اٹھایا ہے ہر استاد سے فیض

اس صورت میں ''طبع حسرت'' کے مخصوص رنگ کے تعین کے لیے غالب، مصحفی، میر، نسیم اور مومن سے تقابل لازم ہوجاتا ہے۔'' [۳۰]

ڈاکٹر سلیم اختر اردو میں ''تقابلی تنقید'' کے ضمن میں ''تنقیدی دبستان'' میں لکھتے ہیں:

''اردو میں اس کی ابتدائی صورت کا مطالعہ تذکروں میں کیا جاسکتا ہے ہر چند کہ تذکرہ نگار کی تنقید آج کی اصطلاح کے مفہوم میں تنقید نہ تھی پھر بھی بعض مقامات پر ایسے اشارات مل جاتے ہیں جنہیں تقابلی تنقید پر محمول کیا جاسکتا ہے خصوصیت سے اس وقت جب کسی خوبصورت تشبیہ' خیال یا محاورے کے ضمن میں کئی اساتذہ کے اشعار لکھ دیئے جاتے تھے'' ''آب حیات'' میں آزاد نے بھی بعض اوقات اسی انداز پر تقابل کیا ہے.........اس انداز کی معروف مثال ڈاکٹر بجنوری کی ''محاسن کلام غالب'' قرار دی جاسکتی ہے انہوں نے پہلے تو دیوان غالب کو ''وید مقدس'' کا ہم پلہ قرار دے کر اسے الہامی بتایا اس کے بعد گوئٹے اور ورڈز ورتھ سے لے کر بادلیر اور ملارمے تک سے غالب کا تقابل کیا۔'' [۳۱]

''بعض اوقات کسی صنف' مسئلہ اور موضوع سخن کے ضمن میں ہمعصر یا مختلف ادوار سے تعلق رکھنے والوں کا تقابلی مطالعہ بھی کیا جاتا ہے مثلاً قلی قطب شاہ سے لے کر انیس اور دبیر تک مرثیہ کی تاریخ اور ارتقاء کا جائزہ درحقیقت مختلف مرثیہ گو شعراء کا تقابلی مطالعہ ہی ہوگا'' [۳۲]

سید احتشام حسین ''تقابلی تنقید'' کے حوالے سے لکھتے ہیں:

'' کچھ نقاد تقابلی مطالعہ کو سب سے اچھا تنقیدی مطالعہ قرار دیتے ہیں اور تقابلی مطالعہ کی بہت سی شکلیں ہوسکتی ہیں لیکن یہ یاد رکھنا چاہیے کہ تقابلی مطالعہ ہمیشہ ناقص ہوتا ہے کیونکہ تقابل کے تمام عناصر کو پیش نظر رکھنا تقریباً ناممکن ہے اور اگر ایک یا کئی اہم پہلو نظر انداز ہوجاتے ہیں تو نتائج بالکل غلط ہوسکتے ہیں۔'' [۳۳]

ڈاکٹر شارب ردولوی ''جدید اردو تنقید اصول ونظریات''، میں لکھتے ہیں:

''اردو میں تقابلی تنقید کی کئی مثالیں ملتی ہیں جن میں موازنہ انیس و دبیر کو سب سے زیادہ اہمیت حاصل ہے اس موازنے کے جواب میں بھی بہت سے مضامین لکھے گئے ہیں لیکن وہ اہمیت کو نہ پہنچ سکے..........موازنہ انیس و دبیر اپنے اندازِ نقد کی وجہ سے تنقید میں اہمیت رکھتا ہے اس لیے کہ اس میں عام طور پر شعری محاسن ومعائب پہ روشنی ڈالی گئی ہے اور انیس کی فضیلت ظاہر کرنے کے لیے تقابل میں بھی ایک سائنٹیفک انداز اختیار کیا گیا ہے''[۳۴]

مزید لکھتے ہیں:

''اثر لکھنوی کے یہاں بھی تقابلی تنقید کا انداز ملتا ہے ..............اردو میں ردِ موازنہ اور المیزان بھی تقابلی تنقید کی مثالیں ہیں اس اسلوب تنقید میں بھی بہت سی خامیاں ہیں ادبی تنقید کا جو مقصد ہونا چاہیے وہ اس سے پورا نہیں ہوتا..........اس سے شاعر یا ادب کی صحیح قدر و قیمت بھی واضح نہیں ہوتی' کلام کی کسی ایک خوبی کی وضاحت تو ہو جاتی ہے لیکن مجموعی طور پر شاعر کس اہمیت کا حامل ہے اور اپنے دور کی کس حد تک نمائندگی کرتا ہے پورے ادب میں اس کا کیا مقام ہے اس کا فیصلہ نہیں ہو پاتا''[۳۵]

''تنقید کا تقابلی مطالعہ'' کے ضمن میں سلام سندیلوی لکھتے ہیں:

''جس طرح ادب کے مطالعہ میں مقابلہ وموازنہ مفید ثابت ہوتا ہے، اسی طرح تنقید میں بھی یہ طریقہ استعمال کیا جا سکتا ہے، مختلف نقادوں کی تصانیف جو ایک ہی موضوع پر ہوں یا ایک ہی مصنف پر ہوں، بیک پڑھی جائیں اور پھر ان کے نظریات کا مقابلہ اور موازنہ کیا جائے، تو بہتر نتائج برآمد ہوں گے۔ اس سلسلہ میں ہم کو یہ غور کرنا چاہیے کہ ان کے محاکمہ میں کیا فرق ہے، وہ کن کن امور میں متفق ہیں اور کن کن امور میں مختلف ہیں، ان کا مصنف کے ساتھ کیا رویہ رہا ہے، انہوں نے تنقید پیش کرنے میں کون طریقہ اختیار کیا ہے۔ انہوں نے کن کن باتوں پر زور دیا ہے اور کن کن باتوں کو نظر انداز کر دیا ہے، اس قسم کا مطالعہ بہت دلچسپ ہوتا ہے۔''[۳۶]

ابوالاعجاز حفیظ صدیقی ''کشاف تنقیدی اصطلاحات''، میں لکھتے ہیں:

''موازنہ مشترک بنیاد رکھنے والی دو چیزوں کا تقابلی مطالعہ ہے چنانچہ باغ و بہار کا فسانہ عجائب سے موازنہ کیا جاتا ہے کہ دونوں داستانیں ہیں۔ غالب کی غزل کا مومن کی غزل سے موازنہ کیا جا سکتا ہے۔ مولانا شبلی نے موازنہ انیس و دبیر میں ان دو باکمال شعرا کا مرثیہ گو شاعروں کی حیثیت سے موازنہ کیا ہے۔ اصولاً موازنہ میں ترجیح کا سوال شامل نہیں لیکن بالعموم موازنہ کرنے والے نقاد ایک فنکار یا فن پارے کی دوسرے فنکار یا فن پارے پر ترجیح ثابت کرنے کی خواہش سے کلی اجتناب نہیں برت سکتے۔ بعض اوقات نقاد کا مقصد ہی یہ ہوتا ہے کہ ایک ادب پارے کی دوسرے ادب پارے پر یا ایک فنکار کی دوسرے فنکار پر ترجیح ثابت کی جائے۔ چنانچہ موازنہ انیس و دبیر کا مقصد یہی ہے کہ مرثیہ گو کی حیثیت سے میر انیس کی مرزا دبیر پر ترجیح ثابت کی

جائے۔سید نظیر الحسن رضوی سہابنی نے شبلی کے موازنہ انیس و دبیر کا جواب المیز ان کے نام سے لکھا ہے اور یہ ثابت کیا ہے کہ دبیر کے کلام میں وہ تمام محاسن موجود ہیں۔جنھیں بنیاد بنا کر مولانا شبلی نے انیس کو دبیر پر ترجیح دی ہے اور انیس کا کلام بھی ان نقائص سے خالی نہیں جن کی مثالیں مرزا دبیر کے کلام سے دی گئی ہیں۔یہ کتاب شبلی کی نظر سے گزری تو انھوں نے بکمال انصاف اعتراف کیا کہ:

''آج مجھ کو موازنہ انیس و دبیر کی قدر ہوئی کیونکہ اس بہانے سے اردو میں ایک اچھی کتاب کا اضافہ ہوا اور ایک باکمال (مرزا دبیر مرحوم) کے جوہر اچھی طرح کھلے۔''[۳۷]

مزید لکھتے ہیں:

''موازنہ کرنے کے لیے کسی مشترک بنیاد کی ضرورت مسلم ہے۔مولٹن کے دبستان تنقید میں موازنے کی گنجائش ہی نہیں۔اس کا خیال ہے کہ ایک شاعر کا دوسرے شاعر یا ایک ادب پارے کا دوسرے ادب پارے سے موازنہ کرنے کے لیے کوئی مشترک بنیاد سرے سے موجود ہی نہیں ہوتی۔ہر ادب پارے کو پرکھنے کے اصول اس ادب پارے کے اندر سے اخذ کیے جاتے ہیں اور ایک ادب پارے سے اخذ کردہ اصولوں کا اطلاق دوسرے ادب پارے پر نہیں ہوسکتا۔علم بدیع کی اصطلاح میں موازنہ کی اصطلاح سجع متوازن کے لیے استعمال ہوتی ہے۔''[۳۸]

## (۳) تاریخی تنقید:

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی اصطلاحات'' میں لکھتے ہیں کہ:

''سیّد عابد علی عابد نے ''اصول انتقادیاتِ ادبیات'' میں یوں لکھا:

''تاریخی نقطۂ نظر سے ادب کے انتقاد کا باقاعدہ آغاز سترھویں صدی کی ابتداء سے ہوتا ہے۔ ۱۶۷۵ء میں نیپلز کے فلسفی Giovanni Vico Bartista کا رسالہ علمِ جدید (Lascienza Nuova) شائع ہوا۔یہ رسالہ فلسفۂ تاریخ کے متعلق بحث کرتا ہے اس رسالہ میں اس نے غالباً تاریخ میں پہلی مرتبہ ادب کی سماجی تعبیر کی کوشش کی چنانچہ اس کے بعد اس تصور نے بڑی مقبولیت حاصل کی کہ فنون لطیفہ اور ادبیات کا مطالعہ اور تشریح و تعبیر اس نقطۂ نظر سے ہونی چاہیے کہ وہ ان جغرافیائی، تاریخی اور ثقافتی حالات کے تخلیق ہیں جو کسی خاص قوم سے مربوط و منسوب ہیں۔ان فنونِ لطیفہ اور ادبیات کو سمجھنے کے لیے لازم ہے کہ اس زمانے کے حالات کا مطالعہ کیا جائے جس میں وہ تخلیق ہوئے۔''[۳۹]

مزید لکھتے ہیں:

''اٹھارویں صدی میں اطالوی فلاسفر اور نقاد G.B.Vico نے شاعری کے مطالعہ اور قدر و قیمت کے تعین میں تاریخی حالات/معلومات/کوائف سے استفادہ پر زور دیتے ہوئے "Hidtoricism" کا پرچار کیا۔تاریخی تنقید، دیگر تنقیدی تصورات سے اس بنا پر جداگانہ قرار دی جاسکتی ہے کہ اس میں صرف تاریخی تناظر میں تخلیق کا مطالعہ کیا جاتا ہے۔فرانسیسی نقاد ایڈمنڈ شیرر نے تاریخی تنقید کا

تصور پیش کیا۔ اس کے بموجب ''کسی مصنف کی صلاحیتوں کا جائزہ لیتے ہوئے اس امر کا تعین بھی کرنا کہ اس نے اپنے عہد کے حالات سے متاثر ہو کر اپنی صلاحیتوں کا رخ کس طرف موڑا۔'' وہ اس بات کا قائل تھا کہ مصنف کے کردار اور شخصیت کی تفہیم اور اس کے عصر کا تجزیہ ان دونوں سے ہی اس کی تخلیقات کو درست طور پر سمجھا جا سکتا ہے۔'' تاریخی تنقید کے حامی ناقد کے لیے لازم ہے کہ وہ ذاتی پسند و ناپسند اور شخصیات سے بلند ہو کر انفرادی حیثیت میں تخلیق کا مطالعہ کرتے ہوئے ان عوامل و محرکات کو خصوصی اہمیت دے جو تاریخی حالات سے مشروط ہوتے ہیں۔ اس مقصد کے لیے ادیب کی ذاتی زندگی، ماحول، کلچر اور دیگر عصری رجحانات (جیسے سیاسی، سماجی، تمدنی) کا تجزیاتی مطالعہ کرتے ہوئے یہ ثابت کرنا کہ کس طرح انہوں نے ادیب کے تخلیقی شعور پر مثبت یا منفی اثرات ڈالے۔ تاریخی تنقید میں تخلیق کی معیار بندی یا قدر و قیمت طے نہیں کی جاتی۔''[۴۰]

''اردو میں دہلی اور لکھنؤ کے شعری دبستانوں کے مطالعہ میں ناقدین کا طریقہ کار تاریخی تنقید پر ہی مبنی ہوتا ہے اسی طرح سر سیّد احمد خاں کی تحریک کا بھی ۱۸۵۷ء کے تاریخی حالات کے تناظر میں مطالعہ کیا جاتا ہے۔''[۴۱]

ڈاکٹر سلام سندیلوی ''ادب کا تنقیدی مطالعہ'' میں لکھتے ہیں:

''SCHERER نے استقرائی اور تشریحی تنقید کے دونوں طریقوں سے ہٹ کر تاریخی تنقید کا طریقہ نکالا ہے۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ کسی ادیب کا مطالعہ اس کے عہد کے تاریخی و سیاسی حالات کی روشنی میں کیا جائے۔ اس کے ساتھ ہی اس کے ماحول اور اس کی فطرت کا بھی مطالعہ کیا جائے، جب ہم اس ادیب کے مزاج کو بخوبی سمجھ سکتے ہیں۔ یہاں تک تو نقاد سائنس دان کی طرح صرف ایک محقق ہے اور اس حیثیت سے اسکیر ر اور مولٹن کے نظریات یکساں ہیں، مگر دونوں کے نظریات میں فرق یہ ہے کہ مولٹن ادیب کی شخصیت کو درمیان میں نہیں لاتا ہے اور اسکیر ر اُس کی شخصیت کو اہم سمجھتا ہے لیکن ایک معاملہ میں وہ مولٹن کا ہمنوا بھی بن جاتا ہے۔ وہ بھی مولٹن کی طرح محاکمہ اور محاسبہ کے خلاف ہے۔ بلکہ اس کا خیال ہے کہ ادیب کی فطرت کا مطالعہ اور ادیب کے عہد کا جائزہ خود ہی ادیب کے کلام کو پرکھنے میں مدد دیتا ہے۔ اس لئے نقاد کو کوئی فیصلہ کن بات کہنے کی ضرورت نہیں۔ ناظرین خود فیصلہ کر لیں گے۔''[۴۲]

سید احتشام حسین ''تاریخی تنقید'' کے حوالے سے لکھتے ہیں:

''نقادوں کا ایک اور گروہ ہے جو تاریخی پہلوؤں کو پیشِ نظر رکھتا ہے۔ بعض جرمن نقادوں نے اس تصور کو ایک حد تک پہنچا دیا اور روحِ عصر ہی کو سب کچھ قرار دے دیا۔''[۴۳]

''تنقید کا تاریخی مطالعہ'' کے ضمن میں سلام سندیلوی لکھتے ہیں:

''کسی نقاد کا انفرادی طور پر مطالعہ کرنے کے ساتھ ہی ہم کو اجتماعی طور پر اور تاریخی ترتیب سے عام نقادوں کا بھی مطالعہ کرنا چاہیے، تنقید کی تاریخ میں مختلف ادوار کے تنقیدی نظریات ہم کو ملتے ہیں، اس کے علاوہ ہر دور کے تنقیدی اصول، تنقید کے مقاصد، ادب کے نظریات، اس کا مواد اور اسلوب وغیرہ کا بھی پتہ چلتا ہے۔ اسی طرح تنقید کی تاریخ ادب کی تاریخ کو بھی مکمل کرتی ہے۔''[۴۴]

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی دبستان'' میں لکھتے ہیں:

''جہاں تک اردو میں تاریخی تنقید کے باضابطہ دبستان کا تعلق ہے تو اس ضمن میں بطور خاص کسی ایسے نقاد کا نام ذہن میں نہیں آتا جسے ساں بو اور تین کی مانند تاریخی قرار دیا جاسکے.......... مجنوں گورکھپوری نے ''خودنوشت'' (افکار جولائی ۱۹۷۲ء) میں اپنے مقالہ ''میر اور ان کی شاعری'' کو نہ صرف ''اپنا سب سے بڑا کام'' قرار دیا بلکہ یہ بھی لکھا کہ ڈاکٹر امرناتھ آنجہانی کے بقول ''یہ مضمون فرانس کے مشہور تنقید نگاروں سانت بیو اور تین کی تنقیدوں کی یاد دلاتا ہے'' اس ضمن میں انہوں نے یہ بھی لکھا ''میں زندگی اور اس کی تخلیقات کو تاریخ اور عمرانیات کی روشنی میں دیکھتا ہوں''[۴۵]

پروفیسر خورشید جہاں ''تاریخی تنقید'' کے ضمن میں لکھتی ہیں؛

''ادب کے تاریخی مطالعہ کا تصور سب سے پہلے افلاطون کے یہاں ملتا ہے۔ اس نے اپنی کتاب REPUBLIC میں اس سلسلے میں چند باتیں کہی ہیں.......... افلاطون کے بعد ادب کی تاریخی اہمیت کا اندازہ ارسطو کے خیالات سے ہوتا ہے جس کا اظہار اس نے اپنی مشہور تصنیف 'بوطیقا' میں کیا ہے۔.......... جدید دور میں تاریخی نظریے پر سب سے زیادہ زور تین (TAINE) نے دیا ہے۔ اس نے ادبی اصولوں کو سائنٹیفک انداز میں پیش کرنے کی کوشش کی ہے۔ فلسفہ ادب اور تاریخ پر اس کی نگاہ بہت تیز تھی۔ فرانسیسی نقادوں میں سینٹ بیو کا نام اس لحاظ سے اہم ہے کہ پہلے وہ رومانیت کا علمبردار تھا پھر اسکا نقطۂ نظر بدلا اور وہ اپنے نظریے کے اعتبار سے نفسیاتی نقاد معلوم ہونے لگا۔ پھر اس کا انداز نظر بدلا تو اس نے تاریخی اور معاشرتی پس منظر میں ادب کے مطالعے پر توجہ دی''[۴۶]

مزید لکھتی ہیں:

''ادب کے مطالعے کے لیے تاریخ کی اہمیت کو تقریباً سبھی نقادوں نے مانا ہے لیکن نفسیاتی تنقید کی طرح تاریخی تنقید بھی ادب کے مطالعے میں زیادہ سودمند نہیں۔ اگر نفسیاتی تنقید ادیب کی ذہنی اور انفرادی کیفیتوں کے الجھاؤ میں پھنس جاتی ہے تو تاریخی تنقید فن کار کے خارجی تاثرات و محرکات کا تجزیہ کرنے کے لیے ماحول اور تاریخی و سماجی حقیقتوں کے ہجوم میں اپنا مقصد کھو بیٹھتی ہے۔ ہاں اگر نفسیاتی اور تاریخی دونوں حیثیت سے ادب کا مطالعہ کیا جائے تو کچھ بات بن سکتی ہے۔''[۴۷]

## (۴) تشریعی تنقید: (Judicial Criticism)

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی اصطلاحات'' میں لکھتے ہیں کہ:

''بظاہر تو قانون ساز تنقید (Legislative Criticism) اور تشریعی تنقید میں مشابہہ نظر آتی ہے لیکن ان میں تھوڑا سا فرق بھی ہے۔ تشریعی تنقید میں تخلیقات اور تخلیق کاروں کے بارے میں فیصلہ صادر کرنے کو اساسی اہمیت حاصل ہے یوں سمجھئے کہ صرف فیصلہ صادر کرنے ہی کو نقاد کا فریضہ قرار دے دیا گیا۔ چنانچہ اس اندازِ نقد میں تعین مراتب کو اساسی اہمیت دیتے ہوئے نقاد کے لیے یہ لازم قرار دے دیا گیا کہ وہ اعلیٰ اور ماضی کی لازوال تخلیقات کو معیار بنا کر معاصر تخلیقات کا ان سے موازنہ کرتے ہوئے ان کا مقام متعین کرے۔ جہاں تک معیار کا تعلق ہے تو یہ نقاد کے وضع کردہ نہ ہوتے تھے بلکہ یونانی اور لاطینی ادب سے اخذ کیے جاتے تھے اس ضمن میں اس حد تک غلو برتا جاتا تھا کہ مدتوں تک یہی سمجھا جاتا رہا کہ ارسطو، ہومر، ہسیوڈ، ورجل، اپچی لیس، یوریپڈیز اور سوفوکلیز کے کارناموں پر اضافہ ناممکن ہے لہٰذا اچھے ادب کی تخلیق کے لیے یہی مناسب ترین معیار فراہم کرتے ہیں۔'' [۴۸]

مزید لکھتے ہیں:

''کلاسیکی تنقید کی اساس تشریعی تنقید پر استوار تھی چنانچہ یونانی اور لاطینی تخلیق کاروں کی تخلیقات سے معیار اخذ کر کے معاصر ادب، شاعری اور ڈراموں کو ان پر پرکھا گیا۔ اسی لیے معاصر ناقدین نے شیکسپیئر کو اس بنا پر ناپسند کیا کہ اس نے ارسطو کے فرمودات سے روگردانی کرتے ہوئے اپنے ڈراموں میں المیہ اور طربیہ کو یکجا کر دیا اور اسی لیے معاصر ناقدین نے رومانی شعراء کولرج، ورڈز ورتھ، شیلے اور بالخصوص کیٹس کو ہدفِ ملامت بنایا کہ ان کی شاعری ماضی کے معیار کے لحاظ سے سرے سے شاعری ہی نہ تھی۔ معیار بندی کے نام پر قدامت اور روایت پرستی کا کلٹ بنا دیا گیا۔'' [۴۹]

ڈاکٹر سلام سندیلوی لکھتے ہیں:

''تشریعی تنقید کا مقصد یہ ہے کہ ادب کی صرف تشریح ہی نہ کی جائے بلکہ اس پر فیصلہ بھی صادر کیا جائے۔ یعنی ادب میں عروضیت ہی کافی نہیں ہے بلکہ عینیت بھی ضروری چیز ہے۔ ادب میں تنقید کا یہ طریقہ قدیم زمانہ سے رائج ہے۔ میکالے نقاد کو ایک مسلح بادشاہ سمجھتا ہے جو انتقادی احتساب میں ماہر ہوتا ہے اور مصنفین کو ان کی صحیح نشست پر بیٹھنے کا حکم دیتا ہے۔ ہم کو زیادہ تر تنقیدی ادب میں یہی محاسبہ و محاکمہ ملتا ہے جس میں ادیب و شاعر کے محاسن و معائب پر نظر ڈال کر اس کے متعلق آخری فیصلہ کیا جاتا ہے۔ تشریعی تنقید کی ایک خصوصیت یہ بھی ہے کہ تنقیدی اصول بالکل سیاسی یا اخلاقی اصول کی طرح سمجھے جاتے ہیں، جس طرح اخلاقی اصول سماج پر عائد کئے جاتے ہیں اور سیاسی اصول ملک میں نافذ ہوتے ہیں اسی طرح تنقیدی اصول ادب پر منطبق کئے جاتے ہیں اس صورت میں نقاد حاکم بن جاتا ہے اور ادیب محکوم بن جاتے ہیں۔ تشریعی تنقید میں متعینہ معیار کی بڑی قدر ہے اسی معیار کے مطابق نقاد مصنف کو تولتا ہے۔

حقیقت یہ ہے کہ کسی ادب کے جانچنے کے لیے کسی نہ کسی اصول یا معیار کا سہارا تو لینا ہی ہوگا۔ اس کے علاوہ چونکہ نقادوں کی رائے اور ذوق میں بھی کافی فرق ہوتا ہے اس لئے بھی یہ ضروری ہے کہ کوئی نہ کوئی معیار مقرر ہو جائے تا کہ اسی کے حساب سے ادب کی قدر و قیمت کو جانچا جائے، اس سلسلہ میں قدیم ادبی نمونے بھی کافی مفید ثابت ہوئے ہیں، کیونکہ ان سے مقابلہ کر کے ہم جدید ادب کی خوبیوں اور خامیوں پر روشنی ڈال سکتے ہیں، چنانچہ اہلِ یورپ نے نشاۃ ثانیہ کے آغاز سے یونانی اور لاطینی کلاسیکی ادب کو معیاری تسلیم کیا اور اس کے مطابق دوسری ادبی تخلیقات پر تنقید کی۔'' [۵۰]

ڈاکٹر سلام سندیلوی ''تشریحی تنقید میں خامیاں'' کے تحت لکھتے ہیں:

'' معیار کے مقرر ہونے سے ادب کو ایک نقصان بھی پہنچا۔ سارے ادیب اسی سانچہ کے مطابق ادب کو ڈھالنے میں مصروف ہو گئے۔ نتیجہ یہ ہوا کہ ادب میں روایت پسندی، یکسانیت اور تصنع پیدا ہو گیا اور ادیب کے لئے نئی راہیں مسدود ہو گئیں۔ اب جو اس سانچے کے خلاف ادب کی تخلیق کرتا اس کا ادب غیر مقبول ہو جاتا۔ چنانچہ شیکسپیئر کے ڈرامے ایک عرصہ تک فرانس میں ناپسند کیے گئے اور خود انگلینڈ میں کچھ نقادوں نے ان کی عظمت سے انکار کیا۔ ادبی معیار کی سخت گیری کی بنا پر جانسن نے بھی ادب کے متعلق غلط نظریات قائم کئے۔ جانسن کی نظر میں وہی نظم اچھی تھی جس کا اسلوب اس کے عہد میں رائج تھا اور جس قسم کی نظمیں وہ خود کامیابی کے ساتھ کہہ سکتا تھا لہٰذا اس نے اپنی جگہ پر ایک ادبی معیار قائم کر لیا اور اسی کے مطابق وہ اپنے عہد کی نظموں کو جانچتا تھا۔'' [۵۱]

مزید لکھتے ہیں:

''اردو ادب میں بھی اس قسم کی مثالیں موجود ہیں۔ کلیم الدین احمد نے مغربی ادب کا زبردست مطالعہ کیا مگر مشرقی ادب پر ان کو مکمل عبور حاصل نہیں ہے یہی وجہ ہے کہ ان کی نظر میں اردو شاعری میں محض دھجیاں اور پرزے ہیں، ان کی رائے میں ''اس بے بضاعتی کی ایک وجہ مغربی ادب سے ناواقفیت بھی ہے۔'' کلیم الدین احمد کی نظر میں صرف مغربی ادب معیاری اور قیمتی ہے۔ اسی لئے مشرقی ادب ان کی نظر میں نہیں جچتا ہے، انہوں نے میر، سودا، ذوق، غالب اور مومن کے ماحول کے بارے میں لکھا ہے: ''جس ماحول میں وہ پلے، جو روایات انہیں ورثہ میں ملیں، جو نمونے ان کے سامنے تھے، ان چیزوں نے ان کے شعری صلاحیتوں کو ایک خاص ڈھرے پر لگا دیا۔ ہاں اگر وہ مغربی ادب سے واقف ہوتے، بلند پایہ نظم کے نمونے ان کی نظر کے سامنے ہوتے اور وہ نظم کے صحیح مفہوم کو سمجھتے تو شاید زیادہ اچھے شاعر ہوتے۔'' [۵۲]

''یہی وجہ ہے کہ ناخدائے سخن میر تقی میر بھی کلیم الدین احمد کے معیار پر پورے نہ اترے۔ چنانچہ وہ میر کے بارے میں فرماتے ہیں: ''میر کے ذہن و ادراک بھی محدود قسم کے تھے ۔ ان کے خیالات عمیق و بلند نہیں سطحی اور معمولی ہیں، کسی جگہ بھی وہ اعلیٰ دماغی طاقت کا ثبوت نہیں دیتے'' اسی طرح وہ میر انیس کے بارے میں ایک جگہ فرماتے ہیں: ''سیرت نگاری تو میر انیس کے مرثیوں میں موجود نہیں، وہ ہر فرد کی شخصیت کو الگ الگ نکھار نہیں سکتے، سب کے سب ایک ہی

رنگ میں رنگے ہوئے ہیں۔"    آزاد اور حالی کے بارے میں ان کے خیالات اچھے نہیں ہیں ،وہ کہتے ہیں:"آزاد اور حالی کوئی ایسا کارنامہ پیش نہ کر سکے جس سے اردو شاعری کی صحیح رہنمائی ہو سکتی۔"اقبال بھی ان کی نظر میں کچھ زیادہ وقعت نہیں رکھتے کیونکہ "شعریت تو اکثر اقبال کے بس کی بات نہ تھی۔اسی طرح جوش کے بارے میں ان کا خیال ہے کہ جوش کی انقلابی نظموں میں بھی وقتی اور سطحی باتیں ہیں۔ چیخ، پکار ہے، زور ہے۔شعریت نہیں"[۵۳]

"تشریحی تنقید میں یہ خامی ہے کہ اگر کوئی نقاد اپنا کوئی مخصوص معیار قائم کر لیتا ہے تو اسی کے مطابق وہ سارے ادب کو جانچتا ہے اور جب اس معیار پر کسی کا کلام پورا نہیں اترتا ہے تو اس کو پست، سطحی اور غیر معیاری قرار دیتا ہے۔تشریحی تنقید میں ایک اور بھی خرابی ہے، تشریحی تنقید کا طریقہ ہر نقاد کے ساتھ بدلتا رہتا ہے کیونکہ معیار کے جانچنے میں نقاد کی پسندیدگی اور ناپسندیدگی کو دخل ہوتا ہے۔"[۵۴]

مزید لکھتے ہیں:

"تشریحی تنقید میں ایک خامی یہ بھی ہے کہ نقاد بعض وقت ذاتی عصبیت اور فطری کلبیت سے کام لیتا ہے۔اس وقت وہ ادیب کو تحت الثریٰ میں پھینک دیتا ہے لیکن اگر وہ اس کے محاسن کو جذباتی انداز میں پرکھتا ہے تو اس کو چرخ چہارم پر بٹھا دیتا ہے۔فرانسیسی نقاد MEDMOND SCHERER نے اس تضاد کا بذات خود تجربہ کیا ہے، اس کو حیرت ہے کہ والٹیئر نے ملٹن کی سخت مذمت کی اور میکالے نے اس کی انتہائی تعریف کی، دراصل یہ دونوں نقاد انتہا پسند ہیں، اور ان کے نظریات میں ان کے جذبات کو ضرور دخل ہے ورنہ ایسا ممکن نہیں ہے کہ ایک ہی شے بہترین بھی ہو اور بدترین بھی ہو۔اس سلسلے میں لارڈ مارلے کی بات بہت وزن رکھتی ہے، وہ کہتا ہے کہ نسلاً بعد نسل مفکرین ارسطو کی ٹریجڈی کے نظریہ پر بحث ومباحثہ کرتے آئے ہیں، لیکن خود وہ براہِ راست ارسطو کے نظریہ پر غور کیوں نہیں کرتے ہیں تا کہ وہ خود ہی اصل حقیقت پر پہنچ جائیں ،بہر حال تشریحی تنقید میں یہ خامی ضرور ہے کہ نقاد کو......اختیارات زیادہ دیئے گئے ہیں، لہٰذا وہ بعض اوقات اپنے اختیارات کا بے جا استعمال کرتا ہے۔وہ جس کو چاہتا ہے کالے پانی کی سزا دیتا ہے۔یہ بھی ممکن ہے کہ کوئی نقاد بغیر کسی بغض وعناد کے کسی کے کلام کو پرکھنے کی کوشش کرے اور اپنی خوشی یا ناخوشی کو اس میں دخل نہ دے۔"[۵۵]

ڈاکٹر سلام سندیلوی "تشریحی تنقید کی ضرورت" کے تحت لکھتے ہیں:

"اس میں کوئی شک نہیں کہ مولٹن کا استقرائی تنقید کا طریقہ کچھ معنوں میں مفید ہے مگر ہم اس کو مکمل طور سے نہیں اپنا سکتے کیونکہ اس میں ایک زبردست خامی ہے مولٹن سائنس اور ادب کو ایک ہی زمرہ میں رکھتا ہے مگر سائنس مادی دنیا سے بحث کرتی ہے جس میں شخصیت، صداقت، دردوغ ، جذباتی قوت اور فنکارانہ اثرات نہیں ہوتے ہیں اگر چہ انہیں عناصر سے ادب کی تعمیر ہوتی ہے۔ سائنس دان سے ہم صرف اتنا جاننا چاہتے ہیں کہ کس چیز کی ماہیت کیا ہے اور وہ کس طرح وجود میں آئی، اس کے بعد سائنس دان کا کام ختم ہو جاتا ہے لیکن نقاد کا کام ان معلومات کے بعد بھی

باقی رہتا ہے۔اس کو یہ بھی معلوم کرنا ہے کہ کسی ادبی تخلیق کی اہمیت کیا ہے اس اہمیت کا احساس خود مولٹن کو ہے کیونکہ اس نے شیکسپیئر کے ڈراموں کو مطالعہ کے لئے صرف اس بنا پر منتخب کیا کہ شیکسپیئر ایک بڑا ڈرامہ نگار ہے، بس یہیں سے ایک معیار اس کے دماغ میں قائم ہو گیا اور یہیں سے تشریحی طریقہ کا وہ لاشعوری طور پر قائل ہو گیا'' [۵٦]

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی دبستان'' میں لکھتے ہیں:

''تشریحی تنقید کی اس نوع کی منفی مثالوں میں آزاد کی ''آب حیات'' کی بعض آراء پیش کی جا سکتی ہیں' آزاد نے بہادر شاہ ظفر کا سارا کلام ذوق کے کھاتہ میں ڈال دیا تھا جبکہ (پہلے ایڈیشن میں) مومن کا ذکر ہی گول کر دیا تھا شبلی نے ''موازنہ'' میں دبیر کے ساتھ بھی کچھ ایسا ہی سلوک کیا تھا'' [۵۷]

## (۵) جمالیاتی تنقید:

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' میں رقمطراز ہیں:

''جمالیاتی تنقید، جمالیات/ فلسفۂ جمال کی ضمنی پیداوار ہے۔ان معنی میں کہ جمالیات پر استوار ہے ۔اس تصورنقد کے اصول وضوابط جمالیات پر استوار ہیں۔جمالیات جس یونانی لفظ Aesthetics کا ترجمہ ہے ''ڈکشنری آف لٹریری ٹرمز'' کے بموجب یہ "Aistheta" سے مشتق ہے، جس کا مطلب ''بذریعہ حسیات اشیاء کا ادراک'' اسی سے ایک اور اصطلاح وضع کی گئی "Aisthetes" ''ادراک کرنے والا''۔۱۷۵۰ء میں اے ٹی بام گارٹن (A.T.Bum Garten) نے "Aesthetica" نام کا رسالہ قلم بند کیا جس میں اس نے ذوق کو فلسفیانہ تصور کے طور پر پیش کیا۔ جمالیاتی تنقید کا آغاز بام گاٹن سے سمجھا جاتا ہے۔ بتدریج اس سے وابستہ مفاہیم میں وسعت پیدا ہوتی گئی اور یوں ادب اور فنون لطیفہ میں حسن اور اس کے اظہار کی بوقلموں کیفیات کے مطالعہ، تحسین اور ستائش کے لیے جمالیاتی تنقید نے جداگانہ دبستان کی صورت اختیار کر لی۔ جمالیاتی تنقید میں ان ذرائع کا مطالعہ کیا جاتا ہے جنہیں بروئے کار لا کر تخلیق کا تخلیقات میں حسن پیدا کرتا ہے۔اس لئے اس میں اسلوب کے تجزیاتی مطالعہ کو خصوصی اہمیت دی جاتی ہے کہ تخیل، تصور، خیال، سوچ سبھی اس کے ذریعہ سے تخلیق میں اظہار پا کر قاری کے اعصاب/ حسیات/ حواس پر خوشگوار اثرات مرتب کرتا ہے۔'' [۵۸]

مزید لکھتے ہیں:

''جمالیاتی تنقید میں تاثرات، ذوق، ذوقِ جمال، احساسِ حسن، ادراکِ جمال، جمالیاتی حس، وجدان، حسِ لطیف، جیسی اصطلاحات بہت استعمال ہوتی ہیں، اتنی کہ ان کے بغیر جمالیاتی نقاد بات ہی نہیں کر سکتا۔ جمالیاتی تنقید اس لحاظ سے ذاتی اور باطنی ہے کی اس میں تخلیق کی قدر و قیمت، اس کے فنی مقام، دیگر تخلیقات سے تقابلی مطالعہ اور فیصلہ جیسے امور سے اغماز برتا جاتا ہے۔صرف ذوق اور ذاتی پسند کی روشنی میں تخلیقات کی تحسین کی جاتی ہے۔ والٹر پیٹر کی تالیف

"The Renaiscance" جمالیاتی تنقید میں خصوصی اہمیت کی حامل ہے۔موجودہ دور میں اطالوی فلاسفر کروچے (Croce) کے تصور ''اظہاریت'' نے جمالیاتی تنقید کو نئے ذائقہ سے روشناس کرایا۔وہ وجدان کا حامی اوراس کا قائل ہے:

آتے ہیں غیب سے یہ مضامیں خیال میں

کروچے مقالہ ''شاعری کا جواز'' میں شعراء کے بارے میں یوں لکھتا ہے:

''شاعر نہ صرف زبان اور موسیقی کے خالق ہیں بلکہ رقص ،فنِ تعمیر، بت سازی اور مصوری کے بھی خالق ہیں۔وہ قانون کی تشکیل کرتے ہیں، مدنی معاشرے کے بانی مبانی ہیں۔فنونِ زندگی کے موجد ہیں اور وہ معلّم ہیں جو سچائی اور حسن کو ایک دوسرے سے قریب کردیتے ہیں اور جو غیب کی ان باتوں کا جزوی ادراک پیدا کرتے ہیں جسے مذہب کہا جاتا ہے۔شاعری فی الحقیقت آسمانی چیز ہے۔یہ بیک وقت علم کا مرکز بھی ہے اور دائرہ بھی۔یورپ کا دورِ تاریک اس لیے تاریک دور کہ اس میں شاعرانہ اصول زوال پذیر ہو چکا تھا اور اس لحاظ سے ظلم واستبداد اور توہم پرستی فروغ پا گئے تھے۔شاعری وہ نہیں ہے جس کے محدود معنی ہیں کہ وہ کچھ جو الفاظ اور نظم میں ادا کیا جائے۔ شاعری فلسفہ ہے اور فلسفہ بڑی شاعری ہے۔افلاطون اور بیکن بڑے شاعر ہیں۔شیکسپیئر، دانتے اور ملٹن بڑے فلسفی ہیں۔'' (بحوالہ: ڈاکٹر جمیل جالبی ''ارسطو سے ایلیٹ تک'' ص:۴۴۳ تا ۴۴۴) ''[۵۹]

مزید لکھتے ہیں:

''کروچے تخلیق کو صرف وجدان کے اظہار کے مترادف تصور کرتا ہے۔اس لئے جمالیاتی تنقید میں تخلیق کے مطالعہ اور اس سے وابستہ تحسین/ لطف/ حظ/ مسرت/ تاثرات/ احساسات کو منطقی تجزیہ اور دلائل واستدلال سے گراں بار نہیں کیا جاتا کہ یوں تخلیق کا حسن مجروح ہو جائے گا۔اپنی انتہائی صورت میں جمالیاتی تنقید تاثراتی تنقید میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ادب برائے ادب کے تصور نے بھی جمالیاتی تنقید سے تقویت حاصل کی۔''[۶۰]

ڈاکٹر سلام سندیلوی ''جمالیاتی تنقید'' کی ضمن میں لکھتے ہیں:

''جمالیاتی تنقید کا اصول یہ ہے کہ ادب کو پرکھنے کے لئے کسی اصول کی ضرورت نہیں ہے اور نہ کسی معیار کو مدِّ نظر رکھنے کی حاجت ہے بلکہ ہم کو دیکھنا چاہئے کہ اس تصنیف کے مطالعہ کے بعد ہم پر کس قدر سرور و کیف طاری ہوُا۔یہی اس کی عظمت اور بلندی کی پہچان ہے۔اس کا مطلب یہ ہے کہ جمالیاتی تنقید فن برائے فن کی ترویج کرتی ہے اور اس کا فلسفۂ لذتیت (HEDONISM) پر مبنی ہے یہ تنقید نفس پرستی کے جذبہ سے کام لیتی ہے۔اس تاثراتی نظریہ کا سب سے بڑا مبلغ آسکر وائلڈ ہے، اس کی نظر میں ادب کا مقصد عیش ونشاط کا حاصل کرنا ہے۔اگر کوئی ادبی تخلیق ہم کو نشاط کی لہروں میں بہالے جاتی ہے تو وہ بلند تخلیق ہے۔اس پر گرن کا بھی یہی نظریہ ہے، اگر کوئی ادبی تخلیق ہمارے احساسات میں ہیجان برپا کرتی ہے اور ہمارے تاثرات کو بیدار کرتی ہے تو اس کی کامیابی میں شک نہیں کیا جاسکتا۔''[۶۱]

مجنوں گورکھپوری ''تاریخ جمالیات'' میں کروچے کے نظریے کا جائزہ لیتے ہوئے لکھتے ہیں:

''کروچے نے جس تفصیل اور ترتیب کے ساتھ جمالیات پر نظر ڈالی ہے اور جس سہولت اور سلاست کے ساتھ سمجھایا ہے اس کی مثال تاریخ جمالیات میں نہیں ملتی اس کے نظریہ میں وہ تمام خامیاں اور کمزوریاں موجود ہیں جو تصوریت یا روحانیت یا وجدانیت کی مستقل خصوصیات ہیں لیکن کروچے کا سب سے بڑا کارنامہ یہ ہے کہ اس نے زندگی کو متحرک یعنی تاریخی حقیقت بتایا اور مطلقیت اور تجرید (ABSTRACTION) کو نا قابل اعتبار ثابت کیا۔ یہ نئے دور کے نئے میلانات کی تشفی کے لیے بہت غنیمت ثابت ہوا کروچے اگر حقیقت کو بیک وقت مادی اور روحانی تسلیم کر لیتا تو آج اس سے بڑا حکیم جمالیات کوئی دوسرا شاید نہ ہوتا'' [۶۲]

پروفیسر خورشید جہاں ''جدید اردو تنقید پر مغربی تنقید کے اثرات'' میں جمالیاتی تنقید کے ضمن میں لکھتی ہیں:

''جمالیات کے تقاضوں میں وہ ازلی رس ہیں جن پر فنونِ لطیفہ اتنا زور دیتا رہا ہے' دراصل زندگی کی بعض قدریں بین الاقوامی طور پر جانی پہچانی جاتی ہیں۔ مثلاً حسن سے متاثر ہونا، نفرت، غصہ، محبت، عشق اور کتنے ہی ایسے لوازم ہیں جن کا اطلاق ہماری روزمرہ زندگی پر ہوتا ہے۔ جمالیات کی بحث میں یہ سارے عوامل چلے آتے ہیں اس لیے اسے محض تاثر کی حد تک سمجھنا ایک ادبی غلطی ہے، جس کا ارتکاب ڈاکٹر شارب ردولوی سے بھی ہوا ہے۔ مدعا یہ ہے کہ جمالیات تو انگریزی کے لفظ (Aesthetic) کے بدل کے طور پر استعمال ہوتا رہا ہے اور اس سے متعلقہ نقاد حسن کی تلاش میں سرگرداں رہے ہیں حسن تناسب کا نام ہے تو ازن کہہ لیجیے۔ یہ توازن یا تناسب چاہے کسی پیکر خاکی میں ملے یا فنون کی کسی شق میں اس کی اثر انگیزی کی تحلیل کرنا جمالیات سے وابستہ نقادوں کا فریضہ رہا ہے۔ جب افلاطون نے ادب کے تعلق سے یہ مسئلہ اٹھایا کہ شعر و ادب انسان کی گمراہی کا سبب ہیں تو اس کے شاگرد رشید نے یہ نکتہ پیش کیا کہ شعر و ادب دراصل ذہن کو متوازن اور متناسب بنانے کا عمل ہے۔ یعنی کوئی شاعر، نقاد، ادیب ڈرامہ نگار یا مصور جب اپنے تخلیقی مرحلے سے گذرتا ہے تو گویا وہ فطرت کی خام کاریوں میں توازن پیدا کرنے کے لیے اپنے فن پارے میں جمالیاتی حسن بخش دیتا ہے۔..........
جمالیاتی اور تاثراتی تنقید کی روز کہیں کہیں ایک بھی ہو سکتی ہے مگر ہمیشہ ایک نہیں ہوتی۔ یا یہ دونوں ادبی اصطلاح میں دونوں ایک دوسرے کے بدل کے طور پر استعمال نہیں ہو سکتی۔'' [۶۳]

مزید لکھتی ہیں:

''جمالیاتی تنقید کی بحث ارسطو سے ہوتی ہوئی ہرڈر اور کانٹ تک پہنچتی ہے پھر گوئٹے اور ہیگل تک پہنچتی ہے۔ اس کے بعد کروچے کی وضاحتیں سامنے آ جاتی ہیں۔ کسی حد تک رچرڈز بھی اس سے رشتہ جوڑتا ہے پھر سنتیانا اور والٹر پیٹر، آسکر وائلڈ اور اسپانگر تک پہنچتے پہنچتے اس کی تمام خصوصیات واضح ہو جاتی ہیں۔ اردو میں ان کے اثرات کے تحت لکھنے والوں میں شبلی، مہدی افادی، بجنوری، نیاز فتح پوری، اثر لکھنوی، فراق گورکھپوری، مجنوں گورکھپوری، رشید احمد صدیقی، محمد حسن عسکری اور اختر اورینوی کے نام لیے جا سکتے ہیں۔ میں نے یہ نام تاثراتی تنقید کے ذیل میں گنوائے ہیں۔ میں ان تمام نقادوں کو جمالیاتی نقاد نہیں مانتی۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ جمالیاتی

تنقید کی مغرب میں جو فضا ہے وہ آج تک اردو میں ابھر نہیں سکی۔ ہاں کسی حد تک مجنوں گورکھپوری اور ایک حد تک آل احمد سرور اس صف میں کہیں کھڑے ہو سکتے ہیں۔ ویسے میں انہیں بھی پورا جمالیاتی نقاد تسلیم نہیں کرتی۔'' [۶۴]

ابوالاعجاز حفیظ صدیقی ''کشاف تنقیدی اصطلاحات'' میں لکھتے ہیں:

''جب تنقید کا رجحان فنی پہلو کی طرف ہوتا ہے تو وہ جمالیاتی تنقید کہلاتی ہے۔'' (عبادت بریلوی)
''جمالیاتی تنقید کو عام طور سے فنی اور ادبی تخلیق کے مواد کے مقابلے میں اس کی ہیئت کی تنقید کہا گیا ہے اور یہی چیز اس کے اور تنقید کی دوسری قسموں کے درمیان امتیاز کا سب سے بڑا وسیلہ ہے۔'' (وقار عظیم)'' [۶۵]

مزید لکھتے ہیں:

''جمالیاتی تنقید نے کچھ ادبی معیار قائم کر دیے ہیں جن سے کسی تحریر کو جانچا جا سکتا ہے اور اس بات کا فیصلہ کیا جا سکتا ہے کہ وہ ادب ہے یا نہیں۔ اگر وہ ادب ہے تو فلاں ادب پارے کے مقابلے میں اس کی حیثیت کیا ہے چونکہ تاثرات ذاتی پسندیدگی کی حیثیت رکھتے ہیں اس لیے جمالیاتی تنقید میں نقاد تاثرات اور ان کے نتیجے میں حاصل ہونے والی مسرت کے سرچشمے معلوم کرنے کے لیے ادب پارے میں حسن کاری کے طریقوں کا مطالعہ کرتا ہے۔ لیکن یہ امر بھی ملحوظ خاطر رہے کہ ہیئت کو مواد سے الگ نہیں کیا جا سکتا اس لیے کسی ادب پارے کے بارے میں یہ سوال کہ ادیب اپنی بات کہنے میں کس حد تک کامیاب ہوا ہے اس سوال سے منسلک اور مربوط ہے کہ ادیب کیا کہنا چاہتا ہے۔ ہیئت کی اہمیت میں کلام نہیں لیکن مواد کے بغیر اس کی حیثیت جسدِ بے روح سے زیادہ نہیں ہو سکتی۔ اس لئے جمالیاتی تنقید کی اہمیت مسلم مگر کسی ادب پارے کی عظمت کا اندازہ کرنے میں ہمیں اخلاقیات، نفسیات، عمرانیات اور سیاسیات کے پیمانوں سے بھی مدد لینی پڑتی ہے یعنی ہمیں یہ بھی دیکھنا پڑتا ہے کہ اس کے مطالب کی نوعیت کیا ہے۔ ادب زندگی کو کس زاویے سے دیکھتا ہے اور اسے کس نہج پر لانا چاہتا ہے لیکن جمالیاتی تنقید کا دامن چونکہ ادب برائے ادب کے نظریے کے ساتھ بندھا ہے اس لیے وہ ایسے سوالوں کو درخور اعتنا نہیں جانتی۔'' [۶۶]

ڈاکٹر شارب ردولوی ''جدید اردو تنقید اصول و نظریات'' میں لکھتے ہیں:

''اردو نقادوں میں جمالیاتی تنقید عموماً تاثراتی تنقید کی شکل میں ملتی ہے قدیم نقادوں کے یہاں مختلف قسم کے رجحانات ملتے ہیں اسی لیے خالص جمالیاتی تنقید کسی کے یہاں نظر نہیں آتی جمالیاتی تنقید کے ایک پہلو 'اظہاریت' کی طرف بھی اشارہ کیا گیا ہے لیکن معمولی اشاروں یا کسی شاعر یا کسی ایک نقاد کے یہاں پائے جانے والے دو چار جملوں پر کسی دبستان نقد کی بنیاد نہیں رکھی جا سکتی'' [۶۷]

مزید لکھتے ہیں:

''سب سے پہلے جمالیاتی بصیرت اور شعور کسی حد تک مرتب شکل میں آزاد کے یہاں ملتا ہے

......انہوں نے شاعروں کے جو حالات اور ان کی شاعری پر جو رائیں دی ہیں ان سے ایک تاثراتی کیفیت بھی ظاہر ہوتی ہے مثلاً جہاں وہ سودا کے کلام کی خصوصیات لکھتے ہیں وہاں اس عہد کے تاریخی تقاضوں کا ذکر کرنے کے بجائے صرف تاثرات کا اظہار کرتے ہیں.......... دوسرے بڑے نقاد شبلی ہیں جن کے یہاں جمالیاتی اور تاثراتی تنقید کے واضح تصور و نقوش ملتے ہیں'' [۶۸]

''اردو تنقید میں جمالیاتی اور تاثراتی تنقید کے نمائندوں میں مہدی افادی اور سجاد انصاری کے نام بھی آتے ہیں.......... سجاد انصاری کا مجموعہ ''محشر خیال'' اور مہدی افادی کا مجموعہ ''افادات مہدی'' ہے سجاد انصاری کے یہاں مہدی افادی کے مقابلے میں تنقیدی مضامین کم ہیں......ان (مہدی افادی) کے مضامین 'دائرہ ادبیہ ایک کھلی چٹھی' خواب طفلی' آرزوئے شباب' شعر العجم پر ایک فلسفیانہ نظر' فلسفہ حسن و عشق اور بنت عم وغیرہ ان کے جمالیاتی رجحان کی نشان دہی کرتے ہیں'' [۶۹]

ڈاکٹر سلیم اختر ''جمالیاتی تنقید'' کے ضمن میں لکھتے ہیں:

''میرے خیال میں اردو میں بحیثیت ایک دبستان جمالیاتی تنقید کبھی بھی نہیں رہی' البتہ انفرادی ناقدین کے ہاں ذاتی میلان کے طور پر اس کا مطالعہ ممکن ہے' جمالیاتی تنقید میں ذاتی پسند و ناپسند کو جو اہمیت حاصل ہے اس کی بنا پر تذکروں میں باقاعدہ تنقید کے کچھ پہلو (بلکہ زیادہ بہتر تو یہ ہے کہ بعض آراء) جمالیاتی تنقید کے قریب ہو جاتی ہیں'.......... اشعار کی پسند میں جن خیالات کا اظہار کیا جاتا رہا ہے وہ کسی حد تک جمالیاتی تنقید کی حدود میں آجاتے ہیں تذکرہ نگار حسن زبان پر سب سے زیادہ توجہ دیتے ہوئے بالعموم خیال پر طرز ادا کو فوقیت دیتا تھا وہ الفاظ کے حسن سے جیسے مسحور ہو کر رہ جاتا ہے' نظیر اکبر آبادی کی ناپسندیدگی کا ایک بڑا سبب یہ بھی تھا کہ اس نے بقول شیفتہ بہت سے ایسے الفاظ بھی استعمال کیے جو بازاری لوگوں کی زبان کا حصہ تھے بالفاظ دیگر وہ تذکرہ نگاروں کے جمالیاتی معیار پر پورا نہ اتر سکا'' [۷۰]

مزید لکھتے ہیں:

''اردو کے دیگر ناقدین کے ضمن میں جمالیاتی تنقید کا بھی رومانی تنقید ایسا حال ہے اور جنہیں رومانی نقاد کہا جاتا ہے انہی میں بعض اوقات جمالیاتی تنقید کے اثرات کا مطالعہ بھی کیا جاسکتا ہے' نیاز فتح پوری کی تنقید کو اردو میں جمالیاتی تنقید کا سب سے اہم اور اچھا نمونہ قرار دیا جاسکتا ہے انہوں نے اپنے تنقیدی مسلک کی یوں وضاحت کی: ''جب میں کسی شاعر کے کلام پر انتقادی نگاہ ڈالتا ہوں تو اس سے بحث نہیں کرتا کہ اس کے جذبات کیسے ہیں بلکہ صرف یہ کہ اس نے ان کے ظاہر کرنے میں کیا اسلوب اختیار کیا وہ ذہن سامع تک اس کو پہنچانے میں کامیاب ہوا ہے یا نہیں؟ بیان خواہ حسن و عشق کا ہو یا نہر کی پن چکی کا اس سے غرض نہیں' دیکھنے کی چیز صرف یہ ہے کہ شاعر جو کچھ کہنا چاہتا ہے ہو واقعی الفاظ سے ادا ہوتا بھی ہے یا نہیں'' [۷۱]

''نیاز کے بعد عابد علی عابد نے بھی اپنی تنقید میں ادب پاروں کے جمالیاتی اوصاف کی تلاش پر بطور خاص زور دیا.......... ''اسلوب'' میں عابد نے تمام مباحث کو جمالیاتی تنقید کے اصولوں کی روشنی میں سمیٹا ہے'' [۷۲]

جمالیاتی تنقید کے حوالے سے اہم تنقیدی کتب ملاحظہ کیجئے:

مجنوں گورکھپوری کی تصنیف ''تاریخ جمالیات'' [۷۳] ۱۱۲ صفحات پر مشتمل ہے۔ فہرست درج ذیل ہے۔

[۱] دیباچہ [۲] مقدمہ [۳] پہلا باب: یونان اور روم میں جمالیات کا تدریجی ارتقاء
[۴] دوسرا باب: ازمنۂ وسطیٰ اور نشاۃ الثانیہ [۵] تیسرا باب: دورِ جدید کروچے سے پہلے
[۶] کروچے کا نظریۂ جمالیات [۷] جدلیاتی مادیت اور جمالیات [۸] تبصرہ و تصفیہ

''ادب میں جمالیاتی اقدار ایک مطالعہ'' [۷۴] ڈاکٹر ظہیر احمد صدیقی کی تصنیف ۱۲۸ صفحات پر مشتمل ہے۔ فہرست درج ذیل ہے۔

[۱] حرف آغاز: [۲] نظریاتی تنقید میں جمالیاتی نقطۂ نظر کی ضرورت: [۳] مغرب میں جمالیاتی فکر کے ارتقاء پر ایک نظر:
[۴] جمالیاتی افکار کی چند واضح جہتیں: [۵] قدر جمال کی مستقل بالذات حیثیت: [۶] مشرق کے جمالیاتی افکار کا جائزہ:
[۷] ادب۔ فن اور مقصدیت: [۸] تنقید ادب اور جمالیاتی اساس: [۹] خلاصۂ نتائج: جمالیاتی احساس اور ادب کی معروضیت:
ضمیمہ اوّل: اصطلاحات: ضمیمہ دوم: اشاریات:/...... کتابیات:

پروفیسر ثریا حسین کی تصنیف ''جمالیات شرق و غرب'' [۷۵] ۲۱۲ صفحات پر مشتمل ہے فہرست درج ذیل ہے۔

پیش لفظ: ............[۱] ہندوستانی جمالیات: [۲]، بزم خیال میں ترے حسن کی شمع جل گئی: [۳] نگار خانہ چین:
[۴] مانی و بہزاد: [۵] بایزنطیم اور روس: [۶] مائیکل اینجلو کی دنیا: [۷] جمالیات: مفہوم اور بنیادی مسائل:
[۸] مغرب کے چند اہم نظریہ ساز: [۹] اختتامیہ: [۱۰] کتابیات: [۱۱] اشاریہ:

ڈاکٹر ریاض الحسن کا طویل مقالہ ''جمالیات اور اردو ادب'' [۷۶] بھی اس ضمن میں اہمیت کا حامل ہے۔ جبکہ نصیر احمد ناصر کی ''تاریخ جمالیات'' [۷۷] دو جلدوں میں نیز ''اقبال اور جمالیات'' [۷۸] ۴۹۷ صفحات پر مشتمل بھی اس ضمن میں اہم ہے۔ فہرست درج ذیل ہے۔

حصہ اول: حسن: ۱۔ دیباچہ ۲۔ خودی ۳۔ وحدت الوجود ۴۔ حسن۔ معروضی ۵۔ حسن موضوعی
۶۔ موضوعیت معروضیت ۷۔ حسن کا حرکی نظریہ ۸۔ اظہاریت ۹۔ نظریہ جلال ۱۰۔ جمالیاتی مشاہدہ، جمالیاتی حسن اور جمالیاتی ذوق
دوسرا حصہ: فن: ۱۱۔ فن کی ماہیئت ۱۲۔ مقصدیت فن ۱۳۔ فن اور فطرت ۱۴۔ تقلید، غلامی، اور اجتہاد
۱۵۔ فنی صلاحیت ۱۶۔ مطلعات ۱۷۔ اشاریہ ۱۸۔ اسماء الرجال ۱۹۔ مطلعات

ڈاکٹر شکیل الرحمٰن کی تصانیف میں ''اساطیر کی جمالیات'' [۷۹] اور ''مرزا غالبؔ اور ہند مغل جمالیات'' [۸۰] ۵۹۰ صفحات پر مشتمل ہے۔ ''پیش نظر کتاب میں موصوف نے ہند مغل جمالیات اور کلامِ غالب میں اس کی کارکردگی پر روشنی ڈالی ہے۔ اس کے عنوانات میں مندرجہ ذیل بطورِ خاص پڑھنے والوں کی توجہ مرکوز کرتے ہیں:
روایات اور غالب۔ علامت استعارہ اور پیکر۔ ہند مغل مصوری کا عرفان، تخلیقی تخیل کا عمل، مرزا غالبؔ اور بیدلؔ ایک جمالیاتی مسئلہ''

ڈاکٹر یوسف حسین خاں کی تصنیف ''غالب اور اقبال کی متحرک کی جمالیات''[۸۱]۲۰۲صفحات پر مشتمل ہے۔فہرست ملاحظہ کیجئے:
۱۔ہیئت واسلوب کی تخلیق توانائی ۲۔متحرک جمالیات

ڈاکٹر ذکی ''کلام غالب کا فنی و جمالیاتی مطالعہ''[۸۲]میاں محمد شریف کی ''جمالیات کے تین نظریئے'' بھی قابل ذکر ہیں۔

## (۶)رومانوی تنقید:

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی اصطلاحات:توضیحی لغت''میں رقمطراز ہیں:

''رومانی تنقید/رومانیت کی ضمنی پیداوار ہے لہٰذا رومانیت کے آغاز ،ارتقائی مراحل اور اساسی تصورات کے تناظر میں اس کا مطالعہ ہونا چاہئے کہ رومانیت کے اصولوں کی روشنی میں رومانی تنقید کے خدوخال نکھرتے ہیں۔ورڈز ورتھ اور کولرج کی مشترک تالیف "Lyrical Ballads"۱۸۰۱ء میں طبع ہوئی۔اس کے پیش لفظ میں ورڈز ورتھ نے جن خیالات کا اظہار کیا وہ رومانیت کے ساتھ ساتھ رومانی تنقید کے لیے بھی اساس فراہم کرتے ہیں۔حصولِ مسرت ،ادراکِ حسن، تخیل کا اظہار اور جذبات کی ترجمانی کو تخلیق میں اساسی اہمیت دی گئی جو کلاسیکی اصولِ نقد کے بالکل برعکس تھا اور اسی لیے اپنے زمانہ کے لحاظ سے باغیانہ تصورِ نقد قرار پایا۔''[۸۳]

مزید لکھتے ہیں:

''کولرج نے "Biographia Literaria"(۱۸۱۷ء) میں فلسفیانہ انداز پر رومانیت/رومانی تنقید کی مزید وضاحت کی اور پہلی مرتبہ ادبی تنقید کو محض تشریحی اور تشریعی سطح سے بلند کر کے اسے فلسفیانہ گہرائی عطا کی۔اس نے شاعری کی مانند تنقید کا سرچشمہ بھی رومانی قوت اور الہام میں تلاش کیا۔اس کی دانست میں رومانی نقاد کے لیے لازم ہے کہ وہ شاعر کے تخیل کی کارفرمائی کا مطالعہ کرتے ہوئے شاعری میں اس کی متنوع صورتوں کا مطالعہ کرے۔اس کے بقول:
''شاعر شعر کا خالق ہے تو نقاد شعر کا فلسفی۔'' ''[۸۴]

''کولرج نے اس امر پر بطور خاص زور دیا کہ نقاد کو مروجہ علوم کے ساتھ ساتھ فلسفہ اور منطق پر بھی عبور حاصل ہونا چاہئے۔ڈاکٹر سجاد باقر رضوی اس ضمن میں رقمطراز ہیں:
''کولرج تنقید کو ادب کی تخلیق سے متعلق استدلال اور محاکمہ کی سائنس تصور کرتا ہے۔اس لیے اس کے نظام فکر میں طریق کار (Method) کو بہت زیادہ اہمیت حاصل ہے۔اس کا خیال ہے کہ طریق کار مختلف اشیاء کو ایک وحدت میں پروتا ہے اور انسانی ذہن کے مختلف تاثرات و تصورات کو ایک کُل کی صورت میں ڈھالتا ہے۔اس کے متعلق وہ ایک مبالغہ آمیز بیان یوں دیتا ہے:''شاعری کا سارا سحر،اس کا تمام حسن،اس کی تمام قوت اس فلسفیانہ اصول میں ہے جسے ہم طریق کار کہتے ہیں۔''(بحوالہ:مغرب کے تنقیدی اصول''ص:۲۱۷)رومانی تنقید کے ضمن میں یہ دلچسپ امر بھی ملحوظ رہے کہ اس اندازِ نقد نے انفرادی نظریہ کی صورت میں جنم نہ لیا بلکہ اس (رومانی) شاعری کے دفاع کا ایک انداز تھی جو ورڈز ورتھ،کولرج، شیلے، بائرن اور کیٹس کر رہے

تھے اور جسے معاصرین نے تسلیم نہ کیا، لہٰذا ورڈز ورتھ اور کولرج کے لیے اپنی شاعری کے دفاع/ جواز/ دلیل کے طور پر ان تصورات کی وضاحت لازم قرار پائی جو ان کی شاعرانہ حس کے ترجمان تھے اور جو بالآخر رومانی تنقید کی اساس قرار پائے۔'' [۸۵]

پروفیسر خورشید جہاں ''جدید اردو تنقید پر مغربی تنقید کے اثرات'' میں رومانی تنقید کے ضمن میں لکھتی ہیں:

''سترہویں صدی تک یورپ کے ادب و فن پر کلاسیکی روایات اور اصولوں کا مکمل اثر تھا۔ جب کلاسیکی اور نو کلاسیکی حقیقت پسندی اور سختی حد سے بڑھ گئی تو اس صدی کے اواخر میں نو کلاسیکی نظریے کی مخالفت شروع ہوگئی۔ اٹھارویں صدی میں تنقید کی تاریخ میں بہت بڑی تبدیلی آئی۔ کلاسیکی اصولوں کی جگہ مختلف تنقیدی نظریات نے لے لی۔ عام خیال یہ تھا کہ ذوق کا تعلق عقلی اصولوں سے نہیں بلکہ انفرادی محسوسات سے ہے۔ لیکن اس وقت یہ نظریہ کچھ مبہم سا تھا، حالانکہ یہ نظریہ مغربی ادب میں کچھ نیا نہ تھا سینکڑوں برس پہلے لانجائنس (Longginus) ''جذبہ'' اور ''تخیل'' جیسے رومانی عناصر کو ادب کے لیے لازم قرار دے چکا تھا۔ لانجائنس کے نظریے نے نو کلاسیکی نظریے کے مخالفوں کی رہنمائی کی۔ وہ دماغ سے زیادہ احساسات کو اہمیت دینے لگے ۔ دوسرے الفاظ میں یہ کہا جا سکتا ہے کہ رومانی ادب میں اندرونی تجربات پر زیادہ زور دیا جاتا تھا اس لیے رومانی ادب میں تجربہ اور احساس کی اہمیت بہت بڑھ جاتی ہے۔ جبکہ لانجائنس صرف جذبہ کو ہی اہمیت نہیں دیتا بلکہ ان جذبات کی ذہنی تنظیم اور اسلوب پر بھی زور دیتا ہے۔ وہ فطری جذبات کی فن کارانہ پیش کش کو ہی ادبی تخلیق سمجھتا ہے۔'' [۸۶]

مزید لکھتی ہیں:

''جس طرح مغرب میں رومانیت کے عناصر ترکیبی کام کر رہے تھے اسی طرح اردو میں بھی نئی نسل کے اندر رومانیت کے عناصر پنپ رہے تھے۔ لیکن اردو اور مغربی زبانوں کے حالات میں بہت فرق ہے، جس طرح مغرب میں کلاسیکیت کے خلاف علم بغاوت بلند ہوا تھا اس طرح اردو میں رومانیت کی کوئی تحریک نہیں تھی۔ البتہ کچھ اسی قسم کے حالات یہاں بھی پیدا ہو گئے تھے۔ جن کے سبب ادیبوں اور شاعروں کا رجحان کلاسیکیت سے رومانیت کی طرف ہوا۔ اردو میں اپنا کوئی کلاسیکی اصول نہیں تھا مگر فارسی کے اثر سے اردو ادب میں بھی کلاسیکی اصولوں کی پابندی ضروری قرار پا گئی تھی۔ فارسی میں جو اصول تھے وہ بھی بڑے سخت اور بے لوچ تھے جس کی مثال لکھنؤ کی شاعری اور رجب علی بیگ سرور کی نثر نگاری کی شکل میں ملتی ہے۔ شیخ ناسخ اور خواجہ وزیر نے اردو زبان سے متعلق جو اصول وضع کیے تھے۔ وہ بہت دنوں تک عمل میں نہیں لائے جا سکے، بہت جلد حالی نے ان اصولوں کے خلاف آواز اٹھائی اور ''مقدمہ شعر و شاعری'' کے ذریعہ جذبات نگاری اور تخیل اور جوش کو شاعری کا لازمی جز قرار دیا یہ گویا اردو میں رومانیت کی ابتدا تھی۔ حالی خود رومانی شاعروں میں اس لیے شمار نہیں کیے جا سکتے کہ ان کی شاعری میں جذباتیت اور جوش تو ہے مگر اس کے ساتھ ہی عقلیت اور مقصدیت بھی ہے جو کہ رومانی نظریے کے خلاف ہے۔ اردو میں ایسے نقاد کم ہی ہیں جنہیں مکمل طور پر رومانی نقاد کہا جا سکے۔ جن نقادوں کے یہاں رومانی اثرات پائے جاتے ہیں ان میں عبدالرحمٰن بجنوری اور مجنوں گورکھپوری کا نام لیا جا سکتا ہے۔ لیکن مجنوں گورکھپوری نے ادب میں سماجی اہمیت پر بھی زور دیا ہے اس لیے رومانی تنقید اور سماجی تنقید دونوں

ہی میں ان کا نام شامل کیا گیا ہے۔ دراصل رومانی تنقید کا کوئی اصول نہ تھا۔ یہی سبب ہے رومانی شاعری اور ادب کی طرف فن کاروں کی رہنمائی نہ ہو سکی'' [۸۷]

مزید لکھتی ہیں:

''رومانی نقادوں نے تخیل اور جذبات کے صرف انداز بیان پر زیادہ زور دیا ہے فن کار کے افکار وخیالات اور اس کے پس منظر و ماحول کو یکسر نظر انداز کر دیا۔ مادام دی اسٹیل نے کچھ اصول بنائے بھی تھے لیکن عموماً نقادوں کی جو روش تھی وہ یہی تھی کہ فن کار حسن و کیف کی محفل سجادے اور قاری اس کی رعنائیوں سے لطف اندوز ہو۔ اردو کے رومانی نقادوں کی بھی یہی روش ہے یعنی فن کار و ادیب اپنے تصورات و تخیلات کو جس انداز میں پیش کرتے ہیں یہ نقاد دوبارہ انہیں تصورات و تخیلات کو اپنے انداز میں پیش کر دیں، وہ یہ نہیں دیکھتے کہ فن کار نے کوئی بات کیوں کہی بلکہ وہ صرف یہ دیکھتے ہیں کہ فن کار نے کیا کہا ہے۔ عبدالرحمن بجنوری اسی طرح کے رومانی نقاد ہیں۔ مجنوں گورکھپوری کی تنقید کا انداز بجنوری سے جداگانہ ہے۔ وہ صرف رومانیت ہی کے قائل نہیں بلکہ زندگی کی حقیقتوں پر بھی نظر رکھتے ہیں۔ اس قول کے پیش نظر کہ ''رومانی نقاد جب کسی شاعر یا فن پارے پر اپنی رائے ظاہر کرتا ہے تو دراصل وہ اپنی ذات کا اظہار کرتا ہے اور اسے وسعت دے کر پیش کرتا ہے۔'' مجنوں گورکھپوری بھی رومانی نقاد ہیں۔ جب وہ میر، قائم یا اثر پر قلم اٹھاتے ہیں تو ان کے سامنے شاعر کے تجربات و احساسات نہیں بلکہ اپنی پسند اور ناپسند کا سوال ہوتا ہے، مجنوں چونکہ خود بھی شاعر' افسانہ نگار ہیں اور ان کی شاعری اور افسانہ نگاری پر رومانیت کی چھاپ ہے اس لیے ان کی تنقید بھی رومانیت سے متاثر ہے۔'' [۸۸]

ابوالاعجاز حفیظ صدیقی ''کشاف تنقیدی اصطلاحات'' میں لکھتے ہیں:

''رومانی تنقید رومانی تحریک ہی کا نظریاتی پہلو ہے۔ اسکاٹ جیمز نے لان جائنس کو اولین رومانی نقاد قرار دیا ہے۔ رومانیت کی تحریک سے وابستہ شعراء میں ورڈز ورتھ، کالرج اور شیلی نقادوں کی حیثیت سے بھی معروف ہوئے اور انہی کے افکار سے رومانی تنقید کے خدوخال روشن ہوئے۔ رومانی تنقید میں فنکار کی عظمت کو جانچنے کے لیے روایتی سانچوں اور عروض و بیان کی جکڑ بندیوں کے بجائے فنکار کے جوش تخلیق، الہام، تخیل، حسن آفرینی، ترسیل مسرت، جذبات اور اظہار جذبات کو اہمیت دی جاتی ہے تا کہ قاری کو الہام کے ان سرچشموں تک پہنچایا جا سکے جو کسی تخلیق کے وجود، اس کے حسن اور اس کی مسرت بخشی کا باعث بنے، رومانی نقادوں کے نزدیک جذبات کا بے ساختہ اظہار حسن پر منتج ہوتا ہے اور حسن قاری کے لیے مسرت کا باعث بنتا ہے۔ مسرت ادب پارے کی غایت ہے۔ ظاہر ہے کہ اس نظریے کے ڈانڈے بالآخر ادب برائے ادب کے نظریے سے مل جاتے ہیں چنانچہ رومانی تنقید کے نظریے پر ادب برائے زندگی کے حامیوں اور بالخصوص مارکسی نقادوں نے سخت تنقید کی ہے۔ نفسیات اور حیاتیات جیسے علوم کی ترقی نے احساس، جذبہ اور جبلت جیسی مصطلحات اور ان سے وابستہ رومانی تصورات کو جو رومانی نقادوں نے عام کیے تھے بہت نقصان پہنچایا اور اس طرح رومانی تنقید ی حکایت ماضی ہو کر رہ گئی۔'' [۸۹]

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی دبستان'' میں لکھتے ہیں:

''اگر اردو تنقید کے متنوع اسالیب اور دبستانوں کے تناظر میں یہ سوال کیا جائے کہ کیا اردو میں رومانی تنقید ہے؟...........اس ضمن میں بالعموم مہدی افادی' امداد امام اثر' عبدالرحمن بجنوری اور بعض اوقات آل احمد سرور کے اسماء گنوائے جاتے ہیں حالانکہ ان میں سے ایک بھی ایسا نقاد نہیں جس کا رومانیت کے قریب سے بھی گزر ہوا ہو' امداد امام اثر کی استثنائی مثال سے قطع نظر باقی تینوں ناقدین کے اسلوب میں کچھ شاعرانہ عناصر ملتے ہیں جبکہ بجنوری کے ہاں جذباتیت بھی ملتی ہے جس کا رنگ وہ تقابلی مطالعات سے چوکھا کرتے ہیں مگر اسلوب میں شاعرانہ عناصر اور انداز نقد میں جذباتیت رومانیت تو نہیں۔ دراصل یہ الجھن اسی لیے پیدا ہوئی کہ خود انگریزی میں رومانیت کے مفہوم میں قطعیت نہیں ملتی تو پھر اردو میں کہاں سے آئے گی؟.....اگر کچھ عناصر ملتے بھی ہیں تو وہ محمد حسین آزاد کی ''آب حیات'' میں۔ آزاد نے اپنے شاعرانہ اسلوب میں شعراء اور (کبھی کبھی) شاعرانہ رویوں کا جو مطالعہ کیا بعض اوقات وہ رومانی انداز فکر کے متوازی نظر آتا ہے آزاد انگریزی سے واقف تھے اور انگریزی قفلوں میں بند علوم سے آگہی کے قائل بھی تھے اگر انہوں نے کولرج کا (گہرانہ سہی سرسری ہی) مطالعہ کیا ہوتا تو وہ اپنے عہد کی علمی سطح کے لحاظ سے اردو میں رومانی تنقید کی اولین اور شاید بہترین مثال کی حیثیت اختیار کر سکتے تھے۔''

''شبلی نے کولرج کا مطالعہ کیا تھا جس کے اثرات ''شعر العجم'' (جلد ۴) میں تخیل کی بحث میں دیکھے جا سکتے ہیں مگر وہ اپنی پرجوش اور جذباتی بحث کے باوجود ''شعر العجم'' کی آراء میں جوش اور اسلوب میں جذباتیت نہ پیدا کر سکے' یہ سب انہوں نے ''موازنہ انیس و دبیر'' کے لیے اٹھا رکھا جو اردو میں رومانی تنقید کے برعکس تقابلی تنقید کی مثال قرار پاتی ہے۔ نیاز فتح پوری رومانی نقاد ہو سکتے تھے کہ وہ اردو میں رومانیت کی تحریک (اگر اسے واقعی تحریک تسلیم کر لیا جائے) میں اہم مقام کے حامل ہیں مگر وہ جمالیات کے ذریعہ تاثراتی انداز نقد کی جانب متوجہ رہے' اسی طرح فراق گورکھپوری بھی رومانی نقاد بن سکتے تھے مگر انہوں نے بھی اپنی ناقدانہ صلاحیتوں کی اساس تاثرات ہی پر استوار کی!''[۹۰]

''اردو میں رومانی تنقید کی بے بضاعتی کا اندازہ اس سے لگایا جا سکتا ہے کہ ڈاکٹر عبادت بریلوی نے ''رومانی تنقید'' پر ..........اردو کے ایک بھی رومانی نقاد کا نام درج نہیں کیا جبکہ ..........ڈاکٹر محمد حسن کی کتاب ''اردو ادب میں رومانی تحریک'' میں..........بجنوری اور مجنوں گورکھپوری کو رومانی تنقید کا نمائندہ قرار دیا گیا ہے میں ان دونوں کو رومانی نقاد تسلیم نہیں کرتا مجنوں پہلے جمالیاتی اور بعد میں مارکسی نقاد بنے جبکہ بجنوری محض تقابلی نقاد! ہاں رشید احمد صدیقی نے ''باقیات بجنوری'' کے تعارف میں انہیں (غالب کی حد تک) پہلا نفسیاتی نقاد قرار دیتے ہوئے یہ لکھا: ''اس سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ غالب کو نفسیاتی اسلوب تنقید کی روشنی میں پہلے پہلے بجنوری مرحوم ہی نے پیش کیا'' (صفحہ الف) میں سمجھ نہیں سکا رشید احمد صدیقی کے پایہ کا دانشور اور نقاد یہ بات کیسے لکھ گیا کہ: یہ تو آثار کچھ اس مرد مسلماں میں نہیں!''[۹۱]

رومانوی تنقید پر اہم کتب کی فہرست ملاحظہ کیجئے۔

ڈاکٹر محمد خان اشرف ''اردو تنقید کا رومانوی دبستان'' [۹۲] ۴۴۰ صفحات پر مشتمل ہے۔ فہرست درج ذیل ہے۔



## (۷) کلاسیکیت:/ (Classicism) کلاسیکی تنقید:

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' میں رقمطراز ہیں:

''سینت بیو کے الفاظ میں کلاسیک کیا ہے؟ ''عام طور پر کلاسیک کا لفظ اس قدیم صنف کے لیے استعمال کیا جاتا ہے جس کی حد درجہ تعریف و توصیف ہو چکی ہو۔ جس کی جامعیت وانفرادیت مسلّم ہو اور جس کی تعریف سے ہر کس و ناکس واقف ہو۔ کلاسیک ایک ایسے قدیم مصنف کو کہا جاتا ہے جو اپنے مخصوص اسلوب میں اپنا ثانی نہ رکھتا ہو اور اس کی یہ حیثیت مستند اور مسلّم ہو۔ کلاسیک کے لفظ کو ان معنی میں پہلی بار رومنوں نے استعمال کیا.....مجازی معنی میں Classem کے لفظ کو استعارہ کے طور پر سب سے پہلے دوسری صدی کے لاطینی مصنف آلس جیلیئس نے استعمال کیا اور اس لفظ کو خصوصیت کے ساتھ مصنفین سے وابستہ کر دیا۔ اس لفظ کا اطلاق اس صنف پر کیا گیا جو قابلِ ذکر ہو، جس کی خاص اہمیت ہو اور جو تخلیقی سطح پر عوامی مزاج سے الگ ہو۔'' (ترجمہ: ڈاکٹر جمیل جالبی ''ارسطو سے ایلیٹ تک'' ص: ۳۳۶)'' [۹۳]

مزید لکھتے ہیں:

'' بطور ادبی اصطلاح کلاسیکی کا اطلاق ماضی کے اس تخلیقی فنکار اور صاحب اسلوب قلم کار پر کیا جاتا ہے جو بلحاظ تخلیق آپ اپنی مثال ہو اور جس کے فکر و فن کی ندرت اور اسلوب کی انفرادیت کو آنے والی نسلوں نے خراج تحسین پیش کیا ہو۔ فکری اصطلاح کے طور پر کلاسیکی رویہ سے مراد وہ تخلیقی سوچ ہے جس میں نظم و ترتیب، عقلیت اور میانہ روی پر زور دیا جاتا ہو۔ کلاسیکیت میں جذباتیت، تخیل، تصور پرستی، حزن و ملال اور المیہ کی گنجائش نہیں۔ کلاسیکی فکر میں افلاطون کی مانند جذبات کی شوریدہ سری پر عقل و خرد کی گرفت لازم ہے۔ کلاسیکیت میں کیونکہ تخیل کی پرواز کی گنجائش نہیں اس لیے اس میں تخلیق کی تشکیل میں اعلیٰ عناصر کے نظم و اعتدال پر بطور خاص زور دیا جاتا ہے۔ ہر معاملہ میں پہلے سے طے شدہ مسلمات اور متعین اصولوں کی پاسداری بلکہ پاسبانی کی جاتی ہے اور ان سے انحراف ناپسندیدہ ہے۔ اسی لیے کلاسیکیت میں تجزیہ، جدت، نئے پن اور انحراف کی اجازت نہیں۔ کلاسیکی ذہن تخلیقی عمل میں بے حدود ہونے کے مقابلہ میں حدود کا لحاظ رکھتا ہے اسی لیے اساسی طور پر محدود ہوتا ہے۔ چنانچہ کلاسیکی ادیب بنیادی طور پر ہیئت پرست، قواعد پرست، ضوابط پرست اور اصول پرست ہوتا ہے۔ کلاسیکی رویہ صراط مستقیم پر چلنے کے مترادف ہے۔ اس میں جدت کے نام پر ''الٹی زقند'' کی اجازت نہیں۔ ''کلاسیکیت اور رومانیت'' کا موازنہ کرتے ہوئے گوئٹے نے دوٹوک اسلوب میں یہ لکھا:

''میں کلاسیک کو صحت من اور رومانی کو مریضانہ یا بیمار کے نام سے موسوم کرتا ہوں۔ ہماری جدید ترین تصانیف زیادہ تر رومانی ہیں اس لیے نہیں کہ وہ نئی ہیں بلکہ اس لیے کہ وہ کمزور، افسردہ اور بیمار ہیں۔ کسی قدیم تصنیف کو اس لیے کلاسیک نہیں کہا جاسکتا کہ وہ قدیم ہے بلکہ اس لیے کہ وہ مضبوط و مستحکم، تازہ، پُر مسرت اور صحت مندانہ ہے۔'' (ترجمہ: ڈاکٹر جمیل جالبی بحوالہ ''ارسطو سے ایلیٹ تک'' ص: ۳۰۷)''[۹۴]

''اگر آج کے معروف ادبی تصورات سے وابستہ اصطلاحات میں بات کریں تو یہ کہا جاسکتا ہے کہ کلاسیکیت ادب برائے زندگی/مقصد/افادہ کے برعکس ادب برائے ادب اور زیادہ سے زیادہ ادب برائے مسرت کے نظریہ کی حامل تھی۔ ٹی ایس ایلیٹ نے ''کلاسیک کیا ہے؟'' (ترجمہ: ڈاکٹر جمیل جالبی) میں لکھا ہے:

''اگر کوئی ایک لفظ ایسا ہے جس میں کلاسیک کی اصطلاح کی ساری خصوصیات یکجا ہوسکتی ہیں اور جو زیادہ سے زیادہ مفہوم کا اظہار کرسکتا ہے تو وہ لفظ'' کاملیت'' یا ''پختگی'' ہوسکتا ہے۔'' (بحوالہ: ''کلاسیکیت اور رومانیت'' مرتبہ علی جاوید۔ ص: ۳۵)

ایلیٹ اس ضمن میں مزید لکھتا ہے:

'' کلاسیک اسی وقت ظہور میں آتی ہے جب کوئی تہذیب کامل ہوتی ہے۔ جب اس کا زبان وادب کامل ہوتا ہے اور ساتھ ساتھ کسی کامل دماغ کی تخلیق ہوتی ہے۔ دراصل یہ اس تہذیب اور زبان کی اہمیت اور ساتھ ساتھ کسی منفرد شاعر کے دماغ کی ''جامعیت'' ہوتی ہے جو کسی تخلیق کو آفاقیت کا درجہ عطا کرتی ہے۔'' (حوالہ سابق: ص: ۳۵)''[۹۵]

مزید لکھتے ہیں:

''سیّد عابد علی عابد نے بھی کلاسیکیت سے دلچسپی کا اظہار کرتے ہوئے ایک مقالہ ''کلاسیک کیا ہے؟'' قلم بند کیا جس میں انہوں نے ولی کو اردو شاعری کا کلاسیک قرار دیتے ہوئے کلاسیکیت کے بارے میں ان خیالات کا اظہار کیا:
''جہاں تک معانی، مغز اور خیال کا تعلق ہے کلاسیک ایک تو ان مطالب پر مشتمل ہوتا ہے جو آفاقی اور عالمگیر ہیں دوسرے اخلاقی حاسے کا حامل ہوتا ہے۔ کلاسیک کی تصنیف اس وقت ہوتی ہے جب ماحول ساز گار رہتا ہے اور بالعموم اس کے بعد متعلقہ ملت یا قوم کا سیاسی اور معاشرتی زوال شروع ہو جاتا ہے۔ ہیئت کے اعتبار سے کلاسیک کے اسلوب میں متانت، اعتدال اور وقار پایا جاتا ہے۔ جذبے کی شدت کے بجائے احساس کا استحکام ہوتا ہے۔ گویا کلاسیک کا اسلوب زبان کے تمام امکاناتِ معنوی کا حامل ہوتا ہے۔ ان تمام باتوں کے باوصف کلاسیک کی شناخت بہ زبان ہوتی ہے۔'' (ص:۳۱) (''تنقیدی مضامین'' لاہور، ۱۹۶۶ء)'' [۹۶]

ابوالاعجاز حفیظ صدیقی ''کشاف تنقیدی اصطلاحات'' میں لکھتے ہیں:

''کلاسیک کا لفظ پہلے پہل یونانی اور رومی اسالیب اور فن پاروں کے لیے استعمال ہوتا تھا لیکن اب ایسے ہر ادب پارے پر اس کا اطلاق ہوتا ہے جو اپنی عظمت فن اور پائدار خصوصیات کے باعث زمانے کی کسوٹی پر پورا اترا ہو' ساں بو کی یہ عبارت کلاسیک کی ایک عبوری تعریف کا کام دے سکتی ہے:
''فنی لحاظ سے کلاسیک سے مراد ایک ایسا پرانا مصنف ہے جسے پسندیدگی کی خلعت سے نوازا جائے اور اسے اس کے مخصوص اسلوب میں سند مانا جائے''
ٹی۔ ایس۔ ایلیٹ نے پختگی یا کاملیت جیسے الفاظ کے ذریعے کلاسیک کے مفہوم کو واضح کرنے کی کوشش کی ہے۔ اس نے کلاسیک سے بحث کرتے ہوئے اور اس کی حدود و شرائط کے تعین میں ورجل کو اپنے سامنے رکھا ہے۔ کیونکہ ورجل متفقہ طور پر کلاسیک ہے۔'' [۹۷]

''یورپی ادبیات میں کلاسیکیت کے اصطلاحی معنی تھے۔ ادبی رہنمائی کے لیے یونانی یا رومن مصنفین کی نگارشات سے رجوع کرنا۔ .............. ہیئت پرستی، قدامت پسندی، عقلیت، تنظیم، اصول پسندی اور اعتدال کلاسیکیت کے نمایاں خدوخال ہیں۔ .............. کلاسیکی اور رومانی کا بنیادی فرق یہ ہے کہ اول الذکر پابندی کا نام ہے اور موخر الذکر آزادی کا۔'' [۹۸]

''جب ایک فن پارے کو کلاسیکی کہا جاتا ہے تو اس کے معنی بالعموم یہ ہوتے ہیں کہ اس میں مواد پر ہیئت کو ترجیح دی گئی ہے۔ تکنیکی قطعیت کو جذبے کے اظہار و بیان پر غلبہ حاصل ہے۔ ..............
...... ادب پارہ جس ہیئت میں ہے اس کے تمام اصولوں کی پابندی کی گئی ہے (یہ اصول وہ ہیں جو ماضی میں عظمائے ادب و فن کے ہاتھوں تشکیل سے لیکر تکمیل تک کے تمام مراحل طے کر چکے ہیں) فنی اور ادبی روایت کو پوری دیانتداری سے نبھایا گیا ہے، تخئیل پر اور ابداع و اختراع پر ادبی اصول وقواعد کی گرفت مضبوط رہی ہے۔'' [۹۹]

''کلاسکی ادب کا مفہوم'' کے ضمن میں سلام سندیلوی لکھتے ہیں:

''کلاسکی ادب کا مفہوم یہ ہے کہ وہ ادب جو اپنی ابدیت اور آفاقیت گہرائی اور گیرائی، حسن اور صداقت کی بنا پر زمانے کے نشیب وفراز اور انقلاب وتغیر پر حاوی ہو گیا ہو۔'' [۱۰۰]

مزید لکھتے ہیں:

''ہومر، ورجل، شیکسپیئر، ملٹن، فردوسی، سعدی، تلسی داس، سورداس، میر اور غالب کے کلام کا چمن صدا بہار ہے۔ موسم خزاں کا اثر ان پر کبھی نہیں ہوسکتا LONGINUS کہتا ہے کہ ''ان الفاظ کو حقیقتاً بلند اور پُرعظمت سمجھنا چاہیے جو سب کو خوش کرتے ہیں اور ہمیشہ خوش کرتے ہیں۔'' ......
......اس قسم کے ادب کے لئے نقاد کی چھری بھی کند ثابت ہوتی ہے اور اس میں کوئی شک نہیں کہ نقادوں نے کلاسیکی اساتذہ کے خلاف بھی کبھی کبھی قدم اور قلم اٹھایا ہے مگر ان کی آواز صدائے بازگشت بن کر رہ گئی۔'' [۱۰۱]

پروفیسر ظہور الدین ''جدید ادبی وتنقیدی نظریات'' میں کلاسیکیت کے ضمن میں لکھتے ہیں:

''اردو ادب میں کلاسیکیت کا مفہوم ہمیشہ سے غیر معین اور مبہم رہا ہے اردو ادب میں ہر اس فن پارے کو کلاسیکی قرار دیا جاتا رہا ہے جو کسی قدیم شاعر یا ادیب سے متعلق ہو اور یہ معلوم کرنے کی کبھی کوشش نہیں کی گئی کہ محض قدیم ہونے سے کوئی فن پارہ کیوں کر کلاسیکی ہو جاتا ہے، تنقیدی شعور کی اسی کمی نے ہمارے ہاں آج تک کلاسیکیت کے کسی واضح مفہوم یا تصور کو ابھرنے نہیں دیا۔'' [۱۰۲]

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی دبستان'' میں لکھتے ہیں:

''رومانیت کی وضاحت کے لیے اس کا بالعموم کلاسکیت سے موازنہ کیا جاتا ہے اس ضمن میں یہ ملحوظ رہے کہ رومانیت کے برعکس کلاسکیت کسی ادبی تحریک کا نام نہیں بلکہ فنون لطیفہ اور ادبی تخلیقات کی پرکھ کے لیے مخصوص انداز نظر کا نام ہے سیدھے سادے الفاظ میں صرف یہی کہا جاسکتا ہے'' [۱۰۳]

''ناقدین بالعموم کلاسکیت اور رومانیت کا موازنہ کرتے رہے اور نہیں تو صرف یہی سمجھانے کو کہ کلاسکیت جو کچھ ہے وہ رومانیت نہیں ہے بالالفاظ دیگر کلاسکیت کو مثبت قرار دے کر بانداز نفی رومانیت کے خصائص اجاگر کیے جاتے رہے'' [۱۰۴]

کلاسیکی تنقید کے حوالے سے اہم کتب ملاحظہ کیجیے:

''اردو میں کلاسیکی تنقید'' [۱۰۵] پروفیسر عنوان چشتی کی تصنیف کل صفحات: ۱۵۲ ہیں فہرست درج ذیل ہے۔

باب دوم: نقد معائب۔
باب سوم: نئی اردو اور ہندی غزل کا عروضی مطالعہ۔
باب چہارم: مراثی دبیر کا عروضی جائزہ۔
باب پنجم: جوش ملسیانی: نظریۂ فن اور عمل تنقید
باب ششم: ابراحسنی گنوری: نظریۂ فن اور عمل تنقید
باب ہفتم: اصلاح سخن اور مسائل فن
باب ہشتم: نئے شعری تجزیے

## (۸) عمرانی تنقید: (Sociological Criticism)

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' میں رقمطراز ہیں:

''تاریخی تنقید کی مانند عمرانی تنقید میں بھی سماج، ماحول اور دیگر عمرانی عوامل کا مطالعہ کیا جاتا ہے لیکن نسبتاً زیادہ وسیع معانی میں عمرانی تنقید میں سب سے پہلے تو اس سماج اور معاشرہ کا مطالعہ کیا جاتا ہے جس میں تخلیق کار زندہ رہا اور پھر اس امر کا تعین کیا جاتا ہے کہ کسی معاشرہ میں خاص نوع کا ادب کیوں تخلیق ہوا جیسے دہلی میں تصوف تھا تو لکھنؤ میں نشاط کوشی، سرسید تحریک کے زیر اثر عقلیت نے کیوں فروغ پایا اور کیوں نثر نگاری کی طرف خصوصی توجہ دی گئی۔ عمرانی تنقید کے اصولوں کی روشنی میں اس امر کا تعین کیا جاسکتا ہے کہ خاص عہد، خاص نوع کی تخلیقات کا کیسے موجب بنتا ہے اور ایک عہد کا ادیب دوسرے عہد کے اور ایک سماج کا ادیب دوسرے سماج کے ادیب سے کیونکر منفرد قرار پاتا ہے۔ اسی لیے عمرانی تنقید میں سیاسی، سماجی، روحانی، اقتصادی اور ان تمام عوامل کا بطور خاص مطالعہ کیا جاتا ہے جو عصری شعور کی تشکیل کرتے ہوئے ادیب کی تخلیقی شخصیت کو ایک خاص سانچہ میں ڈھالنے کا باعث بنتے ہیں۔ اسی سے ''دہلویت'' اور ''لکھنؤیت'' میں امتیاز کیا جاسکتا ہے اور اس سوال کا جواب تلاش کیا جاسکتا ہے کہ ''ریختی'' نے صرف لکھنؤ ہی میں کیوں فروغ پایا؟ اردو میں عمرانی تنقید کے نقطۂ نظر سے خاصا کام ہوا ہے۔ گو ایسے ناقدین کو بطور خاص اس کا شعور نہ ہو کہ وہ عمرانی نقاد ہیں۔ بالخصوص ترقی پسند ناقدین نے اس سے خصوصی دلچسپی کا اظہار کیا، ہر چند کہ وہ مارکسی نقاد کہلاتے تھے۔ ادبی مؤرخ بھی مختلف ادوار کے شعری رویوں یا ادبی تحریکوں کے مطالعہ میں عمرانی تنقید سے استفادہ کرسکتا ہے۔ اردو میں عمرانی تنقید کے اولین نقوش مولانا الطاف حسین حالی کے ''مقدمہ شعر شاعری'' (۱۸۹۳ء) میں مل جاتے، جہاں انہوں نے شاعری اور سوسائٹی کے باہمی تعلق اور اثر پذیری کی جو بحث کی ہے بلحاظ نوعیت وہ عمرانی ہی ہے۔'' [۱۰۶]

ابوالاعجاز حفیظ صدیقی ''کشاف تنقیدی اصطلاحات'' میں لکھتے ہیں:

''عمرانی تنقید سے مراد وہ تنقید ہے جو ادیبوں اور ادب پاروں کو ان کے معاشرتی پس منظر میں جانچتی ہے۔ ادیب آخر ایک معاشرے کا رکن ہے۔ اس کے مزاج، افتادِ طبع، رنگِ طبیعت، عقائد و نظریات، طرز و فکر و احساس، اس کی نفسیاتی الجھنوں اور اس کے مصائب اور محاسن میں معاشرتی ماحول ایک مؤثر قوت کے طور پر کام آتا ہے چنانچہ کسی ادیب یا اس کے ادب کو سمجھنے کے لیے ضروری ٹھہرا کہ اس کے معاشرتی ماحول کو سمجھا جائے چونکہ متقدمین کے عصر اور معاشرتی

ماحول تک براہ راست ہماری رسائی نہیں اور معاصرین کے نسلی اور سماجی محرکات کی جڑیں بھی ماضی میں پیوست ہوتی ہیں اور تاریخی حالات وحوادث کو اس عہد کے معاشرتی ماحول سے منقطع کر کے نہیں دیکھا جا سکتا اس لیے عمرانی تنقید تاریخ کی اس حد تک محتاج ہے کہ اسے تاریخی تنقید، اجتماعی تاریخی تنقید اور عمرانی تاریخی تنقید کے نام بھی دیے جاتے ہیں۔''[۱۰۷]

پروفیسر خورشید جہاں کے مطابق:

''حالی صرف سماج کے اثر کو ہی نہیں مانتے' وہ کہتے ہیں: ''سماج شاعری کو متاثر کرتا ہے تو شاعری بھی سماج پر اثر انداز ہوتی ہے۔ اچھی شاعری سماج کو سدھارتی ہے تو بری شاعری سماج کو بگاڑتی بھی ہے۔''اس طرح حالی نے اردو کو سماجی تنقید کا ایک نیا نظریہ دیا۔''[۱۰۸]

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی دبستان'' میں لکھتے ہیں:

''مولانا حالی آج کی اصطلاح میں عمرانی نقاد نہیں تھے کہ ۱۸۹۳ء (دیوان کے ساتھ مقدمہ شعرو شاعری کی اشاعت تک) خود یورپ میں بھی اس تصور نقد کے خدوخال نہ نکھرے تھے مگر انھوں نے اپنی ناقدانہ بصیرت سے ادب اور معاشرے کے باہمی عمل اور ردعمل اور پھر ادب اور معاشرہ پر ان کے اثرات کی جدلیات کو سمجھ لیا تھا وہ اس ضمن میں رقم طراز ہیں:''قاعدہ ہے کہ جس قدر سوسائٹی کے خیالات'اس کی رائیں'اس کی عادتیں'اس کا میلان اور مذاق بدلتا ہے اسی قدر شعر کی حالت بدلتی رہتی ہے اور یہ تبدیلی بالکل بے ارادہ معلوم ہوتی ہے کیونکہ سوسائٹی کی حالت دیکھ کر شاعر قصداً اپنا رنگ نہیں بدلتا بلکہ سوسائٹی کے ساتھ وہ خود بخود بدلتا چلا جاتا ہے''(مقدمہ شعروشاعری،ص ۲۴)''[۱۰۹]

''عصری رجحانات کے مطالعہ کے لیے اردو میں دہلی اور لکھنؤ کے دبستانوں کی مثال بے حد نمایاں ہے ان دونوں دبستانوں کے اثرات سطحی بھی نہیں قرار دیئے جا سکتے ورنہ میر لکھنؤ میں اپنا رنگ سخن ترک کر دیتے' وہ شاعرانہ شعور جس کی پختگی دہلی میں ہی ہو چکی تھی عمرانی تنقید کی رو سے ان دونوں دبستانوں کے خصائص کی وجوہات سماجی محرکات میں تلاش کی جا سکتی ہیں اور یہ بھی درست کہ دونوں شہروں میں سیاسی حالات کی وجہ سے طرز بودوباش اور انداز زیست ایک دوسرے کے برعکس تھا اس لیے کسی لکھنوی شاعر کے کلام پر محاکمہ سے پیشتر ان تمام سماجی عوامل کا مطالعہ کرنا ہوگا جنھوں نے لکھنوی سماج کو خاص سانچہ میں ڈھال کر اس تہذیب وتمدن کی بنیاد ڈالی جس نے افراد میں وہ مزاج پیدا کیا جسے''دہلوی'' سے متمیز کرتے ہوئے''لکھنوی'' کہہ سکتے ہیں''[۱۱۰]

مزید لکھتے ہیں:

''اردو تنقید میں گو عمرانی تنقید باقاعدہ دبستان کی صورت میں نہیں ملتی لیکن ادب پاروں کی تفہیم کے لیے سماجی محرکات کے مطالعہ پر زور دینے والے نقادوں کی کمی نہیں خصوصیت سے مارکسی نقادوں نے تو سماجی محرکات پر بھی خاصی بحث کی گو ان کا انداز نظر جدلیاتی مطالعہ کی وجہ سے خاصا مختلف ہوتا تھا لیکن اس کا اتنا اثر ضرور ہوا کہ ادبی تجزیہ کے لیے سماجی محرکات کی تلاش کی اہمیت واضح ہو گئی

تاہم بعض غیر مارکسی نقادوں کے ہاں بھی اس رجحان کا کسی حد تک مطالعہ کیا جا سکتا ہے۔..........
''دلی کا دبستان شاعری'' میں ''دہلویت'' اور ''لکھنویت'' کے تقابلی مطالعہ کے ضمن میں ڈاکٹر نورالحسن ہاشمی نے جس انداز کو روا رکھا وہ کسی بھی عمرانی نقاد کا ہو سکتا ہے'' [۱۱۱]

''اس نوع کے تحقیقی مقالات میں ڈاکٹر غلام حسین ذوالفقار کے ''اردو شاعری کا سیاسی اور سماجی پس منظر'' (۱۹۶۶ء) اور ڈاکٹر ابوالخیر کشفی کے ''اردو شاعری کا سیاسی اور تاریخی پس منظر'' (۱۹۷۵ء) کا بطورِ خاص نام لیا جا سکتا ہے ان دونوں حضرات نے درحقیقت اردو شاعری کا عمرانی تناظر متعین کرنے کی کوشش کی ہے ان کے ساتھ ڈاکٹر ابواللیث صدیقی کی ''لکھنو کا دبستان شاعری'' (طبع دوم ۱۹۵۵ء) بھی ہے جس کا پہلا باب سیاسی اور تہذیبی پس منظر ہے۔'' [۱۱۲]

عمرانی تنقید پر اہم تنقیدی کتب ملاحظہ کیجیے۔

ڈاکٹر ضیاء الحسن کا تحقیقی مقالہ ''اردو تنقید کا عمرانی دبستان'' [۱۱۳] ۵۲۰ صفحات پر مشتمل ہے دیباچہ امجد طفیل نے لکھا ہے۔ فہرست ملاحظہ کیجیے:

باب اوّل: عمرانیات، ادب اور ادبی تنقید:
باب دوم: قدیم اُردو تنقید میں عمرانی انداز نظر:
عمرانی انداز تنقید اور تذکرہ نگاری/ دیباچہ نگاری میں عمرانی انداز تنقید کی جھلک/ مشاعروں کی عمرانی حیثیت۔
باب سوم: عہد سرسید: اردو میں عمرانی تنقید کا باقاعدہ آغاز:
باب چہارم: ترقی پسند تحریک اور عمرانی انداز تنقید:
باب پنجم: اردو میں عمرانی تنقید کی تمدنی جہت:
باب ششم: اردو میں عمرانی تنقید کا جدید دور:
کتابیات۔

## (۹) مارکسی/ ترقی پسند تنقید: (Marxist Criticism)

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' میں رقمطراز ہیں:

''مارکس کے نام سے معروف، مارکسی تنقید کا آغاز ادبی مقاصد کے لیے نہ تھا بلکہ یہ سوشلزم سے مشروط ہے۔ اس اندازِ نقد میں ادب برائے ادب کے برعکس ادب برائے زندگی کا تصور کارفرما ہے۔.......... مارکسی تنقید میں تخلیق اور تخلیق کار کے مطالعہ کے ضمن میں سماجی کوائف، سیاسی صورتحال، اقتصادی عوامل، طبقاتی تقسیم اور تاریخ کو تبدیل کرنے والے مادی عوامل کا تجزیاتی مطالعہ لازم ہے۔ مارکسی تنقید رومانوی تنقید کے ساتھ ساتھ جمالیاتی اور نفسیاتی تنقید کے بھی خلاف ہے اور انہیں سرمایہ دار طبقہ اور استحصالی قوتوں کے ایسے حربے قرار دیتی ہے جن سے محنت کش اور غریب عوام کی نگاہوں سے حقیقت کو چھپا کر انہیں گمراہ کیا جاتا ہے تاکہ وہ اپنے حقوق کے لیے جدوجہد نہ کر سکیں۔ مارکسیت کیونکہ اقتصادیات پر مبنی ہے اس لیے بعض ناقدین جیسے کرسٹول کارڈویل، جے جی ہرڈر، ارنسٹ جارج تھامسن اور پلیخوف نے ادب اور دیگر فنون

لطیفہ کی شروعات بھی دوران محنت انسانی جسم کی حرکات یا منہ سے نکلنے والی آوازوں میں تلاش کرتے ہوئے رقص، موسیقی اور شاعری کا مطالعہ کیا۔'' [۱۱۴]

مزید لکھتے ہیں:

''مارکسی تنقید نے پہلی مرتبہ ادب میں مقصد اور افادہ کی بات کی یعنی تخلیق معاشرتی مقاصد کے تابع ہو اور اسے اپنے عوام کے دکھ درد کی ترجمان ہونا چاہیے۔ اصولاً تو یہ غلط نہیں لیکن غلو اور انتہا پسندی کے باعث ادب پروپیگنڈہ کی سطح پر آ گیا جس کے خلاف شدید ردعمل کا بھی اظہار کیا گیا۔ ترقی پسند ادب کی تحریک میں مارکسی تنقید کارفرما تھی اور اس کے زیر اثر برصغیر میں مارکسی تنقید کا چلن عام ہوا۔ اختر حسین رائے پوری، مجنوں گورکھپوری، احتشام حسین، ممتاز حسین، ڈاکٹر عبدالعلیم، قمر رئیس، سجاد ظہیر اور علی سردار جعفری مارکسی تنقید میں ممتاز مقام کے حامل ہیں۔'' [۱۱۵]

ابوالاعجاز حفیظ صدیقی، ''کشاف تنقیدی اصطلاحات'' میں لکھتے ہیں:

''جب کارل مارکس کے اشتراکی نظریات عام ہوئے تو ادبی دنیا میں بھی ان نظریات کی صدائے بازگشت سنائی دینے لگی۔ اس طرح تنقید کا ایک نظریہ یا دبستان وجود میں آ گیا جس کی بنیاد کارل مارکس اور اس کے مقلدین کے اشتراکی افکار پر ہے۔ اسے اشتراکی تنقید یا مارکسی تنقید کہا جاتا ہے۔ مارکسی نقاد ادب برائے زندگی کے قائل ہیں۔ لیکن ان کے نزدیک ادب کا جائز موضوع زندگی طبقاتی کشمکش کے آئینے میں۔ چنانچہ مارکسی نقادوں نے زندگی کے مادی، معاشی پہلو کو زیادہ اہمیت دی ہے۔ .............. پروفیسر احتشام حسین کے یہ الفاظ مارکسی تنقید کے مختصر تعارف کا درجہ رکھتے ہیں: ''ادب کی یہ حیثیت کہ اس میں سماجی حقائق اپنی طبقاتی شکل میں ظاہر ہوتے ہیں اور ادیب کے سماجی رجحان کا پتہ اس کے خیالات سے چلتا ہے۔ ادیب زندگی کی کشمکش میں شریک ہو کر اسے بہتر بنانے کی راہ بتا سکتا ہے۔ اشتراکی حقیقت نگاری اور مارکسی تنقید میں سب سے نمایاں شکل میں ملتی ہے۔ جو نقاد اس نظریہ تنقید کو اپناتے ہیں وہ روح عصر، سماجی نفسیات، عمرانیات یعنی ان تمام باتوں پر نگاہ رکھتے ہیں جو طبقاتی سماج میں پیداوار کی معاشی بنیادوں کے اوپر فکری اور فلسفیانہ حیثیت سے وجود میں آئی ہیں۔ تعمیر ادب کے اس مادی نظریے پر عام طور سے اعتراض کیا جاتا ہے کہ اس پر عمل کرنیوالے ادب میں ادبیت کی بجائے فلسفہ، تاریخ، معاشیات اور دوسرے عناصر کی جستجو کرتے ہیں۔ یہ اعتراض درست نہیں ہے کیونکہ ادب محض چند فنی خصوصیات کا مجموعہ نہیں ہے اس سے زیادہ ہے۔ پھر فنی خصوصیات خود تاریخی حالات اور سماجی ارتقا سے وجود میں آتی ہیں۔ اس وقت تک عملی تنقید کا یہی طریقہ سب سے زیادہ کارآمد ثابت ہوا ہے اس میں خارجی اور داخلی کوئی پہلو چھوٹنے نہیں پاتا۔ لیکن زور انھی باتوں پر دیا جاتا ہے جو ادیب کے شعور، سماجی اور فنی دونوں سے تعلق رکھتی ہیں۔ یہ نظریہ نہ تو جمالیاتی پہلوؤں کو نظرانداز کرتا ہے نہ ادب کو عمرانیات اور سیاسیات کا بدل قرار دیتا ہے۔'' [۱۱۶]

سید احتشام حسین ''مارکسی تنقید'' کے حوالے سے لکھتے ہیں:

''ادب ارتقائے تہذیب اور جہد حیات میں ایک مضبوط مگر پُراثر آلہ بنتا ہے۔ ادب کی یہ حیثیت

کہ اس میں سماجی حقائق اپنی طبقاتی شکل میں ظاہر ہوتے ہیں اور ادیب کے سماجی رجحان کا پتہ اس کے خیالات سے چلتا ہے۔ ادیب زندگی کی کشمکش میں شریک ہوکر اسے بہتر بنانے کی راہ بتا سکتا ہے۔ اشتراکی حقیقت نگاری اور مارکسی تنقید میں سب سے نمایاں شکل ملتی ہے۔..................
.....اس وقت تک عملی تنقید کا یہی طریقہ سب سے زیادہ کارآمد ثابت ہوا ہے کیونکہ اس میں خارجی اور داخلی کوئی پہلو چھوٹنے نہیں پاتا لیکن زور انھیں باتوں پر دیا جاتا ہے جو ادیب کے سماجی اور فنی طرح کے شعور سے تعلق رکھتی ہیں۔ یہ نظریہ نہ تو جمالیاتی پہلوؤں کو نظر انداز کرتا ہے نہ ادب کو عمرانیات اور سیاست کا بدل قرار دیتا ہے۔'' [۱۱۷]

پروفیسر خورشید جہاں مارکسی تنقید کے حوالے سے لکھتی ہیں:

''مغربی تنقید کا اردو پر واضح اثر ترقی پسند تحریک کے معرض وجود میں آنے کے بعد نظر آتا ہے۔ اس تحریک کا اردو ادب اور تنقید پر زبردست اثر پڑا۔ مارکسیت اور حقیقت پسندی اردو نقادوں کے یہاں راہ پا رہی تھی تاریخی اور سماجی نقطۂ نظر سے ادب پاروں کا تجزیہ کیا جا رہا تھا۔ اس زمانے کے نقادوں میں احتشام حسین، اختر حسین رائے پوری، سجاد ظہیر، ڈاکٹر عبدالعلیم نامی، اختر انصاری، مجنوں گورکھپوری، سردار جعفری کے نام قابلِ ذکر ہیں۔'' [۱۱۸]

انور پاشا ''ترقی پسند تنقید اور ادب کی تخلیق و تفہیم کی ادبی و غیر ادبی بنیادیں'' میں لکھتے ہیں:

''ترقی پسند تحریک و تنقید میں بعض گمراہیاں اور تنگ نظری بھی راہ پاتی رہی ہیں، جس کی جانب مخالفین سے کہیں زیادہ خود ترقی پسند نقاد توجہ مبذول کراتے اور اسے ترقی پسند ادب و تنقید کے لیے مضر قرار دیتے رہے ہیں، لیکن آج جبکہ ہم روایتی مفروضات سے انحراف کرتے ہوئے نئے مفروضے اور نئے زاویے تشکیل کرنے کی بات کر رہے ہیں تو ظاہر ہے پرانے زاویوں کی چھان پھٹک اور نئے تناظر میں ان کی معنویت اور نئے زاویے سے اس کے رشتے پر غور و خوض لازمی ہے۔ تاکہ نئے تناظر میں اس کی معنویت اور لامعنویت کے متعلق فیصلہ کیا جا سکے۔ ترقی پسند تنقید کی بنیاد ہی ارتقا اور جدلیت کے اصولوں پر قایم ہے۔ لہٰذا اس نے بھی ارتقائی سفر طے کیا ہے اور آج کی ترقی پسندی اس ترقی پسندی سے مختلف ہے جو چوتھی اور پانچویں دہائی کی ترقی پسندی تھی، آج ترقی پسندی کی نئی جہتیں سامنے آ رہی ہیں اور میری حقیر رائے میں ترقی پسند تنقید اپنی نئی جہات اور تصورات کے ساتھ آج بھی ادب کی تفہیم و تنقید میں رہنمائی کی اہلیت رکھتی ہے۔'' [۱۱۹]

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی دبستان'' میں لکھتے ہیں:

''۱۹۳۶ء میں جب ترقی پسند ادب کی تحریک کی باقاعدہ بنیاد رکھی گئی تو اس کے زیر اثر جو ادب تخلیق ہوا اس نے اپنی پرکھ کے لیے مارکسی تنقید کی ضرورت محسوس کی، مارکسی تنقید ہی ایک ایسی تنقید ہے جسے اردو میں باقاعدہ دبستان قرار دیا جا سکتا ہے ترقی پسند ادب کی تحریک کے آغاز میں انتہا پسندی کے جوش میں ماضی سے یکسر رشتہ منقطع کرنے کا رجحان نمایاں تر تھا اور میر سے

لے کر غالب تک بعض اچھے شعراء کو محض اس جرم کی پاداش میں یکسر قلم زد کر دیا گیا کہ انہوں نے طبقاتی کشاکش میں کسی طرح کا کردار بھی ادا نہ کیا تھا''[۱۲۰]

مزید لکھتے ہیں:

''اس ''ابتدائی جارحیت'' کے بعد مجنوں گورکھپوری' احتشام حسین' عزیز احمد اور دیگر سلجھے ہوئے ناقدین نے اشتراکیت کے بارے میں اعتدال پسندی سے کام لیتے ہوئے عصری ادب میں نئی جہات دریافت کیں یہی نہیں بلکہ ماضی کے شعراء پر نئے زاویہ سے روشنی ڈال کر ان کی عظمت میں اضافہ کیا چنانچہ ان ناقدین ہی کی بدولت نظیر اکبر آبادی کی شاعرانہ عظمت اجاگر ہو سکی نظیر کو اس کے ہم عصر شاعروں اور تذکرہ نگاروں نے جس طرح نظر انداز کیا وہ کوئی ڈھکی چھپی بات نہیں ہے واضح رہے کہ ان کی اہمیت تسلیم نہ کرنے والوں میں ایسے ایسے نقاد بھی ہیں جن کے ستھرے مذاق (محمد حسین آزاد) متوازن رائے (شیفتہ) اور اعلیٰ تنقیدی صلاحیتوں (حالی) کا آج بھی اعتراف کیا جاتا ہے لیکن مارکسی نقادوں نے نظیر میں وہ سب کچھ پایا جو ایک عوامی شاعر کے لیے لازم ہے سوائے اردو کا پہلا عوامی شاعر قرار دیا''[۱۲۱]

''۱۹۳۶ء میں ترقی پسند ادب کی تحریک کے آغاز سے اس کی ''عمر'' کا تعین کرنے پر دیگر دبستانوں کے مقابلہ میں مارکسی تنقید کا دبستان سب سے زیادہ ''معمر'' قرار پاتا ہے کسی بھی نظریہ' تصور' تحریک یا دبستان کے فعال رہنے کے لحاظ سے ۶۰ برس کا عرصہ حیات اس کی ضرورت اور اہمیت ثابت کرنے کو کافی ہے ترقی پسند ادب کی تحریک کے تنظیمی طور پر فعال نہ ہونے کے باوجود بھی مارکسی تنقید متروک نہیں قرار پائی۔ اختر حسین رائے پوری، مجنوں گورکھپوری' سجاد ظہیر' عزیز احمد' ڈاکٹر عبدالعلیم' احمد علی' احتشام حسین' ممتاز حسین' ڈاکٹر عبادت بریلوی' فیض احمد فیض' علی سردار جعفری' اختر انصاری' احمد ندیم قاسمی' ظہیر کاشمیری' ڈاکٹر محمد حسن' قمر رئیس' محمد علی صدیقی' ڈاکٹر آغا سہیل' ڈاکٹر شارب ردولوی' اصغر علی انجینئر' عتیق احمد' ڈاکٹر اے بی اشرف اور شہزاد منظر۔ یہ محض چند نام نہیں بلکہ مارکسی تنقید میں فکری تنوع اور سوشلسٹ تصور ادب کی تشریح کی معتبر مثالیں بھی ہیں''[۱۲۲]

ترقی پسند تنقید کے حوالے سے اہم تنقیدی کتب چھٹے باب میں درج کی گئیں ہیں نیز اس ضمن میں ترقی پسند ادب وضاحتی کتابیات' مرتبہ: ڈاکٹر توقیر احمد خاں/ ارتضیٰ کریم ملاحظہ کی جا سکتی ہے:

## (۱۰) نفسیاتی تنقید: (Psychological Criticism)

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' میں رقمطراز ہیں:

''اگرچہ نفسیاتی تنقید دیگر تصورات نقد کے مقابلہ میں کم عمر سمجھی جاتی ہے لیکن ارسطو کی "Poeyics" میں کیتھارسس کے تصور تک نفسیات سے دلچسپی کی قدامت متعین کی جا سکتی ہے۔ ارسطو نے ایک اور رسالہ "On Psyche" بھی قلم بند کیا تھا۔ جہاں تک تخلیقات اور تخلیقی

شخصیات کی نفسیاتی چھان پھٹک کا تعلق ہے تو اگر چہ فرائیڈ کے تحلیل نفسی کے تصور سے اس کا آغاز سمجھا جا سکتا ہے لیکن رومانی ناقدین نے جب تخیل، تصور اور جذبات و احساسات کا مطالعہ کیا تو بعض اوقات وہ بھی نفسیات کی حدود میں داخل ہو جاتے تھے بلکہ ہربرٹ ریڈ کے بموجب تو کولرج پہلا انگریز نقاد ہے جس نے اپنی تحریروں میں لفظ Psychology سب سے پہلے استعمال کیا تھا۔ فرائیڈ نے اس امر پر زور دیا کہ فنکار ابنارمل ہوتا ہے اور یہ کہ تخلیق، تخلیق کار سے جداگانہ چیز نہیں بلکہ اس کی شخصیت کا ایک حصہ ہے۔ اس نے شعور کے برعکس لاشعور کو اہمیت دی جو کہ کرداری محرک کی صورت میں باعث تخلیق بھی بن سکتا ہے۔'' [۱۲۳]

''سی۔ جی۔ ژونگ اجتماعی لاشعور کی صورت میں فرائیڈ کے لاشعور کو اس کی منطقی انتہا تک لے گیا اور پھر الفریڈ ایڈلر ہے جس نے احساسِ کمتری کا تصور پیش کیا اور جس کے بموجب فرد اپنی شخصیت کا خلا پُر کرنے کے لیے اپنے اندر کوئی نہ کوئی ایسی خصوصیت پیدا کرتا ہے جس سے وہ دیگر افراد میں ممتاز قرار پا جائے اور ادب بھی اس کا ایک ذریعہ ہے۔ ان تینوں کے تصورات نے نفسیاتی تنقید کی اساس مستحکم کی' ان کے بعد ڈاکٹر ارنسٹ جونز، ہنس ساش (Hans Sachs)، ہربرٹ ریڈ، لائنل ٹرلنگ (Lionel Trilling)، ماڈ باڈکن (Maud Bodkin)، کینتھ برک (Kenneth Burke) اور جوفری گورر (Geofferey Gorer) کے نام لیے جا سکتے ہیں۔'' [۱۲۴]

''نفسیاتی تنقید میں نقاد تخلیق کا مطالعہ کرنے سے قبل تخلیق کار کی نفسی ساخت کا مطالعہ کرتا ہے اور پھر اس کی روشنی میں اس کی تخلیقات کی تحلیل نفسی کرتا ہے۔ اس اندازِ نقد میں نہ تو اسلوب کی جمالیات سے بحث کی جاتی ہے اور نہ ہی تخلیق کی فنی قدر و قیمت طے کی جاتی ہے۔ نفسیاتی تنقید کو مارکسی ناقدین نے بطور خاص ہدف بنایا اور فرائیڈ کے اس نظریہ کی پُر زور الفاظ میں تردید کی گئی کہ تخلیق کار ابنارمل ہوتا ہے کیونکہ اس کی رو سے تو پاگل سب سے بڑا شاعر ہوگا۔ تاہم اس امر سے انکار بھی ممکن نہیں کہ میر سے لے کر میرا جی تک متعدد ایسے قلم کار مل جاتے ہیں جن کی شخصیت کی تحلیل نفسی کے بعد ان کی تخلیقات کا زیادہ بہتر مطالعہ ممکن ہے۔'' [۱۲۵]

مزید لکھتے ہیں:

''اردو میں نفسیاتی تنقید کا آغاز ''امراؤ جان ادا'' والے مرزا محمد ہادی رسوا سے سمجھا جا سکتا ہے جنہوں نے اپنے تنقیدی مراسلات کا آغاز یوں کیا: ''میرے اس خط اور دوسرے خطوں کا جو اس کے بعد لکھے جائیں گے، یہ منشا ہوگا کہ علم شعر کی ان خوبیوں کو جنہیں اردو زبان کی شاعری ڈھونڈ رہی ہے حتیٰ الوسع بیان کروں مگر سخت مشکل یہ ہے کہ ان امور کو سمجھنے کے لیے جنہیں ذکر کیا چاہتا ہوں، مبادی اور مسائل علمِ نفس سے واقف ہونا بہت ضروری ہے۔ اس علم کی کوئی کتاب بالفعل اردو زبان میں نہیں۔'' (بحوالہ: محمد حسن (مرتب) ''مرزا رسوا کے تنقیدی مراسلات'')'' [۱۲۶]

''میرا جی کی ''مشرق و مغرب کے نغمے'' (مرتبہ: مولانا صلاح الدین: ۱۹۵۸ء) نفسیاتی تنقید کی اہم کتاب ہے۔ اس کے بعد ریاض احمد، سلیم احمد، ابنِ فرید، دیوندر اِسّر، شبیہ الحسن کا نام لیا جا سکتا ہے۔ محمد حسن عسکری نے نفسیاتی نقطۂ نظر سے کچھ مقالات قلم بند کیے۔'' [۱۲۷]

ڈاکٹر شارب ردولوی ''جدید اردو تنقید اصول ونظریات'' میں لکھتے ہیں:

''اگر کسی کے یہاں نسبتاً زیادہ نفسیاتی اشارے ملتے ہیں تو وہ سلیم پانی پتی ہیں گو کہ تنقید پر سلیم کی کوئی مستقل کتاب نہیں ہے بلکہ ان کے مضامین کا ایک مختصر سا مجموعہ افاداتِ سلیم کے نام سے شائع ہوا ہے جس کے چند مضامین میں نفسیاتی رجحانات نمایاں طور پر نظر آتے ہیں............سلیم نے اپنے مضمون ''ہمارے شاعروں کی نفسیات'' میں شاعری کے لیے جذبے کی شدت اور کیفیت پر جس طرح زیادہ زور دیا ہے وہ ان کے نفسیاتی شعور کی نشان دہی کرتا ہے اس کے علاوہ واضح طور پر انھوں نے اپنے مضمون ''سودا کی ہجویہ نظمیں'' میں نفسیاتی محرکات سے بحث کی ہے'' [۱۲۸]

''پہلی بار ادب کو نفسیاتی شعور کے ساتھ سمجھنے کی باقاعدہ کوشش مرزا رسوا نے کی'انھوں نے اس کا اظہار خود کیا کہ وہ جن جن باتوں کو لے کر علم شعر کی خوبیوں کو واضح کرنا چاہتے ہیں ان کے لیے مسائل علم نفس کا جاننا ضروری ہے، اور اس خیال سے کہ علم نفس پر اردو میں کوئی کتاب نہیں ہے انھوں نے اس کے بعض اصولوں مثلاً حاسہ وغیرہ کو قدرے تفصیل سے واضح کر کے لکھ دیا ہے ان کا خیال ہے کہ دنیا میں جو کچھ بھی ہے اس کا شعور ہمیں کسی نہ کسی حاسہ کے ذریعے ہوا ہے'' [۱۲۹]

مزید لکھتے ہیں:

''اردو نقادوں میں جس نے سب سے پہلے اپنی تنقید کے سلسلے میں باقاعدہ طور پر فرائڈ کے اصول تحلیل نفسی کو استعمال کیا ہے وہ میراجی ہیں میراجی نے اردو تنقید پر کوئی باقاعدہ کتاب نہیں لکھی اس سلسلے کے ان کے کچھ مضامین ہیں جو مختلف رسالوں میں شائع ہوئے تھے بعد میں کتابی شکل میں ''اس نظم میں'' کے نام سے طبع ہوئے جس میں انھوں نے مختلف جدید شاعروں کی بعض خاص نظمیں منتخب کر کے ان کی تشریح وتعبیر اور ان کے اشارات وعلامات کو لے کر تحلیل نفسی کی ہے یہ تجزیے انھوں نے فرانسیسی ابہام پسند شاعر استیفامے میلارمے کے کلام کی تشریح وترجمے سے متاثر ہو کر کیے ہیں جو اردو تنقید میں تحلیل نفسی کے نظریے کی بنیاد کہے جا سکتے ہیں یہی وجہ ہے کہ ان تجزیوں کی اہمیت سے انکار نہیں کیا جا سکتا انھوں نے مسعود علی ذوقی کی نظم ''جھیل کنارے'' پر تبصرہ کرتے ہوئے اس بات پر زور دیا ہے کہ مناظرِ فطرت کی عکاسی جنسی ناتشفی کی غمازی کرتی ہے'' [۱۳۰]

''اردو میں نفسیاتی تنقید کے سلسلے میں اگر کسی کو سب سے زیادہ اہمیت دی جا سکتی ہے تو وہ ریاض احمد ہیں انھوں نے نفسیاتی تنقید پر سب سے زیادہ کام کیا ہے............ریاض احمد نفسیاتی دبستان میں یونگ کو فرائڈ سے زیادہ اہمیت دیتے ہیں انھوں نے جگہ جگہ پر نسلی لاشعور کی بات کی ہے جو کہ یونگ کی خاص دین ہے............ریاض احمد کے کئی مجموعے شائع ہو چکے ہیں جن میں ''تنقیدی مسائل'' اور ''قیوم نظر ایک تنقیدی جائزہ'' کافی اہم ہیں ان کا ایک مضمون تنقیدی نظریات مرتبہ احتشام حسین میں ''اردو تنقید کا نفسیاتی دبستان'' کے نام سے شامل ہے جو تنقیدی مسائل اور نفسیات کی اہمیت سے بحث کرتا ہے'' [۱۳۱]

'' تنقید اور مسائل تنقید کے سلسلے میں شبیہ الحسن کی صرف ایک کتاب ''تنقید وتحلیل'' ہے جو مختلف مضامین پر مشتمل ہے............شبیہ الحسن کے تمام مضامین نفسیاتی اصول پر منحصر ہیں لیکن ان سب

سے زیادہ اہم تنقید اور تحلیل (نفسی) ہے۔ جس میں نفسی اصول تنقید اور خصوصیت کے ساتھ تحلیلِ نفسی کے اصولوں سے بحث کی گئی ہے۔"[۱۳۲]

مزید لکھتے ہیں:

"اردو میں نفسیاتی تنقید کی انتہا پسندی کی بھی بعض مثالیں ملتی ہیں جن میں ڈاکٹر وزیر آغا اور سلیم احمد کے نام سرِ فہرست ہیں وزیر آغا کی تصانیف اردو شاعری کا مزاج اور نظمِ جدید کی کروٹیں اس سلسلے میں بہت اہمیت رکھتی ہیں جس میں انھوں نے اردو شاعری کے سارے پس منظر کو نفسیاتی حقیقت پر پرکھنے کی کوشش کی ہے انھوں نے اردو شاعری کے سارے پس منظر کو ہندوستان کی قدیم تاریخ اور تہذیب کے پیشِ نظر دیکھنے کی کوشش کی ہے ان کی تنقید پر یونگ کا اثر بہت گہرا ہے۔"[۱۳۳]

"حسن عسکری بھی نفسیاتی نقاد ہیں اور فرائڈ کے اصولوں کے ماننے والے ہیں لیکن ان کے یہاں نفسیاتی و تاثراتی تنقید اور مغرب زدگی اس طرح گھل مل گئی ہے کہ اس کو الگ کرنا مشکل ہے ان کے اسلوب کی خصوصیت رائے زنی ہے۔.......... یہی حال سلیم احمد کا ہے وہ صرف فرائڈ اور تحلیل نفسی کی قدروں کو مانتے ہیں بظاہر یونگ سے انھوں نے استفادہ بہت کم کیا ہے۔..... انھوں نے اردو شاعری میں صرف نچلے دھڑ کی تلاش کی ہے ان کی اس انتہا پسندی نے ان کی تنقید کو "رائے زنی" بنا دیا ہے وہ مضمون نہیں لکھتے جملے بازی کرتے ہیں...... جس کے یہاں بے باکانہ اظہار نہیں ہے ان کی نگاہ میں وہ پورا آدمی نہیں ہے ان کے خیال میں اردو کے تمام شاعر (دو ایک کو چھوڑ کر) کسری مخلوق' آدھے دھڑ کے لوگ ہیں جن کا نچلا دھڑ غائب ہے انھوں نے اپنے تنقیدی مجموعے کا نام ہی "نئی نظم اور پورا آدمی" رکھا ہے۔ جس میں نئی نظم اور پورا آدمی' غزل مفلر اور ہندوستان' غالب اور نیا آدمی' عشق اور قحط دمشق کے عنوان سے مضامین شامل ہیں۔"[۱۳۴]

ڈاکٹر سلیم اختر "تنقیدی دبستان" میں لکھتے ہیں:

"مرزا رسوا نے اپنے ناول "افشائے راز" کے دیباچے میں اپنے نظریہ ناول نگاری کی وضاحت کرتے ہوئے یہ بھی لکھا تھا: "دنیا میں سب سے زیادہ مفید اور دلچسپ انسان کے حالات ہیں نہ صرف ظاہری حالات بلکہ اس کے باطن اور بعید از نظر کیفیتیں اسی (یعنی ناول) کے ذریعہ دکھائی جا سکتی ہیں بشرطیکہ واقعات کی صحیح تصویریں کھینچنے کی کوشش کی جائے" یہاں لاشعور اور تحت الشعور کی اصطلاحیں استعمال کیے بغیر وہ دراصل انسانی زندگی میں تحت الشعور کی کارفرمائیوں اور لاشعوری محرکات کی طرف اشارہ کر رہے ہیں۔.......... امراؤ جان ادا کے مصنف کے خیالات کی مانند خود یہ ناول بھی نفسیاتی گہرائی کا حامل ہے۔"[۱۳۵]

" نفسیات سے عمومی دلچسپی کے باوجود بھی ابھی تک اردو میں نفسیاتی تنقید دبستان کی صورت میں نہیں۔ بس انفرادی رجحانات کے تحت بعض نقادوں نے اپنی تشریحات اور نظریہ سازی میں نفسیات سے بھی امداد لے لی' اس ضمن میں میرا جی کا نام خصوصیت سے لیا جا سکتا ہے' میرا جی کی نفسیاتی الجھنوں اور جنسی کجرویوں نے اسے موت سے پہلے ہی زندگی میں ہی ایک لی جنڈ بنا دیا تھا' نتیجہ یہ نکلا کہ جنسی چٹخارہ کی تلاش میں یا آزاد نظم اور اس کے ابہام کو مردود قرار دینے کے لیے

صرف اس کی نظموں کی طرف خصوصی توجہ دی گئی لیکن میراجی نے ''مشرق ومغرب کے نغمے''، ''اس نظم میں'' اور بعض دیگر تحریروں میں ادبی پرکھ کے لیے گہری نفسیاتی بصیرت کا ثبوت دیا اور اتنے کامیاب رہے کہ انہیں بالعموم اردو کا پہلا نفسیاتی نقاد قرار دیا جاتا رہا ہے جو کہ غلط ہے لیکن اس سے ان کی نفسیاتی تنقید میں تاریخی اہمیت کم نہیں ہوتی''[۱۳۶]

''محمد موسیٰ کلیم کی کتاب ''مقام غالب'' بھی قابل ذکر ہے اس میں غالب کی شخصیت کی نفسی اساس دریافت کرنے کے ساتھ ساتھ اس کی بعض غزلوں کی تخلیق میں شعور اور تحت الشعور کی کارفرمائی گراف سے ظاہر کی گئی ہے''[۱۳۷]

''ڈاکٹر سلام سندیلوی جن کی کتابوں ''اردو شاعری میں نرگسیت'' اور ''غالب کی شاعری کا نفسیاتی مطالعہ'' کا نام لیا جاسکتا ہے''[۱۳۸]

ابوالاعجاز حفیظ صدیقی ''کشاف تنقیدی اصطلاحات'' میں لکھتے ہیں:

''تنقید ادبیات میں نفسیات کو دوگونہ اہمیت حاصل ہے۔نفسیات ایک طرف تو تخلیقی عمل کو سمجھنے میں ہماری مدد کرتی ہے اور نفسیات کے ساتھ تخلیقی عمل کا تعلق محتاج وضاحت نہیں اور دوسری طرف یہ علم کسی ادیب یا شاعر کے ذہنی میلانات، نفسی کیفیات، جذباتی واردات، طرز فکر و احساس، رنگ طبیعت اور عناصر شخصیت کو روشنی میں لاکر اس کی تخلیقات کو سمجھنے میں ہماری اعانت کرتا ہے۔علاوہ ازیں نفسیات کی روشنی میں کسی ادب پارے کا تحلیل وتجزیہ مصنف کے ذہن اور شخصیت کو سمجھنے میں بھی ایک خاص حد تک معاون ثابت ہوسکتا ہے۔.........قدیم ترین ادوار تنقید میں بھی نفسیاتی بصیرت سے مدد لی جاتی رہی ہے۔(اگرچہ اس وقت نفسیات ایک مستقل اور جداگانہ علم کی حیثیت سے اپنا مقام نہیں منوا سکی تھی) ڈیوڈ ڈیشیز نے افلاطون کی مثال دی ہے جو اپنے مکالمہ آئیون Ion میں تخلیقی عمل سے نفسیاتی انداز میں بحث کرتا ہے۔ایک باقاعدہ تنقیدی دبستان کی حیثیت سے نفسیاتی تنقید فرائڈ کے افکار سے شروع ہوتی ہے۔ انگریزی کا مشہور نقاد آئی۔اے رچرڈس اس کے علم برداروں میں سے ہے۔''[۱۳۹]

مزید لکھتے ہیں:

''پروفیسر آل احمد سرور رقمطراز ہیں:
''تنقید نفسیات کی دلدل میں بھی گرفتار نہیں ہوسکتی۔نفسیات کا علم ہمارے لیے بڑا مفید ہے مگر وہ بڑا پرفریب بھی ہے۔وہ اس آئینے کی طرح ہے جو بڑی چیزوں کو چھوٹا اور چھوٹی چیزوں کو بڑا کردیتا ہے۔چہروں کا چپٹا اور لمبوترا بنادیتا ہے۔وہ رائی کو پہاڑ کرکے دکھاتا ہے۔وہ ایک گرہ کھولتا ہے مگر سینکڑوں ڈال دیتا ہے۔نفسیاتی تنقید، ہلدی کی گرہ لیکر پنساری بن بیٹھی ہے۔یہ سائنس ہونے کا دعویٰ کرتی ہے اور سائنس سے بعض حربے بھی مستعار لیتی ہے مگر ابھی سائنس نہیں بن سکی۔اس لیے میں نفسیاتی شعور کی اہمیت کو تسلیم کرتے ہوئے سستی نفسیاتی تنقید کو گمراہ کن سمجھتا ہوں۔ابھی تک نفسیات کے پیمانے سمندر کو کوزے میں بھرنے کی کوششیں ہیں۔اس

کی اصطلاحات بھی مفروضات ہیں۔اس کی بنیاد استوار ہے مگر اس پر جو سر بفلک عمارت بنائی گئی ہے اس کا زیادہ بھروسہ نہیں۔'' [۱۴۰]

مزید لکھتے ہیں:

''جہاں تک اردو تنقید کا تعلق ہے عام طور پر میرا جی کو اردو کا پہلا نفسیاتی نقاد قرار دیا جاتا ہے۔ ریاض احمد کے خیال میں نفسیاتی تنقید کا آغاز غالباً میرا جی کے ان مضامین سے ہوتا ہے جو انھوں نے ادبی دنیا میں مختلف نظموں پر تعارفی نوٹ کے طور پر لکھے تھے۔لیکن سلیم اختر نے اس رائے سے اختلاف کرتے ہوئے مرزا محمد ہادی رسوا کو اردو کا پہلا نفسیاتی نقاد قرار دے دیا ہے۔نقاد موصوف کے خیال میں ''مرزا رسوا کے تنقیدی مراسلات'' میں جنھیں ڈاکٹر محمد حسن نے مرتب کیا ہے نفسیاتی تنقید کا خاصا مواد موجود ہے۔''مرزا رسوا کے تنقیدی مراسلات علم النفس کی جدید معلومات کی روشنی میں ادب اور اس کے اجزا و عناصر کو سمجھنے کی پہلی کوشش کہی جا سکتی ہے۔ان میں بصیرت بھی ہے اور قدرت بھی۔'' ڈاکٹر وزیر آغا، حسن عسکری اور ریاض احمد بھی نفسیاتی طریق تنقید سے دلچسپی لیتے ہیں۔سلیم اختر ان کے بارے میں لکھتے ہیں: ''اول الذکر (یعنی وزیر آغا) ژنگ سے اور موخر الذکر فرائڈ سے زیادہ متاثر ہیں جبکہ حسن عسکری نے جرمن نفسیات دان ولیہلم ریخ کے نظریہ کی روشنی میں بعض شعراء کے کلام کا مطالعہ کیا۔'' [۱۴۱]

''نفسیاتی تنقید'' کے ضمن میں سلام سندیلوی لکھتے ہیں:

''یہ تنقیدی رجحان بالکل نیا ہے،اس تنقید کا مقصد یہ ہے کی نقاد شاعر کی زندگی کے حالات کا نفسیاتی طور پر مطالعہ کرے۔یہ تنقید فرائڈ کے نظریہ پر منحصر ہے،فرائڈ کا قول ہے کہ جس طرح آئس برگ کا ایک چھوٹا سا حصہ ہم کو سطح آب پر تیرتا ہوا نظر آتا ہے مگر اس کا بہت بڑا حصہ پانی کے اندر پوشیدہ رہتا ہے،اسی طرح سے انسان کی فطرت کا ایک معمولی جزو اس کی شعوری حالت میں ظاہر ہوتا ہے۔مگر اس کے تحت الشعور میں زبردست کیفیات پوشیدہ رہتی ہیں،اس لئے ایک نقاد کا فرض ہے کہ وہ ادیب کی ظاہری کیفیات کا سہارا لے کر ............اس کی باطنی کیفیات تک پہنچنے کی کوشش کرے،تب ہی وہ اس کی تخلیق کو بخوبی سمجھ سکتا ہے۔یہ طریقۂ تنقید بہت دلچسپ رہا،مگر اس کے نتائج بہت مفید ثابت نہیں ہوئے کیونکہ شاعر کی زیرنفسی کیفیات کا مطالعہ آسان نہیں ہے۔اسی لئے مختلف نقادوں کے نظریات میں تضاد پیدا ہو گیا۔'' [۱۴۲]

سید احتشام حسین ''نفسیاتی تنقید'' کے حوالے سے لکھتے ہیں:

''نقادوں کا ایک بہت بڑا گروہ ادب کے نفسیاتی مطالعہ کا قائل ہے۔اس قسم کے مطالعہ کی کئی شکلیں ہیں۔کئی اہم مشہور نقاد ادیب اور شاعر کی سوانح عمری کی روشنی میں اس کی تخلیقات کا مطالعہ کرنے ہی کو تنقید کہتے ہیں یعنی وہ ادب کو صرف شخصیت کا اظہار سمجھتے ہیں اور کچھ نہیں۔لیکن ہر ادب پارے کو اسی ترازو پر تولنا صحیح نتائج تک نہیں پہونچا سکتا۔اس کے علاوہ اس طریق کار سے نقطۂ نظر محدود ہو جاتا ہے اور ادبی روایات سے رشتہ ٹوٹ جاتا ہے۔تحلیل نفسی کے رسیا اس سے بھی آگے بڑھتے ہیں اور کہتے ہیں فن کی تخلیق شعور کا نہیں لاشعور کا نتیجہ ہے۔ادیب اور شاعر کا قلم کسی اندرونی طاقت سے چلتا ہے۔'' [۱۴۳]

''نفسیاتی تنقید'' کے ضمن میں سلام سندیلوی مزید لکھتے ہیں:

''اس نظریہ میں یہ بھی خامی ہے کہ نفسیاتی نقاد شاعر کے ماحول اوراس کی وراثت کے اثرات کو نظر انداز کردیتا ہے اور خارجیت کے اصولوں کی بنا پر اس کو جانچتا ہے یعنی سائنس کی طرح کے اصول اس پر منطبق کرتا ہے، ظاہر ہے کہ سائنس کے اصول اس پر منطبق نہیں ہوسکتے ہیں کیونکہ سائنس ادیب کی شخصیت کو خارج کردیتی ہے۔'' [۱۴۴]

پروفیسر خورشید جہاں ''جدید اردو تنقید پر مغربی تنقید کے اثرات'' میں نفسیاتی تنقید کے ضمن میں لکھتی ہیں:

''نفسیاتی تنقید دراصل رومانی تنقید کی ترقی یافتہ شکل ہے۔ دوسرے لفظوں میں یوں بھی کہہ سکتے ہیں کہ رومانی تنقید نفسیاتی تنقید ہی کا ایک حصہ ہے کیوں کہ رومانی تنقید میں فنکار کے انفرادی جذبات وحسیات کو اہمیت دی جاتی ہے اور نفسیاتی تنقید میں نقاد فن کار کے افعال وخیالات کا اس کی شخصیت کی گہرائیوں میں مطالعہ کرتا ہے۔ انفرادی جذبات واحساسات کے ادبی اظہار کو رومانیت کہتے ہیں اور انسان کے افعال اور برتاؤ کا مطالعہ نفسیات ہے۔...... میرے خیال میں رومانی اور نفسیاتی تنقید میں حد بندی نہیں کی جاسکتی۔............ یہ کیوں کر ممکن ہے کہ رومانی نقاد فن کار کے جذبوں اور احساسات وخیالات کی تہہ تک پہنچ کر رک جائے اور آگے قدم نہ بڑھائے۔ اس سے اگلا قدم نفسیات کی حدوں میں جاتا ہے۔'' [۱۴۵]

مزید لکھتی ہیں:

''اردو میں نفسیاتی تنقید کی عمر بڑی مختصر ہے۔ اب تک نفسیاتی تنقید کی بحث میں جو باتیں سامنے آئی ہیں ان کے مطابق نفسیاتی تنقید کے دو کام ہیں۔ پہلا تحلیل نفسی اور دوسرا اظہار فن کی تکنیک کا مطالعہ۔ تحلیل نفسی فن کار کی نفسیاتی الجھنوں اور ذہنی کیفیات کا پتہ لگاتی ہے اور تکنیک کے مطالعہ سے یہ معلوم کرنا مقصد ہوتا ہے کہ ادیب یا فن کار نے جو تکنیک اپنائی ہے اس کے پیچھے کون سے شعوری یا لاشعوری اثرات کام کررہے ہیں.......... اردو میں ایسے بہت کم نقاد ہیں جنھیں نفسیاتی نقاد کہا جاسکے..... حالی سے پہلے اردو میں تنقید کے اصولوں سے متعلق کوئی کتاب تو کیا کوئی مضمون تک نظر نہیں آتا جدید تنقید کی بنیاد دراصل حالی کے ''مقدمہ شعروشاعری'' پر ہی قائم ہے۔ حالی نے اپنے مقدمہ میں شاعری کا تعلق انسانی نفسیات بتاتے ہوئے شاعری کی تعریف اس طرح کی ہے۔ ''نفس انسانی کی باریک گہری اور بوقلموں کیفیات صرف الفاظ ہی کے ذریعے ادا ہوسکتی ہیں۔ شاعری کائنات کی تمام اشیائے خارجی اور ذہنی کا نقشہ اُتار سکتی ہے۔ عالم محسوسات، دولت کے انقلابات، سیرت انسانی، معاشرت نوع انسانی تمام چیزیں، جو فی الحقیقت موجود ہیں اور تمام وہ چیزیں جن کا تصور مختلف اشیاء کے اجزاء کو ایک دوسرے سے ملا کر کیا جاسکتا ہے، سب شاعری کی سلطنت میں محصور ہیں'' [۱۴۶]

پھر لکھتی ہیں:

''حالی تخیل (IMAGINATION) کی تعریف کرتے ہوئے دراصل شعور اور لاشعور کی اہمیت بیان کرتے ہیں۔ جس طرح تخیل میں آنے والی ہر بات اور ہر تجربہ ادیب یا شاعر جوں کا توں نہیں پیش کردیتا بلکہ ان میں سے چند کو اپنی ضرورت کے مطابق منتخب کرلیتا ہے اسی طرح

لاشعور میں جمع شدہ ہر خواہش نوک زبان پر نہیں آتی بلکہ قوت ممیزہ کی طرح قبل شعور ( PRECONSCIOUS)لاشعور کی خواہشوں پر پابندی لگاتا ہے۔''[۱۴۷]

''ان باتوں کے باوجود حالی کو نفسیاتی نقاد نہیں مانا جاسکتا کیوں کہ انہوں نے کہیں بھی ادیب کی نفسیاتی الجھنوں یا کیفیتوں کی طرف توجہ نہیں دی ہے۔اس کے برعکس وہ سماجی حالات واثرات کو ہی اہمیت دیتے ہیں۔ان کے یہاں نفسیاتی شعور ضرور ہے مگر نفسیاتی نظریہ نہیں ملتا نہ ہی کسی نفسیاتی نظریے سے متاثر نظر آتے ہیں۔''[۱۴۸]

''محمد حسین آزاد کے بعض جملوں میں نفسیاتی رجحان کا ہلکا سا شائبہ نظر آتا ہے جسے نفسیاتی نظریۂ تنقید کے زمرے میں نہیں رکھا جاسکتا۔..............آزاد کا شعر کے متعلق یہ نظریہ ہے۔''فی الحقیقت شعر کا ایک پرتو روح القدس کا اور فیضان رحمت الٰہی کا ہے کہ اہل دل کی طبیعت پر نزول کرتا ہے۔'' لیکن آزاد کا یہ خیال انگریزی ادب اور تنقید سے واقفیت کا نتیجہ نہیں بلکہ فارسی ادب کی دین ہے جہاں شاعری کے متعلق یہ نظریہ نیا نہیں کہ۔ شاعری جز پیغمبری نیست''[۱۴۹]

''سلیم پانی پتی نفسیاتی تنقید میں اس لحاظ سے کافی اہمیت رکھتے ہیں کہ انہوں نے شاعر اور شاعری کے،طالعے کے لیے تحلیل نفسی کو ضروری قرار دیا ہے۔وہ شاعری کی ظاہرہ خصوصیات کے مطالعے کے ساتھ ساتھ داخلی خصوصیات کا تجزیہ بھی ضروری سمجھتے ہیں۔..............سلیم نے اپنے نظریات کو کسی مربوط شکل میں نہیں ظاہر کیا بلکہ مختلف مضامین میں یہ خیالات بکھرے ہوئے ہیں جس کی وجہ سے نفسیاتی تنقید کی تاریخ میں ان کا نام تو شامل کیا جاسکتا ہے مگر نفسیاتی نقاد نہیں کہا جاسکتا۔''[۱۵۰]

''مرزا ہادی رسوا نے سب سے پہلے ادب کے مطالعے کے لیے نفسیات کا سہارا لیا۔انہوں نے بعض نفسیاتی مسائل پر تفصیل سے بحث کرنے کے بعد نفسیات کو شعر کی پرکھ کے لیے لازم قرار دیا ہے۔ان کے خیال میں جب تک نقاد علم نفسیات سے واقف نہ ہوگا کسی ادب پارے کی صحیح قدر و قیمت اور اس کی خوبیوں،خامیوں کا اندازہ نہیں لگایا جاسکتا۔رسوا نے شعور کی ان کیفیات کا بھی ذکر کیا ہے جو فرائڈ کے نفسیاتی نظریے کی بنیاد ہیں یعنی خواب،توہمات،دیوانگی اور نیند میں چلنا وغیرہ۔حالانکہ رسوا کے زمانے میں فرائڈ کے خیالات کم از کم ہندوستان میں نہیں پہنچے تھے اس کا مطلب یہ ہے کہ مرزا رسوا کو ان نفسیاتی مسائل کا شعور پہلے سے ہی تھا۔''[۱۵۱]

''اردو تنقید میں سب سے پہلے میراجی نے فرائڈ کے مشہور اور اہم ترین نظریہ یعنی تحلیل نفسی کے اصولوں پر عمل کیا ہے اور فن کار،اور اس کے فن پارے کی غرض وغایت کو سمجھنے کے لیے تحلیل نفسی کا سہارا لیا ہے۔ایک طرف وہ نظریۂ تحلیل نفسی کے لحاظ سے فرائڈ کے مقلد نہیں تو دوسری طرف تحلیل نفسی کے اصولوں کے مخالف یونگ سے میراجی متاثر ہیں۔علم نفسیات کو اجتماعی یا نسلی لاشعور کا تصور یونگ نے ہی دیا ہے۔میراجی بھی اپنے تنقیدی مضامین میں نسلی تجربے اور اجتماعی لاشعور کی باتیں کرتے ہیں۔میراجی کی اہمیت اس وجہ سے بڑھ جاتی ہے کہ انہوں نے پہلی مرتبہ

نفسیاتی اصولوں خصوصاً تحلیل نفسی کے اصولوں کی بنا پر ادیب اور اس کی تخلیق کا مطالعہ کیا۔'' [۱۵۲]

بعدازاں مصنفہ نے شبیہہ الحسن، وزیر آغا، ریاض احمد کو نفسیاتی نقادوں کے حوالے سے پرکھا اور رائے کا اظہار کیا ہے۔ نفسیاتی تنقید کے کلی منظرنامے کی وضاحت کے بعد ان کی رائے میں۔

''نفسیاتی تنقید کے ذریعے نقاد ادیب کی ذہنی کیفیتوں کو معلوم کرسکتا ہے۔ کسی بھی فن پارے کے نفسیاتی مطالعے کے بعد یہ بتا سکتا ہے کہ اس کی پیش کش میں ادیب کن کن ذہنی کیفیات سے گذرا' کسی خیال یا کسی خاص نقطہ کو وہ اپنی تخلیق میں بار بار کیوں دُہراتا ہے۔ وہ نفسیات کی محض علامتوں کی مدد سے ادیب کے ذہنی رجحان کا پتہ لگا سکتا ہے۔ لیکن یہ معلومات صرف شخصی اور انفرادی ہوگی۔ اس سے یہ نہیں معلوم ہوسکتا کہ کوئی فن پارہ سوسائٹی یا فرد کے لیے کس حد تک کارآمد اور مفید ہے۔ اس کی خوبیوں اور خامیوں کو پرکھنے میں یہ نفسیاتی اصول کچھ کام نہیں آسکتے ۔ کسی ادیب کی تخلیق کا معیار نہیں مقرر کیا جاسکتا۔ اگر تنقید کے سلسلے میں نفسیاتی اصولوں کو ہی اوڑھنا اچھونا بنالیا جائے تو وہ تنقید ناقص ہوگی۔ ............ نفسیاتی اصول تنقید نقاد کو منزل کی طرف اشارہ کرسکتا ہے لیکن منزل تک پہنچا نہیں سکتا۔'' [۱۵۳]

نفسیاتی تنقید پر اہم کتب ملاحظہ کیجیے:

''نفسیاتی تنقید'' [۱۵۴] ڈاکٹر سلیم اختر کا تحقیقی مقالہ کل ۳۹۶ صفحات پر مشتمل ہے، فہرست درج ذیل ہے۔

باب(۵):نفسیاتی تنقید کے اہم مباحث:
[۱]ادب کی شخصیت کا نفسیاتی تجزیہ /تخلیق سے وابستہ تخلیقی عمل کا مطالعہ /کلچر کے نفسیاتی محرکات کی تخلیق پر اثر آفرینی/ تاریخی حالات کے نفسیاتی اثرات / سماجی کوائف کا نفسیاتی مطالعہ /ادب اور اخلاق کا نفسیاتی جائزہ/موضوع اور مواد کی نفسیات
[۲]اسلوب کا نفسیاتی مطالعہ /علامت کی نفسیاتی اہمیت /علامت کا فرائڈ، ایڈلر اور ژونگ کے نظریات کی روشنی میں مطالعہ/ ادب اور خوابوں کی علامات کا نفسیاتی رابطہ/ تشبیہ اور استعارے کی نفسیاتی اہمیت /امیج اور امیجری کا نفسیاتی جائزہ
[۳]بعض اہم اصناف کا نفسیاتی مطالعہ / غزل کی نفسیاتی اہمیت /مرثیہ کا نفسیاتی مطالعہ/مثنوی کا نفسیاتی مطالعہ افسانہ اور نفسیات/ ناول ،نفسیات کی روشنی میں/ انشائیہ کا نفسیاتی مطالعہ/ اہم ادبی شخصیات کے نفسیاتی مطالعے کی ضرورت
باب(۶):نفسیاتی تنقید کا طریق کار:
[۱]نفسیاتی تنقید کی حدود /نفسیاتی نقاد کی مشکلات :[۲]نفسیاتی تنقید کا خام مواد /سوانح عمری /خودنوشت سوانح عمری /خطوط/ ڈائری
[۳]نفسیاتی تنقید اور دیگر اسالیب نقد: موازنہ وتقابل /مارکسی تنقید بمقابلہ نفسیاتی تنقید/ تاثراتی تنقید اور نفسیات کی میزان / رومانی اور نفسیاتی تنقید کے مشترک عناصر/ تاریخی محرکات اور لاشعور /جمالیاتی تنقید اور نفسیاتی تنقید
باب(۷):نفسیاتی تنقید کی عملی مثالیں:
[۱]نفسیاتی تنقید کا محبوب موضوع۔ غالب [۲]غالب کے نفسیاتی مطالعے کی اولین مثال
[۳]فرائڈ، ژونگ اور غالب [۴]غالب شناسی کے تین نفسیاتی زاویے /ڈاکٹر سلام سندیلوی اور غالب کی شاعری کا نفسیاتی مطالعہ/ سلیم احمد اور ''غالب کون؟'' /محمد موسیٰ کلیم اور ''مقامِ غالب''
[۵]نفسیاتی ناقدین کے طریق کار کا تقابلی مطالعہ:
اختتامیہ: نفسیاتی تنقید۔ موجودہ صورتِ حال اور مستقبل کے امکانات
تراجم اصطلاحات /کتابیات/ کتابیں/ جرائد /Bibliography (انگریزی کتابیں)Newspapers ETC

ڈاکٹر سلیم اختر ''شعور اور لاشعور کا شاعر غالب'' [۱۵۵] بھی اس ضمن میں اہم مطالعہ ہے۔

کلیم الدین احمد کی تصنیف: ''تحلیل نفسی اور ادبی تنقید'' [۱۵۶] ۲۹۷ صفحات پر مشتمل ہے۔ فہرست درج ذیل ہے۔

احوالِ واقعی/[۱]مقدمہ [۲]تحلیل نفسی اور فن [۳]نابغہ اور جنون [۴]انفرادی فطانت کا تحلیل نفسی کے ذریعہ مطالعہ
[۵]تحلیل نفسی اور تنقید کے فرائض [۶]تلخیص مقدمہ [۷]فن کا ایک نظریہ [۸]فنکار اور لاشعور
[۹]ادبی قدریں [۱۰]ادبی نقطۂ نظر [۱۱]کتابیات

## (۱۱) آرکی ٹائپل تنقید: (Archetypal Criticism)

ابوالاعجاز حفیظ صدیقی، ''کشاف تنقیدی اصطلاحات'' میں لکھتے ہیں:

''نفسی عوامل ومحرکات، بالخصوص فرائڈ کے دریافت کردہ نفس لاشعور کو بنیادی اہمیت دینے والے نقادوں کی تنقید کو نفسیاتی تنقید کا نام دیا جاتا ہے۔ آرکی ٹائپل تنقید نفسیاتی تنقید کی ایک شاخ ہے۔ یونگ نے فرائڈ کے شخصی لاشعور کی دریافت کے بعد اجتماعی لاشعور کا سراغ لگایا اور اجتماعی لاشعور

کے متوارث نسلی احساسات کو آرکی ٹائپ کا نام دیا۔ جنھیں اجتماعی لاشعور کا مافیہ سمجھنا چاہیے۔ اس طرح نفسیاتی تنقید کی یہ شاخ 'آرکی ٹائپل تنقید' وجود میں آگئی جو کسی ادیب یا ادب پارے پر اجتماعی لاشعور کے حوالے سے روشنی ڈالتی ہے۔'' [۱۵۷]

## (۱۲) ہیئتی تنقید: (Formalist Criticism)

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' میں رقمطراز ہیں:

'' ہیئتی تنقید...... وہ اندازِ نقد ہے جس میں ناقد صرف تخلیق کی ہیئت (Form) سے دلچسپی رکھتے ہوئے ہیئت کے تشکیلی عناصر کے حسن و قبح سے سروکار رکھتا ہے۔ مثلاً غزل پر تنقید میں غزل گو کے شعورِ زیست، شعارِ حیات، مخصوص تصورات، جدّتِ ادا وغیرہ سے صرفِ نظر کرتے ہوئے صرف یہ دیکھا جائے گا کہ شاعر نے غزل کی ہیئت سے مخصوص اصول وضوابط کو کس حد تک ملحوظ رکھا ہے۔ اسی طرح دیگر اصناف ادب کا مطالعہ محض ان کی ہیئت تک محدود ہو کر رہ جاتا ہے۔ ہیئتی نقاد اصنافِ ادب کے لیے نئے اصول وضوابط وضع کرنے کا کام نہیں کرتا۔ وہ تخلیق سے وابستہ جمالیاتی حظ کو صرف ہیئت سے مشروط قرار دیتا ہے اور اسلوب کی جمالیات سے اس حد تک دلچسپی رکھتا ہے جب لفظ ادب پارہ کی ہیئت کے ساتھ مل کر تاثر آفرینی کا کام کرے۔ ہیئتی نقاد کو ادب کے اخلاقی، سیاسی، سماجی کردار سے بھی کوئی دلچسپی نہیں، گویا اسے ادب برائے ادب کے تصور متعلق سمجھا جاسکتا ہے۔ نفسیاتی نقاد کی مانند ہیئتی نقاد کو تخلیق کار کی شخصیت کے لاشعوری محرکات کی سراغ رسانی کا بھی شوق نہیں۔ اس ضمن میں ڈاکٹر محمد حسن لکھتے ہیں:
'' ہیئت پرست تنقید نے اظہار کے نظریے ہی کو سرے سے رد کردیا۔ Express کا لفظ ہی کسی باطنی مفہوم یا جذبے یا تصور کو خارجی یا بیرونی شکل دینے کی طرف اشارہ کرتا ہے جبکہ ہیئت پرستوں کا خیال ہے کہ شاعری کی کسی قسم کے معنی یا مفہوم (جذبے، کیفیت یا خیال) کا اظہار نہیں کرتی بلکہ جذبہ، کیفیت اور خیال شاعری سے پیدا ہوتے ہیں یعنی شعر مفہوم، مضمون، جذبہ یا خیال کا تابع نہیں بلکہ یہ سب شاعری کے تابع ہیں۔'' ('' ہیئتی تنقید'' ص:۱۰) ''[۱۵۸]

ابوالاعجاز حفیظ صدیقی ''کشاف تنقیدی اصطلاحات'' میں لکھتے ہیں:

'' ہیئت پرستی تنقید ادبیات کا ایک انتہا پسندانہ نظریہ ہے۔ جس کی رو سے کسی ادب پارے کو صرف ہیئت کے اصولوں کی روشنی میں جانچا جاتا ہے۔ یہ درست ہے کہ ہر ادب پارہ کسی نہ کسی ہیئت کا محتاج ہوتا ہے لیکن جب کوئی نقاد اپنے احاطہ کار کو ہیئتی تانے بانے تک محدود کر لیتا ہے اور صرف ہیئت کے اصولوں کو معیار بنا کر کسی ادب پارے کے حسن و قبح کا فیصلہ اور اس کے مقام و مرتبہ کا تعین کرتا ہے تو وہ اپنے منصب سے ناانصافی کا مرتکب ہوتا ہے کیونکہ ادب صرف ہیئت کا نام نہیں، مواد ہیئت کے مقابلے میں اہم تر ہے اور دونوں کی ہم آہنگی سے اچھا ادب پیدا ہوتا ہے۔ فنی لوازم ہی کی پرکھ کافی نہیں۔ مواد کی پرکھ فنکار کے عقائد و نظریات کا تجزیہ اور اس کے فلسفہ

حیات پر تنقید کرنا بھی نقاد کے فرائض میں شامل ہے۔ اسلوب احمد انصاری ہیئت پرست نقادوں کے بارے میں لکھتے ہیں: ''اس نظریے کے ماننے والے تنقید میں ہم آہنگی، تناسب، اندرونی وحدت، عضوی کلیت اور ہیئتی تانے بانے پر بہت زور دیتے ہیں۔ ہمارے ادب کے تنقیدی سرمایہ میں بھی عرصہ دراز تک روزمرہ کی صفائی، بندشوں کی چستی، الفاظ کی دروبست اور عروض کی صحت پر بہت زور دیا جاتا رہا، مواد کی اہمیت نظر انداز ہوتی رہی۔'' [۱۵۹]

قاضی افضال حسین ''نقد شعر کی نئی جہت'' میں ہیئتی تنقید کے حوالے سے لکھتے ہیں:

''روایتی تنقیدی نظریات کے مقابلے میں ہیئتی تنقید کا امتیاز یہ ہے کہ اس نے فن پارے کی تقدیر میں خود متن کے اوصاف کو مرکزی اہمیت دی، اور متن کے مختلف اوصاف میں ''ابہام'' اور ''تکثیر معنی''، ہیئتی نقادوں کے نزدیک بنیادی اہمیت رکھتے ہیں۔ یہ وہ بنیادی تصورات ہیں۔ جنھوں نے روایتی طریقہ نقد کی متن سے بے تعلقی اور نتیجتاً ان کی نارسائی بالکل نمایاں کردی نیز انھیں دونوں تصورات کے حوالے سے فن پارے میں زبان کے تفاعل پر غور وخوض کا سلسلہ شروع ہوا، خصوصاً ابہام، متن کی وہ مخصوص صورتِ حال ہے جو ایک ہی ساخت Structure میں متنوع مفاہیم کے جدلیاتی تعلق کے حوالے سے معنی کی توسیع کرتی ہے۔ فن پارے میں ابہام کی یہی صفت معنی کے مختلف جہتوں میں پھیلنے کا سبب ہے لیکن ہیئتی نقادوں نے ابہام کی جیسی منطقی توضیحات پیش کیں اور کم از کم نظری سطح پر فن پارے کی نامیاتی وحدت کے حوالے سے اسے حل کرنے کا دعویٰ کیا۔............ گویا ہیئتی تنقید نے فن پارے میں ابہام کی صورت حال نمایاں کرنے کے بجائے اسے حل کرنے کی کوشش کی۔ اسی کا نتیجہ فن پارے میں معنی کی مختلف جہتوں یا سطحوں کو روزمرہ کی نثری منطق کے حوالے سے بیان کرنے کی صورت میں ظاہر ہوا کہ جب ابہام خود زبان کی صفت نہیں تو مخصوص تجربے یا مخصوص سیاق وسباق کے حوالے سے اسے نثر کی اپنی منطقی ترتیب میں بیان کرنا ممکن ہوگیا۔ جو تجربے یا موضوع کی معقول رسالت کا فریضہ انجام دے۔ یہی گویا ''معنی'' کا مفہوم تھا یعنی وہ ثانوی متن جس کی نثری منطق اسے غیر لسانی مرکز کا نشان SIGNIFIER ہو، جسے ہم تجربہ یا موضوع کہہ کر پکار سکیں حالانکہ ثانوی متن کا یہ ربط COHERENCE تجربے/موضوع/یا خارجی ومعروضی اشیاء کے بجائے خود زبان کے اپنے مخصوص نظام کا ربط تھا اور اس اعتبار سے مخصوص تجربے سے کوئی حتمی یا اصولی علاقہ نہیں رکھتا۔ لیکن اس کی طرف ہیئتی نقادوں کا ذہن نہیں گیا۔'' [۱۶۰]

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی دبستان'' میں لکھتے ہیں:

''ارسطو کے بموجب تخلیق (ڈرامہ، شاعری، مصوری، سنگ تراشی وغیرہ) مختلف ہیئتی عناصر کا مجموعہ ہے ہر ہیئتی عنصر اپنی انفرادی حیثیت برقرار رکھتے ہوئے بھی ایک بڑی یا اساسی ہیئت کا جزو ہوتا ہے یہ نامیاتی ہیئتی وحدت ہوتی ہے ان ہیئتی عناصر یا نامیاتی وحدت کا تجزیاتی مطالعہ اور تخلیق کا مواد یعنی موضوع'' یا ایسے ہی دیگر عناصر'' مل کر تخلیق کی تکمیل کرتے ہیں۔'' [۱۶۱]

''فارم کے مفہوم کی ادائیگی کے لیے اردو تنقید میں ہیئت' پیکر' صورت' سانچہ' ساخت جیسے الفاظ مستعمل رہے ہیں تاہم ہیئت قدیم ترین بھی ہے اور معروف ترین بھی' ہیئتی تنقید تخلیق میں ہیئت' اس کے تشکیلی عناصر اور اس کے مختلف مباحث و مسائل سے مشروط ہے' ہیئتی تنقید کا تصور مغرب سے آیا لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ مشرقی تنقید اس سے یکسر نا آشنا تھی' حقیقت تو یہ ہے کہ ہیئت کا مطالعہ مشرقی تنقید کے قدیم ترین مباحث میں سے ہے' تذکروں میں تنقید کے نام پر جو کچھ لکھا جاتا رہا اس کا بیشتر حصہ ہیئت سے متعلق رہا ہے' عروض اور اوزان کے مباحث ہوں یا لفظ اور اس کے استعمال سے متعلق دلائل و شواہد' ان سب میں ہیئت بالواسطہ یا بلا واسطہ حوالہ کی چیز رہی ہے' یہ الگ بات کہ ہیئت کی اصطلاح استعمال نہ کی جاتی تھی'' [۱۶۲]

مزید لکھتے ہیں:

''جہاں تک اردو میں ہیئتی تنقید کا تعلق ہے تو شمس الرحمٰن فاروقی نے اس سلسلہ میں قابل توجہ کام کیا ہے چنانچہ ''لفظ و معنی'' کے بیشتر مقالات (''شعر کی ظاہری ہیئت''/''شعر کی داخلی ہیئت'') ہیئتی تنقید کی روشنی میں قلم بند کیے گئے ہیں'' [۱۶۳]

''مطالعہ ادب کے ضمن میں ہیئتی تنقید خود کو صرف تخلیق تک محدود رکھتے ہوئے اس کے متنوع محرکات سے سروکار نہیں رکھتی' نہ ہی اخلاقیات' عمرانیات' نفسیات اور اقتصادیات وغیرہ سے کسی قسم کی مدد لی جاتی ہے بالفاظ دیگر ہیئتی تنقید کا تنقید کے بعض اہم دبستانوں (مارکسی' نفسیاتی' تاریخی' عمرانی) سے کوئی تعلق نہیں' تعلق کیا یہ تو سب دبستانوں کی اس بنا پر مخالف ہے کہ ادب کو ادب ہونا چاہیے اور کچھ نہیں' تخلیق تخلیق ہے اور بس!.......... ہیئتی نقاد کے بموجب ادب کا مطالعہ ادب پارہ کی ہیئت کے مطالعہ کے مترادف ہے دیگر علمی اور سماجی امور کا اس سے کوئی تعلق نہیں ہونا چاہیے' ہر تخلیق کی جداگانہ داخلی فضا ہوتی ہے اور ہیئتی نقاد کا صرف اسی سے سروکار ہونا چاہیے'' [۱۶۴]

ہیئتی تنقید پر اہم تصنیف ڈاکٹر محمد حسن کی'' ہیئتی تنقید'' [۱۶۵] ہے جو ۱۲۴ صفحات پر مشتمل ہے۔فہرست ملاحظہ کیجئے:



## (۱۳) متنی تنقید: (Textual Criticism)

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' میں رقمطراز ہیں:

''مخطوطات، مسودات، قدیم کتب، قلمی نسخوں کے درست متن کا تعین یہ ہے متنی تنقید کی سادہ ترین اور مختصر ترین تعریف لیکن تعریف جتنی سادہ ہے متنی تنقید کا عمل اتنا سہل نہیں کہ اس میں دو چار بہت سخت مقام آتے ہیں۔آج کے مقابلہ میں ماضی میں املا کا اسلوب خاصا مختلف تھا اس لیے

آج متن کی درست قرأت میں بعض الفاظ کے املاء کا نامانوس اسلوب رکاوٹ کا باعث بنتا ہے۔بعض اوقات مصنف کا نام اور زمانۂ تحریر بھی طے کرنا پڑتا ہے۔اس مقصد کے لیے تحقیق اور آلاتِ تحقیقات سے واقفیت لازم ہے۔درست متن کے تعین کے لیے دیگر نسخوں سے تقابل بھی لازم ہے۔الفاظ کے اختلافات کو حاشیہ میں درج کیا جاتا ہے تاکہ متن کے اختلافات اور کتابت کی اغلاط وغیرہ کی نشاندہی ہوجائے اور ساتھ ہی متروک الفاظ کی نشاندہی بھی کی جاتی ہے۔ڈاکٹر عطش درانی مقالہ بعنوان ''اردو لسانیات کی جدید حدود وقیود'' (''اخبار اردو۔اسلام آباد، اکتوبر ۲۰۰۷ء) میں لکھتے ہیں: ''امریکہ میں فلالوجی کی پہلی انجمن ۱۸۸۰ء میں جان ہاپکنز یونیورسٹی میں قائم ہوئی۔متنی تنقید (Textual Criticism) اسی فلالوجی کا حصہ تھی۔''[۱۶۶]

ڈاکٹر خلیق انجم ''متنی تنقید'' میں لکھتے ہیں:

''جس مطبوعہ یا غیر مطبوعہ تحریر کو متنی نقاد مرتب کرنا چاہتا ہے اسے متن کہتے ہیں۔(ص:۱۴) متن کے اصل الفاظ کے تعین، اسے مکمل کرنے اور واقفیت واصلیت تلاش کرنے کی غرض سے پرانی تحریروں کے سائنٹیفک مطالعہ کو متنی تنقید کہتے ہیں۔(ص:۱۵)''[۱۶۷]

مزید لکھتے ہیں:

''متنی تنقید سے دلچسپی رکھنے والے کے لیے تحقیق کی مبادیات سے واقفیت کے ساتھ صبر، محنت (بلکہ مشقت)، علمی دیانتداری اور عالمانہ غیر جانبداری جیسے خصائص بھی لازم ہیں۔اردو میں رشید حسن خاں نے متنی تنقید کے ضمن میں خصوصی مہارت کا ثبوت دیا۔رشید حسن خاں کی مرتبہ ''گلزار نسیم'' (نئی دہلی: ۱۹۹۵ء) اور ''مثنویاتِ شوق [فریبِ عشق، بہارِ عشق، زہرِ عشق] (نئی دہلی: ۱۹۸۳ء) ہیں۔رشید حسن خاں نے ''باغ و بہار'' اور ''فسانۂ عجائب'' بھی مرتب کی ہیں۔ان کتب کا مطالعہ متنی تنقید کے طریق کار کو سمجھنے کی تفہیم کے لیے سودمند ثابت ہوتا ہے۔''[۱۶۸]

متنی تنقید پر اہم تصنیف ڈاکٹر خلیق انجم کی ''متنی تنقید'' [۱۶۹] کل: ۳۷۷ صفحات پر مشتمل ہے، ''پیش لفظ'' خواجہ احمد فاروقی نے تحریر کیا ہے۔یہ کتاب پاکستان میں بھی شائع ہوچکی ہے۔فہرست ملاحظہ کیجیے:

## (۱۴) اسلوبیاتی تنقید: (Stylistic Criticism)

پروفیسر مرزا خلیل احمد بیگ ''تنقید اور اسلوبیاتی تنقید'' میں اسلوبیاتی تنقید کی تعریف میں رقمطراز ہیں:

''اسلوبیاتی تنقید میں ادبی زبان کا تجزیہ یا ادب میں زبان کے حوالے سے ادب کے مطالعے کا نام ہے۔اسلوبیاتی تنقید میں ادبی زبان کا تجزیہ یا ادب میں زبان کے استعمال کا مطالعہ پیش کیا جاتا ہے اور فن پارے کے اسلوبی خصائص (Style-features) کا تعین کیا جاتا ہے۔جن کا ایک فن پارے کو دوسرے فن پارے سے ممتاز بنانے میں اہم رول ہوتا ہے۔اسلوبی خصائص کی بنیاد پر ہم ایک ادیب یا شاعر کو دوسرے ادیب یا شاعر سے بھی ممتاز بنا سکتے ہیں۔اسلوبیاتی تنقید کی بنیاد فن پارے کے لسانیاتی تجزیے پر قائم ہے۔لسانیاتی تجزیے کے بغیر کسی فن پارے کی اسلوبیاتی خصوصیات کا تعین ممکن نہیں۔ ......لہٰذا اسلوبیاتی تنقید کی مکمل شکل وصورت یہ ہوگی۔
لسانیاتی تجزیہ+اسلوبی خصائص کی شناخت=اسلوبیاتی تنقید
............ بقول شمس الرحمٰن فاروقی موضوعات کسی کی ملکیت نہیں ہوتے،ہمیں کسی مصنف کی انفرادیت کو جاننے کے لیے پایانِ کار اس کے اسلوب کا سہارا لینا پڑتا ہے۔''[۱۷۰]

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی اصطلاحات:توضیحی لغت'' میں رقمطراز ہیں:

''اسلوبیات کے اساسی مباحث اور اصول وضوابط کا شعروادب پر اطلاق اسلوبیاتی تنقید ہے۔ اس میں شعروادب کا مطالعہ صرف لسانیاتی نقطۂ نظر سے کیا جاتا ہے۔فن کیونکہ زبان کا اظہار ہے اس لیے اسلوبیاتی تنقید میں متن کے تجزیہ وتحلیل پر بہت زیادہ زور دیا جاتا ہے۔اس مقصد کے لیے الفاظ،ان کی صوتیات،معنویات پر خصوصی توجہ دی جاتی ہے اور یوں اس امر کا تعین کیا جاتا ہے کہ شاعر یا ادیب زبان کے تخلیقی امکانات کو بروئے کار لانے میں کامیاب رہا یا نہیں،اپنی انتہائی صورت میں اسلوبیاتی تنقید صوتیات (Phonetics) میں تبدیل ہو جاتی ہے اور نقاد یہ گنتی کرتا ہے کہ کیسی آوازوں والے الفاظ کتنی مرتبہ اور کس طرح استعمال ہوئے۔یوں زبان کے صوتیاتی ڈھانچوں (Phonetic Patterns) کے حوالہ سے تخلیق کا مطالعہ کیا جاتا ہے۔ اسلوبیاتی تنقید کے حامی اسے سائنٹفک تنقید قرار دیتے ہیں اس لیے کہ تاثراتی تنقید کی مانند تخلیق سے اخذِ تاثرات کے برعکس تخلیق میں الفاظ اور ان کے استعمال سے غرض رکھی جاتی ہے۔مارکسی تنقید کی مانند اس میں بھی اقتصادیات،طبقاتی کشمکش،سیاسیات اور انقلاب سے کسی طرح کی دلچسپی نہیں لی جاتی۔نہ سماجی علوم(تاریخ،عمرانیات) کو قابلِ اعتنا سمجھا جاتا ہے اور نہ ہی نفسیات کی مانند تخلیق کار کو تحلیل نفسی کے محدب شیشہ میں سے دیکھا جاتا ہے۔''[۱۷۱]

مزید لکھتے ہیں:

''اسلوبیاتی تنقید مطالعہ لسان ہے۔ پروفیسر گوپی چند نارنگ ''ادبی تنقید اور اسلوبیات'' میں رقمطراز ہیں: ''اسلوبیاتی تجزیہ میں ان لسانی امتیازات کو نشان زدہ کیا جاتا ہے، جن کی وجہ سے کسی فن پارے، مصنف، شاعر، ہیئت، صنف یا عہد کی شناخت ممکن ہو۔ یہ امتیازات کئی طرح کے ہو سکتے ہیں۔ (۱) صوتیاتی: آوازوں کے نظام سے جو امتیازات قائم ہوتے ہیں، ردیف و قوافی کی خصوصیات یا معنویت، ہکاریت یا انفیت کے امتیازات یا مصمتوں اور مصوتوں کا تناسب وغیرہ (۲) لفظیاتی: خاص نوع کے الفاظ کا اضافی تواتر، اسماء، اسمائے صفت، افعال وغیرہ کا تواتر اور تناسب، تراکیب وغیرہ (۳) نحویاتی: کلمے کی اقسام میں سے کسی کا خصوصی استعمال، کلمے میں لفظوں کا دروبست وغیرہ (۴) بدیعی (Rhetorical): بدیع و بیان کی امتیازی شکلیں، تشبیہ، استعارہ، کنایہ، تمثیل، علامت، امیجری وغیرہ (۵) عروضی امتیازات: اوزان، بحروں، زحافات وغیرہ کا خصوصی استعمال اور امتیازات۔'' (ص: ۱۷)'' [۱۷۲]

''اسلوبیاتی تنقید کی اساس لسانیات پر استوار ہے۔ اسلوبیاتی نقاد ادب کی تحسین و تفہیم میں خود کو صرف لسانیاتی نکات تک ہی محدود رکھتا ہے اسی لیے اسلوبیاتی تنقید میں تخلیق کے سیاسی، نفسیاتی، سماجی، اخلاقی اور افادی تناظر سے کسی قسم کی دلچسپی کا اظہار نہیں کیا جاتا نہ ہی تخلیق کار کا مقام و مرتبہ متعین کیا جاتا ہے اور نہ ہی دو تخلیق کاروں (جیسے انیس و دبیر) کے فن کا موازنہ کیا جاتا ہے۔ اس لحاظ سے اسلوبیاتی تنقید خاصی محدود ہو جاتی ہے۔ اسلوبیاتی تنقید میں تخلیقات کے مطالعہ کے لیے صوتیات، تشکیلات (الفاظ کیسے تشکیل پاتے ہیں) نحو، معنیات (الفاظ کیسے مخصوص معانی حاصل کر لیتے ہیں) یہ چار عناصر ہوں تو بنتی ہے اسلوبیاتی تنقید، اسلوبیاتی تنقید اسی لیے مروج اسالیب نقد سے جداگانہ ہے کہ یہ صرف اور صرف تخلیق کی زبان کے تجزیاتی مطالعہ سے ہی دلچسپی رکھتی ہے۔ اس میں تخلیق کار کے نفسیاتی تجزیہ کی گنجائش نہیں، نہ ہی تاریخی اور اقتصادی عوامل کو اہمیت دیتی ہے۔'' [۱۷۳]

نصیر احمد خاں، ''اسلوبیات اور اردو میں اس کی روایت'' میں لکھتے ہیں:

''اسلوب کے سائنٹفک مطالعے کو اسلوبیات کہتے ہیں۔ اسلوبیات ادبی اظہار کی ماہیت، خصائص اور عوامل کا تجزیہ کر کے اس سے برآمد ہونے والے نتائج کو عمومی شکل دے دیتی ہے۔ اس طرح کسی ادیب یا شاعر نے اپنے فن پاروں میں جو زبان استعمال کی ہے اس کے لسانی خصائص یا امتیازات کی نشاندہی ہو جاتی ہے۔ اس شناخت سے ہم بخوبی اندازہ لگا سکتے ہیں کہ فن کار نے لسانی امکانات میں سے اپنے طرز بیان کا انتخاب کس طرح کیا ہے۔ اسلوبیاتی تجزیہ زبان کی ساخت کے مختلف پہلوؤں کو لے کر کیا جا سکتا ہے۔ یعنی آواز، جملہ، معنی اور لفظ۔ لسانیاتی اسلوبیات کے تحت زبان کی ان سطحوں میں سے کسی ایک کا تجزیہ ہوتا ہے لیکن ادبی اسلوبیات میں ادبی اظہار کے تجزیہ کے وقت زبان کا کلی تصور شامل رہتا ہے۔'' [۱۷۴]

''اردو میں طرز نگارش یا انداز بیان کے مطالعہ کی روایت بہت پرانی ہے۔ یہ سلسلہ تذکروں سے لے کر ادبی تاریخوں اور شعرائے کرام کے ترتیب دیے گئے کلام کے مقدموں تک پھیلا ہوا ہے۔ بعد میں فنِ شاعری پر لکھی گئی کتابوں اور تنقیدی مضامین میں اس موضوع پر باقاعدہ لکھا گیا۔ جس میں پچھلے روایتی اندازِ فکر کے مقابلے میں فرق ہے۔ ہمارے ناقدین اور ماہرین زبان وبیان نے اسلوب کے مطالعہ میں کل ملا کر تقریباً سو اصطلاحیں استعمال کی ہیں جو اسلوب کے لفظی اور معنوی پہلوؤں سے تعلق رکھتی ہیں اور زیادہ تر شعری اسلوب سے متعلق ہیں۔'' [۱۷۵]

مزید لکھتے ہیں:

'' حاتم، میر، غالب، ناسخ، مصحفی۔ انشا، امیر مینائی، شبلی، آزاد، حالی، اثر لکھنوی، عبدالسلام ندوی اور عبدالحق وغیرہ کی تحریریں ہمارے اسلوب کے مطالعے کی روایت میں اہم کردار ادا کرتی ہے۔ ہمارے اسلوب کے مطالعے کی روایت میں ایک اہم نام محی الدین قادری زور کا ہے، جنھوں نے قدیم روش سے ہٹ کر ایک نیا اندازِ فکر اپنایا جو غالباً یوروپ میں ان کی تربیت کا نتیجہ تھا۔ ان کا ایک کارنامہ ''اردو کے اسالیب بیان'' ہے۔ جو قسط وار اور بعد میں ترمیم واضافے کے ساتھ ۱۹۲۷ء میں کتابی شکل میں شائع ہوا۔ اس کتاب کو اسلوب کے مطالعے کے روایتی اندازِ فکر اور سائنٹفک طریق کار کے درمیان کی کڑی کہا جاسکتا ہے۔ یہ اس لیے بھی اہم ہے کہ اس میں پہلی بار اردو کے نثری اسالیب کو عہدوں میں بانٹ کر مختلف انشا پردازوں کے اسالیب کا فنی تجزیہ پیش کیا گیا ہے۔ اس میں اردو اور انگریزی کے انشا پردازوں کا تقابلی مطالعہ کر کے ان کے درمیان مماثلت کی تشریح بھی ملتی ہے۔ (جیسے شرر اور رچرڈسن، حسن نظامی اور اڈیسن اور مہدی افادی اور رسکن وغیرہ'' [۱۷۶]

''اردو میں اسلوب کے سائنسی مطالعے کے اس ابتدائی نقش کے تقریباً تیس سال بعد دوسرا نام مسعود حسین خان صاحب کا آتا ہے۔ جنھوں نے اپنے مضامین میں شعری اسلوب کے صوتی پہلوؤں سے بحث کی ہے۔ یہ وہ زمانہ تھا جب ایشیا یوروپ میں اسلوبیات کا علم اپنی سمت ورفتار کا تعین کر چکا تھا۔ اسلوب کے تجزیے کے معروضی طریق کار اور ان کے اصول وضوابط سامنے آچکے تھے۔ اس کے علاوہ اسلوب کے تجزیاتی مطالعہ کے نمونے بھی مسعود صاحب کے سامنے ہوں گے جن سے انھیں غالب یا اقبال کے اسلوب پر لکھنے کی تحریک ملی ہوگی لیکن وہ ان تحریروں سے استفادہ نہیں کرسکے ان کے مضامین ''کلام غالب کے قوافی وردیف کا صوتی آہنگ، غالب کے خطوط کی لسانی اہمیت اور مطالعۂ شعر: صوتیاتی نقطۂ نظر سے'' تینوں واجبی سے ہیں اردو آوازوں کے صوتی مزاج کو سمجھے بغیر انھوں نے شعروں میں ان کے کرداروں سے بحث کی ہے۔'' [۱۷۷]

''تیسرا نام مغنی تبسم کا ہے جنھوں نے مسعود حسین خاں کی زیرِ نگرانی اپنا تخلیقی مقالہ ''فانی بدایونی، حیات، شخصیت اور شاعری'' لکھا مقالے کے آخری باب میں انھوں نے فانی کے شعری اسلوب اور صوتی حسن کو شناخت کر کے ان کی خصوصیات کا معروضی تجزیہ کیا ہے۔ ان کے مضامین میں غالب کی شاعری بازیچۂ اصوات جو فکر ونظر، علی گڑھ میں چھپا اور ''اصوات اور شاعری'' گورکھپور سے غالب، فکر وفن، میں شائع ہوا ہے اپنی نوعیت کے الگ مضامین ہیں اور قابلِ ذکر ہیں غالب کے کلام کی تاثیر اور اس کے لہجے ونغمے کی تعمیر میں مخصوص آوازوں کی تنظیم وترتیب اور تکرار نے

جو کردار ادا کیے ہیں، ان کا دلچسپ بیان ہے، مغنی تبسم کی تحریروں سے اندازہ ہوتا ہے کہ کبھی کبھی شاگرد اپنے استاد سے آگے نکل جاتے ہیں۔''[۱۷۸]

مزید لکھتے ہیں:

''ایک اہم اور معتبر نام گوپی چند نارنگ کا بھی ہے جنھوں نے اردو کے بعض اہم ادیبوں اور شاعروں کے اسالیب کو اپنے مطالعے کا موضوع بنایا ہے۔ وہ اسلوبیاتی تنقید کے پہلے نقاد ہیں جنھوں نے بڑی سنجیدگی سے اس موضوع کی طرف توجہ دی ہے۔ وہ اپنے اسلوبیاتی مطالعے میں تخلیقی شخصیت کے تناظر میں تخلیقی انفرادیت اور اسلوبیاتی شناخت کے تعین کی کوشش کرتے ہیں جو بلاشبہ ایک مشکل کام ہے۔ انھیں اسلوبیاتی اور ادبی تنقید کو ملا کر بھی بات کرنا آتا ہے۔ اسلوبیاتی مطالعے کے موضوعات میں راجندر سنگھ بیدی کے فن کے استعاراتی اور اساطیری جڑیں، انتظار حسین کا فن، اقبال کی شاعری کا صوتیاتی نظام، اسلوبیات اقبال، نظریہ، اسمیت و فعلیت کی روشنی میں، اسلوبیاتِ میر اور اسلوبیاتِ انیس خصوصاً قابلِ ذکر ہیں۔ نارنگ صاحب کی تحریروں کی ایک خوبی یہ ہے کہ انھوں نے شاعروں اور ادیبوں دونوں کے اسالیب کو اپنی دلچسپی کا موضوع بنایا ہے۔ ادیبوں اور شاعروں کے اسالیب کی بحث میں انھوں نے اسلوب کے صوتی، صرفی، نحوی، لفظی اور معنوی غرض مطالعے کی نوعیت کو دیکھتے ہوئے اسلوب کے مختلف پہلوؤں کو پیش نظر رکھا ہے اور مواد کی توضیح و تجزیے کے بعد اسلوبیاتی خصائص کی شناخت کی ہے۔ ایک مضمون تبادلی تخلیقی قواعد کی رو سے ذاکر صاحب کی نثر پر بھی ہے جو اپنی نوعیت کا پہلا مضمون ہے۔ ان کے یہاں اسلوبیات انیس میں میر انیس کے مرثیوں کے قوافی و ردیف کا ایک جامع تجزیہ ملتا ہے۔''[۱۷۹]

''اسلوب کے سائنسی مطالعہ میں محمد حسن کا نام بھی لیا جا سکتا ہے۔ جو ادبی تنقید اور اسلوبیات دونوں کی مدد سے اسلوب کی پہچان کراتے ہیں۔ اپنے مضمون ''غالب کا شعری آہنگ'' میں وہ اس نتیجہ پر پہنچے ہیں کہ غالب کی پہچان تخالف یا CONTRAST میں پوشیدہ ہے۔ فکر وفن سے لے کر اندازِ بیان میں تراکیب ہوں یا تشبیہ، استعارے انھوں نے اس تضاد کی توجیہ پیش کی ہے۔''[۱۸۰]

مزید لکھتے ہیں:

''شمس الرحمن فاروقی کے یہاں اسلوبیاتی تجزیے کا زبردست شعور ملتا ہے۔ وہ اسلوبیاتی خصائص کے اصولوں سے بخوبی واقف ہیں۔ ''مطالعہ اسلوب کا ایک سبق'' ہو یا ''شعر شور انگیز'' میں میر کی زبان سے بحث یا کوئی دوسری تحریر انھیں اسلوب کی بحث کرنا آتی ہے لیکن لسانیات سے ناواقفیت لسانیاتی مواد کے تجزیے اور اس کی توجہ سے انھیں روک دیتی ہے۔''[۱۸۱]

''راقم الحروف (نصیر احمد خاں) نے اسلوب، اسلوبیات اور اسلوبیاتی تجزیے تینوں کو اپنے مطالعے کا موضوع بنایا ہے.........'ادبی اسلوبیات' کے نام سے ایک کتاب بھی شائع ہوئی ہے۔ جس میں اسلوب، اسلوبیات اور اسلوبیاتی تجزیے کے طریق کار کو مقدمے میں اور اردو کے چند اہم صاحب طرز ادیبوں اور شاعروں کے اسالیب کا تجزیاتی مطالعہ کر کے انھیں متعدد مضامین کی شکل میں پیش کیا ہے۔ کتاب میں اقبال کے اسلوب پر ایک طویل مضمون بھی شامل

ہے جس کے تین حصے ہیں یعنی اقبال کے اسلوب کی مجموعی خصوصیات، ساقی نامہ کا اسلوبیاتی تجزیہ اور بانگ درا کا اسلوب، آخری حصے میں ایسے ۲۶ الفاظ کی فہرست بھی درج ہے جن کے مترادفات اور COLLECTES کے گرد پوری بانگ درا گھومتی ہے۔'' [۱۸۲]

''علی وفا فتحی ...... جنھوں نے 'اسلوبیاتی تنقید' کے نام سے چند سال پہلے ایک کتاب بھی لکھی ہے۔ یہ کتاب چار ذیلی عنوانات پر مشتمل ہے۔ جس میں اسلوبیاتی تنقید اور مسجد قرطبہ کا اسلوبیاتی تجزیہ خصوصاً قابلِ ذکر ہیں۔ ............ خلیل بیگ ...... جنھوں نے اپنی کتاب ''زبان''، ''اسلوب اور اسلوبیات'' میں اسلوب اور اسلوبیات کے علاوہ چند مضامین میں فیض، اختر انصاری اور رشید احمد صدیقی کے اسالیب کا تجزیہ کیا ہے۔'' [۱۸۳]

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی دبستان'' میں لکھتے ہیں:

''مولانا حالی نے ''مقدمہ شعروشاعری'' (۱۸۹۳ء) میں انگریز ناقدین اور مغربی دانشوروں کے خیالات پر مبنی جو تصورِ نقد مدون کیا اس میں اسلوب پر خیال کو مقدم قرار دیتے ہوئے عصری شعور کی ہم نوائی میں تخلیقات کے افادہ کو اصلاحی اور اخلاقی تقاضوں سے مشروط کر دیا گیا'' [۱۸۴]

''ہمارے ہاں ایک بھی اسلوبیاتی نقاد نہیں اور یہی وجہ ہے کہ پاکستان میں اسلوبیات کا ساختیات جتنا چرچا بھی نہیں ملتا ایک وجہ یہ بھی ہو سکتی ہے کہ ساختیات کو ''صریر'' (کراچی مدیر ڈاکٹر فہیم اعظمی) اور ''دریافت'' (کراچی مدیر قمر جمیل) جیسے جرائد کی خصوصی سرپرستی حاصل ہے اس لیے اس کا مسلسل چرچا ہوتا رہتا ہے مگر اسلوبیات اس نوع کی مستقل سرپرستی سے محروم رہی سو پاکستان میں اسلوبیاتی تنقید کسی تحریک کی صورت اختیار نہ کر سکی؛ ............ تاہم کبھی کبھی اس سلسلہ میں کوئی اچھا یا معلوماتی مضمون دیکھنے کو مل جاتا ہے جیسے قاضی قیصر الاسلام کا ''اسلوبیات ایک وضاحت'' (مشمولہ: پاکستانی ادب' حصہ نثر ۱۹۹۳ء مرتبین ڈاکٹر سلیم اختر/مسعود اشعر) جن کے بموجب ''ادبی مطالعہ کے دوران اسلوبیات (Stylistics) ایک درجہ بلند حیثیت پر متن کی مختلف تقسیمی معیارات (Taonomic Criteria) کی بنیاد پر متن کی مختلف درجہ بندیاں کی جاتی ہیں اور یہ درجہ بندیاں عموماً لسانی/صوری' فاضل لسانی/ یا پھر دیگر صورت احوال کے تحت معرض وجود میں آتی ہیں'' (ص:۸۷) اسلوبیاتی تنقید کے ضمن میں جو کام بھی ہوا وہ بھارت ہی میں ہوا اور وہاں بھی صرف ڈاکٹر مسعود حسین خاں' ڈاکٹر گوپی چند نارنگ' شمس الرحمٰن فاروقی' ڈاکٹر مرزا خلیل بیگ اور ڈاکٹر مغنی تبسم ہی کے اسماء اب تک نمایاں ہو سکے ہیں'' [۱۸۵]

'' ڈاکٹر گوپی چند نارنگ نے بطور اسلوبیاتی نقاد میر' اقبال' انیس اور ذاکر حسین کے جو مطالعات کیے وہ اب معتبر حوالہ قرار پاتے ہیں ''اسلوبیاتِ میر'' سے ان کے اندازِ نقد ایک مثال پیش ہے:
''زبان میر کے صوتیاتی امتیاز کا سب سے روشن پہلو یہ ہے کہ اس میں فارسی عربی کی صفیری آوازوں کے ساتھ ساتھ دیسی ہکار اور معکوسی آوازیں گھل مل گئی ہیں ...... سید عبداللہ میریات کے واحد نقاد ہیں جن کی نظر میر کی صوتیات تک گئی ہے انہوں نے تکرار حروف سے بحث کرتے

ہوئے یہ نتیجہ نکالا ہے کہ میر کاف اور گاف سے غیر معمولی دلچسپی رکھتے ہیں بعض بعض غزلوں کے الفاظ تو انہی دو حروف سے بھرے پڑے ہیں...... بات صرف ک گ کی نہیں یہی حال بھ' پھ' تھ' دھ وغیرہ اور ٹ ڈ ڑ اور ٹھ ڈھ اور ڑھ کا بھی ہے اور یہی وہ روپ ہے جو صفیری اور بندشی آوازوں کے ساتھ مل کر اردو کے اردو پن یا اردو کے پورے صوتیاتی امکانات کو اجاگر کرتے ہیں'' (ص:۸۲:۸۰)......اس ضمن میں شمس الرحمٰن فاروقی کی ''شعر شور انگیز'' کا مطالعہ بھی کیا جا سکتا ہے'' [۱۸۶]

ڈاکٹر شارب ردولوی ''جدید اردو تنقید اصول ونظریات'' میں لکھتے ہیں:

''شمس الرحمٰن فاروقی ...... کے یہاں 'نوتنقید' کے مقابلے میں 'شکاگو ناقدین' اور اسلوبیاتی ناقدین کا ملا جلا اثر نظر آتا ہے اس لیے کسی ایک دبستان سے ان کو وابستہ کرنا درست نہیں ہے'' [۱۸۷]

''مسعود حسین خاں نے ...... اسلوبیات کے اصولوں کے تحت اقبال کی نظموں کا تجزیہ کیا ہے جو اردو کے اسلوبیاتی مطالعے کے سلسلے میں بہت اہمیت رکھتا ہے'' [۱۸۸]

اسلوبیاتی تنقید کی اہم کتب ملاحظہ کیجئے:

''اسلوبیاتِ میر'' [۱۸۹] مصنف: ڈاکٹر گوپی چند نارنگ' بابائے اردو یادگاری خطبہ کے طور پر ۱۹۸۴ء میں انجمن ترقی اردو کراچی سے ۱۹۸۴ء میں شائع ہوا' فہرست درج ذیل ہے۔

(ا) دیدنی ہوں جو سوچ کر دیکھو: (ا) منفرد لہجے کی شناخت: (ب) نکات الشعراء کی بحث اور ''انداز'':
(ج) بنیادی اسلوبیاتی امتیازات: (د) Oral روایت کا آخری امین: (ح) سہلِ ممتنع اور طبیعت کی روانی:
(و) نحوی ساختیں جملوں سے قریب: (۲) میر کی سادگی نظر کا دھوکا: (ا) بول چال کی زبان شاعری کی زبان نہیں
(ب) داخلی ساختوں کا شعری تفاعل: (ج) سوز کی ہنڈکلھیا اور میر کی باتیں: (۳) فارسی آمیز لہجہ کی خوش امتزاجی اور نشتریت
(۴) ہندی الفاظ کا رس: پوری اردو کا پورا شاعر: (ا) میر کی زبان آج بھی تازہ: (ب) نغمگی اور ترنم ریزی: غنیت اور طویل مصوتے
(ج) بولیوں سے رشتہ: (د) ریختہ رُتبے کو پہنچایا ہوا اس کا ہے

''ادبی تنقید اور اسلوبیات'' [۱۹۰] مصنف: ڈاکٹر گوپی چند نارنگ ۴۰۰ صفحات پر مشتمل ہے فہرست درج ذیل ہے۔

(۱) ادبی تنقید اور اسلوبیات : (۲) اسلوبیاتِ میر (۳) اسلوبیاتِ انیس : اسلوبیاتِ اقبال
(۴) صوتیاتی نظام (۵) صرفیاتی ونحویاتی نظام: (۶) فیض کا جمالیاتی احساس اور معنیاتی نظام
(نظریہ اسمیت اور فعلیت کی روشنی میں)
(۷) عالی جی کے من کی آگ: (۸) شہریار: نئی شاعری اور اسمِ اعظم (۹) بانی: نئی شاعری کا جوانا مرگ شاعر
(۱۰) ساقی فاروقی: زمیں تیری مٹی کا جادو کہاں (۱۱) افتخار عارف: شہر مثال کا دردمند شاعر (۱۲) نثری نظم کی شناخت
(۱۳) خواجہ حسن نظامی کی نثری ارضیت (۱۴) ذاکر صاحب کی نثر: اردو کے بنیادی اسلوب کی ایک مثال۔

''اسلوبیاتی تنقید: تناظر وجہی سے قراۃ العین حیدر تک''[۱۹۱] مصنف: طارق سعید ۴۰۶ صفحات پر مشتمل ہے فہرست درج ذیل ہے:



پروفیسر مرزا خلیل احمد بیگ کے مضامین کا مجموعہ ''تنقید اور اسلوبیاتی تنقید'' کے نام سے [۱۹۲] ۲۴۸ صفحات پر مشتمل شائع ہوا دیباچہ مصنف نے تحریر کیا ہے۔ فہرست ملاحظہ کیجئے۔



''اردو کے نثری اسالیب''[۱۹۳] مصنف: ڈاکٹر شہاب ظفر اعظمی' ۲۶۵ صفحات پر مشتمل ہے' فہرست درج ذیل ہے؛



## (۱۵) ساختیاتی تنقید: Structural Criticism

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' میں رقمطراز ہیں:

''مغرب سے درآمد شدہ تنقیدی تصورات میں سے ساختیات اور ساختیاتی تنقید خاصے معروف

ہیں۔ گو ہمارے ہاں تقریباً صدی بعد اس کا چرچا ہوا لیکن مغرب بلکہ زیادہ بہتر تو یہ کہ روس میں اس کا آغاز گزشتہ صدی کے پہلے عشرہ میں ہو چکا تھا۔۱۹۱۳ء اور ۱۹۳۰ء کے درمیان روسی ہیئت پسندوں کے ساختیاتی تجزیاتی مطالعہ اور پراگ لسانیاتی حلقہ (Prage Linguistic Circle) کا خوب چرچا رہا حتیٰ کہ اسٹالن نے ''بورژوا تصوریت'' قرار دے کر اسے ممنوع قرار دے دیا۔ اس ضمن میں شکلووسکی (Shklovsky)، ٹوماشوسکی (Tomashevsky)، آئخن بام (Eichenbaum) اور رومن جیکب سن (Roman Jacobson) نے خصوصی شہرت حاصل کی۔ ساختیات کا تصور اور اس سے جنم لینے والی ساختیاتی تنقید بنیادی طور پر لسانیات سے وابستہ فرڈیننڈ ڈی ساسیر (Ferdinand De Saussure) اور لیوی سٹراس کے تصورات کی پیداوار ہے۔ ساسیر کے بارے میں دلچسپ بات یہ ہے کہ اس کے جن لیکچرز نے لسانیات کا انداز ہی تبدیل کر کے رکھ دیا اس کی زندگی میں وہ شائع ہی نہ ہوئے۔ اس کے انتقال کے بعد یہ لیکچرز "Courses in General Lingtustics" کے نام سے ۱۹۱۶ء میں طبع کیے گئے۔ لیوی سٹراس ادبی نقاد نہ تھا اسے انتھروپولوجی اور اساطیر سے دلچسپی تھی۔ تاہم اس نے لسانیات کے ضمن میں بھی خاصا کام کیا۔'' [۱۹۴]

مزید لکھتے ہیں:

'' کلاڈ لیوی سٹراس (Claude Levi Strauss) نے زبان کے ساختیاتی مطالعہ کو اپنے تصورات سے نئی جہت دی۔ اس کے لسانی تصورات کی اساس اس امر پر استوار ہے کہ انسانی ذہن کی یہ خاصیت ہے کہ وہ ہیئت کے ذریعہ کارکردگی کرتا ہے لہٰذا تمام تجربات ساختیاتی صورت میں ہوتے ہیں جو بالعموم لاشعوری ہوتے ہیں۔ انسانی ذہن میں زبان لاشعوری طور پر ساختیت پر مبنی درجہ بندی اختیار کرتی ہے۔ زبان میں متضاد (Binary) الفاظ کے جوڑے بھی اسی عمل کے ذریعہ تشکیل پاتے ہیں لہٰذا ہر نوع کے لسانی پیکروں کا ان مختلف ساختوں کے حوالہ سے مطالعہ کیا جا سکتا ہے۔ اس کے بموجب شاعری کی صورت میں زبان کے جو ساختیاتی پیکر بنتے ہیں وہ اس لحاظ سے بے لچک ہوتے ہیں کہ ان کی تمام تر اثر انگیزی ساختیاتی پیکروں سے مشروط ہوتی ہے۔ وہ اس بات کا قائل ہے کہ حسن، حسن ادا کا دوسرا نام ہے اور تاثیر ساختیاتی پیکروں سے جنم لیتی ہے۔'' [۱۹۵]

'' ساختیت کے عمومی اصول نے اساطیر اور انتھروپولوجی میں تین طریقوں سے اظہار پایا:

۱۔ ساختیاتی تنقید: (Structural Criticism)

۲۔ ساختیاتی روداد نگاری: (Structural Nabrotoligy)

۳۔ لسانی ساختیاتی تشریح متن: (Lignuistic Structural text Description)

اگر چہ ساختیت کی تشریح و توضیح میں خاصی خامہ فرسائی کی گئی لیکن مختصر ترین الفاظ میں یہی کہا جا سکتا ہے کہ اس کی اساس وحدتوں کی تشکیل کرنے والے نظام کی تفہیم و تشریح پر استوار ہے۔ یہ نظام لسانی بھی ہو سکتا ہے، ادب پارہ کا بھی، معاشرہ کا بھی اور دیگر امور زیست کا بھی۔ چنانچہ "Sociology of Literature" کے مولفین ڈیانائی لارنسن (Diana T.Laurenson) اور ایلین سونگ ووڈ (Alan Awing Wood) کے بقول:

'' جس نظام کا تجزیاتی مطالعہ کیا جا رہا ہوتا ہے اس کے مختلف عناصر میں ایک دوسرے کے ساتھ

کئی طرح کے حرکی روابط اجاگر ہوتے ہیں۔ یوں کہ ہر عنصر کی اہمیت کسی دوسرے عنصر کے ساتھ روابط کی روشنی میں طے پاتی ہے۔ اساسی طور پر تو یہ استخراجی طریق کار ہے جس پر تمام اجزاء کا کُل کے ساتھ متحرک رابطہ استوار رہتا ہے۔ ادب کی عمرانیات کے نقطۂ نظر سے دیکھنے پر واضح ہوتا ہے کہ ساختیات میں ادب پارہ کو محدب شیشہ میں رکھ کر اس میں تہہ در تہہ معانی کی جہات کا سراغ لگایا جاتا ہے۔ وہ معانی جو ایک نامیاتی وحدت کی صورت اختیار کر لیتے ہیں۔ اگرچہ ان کا خارجی امور سے بھی تعلق ہوتا ہے مگر یہ کلیتاً ان کے مرہونِ منت نہیں ہوتے۔'' [۱۹۶]

اگرچہ ساختیاتی تنقید کے بارے میں لکھا جا رہا ہے لیکن ساختیات کے مفہوم میں بے حد وسعت پیدا کی جا چکی ہے۔ چنانچہ فرانسیسی ماہر ساختیات Jean Piaget کی "Structuralism" (انگریزی ترجمہ Chaminah Mascnier) نے ریاضی، منطق، طبیعات، حیاتیات، نفسیات، لسانیات، سوشل سائنس اور فلسفہ میں اس کی کارفرمائیوں کا ژرف نگاہی سے مطالعہ کیا۔ اس سے اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ ساختیات محض لسانی اور ادبی مطالعہ سے بڑھ کر علوم کے وسیع کُل کے مطالعہ تک جا پہنچی ہے۔ ساختیات کے ضمن میں بلوم فیلڈ کی کتاب "Language"(1933ء) کا مطالعہ بھی سودمند ہو سکتا ہے۔'' [۱۹۷]

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی دبستان'' میں رقمطراز ہیں:

''۱۹۷۵ء میں ایک امریکی خاتون لینڈا ونٹنک (Linda Wentink) نے انور سجاد کے افسانہ ''خوشیوں کا باغ'' کا (مطبوعہ: فنون) ساختیاتی تنقید کی روشنی میں مطالعہ کر کے اس موضوع پر ایک مقالہ لکھا'...... مجھ میں تجسس پیدا ہوا اور اس موضوع پر مختلف کتابوں کا مطالعہ شروع کیا اور یہ مضمون (مطبوعہ فنون: ۱۹۷۸ء) اس جستجو کا ثمر ہے میری ناقص اور محدود معلومات کے مطابق ساختیاتی تنقید پر اردو میں یہ پہلا مقالہ ہے جس میں عملی تنقید کے نمونے پیش کرنے کے برعکس اس کے اصولوں کی وضاحت کے ساتھ ساتھ مغرب میں اس کی مختصر تاریخ بھی بیان کر دی گئی ہے'' [۱۹۸]

''اردو تنقید میں ساختیات کے چرچے کی عمر دو دہائیوں سے زیادہ نہیں قرار پاتی 'پاکستان میں ڈاکٹر فہیم اعظمی کا ماہنامہ ''صریر'' (کراچی) اور قمر جمیل کا ''دریافت'' (کراچی) اس کے فروغ کے لیے وقف ہیں' ان دونوں نے اپنے جرائد میں ساختیات پر مقالات کی اشاعت کے ساتھ ساتھ خود بھی نظریاتی اور عملی تنقید پر مبنی مقالات قلم بند کیے ہیں'' [۱۹۹]

اہم ناقدین میں ڈاکٹر سلیم اختر نے ڈاکٹر وزیر آغا' ڈاکٹر فہیم اعظمی' قمر جمیل' نظام صدیقی' احمد سہیل' محمد علی صدیقی' کے مضامین کے حوالے دیتے ہوئے قاضی قیصر الاسلام' ضمیر علی بدایونی' کے اسماء گنوائے ہیں' جبکہ ساختیات کے مخالفین میں ڈاکٹر جمیل جالبی' ڈاکٹر محمد علی صدیقی اور احمد ہمدانی کا تذکرہ کیا ہے۔ ڈاکٹر گوپی چند نارنگ کی تصنیف ''ساختیات' پس ساختیات اور مشرقی شعریات'' کو بنیادی حوالہ کی کتاب قرار دیا ہے۔

ڈاکٹر شارب ردولوی کے مطابق:

''تنقید کے جدید ترین رجحانات میں ساختیاتی تنقید کو بہت زیادہ اہمیت حاصل رہی ہے یہ رجحان بھی اسلوبیات کی طرح جدید لسانیات کے زیرِ اثر شروع ہوا اس سلسلے میں یہ ایک مشکل مرحلہ ہے کہ کہاں پر اسلوبیات ختم ہوتی ہے اور کہاں سے ساختیات کی ابتداء ہوتی ہے اس لیے کہ ساختیاتی تجزیہ متن کے اسلوبیاتی تجزیے سے بہت مختلف نہیں ہوتا ہے لیکن اس کے اصول یقیناً زیادہ مشکل ہیں'' [۲۰۰]

''ساختیاتی تنقید کی ایک کوتاہی یہ بھی ہے کہ وہ لفظی ترتیب Word Order کے ذریعے جس آہنگ اور اس سے پیدا ہونے والی معنویت کے آشکار کرنے پر زور دیتی ہے وہ کسی ادبی تخلیق کے مطالعے کا ایک پہلو تو ہوسکتا ہے لیکن اس پر قدروں کے تعین کی بنیاد نہیں رکھی جاسکتی اس کے علاوہ مختلف ساختیاتی نقاد ایک ہی نظم کے ساختیاتی تجزیے یا تنقید میں مختلف چیزوں کی نشاندہی کر کے متضاد معنی اخذ کرتے ہیں اس لیے کہ ایسے تجزیے میں بنیادی موضوع یا مواد کے بجائے صرف متن اور اس کی ساخت پیش نظر رہتی ہے اس طرح اصل مواد پس پشت چلا جاتا ہے.......... الفاظ کے ایک اشارے یا علامت یا مختلف ساختیوں کے آپسی اشتراک سے پیدا ہونے والے حسن کے مطالعے تک تو ادبی تنقید میں اس کی حیثیت یقیناً ایک اضافے کی ہے لیکن اس سے آگے وہ کسی فن پارے کے بارے میں کوئی رائے دینے میں ہماری رہنمائی نہیں کرتی'' [۲۰۱]

ساختیاتی تنقید کے حوالے سے اہم کتب ملاحظہ کیجیے:

''ساختیات: (تاریخ، نظریہ اور تنقید)'' کے [۲۰۲] مصنف احمد سہیل ہیں کل صفحات ۴۰۶ ہیں فہرست درج ذیل ہے۔

پیش لفظ: ڈاکٹر ستیہ پال آنند: ساختیات تاریخ کے سنگ میل:/ خاکہ
باب (۱): ساختیات کی کہانی ۔۱ باب (۲): ساختیات کی کہانی ۔۲
باب (۳): وظائفی ساختیات کا سفر: ادب سے عمرانیات تک باب (۴): جرمن ساختیات: مقصد مطالعہ:
باب (۵): جیناتی ساختیات اور گولڈ مین باب (۶): ساختیات اور مارکسیت:
باب (۷): تفہیمات کی فکری اساس: باب (۸): ترجمے کا ساختیاتی نظریہ:
باب (۹): ''گل بہ صنوبر چہ کرد'' اور ساختیات: پس منظر باب (۱۰): ساختیات کے بارے میں نظریاتی تنقیدی و تحریکی ادوار
باب (۱۱): دبستان: بافتن/ پراگ جینوا/ کوپن ہیگن/ ییل روسی ہیئت پسندی شکاگو باب (۱۲): شخصیات:
اصطلاحات:/ مضامین کی انگریزی فہرست۔

''ساختیات پس ساختیات اور مشرقی شعریات'' [۲۰۳] ڈاکٹر گوپی چند نارنگ کی تصنیف ہے کل صفحات: ۵۹۰ ہیں فہرست ملاحظہ کیجیے:
کتاب: [۱] ساختیات: پہلا باب: ساختیات اور ادب:
ساختیات بطور ذہنی تحریک/ ساختیات بطور اصطلاح /لسانی فکر سیر شتہ/ تنقیدی دبستان اور ساختیات/ پس ساختیاتی فکر
دوسرا باب: ساختیات کی لسانیاتی بنیادیں: سوسیئر: زبان مبنی بر افتراق رشتوں کا نظام ہے، زبان کا تاریخی مطالعہ/

تیسرا باب: روسی ہیئت پسندی:
چوتھا باب: فکشن کی شعریات اور ساختیات:
پانچواں باب: شعریات اور ساختیات:
مصادر کتاب: [۱]
کتاب: [۲] پس ساختیات:
پہلا باب: رولاں بارتھ: پس ساختیات کا پیشرو/ ابتدائی دور/ دوسرا دور
دوسرا باب: پس ساختیات: لاکاں/ فوکو اور کرسٹیوا/ ژاں لاکاں/ مشل فوکو/ جولیا کرسٹیو۔
تیسرا باب: ژاک دریدا اور ردتشکیل (۱)
چوتھا باب: ردتشکیل (۲) ردتشکیل اور امریکی تنقید/ اعتراضات
پانچواں باب: مارکسیت/ ساختیات اور پس ساختیات
چھٹا باب: قاری اساس تنقید/ حالی کی تعریف...... مصادر کتاب: ۲
کتاب: [۳] مشرقی شعریات اور ساختیاتی فکر:
پہلا باب: سنسکرت شعریات اور ساختیاتی فکر: م کلام/ مصادر۔
دوسرا باب: عربی فارسی شعریات اور ساختیاتی فکر' کلام/ مصادر۔
اختتامیہ: صورت حال، مسائل اور امکانات
پس ساختیات: / پیش منظر مابعد جدیدیت/ کیا اور کیوں/
موضوع انسانی متھ کے سائے میں
میری ایگلٹن اور ردتشکیل/ تنقید کے نئے ماڈل کی جانب/
مشرق سے ہو بیزار نہ مغرب سے حذر کر/
اردو تنقید کی موجودہ صورت حال/
اردو تنقید کی موجودہ صورت حال/ نئے ماڈل کی جانب

''ساختیات ایک تعارف (منتخب اردو مقالات)'' [۲۰۴] مرتب: ناصر عباس نیر کل صفحات: ۲۴۰ ہیں فہرست درج ذیل ہے۔



''ساختیات ایک تعارف (منتخب اردو مضامین) نظر ثانی شدہ ایڈیشن میں ڈاکٹر ناصر عباس نیر نے درج ذیل مضامین کا اضافہ کیا ہے دوسرا ایڈیشن ۲۴۷ صفحات پر مشتمل ہے۔

[۱] ''صاحب کا فروٹ فارم'' کا ساختیاتی مطالعہ: فہیم اعظمی
[۲] ''سمندر کا بلاوا'' کا ساختیاتی مطالعہ: ناصر عباس نیر [۲۰۵]

''جدید ادبی اور لسانی تحریکیں'' [۲۰۶]: یونس خاں ایڈوکیٹ، کل صفحات: ۲۰۰ ہیں فہرست درج ذیل ہے:

ڈاکٹر وزیر آغا کے مضامین کا مجموعہ ''ساختیات اور سائنس'' [۲۰۷] ۳۰۹ صفحات پر مشتمل ہے فہرست ملاحظہ کیجئے:



## (۱۶) مابعد جدیدیت: (Post Modernism)

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' میں رقمطراز ہیں:

''پس جدیدیت/ مابعد جدیدیت، جدیدیت کے خلاف ردِعمل کا ایک انداز ہے جس نے جمال اور جمالیات، خرد اور مظاہر، انسان اور انسان دوستی، معاشرہ اور معاشرتی اقدار سب کی اساسی اہمیت اور دائمی بقاء اور افادہ کو چیلنج کرتے ہوئے ان کی بے معنویت پر زور دیا۔ اس ضمن میں زبان بھی ملزم قرار پائی کہ ان کے بموجب زبان قطعی ابلاغ میں ناکام رہتی ہے۔ زبان کیونکہ صداقتوں اور حقائق کی ترسیل پر قادر نہیں، لہٰذا اس کے ذریعے سے اظہار پانے والی ''عامی صداقتیں'' بھی عامی صداقتیں نہیں رہتیں۔ اس رویہ نے ذہنی تشکیک کی پیدا کردہ عدم اعتقادی کو فروغ دیا۔ ڈاکٹر فہیم اعظمی اس ضمن میں رقمطراز ہیں:

'' پچھلی صدی کے آخری ایام اور اکیسویں صدی کے آغاز میں مابعد جدیدیت ایک نظریہ بن کر ابھری۔ یہ ایک ایسا نظریہ یا اسلوب ہے جو تکثیریت (Pluralism) کو زیادہ وسیع تناظر میں بیان کرتا ہے۔ مابعد جدیدیت کے رائدین نے جن میں ہم جین باڈری لارڈ، جین لیونارڈ اور فریڈرک جیمسن کو شامل کر سکتے ہیں، سب سے پہلے کلچر کی تکثیریت کا نظریہ پیش کیا اور بقول فلپ رائس اور پیٹریشیا واغ:.................... (ترجمہ: مابعد جدیدیت کی تھیوری کی بنیاد اس بات کو عام کرنے میں ہے کہ ہم بہت سی ثقافتوں کے درمیان زندگی گزار رہے ہیں اور ہمارے چاروں طرف بہت سے اسلوب (Styles) ہیں۔ ہیئتیں، بحث مباحثے ہیں اور بیانیہ ہیں اور ہم ان سب کو اسلوب زندگی کی طرح برتتے ہیں۔ ہماری آگہی، اپنے بارے میں یا دوسرے کے بارے میں جو کہانیاں ہم سناتے ہیں دنیا کے متعلق اور اپنے متعلق اور حقیقت کا جو ماڈل ہم پیش کرتے ہیں ان سب میں تکثیریت اور تنوع ہے۔)'' [۲۰۸]

فہیم اعظمی مزید لکھتے ہیں: ''گویا کہ مابعد جدیدیت کی بنیاد اس بات پر ہے کہ ہمارے افہام وتفہیم اور اسلوب میں تکثیریت کو تسلیم کیا جائے اور کسی ایک تھیوری کو ادعائیت کی حد تک ہمارے نقطۂ نظر کی مکمل بنیاد نہ سمجھا جائے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ کلاسیکی دور سے لے کر آج تک ہماری توضیح وتشریح کا دارومدار اصولوں اور فارمولوں پر رہا ہے اور بڑی حد تک امتزاج اور سینتھی سس کے باوجود ہم ان اصولوں کو ایک بند نظام تصور کرتے رہے اور سمجھوتہ کرنے سے گریز کرتے رہے۔ مثال کے طور پر ہم نے جدیدیت کے دور میں سمبل، داخلیت، علامت وغیرہ کے جو اصول اپنائے تھے ان کے ذرہ برابر انحراف سے بھی جمالیات کو مجروح ہوتے دیکھتے تھے اور ایسے فن پاروں کو جن میں مندرجہ بالا عناصر نہ ہوں قابلِ اعتنا نہیں سمجھتے تھے۔'' (ماہنامہ ''صریر'' اپریل ۲۰۰۳ء)''[۲۰۹]

''ڈاکٹر منظور احمد مقالہ: ''جدیدیت اور مابعد'' (ماہنامہ ''نگار پاکستان'' (کراچی' شمارہ: اگست ۲۰۰۵ء) میں لکھتے ہیں کہ: ''پس جدیدیت عصری بورژوائی ثقافت کی ایک تحریک کا نام ہے۔ یہ اصطلاح ۱۹۶۰ء کے لگ بھگ نیویارک کے آرٹسٹوں نے استعمال کرنا شروع کی تھی جو تقریباً ۱۹۷۰ء میں یورپی مفکروں نے اپنالی۔ اس تحریک کا بنیادی فلسفہ جدیدیت کو جواز فراہم کرنے والے اساطیر (Myths کو خشت بہ خشت توڑنا تھا۔''[۲۱۰]

مزید لکھتے ہیں:

''پس جدیدیت اس طرح علومِ عقلی اور اساسیت (Foundationalism) کے خلاف ایک تنقیدی فکر کی حیثیت سے رونما ہوئی ہے۔ عمومی طور پر اس کے ماننے والوں کے متعلق یہ کہا جا سکتا ہے کہ صداقت یا عقل کسی ایک شے یا فعلِ واحد کا نام نہیں ہے بلکہ کئی عقلی نظام ممکن ہو سکتے ہیں یا کئی بظاہر متضاد صداقتیں بیک وقت ممکن ہو سکتی ہیں۔ پس جدیدیت کے معنی یہ ہیں کہ حدود سے صرفِ نظر کر کے صرف ہیئت اور وسائل پر نظر رکھنی چاہیے اور حقیقت تک رسائی کی بجائے صرف شبیہ پر قناعت کرنی چاہیے۔''[۲۱۱]

''رؤف نیازی'' مابعد جدیدیت (تاریخ وتنقید)'' میں مابعد جدیدیت کے بارے میں اس رائے کا اظہار کرتے ہیں:

''جدیدیت فکرِ انسانی کا خاصہ رہی ہے بلکہ انسانی سائیکی کا حصہ ہے۔ جدیدیت کا مطلب اور مفہوم یہی ہے کہ وہ موجودہ کو مسترد کرتی ہے لیکن اس استرداد کی پشت پر ایک ایسی تخلیقی توانائی بھی موجود ہوتی ہے جو'' موجود'' کو ہٹا کر کسی غیر موجود کو حاضر کر دیتی ہے یعنی ایک متبادل (Replacement) قرار دیتی ہے اور عموماً یہ متبادل پہلے والے سے بہتر ہوتا ہے لیک مابعد جدیدیت کے ساتھ یہ ہوا کہ یہ جدیدیت کو تو مسترد کرتی ہے مگر اس کی جگہ کوئی متبادل نہیں دیتی، ایسا نہیں کہ یہ متبادل دینے کی صلاحیت سے محروم ہے یا یہ کہ اس میں تخلیقی توانائی کا فقدان ہے۔ دراصل مابعد جدیدیت ارادتاً ایسا نہیں کر رہی ہے، اس نے اپنا چہرہ دُھند میں چھپایا ہوا ہے۔ اسی لیے اسے قولِ متناقص (Paeadox) کہا جاتا ہے۔ اسی طرح یہ خود کو Define بھی نہیں کرتی، تعریف کا مطلب خود کو محدود کر لینا ہے۔'' (ص: ۲۶۹-۲۷۰) رؤف نیازی نے مابعد جدیدیت کی یہ تین جہات گنوائی ہیں:

۱۔ادبی ۲۔سماجی ۳۔فکری "(ص:۲۷۱)" [۲۱۲]

گوپی چند نارنگ اپنے مضمون "تنقید کے نئے ماڈل کی جانب" میں پسِ ساختیاتی تنقید یا مابعدِ جدید تنقید کے ضمن میں لکھتے ہیں:

"پس ساختیاتی تنقید یا مابعدِ جدید تنقید کی یہ نئی ترجیحات کیا ہیں اور سابقہ تنقیدی موقف اور نئے موقف میں کیا فرق ہے، ہر چند کہ اس کا کوئی بندھا ٹکا اور مختصر جواب ممکن نہیں، تاہم اس کی ناتمام سی کوشش کی جائے تو کہا جاسکتا ہے کہ پس ساختیات نے سابقہ تنقیدی ترجیحات کو بڑی حد تک بدل دیا ہے، پس ساختیات کوئی نظام نہیں بناتی ...... سابقہ تنقیدی رویوں سے ہٹ کر پس ساختیاتی یا جدید تر تنقید باغیانہ ریڈیکل کردار رکھتی ہے اور وفورِ تخلیقیت اور تکثیرِ معنی کا نظریاتی جواز فراہم کر کے متن کی طرفوں کو کھول دیتی ہے۔ چوں کہ یہ قرأت کے عمل اور قاری کے تفاعل پر زور دیتی ہے اس سے قاری پر مرتب ہونے والا 'اثر' بھی در آتا ہے اور اس مبحث سے ادب میں سیاسی، سماجی معنویت کی راہ کھل جاتی ہے۔ مزید یہ کہ ............ ردِ تشکیل پس ساختیات کی انتہائی شکل ہے۔ یہ کل پس ساختیات نہیں۔ پس ساختیاتی تھیوری بہت وسیع ہے اور اس کے مضمرات سلسلہ در سلسلہ ہیں اور تفصیل کی باریک بحثیں بھی بہت ہیں۔" [۲۱۳]

مزید لکھتے ہیں:

"اس کے باوجود اس تنبیہ کی بہرحال ضرورت ہے کہ پس ساختیات نوعیت کے اعتبار سے چوں کہ باغیانہ، آزاد اور تحلیلی ہے لہٰذا پس ساختیاتی یا مابعدِ جدید تنقید کی کوئی تعریف مکمل تعریف نہیں کہی جاسکتی، اس کا کوئی ماڈل خود اس کی اسپرٹ کے خلاف ہے۔ ............ پس ساختیاتی تھیوری نہ تو کوئی پروگرام دیتی ہے، نہ طریقۂ کار اور نہ کوئی حکمت عملی وضع کرتی ہے۔ ایسی کوئی بھی کوشش اس کے مزاج اور کردار کے خلاف ہوگی، یہ واضح رہے کہ پس ساختیاتی فکر یا نئی تھیوری جیسا کہ کہا گیا نئے علوم انسانیہ کے ساتھ ہے۔ یعنی یہ نشانیات، ساختیات، پس ساختیات، تحلیل نفسی، ردِ تشکیل وغیرہ کی زائیدہ اور ساختہ پرداختہ تو ہے ہی، یہ مابعد جدید عہد کے باقی ماندہ نجات کوش نظریوں، EMANCIPATORY THEORIES یعنی نئی مارکسیت، نئی تاریخیت اور نسوانیت کے بھی ساتھ ہے اور ان سے گہرا رابطہ رکھتی ہے۔" [۲۱۴]

پروفیسر ظہور الدین "جدید ادبی و تنقیدی نظریات" میں مابعدِ جدیدیت کے ضمن میں لکھتے ہیں:

"جس طرح کلاسیکیت کے ردِ عمل کے طور پر رومانیت، رومانیت کے ردِ عمل کے طور پر ترقی پسند تحریک اور اس کے ردِ عمل کے طور پر جدیدیت رونما ہوئی اس طرح مابعدِ جدیدیت رونما نہیں ہوئی، اس کو ابھارنے میں دوسرے رجحانات کے ساتھ ساتھ ساختیات، پس ساختیات، تانیثیت نئی تاریخیت اور ردِ تشکیل نے اہم کردار ادا کیا۔ ان سبھی فلسفیانہ رجحانات نے ادب کی نوعیت و ماہیت، اس کے مقاصد و مناصب پر از سرِ نو غور کرنے کی نئی روایتوں کو شروع کیا۔ اس نئے مکالمے کا آغاز ہوا جس میں زبان کو مرکزی اہمیت دی گئی اور یہ کہ زبان میں معنوں کے مابین کس طرح کے رشتے ہیں، زبان مفاہیم کا تعین کس طرح کرتی ہے، ادب بطور ادب کس طرح متشکل ہوتا ہے یا متین سے متن کس طرح بنتا ہے اور یہ بھی کہ ایک ہی فن پارے کے لسانی متن اور

معنوی متن کے درمیان موجود رشتوں کی منطقی تفہیم کیوں کر ممکن ہے؟ ان سبھی سوالات پر غور و خوض کا دروازہ کھل گیا۔ ان سبھی بحثوں کو سوسیر کے فلسفۂ لسان نے ہوا دی جس کی وجہ سے فلسفۂ ادب نے ایک نیا موڑ لیا۔ اس بحث بحثی میں جن فلسفیوں نے حصہ لیا ان میں جیکب سن، لوئی اسٹراس، لاکاں، التھیو سے، رولاں بارتھ، دریدا، جولیا کرسٹوا، بادریلا، لیوتار اور برصغیر کے دانشوروں میں ہومی بھابھا، گنیش دیوی، اعجاز احمد، گائتری چکرورتی اور احاب حسن کے نام قابل ذکر ہیں۔ مابعد جدیدیت چوں کہ تخلیقی آزادی کو سب سے زیادہ اہمیت دیتی ہے اس لیے یہ کسی بھی نظریے کو حتمی اور آخری تصور نہیں کرتی۔ اسی لیے یہ کوئی بھی نظریہ دینے سے اجتناب کرتی ہے شاید اس لیے بھی کہ ہر نظریہ اس کی نظر میں اپنے مزاج میں استبدادی اور جارحانہ قوتوں کو لیے ہوئے ہوتا ہے جو ادیب کی تخلیقی آزادی چھین لیتا ہے۔'' [۲۱۵]

مابعدِ جدید تنقید پر اہم کتب ملاحظہ ہوں۔

جدیدیت اور مابعد جدیدیت (ایک ادبی و فلسفیانہ مخاطبہ) [۲۱۶] مصنف: ضمیر علی بدایونی' کل صفحات: ۳۸۲ ہیں' فہرست ملاحظہ کیجئے:



''ادب کا بدلتا منظر نامہ'' (اردو مابعد جدیدیت پر مکالمہ) [۲۱۷] ''مابعدِ جدیدیت'' پر منعقدہ سیمینار میں پڑھے گئے کے مقالات کا مجموعہ ہے جسے پروفیسر گوپی چند نارنگ نے مرتب کیا ہے یہ ۵۴۲ صفحات پر مشتمل ہے فہرست ملاحظہ کیجئے:

[۵] مابعد جدیدیت: وہاب اشرفی
[۶] مابعد جدید ڈسکورس: ستیندر سنگھ نور
[۷] مابعد جدیدیت: مغرب اور مشرق میں مکالمہ: دیوندر اسر
[۸] مابعد جدیدیت اور مارکسیت: سدھیش پچوری
[۹] مابعد جدیدیت، برصغیر کی ثقافت اور اردو ادب: فہیم اعظمی
[۱۰] مابعد جدیدیت: قمر جمیل
[۱۱] مابعد جدیدیت اور ادب: شکوہ محسن مرزا

مابعد جدید اردو غزل: [۱۲] ذکر اس پری وش کا: مابعد جدیدیت کے رنگ میں: سید محمد عقیل [۱۳] مابعد جدید غزل: عشرت ظفر
[۱۴] مابعد جدید غزل یا نئی غزل: شہپر رسول [۱۵] آہٹ کی طرف اشارات: خالد عبادی
[۱۶] مابعد جدید غزل: شناخت کا مسئلہ: امتیاز احمد

مابعد جدید اردو نظم: [۱۷] مابعد جدید نظم: حامدی کاشمیری [۱۸] مابعد جدید نظم: ایک مطالعہ: شاہد کلیم
[۱۹] مابعد جدیدیت: پس منظر، پیش منظر اور صورتحال، شین کاف نظام [۲۰] مابعد جدید نثری نظم: ایک تاثر: عزیز پریہار

مابعد جدید اردو ناول: [۲۱] مابعد جدید ناول: بلراج کومل [۲۲] مابعد جدید اردو ناول: انیس رفیع
[۲۳] مابعد جدید ناول: انور خاں

مابعد جدید اردو افسانہ: [۲۴] اردو میں مابعد جدید افسانے کے تشکیلی عناصر: سید محمد اشرف [۲۵] مابعد جدید افسانہ: شوکت حیات
[۲۶] مابعد جدید افسانہ اردو کے تناظر میں: طارق چھتاری

مابعد جدید اردو تنقید: [۲۷] مابعد جدید تنقید: اصول اور طریق کار کی جستجو: ابوالکلام قاسمی [۲۸] مابعد جدید تنقید کے اطلاقی نمونے: شافع قدوائی
[۲۹] مابعد جدید تنقید کا فکریاتی اور جمالیاتی مطالعہ: نظام صدیقی

'میرے تخلیقی محرکات اور آج کی ادبی فضا' کے عنوان سے درج ذیل ادباء کے مضامین شامل ہیں۔

[۳۰] صلاح الدین پرویز [۳۱] میرے تخلیقی محرکات: فرحت احساس [۳۲]: شاہد جمیل [۳۳]: خورشید اکبر [۳۴] مہتاب حیدر نقوی
[۳۵]: عالم خورشید [۳۶]: شہناز نبی [۳۷]: نعمان شوق [۳۸]: منظور ہاشمی [۳۹]: آشا پربھات [۴۰]: عبدالصمد
[۴۱]: سلام بن رزاق [۴۲]: شموئل احمد [۴۳]: پیغام آفاقی [۴۴]: ساجد رشید [۴۵]: غضنفر [۴۶]: انور قمر [۴۷]: کنور سین
[۴۸]: حسین الحق [۴۹]: حمید سہروردی [۵۰]: بیگ احساس [۵۱]: ترنم ریاض

اقتباسات اور آراء: آل احمد سرور/ شمس الرحمٰن فاروقی/ مظہر امام/ ساجد رشید/ سیفی سرونجی/ عالم خورشید/ رضوان احمد/ انور خان/ شاہد جمیل/ شیخ سلیم احمد/ حامدی کاشمیری/ نصیر احمد ناصر/ جوگندر پال/ ستیہ پال آنند/ ابرار احمد/ اسلم حنیف۔
ضمیمہ: ہندی میں مابعد جدیدیت: سدھیش پچوری

''مابعد جدیدیت (تاریخ و تنقید)'' [۲۱۸] کے مصنف: رؤف نیازی ہیں کل صفحات: ۲۷۲۔ پیش لفظ ڈاکٹر منظور احمد نے تحریر کیا ہے
فہرست ملاحظہ کیجئے:

تاریخی تناظر (پس منظر و پیش منظر):
پوسٹ ماڈرنٹی پوسٹ فورڈ ازم/ پوسٹ کولونیل ازم/
مابعد جدیدی بیش از حقیقت/ مشل فوکو/ ایڈورڈ سعید اور پوسٹ کولونیل ازم/
چرچ کا نقطہ نظر/ مابعد جدیدیت اور روایتی فلسفے کی بازیافت/
مابعد فلسفہ: انحرافی نتائج/ فلسفے کی بازیافت/
کریٹیکل تھیوری اور نیو فرنچ تھیوری/...... اختتامیہ

مابعد جدیدیت اور مماثل اصطلاحات:
پوسٹ اسٹرکچرل ازم/ ژاک دریدا/ ژاں بودریلارڈ/
فریڈرک جیمسن/ سلین ہومر/ گلز ڈی لیوز/ یورگن ہیبر ماس/
مابعد طبیعاتی فلسفہ (بیسویں صدی کے مکاتب فکر)/
جدیدیت اور مابعد جدیدیت،/ مابعد جدیدیت کی تکثیریت،/

''مابعد جدیدیت مضمرات وممکنات'' [۲۱۹] مصنف ومؤلف: وہاب اشرفی ۶۳۴ صفحات پر مشتمل ہے، فہرست درج ذیل ہے:



''مابعد جدیدیت مضمرات وممکنات: وہاب اشرفی'' [۲۲۰] مصنف: منصور عمر کل ۹۶ صفحات پر مشتمل یہ کتاب وہاب اشرفی کی کتاب ''مابعد جدیدیت مضمرات وممکنات'' کا تنقیدی جائزہ ہے۔ منصور عمر نے ابواب بہ ابواب اس کتاب کا تنقیدی جائزہ لیا ہے اور حوالے سے دیگر ناقدین کی آراء کو بھی نقل کیا ہے۔ اس میں فہرست نہیں ہے۔

''مابعد جدیدیت کا دوسرا رُخ'' [۲۲۱] مرتب ومصنف: ضمیر علی بدایونی ہیں ۲۶۴ صفحات پر مشتمل ہے ضمیر علی بدایونی نے اپنے مضامین اور دیگر ناقدین کے مضامین کو یکجا کیا ہے۔ فہرست ملاحظہ کیجئے:

(د) معاصرین: [۲۱] محمد عسکری: ایک تاثر ایک سوال　[۲۲] قمر جمیل: آخری سلام کی وادی
[۲۳] فاطمہ حسن: کہانیاں خواب دیکھتی ہیں　[۲۴] تاثرات (اختر علی، شازیہ ضمیر، اطہر علی)

''جدید اور مابعد جدید تنقید (مغربی اور اردو تناظر میں)'' [۲۲۲] مصنف: ناصر عباس نیر کل صفحات: ۵۰۳ ہیں فہرست درج ذیل ہے۔ 'حرفے چند' ڈاکٹر جمیل الدین عالی نے لکھا ہے۔

مقدمہ/ اظہار تشکر
حصہ اوّل: جدید و مابعد جدید تنقید کا مغربی تناظر:
جدیدیت/ نئی تنقید/ روسی ہیئت پسندی/ ساختیات اور ساختیاتی تنقید / ساختیاتی نفسیاتی تنقید (ژاک لاکاں کے نظریات)/ مارکسیت/ نو مارکسیت اور ساختیاتی مارکسیت/ قاری اساس تنقید/ مابعد جدیدیت/ ساخت شکنی کیا ہے؟ (ژاک دریدا)/ مشل فوکو کے نظریات/ نو تاریخیت/ نسوانی تنقید/ بین المتونیت
حصہ دوم: جدید مابعد جدید تنقید اردو تناظر میں:
اردو تنقید (ابتداء سے انیسویں صدی کے آخر تک):
اردو تنقید میں جدیدیت کے مباحث:
اردو تنقید میں ساختیات کے مباحث:
اردو تنقید میں مابعد جدیدیت کے مباحث:
جمالیاتی مسرت اور تفریحی خط کا ما بہ الامتیاز: ......کتابیات۔

''جدیدیت کا تنقیدی تناظر'' [۲۲۳] مرتب: اشتیاق احمد اہم ناقدین کے منتخب مضامین کا مجموعہ جو ۶۳۲ صفحات پر مشتمل ہے۔ فہرست ملاحظہ کیجئے:

عرض مرتب......: اشتیاق احمد
(۱) [۱] مغرب میں جدیدیت کی روایت: شمس الرحمٰن فاروقی　[۲] نشاۃ ثانیہ: جدیدیت کا آغاز: محمد حسن عسکری
[۳] جدیدیت کا فکری پس منظر: شہزاد منظر　[۴] جدیدیت: ڈاکٹر آغا افتخار حسین
[۵] جدیدیت کا پس منظر: نسیم نیشو فوز　[۶] جدیدیت کا زمانی و مکانی تعین: ڈاکٹر فہیم اعظمی
(۲) [۱] جدیدیت کیا ہے؟: ن۔م۔ راشد　[۲] جدیدیت کے بنیادی تصورات: ڈاکٹر وحید اختر
[۳] جدیدیت کیا ہے؟: ڈاکٹر جمیل جالبی　[۴] ادھوری جدیدیت: سلیم احمد
[۵] ادب میں جدیدیت کا مفہوم: پروفیسر آل احمد سرور　[۶] جدت پرستی اور جدیدیت کے مضمرات: پروفیسر آل احمد سرور
[۷] جدیدیت: ایک تحریک: ڈاکٹر وزیر آغا　[۸] ترقی پسندی اور جدیدیت: ڈاکٹر محمد علی صدیقی
[۹] جدیدیت کیا ہے؟: شہزاد منظر　[۱۰] کیا جدیدیت کی اصطلاح اب بھی باقی ہے؟: باقر مہدی
[۱۱] جدیدیت: روایت کا تخلیقی اظہار: ڈاکٹر عنوان چشتی　[۱۲] جدیدیت اور سائنسی عقلیت: ڈاکٹر شمیم حنفی
[۱۳] جدیدیت کیا ہے؟: ڈاکٹر تبسم کاشمیری　[۱۴] جدیدیت کا عصری روپ: فتح محمد ملک
[۱۵] شہر جدید کی فصیلوں میں نقب: شمیم احمد　[۱۶] ادب، روایت، جدت اور جدیدیت: پروفیسر ممتاز حسین
[۱۷] جدیدیت کی تحریکوں کا اثر: عزیز حامد مدنی　[۱۸] جدیدیت......یعنی؟: مجنوں گورکھپوری
[۱۹] سائنسی رویہ اور جدیدیت کے وکلاء: ڈاکٹر علی صدیقی　[۲۰] کیلنڈری جدیدیت اور نظریاتی جدیدیت: ڈاکٹر فہیم اعظمی
[۲۱] جدیدیت اور ہیئت کا وڈیو گیم: ڈاکٹر محمد علی صدیقی　[۲۲] ترقی پسندی، جدیدیت، مابعد جدیدیت: ڈاکٹر گوپی چند نارنگ
[۲۳] مابعد جدیدیت یا جدیدیت تحریر ثانی: دیوندر اسّر　[۲۴] نئی شاعری اور جدیدیت: فضیل جعفری
[۲۵] جدیدیت اور مابعد جدیدیت: ضمیر علی بدایونی　[۲۶] جدیدیت اور اردو شاعری: ڈاکٹر شمیم حنفی
(۳) [۱] جدیدیت......(سوال یہ ہے؟): اوراق　[۲] جدیدیت......آج اور کل (گفتگو): شمس الرحمٰن فاروقی
(۴) [۱] جدید اور جدید تر شاعری: پروفیسر ممتاز حسین　[۲] جدید اردو شاعری: ڈاکٹر وزیر آغا

''مابعد جدیت اور پریم چند'' [۲۲۴] مصنف: ارتضیٰ کریم، کل صفحات: ۲۲۳ ہیں فہرست درج ذیل ہے۔



''ترقی پسندی جدیدیت مابعد جدیدیت'' [۲۲۵] مصنف و مرتب: ڈاکٹر گوپی چند نارنگ، صفحات: ۶۶۳ فہرست درج ذیل ہے۔:

''جدیدیت کے بعد'' [۲۲۶]: ڈاکٹر گوپی چند نارنگ' مضامین کا مجموعہ ہے صفحات: ۶۳۲ ہیں فہرست درج ذیل ہے۔



''اطلاقی تنقید: نئے تناظر'' [۲۲۷] سیمینار کے مقالات پر مشتمل مجموعہ ہے جسے گوپی چند نارنگ نے مرتب کیا ۵۷۴ صفحات پر مشتمل ہے فہرست ملاحظہ کیجئے۔:

نظم:
☆Contemporary Urdu Nazm:New Beginnings
☆معاصر اردو نظم: نئے تناظر: حقانی القاسمی

ناول: ☆معاصر اردو ناول: نئے تنقیدی تناظر: انیس اشفاق
☆معاصر اردو ناول: نئے تناظر: علی احمد فاطمی
افسانہ: ☆معاصر اردو افسانہ: نئے تنقیدی تناظر: بلراج کومل
☆معاصر اردو افسانہ: نئے تنقیدی تناظر: نعیم اشفاق
انتظاریہ: ☆نیر مسعود کی افسانوی واہمہ سازی: عتیق اللہ
☆گوپی چند نارنگ اور اطلاقی تنقید: شبنم عشائی
مباحث: ☆افتتاحی اجلاس:
☆معاصر افسانہ: ☆معاصر ناول:

بھوپندر عزیز پریہار
☆معاصر اردو نظم: تنقیدی تناظر اور شناخت کا مسئلہ: قاضی جمال حسین
☆معاصر اردو ناول: نئے تناظر: رفیعہ شبنم عابدی
☆معاصر اردو ناول: نئے تنقیدی تناظر: ارتضیٰ کریم
☆معاصر اردو افسانہ: نئے تنقیدی تناظر: بیگ احساس
☆معاصر اردو افسانہ: نئے تنقیدی تناظر: مولا بخش
☆شہریار کی نظموں کا داخلی اور خارجی آہنگ: ابوالکلام قاسمی
☆اطلاقی تنقید اور آج: سیفی سرونجی
☆پہلے کی شاعری: ☆پہلے کا فکشن: ☆معاصر غزل اور نظم:

## (۱۷) نئی تنقید/تنقیدِ نو (New Criticism)

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' میں رقمطراز ہیں:

''ڈکشنری آف لٹریری ٹرمز'' کے بموجب ''تنقیدِ نو'' ایسی اصطلاح ہے جس نے ۱۹۲۰ء میں امریکی ادبیات میں فروغ پایا۔ ۱۹۴۱ء میں جان کرور یلسم کی "The New Criticism" شائع ہوئی جس میں اس نے نئی تنقیدی تھیوری پیش کرتے ہوئے اس امر پر زور دیا کہ ''نقاد کو شاعر کے ذہن اور شخصیت کے تجزیاتی مطالعہ کے برعکس شاعرانہ متن کے تجزیاتی مطالعہ پر زور دینا چاہئے۔'' [۲۲۸]

''اس ضمن میں ڈاکٹر شارب ردولوی ''جدید اردو تنقید: اصول و نظریات'' میں لکھتے ہیں کہ جان کرور یلسم سے کہیں پہلے جوئیل سپنگران (Joel Spingran) ۱۹۱۰ء میں اپنے لیکچر میں New Criticism کی اصطلاح استعمال کر چکا تھا۔ ڈاکٹر شارب اس اندازِ نقد کے بارے میں لکھتے ہیں: ''تنقیدِ نو کے کوئی بندھے ٹکے اصول یا ضابطے نہیں تھے جن پر سختی سے عمل کیا جاتا۔ اسی لیے اس میں مختلف اصولوں کو رواداری میں استعمال کیا گیا لیکن یہ بات ضرور کہی جا سکتی ہے کہ تنقید نے ادبی شہ پاروں کے متن کے گہرے مطالعہ پر زور دیا اور اس کے لسانی محاسن کی طرف توجہ دلائی۔ تنقیدِ نو نے ادیب کے سوانحی یا سماجی پس منظر کو کوئی اہمیت نہیں دی۔ اس لیے کہ ان کی نگاہ میں صرف تخلیق اہمیت رکھتی ہے اور تخلیق کے وجود میں آجانے کے بعد ادیب کا اس سے کوئی تعلق نہیں رہتا اسی لیے وہ عام طور پر تخلیق کی ظاہری ساخت اور اس کے اندرونی تسلسل کا مطالعہ کرتے ہیں۔'' (ص: ۴۸۹) [۲۲۹]

مزید لکھتے ہیں:

''تنقیدِ نو کے فروغ کے ضمن میں ان ناقدین کا بطورِ خاص تذکرہ کیا جاسکتا ہے۔ ایلن ٹیٹ (Allen Tate)، آر پی بلیک مر (R.P.Black Mur)، کینتھ برک (Kennneth Burke)، ڈبلیو کے وساٹ (W.K.Wimsatt) اور روبرٹ پین وارن (Rubert Penn Wrren)''[۲۳۰]

ڈاکٹر شارب ردولوی ''جدید اردو تنقید اصول و نظریات'' میں لکھتے ہیں:

''اردو میں نو تنقید New Criticism کے سلسلے میں ڈاکٹر وزیر آغا کا نام لیا جاسکتا ہے...... انہوں نے صرف فن پارے کو بنیاد بنا کر 'اس کے اندر چھپے امکانات کی روشنی میں' جائزہ لینے پر زور دیا ہے وہ انہیں 'نو ناقدین' کی صف میں شامل کر دیتا ہے' وہ اردو میں 'نو تنقید' کی بنیاد ڈالنے والوں میں ہیں' وہ متن کے مطالبات کے مطابق تنقید کے ضابطے وضع کرتے ہیں حالانکہ ان کے تعین میں ان کے یہاں نفسیاتی نقطۂ نظر کا پہلو حاوی رہتا ہے لیکن وہ پہلے شخص ہیں جنہوں نے فن پارے کے متن پر زور دیا اور چند جمالیاتی یا فنی اصطلاحات سے بلند ہو کر فن پارے کا مطالعہ کرنے کی کوشش کی' ان کے تنقیدی نتائج سے اختلاف کی گنجائش ہو سکتی ہے............ انہوں نے نئے مقالات' تخلیقی عمل' تنقید اور مجلسی تنقید' نئے تناظر اور اپنی دوسری تصنیفات میں اسی نقطۂ نظر کو وسعت دینے کی کوشش کی ہے''[۲۳۱]

پروفیسر خورشید جہاں ''جدید اردو تنقید پر امریکی تنقید (نئی تنقید) کے اثرات'' میں لکھتی ہیں:

''نئی تنقید یعنی NEW CRITICISM باضابطہ ایک اصطلاح ہے۔ جس کی اپنی ایک واضح تاریخ ہے' اصول اور ضابطے ہیں۔ کہہ سکتے ہیں کہ نئی تنقید ایک دبستان تنقید ہے' جو دوسرے دبستانوں سے منفرد و ممیز ہے۔ اس کی حقیقی جگہ امریکہ ہے جہاں سے نئی تنقید کی تحریک نے فروغ پایا۔ جان کرورینسم (JOHN CROWE RANSOM) اس اصطلاح کا بانی سمجھا جاتا ہے۔ اس نے ایک کتاب GOD WITHOUT THUNDER ۱۹۳۰ء میں قلمبند کی۔ اس کتاب کی حیثیت اساسی ہے۔ اس لیے اس کتاب سے نئی تنقید کے اکثر پہلو سامنے آئے۔ اس کے بعد پھر ۱۹۴۱ء میں اسی نام سے اس کی ایک کتاب سامنے آئی اس میں بھی نئی تنقید کے وہ خصائص جن کی نشان دہی پہلے کی گئی تھی ان کا اعادہ کیا گیا۔ لیکن قرار واقعی امر تو یہ ہے کہ سب سے پہلے یہ اصطلاح اسپنگر ن (SPINGARN) نے وضع کی تھی۔ اور اس کی تاریخ ۱۹۱۰ء بتائی جاتی ہے۔ اسپنگر ن کولمبیا میں تقابلی ادب (COMPERATIVE LITERATURE) کا پروفیسر تھا۔ نئی تنقید کے بارے میں اس کے خیالات یہ تھے کہ اسے تاریخی یا سماجی صورتوں سے متعلق نہیں ہونا چاہیے۔ اس لیے کہ کسی ادب پارے کے جائزے میں تاریخی اور سماجی احوال بہت کام کے نہیں ٹھہرتے۔ لیکن ایسا نہیں ہے کہ نئی تنقید کی نہج نئے نقادوں کے مابین ہمیشہ یکساں رہے۔ نئی تنقید کے جتنے معمار ہیں سب کی روش علیحدہ ہے۔ اس لیے ضرورت اس بات کی ہے کہ جس نقاد کے سامنے جو رخ بہت نمایاں رہا ہے اس کی وضاحت کر دی جائے۔''[۲۳۲]

مزید لکھتی ہیں:

''امریکہ کی نئی تنقید کے اثرات اردو کے نقادوں پر کس حد تک پڑے یا نئی تنقید کے اثرات کے تحت خود شعراء واد باء کا رویہ کس حد تک بدلا۔اس باب میں میری ذاتی رائے یہ ہے کہ ترقی پسندی کے خلاف جو آواز اٹھائی گئی اس میں نئی تنقید کی روش کو بڑا دخل ہے۔ہم کو معلوم ہے کہ ترقی پسندوں کے یہاں پس منظر ہی سب کچھ تھا۔سماجی احوال وکوائف کی بنیاد ترقی پسندوں کے منصب اور منشور کے عین مطابق تھا۔نئی تنقید نے جب متن پر بہت زیادہ زور دینا شروع کیا تو ایسے میں کسی بھی پس منظر کی کوئی اہمیت باقی نہیں رہی اور سرے سے اجتماعی تخلیق یا معنی کا تصور ہی باطل ہوگیا۔ میں ان امور سے یہ نتیجہ نہیں نکالتی کہ جدیدیت کی بنیاد نئی تنقید سے پڑی ہے بلکہ میں اس بات پر اصرار کرنا چاہتی ہوں کہ ترقی پسند تنقید نئی تنقید کے بالکل مخالف کھڑی ہے اور جدید تنقید کا رویہ یقینی نئی تنقید کے شانہ بہ شانہ ہے۔'' [۲۳۳]

''اردو کے اکثر نقاد نئی تنقید سے متاثر معلوم ہوتے ہیں اور ان کا رشتہ بہت حد تک کلیم الدین احمد سے مل جاتا ہے۔کلیم الدین احمد سے پہلے بھی حالی، امداد امام اثر اور شبلی کے یہاں کچھ نمونے نئی تنقید کے مل جاتے ہیں لیکن کلیم الدین احمد کے یہاں یہ صورت بہت نمایاں ہوگئی ہے۔ان کی کتابیں اس بات کی شاہد ہیں کہ انہوں نے متن ہی کو اصل قرار دیا ہے۔یہ سماجی، معاشرتی، تمدنی امور میں نہیں پھنستے اور براہ راست شعر نظم یا فن پارے کا تجزیہ کرتے ہیں۔اس تجزیے میں الفاظ کی پرکھ بنیادی ہوتی ہے پھر ہیئت کا مسئلہ اٹھایا جاتا ہے۔ پھر ارتقائے خیال کا۔جس کو واضح کرنے کے لیے وہ تقابلی تنقید کی راہ اپناتے ہیں۔ نتیجے میں وہ فن پارہ آئینہ ہو جاتا ہے'' [۲۳۴]

مزید لکھتی ہیں:

''نئی تنقید کے سرخیلوں میں شمس الرحمٰن فاروقی کا نام بڑا اہم بن جاتا ہے۔ایسا محسوس ہوتا ہے کہ فاروقی امریکہ کی نئی تنقید کی روش سے خاصے متاثر ہیں انہوں نے بعض نظری مباحث بھی چھیڑے ہیں اور عملی تنقید بھی کی ہے۔ان کی کتاب میں ''لفظ ومعنی''۔ ''شعر غیر شعر اور نثر''۔ ''فاروقی کے تبصرے'' وغیرہ ان کی نئی تنقید کی روشن مثالیں ہیں۔انہوں نے کسی شعر کی تفہیم میں شاعر کے پس منظر کو جاننا ضروری نہیں سمجھا۔نہ ہی انہوں نے انفرادی شعرا کے تجزیئے میں ماحول اور زمانے سے بحث کی۔ بلکہ متعلقہ فن پارے سامنے رکھے ہیں۔ان کا تحلیل وتجزیہ اسی انداز سے کیا ہے جو بات امریکی نقادوں کی روش رہی ہے۔مثلاً الفاظ کا تجزیہ اور ہیئت کا تجزیہ۔پھر ضمنی طور پر استعارے، تشبیہیں، پیکر وغیرہ بھی سامنے آگئے ہیں۔ انہوں نے الفاظ کے جائزے میں اس کا احساس دلانا چاہا ہے کہ کس طرح ترسیل کی ناکامی کا المیہ ہمیشہ درپیش ہوتا ہے۔ چنانچہ ایمپسن کی طرح ان کا خیال ہے کہ فن پارے کی پیچیدگی ناگزیر ہے۔ابہام اس کا مقدر ہے۔ظاہر ہے اس نقطۂ نظر سے جب وہ غالب کے کسی شعر کی تشریح کرتے ہیں تو ایک شعر کے کئی کئی پہلو سامنے آجاتے ہیں۔گویا ایک شعر اپنے آپ میں معنی کی ایک دنیا رکھتا ہے۔ جسے کسی ایک محدود معنی میں قید نہیں کیا جا سکتا۔گویا ان کی تنقید کا پورا کا پورا تیور نئی تنقید کے قریب ہے۔انہیں آئی۔اے۔رچرڈس اور ایمپسن کا شاگرد معنوی کہنا چاہیے۔'' [۲۳۵]

پروفیسر خورشید جہاں نے نئی تنقید کے حوالے سے کچھ اثرات آل احمد سرور کی تنقید میں جبکہ نئی تنقید کے ناقدین میں

اسلوب احمد انصاری، عبدالمغنی، شمیم حنفی، باقر مہدی، ابن فرید، گوپی چند نارنگ، کرامت علی کرامت، وہاب اشرفی، شکیل الرحمن ،وارث علوی، محمود ہاشمی، وغیرہ کے نام گنوائے ہیں اور چیدہ چیدہ نکات ان کی تنقید کے درج کیے ہیں۔

## (۱۸) تانیثی تنقید: Feminist Criticism

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' میں رقمطراز ہیں:

''ایسی ادبی تحریک جس کا عورتوں کی سماجی، عمرانی، معاشی اور گھریلو زندگی سے تعلق ہے۔...... ............ بیسویں صدی میں جب عورت عمرانی اور اقتصادی لحاظ سے خود مختار ہوگئی تو پھر ایسے ادب کی ضرورت محسوس ہوئی جس میں نسوانی سائیکی ایکسپلور کرنے کے ساتھ ساتھ اس کا تخلیقی طور پر اظہار بھی ممکن ہو۔ اس ضمن میں ورجینیا وولف کی "A Room of One's Own" (1929) اور فرانسیسی دانشور اور سارتر کی دوست سیمون دبوار کی (1949)"Second Sex" کا بطور خاص نام لیا جاسکتا ہے۔ ورجینا وولف نے اس امر پر زور دیا کہ تخلیقی اظہار کے لیے عورت کے لیے مناسب ماحول پیدا کرنے کی ضرورت ہے جس میں وہ بطور فرد اپنی تخلیقی صلاحیتوں کا اظہار کر سکے جبکہ سیمون دبوار نے اس فقرہ سے اپنی کتاب کا آغاز کیا...... ''عورت اس طرح پیدا نہیں ہوتی ہے جیسی وہ بنادی جاتی ہے۔'' بحیثیت مجموعی نسوانیت کے علم برداروں نے اس امر پر زور دیا مرد کیونکہ عورت نہیں اس لیے وہ عورت کے جسم، اعصاب اور حسیات سے کبھی بھی درست طور پر آگاہ نہیں ہوسکتا لہٰذا وہ اپنے شعروادب میں عورت کو خود ساختہ معیاروں پر جانچتا ہے۔ اس طرح مرد ناقدین خواتین کی تخلیقات سے کبھی بھی انصاف نہیں کر سکتے ۔انہوں نے مردانہ تنقید کو مسترد کرتے ہوئے ''زنانہ تنقید'' (Gyne Criticism) کی تشکیل پر زور دیا تا کہ گھائل کی گت گھائل جانے کے مصداق خواتین ہی خواتین کی تخلیقات کا تنقیدی مطالعہ کرسکیں۔'' [۲۳۶]

مزید لکھتے ہیں:

''تانیثیت کے ضمن میں دلچسپ بات بلکہ تضاد یہ ہے کہ اگر علامہ اقبال اس امر کے شاکی ہیں:

ہند کے شاعر و صورت گر و افسانہ نویس

آہ بیچاروں کے اعصاب پہ عورت ہے سوار

تو دوسری جانب ترقی پسند ادب کی تحریک اور بالخصوص منٹو نے عورت کی حقیقت کے رنگوں سے تصویر کشی کی۔ پاکستان میں گزشتہ نصف صدی سے خواتین اہل قلم اپنے لیے جداگانہ قریۂ تخلیق کا مطالبہ کرتی رہی ہیں۔ اب یوں محسوس ہوتا ہے کہ انہوں نے اپنے لیے جداگانہ منطقۂ تخلیق حاصل کرلیا ہے۔ اس ضمن میں شاعرات زیادہ فعال نظر آتی ہیں۔ آج کی شاعرہ جس انداز و اسلوب میں چاہے اپنے جذبات و احساسات، محرومیوں، آزردگیوں، بے کسی اور بے وجود ہونے کی تصویر کشی کرسکتی ہے اور کر رہی ہے۔'' [۲۳۷]

پروفیسر حامدی کاشمیری ''تانیثی ادب: تنقیدی تناظر میں'' لکھتے ہیں:

''بیسویں صدی کے نصف آخر میں مرداساس معاشرے میں عورتوں نے تعلیم کی برکتوں سے فیض یاب ہوکر اور فکر وآ گہی کے فروغ کے نتیجے میں شعوری طور پر اپنے بارے میں سوچنا شروع کیا اور اپنی شخصی، سماجی اور معاشی آزادی کے حق میں تحریکیں چلانا شروع کیں۔ امریکہ میں آزادیٔ نسواں تحریک ۱۹۶۰ء کے آواخر میں چلی! جس کا اثر انگلستان کی نسوانی تحریک پر بھی پڑا' یہ جرمنی اور فرانس میں بھی جلد زور پکڑنے لگی۔ امریکہ میں نسوانی آزادی اور نسوانی ادب و تنقید کو یونیورسٹیوں کے ادبی شعبوں اور نسوانی مطالعات کے شعبوں میں رائج کیا گیا۔ انگلستان اور فرانس میں سوشلزم کے بڑھتے ہوئے رجحان کے تحت نسوانی تحریک کو تقویت ملی' مختلف تنظیمیں اور جماعتیں وجود میں آئیں' عورتوں کی سوانحی کتابیں چھپ گئیں۔ اس طرح عورت حصارِ زمانہ سے نکل کر کارزارِ حیات میں حصہ لینے پر اصرار کرتی ہوئی نظر آنے لگی' وہ زندگی کے مختلف شعبوں طب' قانون' تدریس' کھیل کود' سیاست' انجینئرنگ اور کمپیوٹر میں اپنا لوہا منوانے کی جدوجہد کرتی رہی اور وہ سماجی برابری' شخصی توقیر کے لیے ایک زوردار جدوجہد میں مصروف ہوگئی۔ رفتہ رفتہ یہ مفروضہ کہ وہ Weaker vessel ہے ختم ہونے لگا۔'' [۲۳۸]

مزید لکھتے ہیں:

''حالیہ برسوں میں اُس نے جو کچھ لکھا ہے اور خاص کر جو کچھ اِس وقت لکھا جا رہا ہے وہ اُس کے وجود کی تخلیقی اور سماجی اثباتیت کی طرف اشارہ کناں ہے۔ ............ بقول مشہور تانیثی نقاد شووالٹر ''حیاتیات' لسانیات' تحلیل نفسی اور تمدن چار Models of Difference کو نمایاں کر رہی ہے۔ اس طرح سے تانیثی ادب میں لسانی جمالیات اور تخلیقیت کی شناخت دائرۂ امکاں میں آتی ہے۔ مجموعی طور پر خواتین قلم کاروں کی شخصیت resistence' کشمکش' بے بسی کے ساتھ ساتھ خواب بینی' مثالیت' رومانیت' عافیت پسندی اور جنسی آگہی کے علاوہ باغیانہ ردِ عمل اور مفاہمانہ رویے کے تضادات پر محیط ہو جاتی ہے۔'' [۲۳۹]

''تانیثی ادب کی منفرد حیثیت کے نقوش واضح ہونے کے ساتھ ہی لگ بھگ ۱۹۷۰ء سے اس کی قدر سنجی کے تنقیدی عمل کو define کرنے کا رجحان تقویت پاتا رہا اور اب ایک نئی تنقیدی تھیوری کو تانیثی تنقید کے طور پر پیش کیا جا رہا ہے۔ ............ یہ احساس بڑھتا جا رہا ہے کہ مردانہ تنقیدی تھیوریز پر تکیہ کرنے سے تانیثی تنقید دور تک نہیں جا سکتی۔ واقعہ یہ ہے کہ تانیثی ادب کی تعینِ قدر تانیثی نقاد ہی بہتر طریقے سے کر سکتی ہے۔ عورتیں زیادہ دردمندی' باریک بینی اور گہرائی سے عورتوں کے ادبی کام کا تجزیہ کر سکتی ہیں۔ وہ یہ بھی جتلا سکتی ہیں کہ نسائی تحریروں کو کس طرح نسائی جمالیات کی بنا پر مردوں کی تحریروں سے ممیز کیا جا سکتا ہے! چنانچہ تانیثی تنقید عورتوں کے جنس' جسم' جسم کی بدلتی حالتوں اور حسیت کے حوالے سے اُن کے ادب کی تخلیقیت کو مطالعے کا موضوع بنا سکتی ہے۔ اس کا ہرگز یہ مطلب نہیں کہ نسائی ادب کو صرف اسی تناظر میں پرکھا جا سکتا ہے۔ اس کی رو سے عورتوں کی قومیت' عصریت' آفاقیت' تہذیبی اقدار اور انسانی صورت حال کے بارے میں اُن کی نشاندہی بھی کی جا سکتی ہے۔ یہ تنقید بنیادی طور پر یہ راز منکشف کر سکتی ہے کہ نسائی ادب عورتوں کی تخلیقی توانائی سے کس طرح جڑا ہوا ہے اور کس طرح

اسے اظہار کی صورت دی گئی ہے۔ یہ تخلیقی توانائی ہی ہے جو اظہار طلب ہے خواہ وہ کائناتی مظاہر کی صورت میں ہو یا فنکار کی تخلیقات کی صورت میں اور اس کا اطلاق مردوں اور عورتوں پر بہ اندازۂ توفیق ہوتا ہے۔..................اس امکانی صورت کی بنا پر اور اسے مزید قابلِ شناخت بنانے کے لیے شووالٹر نے اس نوع کی تنقید کے لیے gynocriticism کی اصطلاح وضع کی ہے۔''[۲۴۰]

مزید لکھتے ہیں:

''اردو میں تانیثی تنقید بھی نہ ہونے کے برابر ہے۔ ممتاز شیریں کے بعد حالیہ برسوں میں سیّدہ جعفر، زاہدہ زیدی اور ساجدہ زیدی نے بھی تنقیدی مضامین لکھے ہیں لیکن انھیں کو عصری تنقید کے عمومی منظر نامے سے الگ نہیں کیا جا سکتا۔ قاضی افضال حسین اور ابوالکلام قاسمی نے اپنے مضامین میں تانیثی شاعری اور اس کی تعیّن قدر پر قلم اٹھایا ہے لیکن وہ اس کی تخصیصیت اور درجہ بندی کو متعین کرنے کی طرف متوجہ نظر نہیں آتے۔ مغربی ادب میں جتنی بھی تانیثی تنقید لکھی گئی ہے وہ کم و بیش قدر سنجی کے انھیں نظریاتِ نقد پر مدار رکھتی ہے جو بیسویں صدی میں مروّج رہے ہیں' ان میں تاریخی' مارکسی' نفسیاتی اور ہیئتی نظریات شامل ہیں۔ ۱۹۷۰ء کے بعد ساختیاتی' پس ساختیاتی اور ردِ تشکیلی نظریات نے ان مروّجہ نظریات کی نفی کر کے متن اساس تنقید اور قاری اساس تنقید کے لیے جگہ خالی کی ہے اس سے تانیثی تنقید بھی برابر متاثر ہو رہی ہے۔ یاد رہے کہ تنقید خواہ مرد نقادوں کی لکھی ہو یا خواتین نقادوں کی اس کے لیے بلا امتیاز اُن آفاقی اصولوں کا احترام کرنا لازمی ہے جو ادب شناسی اور ادب کی قدر سنجی کو ممکن بناتے ہیں۔''[۲۴۱]

''تجزیاتی طریق نقد ہی ہے جس کی بدولت نسائی فن پارہ' مرد کے تخلیق کردہ فن پارے کے مانند اپنے مخصوص لسانی وجود کی بنا پر قابلِ شناخت ہوتا ہے اور اس کے لسانی وجود ہی کی بنا پر خواہ مردوں کی زبان برتی گئی ہو یا عورتوں کی' یا مردوں کی زبان کو deconstruct کیا گیا ہو یا زبان کی تشکیل میں نسائی اور تذکیری عناصر کے امتزاج سے کام لیا گیا ہو' اس کی قدر و قیمت کا تعین کیا جا سکتا ہے۔''[۲۴۲]

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی دبستان'' میں لکھتے ہیں:

''صریر'' (اگست ۱۹۹۵ء) میں ڈاکٹر فہیم اعظمی نے ''نسوانی تنقید Feminist Criticism کا تعارف کرایا..........ڈاکٹر فہیم اعظمی نے اس مقالہ میں نسوانی تنقید پر سیر حاصل بحث کی ہے جہاں تک اس مقالہ کے مندرجات کی روشنی میں مَیں نسوانی تنقید کو سمجھ سکا ہوں تو مجھے تو یہ تنقید کی ریل گاڑی میں عورتوں کا الگ ڈبہ نظر آتا ہے جس میں مردوں کا داخلہ ممنوع ہے اگر ''پدریت کے جبر'' کے تصور کو درست تسلیم کر لیا جائے تو پھر عورت اور اس کی تخلیق (بلکہ تولید) کے بارے میں مرد کو لب کشائی کی مجال نہیں یعنی گھائل کی گت گھائل جانے کے مصداق عورت کی تخلیقات پر صرف عورت ہی قلم اٹھا سکتی ہے اس بات کو منطقی انتہا تک پہنچانے کے نتیجہ میں پھر عورت مرد کے بارے میں بھی کچھ نہیں لکھ سکے گی کیونکہ دونوں کے حیاتیاتی اور اس کے نتیجہ میں تخلیقی اور جمالیاتی تجربات جداگانہ نوعیت کے ثابت ہوتے ہیں گویا میرابائی سے لے کر شبنم شکیل تک خواتین کے روحانی اور تخلیقی تجربات کی قلم رو سے مرد کو جلاوطن کر کے تنقیدی سطح پر ویسی ہی ''عصبیت'' کو

فروغ دیا جائے گا جس کی عورتیں بالعموم شاکی رہتی ہیں.............. مرد اور عورت ہر لحاظ سے یکساں ہیں صرف معاشرہ اور رسم و رواج ان میں مغائرت کی خلیج پیدا کرتے ہیں لہٰذا مساوات جنس کے لحاظ سے بھی نسوانی تنقید محل نظر محسوس ہوتی ہے‘‘[۲۴۳]

تانیثی تنقید پر اہم کتب ملاحظہ ہوں۔

’’فیمنزم اور ہم‘‘[۲۴۴] (کتابی سلسلہ) ادارت: فاطمہ حسن، ۲۰۰۵ء، ۲۱۲ صفحات پر مشتمل ہے۔ فہرست درج ذیل ہے:

پیش لفظ: فاطمہ حسن/فیمنزم اور پاکستانی عورت: انیس ہارون
تحریک نسواں کے علمبردار: صغرا مہدی
کہانیوں کی اوّلیں خالق: انتظار حسین
فیمنزم اور ہم: فہمیدہ ریاض
اردو ناول میں عورت کی سماجی حیثیت: صغرا مہدی
زاہدہ خاتون شیروانیہ: شان الحق حقی
لکھنؤ کی پردہ نشین خاتون: سیّد تمکین الکاظمی
گزشتہ صدی سے عہد حاضر تک: فاطمہ حسن
ڈاکٹر رشید جہاں؛ شاہد نقوی
عصمت چغتائی کا نسائی شعور: تنویر انجم
حکایت شیریں: ڈاکٹر آصف فرخی
نسائی شاعری کا سماجی پس منظر: سعدیہ بلوچ
نسائی حسیت کا اظہار اور شعری پیرائے: شاہدہ حسن
گلیاں، دھوپ، دروازے: فہمیدہ ریاض
نسائی خود شناسی اور فہمیدہ ریاض: خالدہ حسین
فیمنزم سر آنکھوں پر: عطیہ داؤد
ہمارے ادب اور فنون لطیفہ میں میچور عورت کہاں ہے؟: کشور ناہید

’’ادب کی نسائی ردِ تشکیل‘‘[۲۴۵] (کتابی سلسلہ)، ادارت: فہمیدہ ریاض ۱۵۷ صفحات پر مشتمل ہے فہرست درج ذیل ہے:

[۱] ردِ تشکیل آخر کیوں؟ آغاز گفتگو: فہمیدہ ریاض
[۲] عزیز احمد کی فکشن اور عورت: خالدہ حسین
[۳] تفہیم کی تلاش: سیّد محمد اشرف
[۴] ن۔م راشد اور حیران و پریشان عورت: فہمیدہ ریاض
[۵] منٹو، عورت اور وارث علوی: نجمہ منظور
[۶] بیدی کی کہانیوں میں عورت: پُرش اور پراکرتی: فاطمہ حسن
[۷] مفتیانے اور عورت: تنویر انجم
[۸] چند سوال: نسرین انجم بھٹی
[۹] میلہ گھومنی کی بازدید: آصف فرخی
[۱۰] ٹی وی ڈرامے اور اشفاق احمد: نیلم حسین
[۱۱] اردو ادب میں عورت کا تصور مرد کی نظر میں: بادشاہ منیر بخاری
[۱۲] عورت مرد ناول نگار کی نظر میں: سعدیہ خلیل
[۱۳] تصور زن اور ردِ تشکیل ایک تبادلہ خیال:

’’اردو ادب کا تانیثی مطالعہ‘‘[۲۴۶] مصنف: پروفیسر ڈاکٹر قمر دہلوی‘ اور ’’اردو ادب میں نسائی تنقید‘‘[۲۴۷] مصنفہ: ڈاکٹر عظمیٰ فرمان اس حوالے سے اہم ہیں۔

## (۱۹) امتزاجی تنقید:

ڈاکٹر سلیم اختر ’’تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت‘‘ میں رقمطراز ہیں:

’’انگریزی میں ایک اصطلاح ملتی ہے "Eclectic" ’’قومی انگریزی اردو لغت‘‘ میں اس

کے یہ معنی درج ہیں۔''اصطفائی،انتخابی،اصطفائیت پسند،دوسروں کے نظریات،تحریروں یا اسالیب میں جوسب سے اچھے نظر آئیں ان کا انتخاب،اس قسم کے انتخابات پر مشتمل''اسی سے Eclectism بنا جس کا مطلب''نظریہ اصطفائیت یا انتخابیت''اصطفائیت یا انتخابیت کا اگلا مرحلہ امتزاجیت اوراس کا حاصل امتزاجی تنقید ہے۔''[۲۴۸]

''امتزاجی تنقید کے ضمن میں یہ امر واضح رہے کہ امتزاجیت نہ تو کسی دبستان نقد کا نام ہے نہ یہ معروف اسالیب نقد میں شامل ہے اور نہ ہی اسے نقدِ ادب کے لیے کوئی معقول پیمانہ قرار دیا جاسکتا ہے۔نقاد کے معروف ناقدین/ دبستانوں/تصورات/نظریات سے محض اخذ واکتساب کا یہ مطلب ہوا کہ نہ تو اس کی ذاتی سوچ ہے اور نہ ہی ذاتی رائے ،نہ علم نہ مطالعہ،نہ نگاہ،نہ نقطے اور نہ نقطہ طرازی،نہ معیار نہ میزان،محض مانگے کے حوالوں سے بھان متی نے کنبہ جوڑا۔اس لیے اپنی اساس میں یہ کشکولی تنقید بن جاتی ہے۔''[۲۴۹]

مزید لکھتے ہیں:

''تنقید میں نظریات ،تصورات اور آراء سے استفادہ ہوتا رہا ہے اور یہ معیوب بھی نہیں لیکن یہ استفادہ صرف سند یا توثیق کے لیے ہوتا ہے اور اس استفادہ کی بھی کچھ حدود ہوتی ہیں لیکن اخذ، اکتساب اور استفادہ پر بہر حال ذاتی اپج اور ذاتی رائے کو فوقیت حاصل ہوتی ہے۔''[۲۵۰]

رفیق سندیلوی''امتزاجی تنقید کی شعریات''میں لکھتے ہیں:

''جہاں تک امتزاجی تنقید کا تعلق ہے تو یہ تنقید اردو میں تھیوری کا خلاپُر کرنے یا کسی نظریے کے بطلان کے لیے معرضِ وجود میں نہیں لائی گئی بلکہ یہ گزشتہ ڈیڑھ دوصدیوں کے ادبی رجحانوں، تحریکوں،تخلیقی سرچشموں،رویّوں اور تھیوریوں کے عرفانِ مطالعہ سے نمودار ہوئی ہے اور اس نے اپنے دائرۂ کار میں مطابقت ومصالحت اور وسعت وجامعیت کا احساس دلایا اور یوں تنقید خانہ بند یک طرف اور آمرانہ نوعیت سے نجات حاصل کی۔امتزاجی تنقید''تھیوری''کے مقید ومخصوص معنوں میں تھیوری نہیں ہے۔وہ فکر کی کشادگی تخلیق کی آزادی اور بصیرتوں کے تنوع میں یقین رکھتی ہے۔نظریے کی بند دنیا سے اس کا کوئی سمبندھ نہیں ہے۔توازن واختلاط کی علمبردار ہونے کے باعث اس جامع قرأت مطالعے کا وسیع تر نظام اور حقیقت کی تفہیم کو متعدد سطحوں پر ممکن بنانے کا طریقہ کہا گیا ہے۔..................امتزاجی تنقید نے ارتباط واسلاک کی فضا تیار کی ہے ۔اپنی مقتدرہ کو نافذ کیا ہے نہ دوسروں کی مقتدرہ کو حاوی ہونے دیا ہے۔اس نے ماضی کو حال اور حال کو ماضی کے روبرو لانے اور باہم مکالمہ آراء ہونے کی راہ کھولی ہے اور یک زمانی تصور سے ہم رشتگی پیدا کی ہے۔امتزاجی تنقید کی مدورنگاہی یہ ہے کہ اس نے تھیوری کے پس منظر و پیش منظر اور آویزش وآمیزش کے ارتقائی سفر کا نظارہ نامیاتی کل کی صورت میں کیا ہے۔''[۲۵۱]

مزید لکھتے ہیں:

''امتزاج کا مطلب یہ نہیں ہے کہ عناصر یا ضوابط کو لازماً مخلوط کیا جائے اور ایک کھچڑی یا ملغوبہ بنا دیا جائے بلکہ مطلب یہ ہے کہ ایک گرہ سے دوسری گرہ اور ایک رشتے سے دوسرے رشتے کی پرت در پرت اور پُراسرار تعلق کو نشان زد کیا جائے اور یوں کل کے بے پایاں احساس کو گرفت

میں لینے کی کوشش کی جائے۔ امتزاجی تنقید کی مستقبل گیریت یہ ہے کہ وہ ساخت کے دائرے میں اپنے کل کو مزید اجزا کے متحرک انضمام سے وسیع تر کرتی رہتی ہے بالکل جیسے غبارہ اندر سے پھولتا چلا جاتا ہے۔''[۲۵۲]

''امتزاجی تنقید میں ڈسپلن اور عناصر کے امتزاج کا معاملہ الجھا ہوا نہیں ہے جتنا کہ بعض حضرات نے سمجھ لیا ہے۔ سوانحی و تاریخی تنقید، نئی تنقید، روسی ہیئت پسند تنقید، مارکسی تنقید، ساختیاتی اور ساخت شکن تنقید، یہ سب تنقیدیں اپنی نظری و تعقلاتی حدود کی بنا پر پہچانی جاتی ہیں۔ ہر تھیوری کا علمبردار اس کے تناظر و موقف سے بندھا ہوتا ہے اور اس کے خطوط یا تار و پود میں تبدیلی اس لئے نہیں لاتا کہ کہیں تھیوری کی تقدس مآبی پر آنچ نہ آ جائے۔''[]۲۵۳

''گزشتہ دو تین دہائیوں سے اردو ادب میں امتزاجی تنقید کی بارآوری کو محسوس کیا جا سکتا ہے مگر اس کو بطور خاص وزیر آغا سے اس لئے منسوب کیا جاتا ہے کہ آغاز کار ہی میں اس سے ان کا ذہنی تعلق قائم ہو گیا تھا جسے تخلیقی عمل کی تھیوری نے جلا بخشی۔ ساختیات اور علوم کی تازہ تر دنیاؤں کا مطالعہ ان کو امتزاج کی طرف کھینچتا گیا۔ خاص اس حوالے سے دیکھیں تو امتزاجی تنقید جن مدارج و دوائر سے خود کو کشادہ کرتی رہی ہے، اس کی تفصیل یہ ہے:
شعری یا تخلیقی وجود کی دریافت:
ادب کے مزاج میں ثقافتی سسٹم کی عمل آرائی:
تخلیق کے امتزاجی عمل میں قوتِ تقلیب کی کارکردگی:
قرأتی عمل میں متن، مصنف اور قاری کا مشترکہ تفاعل:۔''[۲۵۴]

''امتزاجی تنقید کے مویدین اور اس کے طریق کو مناسب خیال کرنے والوں میں ڈاکٹر جمیل جالبی، اقبال آفاقی، مناظر عاشق ہرگانوی، مشتاق قمر، شاہد شیدائی، جمیل آذر، جوگندر پال، انور سدید، حیدر قریشی، عامر عبداللہ، اقبال متین، محمد عامر رانا سمیت ''اوراق'' کے متعدد معاونین اور قارئین کے اسماذہن میں آتے ہیں۔''[۲۵۵]

ناصر عباس نیر ''امتزاجی تنقید کا تعقلاتی فریم ورک'' میں لکھتے ہیں:

''امتزاجی تنقید ہر قسم کے خوف، سہل پسندی اور آمرانہ طرزِ فکر سے یکسر آزاد ذہنی روّیے سے عبارت ہے۔ چنانچہ یہ ایک ایسے نقاد کے ہاں رونما ہوتی ہے جسے نئی، مختلف اور اجنبی اشیاء سے وحشت ہوتی ہے نہ ان کے ادراک میں اس کے کوئی داخلی تحفظات حائل ہوتے ہیں۔ وہ ایک ہمہ دم بیدار اور ہمہ اطراف متحرک ذہنی عمل کا علمبردار ہوتا ہے۔''[۲۵۶]

''سب جانتے ہیں کہ تنقیدی عمل کی دو سطحیں یا مرحلے ہیں۔ پہلا مرحلہ ادب پارے کو Perceive نہیں Conceive کرتا ہے۔ اس مرحلے میں قاری، اسرار کے ناظر کی طرح ہے۔ یعنی قاری یا ناظر، منفعل اور ادب پارہ یا اسرار فعال ہوتا ہے اور یہ تبھی ممکن ہے جب ادب

پارے سے جمالیاتی فاصلے یا Alienation effect کا اہتمام کیا جائے۔ گویا یہاں ایک ادب پارے کی خود مختاریت کو تسلیم کیا جاتا ہے۔ اگلی سطح ادبی تجربے کی تعبیر اور تجزیہ ہے۔ اکثر لوگ تعبیر و تجزیہ کے عمل کا شرح و تشریح سے گڈمڈ کرتے ہیں۔ حالانکہ آخر الذکر ادب پارے کی بالائی معنوی پرت تک محدود رہتا ہے۔ مکتبی تنقید اسے بطور خاص بروئے کار لاتی ہے۔ مگر تعبیر و تجزیہ ادبی متن کی تمام واقعی اور امکانی پرتوں کو نہ صرف منکشف کرتا ہے بلکہ انہیں متنوع تناظرات سے منسلک بھی کرتا ہے تاکہ انسانی فکر ادب کی کلیت اور اس کلیت میں مضمر جملہ امکانات کا احاطہ کر سکے۔ اس مرحلے میں نقاد نسبتاً آزاد اور متن نیم مختار ہوتا ہے۔ گویا تعبیری مرحلے میں متن اور نقاد کا رشتہ بدل جاتا ہے۔ اس رشتے کو مہمان اور میزبان کے رشتے کا نام بھی دیا جا سکتا ہے۔ پہلے مرحلے میں متن میزبان اور نقاد مہمان ہے۔ مگر اگلے مرحلے میں مہمان، میزبان کا منصب سنبھال لیتا ہے۔ مقصدی روّیے میں تنقیدی عمل کے پہلے مرحلے کو قطع کر دیا جاتا ہے یعنی نقاد متن کی خود مختاری کی نفی کرتا اور فقط اپنی خود مختاری کا علم بلند کرتا ہے۔ یوں متن ایک بے بس مخلوق اور نقاد اتھارٹی ثابت ہوتا ہے۔ ایسے نقاد کے ہاں وہ تخیلی، جمالیاتی ہالہ نمودار ہی نہیں ہوتا جس کے اندر اور جس کی راہنمائی کے بغیر انجام دیا گیا تجزیاتی عمل مستند نہیں ہوتا۔ تعبیر و تجزیہ کا عمل امتزاجی بصیرت کے بغیر ممکن نہیں۔ ادب پارے کی شرح کے لئے کسی ایک نظریے سے کام چل جاتا ہے بلکہ بعض اوقات اس کی بھی ضرورت پیش نہیں آتی۔ مگر ادب کی کلی حقیقت اس کے Total vision کو گرفت میں لینے کے لئے امتزاجی زاویہ نظر ناگزیر ہے۔'' [۲۵۷]

مزید لکھتے ہیں:

''امتزاجی تنقید کو اس علمیاتی سوال سے نبرد آزما ہونے میں تامل نہیں کہ ہر ڈسپلن اور تنقیدی نظریے کی اپنی مخصوص جہت ہے۔ جب مختلف علمی بصیرتوں اور نظریات کو ممزوج کرنے کی کوشش کی جاتی ہے تو اس جہت کے تحلیل ہونے کا خطرہ ہوتا ہے۔ امتزاجی تنقید پر سب سے بڑا اعتراض اسی زاویے سے کیا جاتا ہے۔'' [۲۵۸]

''امتزاجی تنقید تصادم کے برعکس عالمگیر مکالمے سے اپنا رشتہ جوڑتی ہے اور ثقافتی کشمکش کے بجائے تبادلے اور لین دین پر زور دیتی ہے۔ اور ظاہر ہے کہ تبادلہ اور لین دین تبھی ممکن ہے جب ثقافتوں کی انفرادیت سلامت ہو۔'' [۲۵۹]

''اور ادب ایک آخری نکتہ! غور کریں تو امتزاجی تنقید کے متعدد عناصر مابعد جدیدیت کے امتیازی اوصاف سے میل کھاتے ہیں۔ اضافیت، تکثیریت، افتراقیت، لامرکزیت، عدم حتمیت وغیرہ۔ تاہم دونوں کو ایک دوسرے کا ہم پلہ قرار نہیں دیا جا سکتا اوّل اس لئے کہ مابعد جدیدیت تکثیریت اور لامرکزیت سے آگے نہیں جاتی، مگر امتزاجی تنقید ان سے ایک قدم آگے جا کر ان کے تثالث کے امکان پر غور کرتی ہے۔ دوم امتزاجی تنقید کے Process میں مابعد جدیدیت محض ایک حالت (State) ہے جسے امتزاجی تنقید بالآخر جذب اور عبور کر لے گی!!'' [۲۶۰]

ڈاکٹر وزیر آغا ''امتزاجی تنقید کے چند جلی اور خفی پہلو'' میں لکھتے ہیں:

''ابرامز (Abrams) نے اپنی مشہور کتاب The Mirror and Lamp کے ایک مضمون میں تنقید کے چار اجزائے ترکیبی کا ذکر کیا ہے یعنی تخلیق، مصنف، تناظر (جس کے لئے اُس نے Universe کا لفظ استعمال کیا ہے) اور قاری'...... اور کہا ہے کہ اعلیٰ تنقید ان چاروں کے حوالے سے بات کرتی ہے جب کہ عام تنقیدی تھیوریاں ان میں سے کسی ایک کو مرکزِ نگاہ بنا کر اپنا موقف پیش کرتی ہیں۔ یہ بات بیسویں صدی میں پروان چڑھنے والی ''تنقیدی تھیوری'' کے حوالے سے بھی سامنے آئی ہے جس میں کبھی مصنف، کبھی متن اور کبھی قاری کو مرکزی کردار قرار دیا گیا ہے مگر امتزاجی تنقید نے انھیں مختلف کردار قرار دینے کے بجائے ایک ہی کردار کے مختلف پہلو قرار دیا ہے۔ یوں یہ یک نظری یا فرقہ پرست تنقید کے مقابل ایک ایسی تنقید کے روپ میں سامنے آگئی ہے جس نے تخلیق کو مختلف حصّوں میں بانٹ کر ہر حصے کو الگ طور پر قبول کرنے کے بجائے اسے ایک ''کُل'' کے طور پر قبول کیا ہے۔ جب ہم پھُول کے بارے میں کہتے ہیں کہ وہ مختلف کیمیائی عناصر کا مرکب ہے تو ہم اس کے اجزاء کی بات کر رہے ہوتے ہیں مگر جب ہم اس کے رنگ، خوشبو، گداز اور ظہورِ ترتیب کا ذکر کرتے ہیں تو اس کے اوصاف یا Attributes کو نشان زد کرتے اور اسے ایک ''کُل'' قرار دیتے ہیں۔ اسی طرح امتزاجی تنقید بھی تخلیق کو بہ طورِ کُل قبول کرتی ہے۔ پھر جب اِسے کھولتی ہے تو کسی کیمسٹ کی طرح نہیں کھولتی، یہ اِسے تخلیق کار کی طرح کھولتی ہے جو اس کے حُسن کا جویا ہوتا ہے نہ کہ اس سے مادّی فوائد حاصل کرنے کا آرزومند!'' [۲۶۱]

''پطرس بخاری نے ۱۹۵۸ء کے ایک لیکچر میں (جسے پچھلے دنوں مرزا حامد بیگ نے دریافت کر کے ایک اہم ادبی خدمت انجام دی) ثقافتوں کے اِدغام کے سلسلے میں ایک ایسے گُنبد کی مثال دی ہے جس میں رنگ رنگ کی کھڑکیاں لگی ہیں: روشنی جب باہر سے اندر آتی ہے تو مختلف رنگ ایک دوسرے میں مُدغم ہو کر ایک ''انوکھا رنگ'' بن جاتے ہیں: بقول پطرس، عالمی ثقافت اِسی انجذاب کا ایک نمونہ ہے۔ اب اگر اس بات کا اطلاق امتزاجی تنقید پر کیا جائے تو ہم کہیں گے کہ اس میں مختلف تنقیدی نظریے براہِ راست آمیز نہیں ہوتے یہ رنگوں میں ڈھل کر نقاد کے اندر ایک ایسی قوسِ قزح کو جنم دیتے ہیں جس کے حصے بکھرے ہو ہی نہیں سکتے۔ یہ کہنا زیادہ مناسب ہوگا کہ بات محض تنقیدی نظریوں کی نہیں، کسی بھی زمانے کے خدوخال، اُس کے علوم ،فنون، رشتے، نفسیاتی اور فکری ابعاد نقاد کی سائیکی میں ایک انوکھی چکا چوند پیدا کر دیتے ہیں؛ اور ہر دور کی ایک اپنی چکا چوند ہوتی ہے جسے فوکو نے Episteme کا نام دیا تھا'' [۲۶۲]

مزید لکھتے ہیں:

''اعلیٰ تنقید بنیادی طور پر ایک امتزاجی کُل (Unified Whole) ہوتی ہے۔ مختلف تنقیدی تھیوریاں جو ہر زمانے میں پیدا ہوتی اور اپنی عمرِ طبعی گزار کر ختم ہو جاتی ہیں، امتزاجی تنقید کے سمندر میں پیدا ہونے والی محض لہریں ہیں۔ ان کا فائدہ یہ ہے کہ اِن کی تندی اور تیزی سے امتزاجی تنقید مواج حالت میں رہتی ہے۔ لہٰذا اصل بات یہ ہے کہ امتزاجی تنقید نے دیگر تنقیدی

نظریوں کو خود میں ضم نہیں کرنا کیوں کہ وہ تو پہلے ہی اس کی توسیعات ہیں۔البتہ اپنی ہمہ وقت پھیلتی ہوئی کُلیت کا ادراک کرنا ہے۔اکثر ناقدین اپنے زمانے میں مقبول ہونے والے کسی نہ کسی تنقیدی نظریے کی جبریّت کی زد پر آ جاتے ہیں اور ان کی تنقید اکہری ہو کر رہ جاتی ہے۔ امتزاجی نقاد ہر نئی کروٹ سے استفادہ تو کرتا ہے مگر امتزاجی تنقید کی شعریات کے اندر رہ کر نتیجتاً وہ متن کی کُلیت کا ادراک کرنے میں کامیاب ہوتا ہے نہ کہ محض اُس کے ایک جزو کا!اور یہ ادراک بھی تخلیقی عمل سے مملو ہوتا ہے۔یوں وہ متن کی از سرِ نو تخلیق کرتا ہے ایسا کر کے وہ درسی تنقید کی نام نہاد''امتزاجی ہیئت'' سے بھی خود کو الگ کر لیتا ہے۔''[۲۶۳]

امتزاجی تنقید پر اہم تنقیدی کتب ملاحظہ کیجئے:

''امتزاجی تنقید کا سائنسی اور فکری تناظر''[۲۶۴]مصنف:وزیر آغا کل صفحات:۱۳۶'پیش لفظ:اسلم حنیف نے لکھا ہے'فہرست ملاحظہ ہو:

ابتدائیہ:امتزاجی تنقید:
☆اجتماعی شعور کی ساخت۔
☆ساختیات اور سائنس
☆رولاں بارت کا فکری نظام۔
☆ساختیاتی فکر میں پر اسراریت کے عناصر
☆لکھاری،لکھت اور قاری۔
☆مغربی تنقید کے تین اہم اعلانات۔
☆امتزاجی تنقید کا سائنسی اور فکری تناظر
☆حقیقت اور فکشن۔
☆سوسیور کا نظام فکر۔
☆ساخت شکنی۔
☆لکھت لکھتی ہے لکھاری نہیں۔
☆سٹرکچر اور اینٹی سٹرکچر۔
☆امتزاجی تنقید کے چند جلی اور خفی پہلو۔

''تنقیدی تھیوری کے سوسال''[۲۶۵]مصنف:ڈاکٹر وزیر آغا،کا پیش لفظ:شاہد شیدائی نے لکھا ہے'صفحات:۲۴۸ ہیں'فہرست ملاحظہ کیجئے:

ابتدائیہ: /مقالات:
☆تنقیدی تھیوری کی ساخت: ☆تنقید کی قلب ماہیت: ☆معنی اور تناظر:
☆اجتماعی شعور کی ساخت: ☆حقیقت اور فکشن ☆بیسویں صدی کی مغربی تنقید کے تین اہم اعلانات:
☆ساختیات اور سائنس: ☆سوسیور کا نظام فکر: ☆رولاں بارت کا فکری نظام: ☆ساخت شکنی:
☆ساختیاتی فکر میں پُر اسراریت کے عناصر: ☆لکھت لکھتی ہے،لکھاری نہیں:
☆سٹرکچر اور اینٹی سٹرکچر: ☆لکھاری،لکھت اور قاری: ☆ساختیات،ساخت شکنی اور ساختیاتی تنقید:
☆جدیدیت اور مابعد جدیدیت ☆تانیثیت: ☆تنقیدی تھیوری کے سوسال:
امتزاجی تنقید: ☆مغربی تنقید کے سوسال اور امتزاجی تنقید: ☆امتزاجی تنقید کا سائنسی اور فکری تناظر:
☆امتزاجی تنقید کے چند جلی اور خفی پہلو:
تخلیقی عمل کے ابعاد: ☆تخلیقی عمل اور اُس کی ساخت: ☆تخلیقی عمل کا مرحلہ وار سلسلہ:
☆تخلیقی عمل: تکوین کائنات کے حوالے سے: ☆تخلیقی عمل:اقبال کے حوالے سے:

## (۲۰) سائنٹیفک تنقید: (Scientific Criticism)

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' میں رقمطراز ہیں:

''اس اندازِ نقد میں تنقید میں سائنس جیسی قطعیت پیدا کرتے ہوئے نقاد سے سائنس دان جیسی غیر جانبداری کی توقع کی جا سکتی ہے۔ دراصل سائنسی تنقید، تجزیاتی تنقید اور استقرائی تنقید سے وابستہ تصورات کا مجموعہ ہے۔ ناقدین کی اکثریت کا اس امر پر اتفاق ملے گا کہ تنقید کا بنیادی فریضہ تخلیق کا حسن و قبح اجاگر کرتے ہوئے اس کے معیار کا تعین کرنا اور پھر دیگر تخلیقات سے تقابل کے بعد اس کی قدر و قیمت طے کرنا ہے، یہ اساسی ہے البتہ حصولِ نتائج کے لیے کون سا طریقہ کار اختیار کیا گیا اس سے فرق نہیں پڑتا۔ اس کے برعکس سائنٹیفک تنقید میں اس کو مسترد کر دیا گیا۔ اس لیے یہ اندازِ نقد نہ تو ادب میں مقصدیت یا افادہ کا قائل ہے اور نہ ہی اخلاقی، سماجی، سیاسی اور نوع کے پرچار کو درست تسلیم کرتا ہے۔ سائنس کے لفظ سے یہ احتمال ہو سکتا ہے کہ یہ طرزِ فکر بالکل جدید ہے، ایسا نہیں۔ ماہرین نے اس ضمن میں ارسطو کی "Poetics" سے بات شروع کی جس نے افلاطون کے اخلاقی تصورات کے جواب میں ادب کو اخلاقی اور سماجی پابندیوں سے آزاد قرار دیا تھا۔ اس کے بعد سے کسی نہ کسی طرح سے اس امر پر زور دیا جاتا رہا کہ تنقید میں سائنس جیسی قطعیت ہونی چاہئے اور نقاد میں سائنس دان جیسی غیر جانبداری'' [۲۶۶]

ابوالاعجاز حفیظ صدیقی ''کشاف تنقیدی اصطلاحات'' میں لکھتے ہیں:

''ایسی تنقید کو جو سائنس دان کی سی کامل معروضیت، غیر جانبداری، سائنسی طرزِ فکر اور سائنسی طریق کار سے کام لینے کی مدعی ہو اور تعین قدر اور فیصلے کو اپنے دائرہ کار سے خارج سمجھے سائنٹیفک تنقید کہا جاتا ہے۔ لیکن یہ اصطلاح خاصی مبالغہ آمیز اور مغالطہ انگیز ہے کیونکہ تنقید سائنس نہیں ہو سکتی۔ پسند، ذوق، تاثر، روایت، مقصد، معیار اور اخلاق مباحثہ کو تنقید کی دنیا سے خارج نہیں کیا جا سکتا۔ کامل معروضیت اور غیر جانبداری نہ ادب میں ممکن ہے نہ تنقید میں۔ استقرائی تنقید سائنٹیفک ہونے کی مدعی ہے۔ تجزیاتی تنقید کو بھی سائنٹیفک تنقید کے زمرے میں شامل سمجھا جاتا ہے، بعض اوقات سائنٹیفک تنقید کی اصطلاح ایک اور معنوں میں بھی استعمال ہوتی ہے۔ یعنی سائنسی علوم (مثلاً عمرانیات، اقتصادیات، حیاتیات اور نفسیات وغیرہ) کی روشنی میں کسی ادب پارے کا تنقیدی جائزہ لیا جائے تو ایسی تنقیدی تحریر کو بھی بعض اوقات سائنٹیفک کہ دیا جاتا ہے۔'' [۲۶۷]

ڈاکٹر شارب ردولوی ''جدید اردو تنقید اصول و نظریات'' میں لکھتے ہیں:

''یہ نظریہ تنقید ادبی فضا میں ایک ایسے ذریعے کا کام کرتی ہے جو ادب کے سمجھنے میں معاون و مددگار ہوتا ہے اسلوب احمد انصاری نے اس نظریے کو زیادہ واضح طور پر پیش کرتے ہوئے لکھا ہے:
''سائنٹیفک نظریہ تنقید ادب کی تخلیق کو مخصوص تاریخی اور مادی حالات کی پیداوار سمجھتا ہے وہ

مظاہر کے تجزیے میں اندرونی کشمکش ارتقاء اور حرکت پر نظریں جما تا ہے وہ ادب کو جماعتی سمجھتا ہے وہ مواد اور ہیئت کی تقسیم اور امتیاز کو تسلیم نہیں کرتا وہ مواد کو ہیئت پر ترجیح دیتا ہے وہ ادب میں جمود اور روایت پرستی کے خلاف ہے اور نئے نئے تجربوں کو ادب کی صحت مندی کے لیے ضروری سمجھتا ہے......سائنٹیفک نظریے کو صحیح تسلیم کرنے والا نقاد زندہ سماجی حقیقتوں اور تصوراتی تخلیقات کے درمیان رشتہ قائم کرتا ہے''
سائنٹیفک تنقید کی یہی خوبی ہے کہ کسی بھی فنی کارنامے کے تجزیے میں اگر ایک طرف وہ فنکار' شخصیت' اس کے تاثرات' جمالیاتی اقدار اور فنی صنعت گری کو نگاہ میں رکھتی ہے تو دوسری طرف سماجی تغیرات اور طبقاتی کشمکش سے پیدا ہونے والے حالات حقیقت کا شعور اور مادی حالات کی روشنی میں فنی تخلیق کا تجزیہ کرتی ہے اور ہمارے سامنے اس کے نتائج پیش کرتی ہے'' [۲۶۸]

پروفیسر خورشید جہاں'' سائنٹیفک تنقید'' کے ضمن میں لکھتی ہیں؛

''جس طرح سائنس کسی چیز کے تجزیے کے وقت اس کے ہر پہلو کو سامنے رکھتی ہے اسی طرح سائنٹیفک بھی ادب کے مطالعے کے وقت اس کے ہر پہلو کو مدِنظر رکھتی ہے اس طرح سائنٹفک تنقید کی بنیاد سماجی، تاریخی، نفسیاتی، جمالیاتی، تاثراتی، مادی جدلیاتی حقیقتوں پر رکھی گئی ہے۔ مارکسی تنقید بھی نفسیاتی، تاریخی، معاشرتی جمالیاتی ہر پہلو سے ادب کا مطالعہ کرتی ہے اور اس کے ساتھ ساتھ فنی اقدار کا بھی شعور رکھتی ہے۔اس کو دیکھتے ہوئے مارکسی تنقید کو سائنٹفک تنقید کہا جا سکتا ہے۔ کیونکہ جو تعریف سائنٹفک تنقید کی ہے اس پر مارکسی تنقید پوری اترتی ہے۔'' [۲۶۹]

## (۲۱) قاری اساس تنقید: (Reader/Based Oriented Criticism)

ڈاکٹر سلیم اختر'' تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' میں رقمطراز ہیں:

''مغرب سے تازہ برآمد اصطلاحات میں سے ایسی اصطلاح جس کے بارے میں وثوق سے کچھ نہیں طے۔ اس اصطلاح سے یہ مفہوم سمجھ میں آتا ہے کہ مصنف کے برعکس اصل اہمیت قاری کو حاصل ہے۔ یہ درست کہ تخلیق اور مصنف قاری ہی رابطہ کا ذریعہ بنتا ہے کہ قاری کے بغیر متن، کتاب کے اوراق میں مدفون رہے گا۔ اب ہر قاری کی ذہنی سطح اور ادبی'' آئی کیو'' یکساں نہیں ہوتا۔ قاری کا کتنا اور کیسا مطالعہ ہے اور اس پر بھی مستزاد یہ امر کہ اس کی پسندیدہ صنف کون سی ہے۔ مزید یہ کہ زندگی اور ادب کے بارے میں اس کا نقطۂ نظر کیا ہے۔ یہ تمام امور شعوری یا غیر شعوری طور پر قاری کی ادبی پسندیدگی کا معیار متعین کرتے ہیں۔ اسی لیے ایک ہی تخلیق سے ہر قاری اپنی ذہنی استعداد کے مطابق رس، مزا، آگہی، لطف حاصل کرے گا۔ اسے اس مثال سے سمجھئے کہ بعض قارئین کے لیے غالب اور اقبال مشکل ہیں جبکہ بعض کے لیے آسان۔ یوں

دیکھیں تو قاری مطلق کے بجائے اضافی نظر آتا ہے۔ڈاکٹر سہیل احمد مقالہ''ساختیات،ادبی نظریہ اور قاری اساس تنقید''(بحوالہ:تسطیر۔راولپنڈی،شمارہ ۳،جلد ۱۶۔جولائی تا ستمبر ۲۰۱۰ء) میں لکھتے ہیں:''قاری اساس تنقید اس بات پر زور دیتی ہے کہ قاری معروضی متن کو توڑ پھوڑ دے اور متن کو اپنے ہاتھوں تہس نہس کر کے موضوعی سطح پر قاری کے ردِ عمل کے ادبی مطالعوں اور اس کی مناجیات کے مقاصد کی نئی تعریف بھی متعین کرے اور اخلاقی طور پر نظرِ ثانی قیاسات کو نئی قوتوں کے ساتھ تغیر پذیری سے متعارف کرائے۔''[۲۷۰]

وہ مزید لکھتے ہیں:

''قاری اساس تنقید کے اہم نکات یہ ہیں:
۱۔ابتدائی عناصر قاری کے عناصر کو جنم دیتے ہیں جو نقاد کے تصورات سے مختلف ہوتے ہیں۔
۲۔متن میں پائے جانے والے معروضی متعلقات کو قاری موضوعی سطح پر ایک دوسرے سے ممیز کرتا ہے۔
۳۔بہت سے متن کنٹرول (Control) قسم کے بھی ہوتے ہیں اور ان میں روک (Constrain) کا عنصر بھی ہوتا ہے لہٰذا بہت سے معنوی پہلوؤں کو قاری رد کرتے ہوئے اسے ''عدم قرأت'' کا نام دے دیتا ہے۔''
قاری اساس تنقید کے لیے ایک اور اصطلاح "Reader Respose Criticism" بھی ملتی ہے۔.....نفسیات کے حوالے سے بات کریں تو قاری کا Response اعصابی کارکردگی سے مشروط ہوتا ہے۔ہر قاری کے اعصاب جداگانہ ہوتے ہیں اس لیے وہ صرف اسی قاری سے ہی مخصوص ہوں گے۔''[۲۷۱]

## (۲۲) نوانسانیت پرستانہ تنقید: (New Hmanistic Criticism)

ڈاکٹر سلیم اختر''تنقیدی اصطلاحات:توضیحی لغت''میں رقمطراز ہیں:

''اگرچہ اب یہ اصطلاح متروک محسوس ہوتی ہے لیکن تیسری دہائی کے امریکہ میں اس کا خاصا چرچا رہا تھا۔اس کے ابتدائی نقوش ولیم کیری براؤنل (William Carry Brownell) کی تحریروں میں دیکھے جا سکتے ہیں لیکن ارونگ بیبٹ (Irving Babbit) اور پال ایلمر مور (Paul Elmer More) نے صحیح معنوں میں اس تصورِ نقد کو مستحکم بنیادوں پر استوار کیا۔اس اندازِ نقد میں اخلاقیات کو اساسی اہمیت حاصل ہے وہ اخلاقیات جس کی جڑیں معاشرہ میں پیوست ہوں۔نوانسانیت پرستانی تنقید کے داعی حضرات نے اس امر پر زور دیا کہ مذہبی اور روحانی اقدار کے انحطاط کے سبب معاشرہ زوال آشنا ہوا اور معاشرہ کے زیرِ اثر ادب اپنے اعلیٰ مقاصد کی بلند سطح سے گر کر معاشرہ کی پست سطح تک آجاتا ہے۔ادب کیونکہ عوام کی امنگوں کا ترجمان ہوتا ہے اس لیے اس کے ذریعہ سے معاشرہ کی اخلاقی بنیادیں مستحکم کی جا سکتی ہیں اور یہ عمل صرف تنقید ہی سے ممکن ہو سکتا ہے اسی لیے اسے ''نوانسانیت پرستانہ تنقید'' کہا گیا۔''[۲۷۲]

''ٹی۔ایس ایلیٹ ہیٹ کا نامور شاگرد تھا۔اس نے مقالہ ''تنقید اور تجربہ'' میں ہیٹ کے بارے میں یہ لکھا: ''مسٹر ہیٹ ہمارے زمانے کے جید عالم ہیں...... ہیٹ کلاسیکل تعلیم اور کلاسیکل مذاق کے عالم ہیں اور اس سے بخوبی واقف ہیں کہ جدید ادب کی کمزوری دراصل جدید تہذیب کی کمزوری کی علامت ہے۔ آرنلڈ اور سینٹ بیو کی مانند ہیٹ کا بھی یہی خیال ہے کہ مذہبی نظریہ کے زوال نے سارے سماج پر کاری ضرب لگائی ہے لیکن اس کا علاج یہ نہیں ہے کہ مذہبی نظریہ کی طرف پھر سے مراجعت کر لی جائے۔اس کا خیال ہے کہ مثبت اخلاقیات کا ایک ایسا نظریہ تشکیل کیا جائے جس کی بنیاد انسانی تجربے، انسانی ضروریات اور صلاحیتوں پر قائم ہو اور جس میں الہام، معجزات، مافوق الفطرت اقتدار اعلیٰ کا کوئی تصور شامل نہ ہو۔'' (بحوالہ: ڈاکٹر جمیل جالبی ''ایلیٹ کے مضامین'' ص: ۲۸۳۔۲۸۲) اس مقالہ میں ایلیٹ نے راموں فرنانڈیز کا بھی تذکرہ کیا ہے، جس نے انسانیت پرستی کو اپنے منصوبے یا طریقہ کار کے طور پر استعمال کیا ہے۔ (ص: ۲۸۴)''[۲۷۳]

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی دبستان'' میں لکھتے ہیں:

''نوانسانیت پرستانہ تنقید'' میں اس پر زیادہ زور دیا گیا کہ یہ ادب پارہ انسانی زندگی کے لیے کیا کر سکتا ہے؟ ان کے خیال میں انسان میں مادی اور روحانی دونوں قوتیں موجود ہیں مادی قوتیں یا صلاحیتیں اپنے اظہار کے لیے ماحول میں مواقع کی تلاش میں رہتی ہیں جن کی کارفرمائی سے روشناسی کے لیے کسی خاص بصیرت یا تعمق نگاہ کی بھی ضرورت نہیں جبکہ روحانی قوت کی شناخت کے لیے وجدان درکار ہے یہی وجدان ہم سب میں اخلاقی، روحانی اور انسانی اقدار کا شعور پیدا کر کے ادب اور ادبی تخلیق کو اپنے رنگ میں رنگتا ہے''[۲۷۴]

## (۲۳) استقرائی تنقید: (Inductive Criticism)

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' میں لکھتے ہیں:

''منطق کی دو معروف صورتیں ہیں۔ Deductive (استخراجی/استنباطی) اور Inductive (استقرائی)۔استخراجی منطق میں پہلے سے درست تسلیم کردہ مفروضہ سے نتیجہ اخذ کیا جاتا ہے۔ اس کی یہ معروف مثال ہے۔:

ا۔انسان فانی ہے۔ ب۔الف کیونکہ انسان ہے۔ ج۔لہٰذا وہ فانی ہے۔

اس کے برعکس استقرائی منطق میں پہلے سے طے کردہ امر کے برعکس تجربات و مشاہدات سے کام لیتے ہوئے نتیجہ اخذ کیا جاتا ہے۔استقرائی طرز استدلال یوں ہے:

ا۔الف ب ج د سب مر گئے۔ ب۔یہ سب انسان تھے۔ ج۔لہٰذا انسان فانی ہے۔

نتیجہ واحد مگر استدلال جداگانہ ہے۔استقرائی طرز فکر سائنسی ہے کیونکہ اس میں پہلے سے کچھ طے نہیں ہوتا بلکہ تجربات اور مشاہدات کی امداد سے درست نتیجہ تک پہنچا جاتا ہے جو درست

ہونے کے باوجود بھی اس بنا پر قطعی/آخری/دائمی نہیں ہوتا کہ نئے مواد کی روشنی مزید شواہد کی بنا پر یہ تبدیل بھی کیا جا سکتا ہے۔اسی طرزِ استدلال کو جب تنقید پر منطبق کیا گیا تو استقرائی تنقید نے جنم لیا۔''[۲۷۵]

''پروفیسر رچرڈ مولٹن (Richard Moulton) اس تصور نقد کا بانی سمجھا جاتا ہے۔اس نے اپنی تالیف "Shakespear as a Dramatic Artist" میں استقرائی طرزِ فکر کی صراحت کرتے ہوئے تنقید کے ذریعہ سے تخلیقات کی قدر و قیمت اور معیار طے کرنے کے لیے تخلیقات اور تخلیق کاروں میں تقابل کو مسترد کر دیا۔ پروفیسر رچرڈ مولٹن نے متذکرہ کتاب میں لکھا:''استقرائی تنقید ادب پارہ کی تعریف یا مذمت سے بے نیاز ہے اور نہ ہی اس کا ادب پارہ کے مطلق یا اضافی محاسن سے کوئی تعلق ہے۔استقرائی تنقید ادب کا سائنسی تحقیقات کی مانند جائزہ لے گی۔یہ ادبی قوانین کو ادب پاروں میں سے تلاش کرتے ہوئے ادب کو بھی مظاہر فطرت کی مانند عملِ ارتقاء سے وابستہ قرار دیتی ہے۔''استقرائی تنقید میں ادیب کی شخصیت ،ماحول ،معاشرہ کے مطالعہ کی ضرورت نہیں اور نہ ہی ذوق ،وجدان ، جمالیاتی حس جیسی اصطلاحات سے کام چلایا جاتا ہے۔گویا ادب کا لیبارٹی میں مطالعہ کیا جاتا ہے۔''[۲۷۶]

ڈاکٹر سلام سندیلوی ''استقرائی تنقید'' کے ضمن میں لکھتے ہیں:

''تنقید کا یہ طریقہ مولٹن کی ایجاد ہے۔مولٹن ادب کو سائنسی اصولوں پر جانچنا چاہتا ہے۔اس لئے وہ تنقید میں سائنس کی صداقت اور عینیت کا قائل ہے۔مولٹن کے مطابق ایک نقاد کا فرض ہے کہ وہ ادب کو خارجی اصولوں سے پرکھے،وہ اس میں خوبیاں یا خامیاں نہ تلاش کرے۔جس طرح کوئی سائنسدان کسی مادی چیز کے سلسلہ میں تجزیہ کرتا ہے اور اس میں حقیقت اور عینیت سے کام لیتا ہے اسی طرح نقاد کو چاہئے کہ وہ ادب کو مادی شے سمجھ کر جس صورت میں وہ موجود ہے اسی صورت میں جانچنے کی کوشش کرے اور اس کے اسباب وعلل پر غور کرے،وہ ادب کی تقسیم کرے مگر اس کا درجہ متعین نہ کرے،جس طرح ایک سائنسدان گلاب اور گیندے کو دو قسم کے پھول کہہ سکتا ہے مگر یہ نہیں کہہ سکتا کہ کون پھول اچھا ہے اور کون بُرا ہے کیونکہ دونوں میں موازنہ کے لیے مشترکہ باتیں نہیں پائی جاتی ہیں اس طریقہ کے مطابق ہم سودا اور میر، غالب اور مومن، ناسخ اور آتش،انیس اور دبیر،اصغر اور جگر وغیرہ کے کلام کا تقابلی مطالعہ نہیں کر سکتے ،صرف انفرادی طور پر ان شعرا کی خوبیوں کو پیش کر سکتے ہیں۔استقرائی تنقید میں اصولوں کی پابندی نہیں کی جاتی ہے کیونکہ جس طرح سائنس میں واقعات خود اصول بن جاتے ہیں،اسی طرح ادب میں نقاد خود حالات کا جائزہ لے کر اصول بنا لیتا ہے۔باہر سے وہ کوئی اصول اپنے اوپر منطبق نہیں کرتا ہے،جس طرح شیکسپیئر کے ڈراموں کو سمجھنے کے لئے الگ کوئی اصول نہیں بنائے جا سکتے ہیں بلکہ خود شیکسپیئر کے ڈراموں کا مطالعہ اصول وضوابط کے بنانے میں مدد دیتا ہے۔اسی طرح سے اقبال کے کلام کو باہری تنقیدی اصولوں کی روشنی میں نہ سمجھنا چاہئے بلکہ اقبال کے سارے کلام کا جائزہ لینے کے بعد ہم کو خود اقبال کے کلام کو سمجھنے کے لیے اصول بنانا چاہئے۔''[۲۷۷]

مزید لکھتے ہیں:

''استقرائی تنقید میں کوئی معیار مقرر نہیں کیا جاتا ہے جس سے کسی مصنف کے ادب کو ہم تول سکیں کیونکہ جس طرح مادی دنیا ارتقا کا نتیجہ ہے اسی طرح ادب نے بھی موجودہ شکل ارتقائی منزلوں کو طے کرنے کے بعد اختیار کی ہے، اسی لئے مُنی نے نقاد کو ایک ماہر حیات کہا ہے، اگر استقرائی تنقید کو ہم تسلیم کر لیں تو قواعد و عروض اور معنی و بیان کے سارے اصول بیکار ہو جائیں گے کیونکہ ان کی روشنی میں ہم کسی کے کلام یا شخصیت کو نہیں جانچ سکتے۔'' [۲۷۸]

ابوالاعجاز حفیظ صدیقی ''کشاف تنقیدی اصطلاحات'' میں رقمطراز ہیں:

''عام طور پر تنقید کو ادبیات ہی کا ایک شعبہ تصور کیا جاتا ہے۔ لیکن بعض نقاد تنقید کو ادب کی بجائے سائنس کی ایک شاخ قرار دیتے ہیں۔ پروفیسر مولٹن اس نظریے کے علمبردار ہیں ان کے استقرائی تنقید کے نظریے کو سائنٹیفک تنقید کا نام بھی دیا جاتا ہے۔ اس دبستان تنقید کے مطابق اصول انتقاد ہر ادب پارے کے اندر موجود ہوتے ہیں۔ جن کی روشنی میں اسے جانچا جاسکتا ہے۔ خارج سے عائد کردہ یا کسی ادب پارے سے اخذ کردہ معاییر وقوانین کے ذریعے کسی دوسرے ادب پارے کو جانچنا صحیح طریق تنقید نہیں۔ مثلاً شیکسپیئر کے ڈراموں کو ٹریجڈی اور کامیڈی کے ان اصولوں کے مطابق نہیں جانچنا چاہئے جو ارسطو نے اپنے عہد کے بعض یونانی ڈراموں کو سامنے رکھ کر وضع کیے تھے۔ چونکہ ادب بھی حیاتیاتی انواع کی طرح قانون ارتقا کا پابند ہے اس لئے کل کے اصول وقوانین کا اطلاق آج کی ادبیات پر نہیں ہوسکتا اور ایسے قوانین وضع نہیں کیے جاسکتے جو کل کے دور میں کام آسکیں۔ چنانچہ نقاد کو چاہئے کہ ادب کو ایک مادی شے سمجھتے ہوئے اس پر اسی شکل میں غور کرے، جس شکل میں وہ اس کے سامنے موجود ہے۔ بالفاظ دیگر ایک سائنس دان کی طرح ذاتی پسند اور ناپسندیدگی سے بالاتر ہو کر غیر جانبداری اور غیر معروضیت کا لحاظ رکھتے ہوئے ادب پارے کا تجزیہ کرے، پوری تحقیق اور علمی ذمہ داری کے ساتھ چھان بین اور جانچ پڑتال سے کام لے کر ادب پارے کے حقائق وخصائص سے پردہ اٹھائے اور ان کے اسباب وعلل کا سراغ لگائے، جس طرح ایک ماہر نباتات کسی پھول کو اچھا یا برا قرار نہیں دے سکتا کیونکہ پھول نہ اچھائیاں رکھتا ہے نہ برائیاں بلکہ وہ محض اس کی خصوصیات ہیں۔ اسی طرح نقاد بھی خصوصیات معلوم کرسکتا ہے، ان کی تشریح کرسکتا ہے لیکن انھیں معائب یا محاسن قرار نہیں دے سکتا اور نہ ان کی بنا پر کسی کی عظمت کے بارے میں فیصلہ صادر کرسکتا ہے۔'' [۲۷۹]

مزید لکھتے ہیں:

''سائنسی قوانین مشاہدات پر مبنی ہیں اور وہ ہمیں صرف یہ بتاتے ہیں کہ کوئی چیز کیا ہے۔ یہ امر سائنس کی اقلیم سے باہر ہے کہ اس شے کو کیا ہونا چاہیے۔ بالفاظ دیگر سائنس دان ''ہست'' سے بحث کرتا ہے ''بایست'' اس کے دائرہ بحث سے باہر ہے۔ اسی طرح نقاد کو بھی چاہئے کہ اپنی بحث کو ادب پارے کے ''ہست'' تک محدود رکھے ''بایست'' کے چکر میں نہ پڑے، اس طرح نقاد کا کام سائنٹفک تعارف تک محدود ہو جاتا ہے اور استقرائی یا سائنسی تنقید کے علمبرداروں کے نزدیک تنقید کا منصب یہی ہے۔'' [۲۸۰]

## (۲۴) قانون ساز تنقید: (Legislative Criticism)

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' میں رقمطراز ہیں:

''تنقید کے اس انداز میں علم بیان اور فصاحت و بلاغت کے اصول و ضوابط کی روشنی میں شعراء کے کلام کا محاکمہ کرتے ہوئے انہیں اچھا شعر کہنے کے طریقے سمجھائے جاتے اور برا شعر نہ کہنے کے اصولوں کی وضاحت کی جاتی تھی، لہٰذا شعراء کے لیے نقاد ایک منصف کی حیثیت اختیار کر لیتا ہے۔ چنانچہ اصول و ضوابط کے نام پر نالہ کو پابند کیا جاتا۔ سولہویں اور سترھویں صدی عیسوی کے بیشتر انگریز نقاد اس اندازِ نقد کے علمبردار تھے۔ سر فلپ سڈنی اور اس کے بعد جان ڈرائیڈن نے اس اندازِ نقد کے خلاف ردِ عمل کا اظہار کیا۔ اس اندازِ نقد میں نقاد شاعری کے مواد کے مقابلہ میں شاعری کے ٹیکنیکل پہلوؤں جیسے بحر، اوزان، علمِ بیان، فصاحت کے اصولوں اور بلاغت کے قوانین کو اساسی اہمیت دی جاتی ہے اور نقاد گویا مصنف بن کر خامیوں پر روشنی ڈالتے ہوئے اچھی شاعری کے قوانین سمجھاتا ہے۔ سر فلپ سڈنی سے قطع نظر انگریزی تنقید کی دو صدیوں (سولہویں اور سترھویں) تک اس کا چلن رہا۔ جہاں تک شاعری کے بارے میں فیصلہ بلکہ فیصلے صادر کرنے کا تعلق ہے تو بعض امور کے لحاظ سے قانون ساز تنقید اور نظریاتی تنقید میں مماثلت اور مشابہت بھی بہت نظر آتی ہے۔'' [۲۸۱]

مزید لکھتے ہیں:

''رومانویت نے نظریاتی تنقید اور قانون سازی تنقید پر گہری ضرب لگائی جبکہ کلاسیکیت میں ان دونوں کو بہت زیادہ اہمیت دی جاتی تھی۔ ۱۶۶۰ء سے قبل کی تمام تنقید قانون ساز یا نظریہ ساز تھی۔ مغرب میں تو یہ اندازِ نقد اب متروک ہو چکا ہے البتہ ہمارے ہاں شاعری میں وزن جانچنے والے اور لفظ کے استعمال کے ٹیکنیکل پہلوؤں پر زور دینے والے حضرات اسی رویہ کے مظہر ہوتے ہیں۔'' [۲۸۲]

## (۲۵) دبستانِ توضیحی تنقید: (Descriptive Criticism)

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' میں رقمطراز ہیں:

''اس اندازِ نقد میں اگر ایک طرف شاعرانہ اسلوب کے تشکیلی عناصر (الفاظ کے متنوع استعمالات، تشبیہ، استعارہ) کے بارے میں بحثیں ملتی ہیں تو اس کے ساتھ ساتھ شاعر کے خیالات، تصورات اور شاعرانہ مواد کا بھی تجزیاتی مطالعہ کیا جاتا ہے گویا اسلوب اور مواد کا پہلو بہ پہلو جائزہ لیا جاتا ہے۔ بعض اوقات شاعر کے خیالات کے ماخذ کا کھوج لگانے کی بھی سعی کی جاتی ہے۔ انگریزی میں ڈرائیڈن اس اندازِ نقد کی اولین مثال سمجھا جاتا ہے۔ اس کی "Dramatic Poesie" ۱۸۶۲ء میں شائع ہوئی تھی۔ اس میں ڈرائیڈن نے توضیحی تنقید سے وابستہ امکانات پر بطورِ خاص روشنی ڈالی۔ اردو کے اگر نناوے فیصد نہیں تو کم از کم نوے فیصد ناقدین اس انداز کی تنقید کرتے

ہیں جو کمتر سطح پر ہو تو کالج نوٹس میں تبدیل ہو جاتی ہے،اسی طرح علامہ اقبال پر جو کچھ لکھا جاتا ہے اس کا بیشتر حصہ توضیحی ہی قرار پاتا ہے۔ادبی جائزوں، کتابوں کے تبصروں اور انفرادی شعراء کے مطالعات کا بھی اس ضمن میں نام لیا جاسکتا ہے۔ٹی ایس ایلیٹ نے مقالہ ''تنقید کے حدود'' میں لکھا ہے: ''معاصرانہ تنقید کا بڑا حصہ جس کا آغاز اس نقطہ سے ہوتا ہے جہاں تنقید اسکالر شپ میں اور اسکالر شپ تنقید میں ضم ہو جاتی ہے۔اصلی اعتبار سے 'تشریحات کی تنقید' کے ذیل میں لایا جاسکتا ہے۔''(بحوالہ: ڈاکٹر جمیل جالبی ''ایلیٹ کے مضامین'' ص:۲۹۶)''[۲۸۳]

ڈاکٹر شارب ردولوی ''جدید اردو تنقید اصول ونظریات'' میں لکھتے ہیں:

''توضیحی یا تشریحی تنقید بھی اسی طرح ہے بعض لوگ نقاد کا کام صرف تشریح کرنا سمجھتے ہیں تشریح کا مقصد یہ ہے کہ کسی فنی تخلیق کے خیالات ومطالب کی تشریح وتوضیح کردی جائے یعنی جو کچھ فنکار نے پیش کیا ہے اسی کو وضاحت کے ساتھ بیان کردیا جائے تنقید کی اس قسم کا سلسلہ تاثراتی تنقید سے ملتا ہے.........لیکن تاثراتی تنقید تشریحی تنقید سے کئی درجے بہتر ہے یا یوں کہا جاسکتا ہے کہ تشریحی تنقید تاثراتی تنقید کی ابتدائی شکل ہے''[۲۸۴]

مزید لکھتے ہیں:

''ایک زمانے میں شرحیں لکھنے کا رواج عام تھا لوگ شاعر کے کلام کی تشریح اپنے ذوق اور علم کی بنیاد پر کرتے تھے اس زمانے میں بھی بعض لوگوں نے شرحیں لکھی ہیں لیکن یہ بات صرف شرحیں لکھنے تک محدود نہیں ہے بلکہ ایسے لوگوں کے مضامین عام طور پر وہ خواہ کسی بھی شاعر یا ادیب کے بارے میں اس کی تخلیقات کی تشریح پر ختم ہوتے ہیں موجودہ تنقید نگاروں میں کسی حد تک یہ رجحان مسعود حسن ادیب، اثر لکھنوی، فراق گورکھپوری، اختر علی تلہری، کلیم الدین احمد اور عابد علی عابد وغیرہ کے یہاں پایا جاتا ہے لیکن مجموعی طور پر ان کی تنقیدوں کو تشریحی کہنا غلط ہے اس لیے کہ ان میں تجزیاتی اور تاثراتی رجحان زیادہ نمایاں رہتا ہے''[۲۸۵]

''تشریحی یا توضیحی تنقید حُسن وقبح کا فیصلہ کرنے سے قاصر ہے تشریحی تنقید کا ایک انداز تو یہ ہے کہ ......کسی ادبی کارنامے میں جو کچھ کہا گیا ہے اس کو سمجھ لیا جائے اور اس کی تشریح کرکے یہ دیکھا جائے کہ وہ چیز کس حد تک لذت اندوزی کا باعث ہے' دوسرے بعض نقاد اس سلسلے میں قدیم شاعرانہ روایات کو بھی ملحوظ رکھتے ہیں اور تشبیہ اور استعارے کی خوبیاں بھی بیان کرتے ہیں''[۲۸۶]

## (۲۶) دبستانِ تجزیاتی تنقید:

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی اصطلاحات'' میں لکھتے ہیں کہ:

''اگرچہ ڈاکٹر عبادت بریلوی نے ''اردو تنقید کا ارتقاء'' (ص:۱۷) میں تجزیاتی تنقید کا جداگانہ انداز نقد کے طور پر تذکرہ کیا ہے لیکن تجزیہ/تحلیل کو اس بنا پر تنقید کے مجموعی عمل سے جداگانہ یا

منفرد قرار نہیں دیا جاسکتا کہ تمام تنقیدی دبستانوں اور تصوراتِ نقد میں ہی تجزیہ سے کام لیا جاتا ہے۔'' [۲۸۷]

ابوالاعجاز حفیظ صدیقی ''کشاف تنقیدی اصطلاحات'' میں لکھتے ہیں:

''تنقید کا ہر انداز جس میں ادب پارے کے اجزائے ترکیبی کا تجزیہ کر کے ان کو معروضی مطالعہ کیا جائے اور سائنس دان کی سی بے لاگ غیر جانبداری اور معروضیت کے ساتھ نتائج اخذ کیے جائیں تجزیاتی تنقید کے تحت شمار ہوگا۔ چونکہ تجزیاتی تنقید میں ادب پارے کے الفاظ بنیادی اہمیت حاصل کر لیتے ہیں اس لیے نقاد انتخاب الفاظ، بندش الفاظ، تناسب الفاظ، حسن تراکیب، صفائے بیان، صدق محاورہ، ندرت تشبیہ، جدت استعارہ اور ایجاز و اطناب جیسے امور سے بحث کرتا ہے اس عام مفہوم کے علاوہ تجزیاتی تنقید کی اصطلاح ایک دبستان تنقید کے لیے بھی استعمال ہوتی ہے جس کا علمبردار ولیم ایمپسن ہے۔ جناب سلیم اختر لکھتے ہیں: ''دبستان ہونے کی حیثیت سے تجزیاتی تنقید کا جائزہ لیں تو بلاشبہ ولیم ایمپسن کو اس کا سب سے اہم پیشرو قرار دیا جاسکتا ہے یہ آئی۔اے رچرڈز کا شاگرد تھا، رچرڈز کو الفاظ سے جو گہری دلچسپی رہی ہے وہ کوئی ڈھکی چھپی بات نہیں ہے۔ چنانچہ ایمپسن نے بھی اپنی تنقید کی اساس اس پر استوار کرتے ہوئے الفاظ میں معانی کی مختلف جہات سے پیدا ہونے والے ابلاغی تنوع کے مخصوص مطالعہ کو ہی مقصود فن قرار دیا...... تجزیاتی ناقد ادب پارہ کی تفہیم کے لیے الفاظ کو کھل جا سم سم ایسی طلسمی اہمیت دیتے ہوئے ان سے وابستہ تمام مفاہیم کا کھوج لگانے کی کوشش کرتا ہے۔ اس کا یہ ایمان ہے کہ قاری اور مصنف کے درمیان الفاظ وسیلۂ ابلاغ ہیں اس لیے نقاد کے لیے یہ لازم ہے کہ وہ الفاظ کے تمام استعمالات سے واقف ہونے کے بعد ان سے وابستہ مفاہیم کی متنوع جہات تک قاری کی رسائی کرا دے۔ یہی تنقید کا منصب ہے اور یہی نقاد کا کام۔ اس لیے اس دبستان میں ادب پاروں پر فیصلے صادر کر کے تعین قدر کی ضرورت نہیں سمجھی جاتی۔'' [۲۸۸]

ڈاکٹر شارب ردولوی ''جدید اردو تنقید اصول و نظریات'' میں لکھتے ہیں:

''تجزیے کے معنی یہ ہیں کہ کسی فنی تخلیق کے صرف معنوی حسن کو نہیں بلکہ فنکار کے خیال و احساسات اور فن کے تمام محاسن اور مفہوم کو سمجھنے کی کوشش کی جائے تجزیہ کرنے والا بھی ایک وقت میں تاثراتی نقاد سے مل جاتا ہے اس لیے کہ تجزیے کے وقت وہ ان حدوں تک پہنچ جاتا ہے جہاں فنکار تخلیق کے وقت تھا.................. لیکن ایک تجزیاتی نقاد ایک تاثراتی نقاد سے اس لیے مختلف ہے کہ تجزیاتی ناقد کسی فن پارے کی تخلیقِ نو نہیں کرتا ہے بلکہ اس کے اچھے برے تمام پہلوؤں کو نمایاں کرتا ہے...... ساتھ ہی وہ اس کے معائب و محاسن اور مفید و مضر اثرات سے بھی بحث کرتا ہے...... اردو تنقید میں اس قسم کا رجحان بعض جگہ نیاز فتح پوری، اثر لکھنوی، اختر علی تلہری اور کلیم الدین احمد کے یہاں نظر آتا ہے'' [۲۸۹]

''نیاز فتح پوری کی کتاب مالہ وماعلیہ خصوصیت کے ساتھ مختلف شعراء کے کلام کا تجزیہ پیش کرتی ہے.............. مالہ وماعلیہ میں ان معائب اور کوتاہیوں کو پیش کیا گیا ہے جو وقتاً فوقتاً شعراء نے کی ہیں........... اثر کے تنقیدی مضامین' میں بھی زیادہ تر مضامین تجزیاتی تنقید کی صف میں آتے ہیں خصوصیت کے ساتھ غالب کے بعض اشعار' شاعر کی راتیں' شعر بہ مدرسہ' مومن کے بعض معنی بند اشعار وغیرہ ان مضامیں میں شاعر اور اس کے کلام کا تجزیہ کیا گیا ہے اور اسی روشنی میں ایک نتیجہ اخذ کرنے کی کوشش کی گئی ہے اسی طرح چھان بین کے بعض مضامین بھی تجزیاتی ہیں'' [۲۹۰]

مزید لکھتے ہیں:

''کلیم الدین احمد کی کتاب ''عملی تنقید' بھی تجزیاتی تنقید میں شمار کی جائے گی فرق صرف اتنا ہے کہ وہ مغرب کے جدید اسلوبِ تنقید سے اچھی طرح واقف ہیں اس لیے ان کا انداز دوسرے نقادوں کے مقابلے میں زیادہ بہتر ہے اس کتاب میں انہوں نے صرف غزل اور غزل گویوں کا تجزیہ کیا ہے۔'' [۲۹۱]

## (۲۷) اکتشافی تنقید:

نذیر احمد ملک مقالہ بعنوان: ''اکتشافی تنقید'' میں لکھتے ہیں:

''اکتشافی تنقید' ہیئتی تنقید کی طرح متن کا مطالعہ اسے ایک بند نظام قرار دے کر نہیں کرتی اور نہ ہی الفاظ کو لغوی مفاہیم کا پابند کرتی ہے بلکہ اس کی لسانی صورت گری کو ایک آزاد ،حرکی اور Mechanism viatle تصور کرتی ہے جو بہر حال زبان کی سماجی اصل کی بنا پر ثقافتی رشتوں سے ہم آہنگ رہتی ہے۔ نقاد کا اولین کام یہ ہے کہ وہ متن کی لسانی صورت گری کا سامنا کرے۔ ایسا کرنے کے لئے نقاد کے لئے گہرے لسانی شعور، رچے ہوئے شعری ذوق، عمیق مطالعے اور ذہنی فعالیت لازمیت کا درجہ رکھتی ہے۔ تب کہیں جا کر وہ اس شعری تجربے کی ندرت اور تازگی سے محظوظ ہوسکتا ہے جو تخلیق کا وجود بھی ہے اور اس کا جواز بھی۔ اکتشافی تنقید کی کارگزاری اور اس کے پورے سیاق کو مدنظر رکھ کر اس کے تین استدلالی نکات Postulates سامنے آتے ہیں جو ظاہری طور پر الگ ہونے کے باوجود ایک دوسرے سے مربوط اور منسلک ہیں:
ا۔ متن کی لسانی صورت گری کا تجزیہ ۲۔ تجربے کی یافت و تفہیم ۳۔ قدر سنجی' یہ تینوں نکات اکتشافی تنقید کی رو سے یکے بعد دیگرے ایک دوسری کی پیروی کرتے ہیں۔'' [۲۹۲]

''اکتشافی تنقید میں ''تفہیم کا تصور' ایک ارفع ذہنی کوشش کا نام ہے جو فن کی تخلیقی قرأت سے ہی ممکن ہے اور جہاں موجودہ الفاظ، علامات، پیکر اور استعارات ایک لامتناہی سلسلے کی طرف محض اشارے کا کام کرتے ہیں اور پھر معنی کے افتراق اور التوا کا ایک عجیب کھیل شروع ہوتا ہے۔ یہ کھیل بہر حال دلچسپ بھی ہے، ہم پسندانہ بھی ہے، معنی خیز بھی ہے اور یکسر معروضی بھی ہے۔'' [۲۹۳]

مزید لکھتے ہیں:

''اکتشافی تنقید کی اساس اس مفروضے پر قائم ہے کہ ہر بڑا ادیب اور شاعر اوّل و آخر ایک تخلیق کار ہوتا ہے چنانچہ اس کی سوانحی، عصری اور علمی حیثیت ثانوی ہو کر رہ جاتی ہے شاعر بنیادی طور پر بقول حامدی کاشمیری اپنے مخصوص لسانی برتاؤ سے تجربات کے طلسم کدے تخلیق کرتا ہے اور تنقید کا کام یہ ہے کہ وہ ان طلسم کدوں کا نظارہ کر کے ان میں چھپے ہوئے نادر وقوعات کی شناخت کرے۔ حامدی کاشمیری نے تسلسل کے ساتھ اس طریق تنقید کو برتا ہے اور مروجہ تنقیدات کی رو سے فن کو موضوعیت، منشائے مصنف، تاریخی حوائج اور عصری معنویت کے مماثل قرار دینے یا اس کی نثری تلخیص کرنے کے رویے کو مسترد کر دیا ہے۔ اس کی بجائے انہوں نے اپنی تنقیدی کتابوں میں متون کو مرکز توجہ بنا کر اکتشافی تنقید کے متذکرہ بالا لوازم کا خیال رکھتے ہوئے شعری اہمیت کے حامل تجربوں کی جس طلسمی دنیا کو براگندہ نقاب کیا ہے، وہ ان کی دیدہ وری کا ثبوت ہے۔'' [۲۹۴]

پروفیسر قمر رئیس ''اکتشافی تنقید کا نظریہ ایک جائزہ'' میں پروفیسر حامدی کاشمیری کی کتاب ''معاصر تنقید ایک نئے تناظر'' میں شامل ان کے مضمون ''اکتشافی تنقید'' پر رائے زنی کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

''مصنف نے ''اکتشافی تنقید'' کے نام سے تنقید کا ایک نیا نظریہ پیش کیا ہے۔ اس تنقیدی نظریہ کی افادیت، معنویت اور نتیجہ خیزی پر انھیں بڑا اعتماد ہے اور اسی کی روشنی میں جسے وہ ''نیا تناظر'' کہتے ہیں انھوں نے معاصر اردو تنقید کا محاکمہ کیا ہے، اس میں شک نہیں کہ ان کے بعض تنقیدی تبصرے غیر معمولی بے باکی جرأت اظہار کا ثبوت ہیں اور اس میدان میں وہ کلیم الدین احمد کے ہم دوش نظر آتے ہیں۔ لیکن سوال یہ ہے کہ اکتشافی تنقید ہے کیا۔ جسے بنیاد بنا کر انھوں نے معاصر تنقیدی رویوں کا احتساب کیا ہے۔ یہ نظریہ کن عناصر سے ترتیب دیا گیا ہے اور اس کا تعلق ماقبل اور حال کے عالمی تنقیدی رجحانات اور نظریات سے کیا ہے۔؟ پروفیسر حامدی کہتے ہیں کہ اکتشافی تنقید ہیئتی تنقید سے بعض مماثلتوں کے باوجود اپنا ایک الگ وجود رکھتی ہے اور اپنے روّیوں میں ہیئتی تنقید سے مختلف ہے۔'' [۲۹۵]

حامدی کاشمیری کے نظریات کا اجمالی تجزیہ ان الفاظ میں تحریر کرتے ہیں:

''بات دراصل یہ ہے کہ اکتشافی تنقید کے حوالے سے ان ادعائی خیالات میں سے ایک خیال یا ایک نکتہ بھی ایسا نہیں ہے جو اُن کا اپنا ہو یا نیا ہو۔ مغرب میں ایک تنقیدی نظام فکر کی حیثیت سے یہ خیالات کئی دہائی قبل اُس وقت سامنے آئے تھے جب نئی تنقید کا نعرہ بلند ہوا تھا۔ اس 'دبستانِ تنقید' کے پیچھے کروچے، ایلیٹ، آئی۔ اے رچرڈز، ایف آر۔ لوئس اور روسی ہیئت پرستوں کے اثرات رہے ہیں۔ لیکن مغرب میں تنقید کے اس دبستانِ فکر کو دم توڑے ہوئے بھی کئی دہائیاں گزر چکی ہیں۔ 'نئی تنقید' کے علم برداروں کے تنقیدی تجزیہ کا نشانہ اوّل و آخر متن تھا اور وہ بھی شاعری کا۔ تخلیق کے سماجی محرکات تاریخی عوامل اور فکری ماخذوں سے انھیں کوئی سروکار نہیں تھا۔ نہ ہی تخلیق کار کے تجربات اور نظریات کو وہ قابلِ اعتنا جانتے تھے۔ وہ ہر تخلیق کو ایک آزاد

اورخود مکتفی اکائی کا درجہ دے کر اسے پرکھتے تھے۔ تخلیقی عمل ان کے لیے بنیادی طور پر ایک ''تخیلی صورت حال'' تھی ۔ اپنے آپ میں مکمل اور خود مختار۔ جو لفظی پیکروں استعاروں اور خیالی کرداروں کے عمل اور ردِّ عمل سے صورت پذیر ہو کر متن یا TEXT کی شکل اختیار کرتی ہے۔ اکتشافی تنقید کی تشکیل بھی انہی عناصر سے ہوئی ہے۔ اس لیے کہا جا سکتا ہے کہ وہ نئی تنقید یا ہیئتی تنقید کا ہی ایک روپ ہے۔ اس سے الگ کچھ نہیں۔'' [۲۹۶]

مزید لکھتے ہیں:

''نئی تنقید کے تصورات سے ماخوذ اکتشافی تنقید کے علمبردار پروفیسر حامدی نے اپنے اس نظریہ کو بنیاد بنا کر معاصر اردو تنقید کا محاکمہ کیا ہے چونکہ ان کا نقطۂ نظر بے حد محدود تھا اور اردو میں ان کے ہم خیال، ایسے نقادوں کی تعداد بہت قلیل رہی ہے جنھوں نے TEXT BASED ہیئتی تنقید کو آزمایا ہو۔ اس لیے حیرت کی بات نہیں کہ وہ اس مطالعہ میں بدترین جانبداری اور افراط و تفریط کا شکار ہوئے۔ ............... یہ کتاب ۱۹۹۲ء میں شائع ہوئی ہے۔ لیکن مصنف نے جن تنقیدی اصطلاحات JARGAN سے کام لیا ہے وہ فرسودہ ہیں نتیجہ یہ ہے کہ ان کا اکتشافی تنقید کا نظریہ بھی فرسودگی کی اسی دھند میں تحلیل ہو کر گنجلک ہو جاتا ہے۔ اس کی اپنی کوئی شناخت بن ہی نہیں پاتی۔'' [۲۹۷]

''ڈاکٹر حامدی نے اکتشافی تنقید کی وضاحت جس فرسودہ مبتدیانہ اور میکانکی ڈھنگ سے کرتے ہیں اس کا اطلاق زیادہ سے زیادہ جدیدیت کے زیر اثر لکھی ہوئی مبہم، علامتی نظموں پر کیا جا سکتا ہے۔ ادب کی وہ اصناف اور فن پارے جن میں اعلیٰ فکری سطح پر زندگی کے گوناگوں مسائل اور مظاہر کو موضوع بنایا گیا ہو اس کے ذیل میں نہیں آتے۔'' [۲۹۸]

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی دبستان'' میں لکھتے ہیں:

''شاعر (بمبئی شمارہ: ۲۔۱۹۹۰ء) میں حامدی کاشمیری کا مقالہ ''اکتشافی تنقید چند پہلو اس اسلوبِ نقد کو متعارف کرانے کی اچھی کاوش ہے ............... متذکرہ مقالہ میں پیش کردہ وضاحت کے بموجب اور ''ہیئتی تنقید سے بعض مماثلتوں'' کے باوجود اکتشافی تنقید ساختیاتی تنقید اور اسلوبیاتی تنقید کے بین بین نظر آتی ہے بالخصوص ''شعر کے جملہ الفاظ کے تلازمی امکانات کو دریافت کر کے اس کے کلی لسانی نظام سے ایک مربوط، پیچیدہ اور تہہ دار تخلیلی فضا کا ادراک'' کرنے کا تعلق ہے تو یہ عبارت اسلوبیاتی / ساختیاتی تنقید پر کسی بھی مضمون میں فٹ کی جا سکتی ہے جہاں تک ''تلازمی امکانات''، ''تخلیقی کل کے مدارج'' یا ''حرف و پیکر سے ذہنی اور حسیاتی وابستگی'' جیسی اصطلاحات کا تعلق ہے تو یہ سب نفسیات سے متعلق ہیں گویا اس تنقید کے اساسی مباحث قائم بالذات ہونے کے برعکس دیگر تصورات کے ذیلی سیارے ہیں'' [۲۹۹]

## (۲۸) تقریظی تنقید:

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' میں رقمطراز ہیں:

''توصیفی تنقید میں غلو سے کام لیا جائے تو وہ تقریظی تنقید میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ شبلی نعمانی کی ''مدلّل مداحی'' کے برعکس ایسی تنقید کو ''غیر مدلّل مداحی'' قرار دیا جا سکتا ہے۔ تقریظی تنقید میں شاعرانہ اسلوب سے بطور خاص کام لیتے ہوئے تشبیہات اور استعارات کی فراوانی سے کم علمی کیمو فلاج کی جاتی ہے۔ تقریظی تنقید قصیدہ در مدح کا نثری انداز ہے۔ گروپنگ، احباب نوازی، حق نمک، ستائش باہمی سے وابستہ تمام کاروبار اسی کے سہارے فروغ پاتا ہے۔'' [۳۰۰]

ڈاکٹر شارب ردولوی ''جدید اردو تنقید اصول و نظریات'' میں لکھتے ہیں:

''اردو میں اس اسلوبِ تنقید کے سلسلے میں تقریظ تعارف اور دیباچوں کا ذکر کیا جا سکتا ہے یہ تعارف' تقریظ اور دیباچے چونکہ کسی مصنف یا ادیب یا شاعر اور اس کی کتاب کو عوام میں مقبول بنانے کے لیے لکھے جاتے ہیں اس لیے اس میں صرف اس کی خوبیوں کا تذکرہ کیا جاتا ہے بعض لوگ اس قسم کی چیزوں کو تنقید میں شمار ہی نہیں کرتے اس لیے کہ اس میں مدح سرائی کے علاوہ کچھ نہیں ہوتا اس قسم کے تعارف' تقریظیں اور دیباچے تقریباً ہر نقاد نے لکھے ہیں'' [۳۰۱]

## (۲۹) صنفی تنقید: (Genre Criticism)

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' میں رقمطراز ہیں:

''تنقید میں بالعموم تخلیق سے انفرادی دلچسپی کا اظہار کیا جاتا ہے۔ تخلیق جس صنف سے متعلق ہے بسا اوقات اس کی طرف توجہ نہیں دی جاتی۔ صنفی تنقید اس کے ازالہ کی ایک کوشش ہے۔ اس اندازِ نقد میں تخلیق کا صنف کے تناظر میں مطالعہ کیا جاتا ہے یعنی قصیدہ کا مطالعہ بطور قصیدہ نہیں بلکہ صنفِ قصیدہ کی ہیئت اور اسلوب کے حوالہ سے کیا جائے گا۔ صنفی تنقید کے ضمن میں یہ امر ملحوظ رہے کہ تخلیق کے مطالعہ میں صنف کو یکسر نظر انداز بھی نہیں کیا جاتا اور ناقدین صنف کے فنی لوازم کو ملحوظ رکھتے ہوئے تخلیق کا مطالعہ کرتے ہیں۔'' [۳۰۲]

سید احتشام حسین صنفی تنقید کے حوالے سے لکھتے ہیں:

''کچھ نقاد اصناف ادب اور ان کی حد بندیوں کو بے حد اہم قرار دیتے ہیں اور ان کی ساری کوشش اسی بات پر مرکوز رہتی ہے کہ کوئی مخصوص نظم یا کتاب کس صنف ادب میں رکھی جا سکتی

ہے۔ادب کو اصناف میں تقسیم کرنے کا کام سب سے پہلے ارسطو اور بعد میں ہورلیس نے کیا۔
ارسطو افلاطون کے نظریۂ نقل کو سامنے رکھ کر ادب کو تین بڑے حصوں میں تقسیم کرتا ہے۔لیرک،
ایپک اور ڈراما۔ یہ تقسیم بعد میں نظم ونثر پر حاوی ہوگئی اور کسی نہ کسی شکل میں کلاسیکی ادب کے
سارے پرستار اسی قسم کو تسلیم کرتے رہے۔''[۳۰۳]

## (۳۰) مدرسانہ تنقید:/منشیانہ تنقید:

ڈاکٹر سلیم اختر ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' میں رقمطراز ہیں:

''کالج نوٹس سے مشابہہ ان تنقیدی مقالات کے لیے کلمۂ تحقیر جن میں اوریجنلٹی کے برعکس محض
دوسروں کے حوالوں/آراء/اقتباسات سے اپنے مقالات سجائے جاتے ہیں،ایسے مقالات
جو طالب علموں کو صرف ۳۳ فیصد مارکس دلواسکتے ہیں۔ایم۔اے اردو اساتذہ بالعموم اتنی
انگریزی نہیں جانتے کہ انگریزی کتب کا براہِ راست مطالعہ کرسکیں اس لیے ان کے مقالات
میں زیادہ تر مغربی مصنفین کے ثانوی حوالوں پر انحصار کیا جاتا ہے۔ذاتی مطالعہ نہ ہونے کے
باعث بعض اوقات وہ ان غیر اہم مصنفین کی اسم شماری کے بھی مرتکب ہوتے ہیں جن کا کوئی
خاص مقام نہیں ہوتا۔اس انداز کے مقالات کو''پروفیسرانہ تنقید'' اور''منشیانہ تنقید'' بھی کہا جاتا
ہے۔''[۳۰۴]

ڈاکٹر سلیم اختر''تنقیدی دبستان'' میں لکھتے ہیں:

''جامعات کے مقالات کو تحقیق اور تنقید کے مروج مفہوم کے برعکس معلومات اور کوائف کی
تدوین کے مترادف سمجھا جانا چاہیے اور اسی میں ان کی افادیت مضمر ہے ان مقالات کا مذاق
اڑانے والے یہ فراموش کردیتے ہیں کہ یہ صرف ان مقالات ہی کی بدولت ہے کہ آج تاریخ
ادب، قدیم شخصیات، اصناف، ادبی وتخلیقی مسائل اور ان سے متعلقات کے بارے میں کارآمد
معلومات حاصل ہیں لہٰذا برے کمزور اور ناقص مقالات کے باوجود بھی ان کی ضرورت اور
اہمیت سے صرف نظر ممکن نہیں کہ ان کی مدد کے بغیر مستند یا کارآمد تاریخ ادب لکھنی اگر قطعی طور
سے ناممکن نہیں تو مشکل تو ضرور ہی ہے''[۳۰۵]

اردو ادب میں تنقیدی دبستانوں کے انفرادی مطالعوں کی کتب کو راقمہ مذکورہ دبستانوں کی تعریفات کے بعد مع فہرست
نقل کر چکی ہے۔درج ذیل میں اردو تنقیدی دبستانوں کے حوالے سے ان اہم کتب کا تعارف بیان کیا جاتا ہے۔جو مجموعی طور پر لکھی
گئیں ملاحظہ ہو:

''تنقیدی دبستان'' ڈاکٹر سلیم اختر کے اُن نوٹس (لیکچرز) کا مجموعہ ہے جو انھوں نے بغرض تدریس مرتب کیے،اس کا
پہلا ایڈیشن ۱۹۷۴ء[۳۰۶] میں منظر عام پر آیا بعد ازاں قابل محقق و ناقد نے اس میں بے شمار اضافے کر کے اس کی وقعت میں اضافہ
کیا تا حال اس کے متعدد ایڈیشن سنگِ میل پبلی کیشنز لاہور سے طبع ہو چکے ہیں۔پہلے ایڈیشن کا دیباچہ پروفیسر حمید احمد خاں نے جبکہ

پیش لفظ مصنف کا تحریر کردہ ہے۔ راقمہ کے پیشِ نظر ۱۹۹۷ء کا ایڈیشن ہے جو سنگِ میل پبلی کیشنز لاہور سے ۲۵۱ صفحات پر مشتمل شائع ہوا ہے۔ فہرست ملاحظہ کیجیے۔



کتاب کے شروع میں سلیم اختر نے تنقید کی تعریف کو مفصل طور پر بیان کرنے کے بعد اس کی حدود اور امکانات پر روشنی ڈالی ہے۔ دوسرے باب میں تنقید کی اقسام اور اسالیب پر ناقدانہ و محققانہ نتائج مرتب کیے ہیں۔ تیسرے باب میں تنقیدی دبستان کی تعریف، غرض وغایت کا احاطہ کیا ہے جس کا کچھ حصہ اس باب کے آغاز میں ملاحظہ کیا جا سکتا ہے۔ چوتھا عنوان تشریحی تنقید کی تعریف کا ہے بعد ازاں چودہ دبستانوں کی تعریفات، اردو ادب میں ان دبستانوں کی اثر اندازی اور اردو کے اہم ناقدین اور ان کے فکری و تنقیدی کارہائے نمایاں کا جائزہ لیا گیا ہے۔

ڈاکٹر سلیم اختر کے بیان کردہ تنقیدی دبستانوں کا بغائر جائزہ لیا جائے تو یہ بات نکل کر سامنے آتی ہے کہ (فہرست) مذکورہ تمام دبستانوں کی جہات دوسرے دبستانوں سے انہیں ممیز کرتی ہیں تمام دبستانوں نے اردو ادب کے تنقیدی و تخلیقی سرمائے میں اضافہ کیا ہے اور کررہے ہیں۔ سلیم اختر نے ان دبستانوں کی تعریف، تاریخ، اردو ادب میں ان کی اہمیت کے ساتھ ساتھ ان کے نقائص اور ناقدین کی خامیوں کو بھی سلیقے سے واضح کر کے اردو کے قارئین کے لیے گویا اردو تنقید کے ماضی، حال کے سوتے ملاتے ہوئے انھیں امکان کی راہ بھی سجھائی ہے۔ مغربی نظریات کے اردو ادب پر اثرات کا بھی ایک عمومی جائزہ لیا ہے۔ گو کہ ان میں سے ہر دبستان ایک مکمل تصنیف کا متقاضی ہے مگر ہم دیکھتے ہیں کہ سلیم اختر کے قلم نے تنقیدی دبستانوں کی بوقلمونیوں کو ایک ہی کینوس پر بڑے سلیقے سے پیش کیا ہے۔ ڈاکٹر سلیم اختر کی تالیف کردہ ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' بھی تنقیدی دبستانوں کے حوالے سے اہم ہے اس باب کی تکمیل میں اس کتاب سے بھی مدد حاصل ہوئی۔

''ادبی تنقید'' کے عنوان سے شمس قدر آزاد نے مختلف ناقدین کے مضامین کو یکجا کر کے ۱۹۸۵ء، میں قمر بک ہاؤس، پٹنہ سے [کل صفحات: ۲۰۷] شائع کیا۔ فہرست ملاحظہ ہو:

جیسا کہ فہرست سے واضح ہو چلا ہے کہ مرتب شمس قدر آزاد نے ''ادبی تنقید'' کو تین حصوں میں منقسم کیا ہے۔ پہلا حصہ 'تخلیق اور تخلیق کار' کے عنوان کے تحت ہے جس میں مرتب کا مضمون 'تنقید کیا ہے؟' تنقید کی تعریف متیعن کرتا ہے۔ پھر اہم اردو ناقدین کی تنقیدی فکر پر لکھے گئے مضامین کو شامل کیا گیا ہے۔ جبکہ اس حصہ میں سیّد حسین احمد کا مضمون 'دبستانِ تنقید' اردو تنقید کے دبستانوں کی مختصر تعریفات پر مشتمل ہے۔ جبکہ سیّد اقبال احمد کا مضمون 'اردو تنقید کا اجمالی جائزہ' اسّی کی دہائی تک کے ادبی منظرنامے کی ایک جھلک پیش کرتا ہے۔ دوسرے حصے 'تنقیدی دبستان' میں اردو تنقید کے دبستانوں پر اہم ناقدین کی تحریروں کو یکجا کیا گیا ہے اور عملی تنقید کے اصول سے متعلق تنظیم احمد کاظمی کا مضمون تنقید کیا ہے؟ کے بعد اس کے اصولوں کی بازیافت کی کوشش ہے۔ تیسرا حصہ 'گوشۂ کلیم الدین احمد' میں آٹھ ناقدین کے مضامین کو شامل کیا گیا ہے جن کے مطالعے سے کلیم الدین احمد کی متنازعہ تنقید کی تفہیم اور اس کے ادب پر اثرات کا جائزہ بھی لیا گیا ہے۔

''معاصر اردو تنقید مسائل و میلانات'' پروفیسر شارب ردولوی کی مرتب کردہ ہے جو پہلی بار ۱۹۹۴ء میں اور دوسری بار ۲۰۰۶ء میں اردو اکادمی دہلی سے شائع ہوئی۔ کل صفحات: ۱۹۳ ہیں' حرف آغاز: زبیر رضوی اور مقدمہ: شارب ردولوی کا تحریر کردہ ہے۔ فہرست ملاحظہ کیجئے:

مسائل و میلانات:
[۱] ہمعصر اردو تنقید، میلانات و مسائل: محمد حسن
[۲] تنقید کے لیے ماڈل کی جانب: گوپی چند نارنگ
[۳] جدید مغربی ادبی نظریات اور ہمارے نقاد: وہاب اشرفی
[۴] تنقید کی صورتحال پر چند خیالات: اسلوب احمد انصاری
[۵] اکتشافی تنقید کا نظریہ: قمر رئیس
[۶] نئی تنقید کا المیہ: شمیم حنفی
[۷] جدیدیت اور عصری تنقیدی بحران: یوسف سرمست
[۸] نقد شعر کی نئی جہت: قاضی افضال حسین
[۹] ہمعصر اردو تنقید چند مسائل: شارب ردولوی
[۱۰] اسلوبیات اور اردو میں اس کی روایت: نصیر احمد خاں
[۱۱] ترقی پسند تنقید اور ادب کی تخلیق و تفہیم کی ادبی و غیر ادبی بنیادیں: انور پاشا

شخصیات:
[۱۲] سیّد احتشام حسین کی تنقید نگاری: سیّد محمد عقیل
[۱۳] آل احمد سرور کی تنقید نگاری: سیّدہ جعفر
[۱۴] کلیم الدین احمد اور تحسین شعر: نور الحسن نقوی
[۱۵] مجنوں گورکھپوری کی تنقید نگاری: ارتضیٰ کریم

''تاثر نہ کہ تنقید'' صدیق الرحمٰن قدوائی، کے مضامین کا مجموعہ ہے جو ۱۹۹۱ء، مکتبہ جامعہ لمیٹڈ نئی دہلی (کل صفحات: ۱۵۹) سے شائع ہوا۔ پیش لفظ مصنف کا تحریر کردہ ہے: فہرست ملاحظہ ہو:

[۱] تاثر کیوں؟ تنقید کیوں نہیں؟
[۲] اردو نثر کی تاریخ میں غالب کا عہد
[۳] جدید اردو نثر اور غالب
[۴] اپنے خیر خواہوں کا شکار...... مومن
[۵] جاتی ہوئی بہار کا آخری زمزمہ سنج: داغ
[۶] بڑا شاعر، کمزور ڈھال...... اقبال
[۷] اردو نثر کی تاریخ میں ابوالکلام آزاد کا عہد
[۸] اردو کا ادبی کلچر اور ابوالکلام آزاد
[۹] جب سے دیکھی۔ ابوالکلام کی نثر؟
[۱۰] فراق کی شاعری میں لحۂ وصل
[۱۱] نظریاتی وابستگی کی کہانی...... کالو بھنگی
[۱۲] ایک باغی افسانہ نگار...... منٹو
[۱۳] قصہ خواب زمینوں کا
[۱۴] عبوری دور کا ذہن
[۱۵] جہد آزادی۔ تاریخ ادب کے نقطۂ نظر سے
[۱۶] خواب اور شکست خواب
[۱۷] اردو میں ترقی پسند تحریک
[۱۸] ترقی پسند تحریک اور غزل
[۱۹] آگہی اور تقاضائے آہنگی
[۲۰] ادب میں دانشوری کی روایت: پروفیسر محمد مجیب
[۲۱] تہذیب کے علاقائی روپ اور اردو ناول: ڈاکٹر عابد حسین
[۲۲] اردو شاعری ہمارے زمانے: خواجہ غلام السیّدین

''تنقید مشرق''عبدالمغنی، کے مضامین کا مجموعہ ہے جو ۱۹۸۷ء، اردو بک فاؤنڈیشن، (کل صفحات: ۲۰۰) سے شائع ہوا۔ فہرست ملاحظہ ہو:



''اردو تنقید [منتخب مقالات]'' حامدی کاشمیری، کی مرتب کردہ ہے جو ۱۹۹۷ء، ساہتیہ اردو اکادمی، نئی دہلی، (کل صفحات: ۳۹۲) سے شائع ہوئی۔ فہرست ملاحظہ ہو:



مقدمہ مرتب کا تحریر کردہ ہے مضامین کا تنوع اردو تنقید کی کامل تفہیم میں معاون ہے۔

''تنقیدی دبستان'' مناظر عاشق ہرگانوی کی تصنیف ہے جو پہلی بار ۱۹۸۳ء (۳۸ صفحات) شائع ہوئی۔ بقول شمیم حنفی: ''زیر نظر کتاب مختلف زبانوں میں رائج تنقیدی رجحانات اور ان کے دبستانوں کی تشریح اور تفسیر ہے اس میں ان دبستانوں کا مختصر جائزہ لیا گیا ہے:

''جمالیاتی تنقید''، ''تاثراتی تنقید''، ''نفسیاتی تنقید''، ''تاریخی تنقید''، ''سائنٹفک تنقید''، ''کلاسیکی تنقید''، ''ہیئتی تنقید''، ''تقابلی اور تجزیاتی تنقید''، ''جدید تنقید''، ''عملی تنقید''، ''مارکسی تنقید''، ''رومانی تنقید''، ''سماجی یا عمرانی تنقید''۔'' [۳۰۷]

''اردو تنقید کے نئے دبستانی ابعاد'' کی مصنف: ڈاکٹر نیلوفر مرتضیٰ ہیں پہلا ایڈیشن ۔ ۱۹۹۵ء میں مصنفہ نے کلکتہ شائع کیا، (ضخامت ۲۵۲ صفحات)، زیر نظر کتاب اردو تنقید کی توضیح و جائزے پر مشتمل ہے جو آٹھ ابواب پر پھیلی ہے۔ ان میں اردو تنقید کا آغاز، رومانی، جمالیاتی، تاثراتی، نفسیاتی، مارکسی، تنقیدوں اور نقادوں کی کارکردگی کا مفصل جائزہ اور تنقید کے نئے رجحانات پر روشنی ڈالی گئی ہے۔ نیلوفر کے اسی مقالہ پر کلکتہ یونیورسٹی نے پی ایچ ڈی کی ڈگری تفویض کی تھی۔ [۳۰۸]

''جدید ادبی و تنقیدی نظریات'' کے مصنف پروفیسر ظہور الدین ہیں یہ کتاب ۲۰۰۵ء میں ادارہ فکر جدید نئی دہلی سے شائع ہوئی۔ (صفحات: ۳۰۴) فہرست ملاحظہ کیجئے۔

[۹] وجودیت: [۱۰] کیوبزم: ڈاڈاازم، /سرریلزم [۱۱] نئی تنقید [۱۲] تنقید کا شگاگو دبستان: [۱۳] ہیئی ازم
[۱۴] جدیدیت اور مابعد جدیدیت

پروفیسر ظہور الدین نے مذکورہ بالا چودہ ابواب میں ادب کی غایت اور ادب میں تنقید کے معروف نظریات کو اجمالاً تحریر کیا ہے ان کی تاریخ اور اردو ادب کے حوالے سے ان نظریات کا اردو ادب میں ارتقاء، ترقی اور اثرات کا جائزہ لیا ہے۔ تحقیق اور تجزیہ سے اپنے دلائل کو مستحکم کر کے عام فہم اسلوب میں ان نظریات و اصطلاحات کے ذریعے اردو تنقید کی رہنمائی کی ہے۔

تنقیدی دبستانوں کے اجزائے ترکیبی سے لے کر اظہاری سرگرمیوں کو تحقیقی سطح پر بیان کیا جا چکا ہے۔ اس ضمن میں دلّی [۳۰۹] اور لکھنؤ [۳۱۰] کے دبستان کے سوا تمام دبستانوں کے محرکات تحاریک کا نتیجہ ہیں۔ مزید وضاحت کے لیے دلّی اور لکھنؤ کے شعراء کی شعری تخلیقات میں دیکھا اور سمجھا جا سکتا ہے۔ انھی اثرات میں کہیں داخلیت اور خارجیت کے روپ اور بہروپ بھی مذکورہ دبستانوں کی بنیاد بنے۔ لیکن فنی لوازم ناگزیر رہے۔ یہی وجہ ہے کہ دونوں دبستانوں میں اسلوب کے امتیاز کو نمایاں فوقیت دی گئی۔ آگے چل کر دبستانِ لاہور [۳۱۱] کو بھی مذکورہ دبستانوں کی روایت سے جز کر دیکھنا چاہیے۔

اردو تنقید جوں جوں آگے بڑھتی گئی انگریز سرکار کے زیرِ اثر مغربی افکار اردو ادب پر بھی اثر انداز ہوئے، مغرب کی ادبی اور سماجی تحاریک کی ذیل میں تخلیق کردہ ادب ہندوستان میں جگہ پانے لگا اسی ذیل میں رومانوی، عمرانی، ترقی پسند تحریک وغیرہ وغیرہ کی عملی نوعیتیں اردو ادب کا اظہاری روپ دھارنے لگیں لہٰذا اردو کا ناقد بھی مخصوص مکتبہ فکر کے ذریعہ کھوٹے کھرے کو پرکھنے لگا، یوں اردو تنقید کے دبستانی سلسلے ارتقائی مراحل سے گزر کر عروج تک پہنچے اور آج اردو ادب میں تنقیدی دبستانوں کی تعداد تقریباً ۳۰ ہے۔ بیسویں صدی کے ربع آخر تک آتے آتے تانیثیت کا دبستان موضوع کے بجائے اسلوبی نوعیت اختیار کر گیا اور آج ہم یہ کہہ سکتے ہیں کہ تانیثیت بھی ایک مکتبہ فکر ہے۔ تحقیقی سطح پر اردو ادب میں تنقیدی دبستانوں کی نوعیت نہایت اہم ہے اور قابلِ قدر وہ ناقدین ہیں کہ جنھوں نے مغربی افکار سے مزیّن مکاتبِ فکر کو اردو ادب میں متعارف کرایا اس ضمن میں سلام سندیلوی کی کتاب ''اردو ادب کا تنقیدی مطالعہ''، پروفیسر خورشید جہاں کی ''جدید اردو تنقید پر مغربی تنقید کے اثرات'' میں بھی دبستانوں کا ذکر ملتا ہے جبکہ ''کشافِ تنقیدی اصطلاحات''، ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' وغیرہ وغیرہ کو بھی مختلف مکاتبِ فکر سے جوڑ کر دیکھنا چاہیے۔ دنیا کی مختلف زبانوں میں ظہور پذیر ہونے والے فکری تغیرات آج کے انسان کے لیے نہایت اہم ہیں اور اگر ہم گلوبل سوسائٹی کے حمایتی یا مخالف ناقدین ہیں تب بھی ادب کو زندگی کا ترجمان بنانے کے لیے کسی بھی ناقد کا عصری شعور سے بہرہ مند ہونا ناگزیر ہے۔

## ساتواں باب: حواشی و تعلیقات:

[۱] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی دبستان'' لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز،۱۹۹۷ء ص:۴۱
[۲] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء ص:۴۲
[۳] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء ص:۴۳
[۴] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء ص:۴۶
[۵] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء ص:۴۷
[۶] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء ص:۵۱
[۷] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز،۲۰۱۱ء ص:۱۲۱
[۸] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' ۲۰۱۱ء ص:۱۲۱
[۹] منظر اعظمی، ڈاکٹر، ''اردو ادب کے ارتقاء میں ادبی رجحانوں اور تحریکوں کا حصہ'' لکھنؤ: اتر پردیش اکادمی،۱۹۹۶ء ص:۳۰
[۱۰] شمیم حنفی، ڈاکٹر، ''نئی شعری روایت'' نئی دہلی: قومی کونسل برائے فروغ اردو،۲۰۰۵ء ص:۱۸
[۱۱] شمیم حنفی، ڈاکٹر، ''نئی شعری روایت'' ۲۰۰۵ء ص:۱۸
[۱۲] خورشید جہاں، پروفیسر ''جدید اردو تنقید پر مغربی تنقید کے اثرات'' دہلی: پبلشر پروفیسر خورشید جہاں،۱۹۸۹ء ص:۴۷ تا ۴۸
[۱۳] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء ص:۵۱
[۱۴] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء ص:۵۱ تا ۵۲
[۱۵] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء ص:۵۴
[۱۶] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء ص:۵۴
[۱۷] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' ۲۰۱۱ء ص:۶۸
[۱۸] سید احتشام حسین، ''تنقید اور عملی تنقیدیں'' لکھنؤ: اتر پردیش اکادمی،۲۰۰۵ء ص:۱۹
[۱۹] سید احتشام حسین، ''تنقید اور عملی تنقیدیں'' ۲۰۰۵ء ص:۲۱
[۲۰] خورشید جہاں، پروفیسر ''جدید اردو تنقید پر مغربی تنقید کے اثرات'' ۱۹۸۹ء ص:۳۸ تا ۳۹
[۲۱] خورشید جہاں، پروفیسر ''جدید اردو تنقید پر مغربی تنقید کے اثرات'' ۱۹۸۹ء ص:۳۹
[۲۲] خورشید جہاں، پروفیسر ''جدید اردو تنقید پر مغربی تنقید کے اثرات'' ۱۹۸۹ء ص:۵۰
[۲۳] عبادت بریلوی، ڈاکٹر، ''اردو تنقید کا ارتقاء'' کراچی: انجمن ترقی اردو پاکستان،۱۹۷۹ء ص:۳۵۵
[۲۴] ماخوذ: سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء ص:۱۲۸
[۲۵] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء ص:۱۲۸ تا ۱۲۹
[۲۶] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تحقیق، تخلیقی شخصیات اور تنقید'' لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز،۱۹۸۹ء ص:۳۵۴
[۲۷] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تحقیق، تخلیقی شخصیات اور تنقید'' ۱۹۸۹ء ص:۳۵۴ تا ۳۵۵
[۲۸] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء ص:۱۳۰ تا ۱۳۱
[۲۹] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' ۲۰۱۱ء ص:۹۱
[۳۰] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' ۲۰۱۱ء ص:۹۱ تا ۹۲
[۳۱] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء ص:۷۶ تا ۷۷
[۳۲] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء ص:۷۸
[۳۳] سید احتشام حسین، ''تنقید اور عملی تنقیدیں'' ۲۰۰۵ء ص:۲۴ تا ۲۵
[۳۴] شارب ردولوی، ڈاکٹر، ''جدید اردو تنقید: اصول و نظریات'' لکھنؤ: اتر پردیش اردو اکادمی، چوتھا ایڈیشن ۱۹۸۷ء ص:۳۶۴ تا ۳۶۵
[۳۵] شارب ردولوی، ڈاکٹر، ''جدید اردو تنقید: اصول و نظریات'' ۱۹۸۷ء ص:۳۶۵
[۳۶] سلام سندیلوی، ڈاکٹر، ''ادب کا تنقیدی مطالعہ'' لاہور: مکتبہ میری لائبریری،۱۹۸۹ء ص:۱۹۲ تا ۱۹۳
[۳۷] ابوالاعجاز حفیظ صدیقی، مرتبہ، ''کشاف تنقیدی اصطلاحات'' اسلام آباد: مقتدرہ قومی زبان،۱۹۸۵ء ص:۱۸۹ تا ۱۹۰
[۳۸] ابوالاعجاز حفیظ صدیقی، مرتبہ، ''کشاف تنقیدی اصطلاحات'' ۱۹۸۵ء ص:۱۹۰
[۳۹] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء ص:۷۰ تا ۷۱
[۴۰] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء ص:۷۱
[۴۱] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء ص:۷۲
[۴۲] سلام سندیلوی، ڈاکٹر، ''ادب کا تنقیدی مطالعہ'' ۱۹۸۹ء ص:۱۸۵

[۴۳] سید احتشام حسین، ''تنقید اور عملی تنقید یں'' ۲۰۰۵ء، ص: ۲۶

[۴۴] سلام سندیلوی، ڈاکٹر، ''ادب کا تنقیدی مطالعہ'' ۱۹۸۹ء، ص: ۱۹۳

[۴۵] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء، ص: ۱۴۰ تا ۱۴۱

[۴۶] خورشید جہاں، پروفیسر ''جدید اردو تنقید پر مغربی تنقید کے اثرات'' ۱۹۸۹ء، ص: ۷۰ تا ۷۱

[۴۷] خورشید جہاں، پروفیسر ''جدید اردو تنقید پر مغربی تنقید کے اثرات'' ۱۹۸۹ء، ص: ۷۳

[۴۸] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' ۲۰۱۱ء، ص: ۸۸ تا ۸۹

[۴۹] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' ۲۰۱۱ء، ص: ۸۹

[۵۰] سلام سندیلوی، ڈاکٹر، ''ادب کا تنقیدی مطالعہ'' ۱۹۸۹ء، ص: ۱۷۷ تا ۱۷۸

[۵۱] سلام سندیلوی، ڈاکٹر، ''ادب کا تنقیدی مطالعہ'' ۱۹۸۹ء، ص: ۱۷۸ تا ۱۷۹

[۵۲] سلام سندیلوی، ڈاکٹر، ''ادب کا تنقیدی مطالعہ'' ۱۹۸۹ء، ص: ۱۷۹

[۵۳] سلام سندیلوی، ڈاکٹر، ''ادب کا تنقیدی مطالعہ'' ۱۹۸۹ء، ص: ۱۷۹ تا ۱۸۰

[۵۴] سلام سندیلوی، ڈاکٹر، ''ادب کا تنقیدی مطالعہ'' ۱۹۸۹ء، ص: ۱۸۰ تا ۱۸۱

[۵۵] سلام سندیلوی، ڈاکٹر، ''ادب کا تنقیدی مطالعہ'' ۱۹۸۹ء، ص: ۱۸۱ تا ۱۸۲

[۵۶] سلام سندیلوی، ڈاکٹر، ''ادب کا تنقیدی مطالعہ'' ۱۹۸۹ء، ص: ۱۸۴

[۵۷] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء، ص: ۶۴ تا ۶۵

[۵۸] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' ۲۰۱۱ء، ص: ۱۰۶

[۵۹] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' ۲۰۱۱ء، ص: ۱۰۶ تا ۱۰۷

[۶۰] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' ۲۰۱۱ء، ص: ۱۰۷

[۶۱] سلام سندیلوی، ڈاکٹر، ''ادب کا تنقیدی مطالعہ'' ۱۹۸۹ء، ص: ۱۸۵ تا ۱۸۶

[۶۲] مجنوں گورکھپوری، ''تاریخ جمالیات'' کراچی: مکتبہ عزم و عمل پی آئی بی کالونی ۱۹۶۶ء، ص: ۷۵

[۶۳] خورشید جہاں، پروفیسر ''جدید اردو تنقید پر مغربی تنقید کے اثرات'' ۱۹۸۹ء، ص: ۵۰ تا ۵۱

[۶۴] خورشید جہاں، پروفیسر ''جدید اردو تنقید پر مغربی تنقید کے اثرات'' ۱۹۸۹ء، ص: ۵۱

[۶۵] ابوالاعجاز حفیظ صدیقی، مرتبہ، ''کشاف تنقیدی اصطلاحات'' ۱۹۸۵ء، ص: ۶۴ تا ۶۵

[۶۶] ابوالاعجاز حفیظ صدیقی، مرتبہ، ''کشاف تنقیدی اصطلاحات'' ۱۹۸۵ء، ص: ۶۵

[۶۷] شارب ردولوی، ڈاکٹر، ''جدید اردو تنقید: اصول و نظریات'' ۱۹۸۷ء، ص: ۲۸۶

[۶۸] شارب ردولوی، ڈاکٹر، ''جدید اردو تنقید: اصول و نظریات'' ۱۹۸۷ء، ص: ۲۹۰ تا ۲۹۳

[۶۹] شارب ردولوی، ڈاکٹر، ''جدید اردو تنقید: اصول و نظریات'' ۱۹۸۷ء، ص: ۲۹۶ تا ۲۹۷

[۷۰] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تخلیق، تخلیقی شخصیات اور تنقید'' ۱۹۸۹ء، ص: ۴۷۰ تا ۴۷۱

[۷۱] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تخلیق، تخلیقی شخصیات اور تنقید'' ۱۹۸۹ء، ص: ۴۷۱

[۷۲] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تخلیق، تخلیقی شخصیات اور تنقید'' ۱۹۸۹ء، ص: ۴۷۳

[۷۳] مجنوں گورکھپوری، ''تاریخ جمالیات'' کراچی: مکتبہ عزم و عمل پی آئی بی کالونی ۱۹۶۶ء

[۷۴] ظہیر احمد صدیقی، ڈاکٹر، ''ادب میں جمالیاتی اقدار ایک مطالعہ'' علی گڑھ: مکتبہ الناظر ۱۹۷۹ء

[۷۵] ثریا حسین، پروفیسر، ''جمالیات شرق و غرب'' علی گڑھ: ایجوکیشنل بک ہاؤس ۱۹۸۳ء

[۷۶] ریاض الحسن، ڈاکٹر، ''جمالیات اور اردو ادب'' کراچی: انجمن ترقی اردو پاکستان ۱۹۸۳ء

[۷۷] نصیر احمد ناصر، ڈاکٹر، ''تاریخ جمالیات'' (دو جلد) لاہور: مجلس ترقی ادب ۱۹۶۳ء

[۷۸] نصیر احمد ناصر، ڈاکٹر، ''اقبال اور جمالیات'' لاہور: اقبال اکادمی طبع دوم ۱۹۸۱ء، طبع اول ۱۹۶۴ء

[۷۹] شکیل الرحمن، ڈاکٹر، ''اساطیر کی جمالیات'' اردو ویب ڈیجیٹل لائبریری

[۸۰] شکیل الرحمن، ڈاکٹر، ''مرزا غالب اور ہند مغل جمالیات'' سری نگر کشمیر: معصوم پبلی کیشنز، کشمیر یونیورسٹی ۱۹۸۷ء

[۸۱] یوسف حسین خاں، ڈاکٹر، ''غالب اور اقبال کی متحرک جمالیات''

[۸۲] زکی ''کلام غالب کا فنی و جمالیاتی مطالعہ''

[۸۳] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' ۲۰۱۱ء، ص: ۱۵۳

[۸۴] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' ۲۰۱۱ء، ص: ۱۵۳

[۸۵] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' ۲۰۱۱ء، ص: ۱۵۴

[۸۶] خورشید جہاں، پروفیسر ''جدید اردو تنقید پر مغربی تنقید کے اثرات'' ۱۹۸۹ء، ص: ۵۲

[۸۷] خورشید جہاں، پروفیسر''جدید اردو تنقید پر مغربی تنقید کے اثرات''۱۹۸۹ء،ص:۵۲تا۵۳

[۸۸] خورشید جہاں، پروفیسر''جدید اردو تنقید پر مغربی تنقید کے اثرات''۱۹۸۹ء،ص:۵۴تا۵۵

[۸۹] ابوالاعجاز حفیظ صدیقی، مرتب،''کشاف تنقیدی اصطلاحات''۱۹۸۵ء،ص:۹۲تا۹۳

[۹۰] سلیم اختر، ڈاکٹر،''تنقیدی دبستان''۱۹۹۷ء،ص:۱۰۰تا۱۰۱

[۹۱] سلیم اختر، ڈاکٹر،''تنقیدی دبستان''۱۹۹۷ء،ص:۱۰۱

[۹۲] خان محمد اشرف، ڈاکٹر،''اردو تنقید کا رومانوی دبستان''لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز،۲۰۱۱ء

[۹۳] سلیم اختر، ڈاکٹر،''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت''۲۰۱۱ء،ص:۲۱۱تا۲۱۲

[۹۴] سلیم اختر، ڈاکٹر،''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت''۲۰۱۱ء،ص:۲۱۲تا۲۱۳

[۹۵] سلیم اختر، ڈاکٹر،''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت''۲۰۱۱ء،ص:۲۱۳تا۲۱۴

[۹۶] سلیم اختر، ڈاکٹر،''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت''۲۰۱۱ء،ص:۲۱۴

[۹۷] ابوالاعجاز حفیظ صدیقی، مرتب،''کشاف تنقیدی اصطلاحات''۱۹۸۵ء،ص:۱۳۹

[۹۸] ابوالاعجاز حفیظ صدیقی، مرتب،''کشاف تنقیدی اصطلاحات''۱۹۸۵ء،ص:۱۵۰

[۹۹] ابوالاعجاز حفیظ صدیقی، مرتب،''کشاف تنقیدی اصطلاحات''۱۹۸۵ء،ص:۱۵۰

[۱۰۰] سلام سندیلوی، ڈاکٹر،''ادب کا تنقیدی مطالعہ''۱۹۸۹ء،ص:۱۹۷

[۱۰۱] سلام سندیلوی، ڈاکٹر،''ادب کا تنقیدی مطالعہ''۱۹۸۹ء،ص:۱۹۷تا۱۹۸

[۱۰۲] ظہور الدین، پروفیسر،''جدید ادبی و تنقیدی نظریات''نئی دہلی: ادارۂ فکر جدید،طبع اول ۲۰۰۵ء،ص:۴۳

[۱۰۳] سلیم اختر، ڈاکٹر،''تنقیدی دبستان''۱۹۹۷ء،ص:۸۹

[۱۰۴] سلیم اختر، ڈاکٹر،''تنقیدی دبستان''۱۹۹۷ء،ص:۸۹

[۱۰۵] عنوان چشتی، پروفیسر،''اردو میں کلاسیکی تنقید''نئی دہلی: مکتبہ جامعہ لمیٹڈ،۱۹۸۸ء

[۱۰۶] سلیم اختر، ڈاکٹر،''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت''۲۰۱۱ء،ص:۱۸۸

[۱۰۷] ابوالاعجاز حفیظ صدیقی، مرتب،''کشاف تنقیدی اصطلاحات''۱۹۸۵ء،ص:۱۲۷

[۱۰۸] خورشید جہاں، پروفیسر''جدید اردو تنقید پر مغربی تنقید کے اثرات''۱۹۸۹ء،ص:۷۷تا۷۸

[۱۰۹] سلیم اختر، ڈاکٹر،''تنقیدی دبستان''۱۹۹۷ء،ص:۱۲۳

[۱۱۰] سلیم اختر، ڈاکٹر،''تنقیدی دبستان''۱۹۹۷ء،ص:۱۲۷

[۱۱۱] سلیم اختر، ڈاکٹر،''تنقیدی دبستان''۱۹۹۷ء،ص:۱۲۹

[۱۱۲] سلیم اختر، ڈاکٹر،''تنقیدی دبستان''۱۹۹۷ء،ص:۱۲۹

[۱۱۳] ضیاء الحسن، ڈاکٹر،''اردو تنقید کا عمرانی دبستان''لاہور: مغربی پاکستان اردو اکیڈمی،سن ندارد

[۱۱۴] سلیم اختر، ڈاکٹر،''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت''۲۰۱۱ء،ص:۲۲۹تا۲۳۰

[۱۱۵] سلیم اختر، ڈاکٹر،''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت''۲۰۱۱ء،ص:۲۳۰

[۱۱۶] ابوالاعجاز حفیظ صدیقی، مرتب،''کشاف تنقیدی اصطلاحات''۱۹۸۵ء،ص:۱۶۳

[۱۱۷] سید احتشام حسین،''تنقید اور عملی تنقید یں''۲۰۰۵ء،ص:۲۷

[۱۱۸] خورشید جہاں، پروفیسر''جدید اردو تنقید پر مغربی تنقید کے اثرات''۱۹۸۹ء،ص:۷۸

[۱۱۹] انور پاشا،''ترقی پسند تنقید اور ادب کی تخلیق و تفہیم کی ادبی و غیر ادبی بنیادیں''مشمولہ:''معاصر اردو تنقید: مسائل و میلانات''مرتب،پروفیسر شارب ردولوی،دہلی: اردو اکادمی،طبع دوم ۲۰۰۶ء،طبع اول ۱۹۹۴ء،ص:۱۲۳تا۱۲۵

[۱۲۰] سلیم اختر، ڈاکٹر،''تنقیدی دبستان''۱۹۹۷ء،ص:۱۹۱

[۱۲۱] سلیم اختر، ڈاکٹر،''تنقیدی دبستان''۱۹۹۷ء،ص:۱۹۲

[۱۲۲] سلیم اختر، ڈاکٹر،''تنقیدی دبستان''۱۹۹۷ء،ص:۱۹۷تا۱۹۸

[۱۲۳] سلیم اختر، ڈاکٹر،''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت''۲۰۱۱ء،ص:۲۶۱

[۱۲۴] سلیم اختر، ڈاکٹر،''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت''۲۰۱۱ء،ص:۲۶۲

[۱۲۵] سلیم اختر، ڈاکٹر،''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت''۲۰۱۱ء،ص:۲۶۲

[۱۲۶] سلیم اختر، ڈاکٹر،''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت''۲۰۱۱ء،ص:۲۶۲

[۱۲۷] سلیم اختر، ڈاکٹر،''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت''۲۰۱۱ء،ص:۲۶۲

[۱۲۸] شارب ردولوی، ڈاکٹر،''جدید اردو تنقید: اصول و نظریات''۱۹۸۷ء،ص:۲۲۶

[۱۲۹] شارب ردولوی، ڈاکٹر،''جدید اردو تنقید: اصول و نظریات''۱۹۸۷ء،ص:۲۳۱

[۱۳۰] شارب ردولوی، ڈاکٹر: ''جدید اردو تنقید: اصول ونظریات'' ۱۹۸۷ء؛ ص: ۲۳۵
[۱۳۱] شارب ردولوی، ڈاکٹر: ''جدید اردو تنقید: اصول ونظریات'' ۱۹۸۷ء؛ ص: ۲۳۸
[۱۳۲] شارب ردولوی، ڈاکٹر: ''جدید اردو تنقید: اصول ونظریات'' ۱۹۸۷ء؛ ص: ۲۴۱
[۱۳۳] شارب ردولوی، ڈاکٹر: ''جدید اردو تنقید: اصول ونظریات'' ۱۹۸۷ء؛ ص: ۲۴۴
[۱۳۴] شارب ردولوی، ڈاکٹر: ''جدید اردو تنقید: اصول ونظریات'' ۱۹۸۷ء؛ ص: ۲۵۰ تا ۲۵۱
[۱۳۵] سلیم اختر، ڈاکٹر: ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء؛ ص: ۱۷۰
[۱۳۶] سلیم اختر، ڈاکٹر: ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء؛ ص: ۱۷۱
[۱۳۷] سلیم اختر، ڈاکٹر: ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء؛ ص: ۱۷۱
[۱۳۸] سلیم اختر، ڈاکٹر: ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء؛ ص: ۱۷۲
[۱۳۹] ابوالاعجاز حفیظ صدیقی، مرتب: ''کشاف تنقیدی اصطلاحات'' ۱۹۸۵ء؛ ص: ۲۰۱
[۱۴۰] ابوالاعجاز حفیظ صدیقی، مرتب: ''کشاف تنقیدی اصطلاحات'' ۱۹۸۵ء؛ ص: ۲۰۱
[۱۴۱] ابوالاعجاز حفیظ صدیقی، مرتب: ''کشاف تنقیدی اصطلاحات'' ۱۹۸۵ء؛ ص: ۲۰۲
[۱۴۲] سلام سندیلوی، ڈاکٹر: ''ادب کا تنقیدی مطالعہ'' ۱۹۸۹ء؛ ص: ۱۸۶ تا ۱۸۷
[۱۴۳] سید احتشام حسین: ''تنقید اور عملی تنقید یں'' ۲۰۰۵ء؛ ص: ۲۵
[۱۴۴] سلام سندیلوی، ڈاکٹر: ''ادب کا تنقیدی مطالعہ'' ۱۹۸۹ء؛ ص: ۱۸۷
[۱۴۵] خورشید جہاں، پروفیسر'' جدید اردو تنقید پر مغربی تنقید کے اثرات'' ۱۹۸۹ء؛ ص: ۵۵ تا ۵۶
[۱۴۶] خورشید جہاں، پروفیسر'' جدید اردو تنقید پر مغربی تنقید کے اثرات'' ۱۹۸۹ء؛ ص: ۶۰ تا ۶۱
[۱۴۷] خورشید جہاں، پروفیسر'' جدید اردو تنقید پر مغربی تنقید کے اثرات'' ۱۹۸۹ء؛ ص: ۶۱
[۱۴۸] خورشید جہاں، پروفیسر'' جدید اردو تنقید پر مغربی تنقید کے اثرات'' ۱۹۸۹ء؛ ص: ۶۲
[۱۴۹] خورشید جہاں، پروفیسر'' جدید اردو تنقید پر مغربی تنقید کے اثرات'' ۱۹۸۹ء؛ ص: ۶۲ تا ۶۳
[۱۵۰] خورشید جہاں، پروفیسر'' جدید اردو تنقید پر مغربی تنقید کے اثرات'' ۱۹۸۹ء؛ ص: ۶۳ تا ۶۴
[۱۵۱] خورشید جہاں، پروفیسر'' جدید اردو تنقید پر مغربی تنقید کے اثرات'' ۱۹۸۹ء؛ ص: ۶۴
[۱۵۲] خورشید جہاں، پروفیسر'' جدید اردو تنقید پر مغربی تنقید کے اثرات'' ۱۹۸۹ء؛ ص: ۶۴ تا ۶۵
[۱۵۳] خورشید جہاں، پروفیسر'' جدید اردو تنقید پر مغربی تنقید کے اثرات'' ۱۹۸۹ء؛ ص: ۶۶ تا ۶۷
[۱۵۴] سلیم اختر، ڈاکٹر: ''نفسیاتی تنقید'' لاہور: مجلس ترقی ادب' جون ۱۹۸۶ء
[۱۵۵] سلیم اختر، ڈاکٹر: ''شعور اور لاشعور کا شاعر غالب''
[۱۵۶] کلیم الدین احمد: ''تحلیل نفسی اور ادبی تنقید'' لاہور: الفیصل ناشران وتاجران کتب' ۱۹۹۱ء
[۱۵۷] ابوالاعجاز حفیظ صدیقی، مرتب: ''کشاف تنقیدی اصطلاحات'' ۱۹۸۵ء؛ ص: ۱
[۱۵۸] سلیم اختر، ڈاکٹر: ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' ۲۰۱۱ء؛ ص: ۲۷۸ تا ۲۷۹
[۱۵۹] ابوالاعجاز حفیظ صدیقی، مرتب: ''کشاف تنقیدی اصطلاحات'' ۱۹۸۵ء؛ ص: ۲۱۷
[۱۶۰] قاضی افضال حسین: ''نقد شعر کی نئی جہت'' مشمولہ: ''معاصر اردو تنقید: مسائل ومیلانات'' ۲۰۰۶ء؛ ص: ۸۲ تا ۸۳
[۱۶۱] سلیم اختر، ڈاکٹر: ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء؛ ص: ۲۰۰
[۱۶۲] سلیم اختر، ڈاکٹر: ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء؛ ص: ۲۰۲
[۱۶۳] سلیم اختر، ڈاکٹر: ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء؛ ص: ۲۰۳
[۱۶۴] سلیم اختر، ڈاکٹر: ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء؛ ص: ۲۰۵
[۱۶۵] (الف) محمد حسن: ''ہیئتی تنقید'' لاہور: کاروانِ ادب' ۱۹۸۹ء (ب) محمد حسن: ''ہیئتی تنقید'' دہلی: عاکف بکڈپو' ۱۹۹۷ء
[۱۶۶] سلیم اختر، ڈاکٹر: ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' ۲۰۱۱ء؛ ص: ۲۳۳
[۱۶۷] سلیم اختر، ڈاکٹر: ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' ۲۰۱۱ء؛ ص: ۲۳۳ تا ۲۳۵
[۱۶۸] سلیم اختر، ڈاکٹر: ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' ۲۰۱۱ء؛ ص: ۲۳۳ تا ۲۳۵
[۱۶۹] خلیق انجم: ''متنی تنقید'' نئی دہلی: انجمن ترقی اردو (ہند) اردو گھر' ۱۹۶۷ء
[۱۷۰] مرزا خلیل احمد بیگ، پروفیسر: ''تنقید اور اسلوبیاتی تنقید'' علی گڑھ: شعبۂ لسانیات' علی گڑھ مسلم یونیورسٹی' طبع اول' ۲۰۰۵ء؛ ص: ۱۹ تا ۲۰
[۱۷۱] سلیم اختر، ڈاکٹر: ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' ۲۰۱۱ء؛ ص: ۳۵
[۱۷۲] سلیم اختر، ڈاکٹر: ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' ۲۰۱۱ء؛ ص: ۳۵ تا ۳۶
[۱۷۳] سلیم اختر، ڈاکٹر: ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' ۲۰۱۱ء؛ ص: ۳۶

[۱۷۴] نصیر احمد خاں، ''اسلوبیات اور اردو میں اس کی روایت'' مشمولہ: ''معاصر اردو تنقید: مسائل ومیلانات'' ۲۰۰۶ء ص: ۱۰۴

[۱۷۵] نصیر احمد خاں، ''اسلوبیات اور اردو میں اس کی روایت'' مشمولہ: ''معاصر اردو تنقید: مسائل ومیلانات'' ۲۰۰۶ء ص: ۱۰۹

[۱۷۶] نصیر احمد خاں، ''اسلوبیات اور اردو میں اس کی روایت'' مشمولہ: ''معاصر اردو تنقید: مسائل ومیلانات'' ۲۰۰۶ء ص: ۱۰۹ تا ۱۱۰

[۱۷۷] نصیر احمد خاں، ''اسلوبیات اور اردو میں اس کی روایت'' مشمولہ: ''معاصر اردو تنقید: مسائل ومیلانات'' ۲۰۰۶ء ص: ۱۱۱

[۱۷۸] نصیر احمد خاں، ''اسلوبیات اور اردو میں اس کی روایت'' مشمولہ: ''معاصر اردو تنقید: مسائل ومیلانات'' ۲۰۰۶ء ص: ۱۱۱

[۱۷۹] نصیر احمد خاں، ''اسلوبیات اور اردو میں اس کی روایت'' مشمولہ: ''معاصر اردو تنقید: مسائل ومیلانات'' ۲۰۰۶ء ص: ۱۱۲

[۱۸۰] نصیر احمد خاں، ''اسلوبیات اور اردو میں اس کی روایت'' مشمولہ: ''معاصر اردو تنقید: مسائل ومیلانات'' ۲۰۰۶ء ص: ۱۱۲

[۱۸۱] نصیر احمد خاں، ''اسلوبیات اور اردو میں اس کی روایت'' مشمولہ: ''معاصر اردو تنقید: مسائل ومیلانات'' ۲۰۰۶ء ص: ۱۱۳

[۱۸۲] نصیر احمد خاں، ''اسلوبیات اور اردو میں اس کی روایت'' مشمولہ: ''معاصر اردو تنقید: مسائل ومیلانات'' ۲۰۰۶ء ص: ۱۱۳

[۱۸۳] نصیر احمد خاں، ''اسلوبیات اور اردو میں اس کی روایت'' مشمولہ: ''معاصر اردو تنقید: مسائل ومیلانات'' ۲۰۰۶ء ص: ۱۱۴

[۱۸۴] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء ص: ۲۱۰

[۱۸۵] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء ص: ۲۱۱ تا ۲۱۲

[۱۸۶] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء ص: ۲۱۷

[۱۸۷] شارب ردولوی، ڈاکٹر، ''جدید اردو تنقید: اصول ونظریات'' ۱۹۸۷ء ص: ۵۰۳

[۱۸۸] شارب ردولوی، ڈاکٹر، ''جدید اردو تنقید: اصول ونظریات'' ۱۹۸۷ء ص: ۵۰۶

[۱۸۹] گوپی چند نارنگ، ''اسلوبیات میر'' کراچی: انجمن ترقی اردو پاکستان، ۱۹۸۵ء

[۱۹۰] گوپی چند نارنگ، پروفیسر، ''ادبی تنقید اور اسلوبیات'' لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز، ۱۹۹۱ء

[۱۹۱] طارق سعید، ''اسلوبیاتی تنقید: تناظر وجہی سے قراۃ العین حیدر تک'' علی گڑھ: ایجوکیشنل بک ہاؤس، ۱۹۹۴ء

[۱۹۲] مرزا خلیل احمد بیگ، پروفیسر، ''تنقید اور اسلوبیاتی تنقید'' علی گڑھ: شعبۂ لسانیات، علی گڑھ مسلم یونیورسٹی، طبع اول، ۲۰۰۵ء

[۱۹۳] شہاب ظفر اعظمی، ''اردو کے نثری اسالیب'' دہلی: تخلیق کار پبلشرز، ۱۹۹۹ء

[۱۹۴] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' ۲۰۱۱ء ص: ۱۶۰

[۱۹۵] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' ۲۰۱۱ء ص: ۱۶۰ تا ۱۶۱

[۱۹۶] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' ۲۰۱۱ء ص: ۱۶۱ تا ۱۶۲

[۱۹۷] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' ۲۰۱۱ء ص: ۲۶۳

[۱۹۸] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء ص: ۲۲۳ تا ۲۲۴

[۱۹۹] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی دبستان'' ۱۹۹۷ء ص: ۲۳۴ تا ۲۳۵

[۲۰۰] شارب ردولوی، ڈاکٹر، ''جدید اردو تنقید: اصول ونظریات'' ۱۹۸۷ء ص: ۴۹۸

[۲۰۱] شارب ردولوی، ڈاکٹر، ''جدید اردو تنقید: اصول ونظریات'' ۱۹۸۷ء ص: ۵۰۱ تا ۵۰۲

[۲۰۲] احمد سہیل، ''ساختیات تاریخ، نظریہ اور تنقید'' دہلی: تخلیق کار پبلشرز، ۱۹۹۹ء

[۲۰۳] گوپی چند نارنگ، ڈاکٹر، ''ساختیات، پس ساختیات اور مشرقی شعریات'' لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز، ۱۹۹۴ء

[۲۰۴] ناصر عباس نیر، مرتب، ''ساختیات ایک تعارف'' لاہور: مغربی پاکستان اردو اکیڈمی، ۲۰۰۶ء

[۲۰۵] ناصر عباس نیر، مرتب، ''ساختیات ایک تعارف'' نظرثانی شدہ طبع دوم، اسلام آباد: پورب اکادمی، ۲۰۱۱ء

[۲۰۶] یونس خاں ایڈووکیٹ، ''جدید ادبی اور لسانی تحریکیں'' لاہور: دعا پبلی کیشنز، ۲۰۰۳ء

[۲۰۷] وزیر آغا، ''ساختیات اور سائنس'' لاہور: مکتبہ فکر وخیال، طبع اول، ۱۹۹۱ء

[۲۰۸] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' ۲۰۱۱ء ص: ۲۲۵ تا ۲۲۶

[۲۰۹] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' ۲۰۱۱ء ص: ۲۲۶

[۲۱۰] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' ۲۰۱۱ء ص: ۲۲۶

[۲۱۱] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' ۲۰۱۱ء ص: ۲۲۶

[۲۱۲] سلیم اختر، ڈاکٹر، ''تنقیدی اصطلاحات: توضیحی لغت'' ۲۰۱۱ء ص: ۲۲۹

[۲۱۳] گوپی چند نارنگ، ''تنقید کے نئے ماڈل کی جانب'' مشمولہ: ''معاصر اردو تنقید: مسائل ومیلانات'' ۲۰۰۶ء ص: ۲۲

[۲۱۴] گوپی چند نارنگ، ''تنقید کے نئے ماڈل کی جانب'' مشمولہ: ''معاصر اردو تنقید: مسائل ومیلانات'' ۲۰۰۶ء ص: ۲۳

[۲۱۵] ظہور الدین، پروفیسر، ''جدید ادبی وتنقیدی نظریات'' نئی دہلی: ادارۂ فکر جدید، طبع اول ۲۰۰۵ء ص: ۳۰۲ تا ۳۰۳

[۲۱۶] ضمیر علی بدایونی، ''جدیدیت اور مابعد جدیدیت (ایک ادبی وفلسفیانہ مخاطبہ)'' کراچی: اختر مطبوعات، ۱۹۹۹ء

[۲۱۷] گوپی چند نارنگ، ''ادب کا بدلتا منظر نامہ (اردو مابعد جدیدیت پر مکالمہ) لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز، ۲۰۰۰ء

☆[۶] اختر حسین رائے پوری (۱۹۱۲ء۔۱۹۹۲ء):

۱۹۱۲ء سید اختر حسین ۱۲؍جون کو رائے پور (سی۔ پی) میں پیدا ہوئے۔ ان کے اجداد عہدِ ہمایوں میں ایران سے دہلی سکونت پذیر ہوئے بعد ازاں عظیم آباد پٹنہ منتقل ہو گئے۔
۱۹۱۷ء پرائمری جماعت میونسپل پرائمری اسکول رائے پور سے پاس کی۔
۱۹۲۸ء میٹرک فرسٹ ڈویژن میں گورنمنٹ ہائی اسکول رائے پور سے پاس کیا۔
۱۹۳۱ء میٹرک کے فوراً بعد نومبر میں ہندی اخبار وشوامتر میں بحیثیت جونیئر سب ایڈیٹر ملازمت کا آغاز کیا۔ انٹر وِدیا ساگر کالج کلکتہ سے کیا۔
۱۹۳۴ء بی۔اے فرسٹ ڈویژن میں مسلم یونیورسٹی علی گڑھ سے پاس کیا۔
۱۹۳۴ء بی۔اے کے بعد تعطیلات میں سنسکرت میں ساہتیہ النکار کی سند بنارس سے حاصل کی۔
۱۹۳۴ء ایم۔اے کے لیے مسلم یونیورسٹی علی گڑھ میں داخلہ لیا۔ ہم خیال دوستوں کے ساتھ مل کر ''پیام'' کے نام سے ہفتہ وار اخبار نکالا، کچھ عرصہ بعد مسلم یونیورسٹی علی گڑھ نے داخلہ منسوخ کر دیا۔
۱۹۳۵ء انگریزی اردو ڈکشنری کے انگریزی ہندی ایڈیشن اور سہ ماہی اردو کے لیے بطور معاون انجمن ترقی اردو اورنگ آباد میں مولوی عبدالحق کے ساتھ ۱۹۳۷ء تک کام کیا اسی برس پہلا تنقیدی مضمون ''ادب اور زندگی'' سہ ماہی اردو اورنگ آباد میں شائع ہوا۔
۱۹۳۷ء ستمبر میں پیرس گئے اور سوربورن یونیورسٹی پیرس یونیورسٹی میں پی ایچ۔ڈی کا داخلہ لیا۔
۱۹۴۰ء پیرس یونیورسٹی سے ''قدیم ہند کی سماجی تاریخ'' (فرانسیسی) میں مقالہ لکھ کر پی ایچ۔ڈی کی سند حاصل کی۔
پیرس سے واپس آ کر آل انڈیا ریڈیو کے نیوز ڈپارٹمنٹ کی غیر ملکی نشریات کے نگران اور ہندوستانی لغت کمیٹی کے صدر کی حیثیت سے ۱۹۴۲ء تک کام کیا۔
۱۹۴۲ء ایم۔اے۔او۔ کالج امرتسر میں وائس پرنسپل اور تاریخ کے پروفیسر کی حیثیت سے ۱۹۴۵ء تک کام کیا۔
۱۹۴۳ء انجمن ترقی پسند مصنفین امرتسر کے صدر مقرر ہوئے اور ۱۹۴۵ء تک رہے۔
۱۹۴۵ء فیڈرل پبلک سروس کمیشن حکومت ہند نے برطانوی مشیر تعلیم سر جان سارجنٹ کے معاون کی حیثیت سے آپ کا تقرر کیا۔
۱۹۴۶ء انجمن ترقی پسند مصنفین دہلی کے صدر کی حیثیت سے ۱۹۴۷ء تک خدمات انجام دیں۔
۱۹۴۷ء پاکستان ہجرت کی۔ حکومت پاکستان کی وزارت تعلیم سے وابستہ ہوئے اور نائب مشیر تعلیم، ڈپٹی سکریٹری اور صدر ثانوی تعلیمی بورڈ کی حیثیت سے فرائض منصبی انجام دیئے۔
۱۹۵۶ء اقوام متحدہ کے ادارے یونیسکو سے وابستہ ہوئے۔
۱۹۶۵ء یونیسکو کے نمائندے کی حیثیت سے صومالیہ میں تعینات ہوئے۔
۱۹۶۷ء یونیسکو کے نمائندے کی حیثیت سے ایران میں خدمات انجام دیں۔
۱۹۷۱ء یونیسکو کے شعبہ تعلیم میں افسر بکار خاص کی حیثیت سے پیرس میں خدمات انجام دیں۔
۱۹۷۲ء یونیسکو کے بک ڈیولپمنٹ پروگرام کی داغ بیل ڈالی اور اسی سال یونیسکو کی ملازمت سے سبکدوش ہوئے۔
۱۹۷۳ء اردو لغت بورڈ کی درخواست پر اردو لغت کے ہندی الفاظ کی اشتقاق نگاری کے لیے بطور معاون کام شروع کیا جو ۱۹۷۶ء تک جاری رہا بعد ازاں خرابیٔ چشم کے سبب ترک کر دیا۔
۱۹۷۶ء شعبہ تاریخ جامعہ کراچی میں بطور وزیٹنگ پروفیسر ۱۹۷۸ء تک خدمات انجام دیں۔
۱۹۹۲ء آخری عمر میں بصارت جاتی رہی اور ۲؍جون کو کراچی میں وفات پائی۔

تصانیف:

۱۹۳۵ء حبشہ و اطالیہ: (ترجمہ)
۱۹۳۸ء محبت اور نفرت: (افسانوی مجموعہ)
۱۹۳۹ء شکنتلا: (ترجمہ)
۱۹۴۰ء پیام شباب: (نذر الاسلام کی نظموں کا ترجمہ)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۴۱ء | گورکی کی آپ بیتی: جلد اوّل: میرا بچپن: (ترجمہ) | ۱۹۴۱ء | پیاری زمین: (پرل بک کے ناول گڈ ارتھ کا ترجمہ) |
| ۱۹۴۲ء | گورکی کی آپ بیتی: جلد دوم: روٹی کی تلاش: (ترجمہ) | ۱۹۴۳ء | ادب اور انقلاب: (مجموعہ مضامین) |
| ۱۹۴۴ء | مقالات گارساں دتاسی: (تالیف: باشتراک عزیز احمد) | ۱۹۴۵ء | گورکی کی آپ بیتی: جلد سوم: جوانی کے دن: (ترجمہ) |
| ۱۹۴۷ء | زندگی کا میلہ: (افسانوی مجموعہ) | ۱۹۴۹ء | سنگِ میل: (مجموعہ مضامین) |
| ۱۹۵۶ء | روشن مینار: (مجموعہ مضامین) | ۱۹۸۹ء | نقد ادب اور انقلاب: (مجموعہ مضامین) |
| س۔ن | اختر حسین رائے پوری کے افسانے: (افسانوی مجموعہ) | س۔ن | گرد راہ: خودنوشت |

اختر حسین رائے پوری کے فکر و فن پر لکھی گئیں اہم تنقیدی کتب:

۲۰۰۹ء اختر حسین رائے پوری: حیات و خدمات : ڈاکٹر خالد ندیم [ل]
۱۹۸۶ء ماہنامہ افکار کراچی اختر حسین رائے پوری نمبر (خراجِ تحسین)

## ☆[۷] اسلوب احمد انصاری (۱۹۲۵ء):

۱۹۲۵ء اسلوب احمد انصاری دہلی میں پیدا ہوئے۔
۱۹۴۶ء ایم۔اے انگریزی اوّل درجہ میں مسلم یونیورسٹی علی گڑھ سے پاس کیا۔
۱۹۴۷ء بحیثیت انگریزی لیکچرار مسلم یونیورسٹی علی گڑھ سے وابستہ ہوئے بعدازاں آکسفورڈ یونیورسٹی سے گریجویٹ کی سند پائی۔
۱۹۵۹ء ریڈر شعبہ انگریزی مسلم یونیورسٹی علی گڑھ ہوئے۔
۱۹۶۵ء صدر شعبہ انگریزی مسلم یونیورسٹی علی گڑھ ۱۹۸۴ء تک رہے۔
۱۹۶۷ء پروفیسر انگریزی مسلم یونیورسٹی علی گڑھ ہوئے۔
۱۹۷۹ء 'نقد و نظر' کا اجراء کیا جو ۲۰۰۱ء تک جاری رہا نیز انگریزی کے علی گڑھ جرنل کا اجراء بھی کیا۔

اعزازات:

ساہتیہ اکیڈمی ایوارڈ اور غالب ایوارڈ سے نوازے گئے۔

تصانیف:

| | | |
|---|---|---|
| [۱] ادب اور تنقید: | [۲] نقش غالب: | [۳] اقبال کی تیرہ نظمیں: |
| [۴] نقش اقبال: | [۵] اقبال کی منتخب نظمیں اور غزلیں: | [۶] اقبال: حرف مومن: |
| [۷] نقش ہائے رنگ رنگ: غالب | [۸] اطراف رشید احمد صدیقی: | [۹] اردو کے پندرہ ناول: |
| [۱۰] آئینہ خانے میں: | [۱۱] نذر منظور: مرتب | [۱۲] غزل تنقید: دو جلد: مرتب |
| [۱۳] غالب: جدید تنقیدی تناظرات: | [۱۴] اقبال: جدید تنقیدی تناظرات: | [۱۵] تنقیدی تبصرہ: |
| [۱۶] حرف چند: | [۱۷] ولیم بلیک: انگریزی | [۱۸] ملٹن: مرتب: انگریزی |
| [۱۹] اقبال: انگریزی | [۲۰] سر سیّد احمد خاں: انگریزی | [۲۱] اقبال حرف و معنی |

ڈاکٹر اسلوب احمد انصاری کے فکر و فن پر اہم تنقیدی کتب:

۲۰۰۸ء پروفیسر اسلوب احمد انصاری: نقاد اور دانشور : شاہد ماہلی [ل]

## ☆ [۸] امتیاز علی عرشی رامپوری، مولانا (۱۹۰۴ء۔۱۹۸۱ء) :

۸ر دسمبر ۱۹۰۴ء امتیاز علی عرشی کے اجداد افغانی النسل یوسف زئی خاندان سے تعلق رکھتے تھے اور کئی پشتوں سے ریاست رامپور میں آباد تھے۔ یہیں وہ اپنے آبائی مکان واقع محلہ پھلوار میں بروز پنجشنبہ ۲۹ر رمضان المبارک ۱۳۲۲ھ پیدا ہوئے۔ ان کے دادا مولانا اکبر علی خاں مشہور عالم اور محدث جبکہ والد ممتاز علی خاں رامپور کے سرکاری مویشی اسپتال کے افسر تھے۔

ابتدائی تعلیم: مدرسہ مطلع العلوم رام پور اور مدرسہ عالیہ رام پور سے حاصل کی۔

۱۹۲۴ء پنجاب یونیورسٹی سے پہلے مولوی فاضل کا بھی امتحان پاس کیا۔ [اِ] ذاتی مطالعے اور مشق سے انگریزی میں مہارت حاصل کی۔

۱۹۲۶ء (صرف) انگریزی کا امتحان پاس کیا۔

شیخ مبارک علی نے عرشی صاحب سے عربی کے بی۔اے اور انٹرمیڈیٹ کے کورس کی کتب ترجمہ کرائیں، جو اُن کا پہلا علمی کارنامہ تھا۔

ملازمت: تحصیل علم کے بعد دارالعلوم ندوۃ العلماء میں بحیثیت سفیر ملازمت اختیار کی۔ کچھ عرصہ بعد اس سے سبکدوش ہو گئے اور تجارت کی ابتداء کی جو مزاج سے میل نہ کھاتی تھی لہٰذا اسے بھی ترک کیا۔ ان کا رجحان مطالعہ اور علمی تحقیق کا تھا اس لیے ان کا زیادہ وقت کتب خانہ عالیہ رام پور (رضا لائبریری) میں بسر ہونے لگا۔ اس زمانے میں مسٹر چیمپین (Mr.Champan) اس کتب خانے کے ناظم اعلیٰ تھے۔ انھوں نے ان کی صلاحیت اور علمی ذوق وشوق کے سبب انھیں کتب خانے کی نیابت کے لیے راضی کیا۔ باقاعدہ ملازمت کے بعد انھوں نے اس کتب خانے کی مطبوعات ومخطوطات کو مسٹر چیمپین کی نگرانی میں بڑی محنت اور جانفشانی سے مرتب کیا۔

۱۹۳۲ء ۳۱ر جولائی، مسٹر چیمپین کے بعد امتیاز علی عرشی کتب خانہ عالیہ رام پور کے ناظم اعلیٰ کے عہدے پر فائز ہوئے اور آخر وقت تک اس سے منسلک رہے۔

۱۹۷۲ء صدر جمہوریہ ہند: وی۔وی۔گری نے آپ کی عربی کی قابلیت کے اعتراف میں ''سرٹیفکیٹ آف آنر'' سے نوازا۔

۱۹۸۱ء ۲۵ر فروری حرکت قلب بند ہو جانے کے سبب رام پور میں وفات پائی۔ احاطہ رام پور لائبریری میں مدفون کیے گئے۔

تصانیف:

| | |
|---|---|
| [۱] مکاتیب غالب: اردو (ترتیب وتدوین): | ۱۹۳۷ء |
| [۲] کتاب الاجناس: لابی عبید القاسم بن سلام الہروی البغدادی (بزبان عربی): | ۱۹۳۸ء |
| [۳] نظام نامہ (رضا اکیڈمی کے قواعد وضوابط): | ۱۹۴۰ء |
| [۴] انتخاب غالب [غالب کا انتخاب کردہ اردو وفارسی کلام] (ترتیب وتدوین) | ۱۹۴۲ء |
| [۵] مجالس رنگیں (سعادت یار خاں رنگیں) ترجمہ بزبان اردو: | ۱۹۴۲ء |
| [۶] دستور الفصاحت از حکیم سید احمد علی یکتا لکھنوی (ترتیب وتحشیہ) | ۱۹۴۳ء |
| [۷] نادرات شاہی (شاہ عالم ثانی کے فارسی، ہندی اور اردو کلام کا مجموعہ) مرتب: | ۱۹۴۴ء |
| [۸] فرہنگ غالب (ترتیب وتدوین): فارسی: | ۱۹۴۷ء |
| [۹] سلک گوہر از انشاء اللہ خاں انشاء: مرتب: | ۱۹۴۸ء |
| [۱۰] اللہ اور رسول ﷺ کیسے مسلمان پسند کرتے ہیں: | ۱۹۴۸ء |
| [۱۱] دیوان الحاورۃ: قطبہ بن اوس بن محض المازنی الغزار الغطفانی: مرتب: (بزبان عربی): | ۱۹۴۹ء |
| [۱۲] تفسیر القرآن الکریم: امام سفیان بن سعید بن سروق الثوری الکوفی (جمع، ترتیب وتحشیہ: بزبان عربی) | ۱۹۵۶ء/۱۹۷۳ء |
| [۱۳] دیوان غالب نسخہ عرشی: اردو (ترتیب وتدوین): | ۱۹۵۸ء |
| [۱۴] اردو اور افغان (رسالہ): | ۱۹۶۰ء |

[۱۵] وقائع عالم شاہی: از کنور پریم کشور فراقی: فارسی (ترتیب وتحشیہ) ۱۹۶۰ء
[۱۶] تاریخ محمدی: از میرزا محمد حارث بدخشی دہلوی: فارسی (ترتیب وتحشیہ) : ۱۹۶۰ء
[۱۷] تاریخ اکبری (المعروف بہ تاریخ قندھاری: فارسی: ترتیب وتحشیہ): ۱۹۶۲ء
[۱۸] باغ ودور (غالب کی فارسی نظم ونثر کا مجموعہ) ترتیب وتحشیہ: ۱۹۶۹ء
[۱۹] رویداد افتتاح (اضا اکیڈمی کے رسم افتتاح کی روداد)
[۲۰] کہانی رانی کیتکی کی از انشاء اللہ خاں انشاء : مرتب: ۱۹۸۰ء
[۲۱] فہرست مخطوطات عربی کتاب خانہ رضا لائبریری رام پور: ۶ جلدیں: (انگریزی) ۱۹۸۱/۱۹۶۳ء
[۲۲] فہرست مخطوطات اردو، رضا لائبریری رام پور: جلدا: (اردو)
[۲۳] اردو ترجمہ: بی۔اے کورس: اور اردو ترجمہ: ایف۔اے کورس پنجاب یونیورسٹی لاہور: ۱۹۲۸ء
[۲۴] مقالات عرشی جلد: ا : مجلس ترقی ادب لاہور نے شائع کیے۔ ۱۹۷۰ء

مقالات عرشی (اردو ادب) کا اشاریہ: (جرائد ورسائل) سیّد مسعود حسن [د] نے مرتب کیا ہے جس کے مطابق اردو ادب اور تاریخ، صحافت، تعلیمات، عربی ادب، اسلامیات، فنون، سائنس ہیئت، کتب خانہ، فارسی ادب وغیرہ پر بھی امتیاز علی خاں عرشی صاحب کے مضامین مؤقر رسائل وجرائد میں طبع ہو چکے ہیں۔ ہم نے طوالت کے سبب اردو ادب سے متعلق کتب کو درج کیا ہے۔ ان کی غیر مطبوعہ کتب کے نام یہ ہیں۔

[۱] دیوان مومن [۲] انتخاب نظم [۳] تاریخ بابری (فارسی) [۴] تحفۃ الہند (فارسی) [۵] اشاریہ اردو کیٹلاگ (ڈاکٹر اشپرنگر کی مرتبہ اودھ کیٹلاگ کا اشاریہ) [۶] دیوان النجم (عربی) مرتبہ عرشی [۷] فہرست مخطوطات اردو کتب خانہ رضا لائبریری: کئی جلد [۸] نفائس المدثر (فارسی) [۹] شواہد القرآن (فارسی: ابن جریر طبری کی تفسیریں وارد واشعار کی تخریج) [۱۰] فصل الخطاب العمر بن خطاب (فارسی: حضرت عمرؓ کے اقوال، خطبات، خطوط) [۱۱] تاریخ خطاطی نامکمل [۱۲] رسالہ فی اختلاف الملل (نشوان حمیری کی شرح رسالہ انوار العین کا اقتباس) [ھ]

امتیاز علی عرشی رامپوری کے فکر وفن سے متعلق اہم تنقیدی کتب درج ذیل ہیں:

۱۹۹۱ء مولانا امتیاز علی عرشی: ادبی وتحقیقی کارنامے: مرتب پروفیسر نذیر احمد [و]
۱۹۸۴ء قومی زبان کراچی امتیاز علی عرشی کی یاد میں

## ☆[۹] امداد امام اثر، شمس العلماء (۱۸۴۹ء۔۱۹۳۴ء):

۱۸۴۹ء سیّد امداد امام نام، تخلص: اثر ۱۷ راگست کو موضع سالار پور ضلع پٹنہ میں پیدا ہوئے۔ ان کا خاندان مغلیہ دور میں علم وفضل کے لحاظ سے ممتاز تھا۔

تعلیم: ابتدائی تعلیم سیّد محمد محسن بنارسی اور والد شمس العلماء سیّد وحید الدین بہادر سے حاصل کی۔ عربی، فارسی اور انگریزی پر عبور تھا عصری علوم کے ساتھ ساتھ مشرقی علوم میں سند کا درجہ رکھتے تھے۔ انھوں نے بیرسٹری کی تعلیم پانے کے بعد کچھ عرصہ وکالت کی بعد ازاں پٹنہ کالج میں تاریخ اور عربی کے پروفیسر ہو گئے۔ پٹنہ کالج سے مستعفی ہونے کے بعد سورج پور ضلع شاہ آباد میں صدر المہام کے عہدے پر فائز ہوئے۔

۱۸۸۹ء ۲۴ رمئی کو انگریزی حکومت نے 'شمس العلماء' کا خطاب عطا کیا۔
۱۹۰۹ء سرکار انگریزی نے 'سر' کے خطاب سے نوازا۔
۱۹۳۴ء ۱۷ راکتوبر آبگلہ، میں وفات پائی گیا (بہار) میں سپرد خاک ہوئے۔

تصانیف:

| | | | |
|---|---|---|---|
| [۱] | کاشف الحقائق: ۱۸۹۷ء | [۲] | فسانۂ ہمت: |
| [۳] | مراۃ الحکماء: | [۴] | کتاب الاثمار: |
| [۵] | کیمیائے زراعت: | [۶] | فوائد دارین: |
| [۷] | مصباح الظلم: | [۸] | کتاب الجواب المعروف مناظر المصائب: |

امداد امام اثر کے فکر وفن سے متعلق اہم تنقیدی کتب درج ذیل ہیں:

۱۹۹۴ء کاشف الحقائق کا تنقیدی جائزہ پروفیسر وہاب اشرفی [الف]
۱۹۸۸ء کاشف الحقائق: مرتب: وہاب اشرفی [ب]

## ☆[۱۰] انجم اعظمی (۱۹۳۱ء۔۱۹۹۰ء):

۱۹۳۱ء مشتاق احمد نام، انجم اعظمی قلمی نام تھا، ۲ر جنوری کو آبائی وطن فتح پور تال رتوئے ضلع اعظم گڑھ (یوپی) میں پیدا ہوئے۔
تعلیم: ابتدائی تعلیم کے بعد فتح پور تال رتوئے سے پرائمری تا مڈل تک تعلیم پائی کچھ عرصہ شبلی ہائی اسکول اعظم گڑھ میں بھی زیر تعلیم رہے۔
۱۹۴۶ء میٹرک میاں جارج صاحب اسلامیہ اسکول گورکھپور سے کیا۔
۱۹۴۸ء انٹرمیڈیٹ گورنمنٹ کالج الہ آباد سے پاس کیا۔
۱۹۴۹ء ادبی زندگی کا آغاز: پہلی غزل ''ادبی دنیا'' لاہور میں شائع ہوئی اسی سال پہلی نظم ''شاہراہ'' کے عنوان سے دہلی سے شائع ہوئی۔
۱۹۵۰ء بی۔اے کی سند مسلم یونیورسٹی علی گڑھ سے حاصل کی۔
۱۹۵۱ء پہلا مضمون ''میر کی مثنوی خواب وخیال'' مسلم یونیورسٹی گزٹ علی گڑھ میں شائع ہوا۔
۱۹۵۲ء ایم۔اے اردو ادب کی سند مسلم یونیورسٹی علی گڑھ سے حاصل کی۔ اسی سال بحیثیت لیکچرار جمال محمد کالج ترچنا پلی مدراس یونیورسٹی سے وابستہ ہوئے۔ ایک سال بعد مستعفی ہو گئے۔
۱۹۵۳ء کچھ عرصہ بمبئی میں قیام کیا۔
۱۹۵۵ء اکتوبر میں کراچی منتقل ہو گئے۔ ریڈیو پاکستان کراچی سے دو سال تک وابستہ رہے۔[الف]
۱۹۵۸ء گورنمنٹ کالج کامرس اینڈ اکنامکس کراچی سے وابستہ ہوئے۔ پروفیسر ہوئے اور صدر شعبہ رہے۔
۱۹۹۰ء ۳۱ر جنوری کو کراچی میں وفات پائی۔

اعزازات:

شعری مجموعہ ''چہرہ'' پر آدم جی ایوارڈ سے نوازے گئے۔

تصانیف:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۵۲ء | لب ورخسار: (نظمیں) | ۱۹۶۱ء | لہو کے چراغ: (شعری مجموعہ) |
| ۱۹۷۵ء | چہرہ: (شعری مجموعہ) | ۱۹۷۹ء | ادب اور حقیقت: (تنقیدی مضامین) |
| ۱۹۸۰ء | زیر آسماں: (شعری مجموعہ) | ۱۹۸۰ء | اعلیٰ تعلیم: |
| ۱۹۸۹ء | شاعری کی زبان: (تنقید) | ۱۹۹۲ء | ساون آیا: (شعری مجموعہ) |

انجم اعظمی کے فکر و فن سے متعلق اہم تنقیدی کتب درج ذیل ہیں:

۱۹۹۷ء انجم اعظمی حیات و خدمات ڈاکٹر مشرف احمد [ب]

## ☆[۱۱] انور سدید، ڈاکٹر (۱۹۲۸ء):

۱۹۲۸ء محمد انوار الدین نام، قلمی نام انور سدید ۴ر دسمبر کو قصبہ میانی تحصیل بھلواری سرگودھا میں پیدا ہوئے۔
ابتدائی تعلیم گھر ہی سے حاصل کی بعدازاں گورنمنٹ ہائی اسکول سرگودھا سے پرائمری تک پڑھا پھر بڑے بھائی کے پاس ڈیرہ غازی خان چلے گئے۔

۱۹۴۲ء ورنیکلر مڈل کا امتحان گورنمنٹ ہائی اسکول ڈیرہ غازی خان سے اوّل بدرجہ اوّل میں پاس کیا۔

۱۹۴۴ء میٹرک گورنمنٹ ہائی اسکول سرگودھا سے اوّل بدرجہ اوّل میں پاس کیا۔

۱۹۴۷ء محکمہ آبپاشی میں ملازم ہو گئے۔

۱۹۴۸ء سول انجینئرنگ ڈپلومہ میں اوّل بدرجہ اوّل کامیابی حاصل کی اور جونیئر کلارک سے سینئر کے عہدے پر تعینات ہو گئے۔
اسی عرصہ میں ادیب فاضل کے امتحان میں اوّل بدرجہ اوّل کامیابی پائی بعدازاں ایف۔اے، بی۔اے بھی پرائیویٹ طور پر پاس کیے۔
ایم اے اردو میں پنجاب یونیورسٹی میں اوّل بدرجہ اوّل آئے۔ طلائی تمغہ اور بابائے اردو طلائی تمغہ سے نوازے گئے۔

۱۹۶۶ء سول انجینئرنگ ڈگری کورس انسٹیٹیوٹ آف انجینئرنگ ڈھاکہ سے پاس کیا۔
'اردو ادب کی تحریکیں' پر مقالہ لکھ کر پنجاب یونیورسٹی سے پی ایچ۔ ڈی کی سند حاصل کی۔

۱۹۸۸ء بحیثیت ایگزیکٹو انجینئر محکمہ آبپاشی کی ملازمت سے سبکدوش ہوئے۔ بعدازاں ماہنامہ 'قومی ڈائجسٹ' کے مدیر ہوئے۔ ۱۹۹۵ء تک رہے۔ کچھ عرصہ بعد روزنامہ 'خبریں' میں ڈپٹی ایڈیٹر ہوئے اور ۱۹۹۸ء تک رہے۔

۱۹۹۹ء روزنامہ نوائے وقت سے وابستہ ہوئے اور تاحال وابستہ ہیں۔

اعزازات:

'اقبال کے کلاسیکی نقوش' پر رائٹرز گلڈ ایوارڈ اور داؤد ادبی ایوارڈ سے نوازے گئے۔
'اردو میں حج ناموں کی روایت' پر نقوش ایوارڈ ملا۔
'اردو ادب کی تحریکیں' پر ہجرہ ایوارڈ دیا گیا۔
بہترین کالم نویسی پر آل پاکستان نیوز پیپرز سوسائٹی ایوارڈ ملا۔

۲۰۰۸ء حکومت پاکستان کی طرف سے تمغہ امتیاز سے نوازے گئے۔

تصانیف:

۱۹۶۹ء بہترین ادب: ۱۹۶۸ء تالیف
۱۹۷۰ء بہترین ادب: ۱۹۶۹ء تالیف
۱۹۷۱ء فکر و خیال:
۱۹۷۵ء اختلافات:
۱۹۷۶ء رادھے شیام کے نام: تصوّف
۱۹۷۶ء آخری نظمیں: راجہ مہدی علی خاں: مؤلف
۱۹۷۷ء بہترین نظمیں: ۱۹۷۶ء
۱۹۷۷ء اقبال کے کلاسیکی نقوش:
۱۹۷۹ء بہترین نظمیں: ۱۹۷۸ء
۱۹۸۲ء غالب کے نئے خطوط: طنز و مزاح

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۸۳ء | اردو افسانے میں دیہات کی پیش کش: | ۱۹۸۵ء | انشائیہ اردو ادب میں: |
| ۱۹۸۵ء | وزیر آغا کے خطوط بنام انور سدید: مؤلف | ۱۹۸۵ء | میر انیس کی اقلیم سخن: |
| ۱۹۸۵ء | شام کا سورج: مؤلف | ۱۹۸۵ء | وزیر آغا ایک مطالعہ |
| ۱۹۸۸ء | نئے ادبی جائزے | ۱۹۸۸ء | اقبال شناسی اور ''ادبی دنیا'' :مؤلف |
| ۱۹۸۸ء | کھردرے مضامین: | ۱۹۸۹ء | ذکر اس پری وش کا: انشائیے |
| ۱۹۸۹ء | محترم چہرے: خاکے | ۱۹۸۹ء | شمع اردو کا سفر: |
| ۱۹۸۹ء | نئے ادبی جائزے: | ۱۹۸۹ء | میر انیس کی قلمرو: |
| ۱۹۸۹ء | غالب کا جہاں اور: | ۱۹۸۹ء | اقبال شناسی اور ''اوراق'': مؤلف |
| ۱۹۸۹ء | اردو ادب میں سفر نامہ: | ۱۹۹۰ء | دلاور فگاریاں: سوانح |
| ۱۹۹۰ء | اردو ادب کی مختصر تاریخ: | ۱۹۹۰ء | مولانا صلاح الدین احمد ایک مطالعہ: |
| ۱۹۹۱ء | موضوعات: | ۱۹۹۱ء | مولانا صلاح الدین فن اور شخصیت: |
| ۱۹۹۱ء | برسبیل تنقید: | ۱۹۹۲ء | پاکستان میں ادبی رسائل کی تاریخ: |
| ۱۹۹۲ء | اردو افسانے کی کروٹیں: | ۱۹۹۳ء | مکالمات: تالیف |
| ۱۹۹۴ء | کچھ وقت کتابوں کے ساتھ: | ۱۹۹۴ء | آسمان میں پتنگیں: انشائیے |
| ۱۹۹۶ء | اردو افسانہ عہد بہ عہد: | ۱۹۹۸ء | اردو نثر کے آفاق: |
| ۱۹۹۹ء | اردو شاعری کا دیار: | ۱۹۹۹ء | ادب کہانی: ۱۹۹۶ء: |
| ۱۹۹۹ء | ادب کہانی: ۱۹۹۷ء: | ۱۹۹۹ء | قلم کے لوگ: خاکے |
| ۲۰۰۶ء | ادیبانِ رفتہ: خاکے | ۲۰۰۶ء | اردو نظم کے ارباب اربعہ: |
| ۲۰۰۷ء | صلاح الدین احمد: پاکستانی ادب کے معمار: | ۲۰۰۷ء | مزید ادبی جائزے: |
| ۲۰۰۷ء | خطوط کے آئینے میں: | ۲۰۰۷ء | جدید اردو ادب کے ارباب اربعہ: |
| ۲۰۰۸ء | سخن ہائے گسترانہ: | ۲۰۰۹ء | غزل کے رنگ: |
| ۲۰۱۰ء | اردو ادب کی تحریکیں: (آٹھواں ایڈیشن) | | دلی دور نہیں: سفرنامہ |

ڈاکٹر انور سدید کے فکر وفن سے متعلق اہم تنقیدی کتب درج ذیل ہیں:

۲۰۱۰ء ڈاکٹر انور سدید: شخصیت وفن: پروفیسر سجاد نقوی [ل]
۲۰۰۹ء ششماہی ''جدید ادب'' جرمنی خصوصی مطالعہ: گوشۂ انور سدید
۲۰۰۴ء سہ ماہی ''روشنائی'' کراچی گوشۂ انور سدید (خراج تحسین)
ماہنامہ ''اوراق'' لاہور، ''تخلیق'' لاہور، ''چہارسو'' راولپنڈی میں بھی گوشۂ انور سدید شائع ہو چکے ہیں۔

## ☆[۱۴] تنویر احمد علوی، ڈاکٹر (۱۹۲۳ء۔۲۰۱۳ء):

۱۹۲۳ء تنویر احمد علوی ۱۶ر جولائی کو کرانہ ضلع مظفر نگر یوپی میں پیدا ہوئے۔ تعلیم میٹرک تا ایم۔اے تک میرٹھ سے پائی۔
۱۹۶۰ء پی ایچ۔ڈی کی سند ''ذوق حیات اور شاعری'' کے عنوان سے مقالہ لکھ کر علی گڑھ مسلم یونیورسٹی سے حاصل کی اسی سال دہلی کالج میں لیکچرار ہوئے بعد ازاں کچھ عرصہ جامعہ ملیہ اسلامیہ اور پھر شعبہ اردو دہلی یونیورسٹی سے وابستہ ہوئے۔
۱۹۶۷ء ڈی۔لٹ کی سند ''کلیات ذوق: ترتیب متن وتدوین'' پر علی گڑھ مسلم یونیورسٹی سے حاصل کی۔[ل]
۱۹۸۲ء صدر شعبہ اردو دہلی یونیورسٹی ہوئے۔

۲۰۱۳ء طویل علالت کے بعد ۲۱ رفروری کو دہلی میں وفات پائی۔ [ب]

اعزازات: بہادر شاہ ظفر ایوارڈ سے نوازے گئے۔

تصانیف:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱۹۶۱ء | انتخاب مثنویات اردو: | ۱۹۶۱ء | انتخاب قصائد اردو: | ۱۹۶۳ء | ذوق سوانح اور انتقاد: |
| ۱۹۶۷ء | کلیات ذوق [تدوین] | ۱۹۶۷ء | تاریخ محمودی: ترجمہ | ۱۹۷۱ء | کلیات شاہ نصیر دہلوی: |
| ۱۹۷۶ء | صحیفہ ابرار: | ۱۹۷۸ء | اصول تحقیق و ترتیب متن: | ۱۹۸۸ء | اردو میں بارہ ماسہ کی روایت: |
| ۱۹۹۰ء | آزادی کے بعد دہلی میں اردو تحقیق: | ۱۹۹۳ء | اوراقِ معانی: غالب کے فارسی خطوط کا اردو ترجمہ | ۱۹۹۴ء | سفرناموں میں دہلی: |
| ۱۹۹۶ء | انتخاب کلام ذوق: | ۱۹۹۸ء | نقشِ لمحات: شعری مجموعہ | ۲۰۰۱ء | جنوب مغرب ایشیا میں ہمارا تہذیبی ورثہ: |
| ۲۰۰۲ء | تجسس سے تجربہ تک: | ۲۰۰۲ء | نقشِ نیم رخ: | س۔ن | صحائف معرفت: ترجمہ |
| ۲۰۰۹ء | کلاسیکی اردو شاعری: [روایتی کردار اور علامتیں] | س۔ن | رسالہ تذکرۃ الشعراء: مرتب | | |
| س۔ن | غالب کی سوانح خطوط غالب کی روشنی میں: | س۔ن | دتاسی: رسالہ تذکرات | | |
| س۔ن | سیر سفر: سفرنامہ لاہور و حیدرآباد: | س۔ن | مکتوبات عالیہ: اور ترجمہ مجمع البحرین: | | |

تنویر احمد علوی کے فکر و فن پر اہم تنقیدی کتب:

۱۹۹۶ء تنویر احمد علوی: حیات اور ادبی کارنامے: سیدہ منیر سلطانہ [ج]

## ☆[۱۳] جابر علی سیّد (۱۹۲۳ء۔۱۹۸۵ء):

۱۹۲۳ء ۲۷ رجولائی کو سیالکوٹ میں پیدا ہوئے۔

صدر شعبہ فارسی گورنمنٹ کالج ملتان رہے اسی ملازمت سے سبکدوش ہوئے۔

۱۹۸۵ء ۳ رجنوری کو ملتان میں وفات پائی۔

تصانیف:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۷۸ء | اقبال کا فنی ارتقاء | ۱۹۸۹ء | لسانی و عروضی مقالات: |
| | اقبال ایک مطالعہ: | ۱۹۹۴ء | استعارے کے چار شہر: |
| | تحقیق و تنقید: | | رباعیات عمر خیام: ترجمہ |
| | کتب لغت کا تحقیقی و لسانی جائزہ: جلد اوّل: | | |

جابر علی سیّد کے فکر و فن پر اہم تنقیدی کتب:

۲۰۱۳ء جابر علی سید: حیات اور ادبی خدمات: محقق انیلا سلیم برائے پی ایچ۔ڈی [ط]

۲۰۱۳ء اصول انتقادِ ادبیات (مصنف: سید عابد علی عابد) تجزیاتی محاکمہ: جابر علی سیّد غیر مطبوعہ ترتیب و تدوین: انیلا سلیم [ب]

## ☆ [۱۴] جمیل جالبی، ڈاکٹر (۱۹۲۹ء) :

۱۹۲۹ء محمد جمیل خاں نام، جمیل جالبی قلمی نام ۱۲ ؍جون کو علی گڑھ میں پیدا ہوئے اجداد زئی قبیلے سے تعلق رکھتے تھے، سوات سے ہجرت کر کے ہندوستان میں سکونت پذیر ہوئے۔

۱۹۴۳ء میٹرک گورنمنٹ ہائی اسکول سہارن پور سے کیا۔

۱۹۴۵ء ایف۔اے میرٹھ کالج سے کیا۔

۱۹۴۷ء بی۔اے کی سند میرٹھ کالج سے حاصل کی۔

۱۹۴۹ء ایم۔اے انگریزی کی سند سندھ یونیورسٹی سے حاصل کی۔اسی سال ہفت روزہ پیام مشرق میں بطور نائب مدیر چھ ماہ تک کام کیا۔

۱۹۵۰ء ایم۔اے اردو سندھ یونیورسٹی سے کیا۔اسی سال ایل۔ایل۔بی کی سند بھی سندھ یونیورسٹی سے پائی۔بطور ہیڈ ماسٹر بہادر یار جنگ ہائی اسکول میں ملازم ہو گئے۔(۱۹۵۲ء تک رہے۔)اسی سال ماہنامہ ساقی کراچی کی مجلس ادارت میں شامل ہوئے اور باتیں کے عنوان سے ادبی کالم نویسی بھی کی جو ۱۹۵۴ء تک جاری رہی۔

۱۹۵۳ء سی۔ایس۔ایس کے امتحان میں کامیاب ہو کر انکم ٹیکس افسر مقرر ہوئے۔بعدازاں انکم ٹیکس کمشنر کی حیثیت سے ۱۹۸۳ء میں سبکدوش ہوئے۔

۱۹۵۵ء ''نیا دور'' ادبی رسالے کا اجراء کیا۔

۱۹۷۱ء پی ایچ۔ڈی کی سند سندھ یونیورسٹی جامشورو سے حاصل کی۔

۱۹۷۳ء ڈی۔لٹ کی سند بھی سندھ یونیورسٹی سے حاصل کی۔وہ یہ ڈگری حاصل کرنے والے پہلے اور آخری امیدوار تھے۔

۱۹۸۳ء یکم ؍ستمبر تا ۳۱ ؍اگست ۱۹۸۷ء تک شیخ الجامعہ جامعہ کراچی کے عہدے پر متمکن رہے۔

۱۹۸۷ء ۱۷ ؍نومبر تا نومبر ۱۹۹۴ء تک بحیثیت صدر نشین مقتدرہ قومی زبان اسلام آباد کے عہدے پر فائز رہے۔

۱۹۸۸ء ڈی۔ایس۔سی (Medicina Alternatua International) کی اعزازی سند حاصل کی۔

۱۹۹۱ء بحیثیت اعزازی صدر اردو ڈکشنری بورڈ ۱۹۹۸ء تک فائز رہے۔

اعزازات:

۱۹۶۴ء ''پاکستانی کلچر'' پر داؤد ادبی انعام سے نوازا گیا۔

۱۹۷۳ء ''مثنوی کدم راؤ پدم راؤ'' پر داؤد ادبی انعام ملا۔

۱۹۷۴ء ''قدیم اردو لغت'' پر داؤد ادبی انعام دیا گیا۔

۱۹۷۵ء ''تاریخ ادب اردو'' پر داؤد ادبی انعام عطا کیا گیا۔

۱۹۸۷ء یونیورسٹی گولڈ میڈل ملا۔

۱۹۸۹ء محمد طفیل ادبی انعام حاصل کیا۔

۱۹۹۰ء حکومت پاکستان کی طرف سے ''ستارۂ امتیاز'' عطا ہوا۔

۱۹۹۴ء حکومت پاکستان کی طرف سے ''ہلال پاکستان'' سے نوازا گیا۔

تصانیف:

۱۹۵۸ء جانورستان: جارج آرول کے ناول کا اردو ترجمہ:
۱۹۶۰ء ایلیٹ کے مضامین: ترجمہ
۱۹۶۱ء حاجی بغلول: از منشی سجاد حسین: مرتب
۱۹۶۴ء پاکستانی کلچر:
۱۹۷۱ء دیوانِ حسن شوقی:
۱۹۷۲ء دیوان نصرتی:
۱۹۷۳ء مثنوی نظامی دکنی المعروف کدم راؤ پدم راؤ
۱۹۷۵ء تاریخ ادب اردو: جلد اوّل

| ۱۹۷۵ء | ارسطو سے ایلیٹ تک: | ۱۹۸۱ء | محمد تقی میر: |
|---|---|---|---|
| ۱۹۸۳ء | حیرت ناک کہانیاں: | ۱۹۸۴ء | تاریخ ادب اردو: جلد دوم: حصہ اوّل |
| ۱۹۸۴ء | تاریخ ادب اردو: جلد دوم: حصہ دوم | ۱۹۸۵ء | نئی تنقید: مرتبہ خاور جمیل |
| ۱۹۸۵ء | بزم خوش نفساں: شاہد احمد دہلوی کے خاکے مرتب | ۱۹۸۶ء | ن۔م راشد ایک مطالعہ: |
| ۱۹۸۶ء | ادب، کلچر اور مسائل: | ۱۹۸۸ء | قدیم اردو کی لغت: |
| ۱۹۸۸ء | کلیات میراجی: | ۱۹۸۹ء | قومی یک جہتی، نفاذ اور مسائل: |
| ۱۹۸۹ء | برصغیر میں اسلامی جدیدیت: از عزیز احمد: کا اردو ترجمہ | ۱۹۸۹ء | تنقید اور تجربہ: |
| ۱۹۹۰ء | میراجی۔ ایک مطالعہ | ۱۹۹۰ء | قلندر بخش جرأت: |
| ۱۹۹۰ء | برصغیر میں اسلامی کلچر: از عزیز احمد: کا اردو ترجمہ | ۱۹۹۱ء | معاصر ادب: |
| ۱۹۹۱ء | فرہنگ اصطلاحات جامعہ عثمانیہ: جلد اوّل | ۱۹۹۲ء | قومی انگریزی اردو لغت: |
| ۱۹۹۳ء | فرہنگ اصطلاحات جامعہ عثمانیہ: جلد دوم | ۱۹۹۳ء | پاکستان میں ذریعہ تعلیم کا مسئلہ: |
| ۱۹۹۳ء | نہ ہوئی قرولی: مزاح | ۱۹۹۴ء | ادبی تحقیق: |
| ۱۹۹۸ء | بوطیقا: ترجمہ: | ۲۰۰۴ء | بارہ کہانیاں: |
| ۲۰۰۶ء | تاریخ ادب اردو: جلد سوم | ۲۰۱۱ء | تاریخ ادب اردو: جلد چہارم |
| ۱۹۸۶ء | Pakistani culture. | | بہ اشتراک: ایم۔ ایچ صدیقی انگریزی |
| ۱۹۸۶ء | The Changing World of Islam. | | بہ اشتراک: قاضی اے قادر: انگریزی |

ڈاکٹر جمیل جالبی کے فکر و فن سے متعلق اہم تنقیدی کتب درج ذیل ہیں:

۲۰۰۷ء ڈاکٹر جمیل جالبی: شخصیت و فن عبدالعزیز ساحل [ا]
۱۹۹۶ء ڈاکٹر جمیل جالبی: سوانحی کتابیات: مرتب: نسیم فاطمہ، سعید احمد [ب]
۱۹۹۳ء ڈاکٹر جمیل جالبی ایک مطالعہ ڈاکٹر گوہر نوشاہی [ج]
۲۰۰۴ء سہ ماہی ''سفیر اردو'' اپریل مئی جون جمیل جالبی نمبر
۱۹۹۶ء سہ ماہی ''ارمغان'' اکتوبر تا دسمبر جمیل جالبی نمبر

## ☆[۱۵] حامد حسن قادری، مولانا (۱۸۸۷ء۔۱۹۶۴ء):

۱۸۸۷ء حامد حسن قادری قصبہ بچھراؤں، ضلع مراد آباد میں ۱۰ر مارچ [ا] کو پیدا ہوئے۔ والد مولوی احمد حسن پڑھے لکھے تھے۔
تعلیم: ابتدائی تعلیم گھر ہی پر والد سے حاصل کی۔
۱۹۰۹ء اسٹیٹ ہائی اسکول رام پور سے میٹرک پاس کیا۔
۱۹۱۱ء منشی فاضل کا امتحان جامعہ پنجاب لاہور سے پاس کیا اور پھر ادیب فاضل کا امتحان بھی جامعہ پنجاب سے دیا۔
اسلامیہ ہائی اسکول اٹاوہ میں اردو فارسی کے مدرس مقرر ہوئے۔
۱۹۱۴ء بڑودہ کالج میں فارسی لیکچرار کے عہدے پر فائز ہوئے۔ جون ۱۹۱۷ء میں علالت کے سبب ملازمت ترک کی۔
۱۹۱۸ء بچوں کا اخبار ''سعید'' جاری کیا جو ۱۵ر ستمبر ۱۹۲۴ء تک شائع ہوتا رہا۔ [ب]
۱۹۲۷ء سینٹ جانسن کالج آگرہ میں اردو و فارسی کے لیکچرار رہے۔
۱۹۵۲ء صدر شعبہ کی حیثیت سے سبکدوش ہوئے۔

۱۹۵۵ء پاکستان آ گئے اور کراچی میں سکونت پذیر ہوئے۔
مولانا حامد حسن قادری ''پیسہ اخبار'' لاہور، ''وکیل'' امرتسر، '' وطن'' لاہور، ''مخزن'' لاہور، ''زمانہ'' کانپور، ''نقاد'' آگرہ، ''عالمگیر'' لاہور اور ''نگار'' لکھنؤ وغیرہ کے لیے مضامین بھی لکھتے رہے۔ کبھی کبھی شعر بھی کہا کرتے تھے۔
۱۹۶۴ء ۶ر جون کو کراچی میں وفات پائی۔

تصانیف:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۲۱ء | باغبان: | ۱۹۲۴ء | الکحل: |
| ۱۹۲۵ء | فطرت اطفال: | ۱۹۳۴ء | کمال داغ: |
| ۱۹۳۴ء | تاریخ مرثیہ گوئی: | ۱۹۳۸ء | تاریخ وتنقید: |
| ۱۹۴۱ء | داستان تاریخ اردو: | ۱۹۴۳ء | نقد ونظر: |
| ۱۹۴۴ء | ایرانی افسانے: | ۱۹۴۴ء | صید وصیاد: |
| | منظوم ترجمہ رباعیات عمر خیام: | | منظوم ترجمہ رباعیات ابوسعید ابوالخیر |

حامد حسن قادری کے فکر وفن سے متعلق اہم تنقیدی کتب درج ذیل ہیں:

۱۹۷۷ء مشفق بیادِ مولانا حامد حسن قادری: سرور اکبرآبادی [ج]
۲۰۰۶ء باقیات حامد حسن قادری: مرتب: اورنگ زیب نیازی [د]

## ☆[۱۶] حسرت موہانی، سیّد فضل الحسن (۱۸۸۱ء۔۱۹۵۱ء):

۱۸۸۱ء سیّد فضل الحسن نام، حسرت تخلص، موہان ضلع اناؤ موہان میں پیدا ہوئے۔ والد کا نام سیّد ازہر حسن تھا۔ سلسلہ نسب امام علی موسیٰ سے ملتا ہے اجداد نے نیشاپور سے ہندوستان ہجرت کی اور موہان میں سکونت پذیر ہوئے۔
تعلیم: ابتدائی تعلیم موہان کوڑا جہان آباد میں میاں جی سیّد غلام علی موہانی اور میاں جی بلاقی موہانی سے حاصل کی۔
۱۸۹۴ء مڈل فتح پور ہائی اسکول سے اعزاز کے ساتھ پاس کیا۔
۱۸۹۵ء شاعری کا آغاز: شاعری میں سیّد فخر الحسن فطرت موہانی اور امیر اللہ تسلیم لکھنوی سے تلمذ کیا۔[ ل]
۱۸۹۹ء میٹرک درجہ اوّل بدرجہ اوّل فتح پور ہائی اسکول سے پاس کیا اسی عرصہ میں عربی و فارسی کی تکمیل کی
۱۹۰۱ء انٹرمیڈیٹ ایم۔اے۔او کالج علی گڑھ سے درجہ اوّل میں پاس کیا۔
۱۹۰۳ء بی۔اے کی سند ایم۔اے۔او کالج علی گڑھ سے درجہ اوّل میں حاصل کی بعدازاں قانون کی تعلیم کے لیے ایم۔اے۔او کالج میں داخلہ لیا لیکن وظیفہ اور ہوسٹل میں قیام کی اجازت نہ ملنے پر قانون کی تعلیم ترک کردی۔[ ب]
۱۹۰۳ء جولائی ر''اردوئے معلّی'' کے نام سے مجلّہ جاری کیا۔
۱۹۰۴ء عملی سیاست میں حصہ لیا۔ آل انڈیا نیشنل کانگریس میں شمولیت اختیار کی۔
۱۹۰۸ء ۲۳ر جون کو بوجوہ گرفتار کر لیے گئے۔ مئی ر۱۹۰۸ء تا ستمبر ر۱۹۰۹ء تک اردوئے معلّی کی اشاعت عارضی طور پر بند رہی۔
۱۹۰۹ء اکتوبر ر''اردوئے معلّی'' دوبارہ جاری ہوا۔ جون ر۱۹۱۳ء تک جاری رہا۔[ ج]
۱۹۱۳ء مئی ر''اردوئے معلّی'' بوجوہ بند کرنا پڑا۔ ۱۹۲۴ء تک سیاسی مصروفیات کے سبب جاری نہ کر سکے۔[ د]
۱۹۱۴ء جولائی ر''تذکرۃ الشعراء'' کے نام سے سہ ماہی رسالہ جاری کیا جس کے سات شمارے منظر عام پر آئے۔

۱۹۱۵ء مسلم لیگ کی رکنیت اختیار کی۔ تحریک خلافت اور تحریک عدم تعاون میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیا۔
۱۹۲۱ء مسلم لیگ کے سالانہ اجلاس کے صدر بنائے گئے، صدارتی خطبے کے سبب باغی قرار پائے اور مقدمہ کا سامنا کیا۔
۱۹۲۵ء جنوری ر"اردوئے معلّٰی" کانپور سے جاری کیا جو مارچ ۱۹۴۲ء تک شائع ہوتا رہا۔ اسی سال کانگریس کی رکنیت سے مستعفی ہوئے اور کمیونزم کو اختیار کیا۔
۱۹۲۸ء کانپور سے روزنامہ "مستقل" کا اجراء کیا بعدازاں اسے دوروزہ، ہفتہ وار شائع کرنے لگے۔
۱۹۳۳ء ہفتہ وار "مستقل" کو ماہانہ کر دیا۔
۱۹۳۶ء "مستقل" بطور ضمیمہ "اردوئے معلّٰی" کے ساتھ شائع ہونے لگا۔ مارچ ر۱۹۴۲ء سے دونوں کا اجراء بند کر دیا۔
۱۹۴۶ء مسلم لیگ کے ٹکٹ پر دستور ساز اسمبلی اور یوپی کی صوبائی اسمبلی کے رکن منتخب ہوئے۔
۱۹۵۱ء علالت کے بعد ۱۳ر مئی کو وفات پائی، لکھنؤ میں مدفون ہوئے۔

تصانیف:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۰۵ء | دیوان غالب مع شرح: طبع اوّل: | ۱۹۱۸ء | مشاہداتِ زنداں: |
| ۱۹۱۹ء | نکاتِ سخن: | ۱۹۲۹ء | اربابِ سخن کانپور: |
| ۱۹۳۰ء | انتخابِ سخن: | ۱۹۹۹ء | کلیاتِ حسرت: |
| ۲۰۰۰ء | انتخاب اردوئے معلّٰی | س۔ن | انتخابِ میر |

حسرت موہانی کے فکر وفن سے متعلق اہم تنقیدی کتب درج ذیل ہیں:

۱۹۶۴ء حسرت کی شاعری: ڈاکٹر یوسف حسین خاں [ھ]
۱۹۶۵ء حسرت موہانی: احوال ونقد عبدالشکور [و]
۱۹۶۶ء مطالعۂ حسرت: عطا کاکوی [ز]
۱۹۶۷ء حسرت کی غزل: مرتب: سرور کیفی [ح]
۱۹۸۱ء حسرت موہانی: ایک تعارف: ڈاکٹر مظفر عباس نقوی [ط]
۱۹۸۵ء حسرت موہانی: مرتبہ: پروفیسر ثریا حسین [ی]
۱۹۹۴ء حسرت موہانی: ڈاکٹر خلیق انجم [ک]
۱۹۹۹ء حسرت موہانی: ڈاکٹر احمر لاری [ل]
۱۹۹۹ء حالاتِ حسرت: مولانا عارف ھسوی [م]
۲۰۰۰ء مولانا حسرت موہانی غزل گوئی کے آئینے میں: سیّد محمد اصغر کاظمی [ن]
۲۰۰۰ء حسرت موہانی اور انقلابِ آزادی: نفیس احمد نفیس [س]
۲۰۰۲ء مولانا حسرت موہانی ایک ہمہ جہت شخصیت: سیّد محمد اصغر کاظمی [ع]
۲۰۰۲ء سیّد الاحرار رئیس المتغزلین مولانا حسرت موہانی دانشوروں کی نظر میں: سیّد محمد اصغر کاظمی [ف]
۲۰۰۲ء مولانا حسرت موہانی کا سلسلۂ سخن: سیّد اشتیاق اظہر [ص]

رسائل: حسرت موہانی نمبر:
۱۹۵۱ء سہ ماہی "اردو ادب" علی گڑھ اکتوبر ۱۹۵۲ء "نگار" لکھنؤ جنوری فروری

| | |
|---|---|
| ۱۹۶۲ء | ''القدیر'' حیدرآباد دکن اپریل و مئی |
| ۱۹۷۰ء | ''نئی قدریں'' حیدرآباد سندھ دسمبر |
| ۱۹۷۵ء | ہفت روزہ ''جائزہ'' کانپور ستمبر |
| ۱۹۷۶ء | ''نگار پاکستان'' کراچی اپریل تا جون |
| ۲۰۰۳ء | سہ ماہی ''انشا'' حیدرآباد سندھ جنوری تا مارچ |

## ☆[۱۷] حنیف نقوی (۱۹۳۶ء۔۲۰۱۲ء):

۱۹۳۶ء سیّد حنیف احمد نقوی نام، قلمی نام حنیف نقوی، ۱۷را کتوبر کو سہرام ضلع بدایوں میں پیدا ہوئے۔

تعلیم: ایم۔اے اردو، ایم۔اے فارسی اور پی ایچ۔ڈی کی اسناد حاصل کیں۔

بحیثیت استاد اردو ہندو یونیورسٹی بنارس سے وابستہ ہوئے۔ریڈر، پروفیسر، صدر شعبہ اردو، ڈین کے عہدوں پر فائز رہے۔ ملازمت سے سبکدوش ہونے کے بعد تحقیقی کاموں میں مشغول رہے۔

۲۰۱۲ء ۲۴ر دسمبر کو بدایوں میں وفات پائی۔ [ل]

تصانیف:

| | |
|---|---|
| ۱۹۷۶ء | شعرائے اردو کے تذکرے: (نکات الشعراء سے گلشن بے خار تک) |
| ۱۹۸۳ء | انتخاب کربل کتھا: |
| ۱۹۸۷ء | تلاش و تعارف: |
| ۱۹۸۸ء | انتخاب کلام رجب علی بیگ سرور: |
| ۱۹۹۰ء | غالب: احوال و آثار: |
| ۱۹۹۱ء | رجب علی بیگ سرور چند تحقیقی مباحث: |
| ۱۹۹۵ء | آثار غالب: تصحیح و ترتیب: |
| ۱۹۹۷ء | پنج آہنگ قدیم ترین عکسی ایڈیشن: |
| ۱۹۹۷ء | دیوان ناسخ: نسخہ بنارس: عکسی ایڈیشن: |
| ۲۰۰۳ء | میر و مصحفی: تحقیقی مضامین : |
| ۱۹۹۷ء | رائے بینی نارائن دہلوی: سوانح اور ادبی خدمات: |

## ☆[۱۸] خلیق انجم، ڈاکٹر (۱۹۳۵ء):

۱۹۳۵ء خلیق احمد خاں اصل نام ہے، ادبی نام خلیق انجم ہے، ۲۲ر دسمبر کو دلی میں پیدا ہوئے آبائی شہر رامپور ہے جہاں سے دادا نے ہجرت کی اور دلی سکونت اختیار کی۔

تعلیم: اینگلو عربک ہائی سکنڈری اسکول دہلی سے میٹرک تک تعلیم حاصل کی۔ادبی زندگی کا آغاز اسکول کے زمانے ہوا۔ انٹرمیڈیٹ علی گڑھ مسلم یونیورسٹی سے کیا۔

۱۹۵۳ء ماہنامہ 'جھلک'' کے ایڈیٹر (۱۹۵۴ء تک) رہے۔

۱۹۵۵ء بی۔اے علی گڑھ مسلم یونیورسٹی سے کیا۔

۱۹۵۷ء ایم۔اے دہلی یونیورسٹی سے کیا۔اسی سال کروڑی مل کالج دہلی میں لیکچرار ہوئے۔

۱۹۶۰ء ڈپلوما ان لینگوسٹک دہلی یونیورسٹی سے کیا۔

۱۹۶۱ء ڈپلوما ان لائبریری سائنس دہلی یونیورسٹی سے کیا۔

۱۹۶۲ء پی ایچ ڈی کی سند بھی دہلی یونیورسٹی سے حاصل کی۔

۱۹۷۲ء وزارت تعلیم میں ڈپٹی ڈائریکٹر کی حیثیت سے تقرر ہوا اور کچھ عرصہ بعد ڈائریکٹر ہو گئے۔

۱۹۷۴ء انجمن ترقی اردو ہند میں آل احمد سرور کی جگہ جنرل سکریٹری کے عہدے پر فائز ہوئے۔ ہفت روزہ ''ہماری زبان''

کے مدیر ہوئے (تادم تحریر یہ خدمات انجام دے رہے ہیں۔)

ریڈیو: ۴ سال تک آل انڈیا ریڈیو میں دری (فارسی) یونٹ میں بطور مترجم اور براڈ کاسٹر کی حیثیت سے خدمات انجام دیں۔
ادبی سہ ماہی ''ادبی تبصرے''۔''سیکولر ڈیموکریسی'' اور سہ ماہی ''اردو ادب'' کی ادارت ۱۹۹۷ء تک کی۔

۱۹۸۵ء پرویز شاہدی قومی انعام ملا، اس کے علاوہ حکومت اتر پردیش، ہندوستان کی مختلف اکیڈمیوں کی طرف سے بھی ادبی انعامات ملے۔

تصانیف: [الف]

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۵۷ء | معراج العاشقین: (مرتب) | ۱۹۵۷ء | تاراس بلبا: (مترجم، انگریزی ناول) |
| ۱۹۶۰ء | مرزا مظہر جان جاناں کے خطوط: (مترجم، فارسی) | ۱۹۶۱ء | غالب کی نادر تحریریں: (مرتب) |
| ۱۹۶۲ء | بڑھے چلو: (مرتب) | ۱۹۶۵ء | مرزا محمد رفیع سودا: |
| ۱۹۶۷ء | متنی تنقید: | ۱۹۷۰ء | کربل کتھا کا لسانی مطالعہ: (بہ اشتراک گوپی چند نارنگ) |
| ۱۹۷۰ء | اصناف ادب: (مرتب: بہ اشتراک قمر رئیس) | ۱۹۷۲ء | افادات سلیم: (تصحیح و ترتیب) |
| ۱۹۷۲ء | اردو کی ضبط شدہ نظمیں: (مرتب: بہ اشتراک مجتبیٰ حسین) | ۱۹۷۴ء | غالب اور شاہان تیموریہ: |
| ۱۹۷۵ء | غالب اور شاہان تیموریہ: | ۱۹۸۰ء | ابن الوقت: (مرتب) |
| ۱۹۸۴ء | فیض احمد فیض تنقیدی جائزہ: (مرتب) | ۱۹۸۴ء | غالب کے خطوط: جلد اول: (مرتب) |
| ۱۹۸۵ء | سید سلیمان ندوی: (مرتب) | ۱۹۸۵ء | مشفق خواجہ ایک مطالعہ: (مرتب) |
| ۱۹۸۵ء | رسوم دہلی: (مرتب) | ۱۹۸۵ء | غالب کے خطوط: جلد دوم: (مرتب) |
| ۱۹۸۶ء | مولانا ابوالکلام آزاد: (مرتب) | ۱۹۸۶ء | غالب کے خطوط: جلد سوم: (مرتب) |
| ۱۹۸۷ء | غالب کے خطوط: جلد چہارم: (مرتب) | ۱۹۸۸ء | دلّی کے آثار قدیمہ: |
| ۱۹۸۸ء | دلّی کی درگاہ شاہ مرداں: | ۱۹۸۹ء | محی الدین قادری زور: (مرتب) |
| ۱۹۸۹ء | انتخاب خطوط غالب: | ۱۹۹۰ء | آثار الصنادید: (مرتب) تین جلدیں |
| ۱۹۹۰ء | آصف علی اور ارونا آصف: | ۱۹۹۱ء | شبلی کی علمی و ادبی خدمات: |
| ۱۹۹۲ء | جوش ملیح آبادی تنقیدی جائزہ: | ۱۹۹۳ء | مولانا ابوالکلام آزاد: شخصیت اور کارنامے: |
| ۱۹۹۳ء | جگن ناتھ آزاد: (مرتب) | ۱۹۹۳ء | مرقع دہلی (فارسی متن مع ترجمہ اردو): |
| ۱۹۹۴ء | راج بہادر گوڑ: (مرتب) | ۱۹۹۴ء | حسرت موہانی: |
| ۱۹۹۵ء | پنڈت آنند نرائن ملا کی ادبی خدمات: | ۱۹۹۶ء | تعبیر و تفہیم: |
| ۱۹۹۶ء | علامہ شبلی: (مرتب) | ۱۹۹۶ء | پروفیسر مسعود حسین خاں جامع حیثیات شخصیت: |
| ۲۰۰۰ء | بیسویں صدی کی ممتاز شخصیت: | ۲۰۰۱ء | بیسویں صدی کی ممتاز شخصیت: خواجہ احمد فاروقی: |

ڈاکٹر خلیق انجم کے فکر و فن سے متعلق اہم تنقیدی کتب درج ذیل ہیں:

[ب]

۲۰۰۰ء خلیق انجم کثیر الجہات شخصیت: انیس دہلوی
۲۰۰۸ء ''چہارسو'' راولپنڈی جولائی۔اگست: جلد ۱۷ خلیق انجم شخصیت و فن نمبر
۱۹۹۹ء ''کتاب نما'' دہلی، مرتب: ایم حبیب خاں خلیق انجم شخصیت و فن نمبر

## ☆[۱۹] خلیل الرحمن اعظمی، ڈاکٹر (۱۹۲۷ء۔۱۹۷۸ء):

۱۹۲۷ء — خلیل الرحمن ۹ ر اگست کو اعظم گڑھ ضلع کے قصبہ سرائے میر کے گاؤں سلطان پور میں ہوئی۔ان کے اجداد سلطان بہلول لودھی کے زمانہ میں افغانستان سے ہندوستان آئے،ان کا تعلق یوسف زئی قبیلے سے تھا۔

تعلیم: — والد مولانا محمد شفیع جید عالم اور مدرستہ الاصلاح کے بانی تھے۔ابتدائی تعلیم والد کی نگرانی میں حاصل کی۔
بسنا پارہ سے پرائمری پاس کی بعدازاں انہیں مڈل اسکول سرائے میر میں داخل کیا گیا پھر شبلی اسکول میں داخل کیے گئے۔

۱۹۴۵ء — شبلی اسکول اعظم گڑھ سے فرسٹ ڈویژن میں میٹرک کیا بعدازاں مسلم یونیورسٹی علی گڑھ میں داخلہ لیا۔

۱۹۴۷ء — انٹر پاس کر کے تعلیمی اخراجات کو پورا کرنے کی غرض سے جامعہ ملیہ دہلی میں ملازم ہو گئے۔
نومبر میں واپس علی گڑھ آئے اور بی۔اے میں داخلہ لیا،ترقی پسند تحریک کے فعال کارکن تھے۔

۱۹۴۹ء — بی۔اے فرسٹ کلاس فرسٹ پوزیشن کی سند مسلم یونیورسٹی علی گڑھ سے حاصل کی۔اسی سال رشید احمد صدیقی نے یونیورسٹی گزٹ کے ادارے میں عارضی ملازمت دلوادی۔جو کچھ عرصہ بعد ترک کر دی۔

۱۹۵۱ء — علی گڑھ میگزین کے مدیر ہوئے۔[الف]

۱۹۵۳ء — ایم۔اے کی سند مسلم یونیورسٹی علی گڑھ سے حاصل کی۔مسلم یونیورسٹی علی گڑھ میں لیکچرار ہو گئے۔

۱۹۵۷ء — ''اردو میں ترقی پسند ادبی تحریک'' کے عنوان پر تحقیقی مقالہ لکھ کر پی ایچ۔ڈی کی سند حاصل کی۔

۱۹۶۶ء — بحیثیت ریڈر ترقی پائی۔[ب]

۱۹۷۶ء — علیل رہنے لگے اور کینسر کا عارضہ تشخیص ہوا۔

۱۹۷۸ء — یکم جون کو وفات پائی بعداز وفات مسلم یونیورسٹی نے انھیں پروفیسری عطا کی۔[ج]

تصانیف:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۵۵ء | کاغذی پیراہن: (شعری مجموعہ) | ۱۹۵۶ء | فکر و فن: (تنقیدی مضامین) |
| ۱۹۵۸ء | نوائے ظفر (انتخاب کلام ظفر مع مقدمہ) | ۱۹۵۹ء | مقدمۂ کلام آتش |
| ۱۹۶۵ء | نیا عہد نامہ: (شعری مجموعہ) | ۱۹۶۶ء | زاویہ نگاہ: (تنقیدی مضامین) |
| ۱۹۷۲ء | اردو میں ترقی پسند ادبی تحریک (تحقیقی مقالہ) | ۱۹۷۳ء | نئی نظم کا سفر (نظموں کا انتخاب) مرتب: |
| ۱۹۷۷ء | مضامین نو: (تنقیدی مضامین) | ۱۹۹۳ء | مثنوی سحر البیان: مرتب |
| | زندگی اے زندگی: | | آئینہ خانے میں (طویل نظم) |

ڈاکٹر خلیل الرحمن اعظمی کے فکر و فن سے متعلق اہم تنقیدی کتب درج ذیل ہیں:

۱۹۸۸ء — خلیل الرحمن اعظمی (ترقی پسندی سے جدیدیت تک) :اسلام عشرت [د]
۱۹۹۶ء — خلیل الرحمن اعظمی کی تنقید نگاری: ڈاکٹر عفت آرا ہاشمی [ھ]
۱۹۸۳ء — خلیل الرحمن اعظمی: ڈاکٹر محمد اسلام الدین [و]
۱۹۸۱ء — خلیل الرحمن اعظمی حیات اور ادبی خدمات: دردانہ بیگم [ز]
۱۹۸۰ء — ''شاعر'' بمبئی خلیل الرحمن اعظمی نمبر

## ☆[۲۰] خورشیدالاسلام (۱۹۱۹ء۔۲۰۰۶ء):

| | |
|---|---|
| ۱۹۱۹ء | خورشیدالاسلام ۲۲رجولائی کو پیدا ہوئے۔[ا] آبائی وطن اُمری، مرادآباد اور بجنور کے قریب واقع ہے۔[ب] |
| ۱۹۳۸ء | میٹرک فتح پور ہائی اسکول سے فرسٹ ڈویژن میں پاس کیا۔اسکول کے زمانے سے بحیثیت مقرر اپنا لوہا منوا چکے تھے۔ |
| ۱۹۴۰ء | ایف۔اے اوّل درجہ میں علی گڑھ مسلم یونیورسٹی سے کیا۔ |
| ۱۹۴۲ء | بی۔اے سیکنڈ ڈویژن میں علی گڑھ مسلم یونیورسٹی سے کیا۔ |
| ۱۹۴۳ء | ''آجکل'' کی ادارت سے وابستہ ہوئے۔ |
| ۱۹۴۵ء | ایم۔اے اردو کی سند درجہ اوّل میں علی گڑھ مسلم یونیورسٹی سے حاصل کی۔اسی سال بحیثیت اردو لیکچرار علی گڑھ مسلم یونیورسٹی سے وابستہ ہوئے۔ |
| ۱۹۵۱ء | شعبہ اردو علی گڑھ مسلم یونیورسٹی میں سینئر لیکچرار ہوئے اور اسی عرصہ میں یونیورسٹی آف لندن میں بھی بحیثیت لیکچرار ہوئے اور ۱۹۵۶ء تک رہے۔ |
| ۱۹۵۳ء | پی ایچ۔ڈی کی سند ''غالب اور متاخرین فارسی شعراء'' پر مقالہ لکھ کر علی گڑھ مسلم یونیورسٹی سے حاصل کی۔ |
| ۱۹۵۹ء | ریڈر شعبہ اردو علی گڑھ مسلم یونیورسٹی ہوئے بعدازاں اردو انگریزی لغت کی ترتیب کے لیے لندن گئے ۱۹۷۳ء تک قیام کیا۔ |
| ۱۹۷۳ء | پروفیسر شعبہ اردو ہوئے، صدر شعبہ اردو علی گڑھ مسلم یونیورسٹی رہے۔ادبی مجلّہ ''فکر و نظر'' کے مدیر رہے۔ |
| ۱۹۷۹ء | شعبہ اردو علی گڑھ مسلم یونیورسٹی کی ملازمت سے سبکدوش ہوئے۔ |
| ۲۰۰۶ء | ۱۷رجون کو علی گڑھ میں وفات پائی۔ |

اعزازات:

غالب ایوارڈ اور بہادر شاہ ظفر ایوارڈ سے نوازے گئے۔

تصانیف:

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۹۵۷ء | تنقیدیں: مجموعہ مضامین: | ۱۹۶۰ء | غالب: | س۔ن | شاخِ نہال غم |
| ۱۹۶۰ء | سودا: مقالات: مرتب | ۱۹۶۱ء | رگِ جاں: شعری مجموعہ | س۔ن | جستہ جستہ: نثری نظمیں |
| س۔ن | انتخاب قائم چاند پوری | | | | |

## ☆[۲۱] رشید احمد صدیقی (۱۸۹۲ء۔۱۹۷۷ء):

| | |
|---|---|
| ۱۸۹۲ء [ا] | رشید احمد صدیقی ۲۴ردسمبر کو قصبہ مریاہو ضلع جونپور مشرقی اتر پردیش میں پیدا ہوئے۔ان کے اجداد ترکستان سے تبلیغ دین کی غرض سے پنجاب آئے بعدازاں دلی اور الہ آباد سے ہوتے ہوئے جونپور کے قصبے مریاہو میں سکونت پذیر ہوئے۔ |
| تعلیم: | ابتدائی تعلیم ناظرہ، عربی و فارسی کی گھر ہی پر ہوئی۔ |
| ۱۹۰۹ء | جونپور سے پرائمری اسکول پاس کرنے کے بعد ہائی اسکول میں داخل کیے گئے۔[ب] |
| ۱۹۱۴ء | میٹرک گورنمنٹ ہائی اسکول جونپور سے کیا بعدازاں گھر کے معاشی حالات کے سبب عدالتِ دیوانی جونپور میں کلرک ہو گئے۔ |
| ۱۹۱۵ء | ملازمت ترک کر کے علی گڑھ کالج میں داخلہ لیا تعلیم کے ساتھ ساتھ تعطیلات میں جز وقتی کلرک (عدالتِ دیوانی: گشتی) بھی رہے اس طرح اپنی تعلیمی ضروریات کے کفیل ہوئے۔ |
| ۱۹۱۷ء | انٹرمیڈیٹ ایم۔اے۔او کالج علی گڑھ الہ آباد یونیورسٹی سے کیا۔[ج] |

| | |
|---|---|
| ۱۹۱۹ء | بی۔اے علی گڑھ کالج سے پاس کیا دوران تعلیم کالج یونین کے سکتر مقرر ہوئے بعدازاں علی گڑھ منتھلی کے مدیر انگریزی و اردو مقرر ہوئے۔علی گڑھ منتھلی کا نام رشید احمد صدیقی کے مشورے سے علی گڑھ میگزین میں تبدیل کیا گیا۔علی گڑھ کالج کی ڈیوٹی سوسائٹی (انجمن الفرض) کے رکن ہوئے تو اس کی خط و کتابت، مضامین، خطبے وغیرہ بھی لکھا کرتے تھے۔ |
| ۱۹۲۱ء | ایم۔اے فارسی کی سند الہ آباد یونیورسٹی سے حاصل کی اسی سال بطور عارضی استاد شعبہ اردو علی گڑھ کالج میں تقرر ہوا۔[د] |
| ۱۹۲۶ء | بحیثیت لیکچرار اردو شعبہ اردو مسلم یونیورسٹی علی گڑھ تقرر ہوا۔اسی سال سہ ماہی رسالہ ''سہیل'' انجمن اردوئے معلّٰی مسلم یونیورسٹی کے آرگن کی شکل میں جاری کیا جو چھ شماروں کے بعد بند ہو گیا۔ |
| ۱۹۳۵ء | بحیثیت ریڈر و صدر شعبۂ اردو مسلم یونیورسٹی علی گڑھ ترقی ہوئی۔رسالہ ''سہیل'' کا دوبارہ اجراء کیا۔اسے سالانہ شائع کرنے کا ارادہ تھا لیکن دسمبر ۱۹۳۵ء کے بعد دوسرا شمارہ مالی وسائل کے سبب منظر عام پر نہ آسکا۔ |
| ۱۹۴۸ء | بحیثیت نائب شیخ الجامعہ جامعہ اردو علی گڑھ ۱۹۶۶ء تک فرائض انجام دیئے۔[ھ] |
| ۱۹۵۴ء | پروفیسر و صدر شعبۂ اردو مسلم یونیورسٹی علی گڑھ مقرر ہوئے اور ۳۰/اپریل ۱۹۵۸ء تک رہے۔[و] |
| ۱۹۵۸ء | یکم مئی شعبہ اردو مسلم یونیورسٹی علی گڑھ کی ملازمت سے سبکدوش ہوئے۔ |
| ۱۹۵۸ء | پروفیسر یونیورسٹی گرانٹ کمیشن علی گڑھ ۱۹۶۲ء تک رہے بعدازاں ڈائریکٹر ڈپارٹمنٹ آف جنرل ایجوکیشن آزاد میموریل لائبریری' علی گڑھ ہوئے، اوائل ۱۹۶۴ء تک رہے۔[ز] |
| ۱۹۶۶ء | بحیثیت شیخ الجامعہ جامعہ اردو علی گڑھ ۱۹۷۲ء تک فرائض منصبی ادا کیے۔[ح] |
| ۱۹۷۶ء | دکتور ادب اعزازی سند جامعہ اردو علی گڑھ سے نوازے گئے اسی سال ڈی۔لٹ کی اعزازی سند مسلم یونیورسٹی علی گڑھ سے عطا ہوئی۔[ط] |
| ۱۹۷۷ء | ۱۵/جنوری کو علی گڑھ میں وفات پائی۔ |

اعزازات:

| | |
|---|---|
| ۱۹۶۳ء | ۲۶/جنوری یوم جمہوریہ کی تقریب میں حکومت ہند کی جانب سے 'پدم شری' کا اعزاز دیا گیا۔ |
| ۱۹۷۱ء | ''غالب شخصیت اور شاعری'' پر ساہتیہ اکادمی ایوارڈ سے نوازے گئے۔ |
| ۱۹۷۳ء | مجموعی اردو خدمات پر اتر پردیش اردو اکادمی یوپی انعام دیا گیا۔ |

تصانیف: [ی]

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۲۵ء | طنزیات و مضحکات: | ۱۹۲۷ء | سرود بستان: (مقدمہ باقیات فانی) |
| ۱۹۴۰ء | خنداں: | ۱۹۴۱ء | مضامین رشید: |
| ۱۹۴۷ء | سہیل کی سرگزشت: | ۱۹۵۱ء | گنج ہائے گراں مایہ: |
| ۱۹۵۲ء | خطبہ صدارت: کل بہار ریاستی کانفرنس پٹنہ | سن ندارد | ذاکر صاحب: |
| ۱۹۵۵ء | جدید غزل: | ۱۹۵۸ء | آشفتہ بیانی میری: خودنوشت |
| ۱۹۵۸ء | شیخ نیازی: | ۱۹۶۵ء | ہمنفسان رفتہ: |
| ۱۹۶۷ء | عزیزان ندوہ کے نام: | ۱۹۶۷ء | علی گڑھ کی مسجد قرطبہ: |
| ۱۹۶۸ء | خطبہ جلسہ تقسیم اسناد: جامعہ ملیہ اسلامیہ | ۱۹۷۰ء | علی گڑھ: ماضی و حال: |
| ۱۹۷۰ء | غالب کی شخصیت اور شاعری: | ۱۹۷۱ء | موجہ گل سے چراغاں ہے گزرگاہ خیال: نذر ذاکر |
| ۱۹۷۱ء | اردو رسم الخط: | ۱۹۷۳ء | خطبہ جلسہ تقسیم اسناد: جامعہ اردو علی گڑھ |
| ۱۹۷۳ء | ہمارے ذاکر صاحب: (اضافہ شدہ) | ۱۹۷۶ء | اقبال شخصیت اور شاعری: |

رشید احمد صدیقی کے فکر وفن سے متعلق اہم تنقیدی کتب درج ذیل ہیں:

۱۹۹۸ء اطرافِ رشید احمد صدیقی: اسلوب احمد انصاری [ک]
۱۹۹۲ء آپ بیتی: رشید احمد صدیقی: ترتیب وتشکیل: ڈاکٹر سیّد معین الرحمٰن [ل]
۱۹۹۱ء خطباتِ رشید احمد صدیقی: مرتب: مہر الٰہی ندیم علیگ [م]
۱۹۹۰ء مضامین رشید احمد: مرتب سید معین الرحمٰن [ن]
۱۹۹۰ء عزیزانِ علی گڑھ: مرتب: ڈاکٹر فصیح احمد صدیقی [س]
۱۹۸۹ء خطوطِ رشید احمد صدیقی' مرتب: لطیف الزماں خاں [ع]
۱۹۸۷ء جدید اردو غزل: ترتیب وتعارف: ڈاکٹر سیّد معین الرحمٰن [ف]
۱۹۸۴ء رشید احمد صدیقی: شخصیت وفن: سلیمان اطہر جاوید [ص]
۱۹۸۴ء رشید احمد صدیقی۔ آثار واقدار مرتب: اصغر عباس [ق]
۱۹۸۳ء انتخاب رشید احمد صدیقی: مرتبہ: شہاب الدین ثاقب [ر]
۱۹۸۲ء شیرازۂ خیال: مجموعہ مضامین: مرتبہ: نظیر صدیقی [ش]
۱۹۸۱ء رقعاتِ رشید احمد صدیقی: موسومہ: مرتب: پروفیسر مسعود حسین [ت]
۱۹۸۰ء مکاتیب رشید: جلد اوّل: مرتب: ڈاکٹر سلیمان اطہر جاوید [ث]
۱۹۷۸ء مکاتیب رشید احمد صدیقی: موسومہ: مرتب: پروفیسر خلیق احمد نظامی [خ]
۱۹۷۷ء نقش ہائے رنگا رنگ: مرتبہ: نظیر صدیقی [ذ]
۱۹۸۰ء ششماہی ''نقد ونظر'' جلد۲، شمارہ:۱ رشید احمد صدیقی نمبر

## ☆[۲۲] رشید حسن خاں (۱۹۲۵ء۔ ۲۰۰۶ء):

ولادت: ذاتی انٹرویوز کے مطابق رشید حسن خاں صاحب کی تاریخ ولادت ۲۵ردسمبر ۱۹۲۵ء ہے، تعلیمی اسناد کے مطابق ۱۰ر جنوری ۱۹۳۰ء ہے۔ والد کا نام امیر حسن خاں تھا۔ جو محکمہ پولیس میں ملازم تھے۔

ابتدائی تعلیم: ختم قرآن شریف کے بعد مدرسہ بحرالعلوم، شاہ جہاں پور سے تعلیم پائی۔ جو معاشی حالات کے سبب مکمل نہ ہو سکی۔

۱۹۳۹ء کم عمری کے باوجود آر ڈی نینس کلورنگ فیکٹری میں معمولی اجرت پر ملازمت اختیار کر لی۔

رشید حسن خاں نے پرائیویٹ طور پر اردو، عربی اور فارسی کے امتحانات پاس کیے، دبیر کامل لکھنؤ یونیورسٹی سے اور مولوی کا امتحان الہ آباد بورڈ سے پاس کیا۔

۱۹۴۱ تا ۴۶ء رشید حسن خاں نے فیکٹری میں مزدوروں کی یونین قائم کر لی اس کے جوائنٹ سکریٹری ہونے کے سبب دوسری جنگ عظیم کے خاتمے پر فیکٹری کی ملازمت بھی ختم ہو گئی۔ فیکٹری میں آرام کے اوقات میں 'طلسم ہوش ربا' کی تمام جلدیں پڑھ ڈالیں۔

۱۹۴۷ء مدرسہ فیض عام، شاہ جہاں پور میں عربی وفارسی کی تدریس کرنے لگے۔ جو زیادہ عرصہ برقرار نہ رہ سکا۔

ملازمت کے چھوٹ جانے کے بعد وہ ترک وطن کر کے بریلی آ گئے اور مقامی اخبار ''ندرت'' کے دفتر میں ملازمت اختیار کر لی، اس عرصہ میں ادبی محافل ومشاعروں میں بھی شرکت کرتے تھے۔ [ا]

۱۹۴۹ء مدرسہ فیض عام، شاہ جہاں پور میں عربی وفارسی کی تدریس کرنے لگے۔

۱۹۵۰ء اسلامیہ ہائر سیکنڈری اسکول، شاہ جہاں پور میں ملازم ہوئے اور اسی زمانے میں انھوں نے عروض وقواعد اور

شاعری پر مضامین لکھے جو انجمن ترقی اردو (ہند) کے سہ ماہی رسالے ''اردو ادب'' میں شائع ہوئے۔

۱۹۵۹ء ماہ اگست شعبۂ اردو، دہلی یونیورسٹی، دہلی میں ریسرچ اسسٹنٹ کے عہدے پر عارضی ملازمت ملی۔

۱۹۶۴ء شعبۂ اردو میں مستقل بنیادوں پر تقرر رہا۔

۱۹۸۹ء تمیں برس بعد ۳۱ر دسمبر کو شعبۂ اردو دہلی یونی ورسٹی کی ملازمت سے ریٹائر ہوئے۔

۱۹۹۶ء دہلی سے مستقل شاہ جہاں پور منتقل ہوئے۔ اور تصنیف و تالیفات میں مصروف ہوئے۔

وزیٹنگ فیلو: شعبۂ اردو جموں کشمیر یونیورسٹی اور شعبۂ اردو بمبئی یونیورسٹی میں وزیٹنگ فیلو کی حیثیت سے خدمات انجام دیں۔ لیکچرز کے ساتھ ساتھ اردو املا اور مسائل تدوین وغیرہ پر ورکشاپ کنڈیکٹ کیں۔

۲۰۰۶ء ۲۶ر فروری، بمطابق ۲۷ر صفر ۱۴۲۷ھ، بروز اتوار شاہ جہاں پور میں وفات پائی۔

اعزازات:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۷۷ء | دہلی ساہتیہ کلا پریشد ایوارڈ: | ۱۹۷۸ء | یو۔ پی اردو اکیڈمی انعام: |
| ۱۹۷۹ء | غالب ایوارڈ: | ۱۹۸۰ء | امتیاز میر اعزاز (میر اکیڈمی لکھنؤ) |
| ۱۹۸۹ء | نیاز فتحپوری ایوارڈ (کراچی) | ۱۹۹۰ء | محمد طفیل ادبی ایوارڈ (لاہور) |
| ۱۹۹۰ء | نیشنل ایوارڈ، مہاراشٹر اردو اکادمی | ۱۹۹۱ء | کل ہند بہادر شاہ ظفر ایوارڈ: |
| ۱۹۹۲ء | نیشنل حالی ایوارڈ، ہریانہ اردو اکادمی: | ۱۹۹۴ء | یو۔ پی اردو اکادمی انعام: |

تصانیف:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۶۴ء | باغ و بہار: | ۱۹۶۹ء | مقدمہ شعر و شاعری: |
| ۱۹۷۰ء | انتخاب نظیر اکبرآبادی: | ۱۹۷۱ء | انتخاب شبلی: |
| ۱۹۷۱ء | دیوان خواجہ میر درد: | ۱۹۷۱ء | انتخاب مراثی انیس و دبیر: |
| ۱۹۷۲ء | انتخاب سودا: | ۱۹۷۲ء | انتخاب ناسخ: |
| ۱۹۷۴ء | اردو املا: | ۱۹۷۵ء | اردو کیسے لکھیں: |
| ۱۹۷۶ء | زبان اور قواعد: | ۱۹۷۸ء | ادبی تحقیق: مسائل و تجزیہ: |
| ۱۹۸۸ء | تلاش و تعبیر: (تنقیدی مضامین) | ۱۹۹۰ء | فسانۂ عجائب: |
| ۱۹۹۳ء | تفہیم: (تنقیدی و تحقیقی مضامین) | ۱۹۹۴ء | عبارت کیسے لکھیں: |
| ۱۹۹۴ء | انشاء اور تلفظ: | ۱۹۹۴ء | انشائے غالب: |
| ۱۹۹۵ء | مثنوی گلزار نسیم: | ۱۹۹۶ء | انتخاب کلام ناسخ: |
| ۱۹۹۸ء | مثنویات شوق: | ۱۹۹۹ء | تدوین تحقیق، روایت: |
| ۲۰۰۰ء | املائے غالب: | ۲۰۰۰ء | مثنوی سحر البیان: |
| ۲۰۰۲ء | مصطلحات ٹھگی: | ۲۰۰۳ء | زٹل نامہ: |
| ۲۰۰۳ء | کلاسیکی ادب کی فرہنگ: جلد: ا: | غیر مطبوعہ: | غرائب اللغات: تدوین |
| غیر مطبوعہ: | گنجینۂ معنی کا طلسم: تحقیق | | |

رشید حسن خاں کے فکر و فن سے متعلق اہم تنقیدی کتب درج ذیل ہیں:

۲۰۰۲ء رشید حسن خاں: شخصیت اور ادبی خدمات: مرتب: اطہر علی فاروقی (کتاب نما، دہلی: رشید حسن نمبر) [ ب ]

۲۰۰۶ء ہفت روزہ ''ہماری زبان'' دہلی، شمارہ: ۳۳ تا ۳۶، جلد ۶۵، یکم تا ۲۸ر ستمبر، رشید حسن خاں نمبر

## ☆[۲۳] سلیم احمد، سیّد (۱۹۲۸ء۔۱۹۸۳ء):

| | |
|---|---|
| ۱۹۲۸ء [الف] | سیّد سلیم احمد ۲۴ر فروری بمطابق ۳ر رمضان المبارک ۱۳۴۶ھ کو کھیولی ضلع بارہ بنکی یو پی میں پیدا ہوئے۔ ان کے اجداد ساداتِ علویہ کہلاتے ہیں جو عرب سے تعلق رکھتے تھے بعد ازاں ہندوستان میں آباد ہوئے۔ |
| ۱۹۳۹ء | ابتدائی تعلیم کھیولی میں پائی، کھیولی ہی سے مڈل پاس کیا۔<br>شاعری کا آغاز اسکول کے زمانے سے کر چکے تھے ابتداء میں ہنرؔ تخلص تھا۔ |
| ۱۹۴۵ء | میٹرک پلکھوا ہائی اسکول سے کیا۔ |
| ۱۹۴۷ء | میرٹھ کالج سے فرسٹ ایئر کا امتحان پاس کر چکے تھے۔ تقسیم کے بعد نومبر میں لاہور سے کراچی آگئے۔ |
| ۱۹۴۸ء | اسلامیہ کالج میں داخلہ لیا مگر معاشی مشکلات کے سبب تعلیم کو خیر باد کہا اور سندھ رائس کارپوریشن میں ملازم ہو گئے بعد ازاں محکمہ بحالیات مہاجرین میں بھی کچھ عرصہ ملازم رہے۔ تعلیمی کمی مطالعہ سے پوری کی۔ |
| ۱۹۴۸ء | ''ماہِ نیم ماہ'' کے نام سے ماہنامہ جاری کیا جو دو ماہ بعد مالی مشکلات کے سبب بند کرنا پڑا۔ [ب] |
| ۱۹۴۹ء | انجمن ترقی پسند مصنفین کے رکن ہوئے۔ [ج] |
| ۱۹۵۱ء | بحیثیت اسٹاف آرٹسٹ اسکرپٹ رائٹر کے ریڈیو پاکستان کراچی سے وابستہ ہوئے۔ تین سو ڈرامے ریڈیو کے لیے لکھے۔ [د] |
| ۱۹۵۵ء | بطور مدیر ''سیارہ'' میں ۱۹۵۶ء تک خدمات انجام دیں نیز کچھ عرصہ ''مصور'' کی بھی ادارت کی۔ [ھ] |
| ۱۹۶۲ء | نروس بریک ڈاؤن کا پہلا حملہ ہوا۔ [و] |
| ۱۹۶۳ء | نروس بریک ڈاؤن کا دوسرا حملہ ہوا۔ [ز] |
| ۱۹۶۶ء | ''مجھے کچھ کہنا ہے'' [ح] کے عنوان سے روزنامہ حریت کراچی میں ادبی کالم نویسی کا آغاز کیا۔ [ط] |
| ۱۹۶۹ء | ''روبرو'' کے عنوان سے روزنامہ جسارت کراچی میں کالم نگاری شروع کی، جو ۱۹۸۱ء [ی] تک جاری رہی۔ کچھ عرصہ ہفت روزہ 'زندگی' میں بھی کالم لکھے۔ [ک] |
| ۱۹۷۳ء | ریڈیو پاکستان میں پروڈیوسر کے عہدے پر فائز ہوئے۔ [ل] |
| ۱۹۷۸ء | بحیثیت وفاقی مشیر اطلاعات ونشریات چند ماہ فرائض انجام دیے۔ |
| ۱۹۷۹ء | ریڈیو پاکستان میں سینئر پروڈیوسر کے عہدے پر تقرر ہوا۔ [م] |
| ۱۹۸۱ء | ''جھلکیاں'' کے عنوان سے روزنامہ 'حریت' میں کالم تحریر کیے یہ سلسلہ ۱۹۸۳ء تک جاری رہا۔ [ن] |
| ۱۹۸۳ء | یکم ستمبر کو کراچی میں وفات پائی۔ |
| انٹرویوز: | بعد از وفات شائع ہوئے۔ [س] |
| ۱۹۸۴ء | جنوری ر ''ادب کے چند بنیادی مسائل'' گفتگو: اطہر نفیس' ماہنامہ اظہار کراچی |
| ۱۹۸۴ء | جنوری ر ''ادب اور فحاشی'' گفتگو: طاہر مسعود' ماہنامہ اظہار کراچی |
| ۱۹۸۵ء | ۲۷ر جنوری ر ''سلیم احمد کے دو انٹرویو (مع سوانح)، مرتب، طاہر مسعود' مشمولہ: ''یہ صورت گر کچھ خوابوں کے'' [ع] |
| ۱۹۸۵ء | فروری ر ''آف دی ریکارڈ'' گفتگو: حسین بانو' ماہنامہ اظہار کراچی |

تصانیف:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۵۶ء | ادبی اقدار: مضامین | ۱۹۶۲ء | نئی نظم اور پورا آدمی: |
| ۱۹۶۶ء | بیاض: شعری مجموعہ | ۱۹۷۱ء | غالب کون......؟ |
| ۱۹۷۷ء | ادھوری جدیدیت: | ۱۹۷۹ء | اقبال ایک شاعر |
| ۱۹۸۲ء | محمد حسن عسکری آدمی یا انسان: | ۱۹۸۲ء | اکائی: شعری مجموعہ |

۱۹۸۵ء چراغِ نیم شب: شعری مجموعہ
۱۹۸۹ء مشرق: طویل نظم [نامکمل]
۲۰۰۸ء مضامین سلیم احمد: مرتب: جمال پانی پتی
۱۹۸۴ء اسلامی نظام: مسائل اور تجزیے [منتخب کالم]
۲۰۰۳ء کلیات سلیم احمد: شاعری: مرتب: ڈاکٹر جمیل جالبی

سلیم احمد کے فکروفن سے متعلق اہم تنقیدی کتب درج ذیل ہیں:

۲۰۱۴ء سلیم احمد: خواجہ رضی حیدر [ف]
۲۰۰۹ء سلیم احمد شخصیت وفن: ڈاکٹر مختار احمد عزمی [ص]
۱۹۸۹ء سلیم احمد (کتابیات مع سوانح): مرتب: مشرف احمد [ق]
۱۹۸۶ء بیادِ سلیم احمد' روایت ۳: مرتبین: محمد سہیل عمر و جمال پانی پتی [ر]
۱۹۸۲ء 'الفاظ' کراچی' مئی جون گوشۂ سلیم احمد
۱۹۸۵ء 'کتابی سلسلہ' جلیسان ادب حیدر آباد' ستمبر مرتبین: حبیب ارشد، عتیق جیلانی، قمر مشتاق

## ☆[۲۴] سلیم اختر، ڈاکٹر (۱۹۳۴ء):

۱۹۳۴ء سلیم اختر ۱۱/ مارچ کو فلیمنگ روڈ قلعہ گوجر سنگھ لاہور میں پیدا ہوئے۔
تعلیم: ابتدائی تعلیم لاہور سے حاصل کی والد کے تبادلے کے سبب انبالہ سے پرائمری پاس کی بعدازاں مڈل لاہور سے کیا۔
۱۹۴۶ء اسکول کے زمانے ہی میں 'ایماندار مصور' کے عنوان سے کہانی ماہنامہ تعلیم وتربیت لاہور میں شائع ہوئی۔ [ل]
۱۹۵۱ء میٹرک فیض الاسلام ہائی اسکول سے پاس کیا۔
۱۹۵۳ء ایف۔اے گورنمنٹ کالج اصغر مال راولپنڈی سے کیا۔
۱۹۵۴ء پہلا ادبی مضمون 'غزل میں تصورِ محبوب' 'نیرنگ راولپنڈی میں شائع ہوا۔ سلیم اختر نے شاعری بھی کی 'انجان' تخلص اختیار کیا اور عبدالحمید عدم سے اصلاح بھی لی بعدازاں تحقیق وتنقید تک محدود ہوگئے۔ [ب]
۱۹۵۵ء بی۔اے کی سند حاصل کرنے کے بعد پشاور کے اخبار شہباز میں بطور سب ایڈیٹر منسلک ہوئے۔ [ج]
۱۹۵۸ء لائبریری سائنس کے امتحان میں کامیابی کے بعد پنجاب یونیورسٹی لائبریری میں بطور اسسٹنٹ خدمات انجام دیں بعدازاں پنجاب پبلک لائبریری سے وابستہ ہوئے۔
۱۹۶۱ء ایم۔اے اردو میں کامیابی حاصل کی۔
۱۹۶۲ء ۵/ جنوری بطور لیکچرار ایمرسن کالج ملتان سے وابستہ ہوئے۔
۱۹۷۰ء بحیثیت لیکچرار گورنمنٹ ڈگری کالج وحدت روڈ لاہور سے وابستہ ہوئے۔ [د]
۱۹۷۲ء گورنمنٹ کالج لاہور سے وابستہ ہوئے۔
۱۹۷۶ء بحیثیت اسسٹنٹ پروفیسر گورنمنٹ کالج لاہور تقرر ہوا بعدازاں ایسوسی ایٹ پروفیسر ہوئے۔
۱۹۷۸ء پی ایچ۔ڈی کی سند پنجاب یونیورسٹی سے حاصل کی۔ [ھ]
۱۹۹۴ء ۱۰/ مارچ کو گورنمنٹ کالج لاہور سے ریٹائر ہوئے اور بحیثیت وزیٹنگ پروفیسر وابستہ ہوئے۔ [و]
۲۰۰۵ء یونیورسٹی آف ایجوکیشن لاہور میں بطور وزیٹنگ پروفیسر وابستہ ہوئے، یہ وابستگی ۲۰۰۸ء تک رہی بعدازاں علالت کے سبب گھر ہی پر تحقیقی و تصنیفی کاموں کو پایۂ تکمیل تک پہنچانے میں مصروف ہیں۔ [ز]

تصانیف: [ح]

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۶۸ء | نگاہ اور نقطے: | ۱۹۶۸ء | باغ و بہار کا تنقیدی مطالعہ: مرتب |
| ۱۹۷۱ء | اردو ادب کی مختصر ترین تاریخ: | ۱۹۷۳ء | تنقیدی دبستان: (باضافہ ۱۹۹۷ء) |
| ۱۹۷۶ء | ادب اور لاشعور: | ۱۹۷۶ء | افسانہ، حقیقت سے علامت تک: |
| ۱۹۷۶ء | حیات جاوید: تلخیص | ۱۹۷۷ء | اقبال کا ادبی نصب العین: |
| ۱۹۷۷ء | فکرِ اقبال کے منور گوشے: مرتب | ۱۹۷۷ء | اقبال کا نفسیاتی مطالعہ |
| ۱۹۷۷ء | اقبالیات کے نقوش: | ۱۹۷۸ء | اقبال شعاع صد رنگ: |
| ۱۹۷۸ء | اقبال ممدوح عالم: | ۱۹۷۹ء | فکرِ اقبال کا تعارف: مرتب |
| ۱۹۸۲ء | اقبال اور ہمارے فکری رویے: | ۱۹۸۳ء | ایران میں اقبال شناسی کی روایت: مرتب |
| ۱۹۸۳ء | تخلیق اور لاشعوری محرکات: | ۱۹۸۴ء | ادب اور کلچر: |
| ۱۹۸۴ء | شعور اور لاشعور کا شاعر: غالب | ۱۹۸۵ء | اقبال شناسی کے زاویے: مرتب |
| ۱۹۸۶ء | نفسیاتی تنقید: | ۱۹۸۶ء | انشائیہ کی بنیاد: |
| ۱۹۸۷ء | جوش کا نفسیاتی مطالعہ: | ۱۹۸۸ء | کڑوے بادام: (افسانے) |
| ۱۹۸۸ء | اقبال شناسی اور فنون: | ۱۹۸۸ء | پاکستان میں اردو ادب: سال بہ سال |
| ۱۹۸۹ء | تخلیق تخلیقی شخصیات اور تنقید: | ۱۹۹۱ء | داستان اور ناول تنقیدی مطالعہ: |
| ۱۹۹۱ء | افسانہ اور افسانہ نگار تنقیدی مطالعہ: | ۱۹۹۲ء | اقبال کی فکری میراث |
| ۱۹۹۳ء | اصطلاح سازی: تاریخ و مباحث | ۱۹۹۴ء | انتخاب حصہ نثر |
| ۱۹۹۴ء | مرد جنس کے آئینے میں: | ۱۹۹۴ء | پاکستانی ادب ۱۹۹۳ء۔ |
| ۱۹۹۵ء | ہاتھ ہمارے قلم ہوئے | ۱۹۹۵ء | اردو زبان کی مختصر ترین تاریخ |
| ۱۹۹۵ء | پاکستانی ادب ۱۹۹۴ء | ۱۹۹۸ء | مغرب میں نفسیاتی تنقید |
| ۱۹۹۸ء | عورت جنس اور جذبات: | ۱۹۹۹ء | تین بڑے نفسیات دان: |
| ۱۹۹۹ء | اردو زبان کیا ہے؟ | ۲۰۰۰ء | ذوقِ سلیم: انتخاب مرتب جاوید اقبال ندیم |
| ۲۰۰۱ء | خود شناسی: | ۲۰۰۱ء | ادب اور کلچر: |
| ۲۰۰۱ء | ایک جہان سب سے الگ (سفرنامہ) | ۲۰۰۲ء | عجب سیر تھی (سفرنامہ) |
| ۲۰۰۳ء | علامہ اقبال حیات و فکر و فن: | ۲۰۰۴ء | ڈاکٹر فرمان فتح پوری: |
| ۲۰۰۵ء | کلام نرم و نازک (طنزیہ مضامین) | ۲۰۰۵ء | خواتین کی شاعری میں مسائل کی تصویر کشی: مرتب |
| ۲۰۰۵ء | نشانِ جگر سوختہ (آپ بیتی): | ۲۰۰۶ء | مجموعہ تحقیق و تنقید |
| ۲۰۰۷ء | سید عابد علی عابد: شخصیت و فن | ۲۰۰۷ء | بنیاد پرستی: |
| ۲۰۰۸ء | پاکستانی شاعرات تخلیقی خدوخال: | ۲۰۰۸ء | مغرب میں نفسیاتی تنقید: |
| ۲۰۰۹ء | تخلیق اور لاشعوری محرکات: | ۲۰۱۰ء | نظر اور نظریہ |
| ۲۰۱۱ء | مقدمات: میرامن سے میراجی تک | ۲۰۱۱ء | تنقیدی اصطلاحات (توضیحی لغت) |
| ۲۰۱۲ء | مجموعہ ڈاکٹر سلیم اختر (تنقیدی مقالات) | | |

ڈاکٹر سلیم اختر کے فکر و فن سے متعلق اہم تنقیدی کتب درج ذیل ہیں:

| | | |
|---|---|---|
| ۲۰۱۲ء | مکالمات سلیم (انٹرویوز کا مجموعہ) مرتب: عاصمہ اصغر | [ط] |
| ۲۰۰۳ء | جہت ساز قلم کار ڈاکٹر سلیم اختر: طاہر تونسوی | [ی] |
| ۲۰۰۱ء | ڈاکٹر سلیم اختر (کوائف، کتابیات) محمد سعید | [ک] |
| ۲۰۰۱ء | ڈاکٹر سلیم اختر ایک مطالعہ: تاج سعید | [ل] |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۹۹۸ء | ڈاکٹر سلیم اختر بحیثیت نقاد: ڈاکٹر جلیل اشرف | [م] |
| ۱۹۸۵ء | ہمسفر بگولوں کا: ڈاکٹر طاہر تونسوی | [ن] |

## ☆[۲۵] سیّد عبداللہ، ڈاکٹر (۱۹۰۶ء۔۱۹۸۶ء):

۱۹۰۶ء سیّد عبداللہ منگلور، تحصیل مانسہرہ ضلع ہزارہ میں ۱۵ر اپریل کو پیدا ہوئے والد کا نام سیّد نور احمد شاہ عالم اور طبیب تھے۔

تعلیم: ابتدائی تعلیم گھر ہی پر قرآن مجید، اردو کی درسی کتابیں، حساب، خوش خطی، ابتدائی فارسی وغیرہ والد سے حاصل کی۔ مقامی اسکول سے پرائمری اور مڈل کا امتحان مانسہرہ اور ایبٹ آباد سے نویں جماعت پاس کی اور دسویں کا امتحان انجمن حمایت اسلام لاہور سے پاس کیا بعد ازاں چچا نے مدرسہ نعمانیہ میں داخل کرا دیا۔ یونیورسٹی اورینٹل کالج میں منشی فاضل کی کلاس میں داخلہ لیا۔ تحریک ترک موالات سے متاثر ہو کر ۱۹۲۱ء جامعہ ملیہ اسلامیہ علی گڑھ کا رخ کیا۔

۱۹۲۲ء منگلور واپس آئے، سہ روزہ اخبار ''جاٹ'' نکالا۔ اس عرصہ میں ''زبیر کہستانی'' کے نام سے لکھنے کی ابتداء ہو چکی تھی۔ اسی سال لاہور سے پرائیویٹ منشی فاضل کا امتحان پاس کیا۔

۱۹۲۳ء میٹرک کا امتحان پاس کیا (صرف انگریزی)۔ [ل] اسی سال ایف۔اے کا امتحان (صرف انگریزی) پاس کیا۔

۱۹۲۴ء بی۔اے (صرف انگریزی) پاس کیا۔ اسی برس اسلامیہ کالج لاہور میں ایم۔اے فارسی میں داخل ہوئے۔

۱۹۲۵ء ایم۔اے فارسی کا امتحان پاس کیا اور اسی برس پنجاب یونیورسٹی لائبریری میں مخطوطات کے فہرست ساز مقرر ہوئے۔

۱۹۲۷ء اخباری مضمون نگاری کا آغاز کیا زمیندار میں ''داستان گو'' کے نام سے لکھنا شروع کیا۔ 'انقلاب' میں بھی مضامین شائع ہوئے۔ ''صحیفہ زندگی'' کے نام سے روزنامچہ لکھنا شروع کیا جو کچھ عرصہ اختر شیرانی کے رسالے ''خیالستان'' اور چراغ حسن حسرت کے رسالہ ''شیرازہ'' میں بھی شائع ہوا۔

۱۹۳۲ء ایم۔اے عربی کا امتحان امتیاز سے پاس کیا اسی برس جرمن زبان کا سرٹیفکیٹ کورس بھی پاس کیا۔

۱۹۳۴ء لائبریری سرٹیفکیٹ کا امتحان پاس کیا اور پنجاب یونیورسٹی لائبریری میں عربی فارسی شعبے کے مہتمم مقرر ہوئے۔

۱۹۳۵ء ''ادبیات فارسی میں ہندوؤں کا حصہ'' کے عنوان سے انگریزی میں مقالہ لکھ کر ڈی۔لٹ کی سند حاصل کی۔

۱۹۳۸ء پنجاب یونیورسٹی لائبریری میں عربی فارسی شعبے کے مہتمم کے عہدے سے سبکدوش ہوئے اور بحیثیت منشی فاضل اورینٹل کالج لاہور میں تقرر ہوا۔

۱۹۴۰ء بحیثیت لیکچرار شعبہ اردو اورینٹل کالج لاہور میں تقرر ہوا۔

۱۹۴۵ء ریڈر شعبہ اردو اورینٹل کالج لاہور ہوئے۔

۱۹۵۲ء رکن سنڈیکیٹ جامعہ پنجاب لاہور ہوئے۔

۱۹۵۳ء قیام پاکستان کے بعد شعبہ اردو اورینٹل کالج لاہور میں پروفیسر اور صدر شعبہ اردو مقرر ہوئے۔

۱۹۵۴ء یونیورسٹی اورینٹل کالج میں پرنسپل کی حیثیت سے فرائض منصبی سنبھالے۔ اسی عرصہ میں اعزازی طور پر صدر شعبہ عربی ہوئے نیز صدر شعبہ اردو اور فارسی اردو کی تدریس بھی انجام دی [ب]

۱۹۶۰ء صدر پاکستان محمد ایوب خان نے (Pride of Performance) دیا۔ [ج]

۱۹۶۳ء شعبہ تالیف و ترجمہ کے اعزازی ناظم مقرر ہوئے اور تا عمر اس عہدے پر فائز رہے۔

۱۹۶۶ء یونیورسٹی اورینٹل کالج کے پرنسپل کے عہدے سے بوجوہ مستعفی ہوگئے۔ اسی سال شعبۂ اردو دائرہ معارف اسلامیہ کے صدر بنا دیے گئے۔ اردو زبان و ادب کے لیے عظیم خدمات انجام دینے پر ''پروفیسر ایمریٹس'' کا اعزاز دیا گیا۔

۱۹۷۸ء صدر پاکستان ضیاء الحق نے ''اکادمی ادبیات پاکستان'' قائم کیا تو سید عبداللہ اس کے بنیادی رکن نامزد کیے گئے۔

۱۹۷۹ء صدر پاکستان نے اردو زبان کی ترویج کے لیے "مقتدرہ قومی زبان" ۴/ اکتوبر، کو قائم کیا گیا صدر پاکستان نے سید عبداللہ کو اس کا بھی بنیادی رکن نامزد کیا۔

۱۹۸۰ء ۵/ مارچ کو صدر پاکستان نے بورڈ آف گورنرز کا رکن نامزد کیا۔

۱۹۸۵ء ۱۴/ اگست، کو صدر پاکستان نے اعلیٰ قومی اعزاز "ہلال پاکستان" دیا۔ حکومت ایران کی جانب سے "نشان سپاس" بھی دیا گیا۔ [د] وہ اردو زبان ادب کی ترویج اور اشاعت کے حوالے سے پاکستان کے اہم اداروں کے سرگرم رکن رہے۔ [ھ]

۱۹۸۶ء ۹/ مارچ کو فالج کا حملہ ہوا کئی ماہ بیمار رہے اور ۱۴/ اگست کو وفات پائی، ۱۵/ اگست کو لاہور میں تدفین ہوئی۔

تصانیف:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۴۱ء | اردو ادب جنگ عظیم کے بعد: | ۱۹۴۲ء | ادبیات فارسی میں ہندوؤں کا حصہ: |
| ۱۹۵۲ء | شعرائے اردو کے تذکرے اور تذکرہ نگاری کا فن: | ۱۹۵۵ء | ارمغان علمی: |
| ۱۹۵۸ء | نقد میر: | ۱۹۵۸ء | ولی سے اقبال تک: |
| ۱۹۵۹ء | مقامات اقبال: | ۱۹۶۰ء | سرسید احمد خاں اور ان کے رفقاء کی نثر کا فکری وفنی جائزہ: |
| ۱۹۶۱ء | تذکرہ مردم دیدہ: تصحیح تحشیہ مع مقدمہ: | ۱۹۶۴ء | لطیف اقبال: |
| ۱۹۶۵ء | مباحث: | ۱۹۶۵ء | میر امن سے عبدالحق تک: |
| ۱۹۶۵ء | چند نئے اور پرانے شاعر: | ۱۹۶۶ء | اشارات تنقید: |
| ۱۹۶۶ء | تعلیمی خطبات اور دوسرے مضامین: | ۱۹۶۷ء | اردو ادب ۱۹۵۷ء تا ۱۹۶۶ء : |
| ۱۹۶۸ء | اطراف غالب: | ۱۹۶۸ء | بحث ونظر: |
| ۱۹۶۹ء | سہل اقبال: | ۱۹۷۰ء | اردو میں علمی اور سائنسی کتابوں کی فہرست: |
| ۱۹۷۴ء | مسائل اقبال: | ۱۹۷۶ء | سخنور (نئے اور پرانے): |
| ۱۹۷۶ء | پاکستان میں اردو کا مسئلہ: | ۱۹۷۷ء | متعلقات خطبات اقبال: |
| ۱۹۷۷ء | فارسی زبان وادب: | ۱۹۷۷ء | کلچر کا مسئلہ: |
| ۱۹۷۷ء | وجہی سے عبدالحق تک: | ۱۹۷۸ء | مثنوی نل دمن: |
| ۱۹۸۱ء | مقاصد اقبال: | ۱۹۸۱ | اقبال کی تنقید مغرب اور اس کی معنویت: |
| ۱۹۸۴ء | مطالعہ اقبال کے چند نئے رخ: | | اقبال اور قومیت: |
| ۱۹۵۱ء | نوادر الفاظ: از سراج الدین خاں، تصحیح تحشیہ مقدمہ: | | غرائب اللغات: تصحیح تحشیہ مقدمہ: سید عبداللہ |
| ۱۹۸۹ء | اردو ادب کی ایک صدی: | ۲۰۰۴ء | اعجاز اقبال: |
| | فہرست مخطوطات پنجاب یونیورسٹی لائبریری: | | |

بے شمار پمفلٹ اور اردو ذریعہ تعلیم سے متعلق، ادبی تحقیق سے متعلق مضامین ومقالات رسائل وجرائد کی زینت بنے۔
سیّد عبداللہ کے فکروفن سے متعلق اہم تنقیدی کتب درج ذیل ہیں:

۲۰۱۰ء ڈاکٹر سید عبداللہ کی ادبی خدمات: ممتاز منگلوری [و]

۲۰۰۷ء ڈاکٹر سید عبداللہ: شخصیت وفن: ڈاکٹر روبینہ شاہین [ز]

۱۹۹۵ء ڈاکٹر سیّد عبداللہ: احوال وآثار: تسنیم اختر [ح]

۱۹۶۷ء سوغات: ڈاکٹر سیّد عبداللہ: مرتب ممتاز منگلوری [ط]

## ☆[۲۶] شارب ردولوی (۱۹۳۵ء):

۱۹۳۵ء مسیّب عباس نام، قلمی نام شارب ردولوی یکم ستمبر ردولی بارہ بنکی (یوپی) میں پیدا ہوئے۔
ایم۔اے، پی ایچ۔ڈی کی اسناد حاصل کیں۔
۱۹۶۱ء بحیثیت لیکچرار دیال سنگھ کالج سے وابستہ ہوئے۔
۱۹۷۵ء بحیثیت پرنسپل پبلشر آفیسر ترقی اردو بیورو، وزارت تعلیم حکومت ہند سے ۱۹۷۹ء تک وابستہ رہے بعدازاں دیال سنگھ کالج سے دہلی یونیورسٹی سے بحیثیت ریڈر وابستہ ہوئے کچھ عرصہ بعد بحیثیت پروفیسر جواہر لال یونیورسٹی سے وابستہ ہوئے اور اسی ادارے سے سبکدوش ہوئے۔

تصانیف:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۵۹ء | مراثیِ انیس میں ڈرامائی عناصر: | ۱۹۶۰ء | گل صد رنگ: انتخاب معاصر شعراء: |
| ۱۹۶۱ء | افکارِ سودا: | ۱۹۶۱ء | جگر: فن اور شخصیت: |
| ۱۹۶۸ء | جدید اردو تنقید اصول اور نظریات: | ۱۹۷۲ء | مطالعہ دلّی: |
| ۱۹۸۴ء | تنقیدی مطالعے: | ۱۹۸۷ء | اردو مرثیہ: مرتب (مقالات سیمینار) |
| ۱۹۹۱ء | آزادی کے بعد دہلی میں اردو تنقید: مرتب | ۱۹۹۴ء | معاصر اردو تنقید: مسائل و میلانات |

شارب ردولوی کے فکر و فن پر اہم تنقیدی کتب:

۲۰۰۳ء شارب ردولوی بحیثیت نقاد: ڈاکٹر عرشیہ جبین [ل]

## ☆[۲۷] شمس الرحمٰن فاروقی، ڈاکٹر (۱۹۳۶ء):

۱۹۳۵ء شمس الرحمٰن فاروقی ۳۰ ستمبر کونانا کے گھر پرتاب گڑھ، اودھ میں پیدا ہوئے۔ آبائی وطن موضع کوڑیا پار، اعظم گڑھ، یوپی ہے۔
۱۹۴۹ء گورنمنٹ جبلی ہائی اسکول گورکھپور سے فرسٹ ڈویژن میں میٹرک پاس کیا۔
۱۹۵۱ء میاں جارج اسلامیہ انٹر کالج، گورکھپور سے انٹرمیڈیٹ کا امتحان پاس کیا۔
۱۹۵۳ء مہارانا پرتاب سنگھ کالج گورکھپور سے بی۔اے کیا۔
۱۹۵۵ء الہ آباد یونیورسٹی سے انگریزی میں امتیازی نمبروں سے ایم۔اے کیا۔ گولڈ میڈل پایا۔
ملازمت: انگریزی لکچرار کی حیثیت سے ملازمت کا آغاز کیا۔ ستیش چندر ڈگری کالج، بلیا میں ایک سال تدریس کے فرائض انجام دینے کے بعد شبلی نعمانی کالج، اعظم گڑھ میں تقرر ہوا۔ دوران ملازمت ہی آئی۔اے۔ایس کی تیاری کرتے رہے۔
۱۹۵۷ء پہلی ہی کوشش میں آئی۔اے۔ایس کے امتحان میں کامیابی حاصل کی۔
۱۹۵۸ء کالج کی ملازمت سے مستعفی ہوئے اور بحیثیت سپرنٹنڈنٹ پوسٹ آفیسر کا عہدہ سنبھالا بعدازاں وہ ڈپٹی ڈائریکٹر جنرل پرنسپل، نئی دہلی اور چیف پوسٹ ماسٹر جنرل (یو۔پی) کی حیثیت سے خدمات انجام دیتے رہے۔
بہ ایں ہمہ وہ ہندوستان اور بیرون ممالک کے متعدد اداروں میں بحیثیت مہمان پروفیسر اردو علی گڑھ یونیورسٹی، جموں یونیورسٹی، کولمبیا یونیورسٹی، کناڈا او سکانسن یونیورسٹی، شگاگو یونیورسٹی وغیرہ سے بھی وابستہ رہے۔
۱۹۶۶ء رسالہ ''شب خون'' الہ آباد سے جاری کیا۔ اس کے مدیر بھی رہے۔

۱۹۹۱ء یونیورسٹی آف پنسلوانیا، فلاڈلفیا امریکہ کے ساؤتھ ریجنل اسٹڈیز سینٹر میں ایڈجنکٹ پروفیسر کی حیثیت سے منسلک ہوئے۔
۱۹۹۴ء ممبر پوسٹل سروسز بورڈ کی ملازمت سے سبکدوش ہوئے۔
۲۰۰۲ء ۲۶ر فروری کو علی گڑھ مسلم یونیورسٹی نے علمی و ادبی خدمات کے اعتراف میں ڈی۔لٹ کی اعزازی ڈگری عطا کی۔

اعزازی شہریت: Proclaimed Honorary citizen,City of Baltimore,USA in recognition of services for urdu poetry.

اعزازات:

۱۹۷۳ء یوپی اردو اکیڈمی ایوارڈ لکھنؤ:
۱۹۷۴ء یوپی اردو اکیڈمی ایوارڈ لکھنؤ:
۱۹۷۵ء آل انڈیا میر اکیڈمی ایوارڈ لکھنؤ:
۱۹۷۶ء آل انڈیا کریمیہ سوسائٹی جمشید پور ایوارڈ:
۱۹۷۸ء یوپی اردو اکیڈمی ایوارڈ لکھنؤ:
۱۹۸۵ء دلّی اردو اکیڈمی ایوارڈ:
۱۹۸۶ء ساہتیہ اکیڈمی ایوارڈ، نئی دہلی:
۱۹۸۷ء غالب انسٹی ٹیوٹ نئی دہلی ایوارڈ:
۱۹۹۱ء اترپردیش اردو اکیڈمی مولانا آزاد نیشنل ایوارڈ:
۱۹۹۲ء اعزاز میر، آل انڈیا میر اکیڈمی لکھنؤ: برائے مطالعہ میر:
۱۹۹۶ء سرسوتی سمان برلا فاؤنڈیشن، نئی دہلی:
اترپردیش اردو اکیڈمی ایوارڈ: برائے خدمات ترقی اردو
اردو اکیڈمی بہادر شاہ ظفر ایوارڈ:

تصانیف: [۵]

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۶۸ء | لفظ و معنی: | ۱۹۶۸ء | فاروقی کے تبصرے: |
| ۱۹۶۹ء | گنج سوختہ: (شاعری) | ۱۹۷۳ء | شعر، غیر شعر اور نثر: |
| ۱۹۷۴ء | سبز اندر سبز: (شاعری) | ۱۹۷۷ء | عروض و آہنگ اور بیان: |
| ۱۹۷۷ء | چار سمت کا دریا: رباعیات: | ۱۹۷۸ء | شعریات (ترجمہ: ارسطو کی بوطیقا) |
| ۱۹۸۱ء | درسِ بلاغت: | ۱۹۸۲ء | افسانے کی حمایت میں: |
| ۱۹۸۴ء | تنقیدی افکار: | ۱۹۸۵ء | تحفۃ السرور: مرتب |
| ۱۹۸۶ء | اثبات و نفی: | ۱۹۸۹ء | تفہیم غالب: |
| ۱۹۹۰ء | شعر شور انگیز: جلد اوّل | ۱۹۹۱ء | شعر شور انگیز: جلد دوم |
| ۱۹۹۲ء | شعر شور انگیز: جلد سوم | ۱۹۹۳ء | انداز گفتگو کیا ہے: |
| ۱۹۹۴ء | شعر شور انگیز: جلد چہارم | ۱۹۹۶ء | آسماں محراب: (شاعری) |
| ۱۹۹۷ء | اردو غزل کے اہم موڑ: ایہام، رعایت و مناسبت: | ۱۹۹۸ء | اردو کلیات غالب (انتخاب مع مقدمہ) |
| ۱۹۹۸ء | داستان امیر حمزہ: | ۱۹۹۹ء | ساحری، شاہی، صاحب قرانی: |
| ۱۹۹۹ء | اردو کا ابتدائی زمانہ: | ۲۰۰۱ء | غالب پر چار تحریریں: |
| ۲۰۰۱ء | غالب کے چند پہلو: | ۲۰۰۱ء | سوار اور دوسرے افسانے: |
| ۲۰۰۳ء | لغاتِ روزمرّہ | ۲۰۰۴ء | تعبیر کی شرح: |
| ۲۰۰۶ء | کئی چاند تھے سرِ آسماں: ناول | ۲۰۰۷ء | جدیدیت کل اور آج' اور دوسرے مضامین: |
| ۲۰۰۷ء | خورشید کا سامانِ سفر: (شعر اقبال پر تحریریں) | ۲۰۰۹ء | انتخاب نثر اردو: |
| ۲۰۱۰ء | صورت و معانی سخن: | ۲۰۱۴ء | قبضِ زماں: |

Ab-e-Hayat:Shaping the cannon of Urdu Literature. ۲۰۰۱ء

ادبی تنقید اور تنقیدی اصولوں سے متعلق کتاب کولمبیا یونیورسٹی کے پروفیسر Frances W.Pritchette کے اشتراک سے مکمل ہوئی' دہلی سے شائع ہوئی۔

اردو ادب کا انتخاب: تین جلدوں میں شائع ہوا۔

Modern Indian Literature .vol:1 ۱۹۹۲ء

Modern Indian Literature.vol:2 ۱۹۹۳ء

Modern Indian Literature.vol:3 ۱۹۹۴ء

انگریزی مضامین:The Secret Mirror ۱۹۸۱ء

شمس الرحمن فاروقی کے فکر وفن سے متعلق اہم تنقیدی کتب درج ذیل ہیں:

| | | |
|---|---|---|
| ۲۰۰۶ء | شمس الرحمن فاروقی حیات اور کارنامے: شکیل احمد خاں | [ب] |
| ۲۰۰۵ء | حریر ورنگ: شمس الرحمن فاروقی شاعر وافسانہ نگار: محمد منصور عالم | [ج] |
| ۲۰۰۴ء | فاروقی محو گفتگو: مرتب: راحیل صدیقی | [د] |
| ۱۹۹۴ء | شمس الرحمن فاروقی: شخصیت اور ادبی خدمات: محمد محفوظ خاں | [ھ] |
| ۱۹۹۴ء | شمس الرحمن فاروقی 'شعر، غیر شعر اور نثر' کی روشنی میں: محمد سالم | [و] |
| ۲۰۰۰ء | ''کتاب نما'' دہلی شمس الرحمن فاروقی نمبر: مرتب: احمد محفوظ | |
| ۲۰۰۳ء | سہ ماہی ''روشنائی'' کراچی شمس الرحمن فاروقی نمبر | |

## ☆[۲۸] شمیم حنفی، پروفیسر (۱۹۳۹ء):

| | |
|---|---|
| ۱۹۳۹ء | شمیم حنفی ۱۷ مئی کو سلطانپور یوپی میں پیدا ہوئے۔ ابتدائی تعلیم سلطان پور سے حاصل کی۔ |
| ۱۹۵۶ء | انٹر گورنمنٹ ہائی اسکول سلطان پور سے کیا۔ |
| ۱۹۵۸ء | بی۔اے کی سند الہ آباد یونیورسٹی سے حاصل کی۔ |
| ۱۹۶۰ء | ایم۔اے تاریخ کی سند الہ آباد یونیورسٹی سے حاصل کی۔ |
| ۱۹۶۲ء | ایم۔اے اردو کی سند الہ آباد یونیورسٹی سے حاصل کی۔ |
| ۱۹۶۷ء | ڈی۔فل کی سند الہ آباد یونیورسٹی سے حاصل کی۔ |
| ۱۹۷۶ء | ڈی۔لٹ کی سند مسلم یونیورسٹی علی گڑھ سے حاصل کی۔ |

بحیثیت لیکچرار جامعہ ملیہ اسلامیہ سے وابستہ ہوئے، پروفیسر ہوئے، صدر شعبہ اور ڈین کے کے عہدے پر فائز رہے۔ یونیورسٹی کے رسالے'' جامعہ'' کے مدیر رہے، مدت ملازمت مکمل کرنے کے بعد بحیثیت وزیٹنگ پروفیسر جامعہ ملیہ اسلامیہ سے وابستہ رہے۔

۲۰۰۸ء ۱۷ ارجنوری پروفیسر ایمریٹس کے عہدے پر شعبہ اردو علی گڑھ مسلم یونیورسٹی سے وابستہ ہوئے۔[ل]

تصانیف:

س۔ن جدیدیت کی فلسفیانہ اساس: ۱۹۷۸ء نئی شعری روایت:

۱۹۸۱ء غزل کا نیا منظر نامہ:
۱۹۸۳ء فراق: شخص وشاعر: مرتب
۱۹۸۳ء کہانی کے پانچ روپ:
۱۹۸۶ء انتخاب فیض احمد فیض
۱۹۹۱ء آزادی کے بعد دہلی میں اردو خاکہ:
۱۹۹۵ء انتخاب عمیق حنفی
۱۹۹۶ء اقبال کا حرف تمنا:
س۔ن اقبال اور عصر حاضر کا خرابہ
۱۹۹۹ء جدوجہد کے سال: ترجمہ: (ارلی رائٹنگ: پنڈت نہرو)
۲۰۰۰ء جدیدیت اور نئی شاعری:
۲۰۰۷ء تاریخ، تہذیب اور تخلیقی تجزیہ: مضامین
س۔ن قومی یکجہتی اور سیکولرازم: (خطبات ڈاکٹر تاراچند): مرتب
س۔ن کارگہ شیشہ گراں:
س۔ن ہم نفسوں کی بزم میں:
س۔ن جدیدیت اور شعر:
س۔ن بازار میں نیند: ڈرامے
۲۰۱۲ء منٹو حقیقت سے افسانے تک

۱۹۸۱ء مٹی کا بلاوا: ریڈیائی ڈرامے
۱۹۸۳ء عصری بنگالی شاعری: ترجمہ بعنوان: شہر خوں آشام
س۔ن انفرادی شعور اور اجتماعی زندگی:
۱۹۹۱ء آزادی کے بعد اردو نظم: انتخاب: باشتراک: مظہر مہدی
۱۹۹۳ء سرسید سے اکبر تک: باشتراک سہیل احمد فاروقی
۱۹۹۵ء سیاہ فام ادب: مرتب
۱۹۹۸ء قاری سے مکالمہ:
۱۹۹۹ء غالب کی تخلیقی حسیت:
س۔ن ہماری آزادی: ترجمہ: (انڈیا ونس فریڈم: ابوالکلام آزاد)
۲۰۰۰ء خیال کی مسافت:
س۔ن ہمسایوں کے درمیان:
س۔ن فراق: دیار شب کا مسافر: مرتب
س۔ن بھگوان سنگھ: یادوں کی دنیا (خودنوشت): ترجمہ
س۔ن ادب، ادیب اور معاشرتی تشدد
س۔ن اردو کلچر اور تقسیم کی وراثت:
س۔ن مجھے گھر یاد آتا ہے: ڈرامے
۲۰۱۳ء میراجی اور ان کا نگارخانہ:

## ☆[۲۹] عابد علی عابد، سیّد (۱۹۰۶ء۔۱۹۷۱ء):

۱۹۰۶ء سیّد عابد علی عابد ۱۷ر ستمبر کو لاہور میں پیدا ہوئے۔ والد کا نام غلام عباس شاہ تھا جو فوج میں ملازم تھے۔
۱۹۲۱ء ابتدائی تعلیم گھر ہی پر ہوئی بعد ازاں دادا کی نگرانی میں لاہور کے مشن ہائی اسکول رنگ محل سے میٹرک کیا۔
۱۹۲۲ء منشی فاضل کا امتحان پنجاب یونیورسٹی سے پاس کیا۔ ادبی جرائد ورسائل میں لکھنے کا آغاز کیا۔
۱۹۲۳ء پنجاب یونیورسٹی سے پرائیویٹ بی۔اے (صرف انگریزی) پاس کیا۔ اسی برس رسالہ ''ہزارداستاں'' لاہور کے معاون مدیر بھی ہوئے۔
۱۹۲۵ء لاء کالج لاہور سے ایل۔ایل۔بی کی سند پائی۔ کچھ عرصہ لاہور اور پھر گجرات میں پریکٹس کی۔
۱۹۲۹ء ''ادبی دنیا'' لاہور کے نائب مدیر ہوئے۔
۱۹۳۰ء پنجاب یونیورسٹی لاہور سے فارسی میں ایم۔اے کی سند حاصل کی۔ اسی برس ۶ر اکتوبر کو دیال سنگھ کالج لاہور میں فارسی کے جز وقتی لیکچرار مقرر ہوئے۔
۱۹۳۷ء دیال سنگھ کالج لاہور میں باقاعدہ لیکچرار ہوئے۔
۱۹۴۷ء دیال سنگھ کالج لاہور کے پرنسپل ہوئے اور ۱۹۵۴ء تک اس عہدے پر فرائض انجام دیئے۔ اس عرصہ میں پنجاب یونیورسٹی کے ایم اے اردو اور فارسی کے طلبہ کو بھی پڑھاتے رہے۔
۱۹۵۶ء رسالہ ''گل خنداں'' لاہور کے مدیر ہوئے اور ۱۹۵۹ء تک رہے، نیز ہفت روزہ 'صادق'، 'انسان' اور 'نونہال' سے بھی وابستگی رہی۔
۱۹۵۷ء بحیثیت مدیر رسالہ ''صحیفہ'' کی ادارت سے ۱۹۶۶ء تک وابستہ رہے۔[۱]
۱۹۵۸ء دوبارہ دیال سنگھ کالج لاہور میں فارسی لیکچرار کی حیثیت سے پڑھانے لگے۔

۱۹۶۲ء مجلس ترقی ادب لاہور کے شعبہ تصنیف و تالیف میں ملازم ہو گئے اور تا وفات اس ادارے سے وابستہ رہے۔
ریڈیو: ریڈیو سے وابستگی کے دوران کئی ڈرامے اور فیچر لکھے۔ [ب]
۱۹۷۱ء ۱۳ر جنوری ۱۹۷۱ء سے شدید علیل ہوئے۔ اور ۲۰ر جنوری کو وفات پائی۔
تصانیف: [ج]

۱۹۴۳ء حجاب زندگی اور دیگر افسانے:
۱۹۴۴ء چاندنی (ناول)
۱۹۵۵ء شب نگار بنداں (شعری مجموعہ):
۱۹۵۹ء شعر اقبال:
۱۹۶۰ء اصول انتقاد ادبیات:
۱۹۶۶ء بریشم عود:
۱۹۷۰ء شمع:
۱۹۷۱ء سوانح مولانا روم: مرتب:
۱۹۸۹ء مقالات عابد (انتقاد شعر):
۱۹۹۰ء داغ ناتمام: (افسانے)
۱۹۹۳ء میں کبھی غزل نہ کہتا: (غیر مطبوعہ کلام وفات کے بعد چھپا)

۱۹۳۲ء قسمت اور دوسرے افسانے:
۱۹۴۹ء دکھ سکھ اور سہاگ:
۱۹۵۶ء انتقاد شعر:
۱۹۵۹ء تلمیحات اقبال:
۱۹۶۴ء موازنہ انیس و دبیر: مرتب و مقدمہ:
۱۹۶۶ء تنقیدی مضامین:
۱۹۷۱ء اسلوب:
۱۹۸۵ء البدیع:
۱۹۸۹ء البیان:
۱۹۹۰ء نفائس اقبال:
س۔ن طلسمات: (افسانے)

اس کے علاوہ نصابی کتب مرتب کیں اور تراجم کیے۔ کئی کتابوں کے دیباچے، مقدمے وغیرہ لکھے۔

سید عابد علی عابد کے فکر و فن سے متعلق اہم تنقیدی کتب درج ذیل ہیں:

۲۰۱۳ء ''اصول انتقادِ ادبیات'' تجزیاتی محاکمہ: جابر علی سید: مرتبہ انیلا سلیم [د]
۲۰۰۸ء سید عابد علی عابد: شخصیت و فن: ڈاکٹر سلیم اختر [ھ]
۱۹۹۳ء سیّد عابد علی عابد شخصیت اور فن: ڈاکٹر عبدالرؤف شیخ [و]
۱۹۸۷ء سیّد عابد علی عابد: کتابیات سوانح مرتب: ڈاکٹر عبدالرؤف شیخ [ز]
۱۹۶۸ء نذرِ عابد: مالک رام [ح]
۱۹۷۰ء ''صحیفہ'' لاہور عابد علی عابد نمبر
۱۹۷۱ء ''تخلیق'' لاہور سیّد عابد علی عابد نمبر
۱۹۷۱ء ماہنامہ ''تحقیق'' لاہور، جلد ۲، شمارہ ۲۔۳ عابد علی عابد نمبر

## ☆[۳۰] عبادت بریلوی، ڈاکٹر (۱۹۲۰ء۔۱۹۹۸ء):

۱۹۲۰ء عبادت یار خاں نام، قلمی نام، عبادت بریلوی ۱۴ر اگست کو بریلی میں پیدا ہوئے۔
تعلیم: بی۔اے آنرز، ایم۔اے اردو اور پی ایچ ڈی کی سند لکھنؤ یونیورسٹی سے حاصل کی۔
۱۹۴۲ء بطور ریسرچ اسکالر شعبۂ اردو لکھنؤ یونیورسٹی سے ۱۹۴۴ء تک وابستہ رہے۔

۱۹۴۴ء بحیثیت استاد اینگلو عربک کالج دہلی ،شعبہ اردو دہلی یونیورسٹی میں ۱۹۵۰ء تک وابستہ رہے۔

۱۹۵۰ء تقسیم کے بعد پاکستان آ گئے اور بحیثیت استاد اورینٹل کالج لاہور سے وابستہ ہوئے۔صدر شعبہ اردو اور پرنسپل اورینٹل کالج لاہور بھی رہے بعد ازاں شعبہ اردو پنجاب یونیورسٹی سے وابستہ ہوئے۔صدر شعبہ اور ڈین فیکلٹی آف آرٹس کے فرائض انجام دیے۔

۱۹۸۰ء شعبہ اردو پنجاب یونیورسٹی کی ملازمت سے سبکدوش ہوئے۔بحیثیت استاد اردو اسکول آف افریقن اورینٹل اسٹڈیز لندن اور انقرہ یونیورسٹی ترکی سے بھی وابستہ رہے۔

۱۹۹۸ء ۱۹/دسمبر لاہور میں وفات پائی۔

تصانیف: [الف]

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۴۸ء | اردو تنقید کا ارتقاء [ب] | ۱۹۵۱ء | تنقیدی زاویے: |
| ۱۹۵۲ء | روایت کی اہمیت: | ۱۹۵۵ء | غزل اور مطالعہ غزل: |
| ۱۹۵۹ء | تنقیدی تجزیے: | ۱۹۶۱ء | جدید شاعری: |
| ۱۹۶۱ء | مومن اور مطالعہ مومن: | ۱۹۶۴ء | مقدمات عبدالحق:مرتب |
| ۱۹۶۴ء | خطبات عبدالحق:مرتب | ۱۹۶۵ء | شاعری اور شاعری کی تنقید: |
| ۱۹۶۷ء | ارض پاک سے دیارِ فرنگ تک:سفرنامہ | ۱۹۶۹ء | غالب کا فن |
| ۱۹۶۹ء | غالب اور مطالعہ غالب: | ۱۹۷۷ء | اقبال کی اردو نثر: |
| ۱۹۷۷ء | اقبال احوال و آثار: | ۱۹۷۹ء | جشنِ اقبال |
| ۱۹۸۰ء | جہانِ میر | ۱۹۸۱ء | ولی اورنگ آبادی |
| ۱۹۸۱ء | میر تقی میر: | ۱۹۸۳ء | خواجہ میر درد: |
| ۱۹۸۶ء | افسانہ اور افسانے کی تنقید: | ۱۹۸۶ء | ترکی میں دو سال: |
| ۱۹۸۷ء | دیارِ حبیب میں چند روز:سفر حج کی روداد: | ۱۹۸۷ء | تنقید اور اصول تنقید |
| ۱۹۸۹ء | شاعری کیا ہے؟ | س۔ن | غزالانِ رعنا: |
| ۱۹۹۲ء | لندن کی ڈائری:اوّل: | س۔ن | جدید اردو ادب: |
| ۱۹۹۳ء | لندن کی ڈائری:دوم: | س۔ن | پاکستان کے تہذیبی مسائل |
| س۔ن | سحرالبیان:تنقیدی مطالعہ | س۔ن | ادب اور ادبی قدریں |
| س۔ن | کلیات مومن: | س۔ن | فورٹ ولیم کالج کی ادبی خدمات: |
| س۔ن | کلیات میر: | س۔ن | نکات الشعراء ترتیب و تدوین |
| س۔ن | نظیر اکبر آبادی | س۔ن | اورینٹل کالج میگزین'اقبال نمبر'مرتب |

ڈاکٹر عبادت بریلوی کے فکر و فن پر اہم تنقیدی کتب:

۱۹۹۰ء ڈاکٹر عبادت بریلوی:حیات اور کارنامے: ڈاکٹر شاہانہ امیر [ب]

## ☆[۳۱] عزیز حامد مدنی (۱۹۲۲ء۔۱۹۹۱ء):

۱۹۲۲ء عزیز حامد مدنی ۱۵رجون کورائے پور میں پیدا ہوئے۔نسب نامہ معروف فقہی عالم شیخ ملا احمد جیون صدیقی سے ہوتا ہوا حضرت ابوبکر صدیق ؓ تک جا پہنچتا ہے۔والد محمد حامد ساقی [ا] علی گڑھ کالج سے فارغ التحصیل علامہ شبلی نعمانی کے اہم شاگرد اور مولانا محمد علی جوہر کے ہم جماعت تھے۔فارسی اور اردو میں شعر کہتے تھے اور رائے پور میں کلکٹر کے عہدے پر فائز تھے۔

تعلیم: ابتدائی تعلیم گھر ہی پر ہوئی بعد ازاں علی گڑھ کے کانونٹ اسکول بھیجے گئے اس عرصہ میں والد نے محمد زمان خاں کو ٹیوٹر مقرر کیا جن کی تدریس نے ریاضی کا شوق بیدار کیا۔[ب]

۱۹۳۹ء میٹرک لاری ہائی اسکول سے پاس کیا۔

۱۹۴۱ء انٹر کی سند انٹر آرٹس کالج رائے پور سے حاصل کی۔

۱۹۴۳ء بی۔اے کی سند ناگپور یونیورسٹی سے حاصل کی۔

۱۹۴۴ء۔۴۶ انگریزی ادب میں ایم۔اے کے لیے مسلم یونیورسٹی علی گڑھ میں داخلہ لیا کچھ ہی مدت بعد والدہ کی ناگہانی وفات کے سبب رائے پور آ گئے اور کچھ عرصہ بعد ناگپور یونیورسٹی سے ایم۔اے انگریزی کی سند حاصل کی۔ایم۔اے کرتے ہی انجمن حمایت الاسلام کے اسکول میں مدرس ہو گئے۔[ج]

۱۹۴۷ء سول اینڈ ملٹری گزٹ اور ٹائمز آف انڈیا میں چھ ماہ ملازمت کی بعد ازاں لاہور میں بھی کچھ عرصہ ملازمت کی۔[د]

۱۹۴۸ء مارچ رو الد کے حکم پر بھائی محمد سعید حامد کے ہمراہ کراچی پاکستان آ گئے۔کراچی میں کچھ عرصہ اخبار "سلور اسکرین" سے وابستہ رہے۔[ھ]

۱۹۴۸ء۔۴۹ بحیثیت لیکچرار انگریزی سندھ مسلم کالج سے وابستہ ہوئے۔[و]

۱۹۵۰ء مئی ربحیثیت پروگرام ایگزیکٹو ریڈیو پاکستان سے وابستہ ہوئے۔

۱۹۵۱ء پشاور ریڈیو ٹرانسفر کیے گئے۔

۱۹۵۲ء اسسٹنٹ اسٹیشن ڈائریکٹر پشاور ریڈیو مقرر ہوئے بعد ازاں پشاور سے اسلام آباد راولپنڈی اسٹیشن ٹرانسفر ہوا۔جہاں خارجی نشریات کے اسسٹنٹ ڈائریکٹر ہوئے۔[ز]

۱۹۵۴ء خارجی نشریات کے ڈپٹی کنٹرولر ہوئے بعد ازاں کنٹرولر ہوم سروسز اسلام آباد رہے۔

۱۹۷۳ء اکتوبر خصوصی لیکچر کے لیے امریکہ کی سارا کیوز یونیورسٹی گئے،امریکہ سے نومبر میں برطانیہ کا سفر کیا۔[ح]

۱۹۸۲ء کنٹرولر پاکستان براڈ کاسٹنگ کارپوریشن کے عہدے سے وظیفہ حسن خدمت پا کر سبکدوش ہوئے۔[ط]

۱۹۹۱ء سرطان کے مرض میں مبتلا تھے ۲۳راپریل کو کراچی میں وفات پائی۔

تصانیف:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۶۲ء | چشم نگراں: | ۱۹۶۴ء | دشت امکاں: |
| ۱۹۸۳ء | نخل گماں: | ۱۹۸۸ء | آج بازار میں پا بجولاں چلو: فیض ایک مطالعہ |
| ۱۹۹۰ء | جدید اردو شاعری: جلد اوّل | ۱۹۹۲ء | جدید اردو شاعری: دوم |

عزیز حامد مدنی کے فکر وفن سے متعلق اہم تنقیدی کتب درج ذیل ہیں:

۱۹۹۱ء عزیز حامد مدنی: شخصیت اور شاعری: عطاء اللہ عطا (مقالہ برائے ایم اے: غیر مطبوعہ) [ی]

## ☆[۳۲] پروفیسر عنوان چشتی (۱۹۳۷ء۔۲۰۰۴ء):

| | |
|---|---|
| ۱۹۳۷ء | افتخار الحسن نام، قلمی نام: عنوان چشتی ۵ر فروری کو قصبہ منگلور ضلع سہارن پور میں پیدا ہوئے۔ سلسلۂ نسب شیخ و شیوخ سیّد السالکین حضرت مخدوم پاک عثمان جہانگیری چشتی عرف ولایت شاہ منگلور تک پہنچتا ہے۔ والد پیرزادہ سیّد انوار الحسن انور چشتی تھے۔ |
| ۱۹۵۰ء | پہلی غزل ماہنامہ ملاپ دہلی میں شائع ہوئی۔ شاعری میں سحاب جن ابر احسنی گنوری سے تلمذ تھا۔ |
| ۱۹۵۳ء | میٹرک منگلور سے کیا۔ پہلا تنقیدی مضمون ''الماس منگلوری کی شاعری'' ماہنامہ ہادی دیو بند میں شائع ہوا۔ |
| ۱۹۵۵ء | ایف۔اے (پرائیویٹ) پاس کیا۔ اسی عرصہ میں ادیب کامل اور آئی۔جی۔ڈی کی اسناد حاصل کیں۔ |
| ۱۹۵۶ء | جونیئر ہائی اسکول منگلور میں تدریسی خدمات ۱۹۶۱ء تک انجام دیں۔ |
| ۱۹۵۹ء | بی۔اے کی سند حاصل کی۔ |
| ۱۹۶۱ء | ایم۔اے جغرافیہ کی سند حاصل کی۔ |
| ۱۹۶۱ء | جولائی رمیں شعیب محمدیہ کالج آگرہ میں لیکچرار جغرافیہ ہوئے۔ ۱۴ر ستمبر ۱۹۶۴ء تک رہے۔ |
| ۱۹۶۳ء | ایم۔اے اردو کی سند حاصل کی۔ |
| ۱۹۶۴ء | ۱۵ر ستمبر: بحیثیت لیکچرار اردو جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی سے وابستہ ہوئے۔ |
| ۱۹۶۸ء | ایم۔لٹ کی سند حاصل کی۔ |
| ۱۹۷۳ء | پی ایچ۔ڈی کی سند دہلی یونیورسٹی سے حاصل کی۔ |
| ۱۹۷۵ء | ریڈر شعبہ اردو، جامعہ ملیہ اسلامیہ جامعہ دہلی ہوئے۔ |
| ۱۹۸۳ء | پروفیسر اردو ہوئے، صدر شعبہ اردو، جامعہ ملیہ اسلامیہ اور کلیہ فنون کے ڈین بھی رہے۔ |
| ۱۹۹۷ء | شعبہ اردو، جامعہ ملیہ اسلامیہ جامعہ دہلی کی ملازمت سے سبکدوش ہوئے۔ |
| دیگر مصروفیات: | بہت سے اخبارات، ادبی جرائد کی مجلس مشاورت اور مجلسِ ادارت میں شامل رہے۔ متعدد علمی ادبی اور ثقافتی اداروں کے رکن رہے۔ |
| ۲۰۰۴ء | یکم فروری کو دہلی میں وفات پائی۔ |

تصانیف:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۶۶ء | ذوقِ جمال: شعری مجموعہ: | ۱۹۶۸ء | عکس و شخص: شخصیات: تنقیدی خاکے: |
| ۱۹۶۸ء | نیم باز: شعری مجموعہ: | ۱۹۶۹ء | تنقیدی پیرائے: تحقیق و تنقید: |
| ۱۹۷۵ء | تحقیق سے تنقید تک: تحقیق: | ۱۹۷۵ء | اردو شاعری میں ہیئت کے تجربے: تحقیق: |
| ۱۹۷۷ء | اردو شاعری میں جدیدیت کی روایت: | ۱۹۸۱ء | منارِ صدا: مفتی عتیق الرحمٰن کی تقاریر: مرتب: |
| ۱۹۷۷ء | مکاتیب احسن: مقدمہ، حواشی: جلد اوّل: بہ اشتراک صغیر احسنی: | ۱۹۷۷ء | سازِ مغرب: بہ اشتراک: مولانا حسن الدین احمد: |
| ۱۹۸۳ء | مکاتیب احسن: مقدمہ، حواشی: جلد دوم: بہ اشتراک صغیر احسنی: | ۱۹۸۳ء | معنویت کی تلاش: تحقیق و تنقید: |
| ۱۹۸۵ء | عروضی و فنی مسائل: | ۱۹۸۸ء | اردو میں کلاسیکی تنقید: |
| ۱۹۸۹ء | حرفِ برہنہ: تنقید: | ۱۹۸۹ء | آزادی کے بعد دہلی میں اردو غزل: مرتب: |
| ۱۹۹۰ء | ابر احسنی اور اصلاحِ سخن: بہ اشتراک: نعیم الدین رضوی: | ۱۹۹۲ء | تنقید نامہ: |
| ۱۹۹۸ء | اخباروں کے بیچ: مرتب | | |

پروفیسر عنوان چشتی کے فکر وفن پر اہم کتب:

| ۱۹۹۸ء | معیار افکار مرتبہ: شہود عالم آفاقی عنوان چشتی نمبر [ر] |
|---|---|
| | ''ہماری زبان'' ہفت روزہ دہلی عنوان چشتی نمبر |

## ☆[۳۳] غلام مصطفیٰ خاں، ڈاکٹر (۱۹۱۲ء۔۲۰۰۵ء):

۱۹۱۲ء غلام مصطفیٰ خاں ۲۳ ستمبر بمطابق ۱۰ رشوال ۱۳۳۰ھ جبل پور (سی۔پی) میں پیدا ہوئے۔ اجداد یوسف زئی قبیلہ سے تھے جورام پور سے ہوتے ہوئے قصبہ چھپارا ضلع سیونی میں آباد ہوئے۔
ناظرہ کی تعلیم گھر ہی پر ہوئی بعد ازاں چھپا محلہ کٹنی کے اسکول میں داخل کیے گئے کچھ عرصہ بعد دلہائی محلہ جبل پور کے اسکول سے تعلیم پائی۔

۱۹۲۳ء پرائمری کھنک محلے کے اسکول سے اوّل درجہ میں پاس کی اور چار سال تک تعلیمی وظیفہ حاصل کیا۔

۱۹۲۸ء نویں جماعت انجمن اسلامیہ ہائی اسکول جبل پور سے پاس کی۔

۱۹۲۹ء میٹرک علی گڑھ کالج سے پاس کیا۔

۱۹۳۱ء انٹرمیڈیٹ علی گڑھ کالج سے پاس کیا۔

۱۹۳۲ء تجوید قرأت اور عربی کی تعلیم پائی۔

۱۹۳۳ء بی۔اے کی سند مسلم یونیورسٹی علی گڑھ سے حاصل کی۔

۱۹۳۵ء ایم۔اے فارسی کی سند مسلم یونیورسٹی علی گڑھ سے حاصل کی۔

۱۹۳۶ء ایم۔اے اردو کی سند مسلم یونیورسٹی علی گڑھ سے حاصل کی۔ ایل۔ایل۔بی (شام کی شفٹ) سند حاصل کی۔

۱۹۳۷ء پبلک سروس کمیشن کے امتحان میں کامیابی کے بعد ۱۵ ر جولائی سے کنگ ایڈورڈ کالج امراؤتی میں اردو لیکچرار ہوئے۔ اسی سال ہندی کا امتحان دیا اور صوبہ بھر میں اوّل درجہ میں پاس ہوئے۔

۱۹۳۹ء کنگ ایڈورڈ کالج سے مارس کالج تبادلہ ہوا بعد ازاں شعبہ اردو ناگپور یونیورسٹی سے وابستہ ہوئے۔ صدر شعبہ بھی رہے۔ یونیورسٹی کورٹ اور علی گڑھ یونیورسٹی کے ممبر ہوئے۔

۱۹۴۷ء بڑے بھائی نذیر احمد خاں نے اپنے اہل خانہ، والدہ اور غلام مصطفیٰ خاں کی اہلیہ و بچوں سمیت پاکستان ہجرت کی۔ شیر خوار بیٹے کی علالت کی خبر پا کر ۷ ر نومبر کو کراچی آئے ۲۴ ر نومبر کو شیر خوار بیٹے اور ۲۸ ر نومبر کو بیوی داغ مفارقت دے گئیں۔ ماہ دسمبر میں واپس ناگپور چلے گئے۔

۱۹۴۷ء اسی سال پی ایچ۔ڈی کی سند ''سیّد حسن غزنوی'' کے عنوان سے مقالہ لکھ کر حاصل کی۔

۱۹۴۸ء ۲۲ ر جنوری بڑے بیٹے سراج احمد خاں کی علالت کی اطلاع ملی ناگپور کی ملازمت ترک کر کے مستقل پاکستان آ گئے۔ کراچی میں قیام کیا۔
بحیثیت اردو استاد اسلامیہ کالج کراچی سے وابستہ ہوئے۔ بوجوہ دو برس بعد اس ملازمت سے مستعفی ہوئے۔

۱۹۵۰ء بحیثیت صدر شعبہ اردو اردو کالج کراچی سے وابستہ ہوئے، انگریزی، فارسی اور تاریخ بھی پڑھایا کرتے تھے۔ چھ برس تدریس سے وابستہ رہے۔

۱۹۵۶ء جامعہ کراچی کا قیام عمل میں آیا، کچھ عرصہ ایم۔اے اردو کی تدریس کی۔
۱۴ ر جولائی کو علامہ آئی۔آئی۔قاضی کی ایما پر شعبہ اردو سندھ یونیورسٹی میں بحیثیت صدر شعبہ تقرر ہوا۔
شعبہ اردو سے ''صریر خامہ'' کے نام سے مجلّہ جاری کیا۔

| | |
|---|---|
| ۱۹۵۹ء | ڈی۔لٹ کی سند" فارسی پر اردو کا اثر: ۱۹۵۲ء، حالی کا ذہنی ارتقاء: ۱۹۵۶ء، علمی نقوش: ۱۹۵۷ء مطبوعہ پر ناگپور یونیورسٹی سے حاصل کی۔ |
| ۱۹۷۲ء | مدت ملازمت کی تکمیل ہوئی جس میں چار سال کی توسیع کی گئی۔ |
| ۱۹۷۶ء | شعبہ اردو جامعہ سندھ کی ملازمت سے سبکدوش ہوئے۔ |
| ۱۹۸۸ء | جامعہ سندھ نے "پروفیسر ایمریطس" مقرر کیا۔ |
| ۲۰۰۵ء | ۲۵ ستمبر کو جامعہ سندھ حیدرآباد کے اولڈ کیمپس میں واقع رہائش گاہ میں وفات پائی۔ |

اعزازات:

| | |
|---|---|
| ۱۹۸۰ء | اردو میں قرآن وحدیث کے محاورات پر فکر ونظر اسلام آباد نے انعام دیا۔ |
| ۱۹۸۲ء | حضرات القدس کے اردو ترجمہ پر انعام پایا۔ |
| ۱۹۸۳ء | ہمہ قرآن در شان محمد ﷺ پر نقوش ایوارڈ سے نوازے گئے۔اسی سال اقبال اکادمی ایوارڈ دیا گیا۔ |
| ۱۹۸۵ء | اقبال اور قرآن پر صدارتی ایوارڈ سے نوازے گئے۔ |
| ۱۹۸۸ء | انجمن ترقی اردو پاکستان نے نشان سپاس سے نوازا۔ |
| ۱۹۹۰ء | ۵۰ سالہ علمی وادبی خدمات پر جامعہ سندھ نے طلائی تمغہ عطا کیا۔ |
| ۱۹۹۲ء | حکومت پاکستان کی طرف سے "ستارۂ امتیاز" سے نوازے گئے۔ |

تصانیف:

نوٹ: ڈاکٹر غلام مصطفیٰ خاں نے سو سے زائد کتب تصنیف وتالیف اور ترجمہ کیں۔طوالت کے سبب منتخب ادبی و تنقیدی کتب کا اندراج کیا جاتا ہے۔[مقالہ نگار]

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۵۲ء | فارسی پر اردو کا اثر: | ۱۹۵۶ء | حالی کا ذہنی ارتقاء: |
| ۱۹۵۶ء | تاریخ اسلاف: سوانح: | | سیّد حسن غزنوی: تحقیقی مقالہ |
| ۱۹۵۹ء | ادبی جائزے: مجموعہ مضامین: | ۱۹۶۰ء | سندھی اردو لغت: معاون ڈاکٹر نبی بخش بلوچ: |
| ۱۹۶۰ء | اردو سندھی لغت: معاون ڈاکٹر نبی بخش بلوچ: | ۱۹۶۱ء | ثقافتی اردو: طویل مضمون: |
| ۱۹۶۴ء | تحریر وتقریر: تنقیدی مضامین: | ۱۹۶۸ء | تحقیقی جائزے: |
| ۱۹۷۲ء | برصغیر میں فارسی ادب: انگریزی: | ۱۹۷۲ء | جامع القواعد: حصہ نحو: معاون ڈاکٹر نجم الاسلام |
| ۱۹۷۵ء | مکتوبات ریاست: مرزا مظہر جانجاناں کے مخطوطات: معاون: | | ڈاکٹر نجم الاسلام: |
| ۱۹۷۵ء | میر اعلیٰ گڑھ: یادداشتیں: | ۱۹۷۶ء | ندائے سحر: ریڈیائی تقریریں: |
| ۱۹۷۸ء | معارف اقبال: مضامین: | ۱۹۷۸ء | اقبال اور قرآن: |
| ۱۹۸۰ء | اردو میں قرآن وحدیث کے محاورات: | ۱۹۸۵ء | ہمارا علم ادب: تحقیق، مع ترجمہ وحواشی: |
| ۱۹۸۷ء | علمی نقوش: تحقیقی مقالات: | ۱۹۹۰ء | چند فارسی شعراء: ۱۹۸۹ء |
| ۱۹۹۲ء | ہفت محفل: مضامین: | ۱۹۹۳ء | طوبیٰ لھم: (خاندانی واقعات): |
| ۱۹۹۵ء | بھولی ہوئی کہانیاں: یادداشتیں: خاکے: | ۱۹۹۷ء | انعمت علیھم: شخصی مضامین: |
| ۱۹۹۷ء | سفرنامے: | | |

غلام مصطفیٰ خاں کے فکر وفن سے متعلق اہم تنقیدی کتب درج ذیل ہیں:

| | |
|---|---|
| ۲۰۱۱ء | ڈاکٹر غلام مصطفیٰ خاں: (فنی تدوین: ڈاکٹر راشد حمد) زینت افشاں [ل] |
| ۲۰۰۶ء | ڈاکٹر غلام مصطفیٰ خاں حالات، علمی وادبی خدمات ڈاکٹر مسرور احمد زئی [ب] |
| ۱۹۹۸ء | سہ ماہی عبارت ڈاکٹر غلام مصطفیٰ خاں نمبر |

## ☆[۳۴] فراق گورکھپوری (۱۸۹۶ء۔۱۹۸۲ء):

| | |
|---|---|
| ۱۸۹۶ء | رگھو پتی سہائے فراق گورکھپوری ۱۸/اگست کو آبائی وطن بنوار پار تحصیل بانس گاؤں ضلع گورکھپور میں پیدا ہوئے۔ ان کے اجداد سر یواستو کائستھ تھے۔ ابتدائی تعلیم کائستھ گھرانوں کے رسم ورواج کے مطابق اردو اور فارسی میں ہوئی بعد ازاں ماڈل اسکول گورکھپور میں داخل کیے گئے۔ |
| ۱۹۱۳ء | میٹرک گورنمنٹ جبلی ہائی اسکول گورکھپور سے سیکنڈ ڈویژن میں پاس کیا۔ |
| ۱۹۱۵ء | ایف۔اے کا امتحان فرسٹ ڈویژن میں میور سنٹرل کالج الہ آباد سے پاس کیا۔ |
| ۱۹۱۸ء | بی۔اے کی سند الہ آباد یونیورسٹی سے حاصل کی۔ |
| ۱۹۱۹ء | ڈپٹی کلکٹر کے عہدے پر فائز ہوئے بعد ازاں مہاتما گاندھی کی تحریک آزادی میں عملاً شریک ہوئے اور کلکٹری کے عہدے سے مستعفی ہوئے۔ اسی زمانے میں شاعری کا آغاز کیا۔ |
| ۱۹۲۳ء | پنڈت جواہر لال نہرو نے آل انڈیا کانگریس کمیٹی کے مستقل انڈر سیکریٹری کے عہدے پر تقرر کیا۔ مئی ۱۹۲۷/ء تک اس عہدے پر فائز رہے۔ |
| ۱۹۲۷ء | لکھنؤ کرسچین کالج میں استاد مقرر ہوئے۔ |
| ۱۹۲۸ء | بحیثیت استاد انگریزی اور اردو سناتن دھرم کالج کانپور میں تقرر ہوا۔ |
| ۱۹۳۰ء | ایم۔اے انگریزی پرائیویٹ طور پر اوّل بدرجہ اوّل آگرہ یونیورسٹی سے پاس کیا۔ اسی سال شعبۂ انگریزی الہ آباد یونیورسٹی میں بحیثیت لیکچرار تقرر ہوا۔ |
| ۱۹۳۶ء | انجمن ترقی پسند مصنفین سے وابستہ ہوئے۔ |
| ۱۹۵۸ء | ۳۱/دسمبر کو بحیثیت ریڈر شعبہ انگریزی الہ آباد یونیورسٹی ملازمت سے سبکدوش ہوئے۔ |
| ۱۹۵۹ء | یونیورسٹی گرانٹس کمیشن کی طرف سے نیشنل پروفیسر کے عہدے پر تقرر ہوا اس عہدے پر ۱۹۶۶ء تک رہے۔ |
| ۱۹۷۰ء | ساہتیہ اکادمی کے فیلو بنائے گئے۔ |
| ۱۹۸۲ء | ۳/مارچ کو دہلی میں وفات پائی۔ |

اعزازات:

| | |
|---|---|
| ۱۹۶۱ء | ''گل نغمہ'' ساہتیہ اکادمی ایوارڈ ملا اور اتر پردیش سرکار نے انعام سے نوازا۔ |
| ۱۹۶۸ء | حکومت روس کی طرف سے سوویت لینڈ پر نہرو ایوارڈ سے نوازا گیا۔ |
| ۱۹۶۸ء | حکومت ہندوستان کی طرف سے پدم بھوشن کا اعزاز عطا ہوا۔ |
| ۱۹۷۰ء | ''گل نغمہ'' پر بھارتیہ گیان پیٹھ انعام سے نوازا گیا۔ |
| ۱۹۸۱ء | غالب انسٹی ٹیوٹ دہلی نے غالب ایوارڈ سے نوازا۔ |

تصانیف:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱۹۴۵ء | حاشیے؛ | ۱۹۴۵ء | شعلۂ ساز: | ۱۹۴۵ء | روح کائنات: |
| ۱۹۴۶ء | مشعل: | ۱۹۴۷ء | اردو کی عشقیہ شاعری: | ۱۹۴۷ء | رمزو کنایات: |
| ۱۹۴۷ء | روپ: رباعیات | ۱۹۵۵ء | اردو غزل گوئی: | ۱۹۵۹ء | گل نغمہ: |
| ۱۹۵۹ء | اندازے: | ۱۹۶۲ء | من آنم: خطوط: | ۱۹۶۵ء | شبنمستان |
| ۱۹۶۵ء | غزلستان: | ۱۹۶۶ء | دھرتی کی کروٹ: | ۱۹۶۶ء | چراغاں: انتخاب |
| ۱۹۶۶ء | شعرستان: | ۱۹۶۷ء | گلبانگ: | ۱۹۶۹ء | پچھلی رات: |
| س۔ن | ہزار داستان | س۔ن | نغمہ نما؛ | س۔ن | ہمارا سب سے بڑا دشمن |
| س۔ن | گلہائے پریشاں | | | | |

فراق گورکھپوری کے فکر و فن سے متعلق اہم تنقیدی کتب درج ذیل ہیں:

| | | |
|---|---|---|
| ۲۰۱۱ء | 'فراق صاحب' محمد حسن عسکری، مرتب جاوید بھٹی | [ا] |
| ۲۰۱۱ء | فراق گورکھپوری: شخصیت اور فن: ڈاکٹر نوازش علی | [ب] |
| ۲۰۰۸ء | فراق گورکھپوری: شاعر، نقاد، دانشور: گوپی چند نارنگ | [ج] |
| ۲۰۰۰ء | فراق: دیارِ شب کا مسافر: مرتبین: شمیم حنفی، سہیل اختر فاروقی | [د] (فراق کے غیر مطبوعہ انٹرویوز جائزے اور مضامین) |
| ۱۹۹۷ء | شاعر، دانشور فراق: علی احمد فاطمی | [ھ] |
| ۱۹۹۰ء | جہان فراق: شخصیت و فن، مصنف: تاج سعید | [و] |
| ۱۹۸۸ء | فراق کی شاعری: افغان اللہ خان | [ز] |
| ۱۹۸۶ء | فراق گورکھپوری: فن اور شخصیت مرتب: علی احمد فاطمی، رفیع اللہ انصاری | [ح] |
| ۱۹۸۴ء | فراق گورکھپوری مرتب: انجمن ترقی اُردو (ہند) | [ط] |
| ۱۹۸۳ء | فراق شاعر اور شخص: شمیم حنفی | [ی] |
| ۱۹۸۴ء | ماہنامہ ''نیا دور'' لکھنؤ' مئی۔ جون' جلد دوم: فراق گورکھپوری نمبر | |
| ۱۹۸۳ء | ماہنامہ ''نیا دور'' لکھنؤ' مارچ۔ مئی' جلد اوّل: فراق گورکھپوری نمبر | |
| ۱۹۸۳ء | ماہنامہ ''شاہکار'' الہ آباد فراق گورکھپوری نمبر | |

## ☆[۳۵] فرمان فتح پوری، ڈاکٹر (۱۹۲۶ء۔۲۰۱۳ء):

۱۹۲۶ء سیّد دلدار علی نام، قلمی نام فرمان فتح پوری ۲۶ رجنوری کو فتح پور ہسوہ میں پیدا ہوئے۔ ابتدائی تعلیم ناظرہ، فارسی کی گھر میں والد، چچا کی نگرانی میں ہوئی بعد ازاں اسکول میں داخل کیے گئے۔ جبکہ نجی طور پر مدرسہ اسلامیہ کے عربی اساتذہ سے عربی و فارسی اور آبائی گاؤں کے پنڈت مہابیر پرشاد سے ہندی کی تعلیم پائی۔

۱۹۴۱ء ورناکیولر مڈل اوّل درجہ میں فتح پور ڈسٹرک بورڈ سے پاس کیا۔

۱۹۴۶ء میٹرک مدرسہ اسلامیہ فتح پور سے پاس کیا بعد ازاں مدرسہ اسلامیہ، ہائی اسکول فتح پور میں انگریزی و ریاضی کے مدرس ہو گئے۔

۱۹۴۸ء ایف۔اے الہ آباد یونیورسٹی سے پاس کیا۔

| | |
|---|---|
| ۱۹۵۰ء | بی۔اے کی سند آگرہ یونیورسٹی سے حاصل کی بعدازاں پاکستان ہجرت کی اور آڈٹ ڈیپارٹمنٹ میں پروبیشنر ڈویژنل اکاؤنٹنٹ اے جی پی آر ہوگئے۔ |
| ۱۹۵۳ء | ایل۔ایل۔بی کی سند ایس۔ایم لاء کالج کراچی سے حاصل کی۔ |
| ۱۹۵۴ء | پروبیشنر ڈویژنل اکاؤنٹنٹ اے جی پی آر کی ملازمت سے مستعفی ہوئے۔ |
| ۱۹۵۵ء | بی۔ایڈ گورنمنٹ ٹیچر ٹریننگ کالج سے کیا بعدازاں بحیثیت انگریزی وریاضی معلم کے گورنمنٹ ہائی اسکول کوتوال بلڈنگ میں ۱۹۵۷ء تک تدریس کے فرائض انجام دیئے۔ |
| ۱۹۵۸ء | ایم۔اے اردو کی سند جامعہ کراچی سے حاصل کی۔اگست رشعبہ اردو جامعہ کراچی میں لیکچرار ہوئے۔ |
| ۱۹۶۲ء | ماہنامہ نگار کے نائب مدیر ہوئے۔نیاز فتح پوری کی وفات کے بعد ۱۹۶۶ء تا وفات مدیر اعلیٰ رہے۔ |
| ۱۹۶۴ء | ''اردو کی منظوم داستانیں'' کے عنوان سے مقالہ لکھا اور پی ایچ۔ڈی کی سند جامعہ کراچی سے حاصل کی۔ |
| ۱۹۷۴ء | ''اردو شعراء کے تذکرے اور تذکرہ نگاری'' پر ڈی۔لٹ کی سند جامعہ کراچی سے حاصل کی۔ |
| ۱۹۸۵ء | بحیثیت مدیر اعلیٰ اردو لغت بورڈ وفاقی حکومت کی جانب سے تقرر ہوا۔[الف] |
| ۱۹۸۶ء | جنوری ربحیثیت مدیر اعلیٰ اور سیکریٹری اردو لغت بورڈ سے وابستہ ہوئے۔ |
| ۱۹۹۵ء | مدیر اعلیٰ اردو لغت بورڈ کے عہدے سے سبکدوش ہوئے۔[ب] |
| ۲۰۰۱ء | بحیثیت صدر اردو لغت بورڈ کے عہدے پر تقرر ہوا۔[ج] |
| ۲۰۰۸ء | صدر اردو لغت بورڈ کے عہدے سے مستعفی ہوئے۔[د] |
| ۲۰۱۳ء | ۳راگست کو کراچی میں وفات پائی۔ |

اعزازات:

| | |
|---|---|
| ۱۹۸۵ء | حکومت پاکستان نے علمی وادبی خدمات کے اعتراف میں 'ستارۂ امتیاز' سے نوازا۔ |
| طلائی تمغہ | بیک وقت پی ایچ۔ڈی اور ڈی۔لٹ اردو کی سند رکھنے کے سبب جامعہ کراچی کے چانسلر اور گورنر سندھ نے عطا کیا۔ |
| ۱۹۸۹ء | یونی کیریز جامعہ کراچی نے نشان فضیلت عطا کی۔ |
| ۱۹۹۰ء | جشن فیض کمیٹی نے 'فیض احمد فیض' ایوارڈ سے نوازا۔ |
| ۱۹۹۲ء | ہمدرد یونیورسٹی کراچی نے علمی خدمات کے اعتراف میں 'نشان سپاس' سے نوازا۔ |
| ۱۹۹۳ء | نعت گوئی پر پہلی تحقیقی وتنقیدی تصنیف پر 'نعت اکیڈمی ایوارڈ' سے نوازا گیا۔ |
| ۱۹۹۴ء | کینیڈین اکیڈمی آف اردو لٹریچر نے 'انٹرنیشنل اردو ایوارڈ' عطا کیا۔ |

تصانیف: [تالیف،ترتیب]

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۶۲ء | اردو رباعی کا فنی وتاریخی ارتقاء: | ۱۹۶۲ء | تحقیق وتنقید: |
| ۱۹۶۲ء | تدریس اردو: | ۱۹۶۹ء | مولانا جوہر حیات اور کارنامے |
| ۱۹۷۰ء | اردو کی منظوم داستانیں: | ۱۹۷۰ء | غالب شاعر امروز وفردا: |
| ۱۹۷۲ء | نواب مرزا شوق کی مثنویاں: | ۱۹۷۲ء | دریائے عشق اور بحر المحبت کا تقابلی مطالعہ |
| ۱۹۷۲ء | قمر زمانی بیگم | ۱۹۷۲ء | اردو شعراء کے تذکرے اور تذکرہ نگاری |
| ۱۹۷۳ء | زبان اور اردو زبان | ۱۹۷۴ء | اردو کی نعتیہ شاعری |
| ۱۹۷۴ء | نیا اور پرانا ادب | ۱۹۷۵ء | ارمغان گوکل پرشاد |
| ۱۹۷۶ء | ہندی اردو تنازع | ۱۹۷۶ء | میر انیس حیات اور شاعری |

۱۹۷۶ء ڈاکٹر محمود حسین: شخصیت و کارنامے
۱۹۷۷ء اقبال سب کے لیے:
۱۹۷۷ء حسرت موہانی: شخصیت و فن
۱۹۸۳ء خطبات محمود
۱۹۸۴ء تاویل و تعبیر:
۱۹۸۶ء نیاز فتح پوری: شخصیت و فن:
۱۹۸۸ء اردو کا افسانوی ادب:
۱۹۸۹ء نیاز فتح پوری: دیدہ و شنیدہ:
۱۹۹۰ء اردو شاعری اور پاکستانی معاشرہ:
۱۹۹۲ء قومی یکجہتی، اردو اور پاکستان
۱۹۹۳ء ادبیات و شخصیات:
۱۹۹۵ء غزل اور اردو کی شعری روایت
۱۹۹۸ء ادا جعفری: شخصیت و فن
۱۹۹۹ء میر کو سمجھنے کے لیے
۲۰۰۱ء ادب اور ادبیات
۲۰۰۲ء تعبیراتِ غالب
۲۰۰۵ء تنقیدی شذرات و مقالات
۲۰۰۵ء جوش ملیح آبادی اور فراق گورکھپوری
۲۰۰۷ء ادب نما
۲۰۰۹ء بلا جواز (خود نوشت سوانح)
۲۰۱۰ء چند نعت گویانِ اردو

۱۹۷۶ء قائد اعظم اور تحریک پاکستان:
۱۹۷۷ء اردو املا اور رسم الخط:
۱۹۸۲ء اردو افسانہ اور افسانہ نگار:
۱۹۸۳ء دید و باز دید: سفر نامہ؛
۱۹۸۴ء فن تاریخ گوئی اور اس کی روایت:
۱۹۸۷ء اردو کی ظریفانہ شاعری:
۱۹۸۹ء اردو نثر کا فنی ارتقاء
۱۹۹۰ء اردو املا اور قواعد:
۱۹۹۰ء اردو شاعری کا فنی ارتقاء
۱۹۹۳ء اردو کی بہترین مثنویاں:
۱۹۹۳ء سری پرکاش اور پاکستان
۱۹۹۶ء ادب اور ادب کی افادیت
۱۹۹۸ء تمنا کا دوسرا قدم اور غالب
۲۰۰۰ء شرح و متن غزلیاتِ غالب
۲۰۰۱ء عملی تنقیدیں
۲۰۰۲ء مشاہیر فتح پور (ہسوہ)
۲۰۰۵ء نصف ملاقات
۲۰۰۷ء ادبی تنقید کے نئے دریچے
۲۰۰۸ء کلیاتِ اقبال: تعارف و تقدیم
۲۰۰۹ء صرف شاعرات
۲۰۱۰ء اردو کے چار بڑے شاعر

Sir Syed Ahmed Khan on the Preset state of indian politics 1982
Pakistan Movment and Hindi Urdu Conflict. 1986

ڈاکٹر فرمان فتح پوری کے فکر و فن سے متعلق اہم تنقیدی کتب درج ذیل ہیں:

۲۰۰۴ء ڈاکٹر فرمان فتح پوری یک جہت قلم کار ڈاکٹر سلیم اختر [ھ]
۱۹۹۸ء ڈاکٹر فرمان فتح پوری احوال و آثار ڈاکٹر طاہر تونسوی [و]
۱۹۹۴ء ڈاکٹر فرمان فتح پوری حیات و خدمات: امراؤ طارق [ز]
۱۹۹۳ء ڈاکٹر فرمان فتح پوری شخصیت اور ادبی خدمات مرتب ڈاکٹر خلیق انجم [ح]
۲۰۱۳ء ''نگار پاکستان'' کراچی جولائی تا اکتوبر ڈاکٹر فرمان فتح پوری نمبر

## ☆[۳۶] قاضی عبدالودود (۱۸۹۶ء۔۱۹۸۴ء) :

۸رمئی ۱۸۹۶ء قاضی عبدالودود موضع ''کاکو'' ضلع گیا (بہار) میں ۲۵رذی قعد ۱۳۱۳ھ میں پیدا ہوئے۔[الف] والد قاضی عبدالوحید پٹنہ کے رئیسوں میں سے تھے۔ انھیں شعروسخن سے بھی دلچسپی تھی وحید تخلص کرتے تھے۔

تعلیم: قاضی صاحب نے دستور کے مطابق ابتدائی تعلیم گھر سے پائی، اردو، فارسی اور عربی کے قاعدے پڑھے۔

۱۹۱۰ء اسی عرصہ میں قرآن پاک حفظ کرنا شروع کیا اور چودہ سال کی عمر میں حفظ قرآن کے بعد رمضان المبارک میں تراویح میں مکمل کلام پاک سنانے کی سعادت بھی پائی بعدازاں تحصیل عربی کی طرف متوجہ ہوئے، ابتداء میں صرف ونحو سے لے کر شرح جامی، شرح رقایہ، مختصر المعانی اور قطبی تک پڑھ ڈالیں۔
والد کی وفات کے بعد قاضی صاحب نے مغربی تعلیم کی جانب توجہ کی ابتداء میں گھر ہی پر انگریزی پڑھی پھر محمڈن اسکول پٹنہ میں درجہ پنجم میں داخل ہوئے۔ ایک سال بعد علی گڑھ گئے اور سرسید کے قائم کردہ محمڈن اینگلو اورینٹل کالج میں درجہ سوم میں داخل ہوگئے اور ماریسن کورٹ میں رہ کر تیسرے درجے کا امتحان پاس کیا۔
اسی زمانہ میں انھوں نے طے کرلیا کہ وہ اعلیٰ تعلیم کے لیے انگلستان جائیں گے چنانچہ انھوں نے میجر سیّد حسن بلگرامی کے اسکول بلگرامی ٹیوٹوریل کالج علی گڑھ میں داخلہ لے لیا اور ڈیڑھ سال تک تعلیم حاصل کی۔ جہاں انھوں نے لاطینی، جرمن، فرنچ اور انگریزی زبانیں سیکھیں اور تاریخ وریاضی بھی پڑھی۔ میجر بلگرامی کی وفات کے سبب کالج بند ہوگیا۔ آپ مجبوراً پٹنہ واپس آگئے۔ جہاں سینئر کیمبرج کی تیاری کی۔

۱۹۱۲/۱۳ء: ادبی زندگی کا آغاز فرضی نام 'جذباتِ حسرت کا مصور' کے فرضی نام سے افسانہ لکھ کر کیا۔

۱۹۱۴ء جنگ عظیم اول کے سبب انھیں یورپ جانے کا ارادہ ملتوی کرنا پڑا۔ مزید تعلیم پٹنہ ہی میں رہ کر حاصل کی۔

۱۹۱۶ء پرائیویٹ امیدوار کی حیثیت سے ہائی اسکول کا امتحان دیا اور فرسٹ دویژن سے پاس ہوئے۔

۱۹۱۸ء پٹنہ کالج سے انٹرمیڈیٹ فرسٹ دویژن سے پاس کیا۔

۱۹۲۰ء بی۔اے کا امتحان امتیازی طور پر پاس کیا۔

۱۹۲۳ء مارچ میں وہ اعلیٰ تعلیم کے لیے لندن چلے گئے۔[ب]

۱۹۲۷ء کیمبرج یونیورسٹی سے معاشیات میں ٹرائی پوس (TRIPOS) کیا۔ اس عرصے میں وہ سخت علیل رہے، کئی ماہ لندن سینی ٹوریم میں رہے اور پھر سوئٹزرلینڈ جاکر علاج کرایا انھیں پلوریسی ہوگیا تھا جو علاج کے بعد بھی ان کی صحت کو متاثر کرتا رہا۔

۱۹۲۹ء مڈل ٹیمپل اِن ( MIDDLE TEMPLE INN) بیرسٹری کا امتحان پاس کیا اور واپس پٹنہ آگئے۔
کچھ عرصہ پریکٹس کی صحت کی خرابی کے سبب اسے خیرباد کہا اور علمی وتحقیقی کاموں کی طرف متوجہ ہوئے۔ انگلستان سے واپسی کے بعد انجمن ترقی اردو پٹنہ کے سکریٹری منتخب ہوئے۔

۱۹۳۶ء مارچ میں ماہنامہ ''معیار'' کا پٹنہ سے اجراء کیا اس کا آخری شمارہ جولائی اور اگست ۱۹۳۶ء کا مشترک شمارہ ہے اس طرح مجموعی طور پر پانچ شمارے نکلے جو چھ ماہ کی مدت کو محیط ہیں، علالت کے سبب اسے بند کرنا پڑا۔[ج]

۱۹۶۳ء ''تحقیق'' کے عنوان سے ایک اور ادبی رسالے کا اجراء کیا جس کا صرف ایک ہی شمارہ منظر عام پر آیا۔

۱۹۸۴ء ۲۵رجنوری ۱۹۸۴ء میں پٹنہ میں وفات پائی۔

اعزازات:

حکومت ہند نے CERTIFICATE OF HONOUR IN PERSIAN علمی خدمات کے اعتراف میں پیش کیا۔

۱۹۷۵ء فخرالدین علی احمد غالب ایوارڈ برائے اردو وفارسی تحقیق غالب انسٹی ٹیوٹ نے عطا کیا۔

تصانیف

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۵۷ء | عیارستان (دیوان فائز: مرتب: مسعود حسن رضوی، مرقع شعراء: رام بابو سکسینہ، میر تقی میر: خواجہ احمد فاروقی پر تفصیلی تبصرے) | | |
| ۱۹۶۴ء | اشتر و سوزن (عمدۂ منتخبہ: مرتبہ خواجہ احمد فاروقی، شاد کی کہانی، مرتبہ محمد مسلم پر مفصل تبصرے) | | |
| ۱۹۴۱ء | دیوان جوشش عظیم آبادی | ۱۹۸۱ء | فرہنگ آصفیہ پر تبصرہ |
| ۱۹۸۳ء | مضامینِ ڈاکٹر عبدالودود مرتب: صفیہ ودود | ۱۹۹۵ء | تذکرۂ شعراء مولفہ امین اللہ طوفان |
| ۱۹۹۵ء | قاطع برہان ورسائل متعلقہ مرزا غالب | ۱۹۹۵ء | قطعات دلدار (بہار کے قدیم اردو شاعر دلدار بیگ کا کلام) |
| ۱۹۹۵ء | شہر آشوب قلق | ۱۹۹۵ء | آوارہ گرد اشعار: |
| ۱۹۹۵ء | میر (مضامین کا مجموعہ) | ۱۹۹۵ء | غالب بہ حیثیت محقق: |
| ۱۹۹۵ء | غالب کے بارے میں حصہ اوّل و دوم | ۱۹۹۵ء | جہان غالب |
| ۱۹۹۵ء | زبان شناسی (فارسی) | ۱۹۹۵ء | تعین زمانہ |
| ۱۹۹۵ء | شاد عظیم آبادی کے بارے میں | ۱۹۹۵ء | اردو شعر وادب: چند مطالعے: |
| ۱۹۹۵ء | شعراء کے تذکرے | ۱۹۹۶ء | قاضی عبدالودود۔ کیمی ناز کے مقالے |
| ۱۹۹۶ء | سنہ ۵۷ سے پہلے کا ہندوستان بہار کے اخبار بہار کی روشنی میں تقدیم: | | |

قاضی عبدالودود کے مضامین ومقالات ہندوستان و پاکستان کے معروف رسائل وجرائد کی زینت بنتے رہے ہیں اکثر مضامین کئی قسطوں پر مشتمل ہوتے تھے جوان کے تبحر علمی وادبی ذوق کے ترجمان ہیں البتہ اب تک کی تحقیق میں کوئی حتمی فہرست ان کے مقالات ومضامین کی مرتب نہیں ہو سکی۔ جمیل احمد خاں نے ''قاضی عبدالودود کے مقالات کا اشاریہ'' (سنین وار) میں ۲۹۰ مقالات کے کوائف درج کیے ہیں [د]، ڈاکٹر محمد نور اسلام نے ''قاضی عبدالودود کی علمی اور ادبی خدمات'' میں ''دیگر تحریرات کا اشاریہ ابجدی ترتیب سے'' میں ۲۸۱ مقالات کا اندراج کیا ہے۔ [ھ] نجیدہ خاتون نے ''قاضی عبدالودود: چند اہم مضامین'' میں اپنی منتخب کردہ کتب کو نقل کیا ہے جن کی تعداد ۴۰ ہے۔ [و] وہاب اشرفی نے بھی منتخب کتب کے نام درج کیے ہیں۔ [ز] جبکہ کلیم الدین احمد ''معاصر، قاضی عبدالودود نمبر، مرتب: کلیم الدین احمد میں ان کے مقالات کی شائع کردہ فہرست کے مطابق ان کے مقالات ومضامین کی تعداد ۶۳ ۵ تک پہنچتی ہے جن میں سے کئی ان کے ذاتی معیار تحقیق کے لحاظ سے نامکمل ہونے کے سبب قابل اشاعت نہ ہوئے۔'' [ح]

قاضی عبدالودود کے فکر وفن سے متعلق اہم تنقیدی کتب درج ذیل ہیں:

| | |
|---|---|
| ۲۰۰۰ء | قاضی عبدالودود: بحیثیت مرتب متن: ڈاکٹر گیان چند جین [ط] |
| ۲۰۰۰ء | قاضی عبدالودود کی علمی وادبی خدمات: ڈاکٹر محمد نور اسلام [ی] |
| ۱۹۹۱ء | قاضی عبدالودود: تحقیقی وتنقیدی جائزے: مرتب نذیر احمد [ک] |
| ۱۹۸۳ء | قاضی عبدالودود: محقق اور دانشور مرتب: غالب انسٹی ٹیوٹ، نئی دہلی [ل] |
| ۱۹۸۱ء | قاضی عبدالودود کا ۱۹۳۶ء کا ''معیار'': عابد رضا بیدار [م] |
| ۱۹۸۷ء | غالب نامہ دہلی قاضی عبدالودود نمبر |
| ۱۹۷۶ء | معاصر پٹنہ قاضی عبدالودود نمبر |

## ☆[۳۷] قمر رئیس، پروفیسر (۱۹۳۱ء - ۲۰۰۹ء):

۱۹۳۱ء نام مصاحب علی خاں، تخلص قمر رئیس وجہ شہرت بنا۔ سرٹیفیکیٹ کے مطابق ۱۲رجولائی ۱۹۳۲ء، جبکہ خود انھوں نے اپنی تاریخ پیدائش اکتوبر یا نومبر ۱۹۳۱ء بتائی ہے۔ ان کے اجداد زئی قبیلے سے تعلق رکھتے تھے۔ قمر رئیس وسطی اتر پردیش کے شہر شاہجہاں پور کے محلے احمد پور میں پیدا ہوئے۔

تعلیم: ابتدائی تعلیم گھر ہی پر ہوئی، بعدازاں مشن ہائی اسکول شاہ جہاں پور میں داخل کیے گئے۔

۱۹۴۶ء بڑے بھائی کے پاس لکھنؤ چلے گئے اور حسین آباد گورنمنٹ ہائی اسکول میں نویں جماعت میں داخلہ لیا۔ یہیں سے شعر گوئی کا آغاز ہوا۔

۱۹۴۸ء دسویں کا امتحان اسلامیہ انٹر کالج سے پاس کیا۔

۱۹۵۰ء انٹر گاندھی فیض عام ڈگری کالج سے کیا۔

۱۹۵۲ء بی۔اے کی سند گاندھی فیض عام ڈگری کالج سے لی۔ بی۔اے کے دوران وہ شعر گوئی اور تنقیدی مضامین کی طرف متوجہ رہے جو کالج میگزین میں شائع ہوئے۔ اسی زمانے میں کمیونسٹ پارٹی کی اسٹوڈنٹ فاؤنڈیشن کی سرگرمیوں میں فعال ہوئے۔

۱۹۵۴ء جون میں انھوں نے ایل۔ ایل۔ بی کا امتحان پاس کرلیا اور والد کے ساتھ شاہ جہاں پور میں پریکٹس کرنے لگے۔

۱۹۵۵ء ناگپور یونیورسٹی میں پرائیویٹ امیدوار کی حیثیت سے ایم۔اے اردو کا امتحان پاس کیا۔

۱۹۵۶ء والد کی مرضی کے خلاف علی گڑھ یونیورسٹی سے ''پریم چند کے ناولوں کا تنقیدی مطالعہ'' کے عنوان پر پروفیسر رشید احمد صدیقی کی نگرانی میں پی ایچ۔ڈی میں داخلہ لیا۔ اس عرصہ میں انجمن ترقی اردو اور سرسید بک ڈپو میں لٹریری اسسٹنٹ کے فرائض سنبھالے۔ جامعہ اردو کے رسالے ''درس'' (بعد میں ''ادیب'') کے مدیر بھی رہے۔ اسی عرصہ میں ''علی گڑھ میگزین'' کے ایڈیٹر بھی رہے۔ اس عرصہ میں وہ اردو تھیٹر سے بھی وابستہ رہے۔

۱۹۵۹ء ان کا تقرر دہلی یونیورسٹی کے پوسٹ گریجویٹ ایوننگ انسٹی ٹیوٹ میں ہوا۔

۱۹۶۲ء تاشقند یونیورسٹی میں بحیثیت اردو مہمان پروفیسر تقرر ہوا۔ اس عرصہ میں اردو کے لیے بہت کام کیا کئی کتب اردو میں ترجمہ کیں اور کئی نصابات مرتب کیے، ریڈیو سروس میں اردو پروگراموں کے تراجم کیے۔ ۱۹۶۴ء میں وطن واپس آئے۔

۱۹۶۵ء تاشقند یونیورسٹی نے دوبارہ مدعو کیا، انھوں نے ۱۹۶۶ء تک وہاں خدمات انجام دیں۔

۱۹۶۸ء بہ حیثیت ریڈر تقرر ہوا۔

۱۹۷۰ء تاشقند یونیورسٹی میں تیسری مرتبہ دو سال کے لیے تقرر ہوا۔

۱۹۷۶ء صدر شعبہ اردو دہلی یونیورسٹی بنے۔

۱۹۷۹ء مئی میں ''عصری آگہی'' کے عنوان سے ماہنامہ رسالہ ان کی ادارت میں جاری ہوا۔ ۱۹۸۲ء تک شائع ہوا۔

۱۹۸۲ء سوویت وزارت تعلیم کی دعوت پر ایک سال کے لیے ثقافتی تبادلے کے پروگرام کے تحت تاشقند میں قیام کیا۔ اس عرصہ میں سمرقند یونیورسٹی اور ماسکو یونیورسٹی میں بھی لیکچرز دیے۔

۱۹۸۳ء تاشقند سے واپس آنے کے بعد دہلی یونیورسٹی میں بہ حیثیت پروفیسر تقرر ہوا۔

۱۹۸۷ء دوسری مرتبہ صدر شعبہ اردو، دہلی یونیورسٹی مقرر ہوئے۔

۱۹۹۷ء حکومت ہند نے انھیں تاشقند میں انڈین کلچرل سنٹر کا ڈائریکٹر بنادیا، انھوں نے اس عہدے پر پانچ سال کام کیا۔

۲۰۰۷ء اردو اکادمی دہلی کے وائس چیئر مین مقرر ہوئے۔ [۱]

۲۰۰۹ء ۲۹راپریل کو وفات پائی۔

اعزازات:

جدید و قدیم ازبکی ادب کے تراجم اور ادبی خدمات کے صلے میں حکومت ازبکستان نے انھیں اعزازی ڈگری دی۔

حکومت ازبکستان کی طرف سے فنونِ لطیفہ پر بھی اعزازی ڈگری عطا کی گئی۔

۱۹۵۹ء تحقیقی مقالے پر یو پی حکومت نے اعلیٰ میرٹ ایوارڈ سے نوازا۔

۱۹۶۸ء تنقیدی تناظرات پر یو پی اردو اکیڈمی نے ایوارڈ دیا۔

۱۹۸۱ء آل انڈیا میرا کادمی ایوارڈ اور بہار اردو اکیڈمی نے 'پریم چند فکر وفن' ایوارڈ سے نوازا

۱۹۸۵ء یونیورسٹی گرانٹس کمیشن کا نیشنل لیکچرار ایوارڈ آف اردو عطا کیا گیا۔

۱۹۸۷ء دہلی عالمی اردو کانفرنس میں تنقیدی کاوش پر سیّد احتشام حسین ایوارڈ سے نوازے گئے۔

۱۹۸۹ء نیاز فتح پوری ایوارڈ کراچی سے نوازے گئے۔

۱۹۹۴ء ترجمہ نگاری پر بھارتیہ انوواد پریشد ایوارڈ سے نوازے گئے۔

۲۰۰۴ء تاشقند میں بابر انٹرنیشنل ایوارڈ سے نوازے گئے۔

تصانیف:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۵۹ء | پریم چند کا تنقیدی مطالعہ بہ حیثیت ناول نگار | ۱۹۵۹ء | مضامین پریم چند |
| ۱۹۶۱ء | تلاش وتوازن | ۱۹۶۳ء | پریم چند: شخصیت اور کارنامے |
| ۱۹۷۸ء | تنقیدی تناظر | ۱۹۷۸ء | اقبال کا شعور فن |
| ۱۹۸۰ء | پریم چند فکر وفن | ۱۹۸۳ء | رتن ناتھ سرشار |
| ۱۹۸۳ء | ظہیر الدین بابر: شخصیت اور شاعری | ۱۹۸۷ء | ترقی پسند ادب: پچاس سالہ سفر: مرتب: قمر رئیس، عاشور کاظمی |
| ۱۹۸۵ء | بیسویں صدی کی ازبیک شاعری | ۱۹۸۶ء | اردو ادب میں طنز و مزاح کی روایت اور عصری رجحانات: مرتب |
| ۱۹۸۶ء | ترجمے کا فن اور روایت | ۱۹۹۰ء | آزادی کے بعد دہلی میں اردو افسانہ |
| ۱۹۹۰ء | اردو میں لوک ادب | ۱۹۹۲ء | نیا افسانہ مسائل اور میلانات |
| ۱۹۹۳ء | جوش ملیح آبادی: خصوصی مطالعہ | ۱۹۹۲ء | فردوسِ بریں: مرتب |
| ۲۰۰۰ء | اصناف ادب اردو: مرتب: قمر رئیس، ڈاکٹر خلیق انجم | ۲۰۰۴ء | اردو میں بیسویں صدی کا افسانوی ادب |
| س۔ن | شعرائے ازبکستان | ۲۰۰۵ء | شامِ نوروز (شعری مجموعہ) |
| ۲۰۰۶ء | ترقی پسند ادب کے معمار (انسائیکلوپیڈیا) مرتب: | | |

قمر رئیس کے فکر وفن سے متعلق اہم تنقیدی کتب درج ذیل ہیں:

۲۰۰۴ء ترقی پسند تنقید اور قمر رئیس: محمد شہاب الدین [ب]

۲۰۰۴ء قمر رئیس کی علمی وادبی خدمات کا تحقیقی جائزہ: ڈاکٹر مسرت جہاں [ج]

۲۰۰۲ء قمر رئیس کی خدمات: ترقی پسند تحریک کے حوالے سے: مسرت جہاں [د]

۲۰۱۴ء سہ ماہی ''روشنائی'' کراچی خراج عقیدت پروفیسر قمر رئیس نمبر شمارہ: ۵۶۰، جنوری تا مارچ

۲۰۰۹ء ہماری زبان ہفت روزہ پروفیسر قمر رئیس نمبر

## ☆[۳۸] کلیم الدین احمد (۱۹۰۸ء۔۱۹۸۳ء):

| | |
|---|---|
| ۱۹۰۸ء | کلیم الدین احمد ۱۵ر ستمبر کو محلہ خواجہ کلاں پٹنہ میں پیدا ہوئے ابتدائی تعلیم گھر ہی پر حاصل کی۔ |
| ۱۹۲۴ء | میٹرک محمڈن اینگلو عربک اسکول سے پاس کیا۔ |
| ۱۹۲۶ء | انٹر پٹنہ کالج سے کیا۔ |
| ۱۹۲۸ء | بی۔اے آنرز انگریزی امتیازی نمبروں سے پاس کیا۔ |
| ۱۹۳۳ء | ایم۔اے انگریزی کے آخری سال میں وظیفہ پر لندن گئے اور ٹرائی پوس کی سند لے پٹنہ واپس آئے اور بحثیت استاد انگریزی پٹنہ یونیورسٹی سے وابستہ ہو گئے۔ |
| ۱۹۴۲ء | صدر شعبہ انگریزی، پٹنہ یونیورسٹی ہوئے۔ |
| ۱۹۴۷ء | بہار میں ڈپٹی ڈی۔ پی۔ آئی کے عہدے پر فائز ہوئے۔ |
| ۱۹۵۲ء | پٹنہ کالج کے پرنسپل ہو گئے اور ڈین فیکلٹی آف آرٹس پٹنہ یونیورسٹی بھی رہے۔ |
| ۱۹۶۷ء | ملازمت سے سبکدوش ہوئے اور ادبی و تصنیفی کاموں میں مصروف ہو گئے۔ |
| ۱۹۸۰ء | بہار اردو اکادمی کے صدر ہوئے۔ |
| ۱۹۸۳ء | ۲۱ر دسمبر کو محلہ خواجہ کلاں پٹنہ میں وفات پائی۔ |

اعزازات:

| | |
|---|---|
| ۱۹۷۳ء | غالب اکیڈمی ایوارڈ ملا۔ |
| ۱۹۸۱ء | حکومت ہند کی طرف سے پدم شری ایوارڈ دیا گیا۔ |

تصانیف:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۳۹ء | گلِ نغمہ: مرتب | ۱۹۴۰ء | اردو شاعری پر ایک نظر: دو جلد |
| ۱۹۴۲ء | اردو تنقید پر ایک نظر: | ۱۹۴۴ء | اردو زبان اور فن داستان گوئی: |
| ۱۹۵۵ء | سخن ہائے گفتنی: | ۱۹۵۹ء | دو تذکرے [عشقی اور شورش]: |
| ۱۹۶۳ء | عملی تنقید: | ۱۹۶۵ء | ۴۲ نظمیں: |
| ۱۹۶۶ء | ۲۵ نظمیں: | ۱۹۶۸ء | دیوان جہان: |
| ۱۹۷۳ء | تاریخ نور: واجد علی شاہ کے خطوط: | ۱۹۷۵ء | اپنی تلاش میں: جلد اوّل خودنوشت: |
| ۱۹۷۶ء | میری تنقید ایک باز دید: | س۔ن | گلزار ابراہیم: مرتب: |
| ۱۹۷۷ء | رقص شرر: مسلم عظیم آبادی: مرتب | ۱۹۷۷ء | دیوان جوشش عظیم آبادی: مرتب |
| ۱۹۷۸ء | psychoanalysis and literary criticism | ۱۹۷۹ء | اقبال ایک مطالعہ: |
| ۱۹۸۳ء | ادبی تنقید کے اصول [سر سید ین لیکچر] | ۱۹۸۳ء | قدیم مغربی تنقید: توسیعی خطبہ |
| ۱۹۸۳ء | تحلیل نفسی اور ادبی تنقید: ترجمہ | ۱۹۸۶ء | فرہنگ ادبی اصطلاحات: |
| ۱۹۸۷ء | اپنی تلاش میں: جلد دوم خودنوشت: | ۱۹۸۸ء | میر انیس: |
| ۱۹۹۵ء | مقالات قاضی عبدالودود: مرتب | ۱۹۹۸ء | شرف الدین ساحل: شخصیت علمی و ادبی کارنامے: |

کلیم الدین احمد کے فکر وفن سے متعلق اہم تنقیدی کتب درج ذیل ہیں:

۲۰۱۲ء کلیم الدین احمد شخصیت اور تنقید نگاری ڈاکٹر زیبا محمود [الف]
۱۹۹۹ء کلیم الدین احمد کی تنقید کا تنقیدی جائزہ: ڈاکٹر ابرار رحمانی [ب]
۱۹۸۵ء کلیم الدین احمد کی تصانیف کا تنقیدی جائزہ: وارث رحمانی [ج]
۱۹۸۲ء صاعقۂ طور: کلیم الدین احمد کے باطل تنقیدی نظریات: تاج پیامی [د]
۱۹۸۹ء کلیم الدین احمد بحیثیت خودنوشت نگار: ڈاکٹر محمد کلام خاں [ھ]
۱۹۸۹ء کلیم الدین احمد کے تنقیدی نظریات اور ان کا عمل: ڈاکٹر آفتاب احمد [و]
۱۹۶۷ء کلیم الدین کی شاعری پر ایک نظر: ڈاکٹر ممتاز احمد [ز]

## ☆[۳۹] گوپی چند نارنگ، پروفیسر (۱۹۳۱ء):

۱۹۳۱ء گوپی چند نارنگ ۱۱ر فروری کوڈ کی ضلع لورالائی بلوچستان میں پیدا ہوئے۔
۱۹۴۶ء میٹرک میں اسکول اور ضلع بھر میں اوّل آئے۔
۱۹۴۷ء تقسیم کے بعد دہلی سے ایف۔اے اور بی۔اے کیا اور ایم۔اے اردو کی سند دہلی یونیورسٹی سے حاصل کی بعد ازاں پی ایچ۔ڈی کی سند دہلی یونیورسٹی سے پائی، فارسی میں آنرز کی سند پنجاب یونیورسٹی سے پائی، لسانیات میں پوسٹ گریجویٹ ڈپلوما دہلی یونیورسٹی سے اور سمعیات اور تشکیلی گرامر کا کورس انڈیانا یونیورسٹی سے کیا۔
ملازمت: بحیثیت اردو لیکچرار شعبہ اردو دہلی یونیورسٹی سے وابستہ ہوئے نیز بحیثیت وزیٹنگ پروفیسر وسکانس یونیورسٹی میڈیسن (۱۹۶۳ء تا ۱۹۶۵ء اور ۱۹۶۸ء تا ۱۹۷۰ء) اور منی سوٹا یونیورسٹی میناپلس سے بھی وابستگی رہی۔
۱۹۷۴ء بحیثیت پروفیسر اور صدر شعبہ اردو جامعہ ملیہ اسلامیہ سے وابستہ ہوئے۔
۱۹۸۱ء بحیثیت ڈین آف آرٹس اینڈ لینگویجز جامعہ ملیہ میں ۱۹۸۲ء تک خدمات انجام دیں۔اسی عرصہ میں قائم مقام وائس چانسلر جامعہ ملیہ اسلامیہ میں فرائض انجام دیے۔
۱۹۸۶ء پروفیسر شعبہ اردو دہلی یونیورسٹی مقرر ہوئے۔
۱۹۸۷ء یونیورسٹی گرانٹس کمیشن نے نیشنل فیلوشپ عطا کی۔
۱۹۹۵ء ۳۱ر دسمبر کو شعبہ اردو دہلی یونیورسٹی کی ملازمت سے سبکدوش ہوئے۔
۱۹۹۶ء بحیثیت وائس چیئرمین دہلی اردو اکادمی ۱۹۹۹ء تک خدمات انجام دیں۔[الف]
۱۹۹۸ء بحیثیت وائس چیئرمین نیشنل کونسل برائے فروغ اردو زبان ۲۰۰۴ء تک فرائض سر انجام دیے۔[ب]
۲۰۰۷ء ڈی۔لٹ کی اعزازی سند حیدرآباد دکن یونیورسٹی نے عطا کی۔[ج]
اعزازات: [د]

۲۰۰۵ء مزنی ''طلائی تمغہ'' حکومت اٹلی نے دیا۔
۲۰۰۴ء ''پدما بھوشن ایوارڈ'' صدر جمہوریہ ہند نے دیا اسی سال ''اندرا گاندھی میڈل'' سے بھی نوازا گیا۔
۲۰۰۳ء زینیہ ٹرسٹ ایوارڈ دیا گیا۔
۲۰۰۰ء خواجہ عسکر حسین ایوارڈ ٹورنٹو
۱۹۹۷ء راک فیلر فاؤنڈیشن اٹلی نے فیلوشپ دی۔

| | |
|---|---|
| ۱۹۹۴ء | 'راجیو گاندھی ایوارڈ' کانپور ۱۹۹۵ء ساہتیہ اکادمی ایوارڈ اردو شاعری کی نظریاتی اور ادبی خدمات پر دیا گیا۔ |
| ۱۹۹۱ء | صدر جمہور ہند کی طرف سے ''پدماشری ایوارڈ'' دیا گیا۔ |
| ۱۹۸۷ء | ''امیر خسرو ایوارڈ'' اور کینیڈین اکادمی برائے ''فروغ اردو زبان و ادب ایوارڈ'' ٹورنٹو سے نوازے گئے۔ |
| ۱۹۸۵ء | غالب انسٹی ٹیوٹ دہلی نے ادبی خدمات زبان و ادب پر ''غالب ایوارڈ'' اور اردو ہندی ساہتیہ اکادمی لکھنؤ نے ساہتیہ اکادمی ایوارڈ'' عطا کیا۔ |
| ۱۹۸۲ء | ایسوسی ایشن آف ایشین اسٹڈیز یو۔ ایس۔ اے برائے فروغ اردو زبان و ادب و تعلیم ایوارڈ سے نوازے گئے۔ |
| ۱۹۷۷ء | حکومت پاکستان کی طرف سے اقبال صدی طلائی تمغہ امتیاز دیا گیا۔ |
| ۱۹۷۷ء | نیشنل ایوارڈ برائے قومی کونسل برائے تعلیمات کی طرف سے ''پرانوں کی کہانیاں'' پر دیا گیا اسی سال میرا کادمی نے ''میر ایوارڈ'' عطا کیا۔ |
| ۱۹۶۳ء | ''غالب پرائز'' اتر پردیش حکومت نے دیا اسی سال ''کامن ویلتھ فیلوشپ برائے لندن'' کے لیے منتخب کیے گئے۔ |
| ۱۹۶۲ء | غالب انسٹی ٹیوٹ نے ''اردو مثنویاں'' پر غالب انعام دیا۔ |

تصانیف:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۵۹ء | ہندوستانی قصوں سے ماخوذ اردو مثنویاں: | ۱۹۶۱ء | کرخنداری اردو کا لسانیاتی مطالعہ: [انگریزی] |
| ۱۹۶۱ء | اردو تعلیم کے لسانیاتی پہلو: | ۱۹۷۲ء | ارمغان مالک: [دو جلد] |
| ۱۹۷۶ء | پرانوں کی کہانیاں: | ۱۹۷۹ء | اقبال جامعہ کے مصنفین کی نظر میں: |
| ۱۹۸۱ء | انیس شناسی: | ۱۹۸۲ء | سفر آشنا: سفر نامہ |
| ۱۹۸۲ء | اردو افسانہ روایت اور مسائل: | ۱۹۸۳ء | اقبال کا فن: |
| ۱۹۸۵ء | اسلوبیات میر: | ۱۹۸۶ء | سانحہ کربلا بطور شعری استعارہ: |
| ۱۹۸۶ء | انتظار حسین اور ان کا افسانہ | ۱۹۸۷ء | امیر خسرو کا ہندوی کلام مع نسخہ برلن ذخیرہ اسپرنگ: |
| ۱۹۸۸ء | نیا اردو افسانہ انتخاب، تجزیہ اور مباحث: | ۱۹۸۹ء | ادبی تنقید اور اسلوبیات: |
| ۱۹۹۲ء | قاری اساس تنقید | ۱۹۹۳ء | ساختیات پس ساختیات اور مشرقی شعریات: |
| ۱۹۹۸ء | مابعد جدیدیت اور مکالمہ: | ۲۰۰۲ء | اردو غزل اور ہندوستانی ذہن و تہذیب: |
| ۲۰۰۲ء | بیسویں صدی میں اردو ادب: | ۲۰۰۳ء | اطلاقی تنقید اور نئے تناظر: |
| ۲۰۰۴ء | جدیدیت کے بعد جدیدیت: | ۲۰۰۴ء | ہندوستان کی تحریک آزادی اور اردو شاعری: |
| ۲۰۰۴ء | نیا اردو افسانہ: تجزیے اور مباحث | ۲۰۰۴ء | ترقی پسندی، جدیدیت مابعد جدیدیت: |
| ۲۰۰۵ء | ادب کا بدلتا منظر نامہ: | ۲۰۰۵ء | اردو کی نئی بستیاں: |
| ۲۰۰۵ء | جدیدیت کے بعد | ۲۰۰۵ء | ولی دکنی، تصوف، انسانیت اور محبت کا شاعر: |
| ۲۰۰۵ء | انیس و دبیر دو سو سالہ سیمینار: مقالات: مرتب | ۲۰۰۶ء | اردو زبان اور لسانیات: |
| ۲۰۰۷ء | سجاد ظہیر: ادبی خدمات اور ترقی پسند تحریک: | ۲۰۰۸ء | فراق گورکھپوری: شاعر، نقاد، دانشور: |
| ۲۰۰۹ء | فکشن شعریات: تشکیل و تنقید | ۲۰۱۱ء | دیکھنا تقریر کی لذت: مرتب صدف |
| ۲۰۱۱ء | کاغذ آتش زدہ: تنقیدی و تحقیقی مضامین | ۲۰۱۲ء | تپش نامہ تمنا: تنقیدی و تحقیقی مضامین |
| ۲۰۱۲ء | غالب: معنی آفرینی، جدلیاتی وضع، شونیتا اور شعریات: | ۱۹۷۴ء | املا نامہ: |

گوپی چند نارنگ کے فکر و فن سے متعلق اہم تنقیدی کتب درج ذیل ہیں: [ھ]

| | |
|---|---|
| ۱۹۹۵ء | گوپی چند نارنگ: حیات و خدمات: ڈاکٹر حمید علی خاں |
| ۱۹۹۵ء | گوپی چند نارنگ اور ادبی نظریہ سازی: مناظر عاشق ہرگانوی |
| ۱۹۹۵ء | گوپی چند نارنگ: شخصیت اور ادبی خدمات: مرتب: شہریار و ابوالکلام قاسمی |
| ۱۹۹۸ء | ارمغان نارنگ: مرتب ڈاکٹر عبدالحق |
| ۲۰۰۲ء | دیدہ ور نقاد: گوپی چند نارنگ: مرتب شہزاد انجم [و] |
| ۲۰۰۶ء | گوپی چند نارنگ اور اردو تنقید: سیفی سرونجی |
| ۲۰۰۹ء | جدید ادبی تھیوری اور گوپی چند نارنگ: مرتب ڈاکٹر مولا بخش |
| ۲۰۱۳ء | تنقید کا نیا منظر نامہ اور گوپی چند نارنگ: مناظر عاشق ہرگانوی |
| ۱۹۸۷ء | الفاظ علی گڑھ' گوپی چند نارنگ نمبر |
| ۲۰۰۴ء | نارنگ زار: مرتب عبدالمنان |
| ۲۰۰۴ء | چہار سو، راولپنڈی' گوپی چند نارنگ نمبر' مرتب گلزار جاوید |
| ۲۰۰۵ء | انشاء کلکتہ' گوپی چند نارنگ نمبر مرتب: ایف۔ ایس۔ اعجاز |
| ۲۰۰۵ء | شعر و حکمت حیدر آباد' گوشہ گوپی چند نارنگ |
| ۲۰۰۷ء | ترویج' خصوصی شمارہ' گوپی چند نارنگ: زبان ولسانیات' مرتب: خاور نقیب |
| ۲۰۰۸ء | عالمی رنگ ادب' خصوصی شمارہ: گوپی چند نارنگ بین الاقوامی شخصیت: مرتب نند کشور وکرم |

## ☆[۴۰] گیان چند جین، پروفیسر (۱۹۲۳ء۔۲۰۰۷ء):

| | |
|---|---|
| ۱۹۲۳ء | گیان چند جین ۱۹ر ستمبر کو پیدا ہوئے آبائی وطن سیوہارا ضلع بجنور یوپی ہے۔ مڈل تک سیوہارا سے تعلیم پائی۔ پردادا فارسی اردو کے عالم، شاعر اور طب کے عالم تھے پرائمری کے بعد مقامی مسلم قدرت اسکول میں داخل کیے گئے۔ |
| ۱۹۳۷ء | مڈل مسلم قدرت اسکول سے کیا، بیت بازی کا شوق شعر گوئی کا رجحان پیدا ہوا۔ [الف] |
| ۱۹۳۹ء | میٹرک درجہ اوّل میں ہائی اسکول مراد آباد سے پاس کیا۔ اسی عرصہ میں عروض کی کتب کا مطالعہ کیا۔ غافلؔ تخلص اختیار کیا اور غزل کہنے لگے۔ [ب] |
| ۱۹۴۱ء | انٹرمیڈیٹ سیکنڈ ڈویژن گورنمنٹ کالج مراد آباد سے کیا۔ |
| ۱۹۴۳ء | بی۔ اے درجہ دوم کی سند الہ آباد یونیورسٹی سے حاصل کی۔ |
| ۱۹۴۵ء | ایم۔ اے اردو اوّل درجہ میں الہ آباد یونیورسٹی سے کیا۔ ایم۔ اے کے دوران شعبہ کی حلقہ ادب میں شعر خوانی کا آغاز کیا اس عرصہ میں کلام بھی شائع ہوا۔ [ج] |
| ۱۹۴۸ء | ڈی فل اردو کی سند ''اردو کی نثری داستانیں'' کے عنوان پر مقالہ لکھ کر الہ آباد یونیورسٹی حاصل کی۔ |
| ۱۹۵۰ء | جنوری، روزنامہ پانیر لکھنؤ میں بطور سب ایڈیٹر بلا معاوضہ کام کرنے لگے۔ [د] |
| ۱۹۵۰ء | مئی ربحیثیت لیکچرار اردو حمیدیہ کالج بھوپال سے وابستہ ہوئے۔ |
| ۱۹۵۲ء | پروفیسر حمیدیہ کالج بھوپال ہوئے۔ |
| ۱۹۵۴ء | ایم۔ اے سوشیالوجی کی سند درجہ دوم میں آگرہ یونیورسٹی سے حاصل کی۔ |
| ۱۹۵۶ء | حمیدیہ کالج میں ایم۔ اے کی تدریس کا آغاز ہوا، صدر شعبہ اردو مقرر ہوئے۔ |

۱۹۶۰ء ڈی۔لٹ اردو کی سند "شمالی ہند کی اردو مثنویاں" کے عنوان پر مقالہ لکھ کر آگرہ یونیورسٹی سے حاصل کی۔
۱۹۶۱ء لسانیات کا سرٹیفکیٹ کورس گر ماساگر یونیورسٹی سے حاصل کیا۔
۱۹۶۵ء بحیثیت پروفیسر اردو جموں کشمیر یونیورسٹی سے وابستہ ہوئے گیارہ برس ۱۹۷۶ء تک وابستہ رہے۔
۱۹۷۶ء بحیثیت پروفیسر وصدر شعبہ اردو الہ آباد یونیورسٹی ہوئے۔ ۱۹۷۹ء تک وابستہ رہے۔
۱۹۷۹ء بحیثیت پروفیسر اردو مرکزی یونیورسٹی حیدرآباد دکن سے ۱۹۸۹ء تک وابستہ رہے۔ ملازمت سے سبکدوش ہونے کے بعد ۱۹۹۰ء میں لکھنؤ منتقل ہوئے۔
۱۹۹۷ء بچوں کے اصرار پر امریکہ میں قیام کیا اور وہیں تصنیف وتالیف کے کاموں میں مصروف رہے۔
۲۰۰۷ء ۱۹/اگست کیلیفورنیا امریکہ میں وفات پائی۔[ھ]

تصانیف:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۵۴ء | اردو کی نثری داستانیں: اضافہ شدہ:۱۹۶۹ء | ۱۹۶۹ء | اردو مثنوی شمالی ہند میں: دو جلد |
| ۱۹۷۲ء | تفسیر غالب:[غالب کے قلم زد اشعار کی شرح]: | ۱۹۷۳ء | تحریریں: مضامین |
| ۱۹۷۳ء | تجزیے: مضامین | ۱۹۷۶ء | رموز غالب: مضامین غالب مجموعہ: |
| ۱۹۷۸ء | حقائق: تنقیدی و تحقیقی مضامین: | ۱۹۸۰ء | ذکر و فکر: تنقیدی و تحقیقی مضامین |
| ۱۹۸۵ء | عام لسانیات: | ۱۹۸۷ء | پرکھ اور پہچان: |
| ۱۹۸۸ء | ابتدائی کلام اقبال: (بہ ترتیب ماہ و سال) | ۱۹۸۹ء | ادبی اصناف: |
| ۱۹۹۰ء | اردو کا اپنا عروض: | ۱۹۹۰ء | تحقیق کا فن: |
| ۱۹۹۰ء | کھوج: مضامین | ۱۹۹۰ء | مقدمے اور تبصرے: |
| ۱۹۹۱ء | کچے بول: شاعری | ۱۹۹۸ء | لسانی رشتے: |
| ۱۹۹۸ء | تاریخ ادب اردو ۱۷۰۰ء تک: بہ اشتراک سیدہ جعفر: ۵ جلد: | ۲۰۰۰ء | شخصیات و تاثرات: |
| ۲۰۰۰ء | اردو کی ادبی تاریخیں: | ۲۰۰۰ء | قاضی عبدالودود بہ حیثیت مرتب متن: |
| ۲۰۰۲ء | لسانی مطالعے | ۲۰۰۵ء | ایک بھاشا دو لکھاوٹ: دو ادب: |

پروفیسر گیان چند جین کے فکر وفن سے متعلق اہم تنقیدی کتب درج ذیل ہیں:

۲۰۱۳ء گیان نامے (بہ نام) ڈاکٹر رفیع الدین ہاشمی: تہذیب وترتیب: ڈاکٹر ارشد محمود ناشاد [و]
۱۹۹۸ء ڈاکٹر گیان چند جین غالبیاتی مطالعہ: محقق سیّدہ مصباح رضوی: (مقالہ برائے ایم اے: غیر مطبوعہ) [ز]
۱۹۹۳ء پروفیسر گیان چند جین کی ادبی خدمات: ڈاکٹر فریدہ وقار [ح]

## ☆[۴۱] مجتبیٰ حسین (۱۹۲۲ء۔۱۹۸۹ء):

۱۹۲۲ء [ط] سیّد مجتبیٰ حسین زیدی نام، مجتبیٰ حسین قلمی نام یکم جولائی کو موضع سنجر پور تحصیل شاہ گنج ضلع جونپور (یوپی) میں پیدا ہوئے۔ دادا سیّد عبداللہ زیدی قانون گو، والد سیّد باقر حسین زیدی ڈپٹی کلکٹر تھے۔ ابتدائی تعلیم گھر پر ہوئی۔
۱۹۳۶ء میٹرک گورنمنٹ ہائی اسکول جھانسی سے کیا۔
ایف۔اے فیض آباد سے اور بی۔اے کی سند الہ آباد یونیورسٹی سے حاصل کی۔

۱۹۴۳ء پہلی تخلیق افسانہ ''سوچ'' ماہنامہ نگار لکھنؤ میں شائع ہوا۔
۱۹۴۴ء پہلا تنقیدی مضمون ''جدید اردو شاعری'' کے عنوان سے ماہنامہ نگار لکھنؤ میں شائع ہوا۔
۱۹۴۵ء ایم۔اے درجہ اوّل کی سند الہ آباد یونیورسٹی سے حاصل کی بعد ازاں فراق گورکھپوری کے ساتھ ''سنگم'' کے نام سے اشاعتی ادارہ قائم کیا جو چند کتابوں کے اجراء کے بعد خسارے کے سبب بند کرنا پڑا۔ سررشتہ تعلیم کی حیثیت سے کچھ عرصہ بمبئی میں ملازم رہے۔
۱۹۴۸ء پاکستان آ گئے، کچھ عرصہ کراچی کے اسکول میں مدرس رہے، ریڈیو سے وابستہ ہوئے نیز کچھ عرصہ چینی سفارت خانے کے خبرنامے کی ادارت سے بھی وابستہ رہے۔[ب] مدیر ماہنامہ شعور کراچی بھی رہے۔
۱۹۵۴ء بحیثیت صدر شعبہ اردو نیشنل کالج کراچی سے وابستہ ہوئے۔
۱۹۶۵ء سراج الدولہ کالج کے بانیوں میں سے تھے اس کے صدر شعبہ اردو ہوئے۔
بحیثیت پروفیسر صدر شعبہ اردو بلوچستان یونیورسٹی، کوئٹہ تقرر ہوا۔
۱۹۸۹ء یکم/اپریل لاہور سے کراچی جاتے ہوئے کار حادثے میں وفات پائی۔ کراچی میں تدفین ہوئی۔[ج]
تصانیف:

۱۹۶۸ء انتظارِ سحر: افسانے:
۱۹۶۹ء ادب و آگہی: تنقیدی مضامین:
۱۹۷۰ء آغا قزلباش: حیات اور شاعری:
۱۹۶۹ء تہذیب و تحریر: تنقیدی مضامین:
۱۹۶۹ء نیم رخ: ادبی شخصیات پر مضامین:

## ☆[۴۲] مجنوں گورکھپوری (۱۹۰۴ء۔۱۹۸۸ء):

۱۹۰۴ء ابوالحسنات نورالدین احمد صدیق نام، تخلص مجنوںؔ، ۱۰/مئی کو پلدہ عرف ملکی جوت تحصیل خلیل آباد ضلع بستی (یوپی) میں پیدا ہوئے۔
تعلیم: کمزور صحت کے سبب ابتدائی تعلیم گھر ہی پر دادی سے پائی، انھوں نے عربی، فارسی، ہندی، اردو کی تعلیم دی ساتھ ہی قرآن، تفسیر، فقہ، حدیث، منطق وغیرہ بھی پڑھائے۔[الف]
۱۹۱۵ء دادی کی وفات کے بعد مشن اسکول گورکھپور میں داخل کیے گئے۔ اس عرصہ میں انھوں نے انگریزی ادب کا خصوصی توجہ کے ساتھ مطالعہ کیا۔
۱۹۱۹ء والد فاروق دیوانہؔ گورکھپوری شاعر تھے ان کے اطراف میں بھی ادبی ماحول تھا کم عمری سے شعر گوئی کا آغاز کیا اور گورکھپور میں منعقدہ مشاعروں میں غزل پڑھی۔ اسی عرصے سے غزل، نظمیں طبع زاد اور تراجم، مضامین رسائل و جرائد میں شائع ہونے لگے۔
۱۹۲۱ء میٹرک کا امتحان اوّل درجہ میں پاس کیا۔ بعد ازاں سائنس کے مضمون میں سینٹ اینڈریوز کالج میں داخلہ لیا بعد ازاں ناسازیٔ طبع اور عدم دلچسپی کے مختلف مضامین میں طبع آزمائی کرتے رہے۔[ب]
۱۹۲۷ء انٹر کا امتحان علی گڑھ کالج سے درجہ دوم میں پاس کیا۔
۱۹۲۹ء بی۔اے کی سند سینٹ اینڈریوز کالج سے درجہ دوم میں حاصل کی بعد ازاں کچھ عرصہ لکھنؤ میں بسر کیا اور نیاز فتح پوری کے ہمراہ رسالہ 'جن' کے اجراء کا اہتمام کیا مگر بطور مدیران کا نام شامل نہ ہونے پر اس رسالے سے قطع تعلق کر لیا۔
۱۹۳۱ء جنوری سے ذاتی رسالے ''ایوان'' کا اجراء کیا۔
۱۹۳۲ء سینٹ اینڈریوز کالج میں بطور استاد تقرر ہوا اور پرائیویٹ طور پر انگریزی ادب میں ایم اے کی تیاری کی۔
۱۹۳۴ء ایم۔اے انگریزی درجہ دوم میں آگرہ یونیورسٹی سے پاس کیا۔

۱۹۳۵ء ایم۔اے اردو کی سند کلکتہ یونیورسٹی سے درجہ اوّل میں امتیازی نمبروں سے حاصل کی اور سونے کا تمغہ حاصل کیا بعدازاں سینٹ اینڈریوز کالج کی ملازمت ترک کر کے شعبہ انگریزی علی گڑھ مسلم یونیورسٹی میں بحیثیت لیکچرار انگریزی اور صدر شعبہ تعلقات عامہ کے وابستہ ہوئے۔ کچھ عرصہ بعد اس ملازمت کو چھوڑ کر گھور کھپور آ گئے اور تصنیف وتالیف میں مشغول ہو گئے۔

۱۹۳۷ء بحیثیت استادِ منطق اور انگریزی میاں صاحب جارج اسلامیہ کالج میں تقرر ہوا بعدازاں بحیثیت صدر شعبہ اردو اور استادِ انگریزی سینٹ اینڈریوز کالج سے منسلک ہوئے۔

۱۹۵۸ء گورکھپور یونیورسٹی میں شعبہ اردو کے قیام کے بعد مجنوں کو بطور لیکچرار مقرر کیا گیا۔ کچھ عرصہ بعد اس ملازمت سے مستعفی ہو کر بطور اسسٹنٹ ڈائریکٹر علی گڑھ تاریخ ادب اردو یونیورسٹی گرانٹس کمیشن کے پروجیکٹ سے وابستہ ہوئے۔

۱۹۶۴ء اسسٹنٹ ڈائریکٹر علی گڑھ یونیورسٹی کے عہدے سے ریٹائر ہوئے، تاریخ ادب اردو کے منصوبے کی تکمیل کی غرض سے یونیورسٹی نے ان کی ملازمت میں توسیع کر دی۔

۱۹۶۷ء بیٹی سے ملنے پاکستان گئے، بعدازاں ۱۹۶۸ء کی تعطیلات میں بھی عزیزوں سے ملاقات کے لیے پاکستان گئے مگر طبیعت کی خرابی کے سبب ڈاکٹر نے سفر سے منع کر رکھا تھا۔ اسی سال حکومت ہندوستان کے یونیورسٹی گرانٹس کمیشن علمی وادبی خدمات پر فیلوشپ دیا۔ ۱۹۶۹ء میں بیٹے نے پاکستانی شہریت دلوادی۔ کراچی کی ادبی سرگرمیوں میں فعال رہے۔

۱۹۷۳ء اردو لغت بورڈ کی مجلس مشاورت میں شامل ہوئے اور لغت کے مسودوں کی تصحیح بھی کی۔ اسی سال شعبہ انگریزی جامعہ کراچی اور شعبہ اردو جامعہ کراچی سے بطور اعزازی پروفیسر وابستہ ہوئے اور ۱۹۷۸ء تک اس عہدے پر رہے۔

۱۹۸۸ء ۴/جون کو کراچی میں وفات پائی۔

تصانیف:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱۹۳۰ء | مثنوی زہر عشق: تدوین | ۱۹۳۰ء | تاریخ جمالیات | ۱۹۳۰ء | شوپنہار |
| ۱۹۳۱ء | خواب وخیال | ۱۹۳۴ء | سمن پوش | ۱۹۳۵ء | ہتیا اور دوسرے افسانے |
| ۱۹۳۶ء | افسانہ: | ۱۹۴۰ء | ادب اور زندگی | ۱۹۴۱ء | سوگوار شباب |
| ۱۹۴۳ء | نیستاں: تدوین | ۱۹۴۳ء | گردش | ۱۹۴۴ء | اقبال: اجمالی جائزہ |
| ۱۹۴۴ء | نقش ناہید | ۱۹۴۴ء | سرنوشت | ۱۹۴۴ء | صیدزبوں |
| ۱۹۴۵ء | سراب | ۱۹۴۶ء | زیدی کا حشر | ۱۹۴۷ء | تنقیدی حاشیے |
| ۱۹۵۵ء | نقوش وافکار | ۱۹۵۷ء | نکات مجنوں | ۱۹۵۷ء | پردیسی کے خطوط: جلد اوّل ودوم |
| ۱۹۵۹ء | دوش وفردا | ۱۹۶۲ء | مثنوی حسن فطرت: (عبرت گورکھپوری) تدوین | ۱۹۶۳ء | شعر وغزل |
| ۱۹۶۴ء | غزل سرا | ۱۹۷۴ء | غالب، شخص وشاعر | ۱۹۲۵ء | سلومی: آسکر وائلڈ ترجمہ |
| ۱۹۳۰ء | قابیل: بائرن ترجمہ | ۱۹۳۹ء | ابوالخمر: ٹالسٹائی ترجمہ | ۱۹۴۰ء | سنگھاسن بتیسی ہندی سے اردو ترجمہ |
| ۱۹۴۷ء | مریم مجدلانی: نارس ماہتر لنگ ترجمہ | ۱۹۶۳ء | کنگ لیئر: شیکسپیئر ترجمہ | ۱۹۷۳ء | شمون مبارز بلٹن ترجمہ |

مجنوں گورکھپوری کے فکر وفن سے متعلق اہم تنقیدی کتب درج ذیل ہیں:

۲۰۰۴ء مجنوں گورکھپوری حیات وخدمات: ڈاکٹر عبدالستار نیازی [ج]

۱۹۸۴ء ارمغان مجنوں دو جلد: مرتب صہبا لکھنوی [د]

۱۹۸۲ء جشنِ مجنوں گورکھپوری: تعارفی کتابچہ

## ☆[۴۳] محمد حسن، پروفیسر (۱۹۲۶ء ۔۲۰۱۰ء ):

۱۹۲۶ء محمد حسن ۱۵ر اگست بمطابق ۲۵ر محرم ۱۳۴۵ھ کو مراد آباد میں پیدا ہوئے۔ ان کا نسب مشہور صحابی سیدنا زبیرؓ سے ملتا ہے۔ ابتدائی تعلیم فارسی و عربی کی مدرسہ مراد آباد میں پائی۔

۱۹۳۹ء میٹرک مسلم ہائی اسکول مراد آباد سے کیا۔

۱۹۴۲ء انٹرمیڈیٹ پرائیویٹ طور پر سکنڈ ڈویژن میں پاس کیا۔

۱۹۴۴ء بی۔اے کی سند لکھنؤ یونیورسٹی سے حاصل کی۔

۱۹۴۶ء ایم۔اے اردو اوّل درجہ میں لکھنؤ یونیورسٹی سے پاس کیا۔

۱۹۵۰ء سب ایڈیٹر' اخبار پائنیر' ملازم ہوئے، کچھ عرصہ عارضی لیکچرار کے طور پر لکھنؤ یونیورسٹی سے بھی وابستہ رہے بعد ازاں پندرہ روزہ جریدہ' انگریزی فلم میل' سے وابستہ ہوئے۔

۱۹۵۲ء پی ایچ۔ڈی کی سند لکھنؤ یونیورسٹی سے 'لکھنؤ کی ادبی خدمات' کے عنوان سے مقالہ پر حاصل کی۔

۱۹۵۴ء ۱۵ر اگست شعبہ اردو لکھنؤ یونیورسٹی میں لیکچرار ہوئے۔ نو برس بعد دہلی یونیورسٹی میں ریڈر ہو گئے۔

۱۹۷۱ء بحیثیت پروفیسر کشمیر یونیورسٹی سری نگر سے وابستہ ہوئے۔

۱۹۷۵ء بحیثیت پروفیسر اردو جواہر لال یونیورسٹی سے وابستہ ہوئے اور اسی عہدے سے سبکدوش ہوئے۔ جواہر لال یونیورسٹی نے انھیں پروفیسر ایمیریٹس کا اعزاز دیا۔ [الف]

۲۰۱۰ء دہلی میں وفات پائی۔ [ب]

اعزازات: [ج]

۱۹۷۸ء بنگلہ ساہتیہ سبھا نے امرتا ایوارڈ دیا اور ڈرامہ نگاری پر غالب ایوارڈ دیا گیا۔ اتر پردیش اردو اکادمی نے مجموعی خدمات پر ایوارڈ دیا۔

۱۹۸۴ء دہلی ساہتیہ پریشد ایوارڈ دیا گیا اور ''کہرے کا چاند'' پر آندھرا پردیش ساہتیہ اردو اکیڈمی انعام سے نوازا گیا۔

تصانیف: [د]

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۵۵ء | اردو ادب میں رومانوی تحریک: | ۱۹۷۴ء | جدید اردو ادب: ۱۹۴۷ء تا ۱۹۷۰ء |
| ۱۹۷۵ء | تنقیدی تصورات: | ۱۹۷۶ء | قدیم اردو ادب کی تاریخ: ۱۸ویں صدی تک |
| ۱۹۸۳ء | دہلی میں اردو شاعری کا فکری و تہذیبی پس منظر: | ۱۹۸۵ء | کلیات سودا: مرتب |
| ۱۹۸۶ء | ہندی ادب کی تاریخ: | ۱۹۸۷ء | جائزے |
| ۱۹۸۹ء | ہیتی تنقید: | ۱۹۸۹ء | شناسا چہرے: |
| ۱۹۹۰ء | مشرق و مغرب میں تنقیدی تصورات کی تاریخ: | ۱۹۹۰ء | ادبی تنقید: |
| ۱۹۹۶ء | اودھ میں اردو ادب کا تہذیبی اور فکری پس منظر | ۱۹۹۷ء | مرزا رسوا کے تنقیدی مراسلات: |
| ۱۹۹۷ء | ادبی سماجیات: | ۱۹۹۸ء | معاصر ادب کے پیش رو: |
| ۱۹۹۸ء | اردو ادب کی سماجیاتی تاریخ: | ۲۰۰۵ء | طرز خیال |
| س۔ن | انتخاب سراج اورنگ آبادی: | س۔ن | شعر نو: |
| س۔ن | عرضِ ہنر: | س۔ن | انتخاب میر: مرتبہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| س۔ن | میرے اسٹیج ڈرامے: | س۔ن | تماشا اور تماشائی: ڈرامہ |
| س۔ن | مورپنکھی: | س۔ن | زنجیر نغمہ: نثری نظمیں |
| س۔ن | تذکروں کا تذکرہ: | س۔ن | زلفیں اور زنجیریں: ناول |

## ☆[۴۴] محمد حسن عسکری (۱۹۱۹ء۔۱۹۷۸ء):

۱۹۱۹ء محمد حسن عسکری ۵؍نومبر[۱] کو ضلع میرٹھ کے قصبے سراوہ میں پیدا ہوئے۔ ان کا تاریخی نام اظہار الحق تھا۔

تعلیم: ابتدائی تعلیم سراوہ میں حاصل کی۔ بعد ازاں شکار پور کے اسکول سے مڈل کا امتحان پاس کیا۔

۱۹۳۶ء میٹرک مسلم ہائی اسکول بلند شہر سے کیا۔

۱۹۳۸ء انٹر میرٹھ کالج سے کیا۔

۱۹۳۹ء ساقی دہلی میں ''جھلکیاں'' کے عنوان سے کالم لکھنے کا آغاز کیا۔

۱۹۴۰ء بی۔اے الہ آباد یونیورسٹی سے کیا۔

۱۹۴۲ء ایم۔اے انگریزی کی سند الہ آباد یونیورسٹی سے حاصل کی۔

۱۹۴۳ء۔۴۴ محکمہ فوجی اطلاعات دہلی میں کچھ عرصہ ملازمت کی بعد ازاں دہلی ریڈیو اسٹیشن پر اسکرپٹ رائٹر کی حیثیت سے بھی کچھ عرصہ کام کیا، عربک کالج اور میرٹھ کالج میں بھی کچھ عرصہ تدریس سے وابستہ رہے۔

۱۹۴۷ء اکتوبر میں پاکستان آگئے اور لاہور میں قیام کیا۔ لاہور میں قیام کے دوران منٹو کے ساتھ ادبی رسالہ ''اردو ادب'' نکالا جو دو پرچوں کے بعد بند ہو گیا۔

۱۹۴۸ء ستمبر سے ماہنامہ ساقی کراچی سے جاری ہوا تو حسن عسکری نے اپنا مستقل کالم ''جھلکیاں'' دوبارہ سے لکھنا شروع کیا۔

۱۹۵۰ء فروری میں ماہ نو کراچی کی ادارت کی ذمہ داری سنبھالی اور کراچی آگئے۔ کچھ عرصہ بعد اس سے کنارہ کش ہو گئے، بحیثیت انگریزی لیکچرار جولائی سے اسلامیہ کالج کراچی سے وابستہ ہوئے۔

۱۹۷۸ء ۱۸؍جنوری کو کراچی میں وفات پائی۔

تصانیف:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۴۲ء | میری بہترین نظم (انتخاب) | ۱۹۴۳ء | میرا بہترین افسانہ |
| ۱۹۴۳ء | ریاست اور انقلاب: (لینن کی کتاب کا ترجمہ) | ۱۹۴۳ء | میں ادیب کیسے بنا (ترجمہ میکسم گورکی) |
| ۱۹۴۳ء | جزیرے (افسانے) | ۱۹۴۷ء | قیامت ہمرکاب آئے نہ آئے (افسانے) |
| ۱۹۴۸ء | آخری سلام (کرسٹوفر اشروڈ: ترجمہ) | ۱۹۵۰ء | مادام بوواری (ترجمہ فلوبیئر) |
| ۱۹۵۳ء | انسان اور آدمی (تنقیدی مضامین) | ۱۹۵۳ء | سرخ و سیاہ (ترجمہ فلوبیئر) |
| ۱۹۵۳ء | انتخاب طلسم ہوش ربا: | ۱۹۵۸ء | انتخاب میر: ماہنامہ ساقی دہلی میر نمبر |
| ۱۹۵۹ء | میں کیوں شرماؤں (ترجمہ) | ۱۹۶۳ء | ستارہ یا بادبان (تنقیدی مضامین) |
| ۱۹۶۳ء | Distribution of Welth in Islam. (مفتی محمد شفیع کی اردو کتاب کا انگریزی ترجمہ:) | ۱۹۶۷ء | موبی ڈک (ترجمہ: ناول: ہرمن میل ول) |
| ۱۹۷۶ء | Answer to Moderniasm. | ترجمہ: انگریزی | (مصنف مولانا اشرف علی تھانوی' اردو: بہ اشتراک: پروفیسر کرار حسین) |
| ۱۹۷۹ء | وقت کی راگنی (تنقیدی مضامین) | ۱۹۷۹ء | جدیدیت یا مغربی گمراہیوں کی تاریخ کا خاکہ |

محمد حسن عسکری کے فکر و فن سے متعلق اہم تنقیدی کتب درج ذیل ہیں:

۲۰۱۲ء محمد حسن عسکری تنقیدی مطالعہ: شہزاد منظر [ب]
۲۰۰۷ء محمد حسن عسکری: شخصیت و فن عزیز بن الحسن [ج]
۲۰۰۵ء محمد حسن عسکری ایک عہد آفریں نقاد: مرتب اشتیاق احمد [د]
۲۰۰۱ء مقالات محمد حسن عسکری: تحقیق و تدوین (جلد اوّل و دوم) مرتب: شیما مجید [ھ]
۲۰۰۱ء محمد حسن عسکری اور معاصر تنقید: مرتب اشتیاق احمد [و]
۲۰۰۱ء مکاتیب محمد حسن عسکری: مرتب: شیما مجید [ز]
۲۰۰۱ء عسکری نامہ (افسانے، مضامین) مرتب: شیما مجید [ح]
۱۹۹۴ء مجموعہ محمد حسن عسکری مرتب: ادارہ سنگ میل لاہور [ط]
۱۹۸۹ء تخلیقی عمل اور اسلوب مرتب: سہیل عمر [ی]
۱۹۸۷ء مشرق کی بازیافت محمد حسن عسکری کے حوالے سے: ابوالکلام قاسمی [ک]
۱۹۸۲ء محمد حسن عسکری: آدمی یا انسان: سلیم احمد [ل]
۱۹۸۱ء جھلکیاں، (کالم) مرتب محمد سہیل عمر۔ نعمانہ عمر [م]

## ☆[۴۵] محمد علی صدیقی، ڈاکٹر (۱۹۳۸ء۔۲۰۱۳ء):

۱۹۳۸ء محمد علی صدیقی ۷؍مارچ کو امروہہ میں پیدا ہوئے۔
تعلیم: درجہ ہشتم تک امام المدارس ہائی اسکول امروہہ میں تعلیم پائی۔ تقسیم ہند کے بعد پاکستان آ گئے۔[الف]
۱۹۵۴ء میٹرک سی۔ایم۔سی اسکول کراچی سے کیا۔
۱۹۶۰ء بی۔اے اسلامیہ کالج کراچی سے کیا، اسی عرصہ میں برٹش ریویو کے اسسٹنٹ ایڈیٹر مقرر ہوئے۔
۱۹۶۲ء اسسٹنٹ ایڈیٹر برٹش ریویو ۱۹۷۵ء تک رہے۔[ب]
۱۹۶۴ء ادبی کالم نگاری کا آغاز کیا جو تادم مرگ جاری رہا۔[ج]
۱۹۶۵ء ایم۔اے انگریزی کی سند حاصل کی۔[د]
۱۹۷۵ء روزنامہ حریت کراچی میں سینئر اسسٹنٹ ایڈیٹر ہوئے ۱۹۸۱ء تک رہے۔
۱۹۸۱ء پاکستان اینڈ گلف اکنامسٹ میں سینئر اسسٹنٹ ایڈیٹر ۱۹۸۸ء تک رہے۔
۱۹۸۳ء [ھ] بحیثیت اسسٹنٹ پروفیسر پاکستان اسٹڈیز سینٹر جامعہ کراچی سے وابستہ ہوئے۔[و]
۱۹۸۸ء اسسٹنٹ پروفیسر کی حیثیت سے شعبۂ انگریزی جامعہ کراچی میں ۱۹۹۸ء تک خدمات انجام دیں۔
۱۹۹۸ء ایسوسی ایٹ پروفیسر جامعہ کراچی ہوئے۔[ز]
۱۹۹۲ء پی ایچ۔ڈی کی سند پاکستان اسٹڈیز سینٹر جامعہ کراچی سے حاصل کی۔ پاکستان اسٹڈیز سینٹر جامعہ کراچی سے ہی ڈی۔لٹ کی سند بھی پائی۔[ح]
۱۹۹۴ء بحیثیت ڈائریکٹر قائد اعظم اکادمی سے وابستہ ہوئے۔ یہ وابستگی ۲۰۰۱ء تک رہی۔[ط]
۲۰۰۱ء بحیثیت ڈین فیکلٹی آف ہمدرد اینڈ سوشل سائنسز اور ایکٹنگ ڈائریکٹر ہمدرد انسٹی ٹیوٹ آف ایجوکیشن اینڈ سوشل سائنسز، مدینۃ الحکمت، ہمدرد یونیورسٹی [ی] اور بزنٹیک یونیورسٹی سے تادم مرگ وابستہ رہے۔
یورپین یونین آف رائٹرز اینڈ سائنس کے رکن رہے نیز نقادوں کی بین الاقوامی انجمن A.I.C.I. کے رکن رہے۔

۲۰۱۳ء ۹رجنوری علالت کے سبب کراچی میں انتقال کیا۔

اعزازات:

۲۰۱۰ء حکومت پاکستان نے ستارۂ امتیاز سے نوازا۔

۲۰۰۳ء حکومت پاکستان نے پرائڈ آف پرفارمنس سے نوازا۔

۱۹۹۵ء بابائے اردو ایوارڈ سے نوازے گئے۔

۱۹۸۴ء منتخب اسکالر برائے کینیڈین ایسوسی ایشن آف ساؤتھ ایشیا اسٹڈیز ایوارڈ دیا گیا۔

۱۹۷۶ء ''توازن'' اور ''کروچے کی سرگزشت (ترجمہ)'' پر پاکستان رائٹرز گلڈ نے اعلیٰ تنقیدی ایوارڈ دیا۔

تصانیف:

۱۹۷۶ء توازن: تنقیدی مضامین:

۱۹۸۱ء نشانات: تنقیدی مضامین:

۱۹۹۱ء مضامین: تنقید

۲۰۰۳ء سرسیّد احمد خاں اور جدت پسندی

۲۰۰۶ء جہات: تنقید

۲۰۰۷ء ادراک

قائداعظم کے شب و روز: اردو اور انگریزی

ذکرِ قائداعظم:

۱۹۷۹ء کروچے کی سرگزشت: ترجمہ:

۱۹۸۹ء پاکستانیات: جلد: اوّل بہ اشتراک: ڈاکٹر ایچ ایم جعفری: تدوین

۱۹۹۴ء اشاریے: تنقید

۲۰۰۳ء تلاشِ اقبال

۲۰۰۶ء غالب اور آج کا شعور

۲۰۰۷ء توازن کی جہات:

قائداعظم اردو ادیبوں کی نظر میں

قائداعظم کی تقاریر:

ڈاکٹر محمد علی صدیقی کے فکر و فن پر تنقیدی کتب:

۲۰۰۴ء ڈاکٹر محمد علی صدیقی: فن و شخصیت: محمد اقبال [ک]

۲۰۰۶ء ''چہارسو'' راولپنڈی جلد ۱۵: جولائی اگست ڈاکٹر محمد علی صدیقی نمبر

## ☆ [۴۶] محمود شیرانی، حافظ (۱۸۸۰ء - ۱۹۴۶ء):

۱۸۸۰ء حافظ محمود شیرانی کا اصل نام محمد میکائیل عرف محمد محمود تھا جبکہ وجہ شہرت محمود شیرانی کے نام سے پائی، اجداد افغانستان سے عہد غزنہ میں ہندوستان آئے اور ناگور ریاست جودھ پور میں قیام کیا دادا نے ناگور سے ٹونک ہجرت کی، افغان قبیلے شیرانی کی نسبت سے شیرانی کا لاحقہ استعمال کرتے تھے۔ ٹونک میں محلّہ باغ میں ۵ا اکتوبر بمطابق ۲۹رشوال ۱۲۹۷ھ پیدا ہوئے۔

ابتدائی تعلیم: سب سے پہلے قرآن کریم حفظ کیا۔ پھر فارسی و عربی کی تعلیم حاصل کی۔

۱۸۹۷ء جودھپور سے مڈل کا امتحان پاس کیا۔

۱۸۹۸ء اورینٹل کالج لاہور سے مفتی عبداللہ ٹونکی کی نگرانی میں منشی کا امتحان پاس کیا۔

۱۸۹۹ء اورینٹل کالج لاہور سے منشی عالم کا امتحان پاس کیا۔

۱۹۰۱ء اورینٹل کالج لاہور ہی سے منشی فاضل کا امتحان پاس کیا۔

۱۹۰۴ء بیرسٹری کی تعلیم کی غرض سے لندن گئے۔ دو سال کا کورس کیا۔ والد کی وفات اور مالی مشکلات کے سبب تعلیم

ادھوری رہ گئی بعدازاں لندن ہی میں دوران قیام مختلف ملازمتیں جز وقتی اختیار کیں اور 'لوزک اینڈ کمپنی لندن' میں بطور ماہر تحقیقیات ملازم ہو گئے۔

۱۹۱۰ء قیام لندن کے دوران پروفیسر آرنلڈ کی نگرانی میں عربی زبان وادب کا ایک سالہ کورس کیا۔

۱۹۱۲ء مغربی یورپ کے بعض ممالک کی سیاحت کی اور وہاں موجود کتب خانوں سے مستفید ہوئے۔

۱۹۱۳ء 'لوزک اینڈ کمپنی لندن' نے کاروبار میں حصہ دار بنایا اس تجارت کے سلسلے میں ہندوستان آئے بعدازاں جنگ عظیم کے سبب واپس نہ جا سکے۔

۱۹۱۴ء تا ۱۹۲۰ء: جنگ کے زمانے میں اپنی دلچسپی کے موضوعات پر تحقیق ومطالعہ میں مصروف ہوئے اوران مضامین کو مؤقر جرائد میں شائع بھی کراتے رہے۔

۲۱-۱۹۲۲ء ٹونک سے لاہور آ گئے۔۱۹۲۲ء میں اسلامیہ کالج لاہور میں اردو کے لیکچرار مقرر ہوئے۔

۱۹۲۸ء پنجاب یونیورسٹی اورینٹل کالج میں بطور لیکچرار تقرر ہوا۔۱۹۴۰ء تک ملازمت کی۔

۱۹۴۱ء اگست رمیں ٹونک واپس گئے۔ضیق النفس کے مرض میں مبتلا تھے۔

۱۹۴۶ء ۱۵رفروری ۱۹۴۶ء مطابق ۱۲رربیع الاول ۱۳۶۵ھ کو محلہ مہندی باغ ٹونک میں وفات پائی۔

تصانیف:[ل]

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۲۸ء | پنجاب میں اردو: (طبع اوّل) | ۱۹۳۳ء | مجموعۂ نغز (ترتیب وتدوین) طبع اوّل: |
| ۱۹۳۵ء | تبصرہ برخزائن الفتوح امیر خسروؒ | ۱۹۳۵ء | سرمایۂ اردو (نصاب اردو) |
| ۱۹۴۲ء | فردوسی پر چار مقالے | ۱۹۴۲ء | تنقید شعر العجم |
| ۱۹۴۳ء | تنقید پرتھی راج راسا | ۱۹۴۴ء | خالق باری |
| ۱۹۴۸ء | مقالات شیرانی: | ۱۹۵۵ء | مکاتیب: بنام ڈاکٹر محمد عبداللہ چغتائی [ب] |
| ۱۹۶۶ء | مقالات حافظ محمود شیرانی: جلد: اوّل: [ج] | ۱۹۶۶ء | مقالات حافظ محمود شیرانی: جلد: دوم |
| ۱۹۶۸ء | مقالات حافظ محمود شیرانی: جلد: چہارم | ۱۹۶۹ء | مقالات حافظ محمود شیرانی: جلد: سوم |
| ۱۹۷۰ء | مقالات حافظ محمود شیرانی: جلد: پنجم | ۱۹۷۲ء | مقالات حافظ محمود شیرانی: جلد: ششم |
| ۱۹۷۶ء | مقالات حافظ محمود شیرانی: جلد: ہفتم | ۱۹۸۰ء | مکاتیب حافظ محمود شیرانی (۱۱۳خطوط) [د] |
| ۱۹۸۱ء | مکاتیب حافظ محمود شیرانی (۱۱۹خطوط) [ھ] | ۱۹۸۵ء | مقالات حافظ محمود شیرانی: جلد: ہشتم |

حافظ محمود شیرانی کے فکروفن سے متعلق اہم تنقیدی کتب درج ذیل ہیں:

۱۹۹۳ء حافظ محمود شیرانی اوران کی علمی وادبی خدمات جلد اوّل ودوم ڈاکٹر مظہر محمود شیرانی [و]

۱۹۹۱ء حافظ محمود شیرانی: تحقیقی مطالعے مرتب پروفیسر نذیر احمد [ز]

## ☆[۴۷] مختار الدین آرزو (۱۹۲۴ء-۲۰۱۰ء):

۱۹۲۴ء مختار الدین نام، تخلص آرزو ۱۴رنومبر کو پٹنہ میں پیدا ہوئے، ابتدائی تعلیم اوراردو گھر پروالدہ سے پائی بعدازاں مدرسہ شمس الہدیٰ پٹنہ سے منشی فاضل کی سند حاصل کی بعدازاں میٹرک کیا اور ایف۔اے تا بی۔اے کی سند مسلم یونیورسٹی علی گڑھ سے پائی۔

۱۹۴۹ء ایم۔اے عربی اوّل درجہ میں مسلم یونیورسٹی علی گڑھ سے پاس کیا۔

۱۹۵۲ء پی ایچ۔ڈی کی سند مسلم یونیورسٹی علی گڑھ سے حاصل کی۔
۱۹۵۳ء بحیثیت لیکچرار شعبہ عربی مسلم یونیورسٹی علی گڑھ سے وابستہ ہوئے کچھ عرصہ بعد مشرق وسطیٰ اور آکسفورڈ مزید تعلیم کے لیے روانہ ہوئے۔
۱۹۵۵ء آکسفورڈ یونیورسٹی سے سند پائی۔
۱۹۶۸ء بحیثیت پروفیسر اور صدر شعبہ عربی مسلم یونیورسٹی علی گڑھ ہوئے۔
۱۹۸۴ء شعبہ عربی مسلم یونیورسٹی علی گڑھ کی ملازمت سے سبکدوش ہوئے۔
۲۰۱۰ء ۳۰/جون کو علی گڑھ میں وفات پائی۔[ل]

تصانیف:

۱۹۵۱ء اکبر کے خطوط: مرتب
۱۹۵۲ء احوال غالب: مرتب
۱۹۵۳ء تذکرہ شعراء فرخ آباد: مدون
۱۹۵۳ء فہرست مخطوطات احسن گلشن:
۱۹۵۳ء فہرست مخطوطات ونوادر مسلم یونیورسٹی علی گڑھ
۱۹۵۴ء نقد غالب: مرتب
۱۹۶۱ء انتخاب دیوان حاتم دہلوی: [فارسی]
۱۹۶۱ء سیر دہلی از ریاض الدین امجد: مرتب
۱۹۶۵ء کربل کتھا: از فضل علی فضلی: بہ اشتراک مالک رام: مرتب
۱۹۶۹ء تذکرہ گلشن ہند: مرتب
۱۹۷۰ء تذکرہ صدر الدین آزردہ: مرتب
۱۹۸۰ مخطوطات فارسی مسلم یونیورسٹی علی گڑھ:

مختار الدین کے فکر وفن پر اہم تنقیدی کتب:

۲۰۰۱ء پروفیسر مختار الدین احمد: شخصیت اور فن: شاہد ماہلی [ب]

## ☆[۴۸] مسعود حسن رضوی ادیب، سیّد (۱۸۹۳ء۔۱۹۷۵ء):

۱۸۹۳ء مسعود حسن رضوی ۲۹/جولائی کو بہرائچ میں پیدا ہوئے۔آبائی وطن نیوتی اُناؤ ہے۔والد حکیم سیّد مرتضیٰ حسین ذی علم اور حاذق حکیم تھے۔
۱۸۹۷ء چار برس چار مہینے اور چار دن کی عمر میں رسم بسم اللہ ہوئی اور عربی وفارسی کی تعلیم مولوی لیاقت علی سے پڑھنے لگے، والد کا ذہنی توازن بگڑا تو انہوں نے بہرائچ سے نیوتی ہجرت کی۔مگر ان کی طبیعت نہ سنبھلی اور وہ وفات پا گئے۔ اس وقت محمد مسعود کی عمر ۱۰ برس تھی۔ان کے تعلیمی مراحل دشوار ہوگئے۔کچھ عرصہ نیوتی کے پرائمری اسکول میں پڑھا پھر نانی کے گھر بھیج دیئے گئے جہاں اردو فارسی اور عربی کی تعلیم چودھری محمد ماہ سے پائی۔نانی کے بھائی مولوی عبدالعلی نے حساب اور مرثیہ کی تعلیم دی۔
۱۹۰۸ء اُناؤ کے ورنا کیولر اسکول سے فرسٹ ڈویژن میں مڈل پاس کیا۔اسی زمانہ میں شعر و شاعری سے دلچسپی ہوئی۔
۱۹۱۳ء مزید تعلیم کے لیے لکھنؤ گئے اور حسین آباد ہائی اسکول لکھنؤ سے میٹرک پاس کیا۔
۱۹۱۵ء کیننگ کالج لکھنؤ سے انٹرمیڈیٹ کا امتحان پاس کیا۔
۱۹۱۷ء کیننگ کالج لکھنؤ سے بی۔اے کیا۔
۱۹۱۸ء ایم۔اے انگریزی میں داخلہ لیا مگر بیماری اور بعد ازاں محکمہ تعلیم میں ملازمت ملنے کے سبب تعلیمی سلسلہ منقطع ہوا۔

۱۹۲۱ء گورنمنٹ ٹریننگ کالج الہ آباد سے ایل۔ ٹی کی سند حاصل کی اور گورنمنٹ ہائی اسکول فتح گڑھ میں استاد ہو گئے۔ کچھ ہی عرصہ بعد لکھنؤ یونیورسٹی میں جونیر لکچرار تقرر ہوا۔

۱۹۲۴ء ملازمت کے دوران ایم۔ اے فارسی اوّل درجہ میں پاس کیا لکھنؤ یونیورسٹی میں اوّل آئے گولڈ میڈل ملا۔

۱۹۲۷ء بحیثیت سینئر لیکچرار شعبۂ فارسی واردو لکھنؤ یونیورسٹی تقرر ہوا۔

۱۹۳۰ء ریڈر اور صدر شعبہ فارسی واردو ہوئے۔

۱۹۳۳ء ایران وعراق کی سیاحت کی۔

۱۹۵۳ء شعبہ فارسی واردو کے پروفیسر ہوئے۔

۱۹۵۴ء ۱۵ر جون کو لکھنؤ یونیورسٹی کی ملازمت سے سبکدوش ہوئے۔

۱۹۶۳ء یکم اگست تا ۳۱ر جولائی ۱۹۶۶ء تک یونیورسٹی گرانٹس کمیشن کی جانب سے لکھنؤ یونیورسٹی میں شعبہ فارسی میں ریسرچ پروفیسر مقرر ہوئے۔

۱۹۶۹ء فارسی زبان وادب کی خدمت کے صلے میں صدر جمہوریہ ہند ڈاکٹر ذاکر حسین نے سرٹیفکیٹ آف آنر، خلعت اور تین ہزار روپے مستقل وظیفہ عطا کیا۔

۱۹۷۵ء ۲۹ر نومبر کو لکھنؤ میں وفات پائی۔

اعزازات:

تقسیم ملک سے قبل حکومت اتر پردیش نے تین کتابوں (۱) لکھنؤ کا شاہی اسٹیج (۲) لکھنؤ کا عوامی اسٹیج (۳) رزم نامہ انیس پر ایک ایک ہزار روپے کا انعام دیا۔

۱۹۶۰ء ساہتیہ اکادمی ایوارڈ ملا۔

۱۹۷۰ء حکومت ہند کی جانب سے ''پدم شری'' خطاب دیا گیا۔

۱۹۷۲ء اتر پردیش حکومت کی طرف سے ادبی خدمات کے صلے میں پانچ ہزار روپے کا خصوصی انعام دیا۔

۱۹۷۲ء ''اسلاف میر انیس'' پر اتر پردیش اردو اکادمی نے دو ہزار روپے کا انعام دیا۔

تصانیف:

| سال | تصنیف | سال | تصنیف | سال | تصنیف |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱۹۲۵ء | دبستان اردو: مرتب | ۱۹۲۷ء | ہماری شاعری | ۱۹۲۸ء | فرہنگ امثال: مرتب |
| ۱۹۲۹ء | فیض میر: مرتب | ۱۹۲۹ء | مجالس رنگین: مرتب | ۱۹۳۱ء | مدح انیس: مرتب |
| ۱۹۳۱ء | نظام اردو: مرتب | ۱۹۳۵ء | جوہر سخن: مرتب | ۱۹۴۳ء | شاہکار انیس: مرتب |
| ۱۹۴۶ء | فائز دہلوی اور دیوان فائز: مرتب | ۱۹۴۷ء | متفرقات غالب: مرتب | ۱۹۴۸ء | اردو زبان اور اس کا رسم الخط: |
| ۱۹۵۳ء | آب حیات کا تنقیدی مطالعہ: | ۱۹۵۷ء | لکھنؤ کا شاہی اسٹیج | ۱۹۵۷ء | تذکرہ نادر: مرتب |
| ۱۹۵۷ء | رزم نامہ انیس: مرتب | ۱۹۵۷ء | فسانہ عبرت: مرتب | ۱۹۵۸ء | اردو ڈرامہ اور اسٹیج: |
| ۱۹۵۸ء | لکھنؤ کا عوامی اسٹیج: | ۱۹۵۹ء | آئینہ سخن فہمی: | ۱۹۶۴ء | ایرانیوں کا مقدس ڈرامہ: مرتب |
| ۱۹۶۵ء | گلشن سخن: مرتب | ۱۹۶۸ء | اندر سبھا: مرتب | ۱۹۶۸ء | قواعد کلیہ بھاکا: مرتب |
| ۱۹۶۹ء | شاعر اعظم انیس: مرتب: | ۱۹۶۹ء | نگارشات ادیب | ۱۹۷۰ء | اسلاف میر انیس |
| ۱۹۷۴ء | شرح طباطبائی اور تنقید غالب: مرتب | ۱۹۷۶ء | انیسیات | ۱۹۷۹ء | روح انیس |
| ۱۹۸۴ء | سلطان عالم واجد علی شاہ | ۱۹۸۴ء | شمالی ہند کی قدیم ترین اردو نظمیں (مراثی، ریختہ): مرتب | | |

۱۹۲۰ء امتحان وفا: مرتب ۱۹۸۴ء عزیز لکھنوی: حیات اور کارنامے

س۔ن دیوانِ تاباں: مرتب

مضامین و مقالات مختلف جرائد و رسائل میں طبع ہوئے جن کی تعداد ۲۲۰ سے زیادہ ہے۔[ل]

سیّد مسعود حسن رضوی ادیب کے فکر و فن سے متعلق اہم تنقیدی کتب درج ذیل ہیں:

۱۹۹۱ء سید مسعود حسن رضوی ادیب: حیات اور ادبی خدمات: ڈاکٹر وسیم آراء [ب]
۱۹۸۹ء مسعود حسن رضوی ادیب: حیات اور کارنامے: ڈاکٹر طاہر تونسوی [ج]
۱۹۸۸ء لکھنویاتِ ادیب: مرتب ڈاکٹر طاہر تونسوی [د]
۱۹۷۷ء مسعود حسن رضوی ادیب: حیات وخدمات: مرزا جعفر حسین [ھ]
۱۹۷۴ء سیّد مسعود حسین رضوی ادیب: ذات وصفات: مرتب: علمی مجلس دلّی [و]
۱۹۳۶ء مظہر آئینہ: (تنقید: ہماری شاعری) بیخود موہانی [ز]
۱۹۳۴ء جوہر آئینہ (تنقید: ہماری شاعری): بیخود موہانی [ح]
۱۹۷۷ء نیا دور لکھنؤ: مارچ اپریل 'مسعود حسن رضوی ادیب نمبر'
۱۹۷۶ء ہماری زبان دہلی ہفت روزہ ۲۲ دسمبر و یکم جنوری 'مسعود حسن رضوی ادیب نمبر'
۱۹۷۴ء تحریر نئی دہلی اپریل جون 'مسعود حسن رضوی ادیب نمبر'

## ☆[۴۹] مظفر حنفی، پروفیسر (۱۹۳۶ء):

۱۹۳۶ء محمد ابوالمظفر نام، قلمی نام مظفر حنفی یکم اپریل کو کھنڈوہ مدھیہ پردیش میں پیدا ہوئے۔ آبائی وطن فتح پور ہسوا ہے۔
تعلیم: ابتدائی تعلیم کھنڈوہ ہی میں ہوئی یہیں سے ہائی اسکول کا امتحان پاس کیا۔
۱۹۴۹ء ادبی سفر کا آغاز: کھنڈوہ سے ادبی ماہنامہ ''نئے چراغ'' کے نام سے جاری کیا۔
۱۹۶۰ء محکمہ جنگلات مدھیہ پردیش میں ملازم ہوئے اسی دوران بھوپال تبادلہ ہوا۔ جہاں ملازمت کے ساتھ ساتھ تعلیمی سلسلہ دوبارہ شروع کیا۔ بی۔اے کی سند مسلم یونیورسٹی علی گڑھ سے حاصل کی۔ ایم۔اے، ایل۔ایل۔بی اور پی ایچ۔ڈی کی اسناد بھوپال یونیورسٹی سے حاصل کیں۔
۱۹۷۴ء بحیثیت اسسٹنٹ پروڈکشن آفیسر نیشنل کونسل آف ایجوکیشنل ریسرچ اینڈ ٹریننگ میں تقرر ہوا۔
۱۹۷۶ء بحیثیت ریڈر شعبۂ اردو جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی سے وابستہ ہوئے۔
۱۹۸۹ء بحیثیت پروفیسر اردو اقبال چیئر کلکتہ یونیورسٹی سے وابستہ ہوئے۔
۲۰۰۱ء مدت ملازمت مکمل کر کے سبکدوش ہوئے بعد ازاں دہلی منتقل ہوئے اور تخلیقی و تحقیقی سرگرمیوں میں مصروف ہیں۔
تصانیف: [ل]

۱۹۶۷ء پانی زبان: (شعری مجموعہ) ۱۹۶۸ء تیکھی غزلیں: (شعری مجموعہ)
۱۹۶۷ء ایک تھا شاعر: مرتب ۱۹۶۷ء نثر و غزل دستہ: مرتب
۱۹۶۷ء اینٹ کا جواب: (افسانے) ۱۹۶۹ء دوغنڈے: (افسانے)
۱۹۶۹ء عکس ریزے: (طویل طنزیہ نظم) ۱۹۷۰ء دیدۂ حیراں: (افسانے)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۷۱ء | شوخیٔ تحریر: مرتب | ۱۹۷۳ء | صریرِ خامہ: |
| ۱۹۷۴ء | شاد عارفی کی غزلیں: مرتب | ۱۹۷۴ء | دیپک راگ: (شعری مجموعہ) |
| ۱۹۷۵ء | کلیاتِ شاد عارفی: مرتب | ۱۹۷۸ء | نقد ریزے: مجموعہ مضامین |
| ۱۹۷۸ء | شاد عارفی: شخصیت اور فن: | ۱۹۷۹ء | یم بہ یم: (شعری مجموعہ) |
| ۱۹۸۰ء | تنقیدی ابعاد: | ۱۹۸۰ء | طلسمِ حرف: |
| ۱۹۸۱ء | کھل جا سم سم: (شعری مجموعہ) | ۱۹۸۲ء | جہات و جستجو: مجموعہ مضامین |
| ۱۹۸۵ء | جدیدیت تجزیہ و تفہیم: | ۱۹۸۵ء | جائزے: تبصرہ و تعارف: مرتب |
| ۱۹۸۶ء | پردہ سخن کا: (شعری مجموعہ) | ۱۹۹۰ء | "آزادی کے بعد دہلی میں اردو طنز و مزاح: مرتب |
| ۱۹۹۱ء | غزلیاتِ میر حسن: انتخاب مع مقدمہ | ۱۹۹۲ء | شاد عارفی ایک مطالعہ: مرتب |
| ۱۹۹۲ء | ادبی فیچر اور تقریریں: | ۱۹۹۳ء | روحِ غزل: مرتب |
| ۱۹۹۴ء | باتیں ادب کی: مجموعہ مضامین | ۱۹۹۶ء | محمد حسین آزاد: مونوگراف |
| ۱۹۹۷ء | یا اخی: (شعری مجموعہ) | ۱۹۹۸ء | چل چنبیلی باغ میں: سفر نامہ |
| ۱۹۹۹ء | کلیاتِ ساغر نظامی (۳ جلد): مرتب | ۲۰۰۰ء | حسرت موہانی: مونوگراف |
| ۲۰۰۱ء | لاگ لپیٹ کے بغیر: تنقید | ۲۰۰۱ء تا ۲۰۰۴ء | وضاحتی کتابیات: تحقیق و ترتیب: مرتب ۲۲ جلد |

پروفیسر مظفر حنفی کے فکر و فن سے متعلق اہم تنقیدی کتب درج ذیل ہیں۔

۱۹۹۹ء مظفر حنفی ایک مطالعہ: فیروز مظفر [ب]
۱۹۸۷ء ڈاکٹر مظفر حنفی: حیات، شخصیت اور کارنامے: محبوب راہی [ج]
۲۰۱۲ء ''چہارسو'' راولپنڈی ڈاکٹر مظفر حنفی نمبر

## ☆[۵۰] مظفر علی سیّد (۱۹۲۹ء۔۲۰۰۰ء):

۱۹۲۹ء مظفر علی سیّد ۶ ر دسمبر کو امرتسر میں پیدا ہوئے۔
ایم۔اے انگریزی کی سند حاصل کی۔ دورانِ تعلیم گورنمنٹ کالج کے مجلّہ ''راوی'' کے مدیر رہے۔
۱۹۵۸ء بحیثیت فلائٹ لیفٹیننٹ ایجوکیشن، پاکستان ایئر فورس سے وابستہ ہوئے۔
بحیثیت ونگ کمانڈر پاکستان ایئر فورس ملازمت سے سبکدوش ہوئے۔
۲۰۰۰ء سرطان کے مرض میں مبتلا تھے، ۲۸ ر جنوری کو لاہور میں وفات پائی۔

اعزازات:

''تنقید کی آزادی'' پر ہجرہ ایوارڈ سے نوازا گیا۔

تصانیف:

| | | | |
|---|---|---|---|
| [۱] | تنقید کی آزادی: تنقیدی مضامین | [۲] | تاریخ پاک فضائیہ |
| [۳] | فکشن فن اور فلسفہ: ترجمہ و تنقید | [۴] | یادوں کی سرگم: خاکے |
| [۵] | خامہ بگوش کے قلم سے: مرتب کالم مشفق خواجہ | [۶] | سخن در سخن: مرتب کالم مشفق خواجہ |

[۷] سخن ہائے گفتنی: مرتب کالم مشفق خواجہ

## ☆[۵۱] ممتاز حسین، پروفیسر (۱۹۱۸ء۔۱۹۹۲ء):

۱۹۱۸ء سیّد ممتاز حسین یکم اکتوبر کو قصبہ پارہ ضلع غازی پور (یو۔پی) میں پیدا ہوئے۔

تعلیم: ابتدائی تعلیم عربی و فارسی کی گھر ہی سے حاصل کی۔

۱۹۳۴ء میٹرک سٹی ہائی اسکول غازی پور سے پاس کیا بعدازاں الہ آباد گئے۔

۱۹۳۶ء انٹرمیڈیٹ ایونگ کرسچین کالج الہ آباد سے کیا۔

۱۹۳۸ء بی۔اے الہ آباد یونیورسٹی سے پاس کیا۔

۱۹۴۳ء بی۔ایڈ کی سند مسلم یونیورسٹی علی گڑھ سے حاصل کی۔

۱۹۴۴ء تدریس کا آغاز کالون تعلقدار کالج سے کیا اور ۱۹۴۶ء تک اس کالج سے وابستہ رہے۔

۱۹۴۶ء ایم۔اے اردو کی سند آگرہ یونیورسٹی سے حاصل کی۔

۱۹۴۷ء بحیثیت اسسٹنٹ ڈائریکٹر بمبئی میں انجمن اسلام اردو ریسرچ انسٹی ٹیوٹ سے ۱۹۴۹ء تک وابستہ رہے۔اس عرصہ میں بمبئی یونیورسٹی میں ایم۔اے اردو کی تدریس بھی کیا کرتے تھے۔صحافت سے بھی وابستہ رہے، ذہنی وابستگی کے سبب انجمن ترقی پسند مصنفین بمبئی کے سکریٹری بھی رہے نیز کمیونسٹ پارٹی کے ہفتہ وار اخبار ''نیا زمانہ'' سے بھی وابستہ رہے۔

۱۹۴۹ء قیام پاکستان کے بعد لاہور منتقل ہوگئے۔لاہور میں اخبار و رسائل سے وابستہ رہے نیز فری لانس جنرلزم انگریزی اور اردو میں کرتے رہے۔اور روزنامہ 'امروز' کراچی کے مدیر بھی رہے بعدازاں سندھ مسلم کالج اور اردو کالج کراچی میں تدریس کے شعبہ سے وابستہ ہوئے۔کچھ عرصہ اسلامیہ کالج کراچی میں بھی معلم رہے۔کچھ عرصہ بعد سراج الدولہ کالج سے وابستہ ہوئے اور بحیثیت پرنسپل سراج الدولہ گورنمنٹ کالج خدمات انجام دیں۔

۱۹۷۶ء بحیثیت پرنسپل سراج الدولہ گورنمنٹ کالج کی ملازمت سے سبکدوش ہوئے۔

۱۹۷۷ء ریٹائرمنٹ کے بعد بحیثیت اعزازی پروفیسر جامعہ کراچی میں ایم اے اردو کی تدریس کی اور پھر فیڈرل اردو کالج کراچی سے منسلک ہوئے۔

۱۹۹۲ء ۱۵راگست کو کراچی میں وفات پائی۔

تصانیف:

۱۹۵۰ء نقد حیات: [تنقیدی مضامین]:

۱۹۵۵ء نئی قدریں: [تنقیدی مضامین]

۱۹۵۷ء انتخاب غالب مع مقدمہ

۱۹۵۹ء ادب اور شعور:

۱۹۷۶ء امیر خسرو دہلوی حیات اور شاعری:

۱۹۸۶ء امیر خسرو (انگریزی)

۲۰۰۳ء ادب اور روح عصر: (غیر مطبوعہ مضامین)

۱۹۵۴ء ادبی مسائل: [تنقیدی مضامین]

۱۹۵۷ء نئے تنقیدی گوشے: [تنقیدی مضامین]

۱۹۵۸ء باغ و بہار مع مقدمہ و فرہنگ:

۱۹۶۹ء غالب ایک مطالعہ:

۱۹۸۵ء نقد حرف: [تنقیدی مضامین]

۱۹۸۸ء حالی کے شعری نظریات ایک تنقیدی مطالعہ:

## ☆[۵۲] میراجی (۱۹۱۲ء-۱۹۴۹ء):

۱۹۱۲ء ثناءاللہ ڈار نام، میراجی قلمی نام ۲۵/مئی کو لاہور میں پیدا ہوئے والد ریلوے میں اسسٹنٹ انجینئر تھے ان کے اجداد ڈوگرہ راج میں کشمیر سے ہجرت کر کے اٹاوہ ضلع گوجرانوالہ پنجاب میں آباد ہوئے تھے۔

تعلیم: ابتدائی تعلیم والد کے تبادلوں کے سبب مختلف شہروں گجرات، سکھر لاہور وغیرہ میں ہوئی۔ میٹرک کے امتحان میں ناکام ہوئے تو والد نے ہومیو پیتھک کی تعلیم دلوائی جسے انھوں نے کبھی بطور ذریعہ معاش اختیار نہیں کیا۔

۱۹۳۸ء بحیثیت نائب مدیر ادبی دنیا لاہور سے وابستہ ہوئے اور ۱۹۴۱ء تک کام کیا۔

۱۹۴۰ء حلقہ ارباب ذوق کے رکن ہوئے۔

۱۹۴۲ء اسٹاف آرٹسٹ کی حیثیت سے آل انڈیا ریڈیو دہلی سے وابستہ ہوئے اور ۱۹۴۵ء تک وابستہ رہے۔ اسی عرصہ میں ماہنامہ ساقی دہلی میں ''باتیں'' کے عنوان سے دو سال تک مستقل کالم لکھے۔

۱۹۴۸ء بطور مدیر ماہنامہ 'خیال' ممبئی سے وابستہ ہوئے۔ یہ رسالہ اختر الایمان کی ساتھ جاری کیا سات ماہ بعد بند ہوگیا۔

۱۹۴۹ء ۳/نومبر کو کنگ ایڈورڈ اسپتال ممبئی میں وفات پائی۔

تصانیف:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۴۳ء | میراجی کے گیت: | ۱۹۴۴ء | میراجی کی نظمیں: |
| ۱۹۴۴ء | گیت ہی گیت: | ۱۹۴۴ء | اس نظم میں: |
| ۱۹۵۰ء | نگارخانہ: | س-ن | گیت مالا: انتخاب گیت: باشتراک مولانا صلاح الدین احمد |
| ۱۹۵۸ء | مشرق و مغرب کے نغمے: | ۱۹۶۴ء | خیمے کے آس پاس: رباعیات عمر خیام کا منظوم ترجمہ |
| ۱۹۶۸ء | پابند نظمیں: | ۱۹۶۸ء | تین رنگ: |

میراجی کے فکر و فن سے متعلق اہم تنقیدی کتب درج ذیل ہیں:

۲۰۱۳ء میراجی اور ان کا نگارخانہ: شمیم حنفی [ا]

۲۰۱۲ء میراجی: ترتیب و تعارف ڈاکٹر آصف فرخی [ب]

۲۰۱۰ء میراجی: منتخب مضامین' مرتبین: ڈاکٹر رشید امجد و ڈاکٹر عابد سیال [ج]

۲۰۰۶ء میراجی: ایک بھٹکا ہوا شاعر: انیس ناگی [د]

۱۹۹۵ء میراجی شخصیت و فن: ڈاکٹر رشید امجد [ھ]

۱۹۹۰ء میراجی ایک مطالعہ: مرتب: ڈاکٹر جمیل جالبی [و]

۱۹۹۰ء باقیات میراجی: مرتبہ: شیما مجید [ز]

۱۹۸۸ء میراجی کی نظمیں: مرتب انیس ناگی [ح]

۱۹۸۸ء کلیات میراجی: مرتبہ ڈاکٹر جمیل جالبی [ط]

۱۹۸۱ء میراجی: شخصیت و فن: مرتب کمار پاشی [ی]

۲۰۱۲ء جدید ادب ''میراجی نمبر'' مرتب: حیدر قریشی [ک]

## ☆[۵۳] نصیرالدین ہاشمی (۱۸۹۵ء۔۱۹۶۴ء):

۱۸۹۵ء نصیرالدین ہاشمی ۱۵؍مارچ کو حیدرآباد میں پیدا ہوئے۔ان کے اجداد عرب سے تعلق رکھتے تھے جو تبلیغ کے لیے جنوبی ہند آئے اور یہیں بس گئے۔والد دربار آصفیہ میں سررشتۂ عدالت میں مجسٹریٹ تھے۔

تعلیم: ابتدائی تعلیم عربی و فارسی کی گھر ہی پر ہوئی بعدازاں مدرسہ دارلعلوم حیدرآباد سے مڈل تک تعلیم پائی بعدازاں عالم کا کورس کیا اور انٹرنس کا امتحان دیا مگر نا کام رہے۔مدراس یونیورسٹی سے منشی فاضل کا امتحان پاس کیا۔

۱۹۱۸ء حکومت حیدرآباد نے قحط سالی کے زمانے میں عوامی امداد کا محکمہ قائم کیا نصیرالدین بحیثیت انسپکٹر ملازم ہوئے بعدازاں محکمہ دیوانی مال میں مختلف عہدوں پر فرائض انجام دیتے رہے۔

۱۹۲۹ء سرراس مسعود اور سرامین جنگ کی سفارش پر حکومت کی طرف سے وظیفہ پر انگلستان بھیجے گئے۔وہاں کے کتب خانوں سے دکنی ادب کے مخطوطات کی فہرست اور معلومات حاصل کر کے ہندوستان آئے تو ان کو گزیٹڈ آفیسر مقرر کر دیا گیا۔

۱۹۵۰ء مارچ میں ملازمت سے سبکدوش ہوئے اور انجمن ترقی اردو ہند کی دعوت پر کتب خانہ آصفیہ کے مخطوطات کی وضاحتی فہرست دو سال کے عرصہ میں مکمل کی۔

۱۹۵۲ء حکومت ہند کی طرف سے بحیثیت ریسرچ اسکالر تاریخ آزادی ہند میں حیدرآباد کے علمی و ادبی کارناموں کو مرتب کیا بعدازاں کتب خانہ سرسالار جنگ سے وابستہ ہوئے۔

۱۹۶۴ء ۲۶؍ستمبر کو حیدرآباد میں وفات پائی۔

تصانیف:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۲۳ء | دکن میں اردو: | ۱۹۲۴ء | نجم الثاقب: فقہ شافعی |
| ۱۹۲۵ء | دفتر دیوانی کے اردو مخطوطات: | ۱۹۳۰ء | رہبر سفر یورپ: سفرنامہ |
| ۱۹۳۲ء | یورپ میں دکھنی مخطوطات: | ۱۹۳۳ء | سلاطین دکن کی ہندوستانی شاعری: |
| ۱۹۳۴ء | ذکر نبی ﷺ: | ۱۹۳۴ء | امجد کی شاعری: |
| ۱۹۳۶ء | خواتین عہد عثمانی: | ۱۹۳۸ء | مدراس میں اردو: |
| ۱۹۳۸ء | خیابان نسواں: | ۱۹۳۹ء | مقالات ہاشمی: |
| ۱۹۴۰ء | قلم نما: | ۱۹۴۰ء | خواتین دکن کی اردو خدمات: |
| ۱۹۴۴ء | تذکرہ دارالعلوم: | ۱۹۴۴ء | تاریخ عطیات آصفی: |
| ۱۹۴۴ء | حیدرآباد کی نسوانی دنیا: | ۱۹۴۴ء | جلوۂ راز: |
| ۱۹۴۴ء | تاریخ عطیات آصفیہ: | ۱۹۴۴ء | مکتوبات امجد: |
| ۱۹۴۵ء | تذکرہ بانی ایجوکیشن کانفرنس: | ۱۹۴۵ء | سینٹرل ریکارڈ آفس کے اردو مخطوطات: |
| ۱۹۴۶ء | عہد آصفی کی قدیم تعلیم: | ۱۹۵۳ء | آج کا حیدرآباد: |
| ۱۹۵۴ء | تذکرہ حیات بخش بیگم: | ۱۹۵۵ء | زبیدہ کے دیس میں: سفرنامہ عراق |
| ۱۹۵۶ء | دکھنی، ہندی اور اردو: | ۱۹۵۷ء | جنگ آزادی کی کہانی: |
| ۱۹۵۷ء | کتب خانہ سالار جنگ کی اردو قلمی کتابوں کی وضاحتی فہرست: | ۱۹۶۱ء | کتب خانہ آصفیہ کے اردو مخطوطات دو جلد: |
| ۱۹۶۳ء | دکھن کے چند تحقیقی مضامین: | ۱۹۶۳ء | مولوی عبدالقادر: سوانح والد: |
| ۱۹۶۳ء | مقالات ہاشمی: | | |

نصیرالدین ہاشمی کے فکروفن سے متعلق اہم تنقیدی کتب درج ذیل ہیں:

۲۰۰۱ء نصیرالدین ہاشمی کی کتابوں کی وضاحتی فہرست: راعنا سلیم [الف]
۱۹۹۹ء نصیرالدین ہاشمی: بحیثیت محقق: ڈاکٹر فاطمہ آصف [ب]
۱۹۹۳ء نصیرالدین ہاشمی حیات اور کارنامے: واجدہ فرزانہ [ج]
۱۹۶۵ء ماہنامہ ''سب رس'' حیدرآباد دکن، جنوری' نصیرالدین ہاشمی نمبر

## ☆[۵۴] نظیر صدیقی (۱۹۳۰ء۔۲۰۰۱ء):

۱۹۳۰ء محمد نظیر الدین صدیقی نام، قلمی نام نظیر صدیقی ۷رنومبر کو سرائے ساہو ضلع چھپرا' بہار میں پیدا ہوئے۔
۱۹۴۶ء میٹرک جھریا اکیڈمی سے پاس کیا۔
۱۹۴۸ء آئی۔اے الہ آباد بورڈ سے پاس کیا بعدازاں پاکستان ہجرت کی۔
۱۹۵۰ء بی۔اے ڈھاکہ یونیورسٹی سے پاس کیا۔
۱۹۵۳ء ایم۔اے اردو کی سند ڈھاکہ یونیورسٹی سے حاصل کی۔
۱۹۵۴ء یکم دسمبر، بحیثیت اردو لیکچرار قائداعظم کالج، ڈھاکہ ملازمت کا آغاز کیا۔
۱۹۷۴ء ایم۔اے انگریزی کی سند پنجاب یونیورسٹی سے حاصل کی۔
سقوطِ ڈھاکہ کے بعد بحیثیت مدرس اردو کالج کراچی، فیڈرل گورنمنٹ کالج، اسلام آباد سے وابستہ رہے[الف]
۱۹۹۰ء یکم اکتوبر حکومت پاکستان کی طرف سے شعبۂ اردو پیکنگ یونیورسٹی، چین میں بحیثیت مہمان پروفیسر تدریس کے فرائض انجام دیئے۔ ''دفتری گھپلوں سے یکم اکتوبر سے ہی ریٹائر کر دیا گیا۔'' [ب]
۱۹۹۱ء چین سے واپسی پر ازسرِ نو ملازمت کی جستجو کی اور اس عرصہ میں انگریزی اخبارات ''مسلم'' اور ''نیوز'' میں کالم نگاری کرنے لگے۔[ج]
۱۹۹۳ء کراچی منتقل ہوئے اور پرائیویٹ کالج میں تدریس کے فرائض انجام دینے لگے[د] بعدازاں علامہ اقبال اوپن یونیورسٹی سے وابستہ ہوئے صدر شعبہ اردو علامہ اقبال اوپن یونیورسٹی بھی رہے۔[ھ]
۲۰۰۱ء ۱۲راپریل کو اسلام آباد میں وفات پائی۔

اعزازات:
۲۰۰۲ء ایکسی لینسی ایوارڈ سے حکومت جاپان نے نوازا۔[و]

تصانیف:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۶۲ء | تاثرات وتعصبات: | ۱۹۶۸ء | میرے خیال میں |
| ۱۹۶۸ء | تفہیم وتعبیر: | ۱۹۶۸ء | علم بلاغت وعلم عروض: |
| س۔ن | جدید اردو غزل ایک مطالعہ | ۱۹۷۱ء | انتخاب کلام یگانہ چنگیزی: مؤلف |
| ۱۹۷۷ء | نقش ہائے رنگ رنگ: مؤلف | ۱۹۷۷ء | حسرت اظہار: شعری مجموعہ |
| ۱۹۷۹ء | غالب اور اقبال | ۱۹۸۰ء | جان پہچان: خاکے |
| ۱۹۸۱ء | شہرت کی خاطر: انشائیے اور طنزیہ خاکے | ۱۹۸۲ء | شیرازہ خیال: مؤلف |
| ۱۹۸۳ء | اردو میں عالمی ادب کے تراجم | ۱۹۸۳ء | اردو ادب کے مغربی دریچے: |
| س۔ن | ہندوستان: سفرنامہ | س۔ن | انگلستان: سفرنامہ |

| ۱۹۸۵ء | ڈاکٹر عندلیب شادانی ایک مطالعہ | س۔ن | سویہ ہے زندگی: خودنوشت |
|---|---|---|---|
| ۱۹۹۸ء | اعتراف (جاپانی ناول ترجمہ) | س۔ن | نشاطِ رفتہ کے بعد (غیر مطبوعہ) |
| ۲۰۰۰ء | گزرگاہ خیال | | |

پروفیسر نظیر صدیقی کے فکر وفن سے متعلق اہم تنقیدی کتب درج ذیل ہیں:

۲۰۰۷ء پروفیسر نظیر صدیقی کے مکاتیب کی تحقیق و تدوین: عبدالغفار وزاہد منیر [ز]
۲۰۰۵ء حرفِ تازہ بیادِ نظیر صدیقی: مرتبین: فرحت پروین ملک، احمد زین الدین [ح]
۲۰۰۳ء نظیر صدیقی: شخصیت و فن: ڈاکٹر ناصر عباس نیر [ط]
۱۹۹۳ء نظیر صدیقی: حیات و خدمات: محقق رضی حیدر (غیر مطبوعہ مقالہ برائے پی ایچ۔ڈی) [ی]
س۔ن پروین شاکر کے خطوط نظیر صدیقی کے نام: مرتبہ جاوید وارثی [ک]
س۔ن نامے جو مرے نام آئے (نظیر صدیقی کے خطوط): مرتب: مصطفیٰ راہی [ل]

## ☆[۵۵] نورالحسن نقوی (۱۹۳۳ء):

۱۹۳۳ء نورالحسن نقوی ۲ رمئی کو امروہہ میں پیدا ہوئے۔
تعلیم: ایم۔اے انگریزی، ایم۔اے اردو، کی اسناد حاصل کیں۔
۱۹۶۸ء پی ایچ۔ڈی کی سند دہلی یونیورسٹی سے حاصل کی۔
ڈی۔لٹ کی سند ''عیار الشعراء کی تدوین'' پر مقالہ لکھ کر مسلم یونیورسٹی علی گڑھ سے حاصل کی۔
بحیثیت لیکچرار اردو مسلم یونیورسٹی علی گڑھ سے وابستہ ہوئے اور ترقی کر کے پروفیسر ہوئے۔
بحیثیت مدیر سہ ماہی ''الفاظ'' علی گڑھ سے وابستہ ہوئے۔

تصانیف: [م]

| ۱۹۷۱ء | کلیات جرأت: | ۱۹۷۸ء | اقبال فن اور فلسفہ: |
|---|---|---|---|
| ۱۹۷۸ء | فن تنقید اور تنقید نگاری کا فن: | ۱۹۷۹ء | سرسید اور ہندوستانی مسلمان: |
| ۱۹۸۹ء | کلیاتِ مصحفی: پانچ جلد: تدوین: | ۱۹۹۰ء | دیوان غالب: |
| ۱۹۹۲ء | اقبال شاعر اور مفکر: | ۱۹۹۸ء | مصحفی حیات اور کارنامے: |
| ۱۹۹۹ء | تصویریں اجالوں کی: | ۲۰۰۰ء | الفاظ: |
| ۲۰۰۱ء | محمڈن کالج سے مسلم یونیورسٹی تک: ۱۸۷۵ء تا ۲۰۰۰ء: | ۲۰۰۵ء | تاریخ ادب اردو: |
| س۔ن | حاتم طائی کا قصہ: مرتب: | س۔ن | چہار درویشوں کا قصہ: مرتب |
| س۔ن | سرسید کا خواب: | س۔ن | نذیر احمد |
| س۔ن | اردو لغت: | س۔ن | رام چرت مانس از تلسی داس: ترجمہ اردو: |
| س۔ن | نہرو کے ان دیکھے روپ: | س۔ن | غالب حیات اور کارنامے: انگریزی |

## ☆[۵۶] نورالحسن ہاشمی، ڈاکٹر (۱۹۱۱ء۔۲۰۰۲ء):

| | |
|---|---|
| ۱۹۱۱ء | سیدنورالحسن ہاشمی ۱۲؍اگست ۱۹۱۱ء میں سندیلہ ضلع ہردوئی کے محلّہ اشراف ٹولہ (اتر پردیش) میں ہوئی۔ والد کا نام سیّد مجتبیٰ علی تھا۔ |
| تعلیم: | ابتدائی تعلیم مسجد سے اور پھر ایک گھر کے قریب سرکاری اردو اسکول سے پائی بعدازاں انگریزی مڈل اسکول سے آٹھویں تک تعلیم پائی۔ |
| ۱۹۲۷ء | لکھنؤ کے گورنمنٹ جبلی اسکول میں نویں جماعت میں داخل ہوئے اور انٹر بھی یہیں سے پاس کیا۔ |
| ۱۹۳۵ء | لکھنؤ یونیورسٹی سے بی۔اے کیا۔ |
| ۱۹۳۷ء | لکھنؤ یونیورسٹی سے انگریزی ادب میں ایم۔اے کیا۔ فارسی میں بھی ایم۔اے کی سند پائی |
| ۱۹۳۹ء | ایم کے بعد علی گڑھ میں کچھ عرصہ قیام کیا، رشید صاحب کی معرفت مکتبہ جامعہ میں ملازمت مل گئی اور مکتبہ کی اردو اکادمی کے سکریٹری بنے۔ رسالہ 'جامعہ' کی ادارت بھی آپ کے سپرد ہوئی۔ |
| ۱۹۴۰ء | علی گڑھ یونیورسٹی میں لیکچرار اور ریسرچ اسکالر کی حیثیت سے ملازمت اختیار کی۔ |
| ۱۹۴۳ء | پی ایچ۔ڈی کا کام مکمل کرنے کے بعد علی گڑھ سے واپس سندیلہ چلے گئے۔ |
| ۱۹۴۴ء | پی ایچ۔ڈی کی سند ملی اسی سال مولوی عبدالحق کی کوشش سے دہلی یونین کے اینگلو عربک کالج اجمیری گیٹ (موجودہ ذاکر حسین کالج) میں اردو لیکچرار مقرر ہوئے۔ |
| ۱۹۴۵ء | لکھنؤ یونیورسٹی کے شعبہ اردو فارسی میں آپ کا تقرر ہوگیا۔ کلیات 'ولی' انجمن ترقی اردو ہند نے شائع کی۔ |
| ۱۹۶۳ء | ریڈر لکھنؤ یونیورسٹی مقرر ہوئے۔ |
| ۱۹۶۵ء | پروفیسر کے عہدے پر فائز ہوئے۔ |
| ۱۹۶۸ء | اردو اور فارسی کے شعبہ جات علیحدہ ہوئے تو آپ نے شعبہ اردو سے وابستہ رہنا پسند کیا بعدازاں صدر شعبہ بھی ہوئے۔ |
| ۱۹۷۴ء | ۳۱؍اگست کو شعبہ اردو لکھنؤ یونیورسٹی کی ملازمت سے سبکدوش ہوئے بعدازاں تصنیف و تالیف کے کاموں میں مصروف رہے۔ 'فروغ اردو' لکھنؤ کے مدیر بھی رہے۔ |
| ۲۰۰۲ء | لکھنؤ کے محلّہ قطب پور علاقہ ڈالی گنج میں وفات پائی۔ |

تصانیف:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۲۱ء | مثنوی سراپا سوز (محمد صادق خاں اختر) | ۱۹۴۹ء | دلّی کا دبستان شاعری |
| ۱۹۵۱ء | ناول کیا ہے؟ (بہ اشتراک: ڈاکٹر محمد احسن فاروقی) | ۱۹۵۴ء | ادب کا مقصد: |
| ۱۹۵۴ء | ایک نادر روزنامچہ (ترتیب) | ۱۹۵۴ء | کینڈیڈا (ترجمہ) |
| ۱۹۵۶ء | ادب کیا ہے؟ | ۱۹۵۷ء | لکھنؤ اور جنگ آزادی |
| ۱۹۶۱ء | مثنوی طوطی نامہ (جعفر علی حسرت دہلوی) تدوین | ۱۹۶۵ء | بکٹ کہانی: تدوین (بہ اشتراک: ڈاکٹر مسعود حسین خاں) |
| ۱۹۶۶ء | کلیات حسرت دہلوی (تدوین) | ۱۹۷۶ء | تذکرہ مشاہیر سندیلہ: تدوین |
| ۱۹۷۸ء | نوطرز مرصع (تدوین) | س۔ن | سیاسی نظریے (ترجمہ) |
| ۱۹۸۴ء | انتخاب سب رس (نصاب) | ۱۹۸۴ء | اندونم |
| ۱۹۸۵ء | ساز اودھی میں نغمہ غالب (ترجمہ منظوم) | س۔ن | آسان اردو لغت (مطبوعہ ترقی اردو بیورو نئی دہلی پر نظر ثانی) |
| ۱۹۸۶ء | ولی (انگریزی اور اردو) | ۱۹۸۶ء | ریختہ غالب (انتخاب) |
| ۱۹۸۸ء | فسانہ آزاد: تدوین | ۱۹۸۹ء | کلیات ولی (ترتیب و تدوین) |
| س۔ن | ریختہ ولی (انتخاب) | | |

پروفیسر نورالحسن ہاشمی کے فکر و فن پر اہم تنقیدی کتب:

۱۹۹۹ء پروفیسر نورالحسن ہاشمی: شخصیت اور فن: شاہد ماہلی [ل]

## ☆[۵۷] علامہ نیاز فتح پوری (۱۸۸۴ء-۱۹۶۶ء):

۱۸۸۴ء نیاز محمد خاں کا تاریخی نام لیاقت علی خاں، تخلص نیاز فتح پوری تھا رام سینہی گھاٹ ضلع بارہ بنکی میں پیدا ہوئے۔

تعلیم: ابتدائی تعلیم ناظرہ، عربی و فارسی کی والد کی نگرانی میں پائی، پھر ڈیڑھ برس دارالعلوم ندوہ لکھنؤ اور مدرسۂ عالیہ رام پور سے بھی تحصیل علم کیا، والد نے شہسواری، فنِ سپاہ گری اور خطاطی کی تعلیم کا بھی اہتمام کیا بعد ازاں ۱۸۹۶ء میں مدرسہ اسلامیہ فتح پور میں داخل کیے گئے۔

۱۸۹۸ء مڈل کا امتحان مدرسہ اسلامیہ فتح پور سے پاس کیا۔

۱۸۹۹ء میٹرک کی سند مدرسہ اسلامیہ فتح پور سے حاصل کی۔ میٹرک کے بعد فارسی شاعری اور غیر مذہبی کتب کا مطالعہ ان کا مشغلہ تھا۔

۱۹۰۰ء کچھ عرصہ لکھنؤ میں گزارا بعد ازاں پولیس سب انسپکٹر نامزد ہوئے۔

۱۹۰۱ء بحیثیت سب انسپکٹر تھانہ ہنڈیا (ضلع الہ آباد) میں تعینات ہوئے۔ ۱۹۰۲ء میں اس ملازمت سے مستعفی ہو گئے۔

۱۹۰۳ء مدرسہ اسلامیہ (انگریزی شاخ) کے ہیڈ ماسٹر ہوئے اور ۱۹۰۵ء تک رہے۔

۱۹۰۶ء نواب ریاض الحسن خاں کے عہد میں باونی اسٹیٹ (کدورا) میں بحیثیت ہیڈ ماسٹر خدمات انجام دیں بعد ازاں کوتوال اور پرائیویٹ سکریٹری بھی رہے۔

۱۹۰۷ء بحیثیت پولیس سپرنٹنڈنٹ اجے گڑھ اسٹیٹ بندیل کھنڈ میں خدمات انجام دیں۔

۱۹۰۸ء بحیثیت سکریٹری اسکمز اسٹیٹ ہانسی ضلع حصار میں ملازم ہوئے۔

۱۹۰۹ء مدرسہ اسلامیہ فتح پور کی انگریزی شاخ سے بطور ہیڈ ماسٹر وابستہ ہوئے۔

۱۹۱۰ء مولانا ظفر علی خاں کے اخبار ''زمیندار'' سے وابستہ ہوئے۔

۱۹۱۱ء بحیثیت میونسپل سکریٹری ہانسی ضلع حصار میں تقرر ہوا اس عرصہ میں ہفتہ وار اخبار 'توحید' میرٹھ میں بطور معاون مدیر وابستہ ہوئے۔

۱۹۱۲ء ہفتہ وار اخبار ''خطیب'' کے قلمی معاون رہے اور مدرسہ اسلامیہ فتح پور کی انگریزی شاخ سے بطور ہیڈ ماسٹر وابستہ ہوئے۔

۱۹۱۴ء حکیم اجمل خاں کے دہلی میں واقع انگریزی اسکول کے نگراں مقرر ہوئے۔

۱۹۱۵ء بھوپال منتقل ہوئے اور محکمۂ اوقاف میں ملازم ہوئے بعد ازاں محکمۂ اوقاف کے شعبۂ تاریخ میں اضافی وظیفہ کے ساتھ تقرر کیا گیا۔

۱۹۱۹ء بطور چیف ایڈیٹر اخبار ''رعیت'' سے وابستہ ہوئے۔

۱۹۲۲ء فروری ''نگار'' کا اجراء آگرہ سے کیا۔ ''نگار'' آگرہ سے دسمبر ۱۹۲۲ء تک جاری رہا۔

۱۹۲۳ء جنوری ''نگار'' کا اجراء بھوپال سے کیا۔ جون ۱۹۲۷ء تک بھوپال سے شائع ہوا۔

۱۹۲۶ء محکمۂ اوقاف کے شعبۂ تاریخ کی ملازمت سے مستعفی ہو کر لکھنؤ منتقل ہوئے۔

۱۹۲۷ء جولائی رلکھنؤ منتقل ہونے کے بعد نیاز فتح پوری نے ''نگار'' لکھنؤ سے جاری کیا۔

۱۹۳۰ء جنوری ماہ نامہ ''جن'' کا اجراء کیا جو دسمبر ۱۹۳۰ء تک جاری رہا۔ [ل]

۱۹۶۲ء پاکستان ہجرت کی۔ ''نگار'' پاکستان سے ''نگار پاکستان'' کے نام سے جاری ہوا۔

۱۹۶۶ء ۲۴ر مئی کو (کینسر میں مبتلا رہے) کراچی میں وفات پائی۔

اعزازات:

۱۹۶۲ء اپریل رحکومت ہند نے علمی، لسانی اور ادبی خدمات کے صلہ میں پدما بھوشن کا خطاب دیا۔

| مجلہ جوہر، دہلی | اقبال نمبر | ۱۹۳۸ء |
|---|---|---|
| سہ ماہی اوراق لاہور، | اقبال نمبر | ۱۹۶۸ء |
| ماہنامہ افکار کراچی | اقبال نمبر | ۱۹۶۹ء |
| ماہنامہ افکار کراچی | نذر اقبال: اقبال نمبر | ۱۹۷۷ء |
| مجلہ افشاں لاہور جنوری | اقبال نمبر | ۱۹۷۸ء |
| ماہنامہ قومی زبان کراچی نومبر | اقبال نمبر | ۱۹۷۷ء |
| ماہ نو کراچی | اقبال نمبر | ۱۹۷۷ء |
| ماہنامہ نقوش لاہور | اقبال نمبر تین جلد | ۱۹۷۷ء |
| سہ ماہی اردو کراچی | اقبال نمبر | ۱۹۷۷ء |
| مجلہ اورینٹل کالج میگزین لاہور | اقبال نمبر | ۱۹۷۷ء |
| نگار پاکستان کراچی | اقبال نمبر | ۱۹۷۷ء |
| سہ ماہی صحیفہ لاہور | اقبال نمبر | ۱۹۷۷ء |
| ماہنامہ افکار معلم لاہور نومبر | اقبال نمبر | ۱۹۹۰ء |

## [۴] سرسیّداحمد خاں (۱۸۱۷ء۔۱۸۹۸ء) :

### [الف] سال بہ سال سوانح وتصانیف:

۱۸۱۷ء:۱۷راکتوبر — سیّداحمد خاں (بمطابق ۵رذی الحجہ۱۲۳۲ھ) دہلی میں پیدا ہوئے والد سیّد میر متقی کی نسبت سے حسینی سیّد تھے شجرۂ نسب امام تقیؒ سے جاملتا ہے ان کے مورثِ اعلیٰ ہرات سے شاہجہاں آباد آئے' جد سیّد محمد دوست نے اورنگ زیب عالمگیر کے ہمراہ دکن کی مہم سر کی' جاں نثاری پر' یکہ بہادر' خطاب پایا دادا سیّد ہادی فارسی کے صاحب دیوان شاعر تھے اور (والدہ) عزیز النساء بیگم کا تعلق خواجہ میر درد کے خاندان سے تھا[۱] نانا خواجہ فریدالدین احمد علم ریاضی کے عالم تھے[۲] سیّد احمد کا نام میر متقی کے پیر طریقت شاہ غلام علی نے نام رکھا۔

۱۸۲۲ء:۹رفروری: — دہلی کے شرفاء کے رواج کے مطابق رسم بسم اللہ ہوئی،حضرت شاہ غلام علی نے سورۂ اقراء کی آیات تلاوت کرائیں عربی وفارسی کی درسی تعلیم کی تکمیل کی' بعدازاں اساتذہ فن میں طب غلام حیدر خاں سے پڑھی' کچھ عرصہ مطب بھی کیا فنِ حدیث وتفسیر کی تکمیل مولوی مخصوص اللہ ابن شاہ رفیع الدین سے کی' قرآن اور حدیث کی سند لی' تیراکی اور تیراندازی کا فن والد سے سیکھا۔

۱۸۲۸ء — نانا خواجہ فریدالدین کا انتقال ہوا۔

۱۸۳۶ء — بڑے بھائی احتشام الدولہ میر سیّد محمد نے ''سیّدالاخبار'' کا اجراء کیا،تو اس کی اشاعت میں بھرپور تعاون کیا یہیں سے تصنیف وتالیف کا شوق ہوا۔[۳]

۱۸۳۶ء — ۱۹برس کی عمر میں پاکیزہ بیگم عرف مبارک بیگم سے شادی ہوئی۔[۴]

۱۸۳۸ء — میر سیّد متقی کا انتقال ہوا بعدازاں اپنے خالو خلیل اللہ خاں کے تحت عدالتِ دہلی میں عارضی سررشتہ دار کی ملازمت اختیار کی[۵]

۱۸۳۹ء:فروری — کمشنر آگرہ کے دفتر میں نائب منشی مقرر ہوئے۔

۱۸۴۰ء:مئی: — فارسی میں ایک تاریخ بطرز جدول' جامِ جم' کے نام سے شائع کی۔[۶]

۱۸۴۱ء — منصفی کا امتحان پاس کیا بعدازاں بڑے بھائی میر سیّد محمد کے ساتھ منصفی (جج) کے امتحان کی تیاری کے لیے ایک کتابچہ ''انتخاب الاخوین'' کے نام سے شائع کیا۔

۱۸۴۱ء ۲۴ردسمبر: — مین پوری میں بحیثیت منصف (جج) تقرر ہوا۔

۱۸۴۲ء:۱۰رجنوری: — فتح پور سیکری تبادلہ ہوا۔ مذہبی رسالہ ''جلاء القلوب بذکر المحبوب'' لکھ کر شائع کرایا۔

۱۸۴۲ء — مغل دربار سے دادا کا خطاب جوادالدولہ پر عارف جنگ کا اضافہ کرکے بہادر شاہ ظفر نے عطا کیا[۷]

۱۸۴۴ء — ''تسہیل فی جرالثقیل'' کے نام سے فارسی رسالہ' معیار العقول' کو اردو میں ترجمہ کیا۔[۸]

۱۸۴۴ء — ''تحفۂ حسن'' کا منتخب ترجمہ کرکے شائع کیا۔

۱۸۴۵ء:۲۴ردسمبر: — بڑے بھائی سیّد محمد نے وفات پائی۔

۱۸۴۶ء — ''فوائدالافکار فی اعمال فرجار'' کا اردو ترجمہ کیا جو مطبع سیّدالاخبار سے شائع ہوا۔[۹]

۱۸۴۶ء:۱۸رفروری: — والدہ کی تنہائی کے پیشِ نظر فتح پور سیکری سے دہلی تبادلہ کرایا۔

۱۸۴۶ء: — مولوی نوازش علی سے اصول فقہ اور گزشتہ درسی کتب دوبارہ پڑھیں' مولوی فیض الحسن سے مقاماتِ حریری اور سبعہ المعلقات پڑھی۔

| | |
|---|---|
| ۱۸۴۷ء | ''آثار الصنادید'' مرزا غالب کی تقریظ کے ساتھ شائع ہوئی۔[۱۰] |
| ۱۸۴۸ء | ''قول متین در ابطال'' حرکت زمین پر مختصر رسالہ لکھا۔[۱۱] |
| ۱۸۴۹ء:۱۵رفروری: | بڑے بیٹے سیّد حامد کی ولادت ہوئی۔ |
| ۱۸۴۹ء: | ''رسالہ کلمۃ الحق'' تصنیف کیا۔ |
| ۱۸۵۰ء | رہتک میں عارضی طور پر قائم مقام صدر امین مقرر ہوئے۔ |
| ۱۸۵۰ء | رسالہ ''راہِ سنت در ردّ بدعت'' لکھا۔ |
| ۱۸۵۰ء:۲۴رمئی: | سیّد محمود پیدا ہوئے۔ |
| ۱۸۵۲ء: | ''نمیقہ فی بیان مسئلہ تصور شیخ'' لکھا۔ |
| ۱۸۵۳ء | رہتک میں دوسری بار قائم مقام صدر امین مقرر ہوئے۔''سلسلۃ الملوک'' تصنیف کی۔ |
| ۱۸۵۳ء | ''کیمیائے سعادت (امام غزالی) کا منتخب ترجمہ امداد اللہ مہاجر مکی کی ایما پر کیا۔ |
| ۱۸۵۴ء | ''آثار الصنادید'' کا دوسرا ایڈیشن نظر ثانی کے بعد شائع کیا۔[۱۲] |
| ۱۸۵۵ء:۱۳رجنوری: | بحیثیت صدر امین بجنور تبادلہ ہوا۔ |
| ۱۸۵۶ء | ''تاریخ بجنور'' تصنیف کی[۱۳]''آئین اکبری'' تصحیح و تشریح کے بعد دہلی سے شائع ہوئی[۱۴] |
| ۱۸۵۷ء:۱۰رمئی | جنگ آزادی کے سبب انگریز افسران ضلع بجنور سے ہجرت کر گئے، اپنے ساتھیوں کے ہمراہ ضلع کے انتظامات کو سنبھالا بعد ازاں مزید حالات بگڑے تو نواب محمود خاں کو انتظام سونپ کر دہلی چلے گئے' دہلی کے خراب حالات کے سبب اپنی والدہ کو میرٹھ لے گئے، ان کے ماموں اور ماموں زاد بھائی انگریزی فوج کے ہاتھوں دہلی میں مارے گئے۔ حالات موافق ہوئے تو واپس بجنور آئے' بقول ڈپٹی نذیر احمد: ''سیّد احمد کی بدولت بجنور ہی ایسا ضلع تھا جو عواقب بغاوت سے محفوظ رہا''۔ |
| ۱۸۵۷ء:۱۹رنومبر: | والدہ عزیز النساء بیگم میرٹھ میں وفات پا گئیں۔ |
| ۱۸۵۸ء :اپریل | بحیثیت صدر الصدور مراد آباد میں تقرر ہوا۔''تاریخ سرکشی بجنور'' شائع ہوئی۔ |
| ۱۸۵۹ء | جنگ آزادی ۱۸۵۷ء کے نتیجے میں انتقامی کارروائیوں کے تحت بے شمار جائدادیں ضبط ہوئیں' ان کے مقدمات کی سماعت و تحقیقات کے لیے سہ رکنی کمیشن میں شامل کیے گئے۔[۱۵] |
| ۱۸۵۹ء:اپریل | ''اسباب بغاوت ہند'' لکھی۔[۱۶] |
| ۱۸۵۹ء: | مراد آباد میں فارسی مدرسہ کی بنیاد رکھی۔[۱۷] |
| ۱۸۵۹ء | ''رائے درباب تعلیم'' اردو و انگریزی میں شائع کی جس میں گورنمنٹ ورنیکلر اسکول پر تنقید کی۔ |
| ۱۸۵۹ء: | مراد آباد سے ایک سہ ماہی ذو السانی رسالہ اردو میں ''خیر خواہان مسلمان'' اور انگریزی میں ''لائل محمڈنز آف انڈیا'' کے نام سے جاری کیا[۱۸] اس کے تین شمارے شائع ہو سکے' اس میں مسلمانوں پر سے بغاوت کا الزام دور کرنے کی غرض سے سیّد احمد نے ان مسلمانوں کے حالات شائع کیے جنہوں نے ۱۸۵۷ء میں انگریزوں کا ساتھ دیا تھا' اوّل شمارے میں انھوں نے اپنے حالات شائع کیے۔[۱۹] |
| ۱۸۶۰ء | صوبہ شمال مغرب میں قحط سالی کی وجہ سے مراد آباد میں اس کے انتظام کے مہتمم مقرر ہوئے' اور متاثرین اور مستحقین کی ہر ممکن مدد کی۔ |
| ۱۸۶۱ء: | ''آثار الصنادید'' کے فرانسیسی ترجمہ کی اشاعت ہوئی۔ |
| ۱۸۶۱ء: | اہلیہ پاکیزہ بیگم کا انتقال ہوا' انتقال کے وقت ان کے تین بچے سید حامد' سید محمود اور بیٹی امینہ تھے ان کی تدفین مراد آباد میں ہوئی۔[۲۰] |
| ۱۸۶۲ء | ایشیاٹک سوسائٹی بنگال کے تحت 'تاریخ فیروز شاہی' کی تدوین و تصحیح کی اور بسیط مقدمہ لکھا۔ |

| | |
|---|---|
| ۱۸۶۲ء | غازی پور تبادلہ ہوا۔ ''تبیین کلام فی تفسیر التورۃ والانجیل علیٰ ملّتہ الاسلام'' کی اشاعت ہوئی۔ |
| ۱۸۶۲۔۶۳ء: | لیکچر ''غدر ۱۸۵۷ء کی مصیبت مسلمانوں پر کیوں پڑی؟'' کے عنوان سے دیا۔[۲۱] |
| ۱۸۶۳ء: ۱۶/اکتوبر: | کلکتہ کا پہلا سفر کیا۔ کلکتہ میں قیام کے دوران ''ضرورت ترقی علم وتہذیب درمیان اہلِ ہند'' کے موضوع پر نواب عبداللطیف کی قائم کردہ کلکتہ لٹریری سوسائٹی کے تحت مذاکرہ علمیہ میں فارسی میں تقریر کی' غازی پور سے کلکتہ کے سفر کے دوران جن جن شہروں میں ٹھہرے سائنٹفک سوسائٹی کے اغراض ومقاصد کی ترویج بھی کرتے رہے۔[۲۲] |
| ۱۸۶۳ء | رسالہ ''التماس بخدمت ساکنان ہند در باب ترقی تعلیم اہلِ ہند'' شائع کیا۔ |
| ۱۸۶۳ء | ''توزک جہانگیری'' کی تصحیح واشاعت کی۔ |
| ۱۸۶۴ء: ۹/جنوری: | مغربی علوم وفنون کے ہندوستان کی عام فہم زبان میں کرنے کی غرض سے 'سائنٹفک سوسائٹی' قائم کی' اس کا ابتدائی نام 'ٹرانسلیشن سوسائٹی' تھا' سیّد احمد اور کرنل گراہم دونوں اس کے سکریٹری تھے[۲۳] غازی پور کے جلسے میں 'سائنٹیفک سوسائٹی کا قیام' پر تقریر کی۔[۲۴] |
| ۱۸۶۴ء: | غازی پور مدرسہ کی ضرورت پر تقریر کی[۲۵] غازی پور میں ایک مدرسہ قائم کیا جس کا سنگ بنیاد اسکول کمیٹی کے صدر راجہ دیونرائن سنگھ اور مولانا محمد فصیح اللہ نے رکھا[۲۶] |
| ۱۸۶۴ء: یکم اپریل: | علی گڑھ تبادلہ ہوا۔ |
| ۱۸۶۴ء: ۴/جولائی: | رائل ایشیاٹک سوسائٹی کے اعزازی رکن منتخب ہوئے۔ |
| ۱۸۶۴ء: ۳۰/نومبر: | سائنٹفک سوسائٹی علی گڑھ کا سنگ بنیاد رکھے جانے کے موقع پر صوبہ شمال مغرب (یوپی) کے لیفٹنٹ گورنر مسٹر ڈریمنڈ کے خیر مقدم کے موقع پر ایک نظم سنائی۔[۲۷] |
| ۱۸۶۶ء: ۱۴/فروری: | سائنٹفک سوسائٹی کی عمارت کا افتتاح کمشنر میرٹھ مسٹر ولیمس سے کروایا۔ |
| ۱۸۶۶ء: ۳۰/مارچ: | اخبار سائنٹفک سوسائٹی کا اجراء کیا بعدازاں یہ اخبار انسٹی ٹیوٹ گزٹ کے نام سے مشہور ہوا[۲۸] |
| ۱۸۶۶ء: ۱۰/مئی: | برٹش انڈیا ایسوسی ایشن قائم کی[۲۹] اس کے قیام کی ضرورت پر کی گئی تقریر اخبار سائنٹیفک سوسائٹی علی گڑھ میں شائع ہوئی[۳۰] |
| ۱۸۶۶ء: ۲/جولائی: | برٹش انڈیا ایسوسی ایشن کے سکریٹری کی حیثیت سے وائسرائے کی کونسل کو نئے نافذ العمل پوسٹل قواعد کے مضر اثرات کی طرف دلائی' اُن کی کوششوں سے ان مشکلات کا ازالہ ہوا[۳۱] |
| ۱۸۶۶ء: ۵/جولائی | سائنٹفک سوسائٹی علی گڑھ کے جلسے میں 'ذی رتبہ اصحاب اور ہمدردی خلق' پر اردو میں اور سیّد محمود نے انگریزی میں لیکچر دیا[۳۲] |
| ۱۸۶۶ء: ۱۴/ستمبر: | ''انگریزوں کے ساتھ کھانا پینا اسلامی احکام کی رو سے'' اخبار سائنٹفک سوسائٹی میں چھپا[۳۳] |
| ۱۸۶۶ء: ۲۰/نومبر: | تعلیمی خدمات کے صلے میں آگرہ دربار کے موقع پر تمغہ حسنِ خدمت پیش کیے جانے کا اعلان ہوا۔ |
| ۱۸۶۷ء: یکم جنوری: | ایسٹ انڈیا ایسوسی ایشن لندن کے ممبر مقرر ہوئے۔[۳۴] |
| ۱۸۶۷ء: ۱۱/فروری: | لیفٹنٹ گورنر شمال مغرب[یوپی] نے تمغہ حسنِ کارکردگی دینے کے لیے آگرہ میں دربار کیا دربار کی نشستوں میں برتے گئے امتیازی سلوک سے ناراض ہو کر واپس چلے آئے بعدازاں کچھ دنوں بعد انسٹی ٹیوٹ ہال کے ایک جلسے میں یہ تمغہ کمشنر میرٹھ مسٹر ولیمس نے دیا[۳۵] |
| ۱۸۶۷ء: | اودھ دربار کے موقع پر وائسرائے وگورنر جنرل لارڈ لارنس سے درخواست کی کہ وہ ہندوستانیوں کی اعلیٰ تعلیم کے لیے وظائف کا اہتمام کریں۔[۳۶] |
| ۱۸۶۷ء: یکم اگست: | برٹش انڈیا ایسوسی ایشن کے سکریٹری کی حیثیت سے حکومت کو ورنا کیولر یونیورسٹی جس میں ذریعہ تعلیم اردو ہو۔ قائم کرنے کی عرضداشت پیش کی۔ |

| | |
|---|---|
| ۱۸۶۷ء | عدالت خفیہ (اسمال کاز کورٹ) کے جج مقرر ہوئے اور علی گڑھ سے بنارس تبادلہ ہوا۔ |
| ۱۸۶۷ء: ۱۷ر ستمبر | بنارس میں ہومیو پیتھک ہسپتال کے جلسہ میں 'ہومیو پیتھی طریقہ علاج' پر لیکچر دیا۔ [۳۷] |
| ۱۸۶۷ء: ۲۰ر ستمبر | بنارس انسٹی ٹیوٹ کے جلسہ میں ''اہل ہند کی ترقی تربیت'' کے عنوان پر تقریر کی۔ [۳۸] |
| ۱۸۶۷ء: ۲۵ر ستمبر: | بنارس میں ہومیو پیتھک دواخانہ اور ہسپتال قائم کیا۔ [۳۹] |
| ۱۸۶۸ء: | بنارس میں 'سویلزیشن یعنی شائستگی اور تہذیب' کے عنوان پر لیکچر دیا۔ [۴۰] |
| ۱۸۶۸ء: | اردو زبان اور رسم الخط موقوف کرانے کی تحریک کے رد میں متعدد مضامین لکھے [۴۱] |
| ۱۸۶۸ء: | رسالہ ''احکام طعام اہل کتاب'' نول کشور پریس کانپور سے شائع ہوا۔ |
| ۱۸۶۹ء: یکم اپریل: | حکومت نے اہل ہند کی اعلیٰ تعلیم کے لیے ۹ وظائف کا اعلان کیا جن میں سے ایک سیّد محمود کو ملا تھا اُن کی تعلیم کا انتظام کرنے کی غرض سے بنارس سے رختِ سفر باندھا، ان کے ہمراہ سیّد حامد، سیّد محمود، مرزا خداداد بیگ اور ذاتی ملازم چھجو بھی گئے، اس سفر کے لیے اپنا کتب خانہ فروخت کیا، جائداد رہن رکھی اور پانچ ہزار روپیہ ۱۴ آنہ فیصدی اور پانچ ہزار آٹھ آنہ فیصدی سود پر قرض لیا۔ مخالفین نے ان کے لندن کے سفر پر خوب چوٹیں کیں۔ [۴۲] |
| ۱۸۶۹ء: ۲ر اپریل: | الہ آباد پہنچ کر لیفٹنٹ گورنر سر ولیم میور سے ملاقات کی۔ [۴۳] |
| ۱۸۶۹ء: ۹ر اپریل: | بمبئی سے اسٹیمر کے ذریعہ لندن کے سفر پر روانہ ہوئے۔ [۴۴] |
| ۱۸۶۹ء: ۸ر مئی: | لندن پہنچ دو دن چیرنگ کراس ہوٹل میں مقیم رہے بعدازاں میکلن برک اسکوائر لندن ڈبلیو سی میں سکونت اختیار کی۔ |
| ۱۸۶۹ء: ۱۳ر جولائی | لندن میں سمٹونین سوسائٹی آف سول انجینئرز انجمن کے جلسہ میں شرکت کی جلسہ کے اختتام پر ان سے تقریر کی درخواست پر برجستہ تقریر کی اس تقریر کا انگریزی ترجمہ لارڈ لیکسن نے سنایا [۴۵] |
| ۱۸۶۹ء: ۲۱ر جولائی | ڈیلی نیوز لندن نے سرسیّد کی تقریر اور جلسے کی روداد مفصل شائع کی۔ |
| ۱۸۶۹ء: ۶ر اگست: | ہندوستان کے سابق گورنر جنرل اور وائسرائے لارڈ لارنس کی تحریک پر سی۔ ایس۔ آئی کا خطاب ملا۔ انڈیا آفس میں منعقدہ ایک تقریب میں وزیر ہند ڈیوک آف آرگائل [سائنٹفک سوسائٹی کے پیٹرن بھی تھے] نے انھیں 'نجم الہند' کا تمغہ پہنایا۔ |
| ۱۸۷۰ء: ۱۰ر مارچ: | وزیر ہند کی دعوت پر ملکہ برطانیہ کی لیوی (LAVEE) میں شریک ہوئے۔ جس میں سلطنت برطانیہ کے تمام عمائدین شامل تھے [۴۶] |
| ۱۸۷۰ء: ۹ر جون: | چارلس ڈکنس کے پینی ریڈنگ کے آخری جلسے میں شریک ہوئے۔ [۴۷] |
| ۱۸۷۰ء: | رسول اکرم ﷺ کی حیات طیبہ پر سر ولیم میور کی کتاب کی تردید میں ۱۲ مقالات اس عرصہ میں شائع کیے' ان مقالات کا انگریزی ترجمہ اجرتاً کروا کر شائع کیا۔ [۴۸] |
| ۱۸۷۰ء: ۴ر ستمبر: | لندن میں ایک سال پانچ ماہ قیام کیا۔ اس عرصہ میں انگلستان کے طریقۂ تعلیم اور عام تعلیمی حالات کا مطالعہ و مشاہدہ کیا۔ کیمبرج یونیورسٹی گئے اور اس سے متعلق ہر جزوی و کلی معلومات حاصل کیں۔ اسی دوران پارلیمنٹ میں لندن یونیورسٹی سے متعلق ایک نیا تعلیمی بل پیش ہوا تھا جس میں آکسفورڈ اور کیمبرج کے پرانے نظام تعلیم کی جگہ جدید خطوط پر نظام تعلیم کو مرتب کیا گیا تھا سیّد احمد نے اسی عرصہ میں ایک انگریزی پمفلٹ شائع کیا جس میں ہندوستانی طریقۂ تعلیم کے نقصانات کو مفصل بیان کیا۔ |
| ۱۸۷۰ء: | ''مسافران لندن'' کے عنوان سے سفرنامہ لکھنا شروع کر چکے تھے جس کا خلاصہ انسٹی ٹیوٹ گزٹ میں شائع ہوتا رہا۔ [۴۹] |
| ۱۸۷۰ء: ۲ر اکتوبر: | سیّد حامد کے ہمراہ لندن سے بمبئی پہنچے۔ |

| | |
|---|---|
| ۱۸۷۰ء: ۲۴ر دسمبر: | ہندوستان پہنچ کر ''تہذیب الاخلاق'' کا اجراء کیا۔ یہ نام انھوں نے ابوعلی احمد بن محمد بن یعقوب ابن مسکویہ کی کتاب 'تہذیب الاخلاق و تطہیر الاعراق' سے مستعار لیا، اس رسالے ابتدائی انتظامات قیام لندن کے دوران کر چکے تھے۔ تیونس کے اخبار ''الرائد التونسی'' کے موٹو (MOTTO) سے متاثر ہوکر انھوں نے تہذیب الاخلاق کے سرنامے کے لیے ''قوم کی محبت ایمان کا جزو ہے' پس جو شخص اپنی قوم کی سربلندی کی کوشش کرتا ہے وہ دراصل اپنے دین کی سربلندی کی کوشش کرتا ہے'' بطور ماٹو تجویز کیا جو جلد۶ شمارہ ۶ سے شائع ہونا شروع ہوا۔[۵۰] |
| ۱۸۷۰ء: ۲۶ر دسمبر: | ایک اشتہار ''التماس بہ خدمت اہل اسلام و حکام ہند در باب ترقی تعلیم مسلمانانِ ہند'' مختلف اخبارات میں شائع کرایا اور انفرادی طور پر بھی مختلف اشخاص کو بھیجا اس میں انگریزی دور حکومت میں تعلیم جدید کے فائدے ہندوستانیوں کو مل رہے تھے اور مسلمان ان سے محروم تھے اس کے اسباب و علل دریافت کر کے مسلمانوں کو خود متوجہ ہونا چاہیے پر زور دیا گیا اس حوالہ سے بنارس میں مسلمانوں کا ایک جلسہ ہوا[۵۱] |
| ۱۸۷۰ء: | کمیٹی ''خواستگار ترقی تعلیم مسلمانان'' بنارس میں قائم کی اور اس کے سکریٹری قرار دیے گئے۔ |
| ۱۸۷۰ء: دسمبر | مضمون ''مذہب اور عام تعلیم'' تہذیب الاخلاق میں شائع ہوا۔[۵۲] |
| ۱۸۷۱ء: جنوری | مضمون ''ترقی علوم'' تہذیب الاخلاق میں شائع ہوا۔[۵۳] |
| ۱۸۷۱ء: فروری | مضامین ''علوم جدیدہ'' اور ''تربیت اطفال'' تہذیب الاخلاق میں شائع ہوئے۔[۵۴] |
| ۱۸۷۱ء: اپریل | مضمون ''اقوام المسالک'' تہذیب الاخلاق میں شائع ہوا۔[۵۵] |
| ۱۸۷۱ء: اگست | مضمون ''مصلحان معاشرت مسلمانان'' تہذیب الاخلاق میں شائع ہوا۔[۵۶] |
| ۱۸۷۱ء: نومبر | ڈاکٹر ڈبلیو ہنٹر کی کتاب 'ہمارے ہندوستانی مسلمان' کے اعتراضات کا جواب لکھا۔ |
| ۱۸۷۲ء: مارچ | مضمون ''تعلیم و تربیت'' تہذیب الاخلاق میں شائع ہوا۔[۵۷] |
| ۱۸۷۲ء: ۱۲رمئی: | کمیٹی 'خزینۃ البضاعۃ' قائم کی اور اس کے لائف سکریٹری مقرر ہوئے[۵۸] کمیٹی 'خواستگار ترقی تعلیم مسلمانان ہندوستان' کے جلسہ میں کالج کے قیام کے لیے چندہ جمع کرنے کی غرض سے ۱۲۶ اساسی ممبران پر مشتمل ایک کمیٹی قائم کی۔ |
| ۱۸۷۲ء: مئی | مضمون ''طریقہ تعلیم مسلمانان'' تہذیب الاخلاق میں شائع ہوا۔[۵۹] |
| ۱۸۷۲ء: | تہذیب الاخلاق میں 'مدرسۃ العلوم کیسا ہوگا'' کے عنوان سے مجوزہ مدرسہ کا خاکہ شائع کیا[۶۰] |
| ۱۸۷۲ء: جولائی | مضمون '' آدم کی سرگزشت'' تہذیب الاخلاق میں شائع ہوا[۶۱] |
| ۱۸۷۲ء: ۳۱رجولائی: | مجوزہ کالج کی اسکیم مختلف اشخاص کو بھیجی[۶۲] |
| ۱۸۷۲ء: ۲۶راگست | خزینۃ البضاعۃ کے نویں اجلاس علی گڑھ میں 'مدرسۃ العلوم کے جائے قیام سے متعلق تقریر کی۔[۶۳] |
| ۱۸۷۲ء: دسمبر | مضمون ''انسان میں تمام خوبیاں تعلیم سے پیدا ہوتی ہیں'' تہذیب الاخلاق میں شائع ہوا۔[۶۴] |
| ۱۸۷۳ء: ۲۶رمئی | مدرسۃ العلوم کے چندہ کے لیے عظیم آباد پٹنہ میں لیکچر دیا۔[۶۵] |
| ۱۸۷۳ء: جون | مضمون ''مسلمانوں کی تعلیم و تربیت کے لیے گورنمنٹ کی تدبیریں'' تہذیب الاخلاق میں شائع ہوا[۶۶] |
| ۱۸۷۳ء: ۳رنومبر | مرزاپور انسٹی ٹیوٹ کے جلسے میں ''رسم و رواج کی پابندی'' کے عنوان پر تقریر کی۔[۶۷] |
| ۱۸۷۳ء: ۲۹ر دسمبر | مدرسۃ العلوم کے چندہ کے سلسلے میں پہلی مرتبہ لاہور گئے اور جلسے میں تقریر کی۔[۶۸] |
| ۱۸۷۳ء: ۳۰ر دسمبر | انجمن اسلامیہ لاہور کے ایڈریس کے جواب میں تقریر کی۔[۶۹] |
| ۱۸۷۴ء: ۲۹رمئی | ملکہ وکٹوریہ کی سالگرہ کے جشن کے موقع پر مشنری اسکول گورکھپور میں ''سوانحی حالات ملکہ وکٹوریہ اور عام حالات شہر لندن' سے متعلق تقریر کی۔[۷۰] |
| ۱۸۷۴ء: جولائی | مضمون ''مسلمانوں کی تعلیمی ترقی کے متعلق گورنمنٹ کا فرمان'' تہذیب الاخلاق میں شائع ہوا[۷۱] |

| | |
|---|---|
| ۱۸۷۴ء:۳۱رجولائی | گورکھپور میں چندہ برائے مدرسۃ العلوم کے جلسے میں تقریر کی۔[۷۲] |
| ۱۸۷۵ء:۲۴رمئی | مدرسۃ العلوم (ایم۔اے۔او کالج) کا افتتاح ہوا، بنارس سے آکر تقریب میں شریک ہوئے۔ |
| ۱۸۷۶ء:۱۴راپریل | 'مجم الامثال' پر تنقیدی تبصرہ اخبار سائنٹیفک سوسائٹی علی گڑھ میں شائع ہوا۔[۷۳] |
| ۱۸۷۶ء: جولائی: | سیّد احمد قبل از وقت فرائض منصبی سے مستعفی ہوئے، ۴۰۰ روپے ماہوار پنشن مقرر ہوئی۔ بنارس سے رخصت کے وقت اہلیان بنارس نے ''سر سید میموریل'' کی جانب سے الوداعیہ دیا کمیٹی کے صدر راجہ شمبھو نرائن سنگھ نے سپاسنامہ پیش کیا جو چاندی کی کشتی میں زربفت میں ملفوف تھا[۷۴] |
| ۱۸۷۶ء: اگست: | ملازمت سے سبکدوش ہونے کے بعد مستقل طور پر علی گڑھ میں قیام پذیر ہوئے اور تفسیر القرآن لکھنا شروع کی۔ |
| ۱۸۷۶ء:۲۰دسمبر: | ''تہذیب الاخلاق'' اشاعت میں اضافہ کے باوجود مصروفیت کے سبب بند کرنا پڑا۔[۷۵] |
| ۱۸۷۷ء:۸رجنوری: | کالج کا سنگ بنیاد لارڈ لٹن نے رکھا اس موقع پر لارڈ لٹن گورنر جنرل و وائسرائے کو ممبران کالج کی طرف سے سپاس نامہ پیش کیا۔ |
| ۱۸۷۷ء: مارچ | مضمون ''یورپ میں تعلیم حاصل کرنے کے لیے جانے والے طلباء'' تہذیب الاخلاق میں شائع ہوا[۷۶] |
| ۱۸۷۷ء:۲رجون: | سریندر ناتھ بنرجی کی علی گڑھ آمد کے موقع پر سیّد احمد نے جلسے کی صدارت کی'[۷۷] |
| ۱۸۷۸ء: جون | 'جلاء القلوب' پر ریویو لکھا۔[۷۸] |
| ۱۸۷۸ء:۲۰راکتوبر: | کالج فنڈ کے لیے حکومت کی اجازت سے تیس ہزار روپے کی انعامی لاٹری کا اشتہار دیا۔[۷۹] |
| ۱۸۷۸ء:۳۱دسمبر: | گورنر جنرل لارڈ لٹن نے وائسرائیکل لیجس لیٹو کونسل کا ممبر مقرر کیا[۸۰] کونسل کے ممبر کی حیثیت سے اجلاس میں شریک ہوئے۔ |
| ۱۸۷۸ء: | ''قدیم نظام دیہی ہندوستان'' شائع کیا۔[۸۱] |
| ۱۸۷۹ء:۲۳راپریل | مداحوں کے اصرار پر تہذیب الاخلاق دوبارہ شائع ہونا شروع ہوا دوسرا دور ۲۴رجولائی ۱۸۸۱ء تک رہا بعض ناگزیر وجوہ کی بنا پر پھر بند کرنا پڑا۔[۸۲] |
| ۱۸۷۹ء:۹رستمبر: | وائسرائے کی کونسل کی ممبری کے دوران زرعی بینک قائم کرنے کے لیے یادداشت ''ترقی حیثیت اراضی و امداد کاشتکاران وتقرر بینک ہائے زراعتی'' حکومت کو پیش کی۔[۸۳] |
| ۱۸۷۹ء:۳۰رستمبر: | چیچک کے ٹیکہ کو لازمی کرنے کے لیے قانون ایک مسودہ کونسل میں پیش کیا۔[۸۴] |
| ۱۸۷۹ء:۵رنومبر: | قانون وقف جائداد کا مسودہ ''ایک تدبیر مسلمانوں کے خاندانوں کو تباہی اور بربادی سے بچانے کے لیے'' شائع کیا بعد ازاں مخالفت کے سبب اسے کونسل میں پیش نہیں کیا۔ |
| ۱۸۸۰ء:۲۳رجنوری: | ''قانون قاضیان'' کونسل میں پیش کیا جو ۹رجولائی ۱۸۸۰ء کو پاس ہوا۔ |
| ۱۸۸۰ء:۹رجولائی: | کونسل کے اجلاس میں آخری بار شرکت کی دو سالہ مدت باقی تھی بوجوہ کالج انتظامات اس سے کنارہ کش ہوئے۔[۸۵] |
| ۱۸۸۰ء:۱۱ردسمبر: | کالج فنڈ کمیٹی کی جانب سے سرجان اسٹریچی کو سپاس نامہ پیش کیا سر اسٹریچی کی کالج کے لیے خدمات کے اعتراف میں کالج کا سینٹرل ہال ان کے نام سے معنون کیا گیا۔[۸۶] |
| ۱۸۸۰ء: | مضمون 'ہماری تعلیم ہماری زبان میں' تہذیب الاخلاق میں شائع ہوا[۸۷] |
| ۱۸۸۰ء: | ''تفسیر القرآن وھوالھدیٰ والفرقان'' جلد اوّل مشمولہ تصانیف احمدیہ (حصہ اوّل جلد سوم) علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ پریس سے شائع ہوئی۔ |
| ۱۸۸۲ء:۱۸رمئی: | لوکل سیلف گورنمنٹ کا بل پیش ہوا تو سرسیّد کی خاصی طویل تقریر جس میں انھوں نے لوکل باڈیز کو وسیع اختیارات دینے پر زور دیا تھا۔ حکومت نے شمال مغربی اضلاع میں ایک تہائی نامزدگی اور دو تہائی کا انتخاب منظور کیا۔ |

۱۸۸۲ء: "تفسیر القرآن وھوالھدیٰ والفرقان" جلد دوم مشمولہ تصانیف احمدیہ (حصہ اوّل جلد چہارم) علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ پریس سے شائع ہوئی[۸۸]

۱۸۸۳ء:۱۶/جنوری مضمون 'تعلیمی لحاظ سے کیا ضلع علی گڑھ کے نصیب جاگنے والے ہیں' علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ میں چھپا[۸۹]

۱۸۸۳ء:۲۷/جنوری مدرسۃ العلوم علی گڑھ سے متعلق پٹنہ میں تقریر کی۔[۹۰]

۱۸۸۳ء: ایجوکیشن کمیشن جو ڈبلو ڈبلو ہنٹر کی سربراہی میں قائم ہوا کے ممبر مقرر ہوئے۔[۹۱]

۱۸۸۳ء: "نمیقہ در بیان تصور شیخ" "تصوف پر کے موضوع پر فارسی زبان میں شائع کی۔[۹۲]

۱۸۸۳ء: 'تحفہ حسن' پر ریویو اخبار سائنٹیفک سوسائٹی میں شائع ہوا۔[۹۳]

۱۸۸۳ء: محمڈن ایسوسی ایشن کا قیام عمل میں آیا۔[۹۴]

۱۸۸۳ء: فروری انجمن اسلامیہ رائے بریلی (یوپی) میں اسکول کا سنگِ بنیاد رکھا اس موقع پر تقریر کی[۹۵]

۱۸۸۳ء:۹/مارچ: لیجسلیٹو کونسل اضلاع شمالی مغربی و اودھ (یوپی) کے اجلاس میں فوجداری قانون میں ترمیم پیش کی[۹۶]

۱۸۸۳ء:۷/مئی: سریندر ناتھ بنرجی کی گرفتاری اور سزا پر احتجاجی جلسہ کی صدارت کی۔[۹۷]

۱۸۸۳ء: البرٹ بل وائسرائیکل کونسل کے مسودے کی تائید میں کلکتہ میں تقریر کی[۹۸]

۱۸۸۳ء: انڈین سول سروس میں شریک ہونے والے امیدواروں کی عمر پر اعتراضات کے ضمن میں نیشنل فنڈ قائم کیا گیا اس کی مقامی کمیٹی کے صدر مقرر ہوئے۔[۹۹]

۱۸۸۳ء:۱۱/اگست: محمڈن سول سروس فنڈ ایسوسی ایشن قائم کی تاکہ طلباء جو امتحان میں شریک ہونا چاہیں ان کے سفر اور تعلیم کے اخراجات فراہم کیے جائیں۔[۱۰۰]

۱۸۸۳ء: تصانیف احمدیہ، حصہ اوّل، جلد اوّل کی اشاعت، اس میں سات پرانے رسائل اور کتابوں کو یکجا کیا گیا ہے اپنی تحریروں پر خود ریویو بھی کیے۔[۱۰۱]

۱۸۸۴ء:۲۳/جنوری: کالج کے فنڈ کے لیے دوسرے سفر پنجاب کے موقع پر لدھیانہ میں منعقدہ جلسے میں "قومی تعلیم' قومی ہمدردی اور باہمی اتفاق" کے موضوع پر لیکچر دیا[۱۰۲]

۱۸۸۴ء: سفر پنجاب میں لدھیانہ' جالندھر' امرتسر' گورداس پور اور لاہور کے دورے کیے' پیش کردہ سپاس ناموں کے جواب میں اور ان شہروں کے جلسہ عام سے خطاب کیا یہ سفر ۲۳/جنوری تا ۴/فروری کو علی گڑھ پہنچ کر اختتام پذیر ہوا۔[۱۰۳]

۱۸۸۴ء: سفر پنجاب میں خطاب کے دوران "زندہ دلان پنجاب" کا خطاب دیا جو آج بھی مستعمل ہے[۱۰۴]

۱۸۸۴ء:۲۸/جنوری خاتونان پنجاب گورداس پور نے سرسید کو ایڈریس دیا جس کے جواب میں تحریری تقریر کی[۱۰۵]

۱۸۸۴ء:۳۰/جون: کالج فنڈ کمیٹی کی تجویز پر مختلف نصابات کا تفصیلی نصاب انڈین سول سروس کے طلباء کے لیے تیار کیا گیا تاکہ ۱۹ برس ہونے سے قبل ان کی تیاری ہو جائے۔[۱۰۶]

۱۸۸۵ء: "تفسیر القرآن وھوالھدیٰ والفرقان" جلد سوم مشمولہ تصانیف احمدیہ (حصہ اوّل جلد پنجم) علی گڑھ انسٹیٹیوٹ پریس سے شائع ہوئی[۱۰۷]

۱۸۸۵ء:۲۷/نومبر: اپنی سوانح عمری کی پہلی جلد لندن سے بذریعہ ڈاک موصول ہونے پر مصنف کرنل گراہم بیل کو خط لکھا[۱۰۸]

۱۸۸۶ء:۵/مئی مضمون 'اضلاع شمال و مغرب میں تعلیم کی ترقی' اخبار سائنٹیفک سوسائٹی میں چھپا[۱۰۹]

۱۸۸۶ء:۳۰/اکتوبر کالج کے اوّلین طالب علم محمد حمید اللہ خاں بیرسٹری کی سند لے کر ولایت سے آئے تو تہنیتی جلسہ میں تقریر کی اسی جلسہ میں محمد حمید اللہ خاں کو کالج کمیٹی کا ممبر نامزد کیا گیا تقرری کی سند سرسیّد نے دی[۱۱۰]

۱۸۸۶ء:۲۷/دسمبر: محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کا پہلا اجلاس علی گڑھ میں منعقد ہوا سیکریٹری مقرر ہوئے' پہلا ریزولیشن پیش کیا اور تقریر کی۔

| | |
|---|---|
| ۱۸۸۷ء: | 'الخطبات احمدیہ' کی اشاعت، انگریزی ایڈیشن کے اس اردو ترجمے میں بے شمار اضافے کیے گئے[۱۱۱] |
| ۱۸۸۷ء: | لارڈ ڈفرن نے سیّد احمد کو سول سروس کمیشن کا ممبر مقرر کیا۔ |
| ۱۸۸۷ء:۲۷؍دسمبر | مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کے دوسرے سالانہ اجلاس منعقدہ قیصر باغ لکھنؤ میں تقریر کی۔[۱۱۲] |
| ۱۸۸۷ء:۲۸؍دسمبر | اہل شہر لکھنؤ کے جلسہ میں 'پولیٹیکل امور اور مسلمان' سے متعلق تقریر کی[۱۱۳] |
| ۱۸۸۸ء: | ''تفسیر القرآن وھو الھدیٰ والفرقان'' جلد چہارم مشمولہ تصانیف احمدیہ (حصہ اوّل جلد ششم) علی گڑھ انسٹیٹیوٹ پریس سے شائع ہوئی[۱۱۴] |
| ۱۸۸۸ء:۱۳؍مارچ: | سید محمود کی شادی سیّد احمد کے ماموں زاد کی صاحبزادی مشرف جہاں بیگم سے ہوئی۔ |
| ۱۸۸۸ء:۱۶؍مارچ | میرٹھ کے جلسہ عام میں 'سیاست اور ہم' کے عنوان پر لیکچر دیا۔[۱۱۵] |
| ۱۸۸۸ء:مئی: | سی۔ایس۔آئی (نائٹ کمانڈر اسٹار آف انڈیا) کا خطاب دیا گیا، سند اور تمغہ ملنے پر انسٹی ٹیوٹ ہال میں علی گڑھ کے کلکٹر مسٹر کینیڈی کی صدارت میں جلسہ ہوا جسے دربار سے موسوم کیا گیا۔ |
| ۱۸۸۸ء:اگست: | پیٹریاٹک ایسوسی ایشن کی بنیاد رکھی تا کہ جو لوگ کانگریس میں شامل نہیں ان کے مسائل انگلستان کی پارلیمنٹ تک پہنچائے جائیں۔ |
| ۱۸۸۸ء:۲۹؍دسمبر | محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کے تیسرے اجلاس منعقدہ لاہور میں ضلع علی گڑھ کی مسلمان بستیوں اور مسلمانوں کے تعلیمی حالات بڑی تفصیل سے پیش کیے۔ تعلیم نسواں کے ریزولیشن پر تقریر کی[۱۱۶] |
| ۱۸۸۸ء:۳۰؍دسمبر | مولوی عبدالمجید پلیڈر نے فصیح و بلیغ عربی قصیدہ پیش کیا مختصر الفاظ میں ان کا شکریہ ادا کیا لاہور کے کالجوں کے طلباء نے ایڈریس پیش کیا جس کے جواب میں طلبائے لاہور سے خطاب کیا[۱۱۷] |
| ۱۸۸۹ء:۲۱؍فروری: | تین قلمی کتابیں، قرآن الحکیم، احادیث کا انتخاب حصن حصین اور دیوان حافظ جو دنیاوی اموال میں ان کا واحد اثاثہ تھا جن کی قیمت ان کے خیال میں ۵۰۰ روپے تھی اپنے پوتے سیّد راس مسعود کو ہبہ کیں۔ ہبہ نامہ علامہ شبلی نے تحریر کیا۔[۱۱۸] |
| ۱۸۸۹ء:جولائی: | تعلیمی خدمات اور فلاحی خدمات کے اعتراف میں ایڈنبرا یونیورسٹی نے ایل ایل ڈی کی اعزازی سند دی۔ |
| ۱۸۸۹ء: | 'المامون' (از شبلی نعمانی) کی دوسری اشاعت پر دیباچہ لکھا۔[۱۱۹] |
| ۱۸۸۹ء: | مختصر رسائل ''ترقیم فی قصہ اصحاب الکھف والرقیم'' اور ''ازالۃ الغین عن ذی القرنین''، مطبع مفید عام آگرہ سے شائع ہوئے[۱۲۰] |
| ۱۸۸۹ء:۲۷؍دسمبر | ایجوکیشنل کانفرنس کے چوتھے جلسہ منعقدہ علی گڑھ میں 'مدرسۃ العلوم کی تاریخ' پر لیکچر دیا[۱۲۱] |
| ۱۸۸۹ء:۲۸؍دسمبر: | کمیٹی خزینۃ البضاعۃ کے آخری جلسہ میں قانون ٹرسٹیان کے نفاذ کے بعد یہ کمیٹیاں خود مختارانہ حیثیت ختم کر کے بورڈ آف ٹرسٹیز کے تحت آ گئیں۔ سرسیّد لائف آنریری سکریٹری اور سیّد محمود لائف جوائنٹ آنریری سکریٹری قرار پائے۔[۱۲۲] |
| ۱۸۸۹ء: | امام غزالی سے متعلق مضامین کا مجموعہ ''النظر فی بعض مسائل الامام الھمام ابو حامد محمد غزالی''، فیض عام پریس علی گڑھ سے شائع ہوا۔[۱۲۳] |
| ۱۸۹۰ء:۶؍فروری: | کالج کے چندہ کے لیے نمائش گاہ میں پنی ریڈنگ کلب کے تحت ایک تھیٹر شو 'تماشائے عبرت' کے نام سے کیا[۱۲۴] |
| ۱۸۹۰ء:۱۰؍فروری | وزیر الدولہ مدبر الملک خلیفہ سیّد محمد حسن ریاست پٹیالہ کی تصنیف ''اعجاز التنزیل'' پر ریویو اخبار سرمور گزٹ ناہن میں شائع ہوا۔[۱۲۵] |
| ۱۸۹۰ء:۱۲؍اگست: | بورڈ آف ٹرسٹیز کا پہلا اجلاس ہوا۔[۱۲۶] |
| ۱۸۹۰ء: | لیکچروں کا مجموعہ منشی سراج الدین نے مرتب کر کے کشمیری بازار لاہور سے شائع کیا۔[۱۲۷] |
| ۱۸۹۰ء:۲۸؍دسمبر | ایجوکیشنل کانفرنس کے پانچویں جلسہ منعقدہ الہ آباد میں فارسی کو نصاب سے خارج کرنے کے ریزولیشن |

پرتقریر کی' اسی اجلاس میں ایجوکیشنل کانگرس کا نام مولوی رضا حسن کی تجویز پر ایجوکیشنل کانفرنس قرار پایا[۱۲۸]

۱۸۹۱ء: مختصر رسائل ''تفسیر الجن والجان علی مافی القرآن'' اور ''خلق الانسان علی مافی القرآن'' مطبع مفید عام آگرہ سے شائع ہوئے۔[۱۲۹]

۱۸۹۱ء: ۲۳ر ستمبر: ڈیپوٹیشن لے کر بھوپال اور حیدر آباد گئے[۱۳۰] حیدر آباد میں علی گڑھ کالج کے طلبا نے سپاس نامہ پیش کیا جس کے جواب میں تقریر کی[۱۳۱]

۱۸۹۱ء: ۲۹ر دسمبر ایجوکیشنل کانفرنس کے چھٹے سالانہ جلسے منعقدہ علی گڑھ میں حالی نے ترکیب بند ''قوم کا متوسط طبقہ'' سنائی اس نظم کے بعد حالی سے متعلق تقریر کی' اسی جلسہ میں تعلیم نسواں سے متعلق تقریر کی[۱۳۲]

۱۸۹۲ء: رسالہ ''الدعا والاستجابہ'' مطبع مفید عام آگرہ سے شائع کیا[۱۳۳]

۱۸۹۲ء: ۲۵ر جون: انجمن الاخواۃ (برادر ہڈ) کا قیام عمل میں آیا یہ انجمن بعد میں اولڈ بوائز ایسوسی ایشن میں تبدیل ہوگئی[۱۳۴]

۱۸۹۲ء: ''تحریر فی اصول التفسیر'' مطبع مفید عام آگرہ سے شائع کی۔[۱۳۵]

۱۸۹۲ء: ''تفسیر القرآن وھوالھدیٰ والفرقان'' جلد پنجم مشمولہ تصانیف احمدیہ (حصہ اوّل جلد ہفتم) علی گڑھ انسٹیٹیوٹ پریس سے شائع ہوئی[۱۳۶]

۱۸۹۲ء: ۲۷ر دسمبر محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کے ساتویں جلسہ منعقدہ دہلی میں مسٹر تھیوڈور پرنسپل علی گڑھ کالج کی تجویز بہ متعلق تعلیم مسلمانان کا مفصل جائزہ پر تائید میں تقریر کی[۱۳۷] بڑی بہن صفیۃ النساء نے وفات پائی[۱۳۸]

۱۸۹۳ء: ''ابطال غلامی'' مطبع مفید عام آگرہ سے شائع کی۔[۱۳۹]

۱۸۹۳ء: دسمبر ایجوکیشنل کانفرنس کے آٹھویں جلسے منعقدہ علی گڑھ میں 'مسلمانوں کی تعلیم ترقی اور اخلاق تربیت کی ضرورت' پر تقریر کی[۱۴۰]

۱۸۹۴ء: جنوری: بڑے بیٹے سیّد حامد کا انتقال ہوا۔[۱۴۱]

۱۸۹۴ء: ۷را پریل: تہذیب الاخلاق جاری کیا جس کا یہ تیسرا دور تھا اس کی اشاعت ۳رفروری ۱۸۹۷ء تک ہوئی[۱۴۲]

۱۸۹۴ء: اپریل مضمون 'مسلمان اور تعلیم زبان انگریزی' تہذیب الاخلاق میں شائع ہوا۔[۱۴۳]

۱۸۹۴ء: ۲۰را پریل چوتھی بار پنجاب کے سفر پر گئے جالندھر کے جلسہ میں مسلمانوں کی ترقی اور تعلیم نسواں پر تقریر کی[۱۴۴]

۱۸۹۴ء: ۷ر دسمبر اسٹریچی ہال علی گڑھ کالج میں منعقد جلسہ میں ترکش لباس پر تقریر کی[۱۴۵]

۱۸۹۴ء: ۲۷ر دسمبر ایجوکیشنل کانفرنس کے نویں جلسہ منعقدہ علی گڑھ میں انگریزی تعلیم کے بدنتائج سے اجتناب پر تقریر کی[۱۴۶]

۱۸۹۴ء: ۲۸ر دسمبر: ایجوکیشنل کانفرنس کے نویں اجلاس میں 'مسلمانوں کی قسمت کا آخری فیصلہ' سے متعلق ریزولیوشن پیش کیا اور آخری اجلاس میں تقریر کی[۱۴۷] سیّد راس مسعود کی تقریب بسم اللہ بھی اسی دن کے جلسے میں منعقد ہوئی' تقریب میں ملنے والی رقم کالج فنڈ میں دے دی۔[۱۴۸]

۱۸۹۴ء: ۳۰ر دسمبر: محمڈن اینگلو اورینٹل ڈیفنس ایسوسی ایشن آف اپر انڈیا قائم کی۔[۱۴۹]

۱۸۹۵ء: ''تفسیر القرآن وھوالھدیٰ والفرقان'' جلد ششم مشمولہ تصانیف احمدیہ (حصہ اوّل جلد ہشتم) علی گڑھ انسٹیٹیوٹ پریس سے شائع ہوئی[۱۵۰]

۱۸۹۵ء: مئی مضمون 'ہندوستانیوں کی تعلیم ولایت میں' تہذیب الاخلاق میں شائع ہوا[۱۵۱]

۱۸۹۵ء: جولائی: کالج کے ہیڈ کلرک شیام بہاری لال ماتھر نے کالج فنڈ میں غبن کیا اس کا اثر صحت پر برا پڑا۔

۱۸۹۵ء: ۲۸ر دسمبر ایجوکیشنل کانفرنس کے دسویں اجلاس منعقدہ شاہجہاں پور بہ صدارت نواب محسن الملک میں 'مسلمان بچوں کی تعلیم و تربیت کی ضرورت' پر لیکچر دیا[۱۵۲]

۱۸۹۶ء: ''سیرۃ فریدیہ'' کے عنوان سے اپنے نانا نواب دبیر الدولہ امین الملک خواجہ فرید الدین احمد خاں بہادر مصلح جنگ کی سوانح شائع کی۔[۱۵۳]

| | |
|---|---|
| ۱۸۹۶ء۲۲رنومبر: | ہز ہائنس محمد شاہ آغا خاں سوئم کو سپاس نامہ پیش کیا بعد ازاں آغا خان کو کالج کو یونیورسٹی کا درجہ دلانے کے لیے قائم کمیٹی کا صدر مقرر کیا۔[۱۵۴] |
| ۱۸۹۶ء: ۲۸ر دسمبر | ایجوکیشنل کانفرنس کے گیارہویں اجلاس منعقدہ میرٹھ بہ صدارت نواب عماد الملک مولوی سیّد علی بلگرامی میں 'قومی فلاح تعلیم پر منحصر ہے کے عنوان پر لیکچر دیا[۱۵۵] |
| ۱۸۹۷ء: دسمبر | ایجوکیشنل کانفرنس کے بارہویں اجلاس میں ملکہ وکٹوریہ کی جوبلی منانے اور ان کی یادگار قائم کرنے کی تجاویز پر تقریر کی[۱۵۶] |
| ۱۸۹۸ء: مارچ: | عیسائی پادری کی 'امہات المؤمنین' کے جواب میں ازواج مطہرات پر مضمون انسٹی ٹیوٹ گزٹ میں قسط وار شائع ہوا۔ لیکن اسے مکمل نہ کر سکے۔[۱۵۷] |
| ۱۸۹۸ء: ۲۴ر مارچ: | احتباس البول کا عارضہ شروع ہوا، بیماری کے زمانے میں ان کے دوست نواب محمد اسمٰعیل ان کو اپنے گھر لے گئے کیونکہ سول سرجن کی رہائش ان کے گھر سے قریب تھی۔ ۲۶ر مارچ تک بیماری میں شدت آ گئی۔ |
| ۱۸۹۸ء: ۲۷ر مارچ: | شب دس بجے انتقال کیا۔ علی گڑھ کالج کے احاطے میں تدفین ہوئی۔ |

## [ب] سر سیّد احمد خاں کے فکر و فن پر اہم تنقیدی کتب و رسائل:

| | | | |
|---|---|---|---|
| منتخب مضامین: تہذیب الاخلاق | سر سیّد احمد خاں | شمس المطابع | [۱۵۸] |
| سر سیّد احمد خاں کے خطوط | مرتب: سلیم الدین سلیم | ۱۸۶۹ء | [۱۵۹] |
| ردِ نیچریہ | محمد ناصر الدین | ۱۸۸۱ء | [۱۶۰] |
| سر سیّد کا اسلام | مولوی مشتاق حسین | سن ندارد | [۱۶۱] |
| مجموعہ لیکچرز: سر سیّد احمد خاں | فضل الدین | ۱۸۹۰ء | [۱۶۲] |
| لیکچر: اسلام | سر سیّد احمد خاں | ۱۸۹۱ء | [۱۶۳] |
| آخری مضامین سر سیّد احمد خاں | مرتب: محمد امام الدین | ۱۸۹۷ء | [۱۶۴] |
| ازواجِ مطہرات (مضمون) | مرتب: وحید الدین سلیم پانی پتی | ۱۸۹۸ء | [۱۶۵] |
| آخری مضامین سر سیّد احمد خاں | منشی فضل الدین | ۱۸۹۸ء | [۱۶۶] |
| الدعا والاستجابۃ | سر سیّد احمد خاں | ۱۸۹۹ء | [۱۶۷] |
| مجموعہ لیکچرز و اسپیچز | منشی نول کشور | ۱۹۰۰ء | [۱۶۸] |
| تفسیر القرآن وھو الھدیٰ والفرقان: جلد ۸، مشمولہ تصانیف احمدیہ (حصہ اوّل: جلد نہم) | بہ تصحیح: مولوی سیّد جلال الدین حیدر | ۱۹۰۴ء | [۱۶۹] |
| حیاتِ سر سیّد | سیّد نوازش علی | ۱۹۰۴ء | [۱۷۰] |
| مجموعہ لیکچرز و اسپیچز: سر سیّد احمد خاں حصہ اوّل | مرتب: محسن الملک، منشی نول کشور | ۱۹۰۴ء | [۱۷۱] |
| تفسیر السموات: سر سیّد احمد خاں | منشی نول کشور: مرتب | ۱۹۰۵ء | [۱۷۲] |
| سر سیّد مرحوم | مالک رام | ۱۹۱۳ء | [۱۷۳] |
| سر سیّد کی دینی برکتیں | عبد الحلیم شرر | ۱۹۲۳ء | [۱۷۴] |
| حیاتِ سر سیّد | نور الرحمٰن | ۱۹۵۰ء | [۱۷۵] |
| سر سیّد احمد خاں حالات و افکار | مولوی عبد الحق | ۱۹۵۸ء | [۱۷۶] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| علی گڑھ تحریک | مرتب: نسیم قریشی | ۱۹۶۰ء | [۱۷۷] |
| سرسید احمد خان اور ان کی نامور رفقاء کی اردو نثر کا فنی اور فکری جائزہ | ڈاکٹر سید عبداللہ | ۱۹۶۰ء | [۱۷۸] |
| مسافران لندن: سفرنامہ سرسید احمد خان مع مقدمہ مرتب | مرتب: مولانا اسمٰعیل پانی پتی | ۱۹۶۱ء | [۱۷۹] |
| مقالات سرسید حصہ اوّل: مذہبی و اسلامی مضامین | مرتب: مولانا اسمٰعیل پانی پتی | ۱۹۶۲ء | [۱۸۰] |
| مقالات سرسید: حصہ دوئم: تفسیری مضامین: | مرتب: مولانا اسمٰعیل پانی پتی | ۱۹۶۲ء | |
| مقالات سرسید: حصہ سوئم: فلسفیانہ مضامین: | مرتب: مولانا اسمٰعیل پانی پتی | ۱۹۶۲ء | |
| مقالات سرسید: حصہ چہارم: مشتمل بر قرآنی قصص: | مرتب: مولانا اسمٰعیل پانی پتی | ۱۹۶۲ء | |
| مقالات سرسید حصہ پنجم: اخلاقی و اصلاحی مضامین | مرتب: مولانا اسمٰعیل پانی پتی | ۱۹۶۳-۶۵ء | |
| مقالات سرسید حصہ ششم تاریخی مضامین | مرتب: مولانا اسمٰعیل پانی پتی | ۱۹۶۲ء | |
| مقالات سرسید حصہ ہفتم: مضامین متعلق سوانح و سیر | مرتب: مولانا اسمٰعیل پانی پتی | ۱۹۶۲ء | |
| مقالات حصہ ہشتم تعلیمی، تربیتی، اور مضامین | مرتب: مولانا اسمٰعیل پانی پتی | ۱۹۶۳ء | |
| مقالات سرسید حصہ نہم: ملکی و سیاسی | مرتب: مولانا اسمٰعیل پانی پتی | ۱۹۶۳ء | |
| مقالات سرسید حصہ دہم: اخبارات پر تنقیدی مضامین | مرتب: مولانا اسمٰعیل پانی پتی | ۱۹۶۳ء | |
| مقالات سرسید: حصہ یازدہم: سیرت طیبہ ﷺ کے متعلق مضامین | مرتب: مولانا اسمٰعیل پانی پتی | ۱۹۶۳ء | |
| مقالات سرسید حصہ دوازدہم: تقریری مقالات | مرتب: مولانا اسمٰعیل پانی پتی | ۱۹۶۳ء | |
| مقالات سرسید حصہ سیزدہم: سرسید کے ذاتی عقائد کے متعلق مضامین | مرتب: مولانا اسمٰعیل پانی پتی | ۱۹۶۳ء | |
| مقالات سرسید حصہ چہاردہم: متفرق | مرتب: مولانا اسمٰعیل پانی پتی | ۱۹۶۳ء | |
| مقالات سرسید: حصہ پانزدہم متفرق مضامین | مرتب: مولانا اسمٰعیل پانی پتی | ۱۹۶۳ء | |
| مقالات سرسید: حصہ شانزدہم نایاب رسائل مضامین | مرتب: مولانا اسمٰعیل پانی پتی | ۱۹۶۳ء | |
| سرسیّد اور اصلاح معاشرہ | شاہد حسین رزاقی | ۱۹۶۳ء | [۱۸۱] |
| سرسیّد کا علمی کارنامہ | قاضی احمد میاں اختر جوناگڑھی | ۱۹۶۴ء | [۱۸۲] |
| تذکرہ اہلِ دہلی (آثار الصنادید کا حذف شدہ باب چہارم) | محقق و مرتب، قاضی احمد میاں اختر جوناگڑھی | ۱۹۶۵ء | [۱۸۳] |
| تاریخ ادب اردو: عہد سرسیّد کی تخصیص کے ساتھ | یوسف زاہد | ۱۹۶۷ء | [۱۸۴] |
| اردو کی نثری تاریخ میں سرسیّد کا مقام | سیّد سلطان محمود حسین | ۱۹۷۱ء | [۱۸۵] |
| مکتوبات سرسید: جلد اوّل | مرتب: مولانا اسمٰعیل پانی پتی | ۱۹۷۶ء | [۱۸۶] |
| تحریک علی گڑھ اور حیدرآباد دکن | محمد حسام الدین خان غوری | ۱۹۷۹ء | [۱۸۷] |
| حیات جاوید: تعارف: قمر رئیس۔ حیات جاوید پر ایک نظر۔ سید عبداللہ | مرتبہ بہار الہ آبادی | ۱۹۸۰ء | [۱۸۸] |
| سرسیّد کی ادبی خدمات اور ہندوستانی نشاۃ ثانیہ | قدسیہ خاتون | ۱۹۸۱ء | [۱۸۹] |
| تاریخ علی گڑھ تحریک: حصہ اول: سید احمد خان تا نواب وقار الملک از پروفیسر مسز ممتاز معین<br>حصہ دوئم لکھنو پیکٹ تا قیام پاکستان از پروفیسر انصار زاہد خان | مترجمین: مسز تنویر فاطمہ لئیق و جناب وارث سرہندی | ۱۹۸۱ء | [۱۹۰] |
| سرسیّد کی کہانی ان کی اپنی زبانی | ضیاء الدین لاہوری | ۱۹۸۲ء | [۱۹۱] |
| سرسید اور علی گڑھ تحریک | پروفیسر خلیق احمد نظامی | ۱۹۸۲ء | [۱۹۲] |
| انتخاب مضامین سرسید | تصحیح و ترتیب: انور صدیقی | ۱۹۸۴ء | [۱۹۳] |

اردو کی ترقی میں سرسیّد اور ان کے رفقائے کار کا حصہ — ڈاکٹر، ایچ۔ ایس۔ کوثر — ۱۹۸۴ء [۱۹۴]
مکتوبات سرسید: جلد دوم — مرتب: مولانا اسمٰعیل پانی پتی — ۱۹۸۵ء [۱۹۵]
سرسیّد علیہ الرحمہ — جلیل قدوائی — ۱۹۸۵ء [۱۹۶]
سرسیّد کے سیاسی افکار — منشی فوق کریمی — ۱۹۸۷ء [۱۹۷]
سرسیّد، اقبال اور علی گڑھ — اصغر عباس — ۱۹۸۷ء [۱۹۸]
سرسید کی اسلامی بصیرت (تصانیفِ سرسید سے ایک نیا انتخاب) — مرتب: جمال خواجہ — ۱۹۸۷ء [۱۹۹]
حیاتِ جاوید: سوانح سرسید تلخیص — ڈاکٹر سلیم اختر — ۱۹۹۳ء [۲۰۰]
علی گڑھ کی علمی خدمات — پروفیسر خلیق احمد نظامی — ۱۹۹۴ء [۲۰۱]
اسباب بغاوت ہند: تین غیر مطبوعہ مضامین — تالیف وتدوین، سلیم الدین قریشی — ۱۹۹۷ء [۲۰۲]
سرسید تحریک اور اردو کے نثری زاویے — پروفیسر عطاء الرحمان خاں میو — ۱۹۹۸ء [۲۰۳]
سرسید احمد خان: مصنف سی ڈبلیو ٹرول — مترجم: محمد اکرام چغتائی — ۱۹۹۸ء [۲۰۴]
سرسید احمد خان — مرتب: جمیل یوسف، عزیز ملک — ۱۹۹۹ء [۲۰۵]
مضامین سرسید احمد خان — ڈاکٹر علی محمد خان — ۱۹۹۹ء [۲۰۶]
علی گڑھ تحریک اور ادب اُردو (رسالہ ندیم گیا (۱۹۳۱ء-۱۹۴۹ء) — مشیر احمد علوی ناظر کاکوروی — ۱۹۹۹ء [۲۰۷]
روایات علی گڑھ — محمد ذاکر علی خان — ۱۹۹۹ء [۲۰۸]
سرسید اکبر تک — مرتبین: شمیم حنفی، سہیل احمد فاروقی — ۱۹۹۹ء [۲۰۹]
سرسید اور سائنٹیفک سوسائٹی — افتخار عالم خان — ۲۰۰۰ء [۲۱۰]
سرسید احمد خان اور علی گڑھ تحریک کے ناقدین کا تحقیقی جائزہ — ڈاکٹر سید محبوب شاہ — ۲۰۰۰ء [۲۱۱]
سرسید احمد خان اور جدت پسندی — ڈاکٹر محمد علی صدیقی — ۲۰۰۴ء [۲۱۲]
آثار الصنادید: تین جلد — تدوین وترتیب: ڈاکٹر خلیق انجم — ۲۰۰۴ء [۲۱۳]
مطالعہ سرسیّد — ترتیب وتدوین، محمد اکرام چغتائی — ۲۰۰۶ء [۲۱۴]
سرسید احمد خان اور ان کا عہد — ثریا حسین — ۲۰۰۶ء [۲۱۵]
سرسیّد اور ان کی تحریک — مؤلف: ضیاء الدین لاہوری — ۲۰۰۷ء [۲۱۶]
اُردو صحافت اور سرسید احمد خان — عبدالحیٔ — ۲۰۰۸ء [۲۱۷]
سرسیّد کی بصیرت — اسرار عالم — ۲۰۱۳ء [۲۱۸]

## رسائل:

برگ گل مجلہ اردو کالج کراچی سرسیّد نمبر مرتبین: خواجہ محفوظ الرحمان، شفیق احمد علوی ۵۵-۱۹۵۴ء
برگ گل مجلہ اردو کالج کراچی سرسیّد نمبر مدیران: نقاش کاظمی، ظفر مسعود خیال ۶۹-۱۹۶۸ء
ماہنامہ جمیلہ دہلی سرسیّد احمد خاں نمبر دسمبر ۱۹۶۸ء
نگار پاکستان سالنامہ سال: ۴۹، شمارہ: ۱۱-۱۲ حصہ اوّل سرسیّد احمد خاں نمبر نومبر دسمبر ۱۹۷۰ء
نگار پاکستان سالنامہ سال: ۵۰، شمارہ: ۱-۲ حصہ دوم سرسیّد احمد خاں نمبر جنوری فروری ۱۹۷۱ء
ماہنامہ تہذیب کراچی جلد: ۱۵، شمارہ: ۱ خصوصی شمارہ صد سالہ یوم وفات مارچ ۱۹۹۸ء

## [۵] شمس العلماء مولانا محمد حسین آزاد (۱۸۳۰ء۔۱۹۱۰ء):

### [الف] سال بہ سال سوانح وتصانیف:

۱۸۳۰ء: ۱۰رجون: دلّی میں [بمطابق ۱۸رذی الحجہ ۱۲۴۵ھ] پیدا ہوئے۔ استاد ذوقؔ نے تاریخ ولادت کہی: ''ظہور اقبال'' آباؤاجداد شیعی مسلک کے علماء میں سے تھے جو ہمدان سے ہجرت کر کے ہندوستان میں سکونت پذیر ہوئے۔ ایران اور ہندوستان میں بھی فقہ جعفریہ کے مختلف مسائل کی تاویل وتشریح اور متنازعہ امور کے تصفیہ کے لیے ان کے بزرگوں ہی سے رجوع کیا جاتا تھا۔ مولانا آزاد کے دادا مولوی محمد اکبر دہلی کے مشہور مجتہد اور عالم تھے۔ والد مولوی باقر بھی دہلی کی معروف شخصیت تھے۔ والدہ امانی بیگم ایرانی نژاد تھیں، گھر میں فارسی بول چال کی زبان تھی۔ [۱] آزاد کی کم سنی میں اُن کی والدہ وفات پا گئیں۔ [۲] پھوپھی نے پرورش کی۔ [۳]

تعلیم: ابتدائی تعلیم مروجہ فارسی وعربی کی دادا سے مکتب میں پائی بعدازاں مولانا عبدالرزاق کے مکتب سے فارغ التحصیل ہوئے۔

۱۸۳۶ء: مولوی باقر دہلوی نے ''دہلی اخبار'' جاری کیا۔ [۴]

۱۸۴۵ء: کم عمری سے استاد ذوقؔ کی صحبت میسر آئی شعر گوئی کا آغاز ہوا۔ والد اور استاد ذوقؔ کے ہمراہ رامپور کے مشاعرے میں شرکت کی۔ [۵]

۱۸۴۶ء: دلّی کالج میں داخل ہوئے۔ دوران تعلیم مضمون نویسی پر انعام پایا۔ [۶]

۱۸۴۷ء: مولوی باقر کے فارسی رسالے کا اردو ترجمہ ''ترجمہ رسالہ نکاح'' کے عنوان سے کیا جو دہلی سے شائع ہوا۔ [۷]

۱۸۴۸ء: مولوی باقر سرکاری ملازمت سے مستعفی ہوئے اور اخبار میں ان کا نام بطور مہتمم شائع ہونے لگا۔

۱۸۴۸ء: آزاد کی شادی مرزا محمد علی کی صاحبزادی آغائی بیگم سے ہوئی۔ [۸]

۱۸۴۹ء: ۲۰راپریل: 'محمد حسین' کا نام بحیثیت مہتمم شائع ہونے لگا۔ [۹]

۱۸۴۹ء: صدر بورڈ آف ریوینو کے سرکلر نمبر ۴ کا اردو ترجمہ کیا جو مطبع دہلی اردو اخبار سے طبع ہوا۔ [۱۰]

۱۸۵۰ء: دہلی کالج سے فارغ التحصیل ہوئے۔ [۱۱]

۱۸۵۴ء: شیخ ابراہیم ذوق کا انتقال ہوا۔ کچھ عرصہ بعد حکیم آغا جان عیش دہلوی سے اصلاح لینا شروع کی۔ [۱۲]

۱۸۵۷ء: ۲۴رمئی: آزاد کی نظم ''تاریخ انقلاب عبرت افزا'' دہلی اردو اخبار میں شائع ہوئی۔ [۱۳]

۱۸۵۷ء: ۱۲رجولائی: [۱۹رذی قعد ۱۲۷۳ھ] دہلی اردو اخبار کا نام 'اخبار الظفر' ہو گیا۔

۱۸۵۷ء: ۱۳رستمبر: اخبار کی آخری اشاعت ہوئی۔ بغاوت کے الزام میں ان کے والد مولوی باقر گرفتار کیے گئے۔ اہل خانہ جان بچا کر سونی پت چلے گئے۔ اسی عرصہ میں آزاد کی شیر خوار بچی فوت ہو گئی۔

۱۸۵۷ء: ۱۶رستمبر: مولوی باقر بغاوت کے الزام میں شہید کیے گئے۔ [۱۴]

۱۸۵۷ء: ستمبر: آزاد دہلی سے نکلے اور لکھنؤ پہنچے۔

۱۸۵۷۔۵۸ء: لکھنؤ سے مدراس گئے جہاں نیل گری کے اسکول میں مدرس ہو گئے بعدازاں بمبئی گئے چند ماہ بعد ریاست جند کا رخ کیا۔

۱۸۵۹ء: ۱۹رفروری: ریاست جند میں محافظ دفتر فوجداری مقرر ہوئے دس ماہ بعد مستعفی ہو گئے۔ [۱۵]

۱۸۵۹ء: دسمبر: مجمع البحرین پریس جگراؤں میں بحیثیت کاتب ملازم ہو گئے۔ اہل خانہ کو بھی بلوا لیا۔

۶۰۔۱۸۶۱ء: جولائی: بحیثیت سررشتہ دار پوسٹ ماسٹر جنرل لاہور کے دفتر میں ملازم ہوئے۔

| | |
|---|---|
| ۱۸۶۲ء | محکمہ ڈاک سے مستعفی ہوئے۔[۱۶] اسی عرصہ میں ’آئینۂ صحت‘ تعلیم نسواں کے لیے لکھی۔[۱۷] |
| ۱۸۶۴ء | محکمہ تعلیم پنجاب میں بطور سررشتہ دار تقرر ہوا۔ اس عرصہ میں انگریز افسروں کو اردو بھی پڑھاتے رہے۔[۱۸] |
| ۱۸۶۴ء | ’’نصیحت کرن کا پھول‘‘ تعلیم نسواں کے لیے تصنیف کی۔[۱۹] |
| ۱۸۶۵ء | آغا محمد ابراہیم کی ولادت۔[۲۰] |
| ۱۸۶۵ء: ۲۱ر جنوری | انجمن اشاعت مطالب مفیدہ پنجاب کا قیام عمل میں آیا۔[۲۱] آزاد نائب سررشتہ دار ڈائریکٹر پنجاب مقرر ہوئے۔[۲۲] |
| ۱۸۶۵ء: ۱۱ر فروری: | مضمون ’’تدبیر رفع افلاس وحصولِ فارغ البالی اہلِ ہند‘‘ انجمن پنجاب کے جلسۂ عام میں پڑھا۔[۲۳] |
| ۱۸۶۵ء: ۱۷ر فروری | مضمون ’’فراخی شہر واصلاح مکانات‘‘ جلسہ انجمن میں پڑھ کر سنایا۔[۲۴] |
| ۱۸۶۵ء: ۲۴ر فروری | جلسہ انجمن پنجاب میں ’’اہل ہند کو اپنے سود و بہبود میں آپ ہمت کرنی لازم ہے‘‘ پڑھا۔[۲۵] |
| ۱۸۶۵ء: ۳ر مارچ | آزاد ’عربی کمیٹی‘ انجمن پنجاب کے ممبر بنائے گئے۔[۲۶] |
| ۱۸۶۵ء: ۷ر اپریل | مقالہ ’’ترقی تجارت ہندوستان‘‘ انجمن کے جلسۂ عام میں پڑھا۔ جو رسالہ انجمن میں چھپا[۲۷] |
| ۱۸۶۵ء: | آزاد نے ہفتہ وار طرحی مشاعرہ بھی شروع کیا جو جلسہ انجمن کے بعد ہوا کرتا تھا۔ اردو فارسی غزلیں پڑھی جاتی تھیں۔[۲۸] |
| ۱۸۶۵ء: اگست: | وسط ایشیا کا سفر کیا۔ اہل خانہ کو دہلی روانہ کیا۔[۲۹] |
| ۱۸۶۶ء: مارچ ر | وسط ایشیا کے سفر سے واپس آئے۔ چند دن دہلی میں قیام کیا بعدازاں کلکتہ سے لاہور پہنچے۔ حسن خدمت پر چھ سو روپے کا خلعت اور خوشنودی کا پروانہ ملا۔[۳۰] |
| ۶۷-۱۸۶۶ء: | آزاد نے اپنے مشاہدات ومعلومات کو ’’سخن دان فارس‘‘ کے نام سے مرتب کیا۔[۳۱] |
| ۱۸۶۷ء: ۱۳ر مارچ | ’’دربارۂ تشویق وتحریص تعلیم علوم‘‘ انجمن میں سنایا جو رسالہ انجمن میں شائع ہوا۔[۳۲] |
| ۱۸۶۷ء: اپریل | مضمون ’’انجمن اسلامی کلکتہ‘‘ انجمن میں سنایا جو رسالہ انجمن میں شائع ہوا۔[۳۳] |
| ۱۸۶۷ء: ۲۷ر مارچ | سکریٹری انجمن ہوئے۔ مدیر رسالہ انجمن اور لیکچرار یونیورسٹی مقرر ہوئے۔[۳۴] |
| ۱۸۶۷ء: ۱۰ر اپریل | ’’دھوکہ دہی نیلام‘‘ انجمن میں سنایا جو رسالہ انجمن میں شائع ہوا۔[۳۵] |
| ۱۸۶۷ء: اپریل | ’’گفت گو درباب زبانِ عربی قدیم وجدید‘‘ انجمن میں سنایا جو رسالہ انجمن میں شائع ہوا۔[۳۶] |
| ۱۸۶۷ء: اپریل | ’’زبان اردو‘‘ کے عنوان سے انجمن میں تقریر کی۔ جو رسالہ انجمن میں چھپی۔[۳۷] |
| ۱۸۶۷ء: جولائی | ’’تحصیل علم سے مطلب اصلی کیا ہے؟‘‘ انجمن میں سنایا جو رسالہ انجمن میں شائع ہوا۔[۳۸] |
| ۱۸۶۷ء: جولائی | ’’ہر کام کو سوچ سمجھ اور احتیاط سے کرنا‘‘ انجمن میں سنایا جو رسالہ انجمن میں شائع ہوا۔[۳۹] |
| ۱۸۶۷ء: اگست | ’’تنزل خیالات اہل ہند اور تقریر ان کی ترقی ہمت کے لیے‘‘ انجمن میں سنایا‘ رسالہ انجمن میں چھپا۔[۴۰] |
| ۱۸۶۷ء: اگست | ’’لباس‘‘ انجمن میں سنایا جو رسالہ انجمن میں شائع ہوا۔[۴۱] |
| ۱۸۶۷ء: اگست | ’’موجد شاعری شاہ شمس ولی اللہ‘‘ انجمن میں سنایا جو رسالہ انجمن میں شائع ہوا۔[۴۲] |
| ۱۸۶۷ء: اگست | ’’ملا جلال الدین دوانی صاحب اخلاق جلالی‘‘ انجمن میں سنایا جو رسالہ انجمن میں شائع ہوا۔[۴۳] |
| ۱۸۶۷ء: ۱۵ر اگست | ’’کلام موزوں‘‘ انجمن کے جلسہ میں پڑھا۔[۴۴] |
| ۱۸۶۷ء: ستمبر | ’’شاہ حاتم استاد مرزا رفیع سوداؔ‘‘ انجمن میں سنایا جو رسالہ انجمن میں شائع ہوا۔[۴۵] |
| ۱۸۶۷ء: ستمبر | ’’شاہ ہدایت اللہ خاں ہدایت‘‘ انجمن میں سنایا جو رسالہ انجمن میں شائع ہوا۔[۴۶] |
| ۱۸۶۷ء: ۹ر ستمبر | ’’سوالنامہ ریلوے اور اس کے جوابات‘‘ انجمن میں سنایا جو رسالہ انجمن میں شائع ہوا۔[۴۷] |
| ۱۸۶۷ء: ستمبر | ’’کتب مفیدہ کی عدم ترویج‘‘ انجمن میں سنایا جو رسالہ انجمن میں شائع ہوا۔[۴۸] |
| ۱۸۶۷ء | ’’احوال بوعلی سینا‘‘ کے عنوان سے مضمون پڑھا جو رسالہ انجمن میں قسط وار شائع ہوا۔[۴۹] |

۱۸۶۷ء:۵/اکتوبر — ''کتاب عجائب وغرائب'' پر تبصرہ لکھا جو رسالہ انجمن میں شائع ہوا۔[۵۰]

۱۸۶۷ء:۲۲/اکتوبر — ریورنڈ لانگ صاحب کی انجمن پنجاب آمد پر [اردو میں] ایڈریس کیا۔[۵۱]

۱۸۶۷ء:۲۶/اکتوبر — انجمن کے جلسہ عام میں 'میلہ ہائے ہندوستان' [۵۲] اور ''کتب مترجمہ علوم انگریزی'' [۵۳] پڑھے جو رسالہ انجمن میں شائع ہوئے۔

۱۸۶۷ء: — ''دختر کشی'' پر بہترین مقالہ کا دوسرا انعام ملا۔[۵۴]

۱۸۶۷ء:۷/دسمبر — ''دو مضامین ''ترقی کتب خانہ انجمن'' اور ''نمائش گاہ پنجاب' جلسہ انجمن میں پڑھے۔[۵۵]

۱۸۶۷ء:دسمبر — ''علوم ریاضی وغیرہ و ترجمہ اصطلاحات علمی'' انجمن میں سنایا جو رسالہ انجمن میں شائع ہوا۔[۵۶]

۱۸۶۸ء:جنوری — ''خاتمہ سال ۱۸۶۷ء: سلک جواہر'' رسالہ انجمن میں شائع ہوا۔[۵۷]

۱۸۶۸ء:فروری — ''ہولی'' کے عنوان سے شاعر مصرداس کے قصیدے پر نوٹ لکھا جو رسالہ انجمن میں چھپا۔[۵۸]

۱۸۶۸ء:فروری — 'فارسی اور اردو کی انشاء' مشاعرہ انجمن میں سنایا جو رسالہ انجمن میں شائع ہوا۔[۵۹]

۱۸۶۸ء:مارچ — ''آج کل کی تحصیل علم' انجمن میں سنایا جو رسالہ انجمن میں شائع ہوا۔[۶۰]

۱۸۶۸ء:۱۴/مارچ — لیکچر ''زمانِ سلف میں ہندو عرب و فارس میں اہل فضل نے علم و فنون میں کس طرح ترقی کی'' دیا۔ جو رسالہ انجمن میں شائع ہوا۔[۶۱]

۱۸۶۸ء:۱۱/اپریل — لیکچر 'مسائل فلسفہ تحقیق و صحیح کیوں کر حاصل ہوتے ہیں' کے عنوان سے دیا۔ جو رسالہ انجمن میں شائع ہوا۔[۶۲]

۱۸۶۸ء:اپریل — لیکچر ''مسائل فلسفہ طبعی (۱)'' انجمن میں دیا جو رسالہ انجمن میں شائع ہوا۔[۶۳]

۱۸۶۸ء:اپریل — لیکچر ''مسائل فلسفہ طبعی (۲)'' انجمن میں دیا جو رسالہ انجمن میں شائع ہوا۔[۶۴]

۱۸۶۸ء:۲۵/اپریل — لیکچر ''کششِ زمین'' دیا جو رسالہ انجمن میں شائع ہوا۔[۶۵]

۱۸۶۸ء:اپریل — ''برائے توسیع شہر لاہور'' انجمن میں سنایا جو رسالہ انجمن میں شائع ہوا۔[۶۶]

۱۸۶۸ء:۱۶/مئی — لیکچر ''قوت تجاذب'' دیا جو رسالہ انجمن میں شائع ہوا۔[۶۷]

۱۸۶۸ء:۱۸/مئی — لیکچر 'حرکت اور سکون' دیا جو رسالہ انجمن میں شائع ہوا۔[۶۸]

۱۸۶۸ء:جون — آزاد ناظم تعلیمات کی طلبی پر مری گئے۔ جہاں انھیں عارضی طور پر مسٹر پیرسن کے معاون کے طور پر ملازمت دی گئی۔ سرکاری اخبار کے سب ایڈیٹر بھی رہے۔[۶۹] اس عرصہ میں بچوں کے لیے اردو کی ریڈریں تیار کیں۔

۱۸۶۸ء:اگست — ''ترغیب تہذیب واکتساب فنون'' رسالہ انجمن میں شائع ہوا۔[۷۰]

۱۸۶۸ء:اگست — ''در باب نظم اور کلام موزوں'' رسالہ انجمن میں شائع ہوا۔[۷۱]

۱۸۶۸ء — ''قصص ہند حصہ دوم'' مرتب کی۔[۷۲]

۱۸۶۸ء — ''فارسی قواعد'' مرتب کی۔ جس پر دو سو روپے انعام ملا۔[۷۳]

۱۸۶۹ء — سرکاری اردو اخبار ''ہمائے پنجاب'' کے مدیر مقرر ہوئے۔[۷۴]

۱۸۶۹ء:۲۴/فروری — مضمون ''غم نامۂ غالب'' لکھا جو سرکاری اخبار میں شائع ہوا۔[۷۵]

۱۸۶۹ء:۱۵/مئی — جلسۂ انجمن میں ''سپاس نامۂ الوداعی'' صدر انجمن ڈاکٹر لائٹر کو پیش کیا جو رسالہ انجمن میں شائع ہوا۔[۷۶]

۱۸۶۹ء:اگست — عارضی اسسٹنٹ پروفیسر عربی گورنمنٹ کالج لاہور مقرر ہوئے۔

۱۸۷۰ء:۱۴/مارچ — ''سپاس نامۂ استقبال' صدر انجمن ڈاکٹر لائٹر کو پیش کیا جو رسالہ انجمن میں شائع ہوا۔[۷۷]

۱۸۷۰ء:۱۴/مئی — اسسٹنٹ پروفیسر عربی گورنمنٹ کالج لاہور مقرر ہوئے۔[۷۸]

۱۸۷۱ء:۱۹/جنوری — انجمن کے جلسے میں ''تاریخ ہند'' کے دو باب پڑھے۔[۷۹]

۱۸۷۱ء:فروری — انجمن کے جلسے میں 'بودھ مذہب کی ابتداء؛ تاریخ ہند' پڑھا۔[۸۰]

۱۸۷۲ء — ''سخن دان فارس'' [لیکچروں کا مجموعہ] حصہ اوّل شائع ہوا۔[۸۱]

| | |
|---|---|
| ۱۸۷۳ء:۳۰دسمبر | سرسید کی لاہور آمد پر انجمن پنجاب کی تقریب میں آزاد نے سپاس نامہ پیش کیا۔[۸۲] |
| ۱۸۷۴ء | ''سخن دان فارس'' [لیکچروں کا مجموعہ] حصہ دوم مرتب کیا۔ [۸۳] |
| ۷۵-۱۸۷۴ء | ڈاکٹر لائٹنر کی ''سنین اسلام'' کا پہلا حصہ [مرتبہ آزاد] شائع ہوئی۔[۸۴] |
| ۱۸۷۴ء:۲رمئی | انجمن کے جلسے میں نئی شاعری پر تقریر کی اور اپنی نظم ''شام کی آمد اور کیفیت رات'' پڑھی[۸۵] |
| ۱۸۷۴ء:۸رمئی | انجمن پنجاب کا جلسہ شکشا سبھا میں ہوا، آزاد نے مثنوی ''موسوم بہ شب قدر'' ۱۱۵ اشعار پر مشتمل پڑھ کر سنائی۔ اسی جلسہ میں مشاعروں کے انعقاد کا اعلان کیا گیا۔[۸۶] |
| ۱۸۷۴ء:۳۰رمئی | پہلا مشاعرہ ''برسات'' کے عنوان سے منعقد ہوا۔ آزاد نے مثنوی ''ابر کرم'' سنائی۔[۸۷] |
| ۱۸۷۴ء:۳۰رجون | دوسرے مشاعرے میں آزاد نے مثنوی ''زمستاں'' ۱۴۳ اشعار پر مشتمل سنائی۔ |
| ۱۸۷۴ء:۳راگست | تیسرے مشاعرے میں آزاد نے مثنوی ''موسوم بہ امید'' ۱۵۰ اشعار پر مشتمل سنائی۔ |
| ۱۸۷۴ء: یکم ستمبر | چوتھے مشاعرے میں آزاد نے مثنوی ''حب وطن'' ۱۹۵ اشعار پر مشتمل سنائی۔ |
| ۱۸۷۴ء:نومبر | انجمن کے جلسے میں ''نظم اردو کی تاریخ'' پڑھا۔[۸۸] |
| ۱۸۷۴ء:۱۹راکتوبر | پانچویں مشاعرے میں آزاد نے ۱۶۹ اشعار پر مشتمل مثنوی ''خواب امن'' سنائی۔ |
| ۱۸۷۴ء:۱۴رنومبر | چھٹے مشاعرے میں آزاد نے مثنوی ''وداع انصاف'' ۱۱۹ اشعار پر مشتمل سنائی۔ |
| ۱۸۷۴ء:۱۹ردسمبر | ساتویں مشاعرے میں آزاد نے مثنوی سنائی۔[۸۹] |
| ۱۸۷۵ء:۳۰رجنوری | آٹھویں مشاعرے میں آزاد نے مثنوی ''گنج قناعت'' ۱۲۰ اشعار پر مشتمل سنائی۔ |
| ۱۸۷۵ء:۱۳رمارچ | نویں مشاعرے میں آزاد نے مثنوی ''مصدر تہذیب'' ۱۴۵ اشعار پر مشتمل سنائی۔ |
| ۱۸۷۵ء:مئی | ''اردو اور انگریزی انشاء پردازی پر کچھ خیالات'' ''زبان اردو'' کے عنوان سے رسالہ انجمن مفید عام قصور ضلع لاہور میں شائع ہوا۔[۹۰] |
| ۱۸۷۵ء:مئی | انجمن کے جلسے میں ''زبان اردو (۱)'' پڑھا۔ جو رسالہ انجمن مفید عام قصور میں چھپا[۹۱] |
| ۱۸۷۵ء:۳رجولائی | دسویں مشاعرے میں آزاد نے مثنوی ''شرافت حقیقی'' سنائی۔ |
| ۱۸۷۵ء:اگست | انجمن کے جلسے میں ''زبان اردو (۲)'' پڑھا۔ جو رسالہ انجمن مفید عام قصور میں شائع ہوا[۹۲] |
| ۱۸۷۵ء:ستمبر | انجمن کے جلسے میں ''زبان اردو (۳)'' پڑھا[۹۳] جو رسالہ انجمن مفید عام قصور میں شائع ہوا[۹۴] |
| ۱۸۷۵ء:نومبر | انجمن کے جلسے میں ''زبان اردو (بقیہ حصہ ۴)'' پڑھا۔[۹۵] جو رسالہ انجمن مفید عام قصور میں شائع ہوا[۹۶] |
| ۱۸۷۵ء: | آزاد کے بیٹے ملا باقر [ولادت: فروری] نے علالت کے بعد وفات پائی۔[۹۷] |
| ۱۸۷۶ء:۱۷رجنوری | ہندوستان کے مختلف شہروں [دلی، الور، جے پور پٹیالہ وغیرہ] کی سیاحت کی۔[۹۸] |
| ۱۸۷۶ء:اپریل | چھوٹے بیٹے خلیفہ محمد اکبر نے [پونے تین ماہ کے تھے] وفات پائی۔[۹۹] |
| ۱۸۷۶ء:فروری | ''زمانہ قدیم میں ہندوستانیوں کے طور طریقے کیا تھے؟ (۱)'' رسالہ انجمن مفید عام قصور میں شائع ہوا۔[۱۰۰] |
| ۱۸۷۶ء:اپریل | ''زمانہ قدیم میں ہندوستانیوں کے طور طریقے کیا تھے؟ (۲)'' رسالہ انجمن مفید عام قصور میں شائع ہوا۔[۱۰۱] |
| ۱۸۷۶ء:مئی | ''عبدالرحیم خان خاناں'' رسالہ انجمن مفید عام قصور میں شائع ہوا۔[۱۰۲] |
| ۱۸۷۶ء:جولائی | ''عجیب تذکرہ سلاطین بطور تاریخ'' رسالہ انجمن مفید عام قصور میں شائع ہوا[۱۰۳] |
| ۱۸۷۶ء:جولائی | ''شہرت عام اور بقائے دوام کا دربار'' رسالہ انجمن مفید عام قصور میں شائع ہوا۔[۱۰۴] |
| ۱۸۷۶ء:اگست | ''راجا بیربر'' رسالہ انجمن مفید عام قصور میں شائع ہوا۔[۱۰۵] |
| ۱۸۷۷ء:جون | ''انسان کسی حال میں خوش نہیں رہتا'' رسالہ انجمن مفید عام قصور میں شائع ہوا۔[۱۰۶] |
| ۱۸۸۰ء | ''نیرنگ خیال'' کا پہلا حصہ شائع ہوا۔[۱۰۷] |
| ۱۸۸۰ء | ''آب حیات'' کا پہلا ایڈیشن شائع کیا۔[۱۰۸] |

| | |
|---|---|
| ۱۸۸۲ء | میکبتھ کا اردو ترجمہ شروع کیا بعدازاں طبع زاد ڈرامہ ''اکبر'' لکھا۔ جو علالت کے سبب ادھورا رہا۔[۱۱۰] |
| ۱۸۸۲ء | ''قصصِ ہند: حصہ دوم'' شائع ہوئی۔[۱۱۱] |
| ۱۸۸۳ء | ''نیرنگ خیال'' کا دوسرا حصہ شائع ہوا۔[۱۱۲] |
| ۱۸۸۴ء | اسسٹنٹ پروفیسر اورینٹل کالج [پنجاب یونیورسٹی] مقرر کیے گئے۔[۱۱۳] |
| ۱۸۸۴ء: ۴/جون | پنجاب ٹیکسٹ بک کمیٹی کے رکن مقرر ہوئے۔[۱۱۳] |
| ۱۸۸۵ء | ''جامع القواعد'' شائع ہوئی۔[۱۱۴] |
| ۱۸۸۵ء: ستمبر | ایران کے سفر پر روانہ ہوئے۔[۱۱۵] |
| ۱۸۸۶ء: جولائی | سیاحت ایران سے لاہور آئے۔[۱۱۶] ''سخن دان فارس'' میں مزید اضافے کیے۔[۱۱۷] |
| ۱۸۸۶ء: ۲۴/جولائی | لیکچر'' سیر ایران'' انجمن ہال لاہور میں دیا۔ جسے اخبار رفیق ہند لاہور نے شائع کیا۔[۱۱۸] |
| ۱۸۸۶ء | دوبارہ گورنمنٹ کالج لاہور سے وابستہ ہوئے۔[۱۱۹] |
| ۱۸۸۶ء | بیٹی امۃ السکینہ کی وفات ہوئی۔[۱۲۲] |
| ۱۸۸۷ء: ۶/جولائی | ''فرہنگِ آصفیہ: جلد چہارم'' پر تبصرہ لکھا۔[۱۲۳] |
| ۱۸۸۷ء | ''نگارستانِ فارس'' پر نظر ثانی کی۔[۱۲۴] |
| ۱۸۸۷ء | ''موعظۂ حسنہ [خطوط ڈپٹی نذیر احمد] پر تبصرہ لکھا۔[۱۲۵] |
| ۱۸۸۷ء | کتب خانہ آزاد کی تعمیر و افتتاح بیرونِ دہلی دروازہ لاہور۔[۱۲۶] |
| ۱۸۸۷ء | علمی خدمات کے اعتراف میں 'شمس العلماء' کا خطاب ملا۔[۱۲۷] |
| ۱۸۸۸ء | پنجاب یونیورسٹی کے اعزازی فیلو رہے۔[۱۲۸] |
| ۱۸۸۸ء | ''دیوانِ ذوق'' کی تکمیل کی۔[۱۲۹] |
| ۱۸۸۹ء | دماغی عارضہ میں مبتلا ہونے کے سبب ۱۶/اکتوبر تا ۱۵/اپریل رخصت علالت منظور ہوئی۔ اس عرصہ میں تصانیف کا سلسلہ بھی جاری رہا۔[۱۳۰] |
| ۱۸۹۰ء: ۶/جنوری | بہ سبب علالت ملازمت سے سبکدوش کیے گئے۔ وظیفہ خدمت (پنشن) جاری۔[۱۳۱] |
| ۱۸۹۱ء | ''دیوانِ ذوق'' شائع کیا۔[۱۳۲] |
| ۱۸۹۸ء | ''دربار اکبری'' شائع ہوئی۔[۱۳۳] |
| ۱۸۹۶ء | ''فلسفۂ الٰہیات'' تصنیف کی۔[۱۳۴] |
| ۱۸۹۷ء | نظموں کا مجموعہ ''نظم آزاد'' آغا محمد ابراہیم نے شائع کیا۔[۱۳۵] |
| ۱۸۹۷ء | ''سپاک ونماک'' شائع ہوئی۔[۱۳۶] |
| ۱۹۰۱ء | اندرون اکبری منڈی لاہور میں آزاد منزل تعمیر کرائی۔[۱۳۷] |
| ۱۹۰۳ء | ''مکاشفاتِ آزاد'' شائع ہوئی۔[۱۳۸] |
| ۱۹۰۶ء | آزاد کی بیوی کا انتقال ہوا۔[۱۳۹] |
| ۱۹۰۶ء | ''قندِ پارس'' شائع ہوئی۔[۱۴۰] |
| ۱۹۰۶ء: اکتوبر و نومبر | ''ڈرامہ اکبر'' رسالہ مخزن میں شائع ہوا۔[۱۴۱] |
| ۱۹۰۷ء | ''سخن دان فارس'' شائع ہوئی۔[۱۴۲] |
| ۱۹۱۰ء: ۲۲/جنوری | لاہور میں انتقال کیا۔ تدفین مزار کربلا گامے شاہ لاہور میں ہوئی۔[۱۴۳] |

محمد حسین آزاد کی غیر مطبوعہ تصانیف میں (۱) تاریخی مقامات (۲) ترکی قواعد (۳) عربی قواعد

(۴)اردو قواعد (۵) فارسی قواعد نیز متعدد تصانیف جن کے موضوعات متعین نہیں ،عربی،اردو،فارسی میں تحریر کردہ ہیں جو بیماری کی حالت میں تصنیف کیں۔[۱۴۴]

[ب] محمد حسین آزاد کے فکر فن پر اہم تنقیدی کتب و رسائل:

| | | | |
|---|---|---|---|
| کائناتِ عرب: شمس العلما مولانا محمد حسین آزاد | مرتب: آغا محمد طاہر نبیرۂ آزاد | ۱۹۲۲ء | [۱۴۵] |
| تذکرۂ علماء: شمس العلما مولانا محمد حسین آزاد | مرتب: آغا محمد طاہر نبیرۂ آزاد | ۱۹۲۲ء | [۱۴۶] |
| ڈرامہ اکبر | مرتب: آغا محمد باقر | ۱۹۲۲ء | |
| بیاضِ آزاد : شمس العلما مولانا محمد حسین آزاد | مرتب: آغا محمد طاہر نبیرۂ آزاد | ۱۹۲۳ء | [۱۴۷] |
| نیرنگِ خیال: | شمس العلما مولانا محمد حسین آزاد | ۱۹۲۳ء | [۱۴۸] |
| لغت آزاد: شمس العلما مولانا محمد حسین آزاد | مرتب: آغا محمد طاہر نبیرۂ آزاد | ۱۹۲۴ء | [۱۴۹] |
| جانورستان: شمس العلما مولانا محمد حسین آزاد | مرتب: آغا محمد طاہر نبیرۂ آزاد | ۱۹۲۸ء | [۱۵۰] |
| خم کدہ آزاد : شمس العلما مولانا محمد حسین آزاد | مرتب: آغا محمد باقر | ۱۹۳۲ء | [۱۵۱] |
| نصیحت کرن کا پھول | مرتب: آغا محمد باقر | ۱۹۳۲ء | |
| دیوانِ ذوق: مدون: شمس العلما مولانا محمد حسین آزاد | مرتب: آغا محمد باقر | ۱۹۳۳ء | |
| دربار اکبری: | مرتب: آغا محمد باقر | ۱۹۳۸ء | |
| قصصِ ہند: حصہ دوم | شمس العلما مولانا محمد حسین آزاد | ۱۹۴۱ء | |
| فارسی کی پہلی اور دوسری کتاب | شمس العلما مولانا محمد حسین آزاد | ۱۹۴۱ء | |
| اردو کی پہلی، دوسری، تیسری اور چوتھی کتاب | شمس العلما مولانا محمد حسین آزاد | ۱۹۴۱ء | |
| قواعد اردو | شمس العلما مولانا محمد حسین آزاد | ۱۹۴۱ء | |
| قواعد فارسی | شمس العلما مولانا محمد حسین آزاد | ۱۹۴۱ء | |
| حکایاتِ آزاد : شمس العلما مولانا محمد حسین آزاد | مرتب: نوائے وقت | ۱۹۶۱ء | [۱۵۲] |
| شہزادہ ابراہیم کی کہانی: شمس العلما مولانا محمد حسین آزاد | مرتب: آغا محمد باقر | ۱۹۶۱ء | [۱۵۳] |
| سیرِ ایران : شمس العلما مولانا محمد حسین آزاد | مرتب: آغا محمد طاہر نبیرۂ آزاد | سن ندارد | [۱۵۴] |
| آزاد مرحوم: (محمد حسین آزاد) | کیفی دہلوی | سن ندارد | [۱۵۵] |
| سخن دانِ فارس | شمس العلما مولانا محمد حسین آزاد | ۱۹۵۵ء | [۱۵۶] |
| جامع قواعد | شمس العلما مولانا محمد حسین آزاد | ۱۹۵۷ء | |
| نظم آزاد: | مرتب: آغا محمد طاہر نبیرۂ آزاد | ۱۹۵۷ء | |
| نگارستان فارس | شمس العلما مولانا محمد حسین آزاد | ۱۹۵۷ء | [۱۵۷] |
| آموزگارِ فارسی | شمس العلما مولانا محمد حسین آزاد | ۱۹۶۱ء | |
| قندِ پارسی | شمس العلما مولانا محمد حسین آزاد | ۱۹۶۱ء | |
| مکتوبات آزاد | شمس العلما مولانا محمد حسین آزاد | ۱۹۶۱ء | |
| محمد حسین آزاد | جہاں بانو نقوی | سن ندارد | |
| مولانا آزاد ایک پروفیسر کی حیثیت سے | آغا محمد اشرف | سن ندارد | |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مولانا محمد حسین آزاد | طالب الہ آبادی | سن ندارد | |
| محمد حسین آزاد: جلد اوّل (حیات) | ڈاکٹر اسلم فرخی | ۱۹۶۵ء | [۱۵۸] |
| محمد حسین آزاد: حیات اور تصانیف: جلد دوم | ڈاکٹر اسلم فرخی | ۱۹۶۵ء | [۱۵۹] |
| مقالات مولانا محمد حسین آزاد (جلد اوّل) | مرتب: آغا محمد باقر | ۱۹۶۶ء | [۱۶۰] |
| مکاتیب مولانا محمد حسین آزاد | مرتب: سید مرتضیٰ حسین فاضل لکھنوی | ۱۹۶۶ء | [۱۶۱] |
| آب حیات: تنقیدی اور تحقیقی مطالعہ | مرتب: سید سجاد | ۱۹۶۶ء | [۱۶۲] |
| آب حیات | مرتب: تبسم کاشمیری | ۱۹۷۰ء | [۱۶۳] |
| آب حیات کی موافقت میں: دیوان ذوق | محمد صادق | ۱۹۷۳ء | [۱۶۴] |
| آب حیات کی حمایت میں اور دوسرے مضامین | ڈاکٹر محمد صادق | ۱۹۷۳ء | [۱۶۵] |
| محمد حسین آزاد۔۔ بحیثیت محقق | مرتب: قاضی عبدالودود | ۱۹۸۴ء | [۱۶۶] |
| محمد حسین آزاد | مرتب: ساحل احمد | ۱۹۸۵ء | [۱۶۷] |
| ذوق اور محمد حسین آزاد | عابد پشاوری | ۱۹۸۷ء | [۱۶۸] |
| مقالات مولانا محمد حسین آزاد: جلد دوم | مرتب: آغا محمد باقر | ۱۹۸۷ء | [۱۶۹] |
| مقالات مولانا محمد حسین آزاد: جلد سوم | مرتب: آغا محمد باقر | ۱۹۸۷ء | [۱۷۰] |
| محمد حسین آزاد: شخصیت و فن | مظفر حنفی | ۱۹۹۶ء | [۱۷۱] |
| نیرنگ خیال: محمد حسین آزاد | مرتب: منصف خان سحاب | ۱۹۹۸ء | [۱۷۲] |
| محمد حسین آزاد (نئے دریافت شدہ مآخذ کی روشنی میں) | ترتیب مع عکسی طباعت: محمد اکرام چغتائی | ۲۰۰۴ء | [۱۷۳] |
| آب حیات (مع حواشی تعلیمات اور اختلاف نسخ) | ترتیب و تدوین: ابرار عبدالسلام | ۲۰۰۶ء | [۱۷۴] |
| صحیفہ کتاب: مولانا محمد حسین آزاد تنقید و تحقیق کا دبستان لاہور | مرتب: محمد اکرام چغتائی | ۲۰۱۱ء | [۱۷۵] |
| محمد حسین آزاد (شاگردوں، ملاقاتیوں، ہم عصروں اور قریب العصر ادیبوں کی نظر میں) | مرتب: محمد اکرام چغتائی | ۲۰۱۱ء | [۱۷۶] |

رسائل:

سہ ماہی ''صحیفہ: کتاب'' لاہور شمارہ ۱۹۷۔۱۹۵ اکتوبر ۲۰۰۸ء تا جون ۲۰۰۹ء آزاد نمبر

## [۶] شمس العلماء ڈپٹی نذیر احمد، مولوی (۱۸۳۰ء-۱۹۱۲ء):

[الف] سال بہ سال سوانح وتصانیف:

۱۸۳۰ء: نذیر احمد ریہڑ ضلع بجنور میں پیدا ہوئے۔ سلسلہ نسب ننھیال وددھیال کی جانب سے حضرت ابوبکر صدیقؓ تک جا پہنچتا ہے۔ ان کے جد اعلیٰ حضرت شیخ عبدالغفور اعظم پوری حضرت شیخ گنگوہی کے جلیل القدر خلفاء میں سے تھے' ان کی آل اولاد میں پیر جی شیخ نجابت علی تھے جو نذیر احمد کے دادا تھے ان کا قیام پیرزادوں کے محلے بجنور میں تھا' نانا قاضی غلام علی شاہ کے یہاں والد مولوی سعادت خانہ داماد کی حیثیت سے ان کے ہمراہ ریہڑ میں پذیر ہوئے۔

۱۸۳۴ء: نذیر احمد کی عمر چار برس تھی جب ان کے نانا قاضی غلام علی شاہ کی وفات ہوئی' والد مولوی سعادت علی جائداد کے جھگڑوں کے سبب اپنے آبائی گھر بجنور چلے آئے' جہاں وہ زمینداری اور معلمی کا پیشہ اختیار کیا۔

تعلیم: گھر کے علمی اور مذہبی ماحول کے سبب کم سنی ہی سے نذیر احمد چلبلے ہونے کے باوجود پڑھنے کے شوقین تھے' گھر ہی پر ناظرہ کی تعلیم مکمل ہوئی بعد ازاں مکتب بھیجے گئے مگر مولوی سعادت ان کی تعلیم سے مطمئن نہ ہوئے تو انھوں نے گھر ہی پر فارسی کی مروجہ کتب پڑھائی شروع کر دیں، جب استعداد بڑھی تو کچھ عربی کتب بھی پڑھائیں۔

۱۸۳۹ء: تقریباً نو برس کے تھے جب نذیر احمد اور ان کے بھائی کو مولوی سعادت نے مولوی نصر اللہ خورجوی' ڈپٹی کلکٹر بجنور کے حلقہ درس میں عربی صرف ونحو اور عربی ادب کی تعلیم پائی۔[۱]

۱۸۴۲ء: نذیر احمد اور ان کے بھائی علی احمد مولوی عبدالخالق کے مدرسہ اورنگ آباد مسجد، پنجابی کٹڑے میں داخل کیے گئے' جہاں تقریباً تین ساڑھے تین برس تعلیم پائی اس عرصہ میں مولوی صاحب کے گھریلو کاموں وغیرہ کے لیے ان کے گھر آمد ورفت بھی جاری رہی' دلّی کی خواتین کی محاوراتی زبان کانوں پڑی' مولویوں کی اختلافات اور گروہی مناقشات کے بجائے صلح کل کی روش لیے ہوئے ہر ایک سے کسب فیض کیا۔[۲]

۱۸۴۶ء: جنوری دہلی کالج میں نذیر احمد اور ان کے بھائی علی احمد کو داخلہ مل گیا' داخلے کے وقت نذیر احمد کی عمر پندرہ سولہ برس ہوگی' دونوں بھائی مسجد سے ایک الگ کوٹھری میں رہائش پذیر ہوئے' کالج سے تعلیمی وظیفہ ۴ روپے ملا کرتا تھا جو بڑھتے بڑھتے ۱۲ روپے تک پہنچا۔ کچھ عرصہ بعد مولوی سعادت علی بجنور میں علالت کے بعد وفات پا گئے۔ دونوں بھائیوں پر کفالت کی ذمہ داری آن پڑی' ان دونوں کے وظیفے سے ان کے اہل خانہ کی گزر بسر ہونے لگی' والد کی وفات کے بعد مزید محنت سے پڑھنے لگے۔ عربی ادب کی کلاس میں انھیں اپنے دیگر ساتھیوں پر تفوق حاصل تھا' اسی عرصہ میں مضمون نگاری پر تمغہ جیتا۔

۱۸۵۰-۵۱ء: خاندانی رسم ورواج کے برخلاف مولوی عبدالقادر کی صاحبزادی صفیۃ النساء بیگم سے عقد کر لیا اور اپنی اسکالرشپ سے اپنی خانہ داری کو چلانے لگے۔ اس کے علاوہ وہ اپنے سے چھوٹے درجے کے طالب علموں کو درس دے کر اور تراجم کی تصحیح کر کے بھی کچھ نہ کچھ کما لیا کرتے تھے۔

۱۸۵۳ء: دسمبر: دہلی کالج سے عربی کی اوّل جماعت کا امتحان پاس کرنے کے بعد درس وتدریس کا سلسلہ جاری رکھا' اور مستقل ملازمت کے لیے کوشش کرتے رہے۔

۱۸۵۴ء: ستمبر: بحیثیت مدرس کنجاہ ضلع گجرات کے سرکاری اسکول میں تعینات ہوئے' جہاں مدرسے کی بنیاد ڈالی' اور بچوں کو پڑھانے لگے مگر ان کا جی نہ لگا چھ ماہ بعد اس سے بہتر ملازمت کی تگ ودو شروع کر دی۔

۱۸۵۵-۵۶ء: ڈپٹی انسپکٹر مدارس ہو کر کانپور منتقل ہو گئے۔

| | |
|---|---|
| ۱۸۵۷ء: | غدر کے حالات اور کپتان فلر انسپکٹر مدارس سے ان بن کے سبب واپس دلّی آ گئے۔ |
| ۱۸۵۷ء: | جنگ کے زمانے میں دہلی ہی میں قیام رہا، اسی دوران اپنے سسرالیوں کے تعاون سے ایک زخمی خاتون مسز لیسن کی جان بچائی' [۳] اس کے صلہ میں جب انگریزی فوجیں دہلی میں داخل ہوئیں تو ان کے سسرال والے اور وہ خود شہر سے باہر نکل گئے امن وامان بحال ہوتے ہی انھیں واپس آنے کی اجازت ملی اور کچھ انعامات بھی عطا کیے گئے۔ |
| ۱۸۵۷ء: | الٰہ آباد کی ڈپٹی انسپکٹری پر بحال کیا گیا' الٰہ آباد گئے' سررشتہ تعلیم کی بحالی میں تین برس کا عرصہ لگا، اس عرصہ میں عبداللہ خاں امین عدالت کے یہاں قیام کے دوران انگریزی سیکھی۔ |
| ۶۰-۱۸۵۹ء | میر ناصر علی ذوالقدر، ڈپٹی کلکٹر الٰہ آباد کے توسط سے سر ولیم میور' ریونیو بورڈ کے ممبر' نے قانون انکم ٹیکس کے اردو ترجمہ کا کام سونپ دیا اور ان کی خدمات ڈپٹی انسپکٹری سے مستعار لے لی گئیں' کچھ عرصہ بعد بابو شیو پرشاد انسپکٹر مدارس بھی اس کام میں شامل ہو گئے نذیر احمد ان کی نگرانی میں بقیہ ترجمہ کیا' بعد ازاں ریونیو بورڈ کے سیکریٹری لو صاحب سے بورڈ کے کئی سرکلر اردو میں ترجمہ کیے' یوں انگریزی اردو ترجمہ کی خوب مشق ہو گئی اور مسٹر لو سے اپنی انگریزی تحریر کی اصلاح بھی لی۔ [۴] |
| ۶۱-۱۸۶۰ء | انڈین پینل کوڈ کا اردو ترجمہ کرنے کے لیے ریڈ صاحب نے ''ثالث الاثانی'' بنانے کی سفارش کی' یوں اٹھارویں باب ترجمے کے کام میں شریک ہو گئے۔ ترجمہ کی تکمیل کے بعد اس کی مطبع نول کشور سے اشاعت، اشاعت کے دوران اس کا انڈیکس اور بعض دفعات کے خلاصے بھی لکھے' اس کارکردگی پر حکومت نے تمام مترجمین کو طلائی گھڑیاں جن پر ان کا نام کندہ تھا، اور ڈپٹی کلکٹر کا عہدہ تفویض کیا [۵] |
| ۱۸۶۱ء: | بہ سلسلہ طباعت تعزیرات ہند لکھنؤ میں مقیم تھے' بابو شیو پرشاد کی سفارش پر مطبع نول کشور نے انگریز افسر ولیم ایڈورڈس کی سرگذشت 'ایام غدر' کا ترجمہ کرنے کو دی' مصائب غدر کے نام سے ترجمہ کیا' جو مطبع نول کشور سے چھپا۔ |
| ۱۸۶۲ء | ڈپٹی کلکٹر کی اسامی کی جگہ خالی نہ تھی لہٰذا مسٹر لو کے مشورے سے تحصیل سلیم پور (ضلع کانپور) میں تحصیل داری کے منصب پر فائز ہوئے' اس کا امتحان دینا لازمی تھا لہٰذا منصبی ذمہ داریوں کے ساتھ ساتھ امتحان کی تیاری کی اور امتحان میں اوّل آئے۔ |
| ۱۸۶۲ء: | ایکٹ ۲۵، ۱۸۶۱ء کا اردو ترجمہ ضابطہ فوجداری گورنمنٹ گزٹ میں شائع ہوا تعزیرات ہند اور اس ترجمہ میں اختلاف کی گورنمنٹ کو اطلاع کی بعد ازاں اس ضابطہ فوجداری کے ترجمہ کی درستی بھی کی۔ |
| ۱۸۶۳ء | ڈپٹی کلکٹر کانپور کے عہدے پر فائز ہوئے اور دو ماہ بعد تبادلہ گورکھپور ہو گیا یہاں ڈپٹی کلکٹر کے امتحان کی تیاری کی اور فرائض منصبی کو بھی بخوبی انجام دیا اور پورے صوبے میں اوّل آئے' گورکھپور سے ان کا تبادلہ اورئی ضلع جالون' ہو گیا۔ جہاں ۶۶-۱۸۶۵ء تک رہے۔ |
| ۱۸۶۶ء | ضلع جالون سے تبادلہ گورکھپور ہوا' نئے ضلع بستی کے بندوبست کے انتظامات میں مصروف ہوئے' حاکم بندوبست لے پوئرون کے' قانون شہادت' پر انگریزی عالمانہ مقالہ کو ان کی فرمائش پر ترجمہ کیا' مطبع نول کشور سے شائع ہوا۔ |
| ۱۸۶۸ء | شعبۂ تعلیم کی طرف سے درسی نصاب میں اصلاح کی غرض سے درسی کتابوں کے انعامی مقابلے کا اعلان ہوا' مرآۃ العروس' تصنیف کی۔ |
| ۱۸۶۹ء | 'مرآۃ العروس' مقابلے میں پیش کی اور 'منتخب الحکایات' تصنیف کی۔ [۶] |
| ۱۸۷۰ء: جنوری: | آگرہ دربار میں لیفٹیننٹ گورنر سر ولیم میور نے مرآۃ العروس پر نذیر احمد انعام دیا۔ |
| ۱۸۷۰ء | فرزند ظہیر الدین کے وفات پر عربی میں مرثیہ لکھا۔ |

| | |
|---|---|
| ۱۸۷۱ء | 'مبادی الحکمت' عربی اور انگریزی منطق کی کتابوں سے استفادہ کر کے تصنیف کی' اس پر حکومت نے پانچ سو روپے انعام دیا۔[۷] |
| ۱۸۷۲۔۷۱ء | بیٹے بشیر الدین کی تعلیم کے لیے 'چند پند سودمند' تصنیف کی۔[۸] |
| ۱۸۷۲ء | مرآۃ العروس کے دوسرے حصہ ''بنات النعش'' پر مسٹر کیمپسن کی سفارش سے حکومت نے پانچ سو روپے کا انعام دیا۔ |
| ۱۸۷۲ء | انگریز افسر لے پوئرون کی فرمائش پر علم ہیئت کی کتاب دی ہیونز کے انگریزی ترجمہ کا اردو ترجمہ 'سماوات' کے نام سے کیا۔[۹] |
| ۱۸۷۲ء | گورکھپور سے تبادلہ اعظم گڑھ ہوا۔ |
| ۱۸۷۴ء | 'توبۃ النصوح' لکھی جس پر حکومت نے اوّل انعام دیا۔ |
| ۱۸۷۴ء | انھی دنوں بیٹے بشیر احمد کے لیے 'مایغنیک فی الصرف'، 'حرف صغیر' 'نصاب خسرو'[۱۰] اور 'رسم الخط' کے نام سے چھوٹے رسالے لکھے۔ |
| ۱۸۷۷ء | 'مایغنیک فی الصرف' کا پہلا ایڈیشن مطبع مفید آگرہ سے چھپا۔ |
| ۱۸۷۷ء: فروری ر | محسن الملک نے (سرسیّد کی معرفت) بہ حکم سرکار نواب سالار جنگ ناظم بندوبست حیدرآباد دکن، کی ملازمت کی پیشکش کی۔ |
| ۱۸۷۷ء: یکم اپریل | انگریزی حکومت سے دو سال کی رخصت لے کر [تنخواہ اور پنشن کے معاملات طے کر کے] اعظم گڑھ سے حیدرآباد پہنچے۔ |
| ۱۸۷۷ء | تلنگانہ کے دو اضلاع کے انتظامات سپرد ہوئے' اور دفتری فارسی میں روداد، تجاویز برابر بھیجتے رہے' تلنگی زبان سیکھنے لگے۔ ان کی معاملہ فہمی سے متاثر ہو کر سالار جنگ نے انھیں صدر تعلقہ دار کا عہدہ تجویز کیا بعد ازاں نذیر احمد ناظم بندوبست اور منصرم تعلقہ دار کے عہدے پر مقرر ہوئے۔ |
| ۱۸۷۷۔۷۸ء | نواب سالار جنگ کے حکم سے بشیر الدین احمد کا ماہانہ وظیفہ جاری ہوا' انگریزی حکومت کی ملازمت سے مستعفی ہوئے' اور اہل خانہ کو حیدرآباد بلا لیا۔ |
| ۱۸۷۹۔۸۰ء | کمسن نظام نواب میر محبوب علی کی تدریس کے لیے سر سالار جنگ کی فرمائش سے انتظام سلطنت پر سات رسالے لکھے جو نظام کو پڑھائے گئے[۱۱] سر سالار جنگ کے دونوں صاحبزادے پٹن چرو میں انتظامی امور سیکھنے کے لیے بھیجے گئے۔ پٹن چرو کے پانچ سالہ قیام کے دوران چھ ماہ سترہ دن میں قرآن مجید حفظ کیا۔ |
| ۱۸۸۳ء | سر سالار جنگ نے رکن مجلس مال گزاری پر مقرر کیا۔ |
| ۱۸۸۴ء: ۵رفروری | محبوب علی خاں آصف جاہ سادس تخت نشین ہوئے۔ |
| ۱۸۸۴ء: ۸رفروری | نواب سر سالار جنگ نے وفات پائی۔ |
| ۱۸۸۴ء: ۲۶/۲۵رفروری: | بعض وجوہات کی بنا پر رکن مجلس مال گزاری سے مستعفی ہوئے' ریاست کی ہفت سالہ ملازمت اور خدمات تصانیف اور سابقہ ملازمت کو ملا کر پنشن چھ سو روپے مقرر کر دی گئی۔ |
| ۱۸۸۴ء: | دہلی آ گئے اور تصنیف و تالیف، درس و تدریس میں مشغول ہوئے۔ |
| ۱۸۸۵ء | 'محصنات' (ناول: فسانۂ مبتلا) شائع ہوا۔ |
| ۱۸۸۷ء | 'موعظۂ حسنہ' کے عنوان سے خطوط محمد عبدالغفور شہباز نے مرتب کر کے لکھنؤ سے شائع کیے[۱۲] |
| ۱۸۸۷ء: ۲۸ردسمبر | محمڈن ایجوکیشنل کانگریس کے دوسرے سالانہ اجلاس منعقدہ لکھنؤ میں انڈین نیشنل کانگریس کے خلاف تقریر کی۔ |
| ۱۸۸۸ء | والدہ نے ان کا دوسرا عقد بجنور میں کرا دیا' کچھ ہی عرصہ میں طلاق واقع ہوئی۔ |

۱۸۸۸ء:۲۸/دسمبر — محمڈن ایجوکیشنل کانگریس کے تیسرے سالانہ اجلاس منعقدہ لاہور میں لیکچر دیا اور مسدس سنائی۔[۱۳]

۱۸۸۸ء:۵/اکتوبر — مسلمانانِ دہلی کے انڈین نیشنل کانگریس کے خلاف منعقدہ جلسہ میں لیکچر دیا۔

۱۸۸۸ء — 'ابن الوقت' شائع ہوا۔

۱۸۸۹ء:۳۰/دسمبر — محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کے چوتھے سالانہ جلسے میں خطاب کیا۔

۱۸۹۰ء — سات منتخب لیکچروں کا پہلا مجموعہ میر کرامت علی نے مرتب کر کے شائع کیا۔[۱۴]

۱۸۹۱ء — 'ایامیٰ' کی اشاعت ہوئی۔

۱۸۹۲ء — انجمن حمایت اسلام کے ساتویں سالانہ اجلاس میں خطاب کیا۔

۱۸۹۳ء — انجمن حمایت اسلام کے آٹھویں سالانہ اجلاس میں 'فطرت اللہ' کے عنوان سے توحید پر لیکچر دیا۔

۱۸۹۳ء — محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کے اجلاس منعقدہ علی گڑھ سے خطاب کیا۔

۱۸۹۴ء — 'رویائے صادقہ' کی اشاعت ہوئی۔[۱۵]

۱۸۹۴ء:اپریل — سرسیّد کے ہمراہ ڈیپوٹیشن پر پنجاب کا دورہ کیا دوران جلسہ ۱۶۲/اشعار کی طویل مثنوی سنائی اور لیکچر دیا۔

۱۸۹۴ء — محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کے نویں جلسہ میں تقریر کی۔

۱۸۹۵ء — مدرسہ طیبہ دہلی کے سالانہ جلسے میں تقریر کی۔

۱۸۹۶ء — 'ترجمۃ القرآن' شائع ہوا۔

۱۸۹۶ء — محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کے گیارہویں سالانہ اجلاس منعقدہ میرٹھ میں دو نظمیں پڑھیں 'ان نظموں کو سرسیّد نے 'نظم بے نظیر' کے نام سے شائع کروایا۔

۱۸۹۶ء:۲/اپریل — مدرسۂ طیبہ دہلی کے ساتویں سالانہ جلسے میں نظم پڑھی۔

۱۸۹۶ء — انجمن حمایت الاسلام کے گیارہویں سالانہ اجلاس میں لیکچر دیا۔

۱۸۹۶ء — 'مصائب غدر' کا دوسرا ایڈیشن مطبع نول کشور لکھنؤ سے شائع ہوا۔

۱۸۹۷ء:جون — حکومت نے 'شمس العلماء' کا خطاب دیا۔[۱۶]

۱۸۹۸ء — لیکچروں کا دوسرا مجموعہ مولوی افتخار عالم نے شائع کیا۔[۱۷]

۱۸۹۹ء — محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس منعقدہ کلکتہ میں خطاب کیا۔

۱۹۰۰ء — محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کے اجلاس رام پور میں لیکچر دیا۔

۱۹۰۱ء — انجمن حمایت اسلام کے سولہویں سالانہ اجلاس میں ''دین و دنیا'' کے عنوان پر لیکچر دیا۔

۱۹۰۲ء:۲۳/فروری — انجمن حمایت اسلام کے سترہویں اجلاس میں 'رہبانیت' کے عنوان پر لیکچر دیا۔

۱۹۰۲ء:۳/اپریل — ایڈنبرا یونیورسٹی نے ایل۔ایل۔ڈی کی سند سے نوازا۔[۱۸]

۱۹۰۲ء: — 'الحقوق والفرائض' حصہ اوّل و دوم کی اشاعت ہوئی۔[۱۹]

۱۹۰۳ء — مسلم ایجوکیشنل کانفرنس منعقدہ دہلی میں (درباری لیکچر) لیکچر دیا۔

۱۹۰۳ء — تاریخ دربار تاج پوشی کا ترجمہ حکومت نے کروایا مطبع نول کشور لکھنؤ سے شائع ہوئی۔

۱۹۰۳۔۴ء: — 'ادعیۃ القرآن' کی اشاعت ہوئی۔[۲۰]

۱۹۰۴ء — ایجوکیشنل کانفرنس کے اٹھارہویں جلسے منعقدہ لکھنؤ میں خطاب کیا۔

۱۹۰۵ء — انجمن حمایت اسلام کے بیسویں سالانہ اجلاس میں لیکچر دیا۔

۱۹۰۶ء: — 'الحقوق والفرائض' حصہ سوم کی اشاعت ہوئی۔

۱۹۰۸ء — متعصب پادری کی کتاب 'امہات المومنین' کے جواب میں 'امہات الامہ' شائع کی۔

۱۹۰۸ء: — 'اجتہاد' کی اشاعت ہوئی۔

| | |
|---|---|
| ۱۹۰۹ء | مجموعۂ بے نظیر کے عنوان سے مولوی سیّد افتخار عالم نے سارا کلام یکجا کر کے شائع کر دیا۔[۲۱] |
| ۱۹۰۹ء: | 'مطالب القرآن (حصہ اوّل)' تصنیف کی۔[۲۲] |
| ۱۹۰۹ء: دسمبر | مضمون ''توحید باری تعالیٰ اور خلافتِ الٰہی'' رسالہ صوفی' دہلی میں شائع ہوا۔[۲۳] |
| ۱۹۱۰ء | 'ترجمۃ القرآن' کی تصنیف و اشاعت میں مشغول رہے۔ |
| ۱۹۱۰ء: ۲۸ر دسمبر | ڈی۔او۔ایل کی سند پنجاب یونیورسٹی کے تیسویں کانووکیشن میں عطا کی گئی۔[۲۴] |
| ۱۹۱۱ء: اپریل | مضمون ''التقریب'' رسالہ تمدن' دہلی کے پہلے شمارے میں شائع ہوا۔ |
| ۱۹۱۱ء: اکتوبر | مضمون ''مسلمان اور عیسائی'' رسالہ تمدن' دہلی میں شائع ہوا۔[۲۵] |
| ۱۹۱۲ء: فروری | مضمون ''بنائے ابراہیم'' رسالہ تمدن' دہلی میں شائع ہوا۔[۲۶] |
| ۱۹۱۲ء | 'رسم الخط' ۳۲ صفحات پر مشتمل رسالہ شائع ہوا۔[۲۷] |
| ۱۹۱۲ء: ۲۷ر اپریل | چند ماہ کی علالت کے بعد فالج کا حملہ ہوا۔ |
| ۱۹۱۲ء: ۳ر مئی | وفات پائی۔ خواجہ باقی باللہ کے قبرستان میں تدفین ہوئی۔ |

## [ب] <u>ڈپٹی نذیر احمد کے فکر و فن پر اہم تنقیدی کتب:</u>

| | | | |
|---|---|---|---|
| تذکرۂ مولوی نذیر احمد | میر کرامت اللہ | ۱۸۹۴ء | [۲۸] |
| حیات النذیر | مولانا افتخار عالم بلگرامی مارہروی | ۱۹۱۲ء | [۲۹] |
| ڈاکٹر نذیر احمد | ایل۔کے۔رلیارام | ۱۹۲۷ء | [۳۰] |
| نذیر احمد کی ناول نگاری | انیس ناگی | ۱۹۶۶ء | [۳۱] |
| نذیر احمد کی ناول نگاری کا فن | بشیر محمود اختر | ۱۹۶۶ء | [۳۲] |
| نذیر احمد اور اردو ناول نگاری | عظیم الوقار فرحان | ۱۹۶۹ء | [۳۳] |
| مولوی نذیر احمد دہلوی (احوال و آثار) | ڈاکٹر افتخار احمد صدیقی | ۱۹۷۱ء | [۳۴] |
| نذیر احمد شخصیت اور کارنامے | اشفاق احمد اعظمی | ۱۹۷۷ء | [۳۵] |
| نذیر احمد کے ناول | اشفاق محمد خاں | ۱۹۷۹ء | [۳۶] |
| نذیر احمد | نور الحسن نقوی | ۱۹۸۴ء | [۳۷] |
| نذیر احمد کی ناول نگاری | اعجاز علی ارشد | ۱۹۸۴ء | [۳۸] |
| ڈپٹی نذیر احمد کے ناولوں میں سماجی اقدار | بدر النساء شہاب | ۱۹۸۵ء | [۳۹] |
| مولوی نذیر احمد اور علی گڑھ تحریک | پروفیسر شجاع احمد زیبا | ۱۹۸۷ء | [۴۰] |
| نذیر احمد کے ناولوں میں نسوانی کردار | زینت بشیر | ۱۹۹۱ء | [۴۱] |
| مراۃ العروس کا تجزیاتی مطالعہ | ڈاکٹر سلیم اختر | ۱۹۹۸ء | [۴۲] |
| ڈپٹی نذیر احمد | تاج بیگم فرخی | ۲۰۱۱ء | [۴۳] |
| ڈپٹی نذیر احمد احوال و آثار : ترتیب و تدوین | محمد اکرام چغتائی | ۲۰۱۳ء | [۴۴] |

## [۷] شمس العلماء مولانا الطاف حسین حالی (۱۸۳۷ء۔۱۹۱۴ء):

### [الف] سال بہ سال سوانح وتصانیف:

**۱۸۳۷ء:** مولانا الطاف حسین حالی [مطابق ۱۲۵۳ھ] پانی پت میں پیدا ہوئے۔ سلسلۂ نسب حضرت ابوایوب انصاریؓ تک پہنچتا ہے ان کے اجداد میں سے ایک بزرگ خواجہ ملک علی نے ہرات سے ہجرت کی اور بعہد غیاث الدین بلبن ہندوستان آئے' جبکہ والدہ کا شجرۂ نسب حضرت فاطمہ بنت ختم المرسلین علیہ الصلوٰۃ والسلام سے جاملتا ہے۔[۱] اس لحاظ سے حالی ددھیال کی طرف سے انصاری اور ننھیال کی طرف سے سیّد ہیں۔[۲] حالی کی ولادت کے بعد والدہ کا دماغ مختل ہوگیا تھا۔[۳]

**تعلیم:** ساڑھے چار برس کی عمر میں رسم بسم اللہ ہوئی' پانی پت کی روایت کے مطابق حافظ ممتاز حسین سے قرآن کی تعلیم پائی' جلد ہی قرآن حفظ کرلیا۔[۴]

**۱۸۴۶ء:** نو برس کے تھے والد خواجہ ایزد بخش [مطابق ۱۲۶۲ھ] وفات پاگئے' بڑے بھائی خواجہ امداد حسین اور بڑی بہن نے پرورش کی۔[۵] قرآن حفظ کرنے کے بعد سیّد جعفر علی [۶] سے فارسی کی ابتدائی تعلیم پائی' بعدازاں مولوی حاجی ابراہیم حسین انصاری مرحوم [جو لکھنؤ سے امامت کی سند یافتہ تھے] عربی صرف ونحو کی تعلیم حاصل کی۔[۷]

**۱۸۵۴ء:** سترہ برس کی عمر میں اسلام النساء بنت سیّد باقر علی سے شادی کردی گئی'[۸] حصول علم کی لگن میں گھر والوں سے چھپ کر دلّی جامع مسجد کے قریب حسین بخش کے مدرسے میں قیام کیا۔[۹]

**۱۸۵۵۔۵۴ء:** ڈیڑھ برس دہلی میں رہے' عربی صرف ونحو اور منطق کی ابتدائی کتابیں مولوی نوازش علی[۱۰] سے پڑھیں۔[۱۱] دورانِ تعلیم نواب صدیق حسن خاں کے ایک منطقی مسئلے سے متعلق ایک عربی رسالہ لکھا جو اُن کے استاد نے چاک کرڈالا۔[۱۲] انہی دنوں مرزا غالبؔ سے تلمذ کیا شعر گوئی کی مشق بڑھائی' اس زمانے میں خستہ تخلص تھا' غالبؔ کے اردو اور فارسی کلام کے معنی سمجھے'[۱۳] دہلی کے مشاعروں میں شریک ہوئے، مرزا غالب سے داد پائی۔[۱۴]

**۱۸۵۵ء** نواب یوسف علی خاں والئ رامپور کی مدح میں قصیدہ مع درخواست نذر کیا۔[۱۵] شرح مسلّم ملاحسن اور میبذی کی تعلیم کا آغاز کیا ہی تھا کہ گھر والوں کے اصرار پر واپس پانی پت آگئے۔[۱۶] ڈیڑھ برس پانی پت سے باہر نہیں گئے۔ ذاتی طور پر مطالعہ میں مصروف رہے۔[۱۷]

**۱۸۵۶ء** ڈیڑھ برس بعد حصار میں کلکٹر کے دفتر میں ملازم ہوگئے۔[۱۸]

**۱۸۵۶ء** حاجی جان محمد قدسی کی مشہور نعتیہ غزل ''مرحبا سیّد مکّی مدنی العربیؐ '' پر ایک تضمین لکھی۔[۱۹]

**۱۸۵۷ء: مئی** ضلع حصار میں غدر کے سبب سرکاری عملداری نہ رہی۔ حالی نے پانی پت آگئے۔[۲۰]

**۱۸۵۷۔۶۱ء** چار برس پانی پت میں بے روزگار رہے' اس عرصہ میں پانی پت کے مشہور علماء وفضلاء سے منطق' فلسفہ' حدیث وغیرہ کا درس لیا' نیز از خود مطالعہ تفسیر وعربی ادب، وغیرہ لغات کی مدد سے کرتے اور مضامین بھی لکھنے لگے۔[۲۱]

**۱۸۶۱۔۶۲ء:** دہلی گئے نواب مصطفیٰ خاں شیفتہؔ رئیس دہلی تعلقہ دار جہانگیر آباد ضلع بلند شہر کے مصاحب اور اُن کے بچوں اتالیق ہوئے' شیفتہ کی وفات تک جہانگیر آباد میں ان کے یہاں رہے'[۲۲] اکثر اُن کے ہمراہ غالبؔ کی خدمت میں بھی حاضر ہوتے' غالب بھی شیفتہ کے یہاں آیا کرتے تھے۔[۲۳]

**۱۸۶۴ء** جہانگیر آباد میں قیام کے دوران 'مولود شریف' لکھا۔[۲۴]

| | |
|---|---|
| ۱۸۶۵ء | نعتیہ قصیدہ ۱۳۳ اشعار پر مشتمل غالب کی زمین میں لکھا' اسی زمانے میں غالب کی نعتیہ غزل پر تضمین لکھی۔[۲۵] |
| ۱۸۶۵ء | نواب کلب علی خاں والی رامپور کی مدح میں چونتیس اشعار کا عربی قصیدہ مع فارسی درخواست غالب کے توسط سے ارسال کیا۔[۲۶] |
| ۱۸۶۷ء | رسالہ ''تریاقِ مسموم'' عیسائی پادری کی ''ہدایت المسلمین'' کے جواب میں لکھا۔[۲۷] |
| ۱۸۶۷ء | ایک عربی قصیدہ' اڑتالیس اشعار پر مشتمل مولانا شاہ عبدالغنی نقشبندی مجددیؒ کی خدمت میں مدینہ بھیجا۔[۲۸] |
| ۱۸۶۸ء | شیفتہ کی معرفت سرسیّد سے ملاقات ہوئی۔[۲۹] |
| ۱۸۶۹ء: ۱۵ر فروری: | مرزا غالب کی وفات پر ترکیب بند کی ہیئت میں دس اشعار کے دو بند بعنوان ''مرثیہ غالب'' نظم کیے۔[۳۰] |
| ۱۸۶۹ء: ۲۹ر ستمبر: | نواب مصطفیٰ خاں شیفتہ نے وفات پائی۔[۳۱] |
| ۷۰-۱۸۶۹ء: | حالی دہلی گئے' انہی دنوں سیتارام کے بازار میں منعقدہ مشاعرے میں مصرع طرح پر تین غزلیں لکھیں بعدازاں فخریہ قصیدہ' بہتر اشعار پر مشتمل نظم کیا۔[۳۲] |
| ۱۸۷۱ء | مضمون ''ہندوستانیوں کی قابلیت و استعداد کا مقابلہ'' رسالہ ''دہلی سوسائٹی'' میں شائع ہوا۔[۳۳] |
| ۱۸۷۱ء | مضمون ''سرسیّد احمد خاں اور ان کے کام'' علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ'' میں شائع ہوا۔[۳۴] |
| ۱۸۷۱ء | پادری عمادالدین کی' تاریخ محمدی پر منصفانہ رائے' کے عنوان سے رسالہ لکھا۔[۳۵] |
| ۱۸۷۲ء | حالی دہلی سے لاہور آئے' اور آتے ہی وبائی امراض کے سبب بیمار ہوگئے۔[۳۶] |
| ۱۸۷۲ء | منشی محمد اکرام اللہ خاں کی شادی پر سولہ اشعار کی عربی نظم لکھ کر دہلی بھیجی' نیز عربی میں نو اشعار لکھ کر دہلی کے احباب کو بھیجے جو اُن کی جدائی میں لکھے تھے۔ مولانا شاہ عبدالغنیؒ کی مدح میں قصیدہ' بائیہ' عربی میں نظم کیا۔[۳۷] |
| ۷۲-۱۸۷۱ء | پنجاب گورنمنٹ بک ڈپو میں اسسٹنٹ ٹرانسلیٹر محکمہ ڈائریکٹر پنجاب کے عہدے پر ملازم ہوگئے۔[۳۸] |
| ۱۸۷۲ء | فارسی صرف و نحو پر' اصول فارسی' لکھی' اس پر محکمہ تعلیم پنجاب نے انعام دیا۔[۳۹] |
| ۱۸۷۲ء | نواب مصطفیٰ خاں شیفتہ کے دیوان فارسی کی تقریظ لکھی۔[۴۰] |
| ۱۸۷۲ء | رسالہ ''شواہدالالہام'' لکھا۔[۴۱] |
| ۱۸۷۲ء | ''مبادی علم جیولوجی'' عربی سے اردو میں تالیف و ترجمہ کی۔[۴۲] |
| ۷۳-۱۸۷۲ء | انگریزی حکایت سے ماخوذ نظم ''جواں مردی کا کام'' کے عنوان سے ستر اشعار پر مشتمل بچوں کے لیے لکھی۔ |
| ۱۸۷۴ء: ۳۰ر مئی | انجمن پنجاب کے پہلے مشاعرے میں مثنوی ''برکھارُت'' ایک سو پینتالیس اشعار پر مشتمل سنائی۔ |
| ۱۸۷۴ء: ۳ر اگست | انجمن پنجاب کے دوسرے مشاعرے میں ''نشاط امید'' کے عنوان سے بانوے اشعار پر مشتمل نظم پڑھی[۴۳] |
| ۱۸۷۴ء: یکم ستمبر | انجمن پنجاب کے چوتھے مشاعرے میں مثنوی ''حُبِ وطن'' دو سو پندرہ اشعار پر مشتمل سنائی۔ |
| ۱۸۷۴ء: ۱۴ر نومبر | انجمن پنجاب کے چھٹے مشاعرے میں مثنوی ''مناظرۂ رحم و انصاف'' ایک سو انیس اشعار پر مشتمل پڑھی۔[۴۴] |
| ۱۸۷۴ء | سررشتہ تعلیم کے ماہنامہ ''اتالیق پنجاب'' کے نائب مدیر مقرر ہوئے۔[۴۵] |
| ۱۸۷۴ء | پنجاب کے ڈائرکٹر سررشتہ تعلیم کارڈی کی مدح میں گیارہ اشعار کی عربی نظم تحریر کی۔[۴۶] |
| ۱۸۷۴ء | ''مجالسِ النساء'' دو حصہ تصنیف کی۔[۴۷] |
| ۱۸۷۴ء | نواب کلب علی خاں رام پور کی مدح میں اردو قصیدہ لکھا۔[۴۸] |
| ۱۸۷۵ء | ''مجالس النساء'' پر ایجوکیشنل دربار سے لارڈ نارتھ بروک وائسرائے (۱۸۷۲ء-۱۸۷۶ء) نے انعام دیا۔[۴۹] |
| ۱۸۷۵ء | لاہور سے دہلی آ گئے' بحیثیت عربی مدرس اینگلو عربک اسکول دہلی سے وابستہ ہوئے۔[۵۰] |
| ۱۸۷۵ء: یکم جون | علی گڑھ مدرسے کی رسم افتتاح کے موقع پر نظم ''مبارکباد'' دہلی سے سرسیّد کی خدمت میں بھیجی۔[۵۱] |

| | |
|---|---|
| ۱۸۷۵ء: اکتوبر | مضمون ''نبی کی ضرورت پر ایک وجدانی شہادت'' [۵۲] کے عنوان سے تہذیب الاخلاق میں شائع ہوا [۵۳] |
| ۱۸۷۵ء: دسمبر | مضمون ''جب زمانہ بدلے تم بھی بدل جاؤ'' کے عنوان سے تہذیب الاخلاق میں شائع ہوا۔ [۵۴] |
| ۱۸۷۵ء | خان بہادر شمس العلماء مولانا ذکاء اللہ کی ''تاریخ ہندوستان'' کی جلد دوم پر تنقیدی تبصرہ علی گڑھ انسٹیٹیوٹ گزٹ میں شائع ہوا۔ [۵۵] |
| ۱۸۷۵ء | تیونس کے وزیر خیر الدین کی عربی تاریخ ''اقوام المسالک'' کے ترجمے پر تبصرہ علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ میں چھپا [۵۶] |
| ۱۸۷۶ء: ۲۱ اپریل | دہلی سوسائٹی کے جلسے میں ''ہمدردی'' کے عنوان پر لیکچر دیا [۵۷] جو ماہنامہ ''رسالہ'' انجمن مفید عام قصور میں شائع ہوا۔ [۵۸] |
| ۱۸۷۷ء | علی گڑھ کالج کی بنیاد پڑی تو سرسیّد کی مداح میں قصیدہ لکھنا شروع کیا جو ۱۳ اشعار کے بعد مکمل نہ ہو سکا [۵۹] |
| ۱۸۷۷ء | نواب کلب علی خاں رام پور کی مدح میں ۷۸ اشعار کا فارسی قصیدہ لکھا۔ [۶۰] |
| ۱۸۷۸ء | مسٹر ایسٹوک کی انگریزی نظم [۶۱] ''زمزمۂ قیصری'' کے عنوان سے ترجمہ کی، جس کے حاشیے پر انگریز شاعر کے تعصب کو تاریخی تناظر میں اس کے خیالات پر تنقید کی۔ [۶۲] |
| ۱۸۷۹ء | چار مضامین ''الدین یُسر''، ''بدگمانی''، ''تدبیر'' اور ''مزاح'' تہذیب الاخلاق میں شائع ہوئے [۶۳] |
| ۱۸۷۹ء | ''ایڈریس باشندگان دہلی'' کے عنوان سے لالہ مدن گوپال بیرسٹر ایٹ لاء کی فرمائش پر اردو میں مضمون لکھا جسے لالہ مدن گوپال نے انگریزی میں ترجمہ کر کے وائسرائے لارڈ لٹن کے سامنے پڑھا۔ [۶۴] |
| ۱۸۷۹ء | مضمون ''مدرسۃ العلوم (علی گڑھ)'' علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ میں شائع ہوا۔ [۶۵] |
| ۱۸۷۹ء | مضمون ''بدگمانی'' تہذیب الاخلاق میں شائع ہوا۔ [۶۶] |
| ۱۸۷۹ء | مسدس کی ہیئت میں نظم ''مدّ و جزر اسلام'' نظم کی جو دیباچہ کے ساتھ شائع ہوئی۔ [۶۷] |
| ۱۸۷۹ء | باشندگان دہلی کی طرف سے وائسرائے ہند کے نام ایک 'ایڈریس' افغانستان کی جنگ میں انگریزوں کی فتح کی تہنیت پر لکھا۔ [۶۸] |
| ۱۸۸۰ء | ''مدرسۃ العلوم مسلمانان واقع علی گڑھ'' پچپن اشعار پر مشتمل ترکیب بند نظم کیا [۶۹] |
| ۱۸۸۰ء | مضمون ''کیا مسلمان ترقی کر سکتے ہیں؟'' تہذیب الاخلاق میں شائع ہوا۔ |
| ۱۸۸۰ء: اگست | موسم گرما کی تعطیلات میں علی گڑھ، فیروز آباد، ضلع آگرہ، اٹاوہ، مین پوری، کانپور اور وغیرہ کی سیر کو گئے [۷۰] |
| ۱۸۸۰ء | مضمون ''دورۂ ایام تعطیل'' علی گڑھ انسٹیٹیوٹ گزٹ میں شائع ہوا۔ [۷۱] |
| ۱۸۸۰ء | محمد حسین آزاد کی کتاب ''نیرنگ خیال'' حصہ اوّل شائع ہوئی اس پر بسیط تقریظ لکھی، جو علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ میں شائع ہوئی۔ |
| ۱۸۸۱ء | محمد حسین آزاد کی ''آب حیات'' [۷۲] پر ایک تبصرہ کیا، جو علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ میں شائع ہوا۔ |
| ۱۸۸۲ء | ''تعصب و انصاف'' کے عنوان سے دو سو چار اشعار کی نظم لکھی۔ [۷۳] |
| ۱۸۸۲ء | ''منطق استقرائی'' (مؤلف و مترجم: مولوی محمد حسین، مدیر اخبار انجمن پنجاب) پر ایک تنقیدی مضمون علیگڑھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ میں شائع ہوا۔ [۷۴] |
| ۱۸۸۲ء | سفرنامہ حکیم ناصر خسرو پر دیباچہ مع سوانح تحقیق کے ساتھ بہ زبان فارسی لکھا۔ [۷۵] |
| ۱۸۸۳ء: فروری | سر سالار جنگ کی وفات پر فارسی مرثیہ علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ میں شائع ہوا [۷۶] |
| ۱۸۸۳ء | مثنوی ''کلمۃ الحق'' راست گوئی سے متعلق ایک سو بیس اشعار پر مشتمل نظم کی۔ [۷۷] |
| ۱۸۸۳ء | استاد ذوقؔ کے قصیدے کی طرز پر ''مناظرۂ واعظ و شاعر'' تحریر کیا، جس میں شاعری کے عیوب بیان کیے ہیں [۷۸] |
| ۱۸۸۳ء | مولوی سیّد محمود کے اردو رسالہ 'منتہی العروض' اور مثنوی 'تحفۃ الشعراء' پر تبصرہ لکھا جو رسالہ کے ہمراہ شائع ہوا [۷۹] |

| | |
|---|---|
| ۱۸۸۳ء | شرفاء پانی پت کے لیے ''مسئلہ حجاب زناں'' کے عنوان سے مضمون لکھا۔ |
| ۱۸۸۳ء | ''مبادیٔ علم جیولوجی'' پنجاب یونیورسٹی نے شائع کی۔ |
| ۱۸۸۴ء | مثنوی ''ھادم اللذات'' المعروف ''مناجات بیوہ'' دیباچہ کے ساتھ دہلی سے شائع کی۔[۸۰] |
| ۱۸۸۵ء | بڑے بھائی خواجہ امداد حسین مظہر کی وفات پر قطعے کی ہیئت میں بیس اشعار پر مشتمل 'مرثیہ' لکھا۔[۸۱] |
| ۱۸۸۵ء | حکیم محمد شریف کی فارسی تصنیف ''علاج الامراض'' پر فارسی میں تقریظ لکھی جو کتاب کے ساتھ چھپی[۸۲] |
| ۱۸۸۶ء | ''حیات سعدی'' شائع ہوئی۔[۸۳] |
| ۱۸۸۶ء | دہلی اینگلو عربک اسکول سے اٹچیسن کالج لاہور کے بورڈنگ ہاؤس میں طلبہ کے اتالیق مقرر ہوئے۔[۸۴] |
| ۱۸۸۶ء: ۳۰ر نومبر | واقعہ ہجرت سے متعلق حضرت علی کرم اللہ وجہہؓ کے چھ اشعار کا منظوم ترجمہ کیا۔[۸۵] |
| ۱۸۸۶ء: | ''مسدس مدّ وجزر اسلام'' کی دوسری اشاعت پر ترمیم واضافہ کے بعد دیباچہ متعلق ضمیمہ تحریر کیا۔[۸۶] |
| ۱۸۸۷ء: ۵ر جون | آٹھ ماہ بعد واپس اینگلو عربک اسکول واپس آ گئے۔[۸۷] |
| ۱۸۸۷ء | مسدس ''موسوم بہ ننگِ خدمت''، پچپن بند پر مشتمل نظم کی۔[۸۸] |
| ۱۸۸۷ء | انجمن اسلامیہ لاہور کے جشن جوبلی کے موقع پر پچیس اشعار کا ایک قصیدہ لکھا جو انجمن کے ایڈریس کے ساتھ انجمن کی جانب سے ملکہ وکٹوریہ کی خدمت میں بھیجا گیا۔[۸۹] |
| ۱۸۸۷ء | ''پھوٹ اور ایکے کا مناظرہ'' کے عنوان سے ایک سو اڑتالیس اشعار پر مشتمل نظم لکھی۔ |
| ۱۸۸۷ء | 'فرہنگِ آصفیہ' مؤلف مولوی سیّد احمد دہلوی پر تنقید لکھی جو علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ میں شائع ہوئی۔[۹۰] |
| ۱۸۸۸ء | پنڈت مہر چند داس کی 'گلستان ناگری' پر تبصرہ لکھا جو کتاب کے ساتھ شائع ہوا۔ |
| ۱۸۸۸ء | علی گڑھ میں سر سیّد نے نواب سر آسمان جاہ بہادر مدار المہام سرکار نظام سے حالی کا تعارف کرایا۔[۹۱] |
| ۱۸۸۸ء | نواب سر آسمان جاہ بہادر مدار المہام سرکار حیدر آباد دکن نے دولت آصفیہ کی طرف سے وظیفہ مقرر کیا۔[۹۲] |
| ۱۸۸۸ء | ایک قطعہ سینتالیس اشعار کا نواب سر آسمان جاہ بہادر مدار المہام سرکار حیدر آباد دکن کو بھیجا۔[۹۳] |
| ۱۸۸۸ء | مثنوی ''حقوق اولاد'' تین سو ساٹھ اشعار پر مشتمل نظم کی۔ |
| ۱۸۸۸ء | نظم ''شکوہ ہند'' ترکیب بند کی ہیئت میں تیرہ بند پر مشتمل نظم کی' ہر بند گیارہ اشعار کا ہے۔ |
| ۱۸۸۸ء | ترکیب بند ''عرض حال'' کے عنوان سے تریسٹھ اشعار پر مشتمل نظم کیا۔[۹۴] |
| ۱۸۸۹ء: ۲۷ر فروری | نواب حامد علی خاں تخت نشین ہوئے' ان کی دعوت پر ایک قطعہ تہنیت پیش کیا بعد ازاں رام پور گئے[۹۵] |
| ۱۸۸۹ء: ۳۱ر مئی | عید الفطر کے موقع پر نواب سر آسمان جاہ بہادر مدار المہام سرکار حیدر آباد دکن کی مدح میں چھیالیس اشعار کا قصیدہ منظوم کر کے پانی پت سے دکن بھیجا۔[۹۶] |
| ۱۸۸۹ء: ۳ر جون | عید الفطر کے بعد دہلی گئے، وظیفہ حیدر آباد جاری ہو گیا اور گیارہ ماہ کی تنخواہ بھی وصول کی۔[۹۷] |
| ۱۸۸۹ء: جولائی | دہلی کی ملازمت سے بجائے مستعفی ہونے کے ایک سال کی رخصت بلا تنخواہ حاصل کی۔[۹۸] |
| ۱۸۸۹ء: اگست | دہلی سے پانی پت گئے اور مستقل علیل رہے۔[۹۹] |
| ۱۸۸۹ء: ۸ر اگست | ''خیالات در بارۂ مسودۂ قانون ٹرسٹیانِ مدرسۃ العلوم علی گڑھ'' سوموار گزٹ میں شائع ہوا۔[۱۰۰] |
| ۱۸۸۹ء: یکم تا ۲۲ر نومبر | علی گڑھ میں سر سیّد کی رہائش گاہ میں قیام کیا بعد ازاں بیٹی کی بیماری کے سبب پھپھوند گئے[۱۰۱] |
| ۱۸۸۹ء: ۲۷ر دسمبر | علی گڑھ آئے اور محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کے چوتھے سالانہ جلسے میں بارہ بند پر مشتمل ترکیب بند بعنوان ''مسلمانوں کی تعلیم'' پڑھا بعد ازاں علی گڑھ سے دہلی گئے۔[۱۰۲] |
| ۱۸۸۹ء: دسمبر | اینگلو عربک اسکول میں پنجاب کے گورنر سر جیمس براڈوڈ لائل کی آمد کے موقع پر حالی نے طلبہ کی جانب سے سات بند پر مشتمل ''ترجیع بند'' لکھ کر بھیجا۔[۱۰۳] |
| ۱۸۹۰ء: ۲۶ر جنوری | دہلی سے پانی پت پہنچے اور علیل ہو گئے۔ فروری میں نئے تعمیر شدہ مکان میں منتقل ہوئے۔[۱۰۴] |

۱۸۹۰ء: سرآسمان جاہ بہادر مدارالمہام سرکار حیدرآباد دکن کے فرزند کی ولادت پر تیرہ اشعار کا قطعہ لکھ کر بھیجا[۱۰۵]

۱۸۹۰ء: جون — چند دنوں کے لیے دہلی گئے' وہاں سے شملہ گئے۔ ۷ر جولائی کو شملہ سے پانی پت پہنچے[۱۰۶]

۱۸۹۰ء — ''مجموعہ نظم حالی'' شائع ہوا۔[۱۰۷]

۱۸۹۰ء: اگست — پانی پت میں مستقل قیام رہا۔ بارشوں کے سبب زکام ونزلہ کے وبائی امراض میں مبتلا رہے۔[۱۰۸]

۱۸۹۰ء: ۲۸ر دسمبر — محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کے پانچویں سالانہ جلسے میں شرکت کے لیے الہ آباد گئے بعدازاں پانی پت آئے اور دیرینہ امراض میں مبتلا رہے۔[۱۰۹]

۱۸۹۱ء: ۲۳ر اگست — سرسید کی تاکید پر علی گڑھ گئے اور ان کے وفد کے ہمراہ حیدرآباد کا سفر کیا۔[۱۱۰]

۱۸۹۱ء: ۲۳ر ستمبر — ایک سو پینسٹھ اشعار کا قصیدہ لکھا جو حیدرآباد کے جلسہ عام بہ صدارت نواب وقارالامراء بہادر میں پڑھا[۱۱۱]
انھی دنوں صدراعظم نواب وقارالملک کی خصوصی دعوت پر ان کے یہاں گئے اور قطعہ پیش کیا۔[۱۱۲]

۱۸۹۱ء: وظیفہ بڑھانے پر بطور تشکر سات اشعار کا قطعہ بھی صدراعظم نواب وقارالملک کی خدمت میں پیش کیا[۱۱۳]

۱۸۹۱ء: اکتوبر — حیدرآباد سے واپس آئے اور دسمبر میں فیاض حسین کی آنکھ بنوانے کے لیے جھانسی گئے۔[۱۱۴]

۱۸۹۱ء: ۲۷ر دسمبر — محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کے چھٹے اجلاس' منعقدہ علی گڑھ میں سات بند پر مشتمل ترکیب بند'' قوم کا متوسط طبقہ'' پڑھا ہر بند چودہ شعر جبکہ آخری سولہ اشعار پر مشتمل ہے۔[۱۱۵]

۱۸۹۱ء: علی گڑھ کالج کے 'ٹرسٹی' ہوگئے، جبکہ 'مجلس خزانۃ البضاعت ' کے ممبر بھی رہے۔[۱۱۶]

۱۸۹۲ء: ۷ر جنوری — علی گڑھ سے دہلی ہوتے ہوئے ۱۲ر جنوری کو پانی پت پہنچے بعدازاں علی گڑھ کی روانگی بوجوہ گھریلو پریشانیوں اور علالت کے سبب مؤخر رہی۔[۱۱۷]

۱۸۹۲ء: اپریل — مولانا شبلی نعمانی کی 'سیرۃ النعمان' کی طبع دوم پر ریویو علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ میں شائع ہوا۔

۱۸۹۲ء: مئی — آب وہوا کی تبدیلی کی غرض سے کوہ ناہن، مطبع سومور گزٹ گئے۔ جہاں دیوان اور مقدمہ کی ترتیب میں جولائی کے آخر تک مصروف رہے بعدازاں پانی پت واپس گئے۔[۱۱۸]

۱۸۹۲ء: جولائی — حکیم محمود خاں دہلوی کی وفات پر مسدس کی ہیئت میں چھیالیس بند پر مشتمل 'مرثیہ' تحریر کیا۔

۱۸۹۲ء: ۱۴ر اگست — عمائدین دہلی کی خواہش پر جلسۂ عام میں حالی نے مذکورہ مرثیہ سنایا اور مرثیہ لکھنے کی ضرورت پر تقریر بھی کی' جو رسالہ 'مرثیہ حکیم محمود خاں' میں شائع ہوئی۔[۱۱۹]

۱۸۹۲ء: اکتوبر — ''اخبار نویسی اور اس کے فرائض'' پر مضمون اخبار 'رفیق ہند' میں شائع ہوا۔[۱۲۰]

۱۸۹۲ء: ۲۷ر دسمبر — محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کے ساتویں جلسے منعقدہ دہلی کے لیے چار بند پر مشتمل 'ترکیب بند' لکھا شروع کے دو بند پندرہ اور آخری چودہ اشعار پر مشتمل ہیں۔[۱۲۱]

۱۸۹۳ء: ۲۷ر مئی — علی گڑھ پہنچے' دیوان کی چھپائی شروع ہوئی۔[۱۲۲]

۱۸۹۳ء: ۱۱ر دسمبر — پانی پت سے پھپھوند ہوتے ہوئے دہلی گئے اور وہاں سے علی گڑھ پہنچے۔[۱۲۳]

۱۸۹۳ء: دسمبر — دیوان مع مقدمہ شائع ہوا۔[۱۲۴]

۱۸۹۳ء: مضمون ''موت کے یقین سے ہم کو کیا سبق لینا چاہیے'' علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ میں شائع ہوا۔

۱۸۹۴ء: جنوری ر — مولانا شبلی کو ''شمس العلماء'' کا خطاب ملا' تیرہ اشعار کا عربی قطعہ لکھا۔[۱۲۵]

۱۸۹۴ء: ۷ر اپریل — مضمون ''دنیا کی کل علم سے چلتی ہے یا عمل سے؟'' تہذیب الاخلاق میں شائع ہوا۔

۱۸۹۴ء: ۹ر مئی — علی گڑھ میں قیام رہا' حیات جاوید' (سوانح سرسید) لکھنا شروع کی۔[۱۲۶]

۱۸۹۴ء: ۵ر جون — مضمون ''ہم جیتے ہیں یا مر گئے؟'' تہذیب الاخلاق میں شائع ہوا۔

۱۸۹۴ء: ۲۲ر جون — صاحبزادی کی علالت کے سبب پانی پت گئے بعدازاں ۲۲ جولائی کو علی گڑھ آئے۔[۱۲۷]

۱۸۹۴ء: ۵ر جولائی — مضمون ''حسب ونسب'' تہذیب الاخلاق میں شائع ہوا۔

| | |
|---|---|
| ۱۸۹۴ء | ندوۃ العلماء کے پہلے اجلاس کے موقع پر شرکت نہ کر سکے تحریری تقریر کانپور بھیجی۔ [۱۲۸] |
| ۱۸۹۴ء: ۱۷ر نومبر | علی گڑھ سے دلّی اور وہاں سے ۲۲ر نومبر کو پانی پت پہنچے اور علیل ہو گئے' جس کے سبب محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کے جلسے میں شرکت کو ملتوی کیا۔ [۱۲۹] |
| ۱۸۹۵ء: جولائی | مضمون ''مسلمانوں میں عملی قوت کیوں نہیں رہی'' محمڈن اینگلو اورینٹل کالج میگزین، علی گڑھ میں شائع ہوا۔ |
| ۱۸۹۵ء | سرسیّد کا جلسہ کرنال (پانی پت) میں منعقد کیا۔ [۱۳۰] |
| ۱۸۹۶ء | مضمون ''تجارت کا اثر عقل اور اخلاق پر'' محمڈن اینگلو اورینٹل کالج میگزین، علی گڑھ میں شائع ہوا۔ |
| ۱۸۹۶ء: | اپنے استاد حضرت قاری عبدالرحمن پانی پتی کی وفات پر ان کی شخصیت پر ایک مضمون تحریر کیا۔ [۱۳۱] |
| ۱۸۹۶ء | پانی پت میں مدرسۂ نسواں قائم کیا۔ [۱۳۲] |
| ۱۸۹۷ء | ''انوار الاخلاق'' مصنف مولوی نور احمد پر ریویو کیا۔ [۱۳۳] |
| ۱۸۹۷ء: دسمبر | پانی پت میں قیام رہا۔ ''یادگارِ غالب'' نامی پریس کانپور سے (۴۳۸ صفحات) شائع ہوئی۔ [۱۳۴] |
| ۱۸۹۷ء: دسمبر | علی گڑھ آئے اور 'حیات جاوید' کی ترتیب و تصنیف میں مصروف رہے۔ [۱۳۵] |
| ۱۸۹۸ء: ۲۷ر مارچ | سرسیّد احمد خاں نے وفات پائی' سات بند پر مشتمل ترکیب بند کی ہیئت میں فارسی میں 'مرثیہ' لکھا اس کے ہر بند میں نو اشعار ہیں۔ |
| ۱۸۹۸ء: | مضمون ''زبانِ گویا'' تزکِ اردو میں شائع ہوا۔ |
| ۱۸۹۸ء: | ترکی ناول 'ہاجرہ' پر تقریظ لکھی جو ناول کے ساتھ ۱۸۹۸ء میں شائع ہوئی۔ [۱۳۶] |
| ۱۸۹۸ء: مئی ر | مضمون ''سرسیّد کی مذہبی خدمات'' محمڈن اینگلو اورینٹل کالج میگزین، علی گڑھ میں شائع ہوا۔ |
| ۱۸۹۸ء: دسمبر | نواب صدر یار جنگ مولوی حبیب الرحمان شروانی کی کتاب 'علمائے سلف' پر ریویو لکھا۔ [۱۳۷] |
| ۱۸۹۹ء: جولائی | منشی ولایت علی کی کتب 'ارمغان'، 'نوریاں' اور 'اشعار الاشعار' پر ریویو کیا۔ [۱۳۸] |
| ۱۸۹۹ء: نومبر | مولوی نور احمد کی کتاب ''انشائے نور احمد'' پر ریویو کیا۔ [۱۳۹] |
| ۱۸۹۹ء: دسمبر | سرسیّد احمد خاں کی تفسیر کی حمایت میں مضمون ''قرآن مجید میں اب تفسیر کی گنجائش باقی ہے یا نہیں؟'' رسالہ ''معارف'' علی گڑھ میں شائع ہوا۔ |
| ۱۸۹۹ء: دسمبر | محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کے بارھویں اجلاس منعقدہ لاہور میں بوجوہ علالت شرکت نہ کر سکے البتہ ایک مضمون مع 'مسدس' جو نو بند پر مشتمل تھا نواب محسن الملک کو بھجوا دیا۔ [۱۴۰] |
| ۱۹۰۰ء: اپریل | ''نظم دل افروز'' مجموعہ کلام سیّد شجاع الدین انور دہلوی پر تبصرہ رسالہ 'معارف' علی گڑھ میں شائع ہوا۔ [۱۴۱] |
| ۱۹۰۰ء: جون | سر شیخ عبدالقادر کی انگریزی تصنیف 'جدید اردو لٹریچر کے مشہور مصنفین' پر تبصرہ مولوی عبدالحق کو دکن بھیجا [۱۴۲] |
| ۱۹۰۰ء: ۲۳ر اگست | اہلیہ اسلام النساء ہیضے کی وبا میں انتقال فرما گئیں۔ [۱۴۳] |
| ۱۹۰۱ء: ۹ر اپریل | 'حیات جاوید' کانپور سے شائع ہوئی [۱۴۴] |
| ۱۹۰۱ء: | 'تذکرۂ حالی' خود نوشت سوانح نواب عماد الملک کی فرمائش پر مرتب کی۔ [۱۴۵] |
| ۱۹۰۱ء: | مڈل اسکول پانی پت میں قائم کیا۔ [۱۴۶] |
| ۱۹۰۱ء: ۲۳ر اپریل | علی گڑھ گئے، ۲۵ر اپریل کو لارڈ کرزن کی آمد کے موقع پر جلسے میں شرکت کی۔ [۱۴۷] |
| ۱۹۰۱ء: | ملکہ وکٹوریہ کی وفات پر ایک نظم 'ترکیب بند' کی ہیئت میں چھ بند پر مشتمل بحیثیت کالج ٹرسٹی تحریر کی۔ [۱۴۸] |
| ۱۹۰۱ء: | ''گدایانِ قوم'' پنجاب کی اسلامی انجمن کی فرمائش پر دس اشعار تحریر کیے' بعد ازاں ایک نظم پینسٹھ اشعار کی ''صدائے گدایانِ قوم'' کے عنوان سے لکھی۔ [۱۴۹] |
| ۱۹۰۱ء: ستمبر | مضمون ''قرونِ اولیٰ کی حق گوئی و حق پسندی'' رسالہ 'معارف' (مرتبہ مولانا وحید الدین سلیم) میں شائع ہوا۔ |
| ۱۹۰۱ء: | کلیات 'منوّر خاں دلگیر میرٹھی' پر تبصرہ لکھا۔ [۱۵۰] |

۱۹۰۱ء: دسمبر — محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کا سالانہ جلسہ منعقدہ رام پور میں 'ترکیب بند' چار بند پر مشتمل پڑھا۔[۱۵۱]

۱۹۰۲ء — ''مضامین حالی'' وحیدالدین سلیم پانی پتی نے مرتب کر کے شائع کیا۔[۱۵۲]

۱۹۰۲ء: دسمبر — ترکیب بند 'تحفۃ الاخوان' ''محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کے سالانہ جلسہ منعقدہ دہلی میں پڑھی' سات بند ہیں۔

۱۹۰۳ء: اگست — مضمون ''ہماری معاشرت کی اصلاح'' رسالہ ''عصر جدید'' میرٹھ میں شائع ہوا۔

۱۹۰۳ء: — خواجہ غلام الحسنین کی کتاب ''قوانین دولت'' پر مختصر تبصرہ لکھا[۱۵۳]

۱۹۰۳ء — نظم ''فلسفۂ ترقی'' لکھی۔[۱۵۴]

۱۹۰۳ء: — ''مجموعہ نظم حالی'' وحیدالدین سلیم پانی پتی نے اضافی نظموں کے ساتھ مرتب کر کے شائع کیا۔[۱۵۵]

۱۹۰۴ء: اپریل — انجمن حمایت الاسلام کے جلسے منعقدہ لاہور میں شرکت کی ''ترکیب بند' پڑھا۔

۱۹۰۴ء: — ''قومی جلسوں میں نظموں کی بھرمار'' پر اخبار 'پیسہ' لاہور کے ایک نوٹ پر اظہار خیال کیا۔

۱۹۰۴ء — نظم ''پروفیسر آرنلڈ کی ولایت روانگی'' لکھی۔[۱۵۶]

۱۹۰۴ء: — خواجہ غلام الحسنین کے اردو ترجمہ کردہ ہربرٹ اور اسپنسر کی کتاب 'ایجوکیشن' کے پر مختصر تبصرہ لکھا۔[۱۵۷]

۱۹۰۴ء: — مولوی عبدالحلیم شرر کے جاری کردہ رسالے ''اتحاد'' لکھنؤ پر مختصر تبصرہ لکھا۔[۱۵۸]

۱۹۰۴ء: مئی — مولوی عبدالرحیم خاں بیدل کو پانی پت سے ایک غزل مرصع ارسال کی'[۱۵۹]

۱۹۰۴ء: یکم رجولائی — برطانوی حکومت کی طرف سے ''شمس العلماء' کا خطاب دیا گیا۔[۱۶۰]

۱۹۰۵ء — پانی پت میں وکٹوریہ میموریل پبلک لائبریری قائم کی۔[۱۶۱]

۱۹۰۵ء: فروری: مارچ — سودیشی تحریک کی پسندیدگی پر رباعی لکھی۔[۱۶۲]

۱۹۰۵ء: اگست — تھیوڈور ماریسن واپس وطن کو جانے لگے تو ایک الوداعی نظم بائیس اشعار کی لکھی[۱۶۳]

۱۹۰۵ء: دسمبر — نظام دکن کی دعوت پر جشن چہل سالہ میں شرکت کے لیے حیدرآباد دکن گئے چھ ماہ قیام کیا۔[۱۶۴]

۱۹۰۶ء: مارچ — قیام حیدرآباد کے دوران سرسید مرحوم کی برسی کے موقع پر ایک طویل مضمون[۱۶۵] سرسیّد پر لکھا اور آخر میں ایک فارسی مرثیہ سے اشعار درج کیے۔[۱۶۶]

۱۹۰۶ء: — نظم '' چُپ کی داد' جلسہ منعقدہ حیدرآباد بہ صدارت مہاراجہ سر کشن پرشاد وزیر اعظم حیدرآباد میں سنائی اس کے آٹھ بند ہیں[۱۶۷]

۱۹۰۶ء: اپریل — رسالہ ''زمانہ'' کانپور میں سودیشی تحریک سے متعلق ایڈیٹر دیا نراین نگم کے سوالات کے جواب میں اظہار خیال کیا۔

۱۹۰۶ء: ۲۹ راگست — ''آل نامہ'' فارسی زبان میں لکھا جس میں ہر فرقے اور ہر گروہ پر چوٹ کی ہے۔

۱۹۰۶ء: — بیماری اور موتیا بند کی تکلیف کے سبب لکھنے پڑھنے سے معذور رہے' بحالت مجبوری کچھ لکھ لیا کرتے تھے[۱۶۸]

۱۹۰۶ء: اکتوبر — 'مرثیہ عربیہ از حکیم وحیدالدین عالی' جو ۱۷۱ اشعار پر مشتمل تھا کا اردو ترجمہ کیا جو آگرہ سے شائع ہوا[۱۶۹]

۱۹۰۷ء: جنوری — نواب محسن الملک کی فرمائش پر اُنیس اشعار کا فارسی قصیدہ والیٔ افغانستان امیر حبیب اللہ خاں[۱۷۰] کو علی گڑھ میں پیش کیا۔[۱۷۱]

۱۹۰۷ء: مارچ — مضمون ''موجودہ مذہبی مناظرے'' رسالہ ''عصر جدید میرٹھ'' میں شائع ہوا۔

۱۹۰۷ء: مئی — پٹیالہ سے آنکھ کا آپریشن کرایا' علاج سے کچھ عرصہ قبل پانچ رباعیاں لکھیں[۱۷۲]

۱۹۰۷ء: ۱۷ رمئی — علامہ شبلی کے پاؤں میں حادثاتی طور پر گولی لگ گئی' اس پر فارسی میں رباعی لکھی۔[۱۷۳]

۱۹۰۷ء: اکتوبر — نواب محسن الملک شملہ میں وفات پا گئے ان کی وفات پر نو شعر کا 'مرثیہ' لکھا۔

۱۹۰۷ء: ۲۳ ردسمبر — آل انڈیا محمڈن ایجوکیشنل کے اکیسویں[۱۷۴] سالانہ جلسہ منعقدہ کراچی میں خطبۂ صدارت پڑھا[۱۷۵]

۱۹۰۷ء: — رباعی بھی سنائی اور اختتامی تقریر بھی کی۔[۱۷۶]

۱۹۰۷ء : — بڑے بیٹے اخلاق حسین کی نواسی کے لیے انتالیس اشعار کی نظم لکھی۔

۱۹۰۸ء: ۷ر جنوری — حکیم اجمل خان کو 'حاذق الملک' کا خطاب ملنے پر دہلی میں تہنیتی جلسہ ہوا' اس میں مختصر تقریر کی' اور چھ شعر کا قطعہ سنایا[۱۷۷]

۱۹۰۸ء: — مضمون ''مسلمانوں میں مسئلہ خیرات'' انجمن بہبود مسلمانان دہلی کی سیکریٹری کی فرمائش پر لکھا۔

۱۹۰۹ء: ۴ر اگست — تصانیف نواب عزیز جنگ بہادر پر تبصرہ علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ میں شائع ہوا۔[۱۷۸]

۱۹۱۰ء: اگست — مولوی چراغ علی کی وفات پر دس اشعار کا قطعہ فارسی میں لکھا۔[۱۷۹]

۱۹۱۰ء: ستمبر — رسالہ عصمت دہلی میں 'تسخیر شوہر' مؤلف فرہنگ آصفیہ کی اہلیہ کے رسالہ پر مختصر تبصرہ کیا[۱۸۰]

۱۹۱۰ء: نومبر — مولوی محمد احسن اللہ خاں ثاقب نے ''خطوط امیر مینائی'' شائع کرائے اس پر بطور پیش لفظ مختصر تبصرہ لکھا۔[۱۸۱]

۱۹۱۱ء: — لالہ سری رام کی ''خمخانہ جاوید (۱۹۰۸ء شائع شدہ)'' کی پہلی جلد پر تبصرہ لکھا۔[۱۸۲]

۱۹۱۱ء — کلام داغ دہلوی کا انتخاب کیا۔ جو وفات کے بعد شائع ہوا۔[۱۸۳]

۱۹۱۱ء: مئی — آنکھوں کے علاج کے لیے لکھنؤ گئے۔[۱۸۴]

۱۹۱۱ء: ستمبر — میر عثمان علی خاں کی مسند نشینی پر ایک قطعہ تہنیت انتیس اشعار کا لکھا۔

۱۹۱۲ء: مئی جون — علالت کے سبب جولائی میں بغرض تبدیلی آب و ہوا شملہ گئے' بعد ازاں دہلی گئے اور 'اردو دیوان' کی ترتیب میں مشغول ہوئے۔[۱۸۵]

۱۹۱۲ء: — ترکی کی صورتحال پر ایک قطعہ پندرہ اشعار کا لکھا۔

۱۹۱۳ء: جنوری — پانی پت واپس آئے' پریشانیوں اور بیماری و کمزوری کے باوجود فارسی کلام کو مرتب کیا' مولوی سیّد افتخار عالم مارہروی کی تصنیف و تالیف ''حیات النذیر'' پر تبصرہ لکھا حیات النذیر کا تبصرہ اخبار ہمدرد کے لیے تیار کیا[۱۸۶]

۱۹۱۳ء: ۸ر اکتوبر — ''ہندو مسلم اتحاد'' کے عنوان سے چند رباعیاں سانحہ کانپور کے تناظر میں لکھیں جو اخبار ہمدرد رامپور میں شائع ہوئیں۔[۱۸۷]

۱۹۱۳ء: اگست — مدیر 'زمیندار' مولانا ظفر علی خاں کی مدح میں ۲۳ شعر کا قطعہ بعنوان ''شکریہ مساعیِ جمیلہ ظفر علی خاں'' لکھا[۱۸۸]

۱۹۱۳ء: اکتوبر — رسالہ 'اردو' مولوی فتح محمد خاں جالندھری کی ادارت میں شائع ہوا اس کے پہلے نمبر پر تبصرہ لکھا۔[۱۸۹]

۱۹۱۴ء: — قویٰ میں انحطاط اور بیماریوں کے سبب گوشہ نشین رہے۔[۱۹۰]

۱۹۱۴ء: اگست — ''ضمیمہ اردو کلیات نظم حالی'' کے نام سے تمام فارسی و عربی نظم و نثر کو مرتب کر کے شائع کیا۔[۱۹۱]

۱۹۱۴ء: — اس سال کے آخر میں فالج کے سبب گفتگو سے محروم ہوئے۔[۱۹۲]

۱۹۱۴ء: ۳۱ر دسمبر — شمس العلماء مولانا خواجہ الطاف حسین حالی نے وفات پائی تدفین درگاہ قلعہ صاحب پانی پت کے احاطے میں ہوئی[۱۹۳] احسن مارہروی نے مرثیہ 'کسوف الشمسین' (غم شبلی و ماتم حالی) لکھا[۱۹۴]

تصانیف مولانا الطاف حسین حالی: بعد از وفات:

| | | | |
|---|---|---|---|
| انتخاب داغ | مولانا الطاف حسین حالی | ۱۹۱۱ء | [۱۹۵] |
| رباعیات حالی | مولانا الطاف حسین حالی | ۱۹۱۸ء | [۱۹۶] |
| مقدمہ شعر و شاعری | مولانا الطاف حسین حالی | ۱۹۲۰ء | [۱۹۷] |
| جواہرات حالی (دیوان حالی: غیر مطبوعہ کلام) | مرتب: مولوی محمد اسمٰعیل پانی پتی | ۱۹۲۲ء | [۱۹۸] |
| حالی کی نظمیں (رسائل و اخبار میں شائع شدہ) | مرتب: غلام الحسنین پانی پتی | ۱۹۲۳ء | [۱۹۹] |
| مکتوبات حالی: دو جلد، مقدمہ مولوی عبدالحق | مرتبہ سجاد حسین | ۱۹۲۵ء | [۲۰۰] |
| کلیات نظم حالی: جلد اوّل (قطعات' غزلیات' رباعیات) | مرتب: مولوی محمد اسمٰعیل پانی پتی | ۱۹۳۴ء | [۲۰۱] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| کلیاتِ نظم حالی: جلد دوم (مثنویاں، ترکیب بند) | مرتب: مولوی محمد اسمٰعیل پانی پتی | ۱۹۳۴ء | [۲۰۲] |
| مقالاتِ حالی: دو جلدوں | ناشر: انجمن ترقی اردو | ۱۹۳۵ء | [۲۰۳] |
| مکاتیبِ حالی | مرتب: مولوی محمد اسمٰعیل پانی پتی | ۱۹۵۰ء | [۲۰۴] |


[ب] **مولانا الطاف حسین حالی کے فکر و فن پر اہم تنقیدی کتب:**


| | | | |
|---|---|---|---|
| کلیاتِ نظم حالی: جلد اوّل (مشتمل بر قطعات، غزلیات و رباعیات) | مرتبہ شیخ محمد اسماعیل پانی | ۱۹۲۴ء | [۲۰۵] |
| تذکرۂ شمس العلماء خواجہ حالی | محمد امین زبیری | ۱۹۲۵ء | [۲۰۶] |
| ذکرِ حالی: احوال و نقد | صادق قریشی | ۱۹۴۹ء | [۲۰۷] |
| حالی میری نظر میں | مرتب: ناصح زاہدی | ۱۹۵۱ء | [۲۰۸] |
| مقدمہ شعر و شاعری | مرتب: ڈاکٹر وحید قریشی | ۱۹۵۳ء | [۲۰۹] |
| مقالاتِ حالی حصہ اوّل | انجمن ترقی اردو | ۱۹۵۵ء | [۲۱۰] |
| حالی کا ذہنی ارتقاء | ڈاکٹر غلام مصطفیٰ خاں | ۱۹۵۶ء | [۲۱۱] |
| مطالعہ حالی | شجاعت علی سندیلوی و ناظر کاکوروی | ۱۹۵۶ء | [۲۱۲] |
| حالی کا نظریہ شعری | ناظر کاکوروی | ۱۹۵۹ء | [۲۱۳] |
| انتخاباتِ مقالاتِ حالی | اردو اکیڈمی سندھ | ۱۹۶۰ء | [۲۱۴] |
| مطالعہ حالی | ڈاکٹر وحید قریشی | ۱۹۶۱ء | [۲۱۵] |
| حالی اور نیا تنقیدی شعور | اختر انصاری دہلوی | ۱۹۶۲ء | [۲۱۶] |
| حالی کا سیاسی شعور | معین احسن جذبی | ۱۹۶۳ء | [۲۱۷] |
| یادگارِ غالب | مرتب خلیل الرحمٰن داؤدی | ۱۹۶۳ء | [۲۱۸] |
| حالی کی اردو نثر نگاری | ڈاکٹر عبدالقیوم | ۱۹۶۴ء | [۲۱۹] |
| مثنویاتِ حالی | مرتب: مرتضیٰ حسین فاضل | ۱۹۶۶ء | [۲۲۰] |
| یادگارِ حالی: تذکرہ خواجہ الطاف حسین حالی | صالحہ عابد حسین | ۱۹۶۶ء | [۲۲۱] |
| کلیاتِ نثر حالی جلد اوّل و دوم | مرتب شیخ محمد اسماعیل پانی پتی | ۱۹۶۷ء | [۲۲۲] |
| کلیاتِ نظم حالی جلد اوّل: مشمولہ: خود نوشت از حالی | مرتبہ ڈاکٹر افتخار احمد صدیقی دو جلد | ۱۹۶۸ء | [۲۲۳] |
| ارمغانِ حالی مع مقدمہ و حواشی | پروفیسر حمید احمد خاں | ۱۹۷۱ء | [۲۲۴] |
| مقدمہ سفرنامہ حکیم ناصر خسرو مولف خواجہ محمد الطاف حسین حالی | مع ترجمہ اردو: محمد صدیق طاہر شادانی | ۱۹۷۳ء | [۲۲۵] |
| جانے والوں کی یاد آتی ہے۔ | صالحہ عابد حسین | ۱۹۷۴ء | [۲۲۶] |
| افکارِ حالی | بابائے اردو مولوی عبدالحق | ۱۹۷۶ء | [۲۲۷] |
| حیاتِ جاوید تعارف ڈاکٹر قمر رئیس | مرتبہ بہار الا آبادی | ۱۹۸۰ء | [۲۲۸] |
| احوال و نقد حالی | مرتبین: محمد حیات خاں سیال، شمیم حیات خاں سیال | ۱۹۸۰ء | [۲۲۹] |
| یادگارِ غالب (حصہ اردو) | تصحیح و ترتیب: مالک رام | ۱۹۸۴ء | [۲۳۰] |
| دیوانِ حالی: اشاعت اوّل کی عکسی طباعت بہ تصحیح | تدوین و مقدمہ رشید حسن خان | ۱۹۸۷ء | [۲۳۱] |
| حالی کے شعری نظریات ایک تنقیدی مطالعہ | پروفیسر ممتاز حسین | ۱۹۸۸ء | [۲۳۲] |

| عنوان | مصنف / مرتب | سال | نمبر |
|---|---|---|---|
| سرسید اور حالی کا نظریۂ فطرت | ظفر حسن | ۱۹۹۰ء | [۲۳۳] |
| اردو تنقید حالی سے کلیم تک | سید محمد نواب کریم | ۱۹۹۳ء | [۲۳۴] |
| حالی اور سرزمین حالی | کشمیری لال ذاکر | ۱۹۹۵ء | [۲۳۵] |
| حیات سعدی عملی تلخیص | مرتبہ شیخ محمد اسماعیل پانی پتی | ۱۹۹۵ء | [۲۳۶] |
| | علیم جہانگیر | ۱۹۹۹ء | [۲۳۷] |
| حالی، مقدمہ اور ہم | وارث علوی | ۲۰۰۰ء | [۲۳۸] |
| الطاف حسین حالی حمایت سے انحراف تک | مسرت جہاں | ۲۰۰۲ء | [۲۳۹] |
| الطاف حسین حالی: تحقیقی وتنقیدی جائزے | پروفیسر نذیر احمد | ۲۰۰۲ | [۲۴۰] |
| مسدس حالی: صدی ایڈیشن | مرتبہ ڈاکٹر سید عابد حسین | ۲۰۰۶ء | [۲۴۱] |
| اصول فارسی از مولانا الطاف حسین حالی | مرتب احمد رضا | ۲۰۰۹ء | [۲۴۲] |

## اہم رسائل کے حالی نمبر:

| رسالہ | مدیر / مرتب | تاریخ |
|---|---|---|
| مجلہ کریسنٹ لاہور حالی نمبر (گورنمنٹ کالج لاہور) | مدیر اردو دلبر حسین مسحور، محمد سردار اختر۔ مدیر انگریزی ریاض الحسن، | نومبر دسمبر ۱۹۳۵ء |
| رسالہ تنویر حالی نمبر جلد ۳۔ شمارہ ۔۵ | مدیر مولانا دین محمد وفائی | نومبر ۱۹۳۵ء |
| زمانہ کانپور حالی نمبر | مدیر دیانرائن نگم | ۱۹۳۵ء |
| سہ ماہی اردو حالی نمبر جلد ۳۱۔ نمبر ۲ | انجمن ترقی اردو پاکستان | اپریل ۱۹۵۲ء |
| ماہنامہ فروغ اردو لکھنؤ: حالی نمبر حصہ اوّل | مرتبین: ڈاکٹر نور الحسن ہاشمی، سید احتشام حسین، شجاعت علی سندیلوی | فروری ۱۹۵۹ء |
| ماہنامہ فروغ اردو لکھنؤ حالی نمبر حصہ دوم | ایضاً | جون ۱۹۵۹ء |
| سہ ماہی صحیفہ لاہور حالی نمبر | مدیر اعزازی۔ ڈاکٹر وحید قریشی مدیر معاون: کلب علی خان فائق | شمارہ: ۵۸، جنوری ۱۹۷۲ء |

## [۸] شمس العلماء علامہ شبلی نعمانی (۱۸۵۷ء-۱۹۱۴ء):

[ا] سال بہ سال سوانح وتصانیف:

| | |
|---|---|
| ۱۸۵۷ء: ۳ رجون | محمد شبلی نعمانی [مطابق ۱۰ رشوال ۱۲۷۳ھ] بندول ضلع اعظم گڑھ میں پیدا ہوئے۔ مورث اعلیٰ راجپوت تھے جو قبول اسلام کے بعد شیخ کہلائے' والد شیخ حبیب اللہ وکیل تھے' والدہ حاجی قمر انصاری وکیل اعظم گڑھ کی صاحبزادی تھیں [۱] بعدازاں شیخ حبیب اللہ نے دوسرا نکاح کیا۔ [۲] |
| تعلیم: | قرآن وفارسی کی ابتدائی تعلیم کے بعد مدرسہ عربیہ اعظم گڑھ میں مولوی فیض اللہ سے عربی' کچھ عرصہ بعد مدرسۂ چشمۂ رحمت میں مولانا محمد فاروق چریاکوٹی سے اکتساب کیا [۳] شاعری کا آغاز بچپن سے ہوا ابتدا میں تسیم بعدازاں شبلی تخلص کیا' مطالعہ بچپن ہی سے عادت ثانیہ بنا [۴] |
| ۱۸۷۲ء | مدرسۂ چشمۂ رحمت سے فارغ التحصیل ہونے کے بعد رام پور سے مولانا ارشاد حسین رامپوری سے فقہ اور لاہور اورینٹل کالج کے استاد مولانا فیض الحسن سے عربی ادب کی تحصیل کی' بعدازاں سہارن پور آئے اور مولانا احمد علی محدث سے علم حدیث کی تحصیل میں مشغول ہوئے۔ [۵] |
| ۱۸۷۵ء | رسالہ ''ظل الغمام فی مسئلۃ القراۃ خلف الامام'' تصنیف کیا۔ [۶] |
| ۱۸۷۶ء | علم حدیث کی تحصیل جاری ہی تھی کہ والد کے ہمراہ حج کے لیے روانہ ہوئے۔ |
| ۱۸۷۶ء | مدینہ منورہ کے کتب خانوں کی سیر کی' منبع احادیث سے استفادہ کیا۔ |
| ۱۸۷۶ء | روضۂ رسول صلی اللہ علیہ والہٖ وسلم پر حاضر ہوئے' فارسی اشعار نعتیہ پڑھے۔ [۷] |
| ۱۸۷۷ء | حج سے واپسی پر اعظم گڑھ ہی میں سکونت پذیر ہوئے' روس وترکی جنگ میں خلافت عثمانیہ کے لیے جمع شدہ چندہ ترکی سفیر مقیم بمبئی کے ذریعے قسطنطنیہ بھجوایا [۸] |
| ۱۸۷۷ء | اعظم گڑھ کے مشاعروں میں' ادبی جلسوں میں شریک رہتے' خاص طرز میں شعر پڑھتے' مناظروں اور فارسی خطوط نگاری سے بھی دلچسپی تھی۔ |
| ۱۸۷۸ء | مناظروں اور رسائل کی تصنیف میں مشغول رہتے [۹] |
| ۱۸۷۹ء | والد کے اصرار پر وکالت کا امتحان لکھنؤ سے دیا اور عدم دلچسپی کے سبب ناکام ہوئے۔ [۱۰] |
| ۱۸۷۹ء | انشاء اللہ خاں انشاء کے قصیدے کی زمین میں سلطان عبدالحمید خاں کا فارسی قصیدہ ۱۴۰ اشعار کا لکھا۔ |
| ۱۸۸۰ء | دوبارہ وکالت کا امتحان دیا اور کامیاب ہوئے۔ [۱۱] |
| ۱۸۸۱ء | مولوی عبدالحی فرنگی محلی کے رسالہ کے رد میں ''اسکات المعتدی علی انصاف المقتدی' شائع کیا [۱۲] |
| ۱۸۸۱ء | وکالت کا آغاز کیا۔ |
| ۱۸۸۱ء: اکتوبر | علی گڑھ گئے اور سرسید کی مدح میں عربی قصیدہ پیش کیا۔ [۱۳] |
| ۱۸۸۱ء: ۱۵ راکتوبر | سرسید کا مدحیہ قصیدہ انسٹی ٹیوٹ گزٹ علی گڑھ میں شائع ہوا۔ [۱۴] |
| ۱۸۸۱ء: | وکالت فطری مناسبت نہ ہونے کے سبب ترک کردی اور بستی میں درس وتدریس اور کتب کی تلاش میں مصروف رہے۔ [۱۵] |
| ۱۸۸۲ء | عدالت کلکٹری میں قائم مقام نقل نویس کی حیثیت سے تقرر ہوا جلد ہی اس سے بھی مستعفی ہوئے [۱۶] |
| ۱۸۸۲ء | والد نے نیل سازی کے کارخانے کے کام کی نگرانی پر مامور کیا' اس عرصہ میں حنفیت کی تائید میں رسائل بھی لکھتے رہے [۱۷] اسی زمانہ میں جنگ افغانستان سے متعلق انگریزی نظم کا ترجمہ منظوم کیا۔ |

۱۸۸۲ء نیل کے کاروبار سے دستبردار ہوکر دوبارہ بستی گئے وکالت شروع کی' چند ماہ بعد دوبارہ چھوڑ دی۔[۱۸]

۱۸۸۳ء: یکم فروری بحیثیت اسسٹنٹ پروفیسر عربی مدرسۃ العلوم وابستہ ہوئے۔[۱۹]

۱۸۸۳ء: ۹ر فروری سرسالار جنگ[۲۰] حیدرآباد دکن میں وفات پر فارسی مرثیہ کالج کے تعزیتی جلسے میں پڑھا۔[۲۱]

۱۸۸۳ء: ۲۷ر فروری سرسالار جنگ کا مرثیہ علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ میں شائع ہوا۔[۲۲]

۱۸۸۳ء: اعظم گڑھ میں 'مجلس موازنۂ قومی ترقی' قائم کی۔[۲۳]

۱۸۸۳ء: 'مجلس موازنۂ قومی ترقی' کی نگرانی میں نیشنل اسکول اعظم گڑھ میں قائم کیا۔[۲۴]

۱۸۸۳ء: مئی علی گڑھ میں منعقدہ مشاعرے کے لیے غزل کہی۔[۲۵]

۱۸۸۳ء: عید کے موقع پر علی گڑھ میں ''قصیدہ عیدیہ'' لکھا۔[۲۶]

۱۸۸۳ء: دسمبر نیشنل اسکول اعظم گڑھ کے جلسۂ انعام میں شرکت کی۔[۲۷]

۱۸۸۴ء: بحرِ طویل میں چند اشعار کہے۔[۲۸]

۱۸۸۴ء فارسی میں 'واسوخت' پندرہ بند پینتالیس اشعار پر مشتمل لکھی۔[۲۹]

۱۸۸۴ء 'نامہ اردو' لکھا جسے مولوی فاروق چریا کوٹی نے پسند کیا' علی حزیں کی زمین میں فارسی غزل کہی۔[۳۰]

۱۸۸۵ء نواب سر وقارالامراء کی علی گڑھ آمد کے موقع پر سرسیّد کی فرمائش پر قصیدہ لکھا۔[۳۱]

۱۸۸۵ء پروفیسر آرنلڈ سے ربط بڑھا ان سے فرانسیسی سیکھی انھیں عربی پڑھائی۔[۳۲]

۱۸۸۵ء: اپریل منجھلے بھائی مہدی حسن کے ولایت جانے کی تقریب میں فارسی نظم سنائی۔[۳۳]

۱۸۸۵ء: مثنوی ''صبح امید'' کی اشاعت ہوئی۔[۳۴]

۱۸۸۵ء: اکتوبر نواب ضیاء الدین خاں نیّر کے انتقال پر سات بند پر مشتمل مرثیہ لکھا۔[۳۵]

۱۸۸۶ء: مدرسۃ العلوم کے ولایت سے کامیاب ہونے والے طلباء کے اعزازی جلسہ میں تقریری' نظم سنائی۔[۳۶]

۱۸۸۶ء: سیّد محمد حسن وزیر ریاست پٹیالہ کی علی گڑھ کالج آمد پر سیّد محمود کی فرمائش پر فارسی میں مدحیہ بند سنائے۔[۳۷]

۱۸۸۶ء والدہ نے وفات پائی[۳۸]

۱۸۸۷ء: مئی سرسیّد کے ہمراہ نینی تال کا سفر کیا۔

۱۸۸۷ء: جون فارسی میں قصیدۂ بہاریہ ۱۷ر اشعار پر مشتمل نینی تال میں لکھا۔[۳۹]

۱۸۸۷ء: مولانا فیض الحسن سہارن پوری کی وفات پر اردو مرثیہ لکھا۔[۴۰]

۱۸۸۷ء: ۲۷ر دسمبر 'مسلمانوں کی گزشتہ تعلیم' محمڈن ایجوکیشنل کانگریس کے دوسرے اجلاس منعقدہ لکھنؤ میں پڑھا۔[۴۱]

۱۸۸۷ء 'المامون' منظر عام پر آئی۔ حق تصنیف کے ساتھ مدرسۃ العلوم نے علی گڑھ سے شائع کی۔[۴۲]

۱۸۸۸ء: نواب سر آسمان جاہ بہادر وزیر اعظم حیدرآباد دکن کی علی گڑھ کالج آمد پر سرسیّد کی فرمائش پر رودکی کے مشہور قصیدے پر ایک فارسی قصیدہ نواب ممدوح کے لیے لکھا۔[۴۳]

۱۸۸۹ء: دسمبر فارسی 'ترکیب بند' محمڈن ایجوکیشنل کانگریس کے چوتھے اجلاس منعقدہ علی گڑھ میں پڑھا۔[۴۴]

۱۸۸۹ء جزیہ پر 'الجزیہ' کے عنوان سے تحقیقی مقالہ کتابچے کی صورت شائع ہوا۔[۴۵]

۱۸۸۹ء: 'المامون' کا دوسرا ایڈیشن ترمیم و تصحیح کے بعد سرسیّد کے مقدمے کے ساتھ علی گڑھ سے شائع ہوا۔[۴۶]

۱۸۹۰ء: ۲۸ر دسمبر محمڈن ایجوکیشنل کانگریس کے پانچویں اجلاس منعقدہ الہ آباد میں تقریر کی۔[۴۷]

۱۸۹۱ء: حیدرآباد کا سفر سرسیّد کے وفد کے ہمراہ کیا' حیدرآباد کے جلسے میں فارسی ترکیب بند پڑھا۔[۴۸]

۱۸۹۱ء: ۷ر ستمبر نظام میر محبوب علی خاں کے حضور فارسی قصیدہ پڑھا۔[۴۹]

۱۸۹۲ء: جنوری 'سیرۃ النعمان' علی گڑھ کالج سے شائع ہوئی۔[۵۰]

۱۸۹۲ء: اپریل ترکی کے سفر پر پروفیسر آرنلڈ کے ہمراہ روانہ ہوئے' اس سفر سے متعلق فارسی قصیدہ نظم کیا۔[۵۱]

۱۸۹۲ء: مئی — قسطنطنیہ کے کتب خانوں سے استفادہ کیا' ترکی سیکھی' حسین حبیب آفندی سے ملاقات کی۔[۵۲]

۱۸۹۲ء: — ترک خلیفہ کی نماز جمعہ وعید پر آمد کے منظر کو مثنوی میں نظم کیا۔[۵۳]

۱۸۹۲ء — ترک خلیفہ نے 'تمغہ مجیدی' عطا کیا۔[۵۴]

۱۸۹۲ء: اکتوبر — قسطنطنیہ و مصر و شام کے سفر سے علی گڑھ پہنچے۔

۱۸۹۲ء: ۴ر دسمبر — تمغہ مجیدی ملنے پر کالج اسٹاف نے تہنیتی جلسہ منعقد کیا اس میں 'ترکیب بند' سنایا۔[۵۵]

۱۸۹۲ء — مقالہ 'اسلامی کتب خانوں کی تاریخ' رسالہ حسن' دکن میں شائع ہوا رسالے کے دستور کے مطابق ایک اشرفی دی گئی۔

۱۸۹۳ء: — مجموعہ 'نظم فارسی شائع ہوا۔[۵۶]

۱۸۹۴ء: جنوری — حکومت برطانیہ نے ''شمس العلماء'' کا خطاب دیا۔[۵۷]

۱۸۹۴ء: — کالج کے اساتذہ نے خطاب ملنے پر جلسہ تہنیت منعقد کیا اُن کی تقاریر اور نظموں کے تشکر میں تقریر کی۔[۵۸]

۱۸۹۴ء: فروری — سرسیّد نے مدرسۃ العلوم کے چندے کی غرض سے 'قومی تماشا گاہ' کی طرح ڈالی' اس میں 'تماشائے عبرت' کے نام سے ایک کھیل (ڈراما) اسٹیج کیا گیا اس میں 'قومی مسدس' سولہ بند پر مشتمل طرز خاص میں سنایا۔[۵۹]

۱۸۹۴ء — ندوۃ العلماء کے پہلے اجلاس میں 'موجودہ طریقہ تعلیم قابل اصلاح ہے' پر تقریر کی۔[۶۰]

۱۸۹۴ء: جولائی — 'سفرنامہ روم مصر و شام' مطبع مفید عام آگرہ سے شائع ہوا۔[۶۱]

۱۸۹۵ء — انجمن حمایت الاسلام کے جلسے میں سرسیّد احمد خان کے ہمراہ شرکت کی۔[۶۲]

۱۸۹۵ء — الہ آباد یونی ورسٹی کی فیکلٹی آف آرٹس اور بورڈ آف اسٹڈیز کے ممبر مقرر ہوئے۔[۶۳]

۱۸۹۵ء — پہلی زوجہ مجیدن بی بی نے وفات پائی۔

۱۸۹۵ء: ۱۶/اپریل — ندوۃ العلماء کے دوسرے اجلاس میں 'زمانہ موجودہ کے لحاظ سے ہمارے فرائض کیا ہیں' پر تقریر کی۔[۶۴]

۱۸۹۶ء: اپریل — ندوۃ العلماء کے تیسرے اجلاس منعقدہ بانس بریلی' روہیل کھنڈ میں تقریر کی۔[۶۵]

۱۸۹۶ء — مجلس انتظامیہ ندوۃ العلماء کے رکن مقرر ہوئے۔[۶۶]

۱۸۹۶ء: ۱۱رستمبر — حیدرآباد دکن کا دوسرا سفر' نظام الملک میر محبوب علی خاں نے سو روپے ماہوار وظیفہ مقرر کیا۔

۱۸۹۶ء — نظام کے سپاس نامہ کے جواب میں تقریر کی اور فارسی 'ترکیب' بند سنایا۔[۶۷]

۱۸۹۶ء — عربی رسالہ 'طبقات ابن سعد اور بدر اسلام (سیرۃ النبویﷺ) کے فارسی ترجمہ[۶۸] کا اردو ترجمہ بیگم میمونہ سلطان (اہلیہ نواب حمید اللہ خاں والیِ بھوپال) نے کیا۔[۶۹]

۱۸۹۶ء: نومبر — آغا خاں کی علی گڑھ کالج آمد کے موقع پر فارسی میں سپاس نامہ پیش کیا۔[۷۰]

۱۸۹۶ء: دسمبر — علی گڑھ کالج میگزین کے ایڈیٹر مقرر ہوئے' جنوری ۱۸۹۷ء تک رہے[۷۱]

۱۸۹۶ء: دسمبر — دسمبر تا نومبر ۱۸۹۷ء تک کی ایک سالہ رخصت لی اور اعظم گڑھ قیام کیا۔[۷۲]

۱۸۹۷ء: — ندوۃ العلماء کے چوتھے اجلاس منعقدہ میرٹھ میں تقریر کی۔[۷۳]

۱۸۹۸ء: — سرسیّد کی وفات (۲۷/مارچ) مضمون ''سرسیّد مرحوم اور اردو لٹریچر' علی گڑھ کالج میگزین میں شائع ہوا۔

۱۸۹۸ء — مضمون 'املا اور صحت الفاظ' علی گڑھ میگزین میں شائع ہوا۔[۷۴]

۱۸۹۸ء: مئی — علی گڑھ کالج سے چھ ماہ کی رخصت لی' بعد ازاں مستعفی ہو گئے۔[۷۵]

۱۸۹۸ء: جون — 'شبلی منزل' اعظم گڑھ میں قیام کیا۔[۷۶]

۱۸۹۸ء: جولائی — کشمیر گئے' 'الفاروق' کا خاتمہ لکھا' اسی ماہ 'الفاروق' شائع ہوئی۔[۷۷]

| | |
|---|---|
| ۱۸۹۸ء: | 'رسائل شبلی' مجموعہ مضامین شائع ہوا۔[۷۸] |
| ۱۸۹۹ء: اگست | امیر کابل کے 'انگریزی علوم وفنون جدیدہ کے ترجمے' کے ادارے کی سکریٹری کے عہدے کو بوجوہ قیام کلکتہ مسترد کیا۔[۷۹] |
| ۱۹۰۰ء: | دوسرا عقد کیا۔ |
| ۱۹۰۰ء: ۱۲رنومبر | والد شیخ حبیب اللہ کا انتقال ہوا۔[۸۰] |
| ۱۹۰۰ء: | والد کی وفات پر فارسی مرثیہ لکھا۔[۸۱] |
| ۱۹۰۱ء: فروری | علی گڑھ سے حیدرآباد گئے۔[۸۲] |
| ۱۹۰۱ء: مارچ | میر عثمان علی خاں کے اعزاز میں منعقد جلسہ پٹنہ میں فارسی نظم سنائی۔[۸۳] |
| ۱۹۰۱ء: | حیدرآباد کے جلسہ میں 'علم الکلام' پر لیکچر دیا۔[۸۴] |
| ۱۹۰۱ء: مئی | سررشتہ علوم وفنون کے ناظم مقرر ہوئے[۸۵] قیام دکن کے عرصہ میں دکن پر فارسی نظم لکھی۔[۸۶] |
| ۱۹۰۲ء: جنوری | خطوط میں الطاف حسین حالی کی تصنیف ''حیات جاوید'' پر تبصرہ کیا۔[۸۷] |
| ۱۹۰۲ء: فروری | 'الغزالی' مطبع نامی کانپور سے شائع ہوئی۔[۸۸] |
| ۱۹۰۲ء: اکتوبر | ندوۃ العلماء کے سالانہ اجلاس منعقدہ امرتسر میں 'ترکیب بند' سنایا اور تقریر کی۔ |
| ۱۹۰۳ء: | انجمن ترقی اردو سے وابستہ ہوئے۔[۹۸] |
| ۱۹۰۳ء | 'الفاروق' کا عربی ترجمہ کروایا۔[۹۰] |
| ۱۹۰۳ء | 'علم الکلام' مفید عام پریس آگرہ سے شائع ہوئی۔[۹۱] |
| ۱۹۰۴ء: جنوری | ندوۃ العلماء کے سالانہ جلسہ منعقدہ مدراس میں صدارتی تقریر کی۔[۹۲] |
| ۱۹۰۴ء: مئی | مضمون 'احیائے علوم عربیہ اور ایک ریڈیکل' دکن ریویو میں شائع ہوا۔[۹۳] |
| ۱۹۰۴ء: اگست | 'الندوہ' کا اجراء ہوا' شریک مدیر مولانا حبیب الرحمان شروانی تھے۔[۹۴] |
| ۱۹۰۴ء: اگست | مضامین 'الندوہ اور نصاب تعلیم' اور 'طبقات ابن سعد' الندوہ کے پہلے شمارے میں شائع ہوئے۔[۹۵] |
| ۱۹۰۴ء: | 'الکلام' مطبع نامی کانپور سے شائع ہوئی۔[۹۶] |
| ۱۹۰۴ء: ستمبر | دو مقالے 'فلسفہ یونان اور اسلام' اور 'فلسفہ یونان اور اسلام یونانی منطق کی غلطیاں' الندوہ میں چھپے۔[۹۷] |
| ۱۹۰۴ء: | حیدرآباد کے سررشتہ علوم وفنون سے مستعفی ہوئے۔[۹۸] |
| ۱۹۰۵ء: اپریل | ندوۃ العلماء کے معتمد تعلیم منتخب ہوئے۔ |
| ۱۹۰۵ء | دوسری اہلیہ وفات پا گئیں۔ |
| ۱۹۰۵ء: اکتوبر | الندوہ میں 'بھوپال میں ندوۃ العلماء کا وفد' شائع کیا۔[۹۹] |
| ۱۹۰۶ء: جنوری | 'حضور عالم کی چالیسویں سالگرہ اور ارا کین ندوۃ العلماء کا تہنیت نامہ' الندوہ میں شائع ہوا۔[۱۰۰] |
| ۱۹۰۶ء: ۱۴راپریل | ندوۃ العلماء کے سالانہ جلسے میں تقریر کی۔[۱۰۱] |
| ۱۹۰۶ء: اگست | بمبئی گئے ۱۹ برس بعد دوبارہ غزل لکھنے کی تحریک ہوئی۔ |
| ۱۹۰۶ء: اگست | 'سوانح مولانا روم' مطبع نامی کانپور سے شائع ہوئی۔[۱۰۲] |
| ۱۹۰۶ء: | دو فارسی غزلیں دکن ریویو اور مخزن لاہور میں شائع ہوئیں۔[۱۰۳] |
| ۱۹۰۶ء: اکتوبر | مضمون 'بھاشا زبان اور مسلمان' الندوہ میں شائع ہوا۔[۱۰۴] |
| ۱۹۰۶ء: | ''گلشن ہند'' (گلزار ابراہیم: فارسی) مترجمہ مرزا علی لطف' تصحیح و حاشیہ لاہور سے شائع ہوا۔[۱۰۵] |
| ۱۹۰۶ء: ۵ردسمبر | 'اورنگ زیب عالمگیر پر ایک نظر' قسط اول رسالہ 'الندوہ' میں شائع ہوئی۔[۱۰۶] |
| ۱۹۰۷ء: ۱۷رمئی | بندوق چلنے سے پیر کی ایڑی کٹ گئی اور نصف پنڈلی تک پیر کاٹ دیا گیا۔[۱۰۷] |

| | |
|---|---|
| ۱۹۰۷ء: جون | ''موازنۂ دبیر وانیس''، مطبع مفید عام آگرہ سے شائع ہوئی[۱۰۸] |
| ۱۹۰۸ء: | ''دستۂ گل'' مجموعہ غزل شائع ہوا۔[۱۰۹] |
| ۱۹۰۸ء: فروری | بھاولپور کی ریاست سے ندوۃ العلماء کی عمارت کے لیے ۵۰ ہزار روپے ملے۔[۱۱۰] |
| ۱۹۰۸ء: فروری | راجپوت کانفرنس میں شرکت کی غرض سے پٹیالہ گئے۔[۱۱۱] |
| ۱۹۰۸ء: مارچ | 'اورنگ زیب عالمگیر پر ایک نظر' کی چھٹی قسط 'الندوہ' میں چھپی بعد ازاں اسے کتابی صورت میں شائع کیا گیا۔ |
| ۱۹۰۸ء: جولائی | علوم شرقیہ کی یونی ورسٹی کے نصاب کی تیاری کے لیے حیدرآباد بلائے گئے۔[۱۱۲] |
| ۱۹۰۸ء: اپریل | مضامین ''عربی اور فارسی شاعری کا موازنہ'' اور ''ہمایوں نامہ اور گل بدن بیگم'' الندوہ میں شائع ہوئے[۱۱۳] |
| ۱۹۰۸ء: اپریل | 'تفسیر کبیر امام رازی پر ریویو' اور 'نومسلم راجپوت اور حفاظت اسلام' الندوہ میں شائع ہوئے۔ |
| ۱۹۰۸ء: اگست | مضامین 'ندوہ کی نئی زندگی کا آغاز' اور 'خاتونان قوم کی عزت اور یادگار' اور 'زندہ زبیدہ خاتون' الندوہ میں شائع ہوئے۔[۱۱۴] |
| ۱۹۰۸ء: | ''بلاغات النساء'' پر تبصرہ لکھا۔[۱۱۵] |
| ۱۹۰۸ء: ۹/اکتوبر | عطیہ فیضی کی یورپ سے واپسی پر خیر مقدمہ اشعار کہے۔[۱۱۶] |
| ۱۹۰۸ء: ۲۸/نومبر | ندوۃ العلماء کی عمارت کا سنگ بنیاد لیفٹیننٹ گورنر نے رکھا۔[۱۱۷] |
| ۱۹۰۹ء: | مجموعہ غزل ''بوئے گل'' شائع ہوا۔ |
| ۱۹۰۹ء: جنوری | شعر العجم حصہ اوّل شائع ہوا۔[۱۱۸] |
| ۱۹۰۹ء: مارچ | مضمون 'ریاست حیدرآباد کی مشرقی یونیورسٹی' الندوہ میں شائع ہوا۔[۱۱۹] |
| ۱۹۰۹ء: جون | مضامین 'علمی گروہ' اور 'مصر کی یونیورسٹی' الندوہ میں شائع ہوئے۔[۱۲۰] |
| ۱۹۰۹ء: اگست | مضمون 'یورپ کا ایک اور علمی احسان: عمر خیام کا جبر ومقابلہ' الندوہ میں شائع ہوا۔[۱۲۱] |
| ۱۹۰۹ء: ستمبر | 'صلائے عام دہلی' پر تنقید کی۔[۱۲۲] مضمون 'جذب کشش' الندوہ میں شائع ہوا۔[۱۲۳] |
| ۱۹۰۹ء: اکتوبر | مضمون 'زیب النساء' الندوہ میں چھپا۔[۱۲۴] |
| ۱۹۰۹ء: ۲۸/اکتوبر | علامہ مولانا محمد فاروق چریاکوٹی کی وفات پر مضمون لکھا جو نومبر کے الندوہ میں شائع ہوا۔[۱۲۵] |
| ۱۹۰۹ء: نومبر | بیگم بھوپال کے ماہانہ عطیہ کے سلسلے میں منعقدہ جلسہ میں نظم پڑھی۔ |
| ۱۹۰۹ء: نومبر | شعر العجم حصہ دوم شائع ہوا۔[۱۲۶] |
| ۱۹۱۰ء: جنوری | ''یادگار سلف'' پر الکافی فی الکحل کے عنوان سے مضمون الندوہ میں شائع ہوا۔[۱۲۷] |
| ۱۹۱۰ء: فروری | مضمون 'جہانگیر اور تزک جہانگیری' الندوہ میں شائع ہوا۔[۱۲۸] |
| ۱۹۱۰ء: ۱۱/مارچ | مرادآباد کے جلسے میں لیکچر دیا۔[۱۲۹] |
| ۱۹۱۰ء: ۲۶/مارچ | ندوۃ العلماء کے سالانہ اجلاس منعقدہ دہلی میں تقریر کی۔[۱۳۰] |
| ۱۹۱۰ء: جولائی | مضمون 'حقائق اشیاء اور معشوق حقیقی'' الندوہ میں شائع ہوا۔[۱۳۱] |
| ۱۹۱۰ء: | ہومر کی 'الیڈ' کے عربی ترجمے پر مضمون لکھا۔[۱۳۲] |
| ۱۹۱۰ء: اگست | 'معرکہ مذہب و سائنس' مصنفہ ڈریپر پر ریویو لکھا۔[۱۳۳] |
| ۱۹۱۰ء: دسمبر | مضمون ''درس نظامیہ فرنگی محلی یا نظامیہ بغداد یہ یا ہندوستان کا کیمبرج'' لکھا۔[۱۳۴] |
| ۱۹۱۰ء: | شعر العجم حصہ سوم شائع ہوا۔ |
| ۱۹۱۱ء: جنوری | ماہ نامہ 'زمانہ' کانپور میں ایڈیٹر کے سوالات شبلی کے جوابات شائع ہوئے۔[۱۳۵] |
| ۱۹۱۱ء: | پنجاب یونیورسٹی نے 'شعر العجم' پر بہترین تصنیف کا انعام دیا۔ |
| ۱۹۱۱ء: جولائی | علوم مشرقی کانفرنس منعقدہ شملہ میں شرکت کی۔[۱۳۶] |

| | |
|---|---|
| ۱۹۱۱ء:اگست | علی گڑھ کالج کو یونیورسٹی بنانے کے سلسلہ میں منعقدہ جلسہ میں بحیثیت رکن شریک ہوئے۔[۱۳۷] |
| ۱۹۱۱ء:نومبر | ''الانتقاد علی تمدن اسلام'' مصنفہ جرجی زیدان کے ردّ میں تحریر کیا۔ |
| ۱۹۱۱ء:نومبر | اردو کی حمایت کے لیے کمیٹی بنائی۔[۱۳۸] |
| ۱۹۱۱ء:۲۰رنومبر | الہ آباد یونیورسٹی کے اردو نصاب کے جلسے میں شرکت کی۔[۱۳۹] |
| ۱۹۱۲ء:جنوری | سیرۃ النبی ﷺ لکھنے کا آغاز کیا۔ |
| ۱۹۱۲ء: | مجلس اشاعت اسلام قائم کی'سیّد سلیمان ندوی کو جوائنٹ سیکریٹری مقرر کیا۔[۱۴۰] |
| ۱۹۱۲ء:فروری | بانکی پور پٹنہ کے جلسے میں ندوۃ العلماء کے تعارف کے حوالے سے تقریر کی۔[۱۴۱] |
| ۱۹۱۲ء:فروری | مضمون''الانتقاد علی تمدن اسلام'' مصر کے رسالے المنار میں شائع ہوا۔[۱۴۲] |
| ۱۹۱۲ء:فروری | ورنا کیولر اسکیم کے جلسہ منعقدہ الہ آباد میں یادداشت پیش کی'جس سے ہندو اور انگریز ممبر متفق ہوئے اور اردو ناگری ہونے سے بچ گئی۔[۱۴۳] |
| ۱۹۱۲ء:مارچ | ''شعر العجم'' کا حصہ چہارم شائع ہوا۔[۱۴۴] |
| ۱۹۱۲ء:اپریل | ندوۃ العلماء کے سالانہ جلسہ میں مصر سے علامہ سیّد رشید رضا مدیر'المنار'صدارت کے لیے تشریف لائے ان کی صدارتی عربی تقریر کا اردو ترجمہ کیا[۱۴۵]اور تقریر کی۔[۱۴۶] |
| ۱۹۱۲ء: | انجمن اشاعت اسلام کی ضرورت پر تقریر کی۔[۱۴۷] |
| ۱۹۱۲ء:اگست | ڈھاکہ یونیورسٹی کے جلسے میں تقریر کی۔[۱۴۸] |
| ۱۹۱۲ء:اگست | جنگ بلقان کے حوالے سے نظم رفاہِ عام کلب لکھنؤ میں سنائی۔[۱۴۹] |
| ۱۹۱۲ء: | اردو مجموعہ کلام'نالہ شبلی' شائع ہوا۔[۱۵۰] |
| ۱۹۱۳ء: | فرضی ناموں سے حکومت کی تنقید میں لکھی گئی نظمیں اور مضامین الہلال کلکتہ میں شائع ہوئیں۔[۱۵۱] |
| ۱۹۱۳ء:جولائی | ندوۃ العلماء سے مستعفی ہوئے۔ |
| ۱۹۱۳ء:اگست | واقعہ مسجد کانپور پر شہیدوں کا مرثیہ لکھا۔[۱۵۲] |
| ۱۹۱۳ء:اگست | واقعہ کانپور سے متعلق ایک نظم اخبار زمیندار لاہور میں شائع ہوئی۔[۱۵۳] |
| ۱۹۱۳ء: | ڈاکٹر انصاری کے جنگ بلقان کے طبی دورے سے واپس آنے پر خیر مقدم کے طور پر نظم لکھی۔[۱۵۴] |
| ۱۹۱۳ء:اکتوبر | وظیفہ حیدرآباد دکن میں اضافہ ہوا۔[۱۵۵] |
| ۱۹۱۴ء:جنوری | نظم'نوجوانوں سے خطاب'لکھی۔[۱۵۶] |
| ۱۹۱۴ء:اگست | بھائی مولوی محمد اسحٰق کی وفات پر مرثیہ لکھا۔[۱۵۷] |
| ۱۹۱۴ء:ستمبر | اعظم گڑھ میں مستقل سکونت اختیار کی اور دار المصنفین[۱۵۸] کے لیے جائیداد وقف کی۔[۱۵۹] |
| ۱۹۱۴ء:۱۸رنومبر | اعظم گڑھ میں وفات پائی۔[۱۶۰] |

## [ب] علامہ شبلی کے فکر و فن پر اہم تنقیدی کتب و رسائل:

| | | | |
|---|---|---|---|
| تنقید شعر العجم | سیّد محمد حسین جعفری | ۱۹۱۵ء | [۱۶۱] |
| مجموعہ نظم شبلی مع سوانح | مرتب:سیّد ظہور الحسن | ۱۹۱۶ء | [۱۶۲] |
| مکاتیب شبلی:حصہ اوّل | مرتبہ سیّد سلیمان ندوی | ۱۹۱۶ء | [۱۶۳] |
| مکاتیب شبلی:حصہ دوم | مرتبہ سیّد سلیمان ندوی | ۱۹۱۷ء | [۱۶۴] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| شعر العجم حصہ پنجم | مرتبہ سیّد سلیمان ندوی | ۱۹۱۸ء | [۱۶۵] |
| مجموعہ کلام شبلی (نظموں کا مجموعہ) | مرتبہ ظفر الملک | ۱۹۱۸ء | [۱۶۶] |
| سیرت النبی ﷺ جلد اوّل | علامہ شبلی نعمانی | ۱۹۲۰ء | [۱۶۷] |
| سیرت النبی ﷺ جلد دوم | اضافہ وتکملہ: سیّد سلیمان ندوی | ۱۹۲۰ء | [۱۶۸] |
| سیرت النبی ﷺ جلد سوم | مؤلف: سیّد سلیمان ندوی | ۱۹۲۴ء | [۱۶۹] |
| کلیات شبلی اردو | مرتب مع دیباچہ سیّد سلیمان ندوی | ۱۹۲۵ء | [۱۷۰] |
| تذکرہ شمس العلماء مولٰنا شبلی | مرتب: محمد مہدی | ۱۹۲۵ء | [۱۷۱] |
| مقالات شبلی (مذہبی مضامین) جلد اوّل: | مرتب: سیّد سلیمان ندوی | ۱۹۳۰ء | [۱۷۲] |
| مقالات شبلی (ادبی مضامین) جلد دوم: | مرتب: سیّد سلیمان ندوی | ۱۹۳۱ء | [۱۷۳] |
| سیرت النبی ﷺ جلد چہارم | مؤلف: سیّد سلیمان ندوی | ۱۹۳۲ء | [۱۷۴] |
| مقالات شبلی (تعلیمی مضامین) جلد سوم: | مرتب: سیّد سلیمان ندوی | ۱۹۳۲ء | [۱۷۵] |
| مقالات شبلی (تنقیدی مضامین) جلد چہارم: | مرتب: سیّد سلیمان ندوی | ۱۹۳۴ء | [۱۷۶] |
| سیرت النبی ﷺ جلد پنجم | مؤلف: سیّد سلیمان ندوی | ۱۹۳۵ء | [۱۷۷] |
| مقالات شبلی (تاریخی مضامین: حصہ اوّل) جلد پنجم: | مرتب: سیّد سلیمان ندوی | ۱۹۳۶ء | [۱۷۸] |
| سیرت النبی ﷺ جلد ششم | مؤلف: سیّد سلیمان ندوی | ۱۹۳۸ء | [۱۷۹] |
| مقالات شبلی (تاریخی مضامین: حصہ دوم) جلد ششم: | مرتب: سیّد سلیمان ندوی | ۱۹۳۸ء | [۱۸۰] |
| مقالات شبلی (فلسفیانہ مضامین) جلد ہفتم: | مرتب: سیّد سلیمان ندوی | ۱۹۳۸ء | [۱۸۱] |
| مقالات شبلی (متفرق مضامین) جلد ہشتم: | مرتب: سیّد سلیمان ندوی | ۱۹۳۸ء | [۱۸۲] |
| تنقید شعر العجم | حافظ محمود شیرانی | ۱۹۴۲ء | [۱۸۳] |
| حیات شبلی | سیّد سلیمان ندوی | ۱۹۴۳ء | [۱۸۴] |
| ذکر شبلی | محمد امین زبیری | ۱۹۴۶ء | [۱۸۵] |
| تبصرہ حیات شبلی | محمد امین زبیری | ۱۹۴۶ء | [۱۸۶] |
| انتخابات شبلی | مرتبہ: سید سلیمان ندوی | ۱۹۵۰ء | [۱۸۷] |
| شبلی کی حیات معاشقہ | ڈاکٹر وحید قریشی | ۱۹۵۰ء | [۱۸۸] |
| خلاصہ شعر العجم | ڈاکٹر عندلیب شادانی | ۱۹۵۱ء | [۱۸۹] |
| موج کوثر | شیخ محمد اکرام | ۲۰۰۳ء | [۱۹۰] |
| شبلی احوال ونقد | ڈاکٹر عبد السلام خورشید | ۱۹۵۲ء | [۱۹۱] |
| شبلی کی رنگین راتیں | محمد امین زبیری | ۱۹۵۲ء | [۱۹۲] |
| شبلی ایک دبستان | ڈاکٹر آفتاب احمد صدیقی | ۱۹۵۷ء | [۱۹۳] |
| انتخاب مقالات شبلی | امداد صابری | ۱۹۶۰ء | [۱۹۴] |
| سوانح مولانا روم | مرتب: سیّد عابد علی عابد | ۱۹۶۱ء | [۱۹۵] |
| کلیات شبلی اردو | مرتب: مولوی مسعود علی ندوی | سن ندارد | [۱۹۶] |
| کلیات شبلی فارسی | مرتب: مولوی مسعود علی ندوی | سن ندارد | [۱۹۷] |
| خطوط شبلی | مرتبہ محمد امین زبیری وسیّد محمد یوسف قیصر | سن ندارد | [۱۹۸] |
| شبلی بحیثیت مؤرخ | اختر وقار عظیم | سن ندارد | [۱۹۹] |
| مقالات یوم شبلی | مرتب: عبید اللہ خاں عبید | ۱۹۶۱ء | [۲۰۰] |
| شعر العجم: پانچ حصے مجلد | انجمن حمایت الاسلام لاہور | ۱۹۶۳ء | [۲۰۱] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| موازنہ انیس و دبیر | مرتب: سیّد عابد علی عابد | ۱۹۶۴ء | [۲۰۲] |
| خطباتِ شبلی | مرتب: سیّد سلیمان ندوی | ۱۹۶۵ء | [۲۰۳] |
| باقیاتِ شبلی (وہ مضامین جو کسی مجموعہ مقالات میں شامل نہیں) | مرتب مشتاق حسین | ۱۹۶۵ء | [۲۰۴] |
| شبلی نقادوں کی نظر میں | مرتبہ: واصل عثمانی | ۱۹۶۷ء | [۲۰۵] |
| شبلی ادیبوں کی نظر میں | مرتبہ: واصل عثمانی | ۱۹۶۸ء | [۲۰۶] |
| مقالات یوم شبلی | حافظ نذر احمد | ۱۹۶۸ء | [۲۰۷] |
| مقالاتِ شبلی | ایم ثناء اللہ خاں | ۱۹۶۹ء | [۲۰۸] |
| مقالاتِ شبلی حصہ دوم | ایم ثناء اللہ خاں | ۱۹۶۹ء | [۲۰۹] |
| شبلی کا تنقیدی شعور: تعارف و نقد | محمد اسحاق تشی | ۱۹۷۰ء | [۲۱۰] |
| یادگارِ شبلی | شیخ محمد اکرام | ۱۹۷۱ء | [۲۱۱] |
| شبلی کا مرتبہ اردو ادب میں | عبداللطیف اعظمی | ۱۹۸۵ء | [۲۱۲] |
| موازنہ انیس و دبیر کا تنقیدی مطالعہ | ظہور الاسلام | ۱۹۸۶ء | [۲۱۳] |
| شبلی معاندانہ تنقید کی روشنی | شہاب الدین دسنوی | ۱۹۸۷ء | [۲۱۴] |
| شبلی: شخصیت و فن | ظفر احمد صدیقی | ۱۹۸۸ء | [۲۱۵] |
| شبلی نامہ | شیخ محمد اکرام | سن ندارد | [۲۱۶] |
| خطوطِ شبلی بنام آزاد | مرتب سیّد محمد حسنین | ۱۹۸۸ء | [۲۱۷] |
| شبلی نعمانی کے مقالات کا تنقیدی جائزہ | ڈاکٹر عبدالرحیم انصاری | ۱۹۹۰ء | [۲۱۸] |
| شبلی کا ذہنی ارتقاء | ڈاکٹر سیّد یحییٰ احمد ہاشمی | ۱۹۹۵ء | [۲۱۹] |
| اورنگ زیب عالمگیر پر ایک نظر: مصنف علامہ شبلی | مدون: ڈاکٹر محمد الیاس الاعظمی | ۱۹۹۹ء | [۲۲۰] |
| علامہ شبلی نعمانی ایک تنقیدی جائزہ | نیر جہاں | ۱۹۹۹ء | [۲۲۱] |
| شبلی کی علمی و ادبی خدمات | مرتب: ڈاکٹر خلیق انجم | ۲۰۰۰ء | [۲۲۲] |
| موازنۂ انیس و دبیر: | مدون: ڈاکٹر محمد الیاس الاعظمی | ۲۰۰۴ء | [۲۲۳] |
| متعلقاتِ شبلی | مرتب: ڈاکٹر محمد الیاس الاعظمی | ۲۰۰۸ء | [۲۲۴] |
| کتابیاتِ شبلی | مؤلف: ڈاکٹر محمد الیاس الاعظمی | ۲۰۱۱ء | [۲۲۵] |
| شبلی سخنوروں کی نظر میں | ڈاکٹر محمد الیاس الاعظمی | ۲۰۱۲ء | [۲۲۶] |
| مکتوباتِ شبلی | مرتب: ڈاکٹر محمد الیاس الاعظمی | ۲۰۱۲ء | [۲۲۷] |
| آثارِ شبلی | ڈاکٹر محمد الیاس الاعظمی | ۲۰۱۳ء | [۲۲۸] |
| علامہ شبلی کے نام اہلِ علم کے خطوط | مرتب: ڈاکٹر محمد الیاس الاعظمی | ۲۰۱۳ء | [۲۲۹] |
| شبلی شناسی کے سو سال (رسائل کے خصوصی شماروں کا مطالعہ) | مؤلف: ڈاکٹر محمد الیاس الاعظمی | ۲۰۱۴ء | [۲۳۰] |

## رسائل:

| | | |
|---|---|---|
| رسالہ ادیب شبلی نمبر | مدیر ابن فرید | ۱۹۶۰ء |
| کریسنٹ اسلامیہ کالج لاہور شبلی نمبر | مرتب: خالد بزمی | ۱۹۷۱ء جنوری |
| ماہنامہ "اسلوب" کراچی، جلد ۱۰، شمارہ ۳ | گوشہ شبلی | ستمبر ۱۹۸۶ء |
| مجلّہ فکر و نظر، علی گڑھ | شبلی نمبر | ۱۹۹۶ء |

## [۹] مولوی عبدالحق، بابائے اردو (۱۸۷۰ء ۔۱۹۶۱ء):

[الف] سال بہ سال سوانح وتصانیف:

| | |
|---|---|
| ۱۸۷۰ء: ۲۰/ اگست | عبدالحق [بمطابق ۲۳/ جمادی الاوّل ۱۲۸۷ھ] ہاپوڑ ضلع میرٹھ میں پیدا ہوئے۔ اجداد ہندو کائستھ تھے اور سلطنت مغلیہ میں محکمۂ مال کی اہم خدمات پر مامور تھے۔ عہد شاہ جہاں میں جدِ اعلیٰ نے اسلام قبول کیا اور شیخ الدائم کے نام سے مشہور ہوئے۔ |
| تعلیم: | ابتدائی تعلیم ہاپوڑ اور سراوہ میں ہوئی بعدازاں والد کے پاس فیروز پور پنجاب چلے گئے اور مڈل تک وہیں تعلیم پائی، اس عرصہ میں عربی بھی پڑھی۔[۱] |
| ۱۸۸۸ء | ایم۔اے۔او کالج، علی گڑھ میں داخل کیے گئے۔ اسی عرصہ میں پروفیسر آرنلڈ کی قائم کردہ ''اخوان الصفا'' میں دو ایک مضامین پڑھے۔ یہ ان کی ادبی زندگی کا آغاز تھا۔[۲] |
| ۱۸۹۱ء | مدرستہ العلوم علی گڑھ سے الہ آباد یونیورسٹی میں انٹرنس کا امتحان فرسٹ ڈویژن میں پاس کیا۔ اس کے بعد ان کا داخلہ یکم مئی کو ایم۔اے۔او کالج کے فرسٹ ایئر کے درجہ میں ہوگیا۔[۳] |
| ۱۸۹۳ء | انٹرمیڈیٹ کا امتحان سیکنڈ ڈویژن میں پاس کیا۔ اسی عرصہ میں مقابلہ مضمون نویسی میں لارڈ لینس ڈون امتیازی تمغہ حاصل کیا۔[۴] |
| ۱۸۹۵ء | بی۔اے الہ آباد یونیورسٹی سے کیا بعدازاں ملازمت کی تلاش میں بمبئی گئے اور معتمد مال ریاست، حیدرآباد نواب محسن الملک کے پرائیویٹ سکریٹری مقرر ہوگئے۔ |
| ۱۸۹۶ء | مضمون 'قسطنطنیہ میں عورتوں کا ایک میگزین' رسالہ معلم نسواں میں شائع ہوا۔[۵] |
| ۱۸۹۶ء | مضمون 'غلامی' رسالہ معلم نسواں میں شائع ہوا۔[۶] |
| ۱۸۹۸ء | بحیثیت مترجم مولوی عزیز مرزا، ہوم سکریٹری حیدرآباد کے دفتر میں خدمات انجام دیں۔[۷] |
| ۱۸۹۹ء | افواج آصفیہ کے سپہ سالار افسر الملک نواب افسر جنگ کے رسالہ ''افسر'' کے مدیر مقرر ہوئے۔ |
| ۱۹۰۰ء | بحیثیت مترجم ہوم سکریٹریٹ حیدرآباد تقرر ہوا۔ |
| ۱۹۱۰ء | نواب اعظم یار جنگ مولوی چراغ کی انگریزی کتاب "Proprsed political,legal and social reforms under muslim rule" کا ترجمہ اعظم الارتقاء الاسلام: حصہ اوّل کے نام سے کیا۔ جو آگرہ سے شائع ہوا۔ |
| ۱۹۱۱ء | محکمہ تعلیم حیدرآباد میں، بحیثیت مددگار ڈائریکٹر تعلیم تقرر ہوا۔ |
| ۱۹۱۱ء | ''اعظم الارتقاء الاسلام حصہ دوم'' ترجمہ کیا جو لاہور سے شائع ہوا۔ |
| ۱۹۱۲ء | بحیثیت صدر مہتمم تعلیمات (انسپکٹر آف اسکول) اورنگ آباد تقرر ہوا۔[۸] |
| ۱۹۱۲ء | سرسیّد کی والدہ 'عزیز النساء بیگم' پر مضمون تحریر کیا۔[۹] |
| ۱۹۱۲ء: ۳۰/ دسمبر | ایجوکیشنل کانفرنس کے چھبیس ویں سالانہ اجلاس منعقدہ لکھنؤ میں انجمن ترقی اردو کی سکریٹری نامزد کیے گئے۔ انجمن ترقی اردو کا دفتر علی گڑھ سے اورنگ آباد منتقل ہوگیا۔[۱۰] |
| ۱۹۱۴ء | ''قواعد اردو'' مرتب کی، جو انجمن سے شائع ہوئی۔[۱۱] |
| ۱۹۱۵ء | حیدرآباد ایجوکیشنل کانفرنس میں علوم وفنون کے تراجم پر تقریر کی۔[۱۲] |
| ۱۹۱۷ء: ۶/ ستمبر | 'دارالترجمہ' کا قیام عمل میں آیا اور اس کی نظامت مولوی عبدالحق کے سپرد کی گئی۔[۱۳] |

| | |
|---|---|
| ۱۹۱۸ء:۲۶/اپریل | 'جامعہ عثمانیہ' کا قیام عمل میں آیا۔ سر سیّد کے خیال کو عملی جامہ پہنانے والوں میں مولوی عبدالحق، سر اکبر حیدری، سر راس مسعود پیش پیش رہے۔[۱۴] |
| ۱۹۲۱ء: جنوری | انجمن ترقی اردو اورنگ آباد کے تحت سہ ماہی رسالہ ''اردو'' کا اجراء ہوا۔[۱۵] |
| ۱۹۲۱ء | ''انتخاب میر مع مقدمہ'' انجمن ترقی اردو اورنگ آباد سے شائع کیا۔[۱۶] |
| ۱۹۲۴ء | اورنگ آباد کالج کے پرنسپل مقرر ہوئے۔[۱۷] |
| ۱۹۲۴ء | ''معراج العاشقین'' کو مرتب کر کے تاج پریس دکن سے شائع کیا۔[۱۸] |
| ۱۹۲۵ء | اورنگ آباد کالج سے ''نورس'' میگزین کا اجراء کیا۔[۱۹] |
| ۱۹۲۶ء | میر اثر کی مثنوی ''خواب وخیال'' مرتب کر کے انجمن ترقی اردو اورنگ آباد سے شائع کی۔[۲۰] |
| ۱۹۲۷ء | نصاب اردو (میٹریکولیشن) مرتب کر کے انجمن ترقی اردو اورنگ آباد سے شائع کیا۔[۲۱] |
| ۱۹۲۸ء: جنوری | انجمن ترقی اردو اورنگ آباد کے تحت سہ ماہی رسالہ ''سائنس'' کا اجراء ہوا۔[۲۲] |
| ۱۹۲۸ء | ''تذکرۂ چمنستان شعراء'' مرتب کر کے انجمن ترقی اردو اورنگ آباد سے شائع کیا۔ |
| ۱۹۲۸ء | ''ذکر میر'' کا فارسی متن مرتب کر کے خلاصہ و مقدمہ کے ساتھ شائع کیا۔ |
| ۱۹۲۹ء | اورنگ آباد کالج سے سبکدوش ہوئے۔[۲۳] |
| ۱۹۲۹ء | ''تذکرۂ مخزن نکات'' کو مرتب کر کے انجمن ترقی اردو اورنگ آباد سے شائع کیا۔ |
| ۱۹۳۰ء | شعبہ اردو جامعہ عثمانیہ کے صدر اور اردو کے پروفیسر مقرر ہوئے۔[۲۴] |
| ۱۹۳۰ء | دیوان 'خواجہ میر اثر' کو مرتب کر کے انجمن ترقی اردو اورنگ آباد سے شائع کیا۔ |
| ۱۹۳۱ء | باغ و بہار کو مع مقدمہ و فرہنگ مرتب کر کے انجمن ترقی اردو اورنگ آباد سے شائع کیا۔ |
| ۱۹۳۱ء | ''مقدمات عبدالحق'' مرزا احمد بیگ نے مرتب کر کے دو جلدوں میں شائع کیے۔[۲۵] |
| ۱۹۳۲ء | سب رس کو مع مقدمہ و فرہنگ مرتب کر کے انجمن ترقی اردو اورنگ آباد سے شائع کیا۔ |
| ۱۹۳۲ء | ''جنگ نامہ عالم خاں'' کو مرتب کر کے مع مقدمہ انجمن ترقی اردو اورنگ آباد سے شائع کیا۔[۲۶] |
| ۱۹۳۳ء | ''مرہٹی زبان پر فارسی کا اثر'' تصنیف کی انجمن ترقی اردو اورنگ آباد سے شائع ہوئی۔[۲۷] |
| ۱۹۳۳ء | ''اردو کی نشوونما میں صوفیائے کرام کا کام'' تصنیف کی انجمن ترقی اردو اورنگ آباد سے شائع کی۔ |
| ۱۹۳۳ء | ''تذکرۂ مخزن الشعراء'' اور ''تذکرہ ریختہ گویاں'' کو مرتب کر کے انجمن سے شائع کیا۔ |
| ۱۹۳۳ء | انڈین اورینٹل کانفرنس بڑودہ میں صدارتی خطبہ دیا۔ |
| ۱۹۳۳ء | ''مرحوم دہلی کالج'' تصنیف کی اور ''تذکرۂ ہندی'' کو مرتب کر کیا انجمن سے شائع کیا۔ |
| ۱۹۳۴ء | ''تنقیدات عبدالحق'' کو محمد تراب علی باز نے مرتب کر کے شائع کیا۔[۲۸] |
| ۱۹۳۴ء | ''تذکرۂ عقد ثریا'' کو مرتب کر کے انجمن ترقی اردو اورنگ آباد سے شائع کیا۔ |
| ۱۹۳۵ء | ''تذکرہ ریاض الفصحا'' اور ''دیوان تاباں دہلوی'' کو مرتب کر کے شائع کیا۔ |
| ۱۹۳۵ء | ''خطبات گارساں دتاسی'' کے ترجمہ کو مقدمہ کے ساتھ دو جلدوں میں شائع کیا۔[۲۹] |
| ۱۹۳۵ء | ''تذکرہ نکات الشعراء'' کو مرتب کر کے مقدمہ کے ساتھ شائع کیا۔ |
| ۱۹۳۶ء:۱۲/جنوری | شعبہ اردو ہندستانی اکیڈمی الٰہ آباد میں صدارتی خطبہ دیا۔ |
| ۱۹۳۶ء:۱۲/اپریل | انجمن حمایت اسلام لاہور کے جلسے میں صدارتی خطبہ دیا۔ |
| ۱۹۳۶ء | شعبۂ اردو جامعہ عثمانیہ کے منصب سے مستعفی ہوئے۔ |
| ۱۹۳۶ء | ''تذکرہ گل عجائب'' کو مرتب کر کے شائع کیا۔ |
| ۱۹۳۶ء | انجمن ترقی پسند مصنفین ہند کے اجلاس میں خطبہ صدارت دیا۔ |

| | |
|---|---|
| ۱۹۳۶ء | بہار اردو کانفرنس میں خطبہ دیا۔ |
| ۱۹۳۶ء:اکتوبر | آل انڈیا اردو کانفرنس (۲۴ تا ۲۵/اکتوبر) علی گڑھ میں منعقد کی۔[۳۰] |
| ۱۹۳۷ء | 'دی اسٹینڈرڈ انگلش اردو ڈکشنری' تالیف کی جو انجمن ترقی اردو اورنگ آباد سے شائع ہوئی۔ |
| ۱۹۳۷ء | الہ آباد یونیورسٹی نے علمی خدمات کے اعزاز میں ڈی۔لٹ کی اعزازی سند عطا کی۔ |
| ۱۹۳۷ء:۲۸/اپریل | اردو کانفرنس علی گڑھ میں صدارتی خطبہ دیا۔ |
| ۱۹۳۷ء | 'چند ہم عصر' خاکوں کا مجموعہ شیخ چاند نے مرتب کیا انجمن ترقی اردو سے شائع ہوا۔ |
| ۱۹۳۷ء:۳۱/دسمبر | سندھ پراونشل اردو کانفرنس کراچی میں خطبہ صدارت دیا۔ |
| ۱۹۳۸ء | 'نصرتی احوال و آثار' تصنیف کی، جو انجمن ترقی اردو سے شائع ہوئی۔ |
| ۱۹۳۸ء:نومبر/ | انجمن ترقی اردو کا دفتر حیدرآباد سے دہلی منتقل کیا گیا۔[۳۱] |
| ۱۹۳۸ء:۲۳/اکتوبر | اردو کانفرنس منعقدہ ناگپور میں خطبہ صدارت دیا۔ |
| ۱۹۳۹ء | انجمن کے تحت ''ہماری زبان'' پندرہ روزہ اخبار کا اجراء کیا گیا۔[۳۲] |
| ۱۹۳۹ء | ملاوجہی کی مثنوی ''قطب مشتری'' کو مرتب کر کے انجمن ترقی اردو دہلی سے شائع کیا۔ |
| ۱۹۳۹ء | ''خطبات عبدالحق'' جلد اوّل شائع ہوئی۔ |
| ۱۹۳۹ء | ''چند تنقیدات عبدالحق'' انجمن سے شائع ہوئی۔ |
| ۱۹۴۰ء:۴/مارچ | اردو کانفرنس ناگ پور میں صدارتی خطبہ دیا۔ |
| ۱۹۴۰ء:۲۳/مارچ | شعبۂ صحافت آل انڈیا اورینٹل کانفرنس منعقدہ جنوبی ہند تروپتی میں صدارتی خطبہ دیا۔ |
| ۱۹۴۰ء:۸/دسمبر | اردو کانفرنس لاہور میں خطبہ صدارت دیا۔ |
| ۱۹۴۱ء:۲۷/جنوری | اردو کانفرنس گوالیار میں خطبہ صدارت دیا۔ |
| ۱۹۴۱ء:۱۴/فروری | شعبہ اردو آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس علی گڑھ میں صدارتی خطبہ دیا۔ |
| ۱۹۴۱ء:۲۳ تا ۲۴/فروری | کل پنجاب اردو کانفرنس لائل پور (فیصل آباد) میں صدارتی خطبہ دیا۔ |
| ۱۹۴۱ء:۱۲/اپریل | یوم اردو انجمن حمایت اسلام لاہور کے جلسے میں صدارتی خطبہ دیا۔ |
| ۱۹۴۱ء | مسلم یونیورسٹی علی گڑھ نے علمی و ادبی خدمات کے اعتراف میں ڈی۔لٹ کی اعزازی سند عطا کی۔ |
| ۱۹۴۱ء:۲۱/دسمبر | انجمن روح ادب الہ آباد کے جلسے میں ''مخلوط زبان'' کے عنوان سے مضمون پڑھا۔ |
| ۱۹۴۳ء:۷/مارچ | اردو کانفرنس دیناج پور بنگال منعقدہ شمالی بنگال میں صدارتی خطبہ دیا۔ |
| ۱۹۴۳ء:نومبر | اردو کانفرنس منعقدہ کالی کٹ ملیبار میں صدارتی خطبہ دیا۔ |
| ۱۹۴۴ء | ''خطبات عبدالحق'' جلد دوم شائع ہوئی۔ |
| ۱۹۴۴ء:۱۹/تا ۲۱/جنوری | تیسری اردو کانفرنس ناگپور میں منعقد کی۔ |
| ۱۹۴۴ء:۱۸/اپریل | سندھ پراونشل اردو کانفرنس کے افتتاحی جلسہ میں تقریر کی۔ |
| ۱۹۴۵ء: | اردو کانفرنس بمبئی میں صدارتی خطبہ دیا۔ |
| ۱۹۴۵ء | گشتی کتب خانہ انجمن ترقی اردو (ہند) کے تیسرے سالانہ جلسہ میں تقریر کی۔[۳۳] |
| ۱۹۴۶ء:جنوری | ماہنامہ ''معاشیات'' کا اجراء کیا۔[۳۴] |
| ۱۹۴۶ء | انتخاب داغ دہلوی شائع کیا۔[۳۵] |
| ۱۹۴۶ء:۲۲/جون | ریڈیائی تقریر 'میرا کتب خانہ' کے عنوان سے رسالے 'آواز' دہلی میں شائع ہوئی۔[۳۶] |
| ۱۹۴۷ء:۴/جون | اردو کانفرنس منعقدہ بنگلور میں صدارتی خطبہ دیا۔ |
| ۱۹۴۷ء | تقسیم ملک کے ہنگامے میں انجمن کا دفتر بھی لٹ گیا۔ |

۱۹۴۷ء: ۲۷ر نومبر تا یکم دسمبر مرکزی وزیر تعلیم فضل الرحمن نے 'کل پاکستان ایجوکیشنل کانفرنس منعقد کی جس میں شرکت کی، شاردا مندر کی عمارت انجمن کو الاٹ ہوئی اور انجمن کا کام شروع کیا۔

۱۹۴۷ء تبصروں کا مجموعہ ''ادبی تبصرے'' کے نام سے شائع ہوا۔[۳۷]

۱۹۴۸ء: ۲۶ر تا ۲۷ر مارچ اردو کانفرنس پنجاب یونیورسٹی منعقدہ لاہور میں صدارتی خطبہ دیا۔

۱۹۴۸ء: ہفت روزہ 'قومی زبان' کا کراچی سے اجراء کیا۔

۱۹۴۸ء: ۳ر اپریل کل گجرات اردو کانفرنس منعقدہ احمد آباد میں صدارتی خطبہ دیا۔

۱۹۴۸ء: جولائی بلوچستان ٹیچرز ایسوسی ایشن کے سالانہ جلسہ میں خطبہ صدارت دیا۔

۱۹۴۹ء: ۲۸ر جنوری مستقل طور پر پاکستان ہجرت کی اور کراچی پہنچے اپنے ساتھ اپنا کتب خانہ بھی لے آئے۔

۱۹۴۹ء: انجمن ترقی اردو پاکستان' کراچی کی از سر نو بنیاد رکھی۔

۱۹۴۹ء: ۲۵ر جون گورنر جنرل اور گورنر سندھ کی عدم شرکت کے باوجود خود اردو کالج کا افتتاح کیا۔[۳۸]

۱۹۴۹ء ماہنامہ 'معاشیات' کراچی سے دوبارہ جاری کیا۔[۳۹]

۱۹۴۹ء 'اردو زبان میں علمی اصطلاحات کا مسئلہ' کتابچہ تصنیف کیا۔

۱۹۴۹ء: مجلس ادب لاہور کے جلسے میں صدارتی خطبہ دیا۔

۱۹۵۰ء اردو کالج کا الحاق سندھ یونیورسٹی سے ہوا۔

۱۹۵۱ء 'اردو بحیثیت ذریعہ تعلیم سائنس' کتابچہ تصنیف کیا۔

۱۹۵۱ء 'سر آغا خان کی اردو نوازی' کے عنوان سے کتابچہ تصنیف کیا۔

۱۹۵۱ء: ۴ر فروری اردو کانفرنس منعقدہ خیر پور میں خطبہ صدارت دیا۔

۱۹۵۱ء: مئی کل پاکستان اردو کانفرنس کراچی کے پہلے اجلاس میں تقریر کی۔

۱۹۵۱ء 'مجلس اصطلاحات بنکاری' بعد اصلاح و ترتیب اپنے مقدمے کے ساتھ شائع کیا۔

۱۹۵۲ء 'خطبات عبدالحق' کو اضافوں کے ساتھ ڈاکٹر عبادت بریلوی نے مرتب کیا۔[۴۰]

۱۹۵۲ء نصرتی کی مثنوی ''گلشن عشق'' کو مرتب کر کے مع مقدمہ و فرہنگ شائع کیا۔

۱۹۵۲ء: ۱۲ر جولائی انجمن ترقی پسند مصنفین کی کانفرنس منعقدہ کراچی میں صدارتی خطبہ دیا۔

۱۹۵۳ء جامعہ کراچی کے شعبہ اردو کے اعزازی پروفیسر مقرر رہوئے۔ جولائی ۱۹۵۶ء میں جب شعبہ اردو کے باقاعدہ قیام عمل تک اس عہدے پر فائز رہے۔

۱۹۵۳ء 'پاکستان کی قومی اور سرکاری زبان کا مسئلہ' کے عنوان سے کتابچہ تصنیف کیا۔

۱۹۵۶ء 'پاکستان میں اردو کا المیہ' تصنیف کی، انجمن ترقی اردو کراچی سے شائع ہوئی۔

۱۹۵۸ء 'کل پاکستان انجمن ترقی اردو کا مسئلہ' کے عنوان سے کتابچہ تصنیف کیا۔

۱۹۵۸ء اردو لغت کی تالیف کے سلسلے میں جون ر میں حکومت پاکستان نے اردو زبان و ادب کی ترقی کے لیے ایک بورڈ قائم کیا اور حکومت کی درخواست پر مولوی صاحب نے مدیر اعلیٰ کی ذمہ داری قبول کی۔

۱۹۵۹ء: ۳۱ر جنوری پاکستان رائٹرز کنونشن کے جلسے منعقدہ کراچی میں صدارتی خطبہ دیا۔

۱۹۵۹ء: ۲۲ر فروری مغربی پاکستان اردو کانفرنس میں خطبہ صدارت دیا۔

۱۹۵۹ء 'سر سید احمد خاں حالات و افکار' کے عنوان سے مضامین انجمن ترقی اردو سے شائع ہوئے۔

۱۹۵۹ء انجمن فروغ اردو کی کانفرنس کی صدارت کی۔

۱۹۵۹ء: ۲ر اکتوبر بابائے اردو نے اپنے وعدے کے مطابق اردو یونیورسٹی سے کا افتتاح ایک تقریب میں پرنس کریم آغا خان سے کرایا جبکہ اس کا حقیقی قیام ۱۳ر نومبر ۲۰۰۲ء کو عمل میں آیا۔

| | |
|---|---|
| ۱۹۵۹ء:۵/نومبر | صدر مملکت پاکستان نے تمغہ ہلال قائد اعظم سے نوازا۔ |
| ۱۹۵۹ء:۱۹/دسمبر | مرکز علم وادب' کے جلسہ منعقدہ میر پور خاص میں خطبہ صدارت دیا۔ |
| ۱۹۶۰ء | 'اردو یونیورسٹی وقت کا اہم تقاضا ہے'' کے عنوان سے کتابچہ تصنیف کیا۔ |
| ۱۹۶۱ء:۱۳/جون | علالت کے باعث مدیر اعلیٰ اردو لغت بورڈ کے عہدے سے مستعفی ہوئے۔[۴۱] |
| ۱۹۶۱ء | ''قدیم اردو'' کے عنوان سے مولوی عبدالحق کے تحقیقی مقالات انجمن سے شائع ہوئے[۴۲] |
| ۱۹۶۱ء:۱۶/اگست | تقریباً تین ماہ علیل رہنے کے بعد بابائے اردو نے وفات پائی انھیں انجمن ترقی اردو کے احاطے میں سپرد خاک کیا گیا۔[۴۳] |

## [ب] بابائے اردو مولوی عبدالحق کے فکر وفن پر تنقیدی کتب ورسائل:

| | | | |
|---|---|---|---|
| تنقید بر قواعد اردو: مؤلفہ مولوی عبدالحق | عبدالمغنی | ۱۹۱۹ء | [۴۴] |
| مقدماتِ عبدالحق | محمد بیگ مرزا | ۱۹۳۱ء | [۴۵] |
| خطوطِ عبدالحق | مرتب: غلام رسول مہر | سن ندارد | [۴۶] |
| تنقیدات عبدالحق | محمد تراب علی خان باز | ۱۹۳۴ء | [۴۷] |
| سر آغا خان کی اردو نوازی | مولوی عبدالحق | ۱۹۵۱ء | [۴۸] |
| خطبات عبدالحق (خطبات اور تقاریر کا مجموعہ) | مرتبہ: ڈاکٹر عبادت بریلوی | ۱۹۵۲ء | [۴۹] |
| اردو کی ابتدائی نشو ونما میں صوفیائے کرام کا کام | مولوی عبدالحق | ۱۹۵۳ء | [۵۰] |
| سرسید احمد خان: حالات وافکار | مولوی عبدالحق | ۱۹۵۹ء | [۵۱] |
| بابائے اردو مولوی عبدالحق | مرتب: عبداللطیف الاعظمی | ۱۹۶۱ء | [۵۲] |
| افکار عبدالحق | مرتب: آمنہ صدیقی | ۱۹۶۲ء | [۵۳] |
| مکتوبات عبدالحق (بابائے اردو کے ادبی وعلمی خطوط کا مجموعہ) | مرتب: جلیل قدوائی | ۱۹۶۳ء | [۵۴] |
| مقدماتِ عبدالحق | مرتب: ڈاکٹر عبادت بریلوی | ۱۹۶۴ء | [۵۵] |
| خطوط عبدالحق | اکبرالدین صدیقی | ۱۹۶۶ء | [۵۶] |
| چند ہم عصر: ترمیم واصناف شدہ | اردو اکیڈمی سندھ | ۱۹۶۶ء | [۵۷] |
| نقد عبدالحق: بابائے کے فکر وفن پر مشاہیر اہل قلم کی نگارشات کا انتخاب | مرتبہ: ڈاکٹر سید معین الرحمٰن | ۱۹۶۸ | [۵۸] |
| اقبال اور عبدالحق | ممتاز حسین | ۱۹۷۳ء | [۵۹] |
| ذکرِ عبدالحق | ڈاکٹر سیّد معین الرحمٰن | ۱۹۷۵ء | [۶۰] |
| افکار حالی | بابائے اردو مولوی عبدالحق | ۱۹۷۶ء | [۶۱] |
| بابائے اردو: احوال وآثار | ڈاکٹر سیّد معین الرحمٰن | ۱۹۷۶ء | [۶۲] |
| بابائے اردو کی کہانی ان کے معتمد کی زبانی | بشیر احمد قریشی ہالپوری | ۱۹۸۴ء | [۶۳] |
| انجمن ترقی اردو (ہند) کی علمی اور ادبی خدمات: ابتداء سے ۱۹۴۷ء تک | ڈاکٹر شہاب الدین ثاقب | ۱۹۸۵ء | [۶۴] |
| تاریخ انجمن ترقی اردو | مرتبہ: سید ہاشمی فرید آبادی | ۱۹۸۷ء | [۶۵] |
| مرحوم دہلی کالج | مولوی عبدالحق | ۱۹۸۹ء | [۶۶] |
| مولوی عبدالحق: ادبی ولسانی خدمات جلد اوّل | مرتب: ڈاکٹر خلیق انجم | ۱۹۹۲ء | [۶۷] |
| عبدالحق: شخصیت وفن | مختار الدین احمد | ۱۹۹۲ء | [۶۸] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مولوی عبدالحق: ادبی ولسانی خدمات جلد دوم | مرتب: ڈاکٹر خلیق انجم | ۱۹۹۳ء | [۶۹] |
| عبدالحق بحیثیت محقق | قاضی عبدالودود | ۱۹۹۵ء | [۷۰] |
| بابائے اردو مولوی عبدالحق: فن وشخصیت | ڈاکٹر سیّد معراج نیّر | ۱۹۹۵ء | [۷۱] |
| فرمودات عبدالحق | ڈاکٹر سیّد معین الرحمن | ۱۹۹۶ء | [۷۲] |
| مطالعہ عبدالحق | سید قدرت نقوی | ۱۹۹۷ء | [۷۳] |
| خطوط عبدالحق بنام آل احمد سرور | آل احمد سرور | ۱۹۹۸ء | [۷۴] |
| بابائے اردو مولوی عبدالحق کی خدمات قیام اورنگ آباد کے دوران | ڈاکٹر مسرت فردوس | ۱۹۹۹ء | [۷۵] |
| انجمن ترقی اردو کا المیہ | بابائے اردو مولوی عبدالحق | ۲۰۰۲ء | [۷۶] |
| تاریخ انجمن بابائے اردو مولوی عبدالحق کے بعد (۱۹۶۱ء تا ۲۰۰۲ء) | شہزاد منظر۔ تکملہ ادیب سہیل | ۲۰۰۲ء | [۷۷] |
| یادگار عبدالحق | ڈاکٹر سید معین الرحمن | ۲۰۰۲ء | [۷۸] |
| بابائے اردو مولوی پاکستان (شخص وعکس) | مرتبہ: ڈاکٹر سید معراج نیرّ | ۲۰۰۲ء | [۷۹] |
| مجموعہ مطالعات عبدالحق | ڈاکٹر سیّد معین الرحمن | ۲۰۰۳ء | [۸۰] |
| رقعات عبدالحق | بدر منیر الدین | ۲۰۰۴ء | [۸۱] |
| مولوی عبدالحق: بطور مرتب ومدوّن | ڈاکٹر شازیہ عنبرین | ۲۰۰۹ء | [۸۲] |

رسائل: بابائے اردو مولوی عبدالحق نمبر

| | | |
|---|---|---|
| ماہ نامہ الشجاع کراچی جلد ۷ شمارہ ۸ | ترتیب: ایس، ایم غیاث الدین<br>ایس، ایم شجاع الدین | اگست ۱۹۵۹ء |
| پندرہ روزہ قومی زبان کراچی بیاد بابائے اردو نمبر | ۵/ اگست ۱۹۶۱ تا ۱۶/ دسمبر | ۱۹۶۱ء |
| پندرہ روزہ قومی زبان جلد نمبر: ۲۱) شمارہ نمبر: ۳۔۶ | یکم اگست تا ۱۶ ستمبر ۱۹۶۲ء | مدیر: مشفق خواجہ |
| پندرہ روزہ' قومی زبان جلد نمبر ۲۱' شمارہ ۷۔۱۲ | یکم اکتوبر تا ۱۶/ دسمبر ۱۹۶۲ء | مدیر: مشفق خواجہ |
| سہ ماہی اردو کراچی جلد نمبر ۴۰۔۴۱۔ شمارہ ۱ تا ۴ | مرتبہ: سید وقار عظیم | ۱۹۶۲ء |
| مجلّہ برگ گل اردو کالج کراچی | | ستمبر ۱۶/ اگست ۱۹۶۳ء |
| ماہنامہ قومی زبان کراچی | | اگست ۱۹۸۱ء |
| ندائے اردو: بیاد بابائے اردو ڈاکٹر مولوی عبدالحق | بابائے اردو ڈاکٹر عبدالحق سوسائٹی | ۲۰/ فروری ۱۹۹۷ء |


میریات، غالبیات اور اقبالیات کا تنقیدی سرمایہ مختلف جہات کا حامل ہے اس سے ہمیں اپنے مذکورہ شعراء پر فخر محسوس ہوتا ہے کہ اردو ادب مذکورہ شعراء کی تخلیقات سے نا صرف پہچانا جاتا ہے بلکہ ان شعراء میں فکری اور اسالیب کی ایسی گہرائی و گیرائی ہے کہ مستقبل کا ناقد ان شخصیات سے کسی صورت صرف نظر نہیں کر سکتا۔ یہی کچھ احوال نثر کے حوالے سے مذکورہ شخصیات کا ہے کہ اردو زبان وادب کے یہ تاجدار اردو ادب کے معیارات کو مستقبل کے ناقدین کے ذریعہ یونہی تابناک بنائے رکھیں گے۔

## بارھواں باب: حواشی و تعلیقات:

[۱] میر تقی میر:

[۱] (الف) ''۱۱۳۵ھ ان کا سال ولادت تسلیم کیا جا چکا ہے'' نثار احمد فاروقی، ڈاکٹر'' ذکرِ میر (متن فارسی) میر کی آپ بیتی'' ذکر میر کا اردو ترجمہ، لاہور: مجلس ترقی ادب، طبع اوّل جون ۱۹۹۶ء، ص: ۱۸۔۳۱۴

(ب) عبدالباری آسی'' میر تقی میر'' کلیات میر (دیباچہ)] مشمولہ: لاہور: ''نقوش: میر تقی میر نمبر جلد ۲'' شمارہ: ۱۲۶، نومبر ۱۹۸۰ء، ص: ۷ تا ۴۷

(ج) قاضی عبدالودود، ''میر'' پٹنہ: خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری، ۱۹۹۵ء، ص: ۳ تا ۱۸

(د) جمیل جالبی، ڈاکٹر'' محمد تقی میر'' کراچی: انجمن ترقی اردو پاکستان طبع اوّل ۱۹۸۱ء، ص: ۳۸ تا ۹۶

[۲] (الف) ''ان کے والد کا نام میر محمد علی تھا اپنے زہد و تقوٰی کی وجہ سے وہ ''علی متقی'' مشہور ہو گئے۔'' نثار احمد فاروقی، ڈاکٹر'' ذکرِ میر (متن فارسی) میر کی آپ بیتی'' طبع اوّل جون ۱۹۹۶ء، ص: ۶۔۱۷

(ب) ''محمد علی ۱۰۸۲ھ کے لگ بھگ پیدا ہوئے۔............ کہا جاتا ہے کہ محمد علی کو علی متقی کا لقب ملا تھا'' قاضی عبدالودود، ''میر'' پٹنہ: خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری، ۱۹۹۵ء، ص: ۱ تا ۲

[۳] آرزو کے ساتھ میر کا قیام ۱۱۵۳ھ مطابق ۱۷۴۱ء تا ۱۱۶۰ھ مطابق ۱۷۴۷ء تقریباً ۱۷ یا ۱۸ سال کی عمر میں'' فرمان فتح پوری، ڈاکٹر'' میر کو سمجھنے کے لیے'' لاہور: الوقار پبلی کیشنز، ۲۰۰۰ء، ص: ۱۶۱

[۴] (الف) ''اپنی ذاتی رنجشوں کی وجہ سے میر صاحب نے ذکر میر میں آرزو کو اپنا استاد نہیں بتایا ہے مگر اس کی تصنیف سے بہت پہلے وہ ان کی شاگردی کا اقرار کر چکے ہیں علاوہ اس کے دوسرے شواہد بھی موجود ہیں جو میر صاحب کے معاصرین کے ہیں اور جن کو جھٹلایا نہیں جا سکتا............ میر صاحب مدت تک خان آرزو کے یہاں رہ کر کسب کمال کرتے رہے............ جیسے وہ بیان و اظہار جذبات کے لحاظ سے اپنے رنگ کے بلا شرکت غیرے مالک ہیں اسی صورت سے ان کے یہاں الفاظ اور الفاظ میں بھی فارسی کی ترکیبیں اور فارسی کے اکثر الفاظ اس قسم کے ہیں کہ اردو شاعری کے شروع سے اس وقت تک کسی شاعر ریختہ گو کے یہاں نہیں ہیں اور اگر کہیں ہیں تو وہ شاذ ہیں جو معدوم کا درجہ رکھتے ہیں ............ میر صاحب کے یہاں ان کے پائے جانے کو سوائے اس کے کہ خان آرزو کا فیض صحبت ہو اور کیا کہا جائے۔ ''عبدالباری آسی، ''میر تقی میر'' مشمولہ: لاہور: ''نقوش: میر تقی میر نمبر، نومبر ۱۹۸۰ء، ص: ۳۱ تا ۳۲

(ب) ''تذکرہ نگاروں کا بیان ہے کہ محمد تقی نے خان آرزو سے استفادہ کیا تھا۔'' قاضی عبدالودود، ''میر'' پٹنہ: خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری، ۱۹۹۵ء، ص: ۶

[۵] ''اپنے دور میں سید سعادت علی بہت ممتاز شاعر تھے............ امروہہ (ضلع مراد آباد) کے رہنے والے تھے اور حضرت شاہ شرف الدین حسن المعروف بہ شاہ ولایت (ولادت ۶۶۳ھ) کی اولاد میں تھے............ میر کی ملاقات سعادت سے ۱۱۵۳ھ کے لگ بھگ ہوئی اور ۱۱۵۷ھ سے پہلے ہی کسی سال میں سعادت کا انتقال ہوا ہوگا سعادت نے دہلی میں وفات پائی'' نثار احمد فاروقی، ''سید سعادت علی'' مشمولہ: ''دلی کالج اردو میگزین'' میر نمبر ۱۹۶۲ء، ص: ۷۴ تا ۷۶

[۶] (الف) ''۱۱ مارچ مطابق ۲۲ ربیع الاوّل ۱۱۶۱ھ جمعہ کے دن احمد شاہ ابدالی اور شاہی فوج میں جنگ ہوئی جس میں ابدالی کو شکست ہوئی، اس کی تاریخ ''فتح خدا ساز'' ۱۱۶۱ھ نکلتی ہے۔'' نثار احمد فاروقی، ڈاکٹر'' ذکرِ میر (متن فارسی) میر کی آپ بیتی'' طبع اوّل جون ۱۹۹۶ء، ص: ۲۳۶ تا ۲۳۷

[۷] ''سرہند میں میر کی ملاقات یقین کے دادا سے ہوئی تھی جس کا ذکر نکات الشعراء میں ہے۔'' قاضی عبدالودود، ''میر'' پٹنہ: خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری، ۱۹۹۵ء، ص: ۷

[۸] (الف) ''میر کے دو بیٹے تھے۔ بڑے فیض علی تھے فیض ان کا تخلص تھا، کلام کچھ تذکروں میں دستیاب ہو جاتا ہے...... غالباً دہلی ہی میں پیدا ہوئے تھے۔'' ایم حبیب خاں، ''میر کلو عرش'' مشمولہ: ''دلی کالج اردو میگزین'' میر نمبر ۱۹۶۲ء، ص: ۸۸

(ب) ''صفدر آہ نے فیض علی کا سن پیدائش ۱۱۶۲ھ/ ۴۹۔۱۷۴۸ء متعین کیا ہے اور بتایا ہے کہ 'فیض میر' کی تصنیف کے وقت ان کی عمر بارہ چودہ سال ہونی چاہیے'' جمیل جالبی، ڈاکٹر'' محمد تقی میر'' طبع اوّل ۱۹۸۱ء، ص: ۸۷ تا ۷۹

[۹] ''۲۹ شوال ۱۱۶۳ھ۔ ۳۰ ستمبر ۱۷۵۰ء'' نثار احمد فاروقی، ڈاکٹر'' ذکرِ میر (متن فارسی) میر کی آپ بیتی'' طبع اوّل جون ۱۹۹۶ء، ص: ۲۴۰ تا ۲۴۱

[۱۰] ''کچھ مدت جاوید خاں خواجہ سرا ملقب بہ نواب بہادر کی سرکار میں نوکر ہو گیا (۱۱۶۴ھ)'' کلب علی خاں فائق، ''مقدمہ کلیات میر'' مرتب جلد اوّل دیوان اوّل' لاہور: مجلس ترقی ادب' طبع دوم جون ۱۹۸۶ء، ص: ۲۵

[۱۱] ''میر کا دیوان اوّل اپنی ابتدائی صورت میں ۱۱۶۵ھ/ ۵۲۔۱۷۵۱ء تک مرتب ہو چکا تھا اور اس کا ثبوت یہ ہے کہ نکات الشعرا ۱۱۶۵ھ /۵۲۔۱۷۵۱ء میں میر نے اپنے ۴۸۴ اشعار کا جو انتخاب دیا ہے اس میں ترتیب کے ساتھ ردیف الف تا یے کے اشعار شامل ہیں'' جمیل

جالبی، ڈاکٹر' 'محمد تقی میر' 'طبع اوّل ۱۹۸۱ء ص:۹۳

[۱۲] درس نظامیہ میں رائج نصاب میں علم معانی و بیان و بدیع کی کتابوں میں سے ایک 'مطول' بھی تھی۔ ملاحظہ ہو: مقالات سرسید حصہ ہشتم 'مرتبہ مولانا محمد اسمٰعیل پانی پتی' لاہور: مجلس ترقی ادب 'طبع اوّل' ستمبر ۱۹۶۲ء ص: ۱۰۹ تا ۱۱۳

[۱۳] (الف) ' 'نکات الشعراء ۱۱۶۵ھ میں زیر تسوید تھا' ' محمود الٰہی، ڈاکٹر ' '(مقدمہ) نکات الشعراء' مرتب 'لکھنؤ: اتر پردیش اردو اکادمی، ۲۰۰۳ء ص: ۹

(ب) ' 'اس کا سن تالیف ۱۱۶۵ھ ہے' ' مولوی عبدالحق ' '(مقدمہ) نکات الشعراء' مرتب، کراچی: انجمن ترقی اردو پاکستان، ۱۹۷۹ء ص: ۵

(ج) عبادت بریلوی، ڈاکٹر ' '(پیش لفظ) نکات الشعراء' ' مرتب' لاہور: ادارۂ ادب و تنقید ۱۹۸۰ء ص: ۵

(د) قاضی عبدالودود، ' 'میر' ' پٹنہ: خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری، ۱۹۹۵ء ص: ۸ تا ۱۰

(ہ) جمیل جالبی، ڈاکٹر ' 'محمد تقی میر' کراچی: انجمن ترقی اردو پاکستان 'طبع اوّل ۱۹۸۱ء ص: ۶۲ تا ۶۳

[۱۴] ' 'صفدر جنگ نے دھوکا دے کر نواب بہادر (جاوید خاں) کو مروا ڈالا ...... میں بھی بے روزگار ہو گیا' ' نثار احمد فاروقی، ڈاکٹر ' 'ذکرِ میر (متن فارسی) میر کی آپ بیتی' ' طبع اوّل جون ۱۹۹۶ء، ص: ۲۴۲

[۱۵] (الف) ' '۲۳ ربیع الثانی ۱۱۶۹ھ مطابق ۲۷ جنوری ۱۷۵۶ء' ' نثار احمد فاروقی، ڈاکٹر ' 'ذکر میر (متن فارسی) میر کی آپ بیتی' ' طبع اوّل جون ۱۹۹۶ء، ص: ۲۴۵

(ب) منوہر سہائے انور، ڈاکٹر ' 'سراج الدین علی خان آرزو' ' مشمولہ: ' 'دلّی کالج اردو میگزین' ' میر نمبر ۱۹۶۲ء ص: ۶۹

[۱۶] (الف) ' 'تذکرے کی کتابت سن ۱۱۷۲ھ کی ہے یعنی تصنیف کے سات سال بعد لکھا گیا' ' مولوی عبدالحق ' '(مقدمہ) نکات الشعراء' ' مرتب، کراچی: انجمن ترقی اردو پاکستان، ۱۹۷۹ء ص: ۸

(ب) محمود الٰہی، ڈاکٹر ' '(مقدمہ) نکات الشعراء' مرتب 'لکھنؤ: اتر پردیش اردو اکادمی، ۲۰۰۳ء ص: ۱۸

(ج) عبادت بریلوی، ڈاکٹر ' '(پیش لفظ) نکات الشعراء' ' مرتب' لاہور: ادارۂ ادب و تنقید ۱۹۸۰ء ص: ۶

[۱۷] (الف) ' 'کمھیر پہنچے جو راجا سورج مل کے قلعوں میں سے ایک تھا اس عہد میں راجا ناگرمل نے اسے اپنا مستقر بنا لیا تھا، اور میر بھی وہاں اس کے زیر سایہ رہے ......... میر کا بیٹا فیض علی بھی ان کے ہمراہ تھا مگر یہ پتا نہیں چلتا کہ اس وقت اس کی عمر کیا تھی۔ ظاہر ہے کہ میر کی شادی اس سے قبل ہو چکی تھی۔ میر نے اس کا مطلقاً ذکر نہیں کیا اور بالکل خبر نہیں کہ ان کی بی بی کون تھیں؟' ' قاضی عبدالودود، ' 'میر' ' پٹنہ: خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری، ۱۹۹۵ء ص: ۱۰

(ب) ' 'میر نے ذی الحجہ ۱۱۷۳ھ میں دہلی پر حملوں سے تنگ آ کر مہاجرت اختیار کر کے ۱۱۷۴ھ میں حدودِ ریاست بھرت پور میں پناہ لی، کمھیر (علاقۂ بھرت پور) میں دہلی کے اور بھی پریشان حال لوگ تھے۔ راجا ناگرمل نائب وزیر اعظم مغلیہ کی امداد سے مہاجرت کے ایام گزرتے رہے۔' ' میر نے ۱۱۷۴ھ تا ۱۱۸۳ھ کے درمیان ' 'قصیدہ در مدح حضرت امام حسین علیہ السلام کہا' ' تفصیل دیکھئے: کلب علی خاں فائق، مرتب ' ' 'کلیات میر' ' جلد پنجم لاہور: مجلس ترقی ادب 'طبع اوّل جون ۱۹۸۲ء ص: ۲۲۱

[۱۸] ' 'میر نے حملہ درانی سے جو دہلی کی تباہی کا حال لکھا ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ان کا مکان بھی لٹا تھا۔' ' قاضی عبدالودود، ' 'میر' ' پٹنہ: خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری، ۱۹۹۵ء ص: ۱۰ تا ۱۱

[۱۹] ' 'میر کے ایک بیٹے میر فیض علی تھے جو فیض تخلص کرتے تھے' شیخ مصحفی فیض سے ذاتی واقفیت رکھتے تھے...... میر فیض علی فیض وزیر الممالک کی سرکار میں اپنے باپ کے ساتھ بسر کرتے تھے۔' ' سید مسعود حسن رضوی، ادیب ' 'حضرت میر کی اولاد' ' مشمولہ: ماہنامہ ' 'ادب' ' لکھنؤ' دسمبر ۱۹۳۰ء ص: ۱۳

[۲۰] (الف) ' 'فیض میر: یہ ایک چھوٹا رسالہ ہے' جس میں میر نے چند صوفی درویشوں کے چشم دید حالات نہایت دلکش فارسی عبارت میں لکھے ہیں، اس دلچسپ رسالے کو راقم نے پہلے پہل ۱۹۲۹ء میں ایک مقدمے اور اردو ترجمے کے ساتھ شائع کیا' ' سید مسعود حسن رضوی ادیب ' 'خدائے سخن حضرت میر' ' مشمولہ: ماہنامہ ' 'زمانہ' ' کانپور، جلد ۵۹ 'شمارہ: ۶، دسمبر ۱۹۳۲ء ص: ۳۱۰

(ب) ' 'فیض میر خدائے سخن میر تقی میر کا رسالہ ہے جسے مسعود حسن رضوی نے مرتب کر کے اس کا ترجمہ بھی کیا ہے۔ یہ پہلی بار ۱۹۲۹ء میں...... دوسرا ایڈیشن متن اور فرہنگ کے ساتھ منظر عام پر آیا۔' ' طاہر تونسوی، ڈاکٹر ' 'مسعود حسن رضوی ادیب: حیات اور کارنامے' ' لاہور: مجلس ترقی ادب 'طبع اوّل اپریل ۱۹۸۹ء ص: ۲۹۶

(ج) مسٹر وکی کمال خاں، ایم۔ اے، ' 'فیض میر اور صوفیانہ افکار' ' مشمولہ: ثماہی رسالہ ' 'ہندستانی' ' الہ آباد، بابت جولائی و اکتوبر' جلد ۴' حصہ ۳۔۴' ۱۹۴۷ء ص: ۱۰۳ تا ۱۲۳

[۲۱] بشن سنگھ راجا ناگرمل نائب وزیر عالم گیر ثانی کا چھوٹا بیٹا تھا، میر نے کمھیر میں سکونت کے دوران اس کی شادی کے موقعہ پر مثنوی کدخدائی بشن سنگھ لکھی۔ ملاحظہ کیجئے: کلب علی خاں فائق، مرتب ' ' 'کلیاتِ میر' ' جلد ششم 'طبع اوّل' لاہور: مجلس ترقی ادب 'طبع اوّل جون ۱۹۸۴ء ص: ۳۹۳

[۲۲] عماد الملک سورج مل جاٹ کی ریاست بھرت پور میں مقیم تھے، میر نے ۱۱۷۴ھ اور ۱۱۷۶ھ کے مابین قصیدہ عماد الملک کی تعریف میں کہا تھا۔ ملاحظہ کیجئے: کلب علی خاں فائق، مرتب ' ' 'کلیات میر' ' جلد پنجم لاہور: مجلس ترقی ادب 'طبع اوّل جون ۱۹۸۲ء ص: ۲۳۹

[۲۳] ''تقریباً پندرہ روز وہاں رہ کر اس طرف کو واپسی ہوئی'' نثار احمد فاروقی، ڈاکٹر ''ذکرِ میر (متن فارسی) میر کی آپ بیتی'' طبع اوّل جون ۱۹۹۶ء، ص: ۲۸۶

[۲۴] '' ''کاما'' ۱۱۸۴ھ میں ریاست جے پور (بھارت) کا سرحدی قصبہ تھا، میر نے ریاست بھرت پور کو ۱۱۸۴ھ میں چھوڑ کر راجا ناگرمل کی ہمراہی میں یہیں عارضی قیام کیا تھا۔ ملاحظہ کیجیے: کلب علی خاں فائق، مرتب ''کلیاتِ میر'' جلد پنجم لاہور: مجلس ترقی ادب' طبع اوّل جون ۱۹۸۲ء، ص: ۱۲۰

[۲۵] ''میر نے راجا ناگرمل کے سفیر کی حیثیت سے شاہ عالم ثانی سے جو ۱۱۸۵ھ میں الہ آباد سے فرخ آباد پہنچے تھے ملاقات کی اور سفر فرخ آباد کے دوران قصیدہ بعنوان ''قصیدہ مدحیہ شاہِ وقت'' کہا تھا، ان کی سفارت ناکام رہی تھی'' ملاحظہ ہو: کلب علی خاں فائق، مرتب ''کلیاتِ میر'' جلد پنجم لاہور: مجلس ترقی ادب' طبع اوّل جون ۱۹۸۲ء، ص: ۲۲۶ تا ۲۲۷

[۲۶] ''جب شہر (دلّی) پہنچا تو بیوی بچوں کو عرب سرائے میں چھوڑ کر (ان کے قافلے سے) علیحدہ ہو گیا۔'' نثار احمد فاروقی، ڈاکٹر ''ذکرِ میر (متن فارسی) میر کی آپ بیتی'' طبع اوّل جون ۱۹۹۶ء، ص: ۲۹۲ تا ۲۹۳

[۲۷] ضابطہ خاں کے خلاف مرہٹوں کے اصرار پر شاہ عالم ثانی نے ذی قعدہ ۱۱۸۵ھ میں فوج کشی کی، میر بھی اس شاہی لشکر میں شامل تھے، اس صورتحال کا مرقع میر نے اپنے مخمس میں کھینچا ہے۔ ملاحظہ کیجیے: کلب علی خاں فائق، مرتب ''کلیاتِ میر'' جلد پنجم 'لاہور: مجلس ترقی ادب' طبع اوّل جون ۱۹۸۲ء، ص: ۱۰۵

[۲۸] ''مگر بایں ہمہ مصائب دلّی میں ان کا دل زندہ تھا۔ وہ اپنے یہاں مشاعرے بھی کرتے تھے اور اس پابندی کے ساتھ کہ ہر مہینے کی پندرہ تاریخ اس شغل کے لیے مخصوص تھی۔ اپنے خاص دوستوں سے ان کی ہم جلیسی میں کوئی فرق نہ آیا تھا۔..... شہر میں جابجا جو مطارحے اور مشاعرے کی محفلیں ہوتی تھیں وہ ان میں شریک ہوتے تھے۔ خواجہ میر درد، میر سجاد، میر علی نقی کافر کے یہاں کی صحبت شعر خوانی کا انہوں نے خود پتہ دیا ہے اور عجب نہیں کہ میاں مصحفی کے یہاں بھی کبھی تشریف لے جاتے ہوں'' عبدالباری آسی، ''میر تقی میر'' مشمولہ: لاہور: ''نقوش: میر تقی میر نمبر، نومبر ۱۹۸۰ء، ص: ۲۵

[۲۹] ''اس بار جو میر دہلی آئے تو سودا، قائم و سوز وہاں نہ تھے، درد اور مظہر و حاتم تھے۔ مگر ان میں سے درد و مظہر پیشہ ور شاعر نہ تھے، میر کا اگر کوئی حریف تھا تو حاتم۔ ان کے ایک شاگرد بقا سے جھگڑا ہوا اور طرفین نے ہجویں کہیں، میر نے جو ہجو کہی تھی وہ ان کے کلیات میں موجود ہے، اس میں بقا کا نام یا تخلص نہیں آیا لیکن اس کے باوجود یہ معلوم ہو جاتا ہے کہ کس کی ہجو ہے۔'' قاضی عبدالودود، ''میر'' پٹنہ: خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری، ۱۹۹۵ء، ص: ۱۳

[۳۰] (الف) ''میر نے اس زمانے میں ایک مثنوی ''اژدر نامہ'' لکھی جس میں معاصرین کی خبر لی تھی'' قاضی عبدالودود، ''میر'' پٹنہ: خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری، ۱۹۹۵ء، ص: ۱۳

(ب) میر کی مثنوی 'اژدر نامہ' کو گارساں دتاسی نے فرانسیسی میں ترجمہ کیا۔ ملاحظہ کیجیے: خطباتِ گارساں دتاسی: حصہ اوّل' ۱۸۶۵ء تا ۱۸۶۹ء؛ مع مقدمہ ڈاکٹر مولوی عبدالحق 'بعد نظر ثانی: ڈاکٹر محمد حمید اللہ' کراچی: انجمن ترقی اردو پاکستان' طبع دوم ۱۹۷۹ء؛ ص: ۲۳

[۳۱] ''معرکہ سکرتال ۱۹؍ذی قعدہ ۱۱۸۵ھ/ ۲۳؍فروری ۱۷۷۲ء کو ہوا..... اس کے بعد میر دلّی آ کر خانہ نشین ہو گئے۔ یہی وہ زمانہ ہے جب انہوں نے ''ذکرِ میر'' لکھنی شروع کی۔'' جمیل جالبی، ڈاکٹر ''محمد تقی میر'' طبع اوّل ۱۹۸۱ء، ص: ۸۳

[۳۲] ''دیوان دوم' اپنی ابتدائی صورت میں ۱۱۸۹ھ/ ۷۶-۱۷۷۵ء تک مرتب ہو چکا تھا'' جمیل جالبی، ڈاکٹر ''محمد تقی میر'' طبع اوّل ۱۹۸۱ء، ص: ۹۴

[۳۳] آصف الدولہ ۱۱۸۸ھ مطابق ۱۷۷۵ء سے ۱۲۱۲ھ مطابق ۱۷۹۷ء مسند نشین رہے۔ ابواللیث صدیقی، ڈاکٹر ''لکھنؤ کا دبستان شاعری جلد اوّل'' کراچی: غضنفر اکیڈمی پاکستان' ۲۰۰۲ء، ص: ۱۷۹

[۳۴] ''آصف الدولہ کی مدح میں قصیدہ رائیہ..... ۱۱۹۲ھ اور اس سے پہلے کے لکھے ہوئے ہیں۔......... میر نے لکھنؤ روانہ ہونے سے کئی سال پہلے سے اس کے لیے کوشاں تھے یہاں تک کہ انہوں نے آصف الدولہ کی مدح میں ایک قصیدہ بھی لکھ لیا تھا۔ بقول آسی یہی وہ پہلا قصیدہ ہے جو میر نے لکھنؤ پہنچنے کے بعد آصف الدولہ کے سامنے پڑھا تھا'' ابو محمد سحر، پروفیسر، ''میر کی قصیدہ نگاری'' مشمولہ: ''افکارِ میر'' مرتب: ایم حبیب خاں، دہلی: عبدالحق اکیڈمی' طبع دوم مارچ ۱۹۹۶ء، ص: ۲۵۹ تا ۲۶۰

[۳۵] ''ناصر کا بیان ہے کہ میر نے لکھنؤ میں شادی کی' صحیح ہوگا۔ میر کے دوسرے بیٹے حسن عسکری (عرش) اور بڑے بیٹے فیض علی کی عمروں میں بڑا تفاوت تھا، دونوں کا ایک ماں کے بطن سے ہونا خلاف قیاس ہے۔'' قاضی عبدالودود، ''میر'' پٹنہ: خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری، ۱۹۹۵ء، ص: ۱۵

[۳۶] (الف) ''یہ بات قیاس کی جاسکتی ہے کہ میر کے لکھنؤ پہنچنے (۱۷۸۲ء) کے بعد شادی کی اور عرش ۱۷۸۳ء میں قیاساً پیدا ہوئے ہوں............ ۱۸۶۷ء میں ان کا انتقال ہوا اور رکاب گنج کی دال منڈی میں دفن ہوئے............ عرش صاحب دیوان تھے ان کا دیوان مرنے کے کوئی آٹھ سال بعد یعنی فروری ۱۸۷۵ء میں مطبع کارنامہ لکھنؤ میں پہلی بار چھپا'' ایم حبیب خاں، ''میر کلو عرش'' مشمولہ: ''دلّی کالج اردو میگزین' میر نمبر ۱۹۶۲ء، ص: ۸۹ تا ۹۰

